نسخہ نایاب بیدک

ترجمہ پنڈت پیارے لال کشمیری

# امرت ساگر اردو

چودھویں بار

(راجہ) رام کمار بک ڈپو وارث مطبع منشی نول کشور لکھنؤ

# فہرست مضامین امرت ساگر اردو حصہ




ہزارہا شکر اس خداوند تعالیٰ کا ہے کہ جس نے اس ناچیز جسم کو پیدا کیا اور اسکی رفاہیت کے لیے کیسے عمدہ علم پیدا کیے ایک اُن میں سے بیدک ہے جسکو اول دھنتر جی نے جاری کیا پرانوں میں لکھا ہے کہ جب شیو جی مہاراج نے شری بشن جی کے حکم سے عجائب رتنوں کے نکالنے کے لیے سمندر کو باسکی ناگ کی متھانی بناکر متھا تو اسمیں سے چودہ رتن ظاہر ہوئے چنانچہ ان چودھوں میں ایک دھنتر جی تھے جو دو ہترون کو ہاتھ میں لے کر برآمد ہوئے غرض اُنھوں نے بہت سے تجربوں اور الہام غیبی سے علم بیدک کو بنایا اُس سے یہ علم چاروں طرف پھیل گیا اور خاص وعام نے اس سے فائدہ اٹھایا اور اٹھاتے جاتے ہیں بہت عرصہ گزرا کہ جے پور کے مہاراج دھیراج شری سوائی پرتاپ سنگھ صاحب بیکنٹھ باشی جن کا نام سب ملکوں میں مشہور ہے اُنھوں نے اپنے بڑے ذی علم بیدوں کے ذریعہ سے چرک سشرت ۔ باگبھٹ بھاو پرکاش سارنگ دھر ۔ سرب سنگرہ ۔ برند ۔ کاشی ناتھ پدھت ۔ اور بھی بہت سے بے تعداد مستند کتابوں سے اصل مطلب اور خلاصہ نکال کر امرت ساگر ایک پستک بنائی اور اس میں بیماری کی پیدائش اور علامتیں اور علاج بہت مشرح مع حوالوں کے لکھے ہیں مگر وہ جے پور کی زبان میں تصنیف کیا گیا تھا اس سبب سے کوئی اُس سے مستفید نہ ہوسکا کیونکہ اس زبان کے جاننے والے سوائے جے پور کے اور کہیں نہیں ہیں اُس کو سب چھوٹے بڑے اور خاصکر اودھ کے تعلقدار اور پنڈتوں کو اس بیدک کے مطابق مطب میں ہوشیار ہونے کے لیے بیکنٹھ باشی

شری راجہ مان سنگھ صاحب قائم جنگ بہادر جو بیدک وغیرہ سب علموں میں گویا مجسم العلم
تھے ان کی تجویز و صلاح کے ساتھ پنڈت کالیچرن نے جو دیسی بھاشا کے محاورات سے نہایت
واقف ہیں مطبع منشی نولکشور صاحب کی فرمائش خاص سے اسکی زبان کو لباس ہندی بھاشا
میں مرتب کیا (پہلے یہ پوتھی مارواڑی بھاشا میں تھی) اور دہلی آگرہ کی عمدہ زبان میں جسکا
سب جگہ رواج ہے تیار کرکے سیسے کے چھاپہ خانہ میں چھپوائی اور چند مرتبہ میں لاکھوں
جلدیں طبع ہوکر شائقین کی نذر ہوئیں یہ ایک ایسی کتاب ہے کہ اسکو پڑھ کر ڈاکٹری منتر جنتر اور
دھاتوں کے صاف کرنے اور کشتہ کرنے اور مع بدرقوں کے کھانے کا اندازہ مختلف قسم کے
بھوت پریت وغیرہ آسیب کے دفع کرنے اور شیر خوردوں کے ستاروں اور شروع میں
نبض وقارورہ وغیرہ سے امراض کی پہچان مع پیدائش علامت اور علاج ایسے لکھے ہیں کہ
تھوڑا بھی عقلمند ہو تو وہ اسکو پڑھ کر بید ہو سکتا ہے یہ وہ پوتھی ہے کہ ہر ایک خاندان میں
داشتہ آید بکار یہ وہ عمدہ اور نفیس جوہر ہے جسکے ذریعہ سے عالیہ بیماریوں میں ہر ایک شخص
تھوڑی ہی سی فہم و ادراک سے کامیابی ضرورت پر حاصل کرسکتا ہے ایسی جامع پوتھی کا رواج
کثرت سے اس غرض سے ہوا ہے اور عموماً تجربہ ہائے مفید سے نہایت ناموری اس پوتھی
کو حاصل ہوئی اس طرح سے جب اس کا چاروں طرف رواج ہوا اور اس کے علاج اور
مجرب نسخوں سے سب نے فائدہ حاصل کیا تو اس کی شہرت سے چاروں طرف یہ خواہش
ہوئی کہ اگر اس کا ترجمہ زبان اردو میں ہوجاتا تو اُردو خوانوں اور یونانی طبیبوں کے مشورۂ طبی
کے لیے بہت فائدہ بخش ہوتا چنانچہ عالی وقار خداوند نعمت فیاض زماں منشی نولکشور صاحب
دام اقبالہٗ مالک اودھ اخبار نے اس احقر العباد کو اس خدمت پر ممتاز فرمایا
اور اس نیازمند نے بہت درستی اور احتیاط سے حرفاً حرفاً اس کتاب کا ترجمہ
اردو میں کیا بندہ نے اس خیال سے کہ بیدک کا مطلب فوت نہ ہوجائے امراض اور
دواؤں کا وہی نام رکھا اور اکثر جگہ پران کا طب یونانی کے طور پر ترجمہ کیا اور بعض جگہ پر
ان کی تشریح مناسب لکھی گئی اور وہی الفاظ لکھے گئے اس کتاب کی اصل میں اوزان میں
صرف ایک ہی وزن ٹانک کا لکھا ہے۔ دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ وزن ۲ ماشہ کا

ہوتا ہے اس لیے اس جگہ درم کا استعمال کیا گیا۔ غرض جہاں تک ہوا اس کے معنے اور مطلب کو فوت نہ ہونے دیا اور علامتیں اور تشخیص نہایت مشرح اور تفصیلاً لکھی گئی ہیں اور آخر میں نہایت عجز و انکسار سے مؤلف ترجمہ اس کتاب کے ملاحظہ کنندگان سے توقع رکھتا ہے کہ جہاں ترجمہ میں کوئی غلطی ملاحظہ فرماویں تو معاف فرماویں۔

آخر میں یہ دعا ہے کہ پروردگار عالم جناب خداوند نعمت فیاض زماں منشی نولکشور صاحب کی روز بروز دولت و اقبال کی افزونی کرے اور اس کتاب کے استعمال کرنے والوں کو فائدہ کلیہ حاصل ہو اور یہ کتاب دست بدست فروخت ہو کر سہ بارہ چھاپنے کا موقع ملے فقط

العبد

احقر العباد پیارے لال پنڈت کشمیری عرف رگھو مصحح صیغہ ناگری ڈپارٹمنٹ پریس واڈیٹر اودھ ساکیت مشکنا خونی اخبار ناگری

# باب اوّل

## بیمار کی بیماری اور پیشاب خواب وقت اور دوا کی آزمایش اور بیمار کے با علاج اور لا علاج پہچاننے کے بیان میں

## عارضوں کی آزمایش

طرح طرح کے درد کو عارضہ کہتے ہیں اور عارضے دو قسم کے ہیں ایک باطنی دوسرا جسمانی جو دل میں رہے وہ باطنی اور جو جسم میں رہے وہ جسمانی کہلاتا ہے یہ دونوں بدن میں کسی طور کی بدپرہیزی یا بادصفرا بلغم کے زور یا غذا اور آسائش کے تفرقہ کے سبب سے بیماریوں کو پیدا کرتے ہیں اور یہ بادصفرا بلغم کئی قسم کی بدپرہیزی سے بگڑے ہوئے بدن کو بگاڑتے ہیں اور یہی اچھی طرح پرہیز سے استعمال کرنے سے بدن میں تازگی لاتے ہیں سب بیماریاں نیچے لکھی چھ طریقوں سے پہچاننی چاہئیں۔

نبض کی آزمائش پیشاب کی آزمائش۔ اور عارضوں کے احوال شروع سے تین قسم کے ہیں اور عارضوں کی تشخیص سے بیماریوں کا حال معلوم ہوتا ہے۔

**نبض کی آزمایش کا بیان** } مرد بیمار ہو تو اسکے داہنے ہاتھ کی اور عورت بیمار ہو تو اسکے بائیں ہاتھ کی نبض دیکھے مگر بید کو لازم ہے کہ ایک دل ہو کر اطمینان سے نہایت سوچ سمجھ کر بیمار کے ہاتھ کو ہلنے نہ دے اس طرح لوگوں کی گواہ انگوٹھے کے پاس نبض ہے گواہ وہ

نبض لوگوں کے دکھ سکھ کو کہتی ہے اسکو بید اچھی طرح اپنی تین انگلیوں سے دیکھے جیسے راگ کے جاننے والے کو بین کی تان سے سب راگ معلوم ہو جاتے ہیں اسی طرح نبض بھی بدن کے دکھ سکھ کو بتلاتی ہے اور جو اسی وقت غسل کر یا اسی وقت کھانا کھا کر یا اسی وقت تیل لگا کر یا سوتے اٹھ کر یا دوڑتا ہوا آیا ہو اور بھوکا پیاسا یا پر شہوت یا جس کو پاخانہ اور پیشاب کی زیادہ حاجت ہو یا تنے لوگوں کی نبض نہ دیکھے اور اگر دیکھے تو بید کو بیمار کی بیماری کی پہچان بخوبی تمام نہ ہو اور جیسے بید بیمار کے ہاتھ کی نبض دیکھے ویسے ہی بیمار کے پاؤں کی بھی دیکھے اور علم کے زور اور اپنی عقل کی تیزی سے جیسے جوہری اپنے تجربے اور ربطت ہیرے وغیرہ جواہرات سچے جھوٹے اور قیمت کو کہدیتا ہے ویسے ہی بید علم کی طاقت سے بیمار کو باعلاج اور لاعلاج اور بدن کے دکھ سکھ کا حال جان لیتا ہے

**نبض کی پہچان کا بیان** ] انگوٹھے سے لگی ہوئی تین انگلیوں میں پہلی انگلی کے نیچے خاص بادی نبض چلتی ہے بیچ کی انگلی کے نیچے صفرا کی اور پچھلی انگلی کے نیچے بلغم کی نبض چلتی ہے جیسے سانپ اور جونک وغیرہ جانور ٹیڑھے میڑھے چلتے ہیں ویسے ہی بادی نبض بھی بانکی اور ترچھی چلتی ہے اور جیسے کوا راج ہنس مینڈھک وغیرہ پھدکتے اور جلدی سے چلتے ہیں ویسے ہی صفراوی نبض تیز اور پھدکتی چلتی ہے اور جیسے راج ہنس اور مور بط مرغ کبوتر وغیرہ پرند آہستہ آہستہ چلتے ہیں ویسے ہی بلغم کی نبض بھی آہستہ آہستہ چلتی ہے اور بار بار سانپ مینڈھک کی سی چال چلے اسکو باد صفرا کی نبض جاننا چاہیئے اور جس نبض کی سانپ اور ہنس کی سی چال ہو اسکو باد اور بلغم کی نبض جاننا چاہیئے اور بند رمینڈھک ہنس ان تینوں کی سی چال ہو اسکو صفرا بلغم کی نبض جانو اور جیسے بڑھئی چیری ہوئی لکڑی کو نہایت ہی تیزی سے کاٹتا ہے ویسے ہی جس آدمی کی نبض چلے اور چلنے سے رہ جائے اور پھر چلنے لگے اس نبض کو سنپات یعنے تینوں خلطوں کی جانے اور آہستہ آہستہ ٹیڑھی میڑھی ٹھہر ٹھہر کر چلے رہ بطی یعنے دھمنی ناڑی ہو وہ نبض سست و کم ہو جانے سے آدمی کو مار ڈالتی ہے اسی نبض کو سنپات کی نبض جاننا لازم ہے اور جس آدمی کو بخار آیا ہو اسکی نبض بہت گرم اور تیز چلتی ہے اور بیمار کی نبض ایک طرح سے برابر اپنی جگہ پر چلے وہ بیمار نہیں مرتا اور پر شہوت آدمی کی نبض نہایت جلد چلتی ہے اور غصہ ور و فکر مند آدمی کی نبض آہستہ چلتی ہے اور کسی طرح سے خوفناک آدمی کی نبض بہت ہی آہستہ چلتی ہے اور بد ہضمی اور

جریان کے بیمار کی نبض بہت ہی آہستہ چلتی ہے اور خون کے فساد والے آدمی کی نبض کچھ گرم اور بھاری چلتی ہے اور جس شخص کو بہت بھوک لگی ہو اسکی نبض تیز چلتی ہے اور جس شخص کے پیٹ میں آنول کا فساد ہو اسکی نبض بہت بھاری چلتی ہے اور جو شخص بہت کھانا کھاتا ہو اس کی نبض ہلکی اور جلد چلتی ہے اور جس شخص نے کھانا کھایا ہو اسکی نبض آہستہ چلتی ہے اور جس شخص کے پیٹ میں مواد وغیرہ کا فساد ہو اسکی نبض بہت تیز چلتی ہے اور کسی آدمی کی نبض بہت آہستہ اور بے طاقت چلتی ہے اور نبض کی آزمائش کئی قسم کی ہے اسکو عقلمند بید اپنی فہم اور تیزی عقل سے نبض کے ذریعہ بدن کا دکھ سکھ سب سمجھ لیں جیسے جوگی کو جوگ کے ربط و تجربے سے برہم کا علم ہوتا ہے ویسے ہی نیک بید کو نبض کے ربط سے بدن کے سب عارضے اور سکھ دکھ معلوم ہوتے ہیں۔

**پیشاب کی آزمائش** } بید کو لازم ہے کہ چار گھڑی تڑکے بیمار کو اٹھا کر کانچ کے سفید برتن میں یا پھول کے برتن میں پیشاب کرا وے پھر اس برتن کو کپڑے سے ڈھک کر رکھے جب آفتاب طلوع ہووے تو بید اس کو آزماوے اگر بیمار کا پیشاب پانی کے مانند ہو اور بہت ہو اور کچھ نیلا بھی ہو تو باد کے فساد کا پیشاب جانو اور اگر پیشاب سرخ کسم کے مانند ہووے اور گرم یا زرد ٹیسو کے پھول کے مانند اور تھوڑا اترے تو صفرا کی بیماری کا پیشاب جاننا چاہیے اور جس بیمار کا ٹھنڈا اور سفید اور چکنا پیشاب اترے اسے بلغم کا فساد جانو اور چار گھڑی تڑکے بیمار کا پیشاب چار گھڑی تک دھوپ میں رکھنے کے بعد بید اس میں تیل کا قطرہ ڈالے جو تیل کا قطرہ پیشاب کے اوپر پھیل جاوے تو اس بیمار کو باعلاج جاننا چاہیے اور وہ بیمار اچھا ہو جاوے اور اگر پیشاب کے اوپر تیل کا قطرہ نہ پھیلے اور جم جاوے تو وہ بیمار بہت وقت سے آرام پاوے اور اگر وہ قطرہ پیشاب میں ڈوب جاوے یا گھومنے لگے تو وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کے پیشاب میں قطرہ پڑتے ہی سوراخ ہو جاوے یا اس قطرہ کی تلوار کمان اور ڈنڈے کی طرح شکل ہو جاوے تو وہ بیمار مر جاوے اور اگر ہنس کے مانند ہو یا کنول پھول یا ہاتھی یا چھتر یا تیر کی سی صورت ہو جاوے تو وہ بیمار اچھا ہو جاوے اور جسکا پیشاب سرسوں کے تیل کی طرح ہو تو اسکو باد و صفرا کی بیماری جاننا چاہیے اور جسکا پیشاب سیاہ اور پھٹکی لیے ہو اسکو سنپات کی بیماری جانو اور جس بیمار کے پیشاب کرتے ہوئے سرخ دھار اترے اسکو بڑا بیمار جاننا چاہیے اور جسکی دھار سیاہ نکلے وہ مریض مر جاوے اور جسکے پیشاب میں بکری کے پیشاب کی سی بو آوے

اسکو بدہضمی جاننا چاہیے اور جس کا پیشاب سرخ اور گرم یا زرد ہو اسکو بخار سمجھنا چاہیے اور جس کو کنوئیں کے پانی کے مانند پیشاب اُترے اسکو لنگ روگ جانو۔

## بیماریوں کا احوال

**بیمار کی آزمائش** } بیمار کی آزمائش اس طرح سے ہوتی ہے دیکھنے چھونے پوچھنے خواب اور جو آدمی بھیجا جاوے اور شگون اور وقت کے دیکھنے اور دوا اور جگہ اور وقت اور عمر اور عارضے اور لاعلاج اور باعلاج وغیرہ طریقوں سے بیمار کی آزمائش مناسب ہے اسی ترتیب سے لکھتے ہیں بیلیا وغیرہ کئی عارضے تو بیمار کے دیکھنے ہی سے بخوبی ظاہر ہوتے ہیں اور بخار وغیرہ کئی عارضے بیمار کے چھوئے بغیر جانے نہیں جاتے اور پیٹ کا درد اور دردِ سر بواسیر اور گرمی اور سوزاک ہول دل اور بھوت پریت وغیرہ کا لگنا جریان وغیرہ کئی بیماریاں مریض کے کہے بغیر بید بخوبی نہیں جان سکتا۔

**خواب کی آزمائش** } مریض کو ایسے خواب دیکھنے اچھے نہیں ہوتے اگر بیمار خواب میں ننگا اور منڈا اور سرخ اور کالا کپڑا پہنے ہوئے آدمی کو دیکھے یا ننگا بوجا اور کالے ہتھیار اور پھانسی لیے مارتے ہوئے شخص کو دیکھے تو اس بیمار کو لاعلاج جانو اور بھینسا اونٹ گدھا ان پر سوار ہوا اور جانب شمال جاتا ہوا خواب میں دیکھے وہ بیماری اچھا نہ ہو اور اونچے سے نیچے گرے پانی میں ڈوب جاوے اور سلگی ہوئی آگ میں گرے اور شیر وغیرہ درندہ اس کو کھاتے ہوں یا چراغ کو بجھتا دیکھے اور تیل یا شراب کو پیتے دیکھے اور پکوان کھاوے اور کنوئیں میں گرے ایسا خواب مریض کو ہو تو اس بیمار کو لاعلاج جانو اور ایسا خواب دیکھنے والا کسی سے نہ کہے اور صبح کے وقت اُٹھتے ہی راکھ وغیرہ سے نہاوے اور اس خواب کی بدشگونی مٹنے کے لیے ہول دان اور پاٹھ وغیرہ کرے تو بدشگونی رفع ہو اور بیمار خواب میں دیوتا راجہ فقیر دوست برہمن گائے آگ تیرتھ دیکھے تو وہ بیمار جلد اچھا ہو اور خواب میں کیچڑ کو لانگھ جاوے اور دشمن پر فتح پاوے اور محل دھتہ پہاڑ وغیرہ کے اوپر چڑھے تو وہ بیمار جلد آرام پاوے اور خواب میں سفید کپڑا پہنے اور گوشت مچھلی پھل کھاوے تو وہ بیمار جلد شفا پاوے اور خواب میں مدخولہ عورت سے جماع کرے اور بدن میں غلیظ لگے اور رووے اور اپنی موت دیکھے اور کچا گوشت کھاوے تو وہ بیمار جلد اچھا ہو اور جونک سانپ اور بھونرا مکھی جسکو

تندرست آدمی کو ہوں تو بھی اچھے ہیں
خواب میں کاٹے وہ بیمار بھی جلد شفا پاوے اور جو یہ خواب

## جو آدمی بید کو بلانے جاوے اُس کا شگون

بید کے بلانے کے لیے جو آدمی بھیجے وہ کانا کبڑا لنگڑا وغیرہ نہو کیونکہ ایسے کے بھیجنے سے وہ جلد بیماری اچھی نہ ہو اور جو عمدہ کپڑے پہنے اور خوبصورت گھوڑے اور رتھ وغیرہ پر سوار بید کو نذر لیے اچھے خاندان کا ہوشیار آدمی جس کا بایاں دم چلتا ہو وہ بید کے پاس اکیلا جاوے تو وہ بیمار جلد آرام پاوے۔

شگون کی پہچان} جو بید مریض کا علاج کرنے جاتا ہو اسکو اسوقت سامنے ٹھنڈے شگون ملیں تو اچھا ہے اور جو آگ وغیرہ گرم شگون ملیں تو بیمار آرام نہ پاوے اور جو آدمی بید کو بلانے جاتا ہو تو اسکو پانی وغیرہ سرد شگون سامنے ملیں تو وہ بیمار اچھا نہو اور اگر آگ وغیرہ گرم چیزیں ملیں تو بیمار جلد شفا پاوے

وقت کی پہچان} جس مریض کو رات کو گرمی اور دن میں سردی لگے اور گلے میں بلغم بولے وہ بیمار ضرور ہی مرے اور جس بیمار کی ناک کا اگلا حصہ سرد ہو اور اس کے ہاتھ پانوں اور چھاتی بھی ٹھنڈی ہو اور سر میں درد ہو تو وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس بیمار کی اصلی حالت اور چہرہ کی رونق اور شرم جاتی رہے اور مزاج میں غصّہ زیادہ ہوجاوے وہ بیمار چھ مہینے میں مرے اور جس بیمار کے عضو کانپتے ہوں اور عقل جاتی رہے اور بدن کا رنگ اور کا اور ہوجاوے اور خوشبو اور بدبو کی پہچان نہ رہے تو وہ بیمار ضرور مرے اور درخت اور درخت کی ٹہنیوں میں بیمار کو آگ سی نظر آوے وہ مریض چھ مہینے میں مرجاوے اور جو بیمار بغیر شہوت ہوجاوے اور اسکو پسینا آوے وہ تین مہینے میں مرے اور جو بیمار کان کے سوراخوں کو بند کرکے کان میں گھون گھون آواز نہ سنے وہ ضرور مرے اور جس بیمار کی آنکھ بدن اور منھ کی رنگت اور کی اور ہوجاوے وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس بیمار کو اپنی زبان اور ناک کا اگلا حصّہ اور ابرو کا درمیان نظر نہ آوے وہ بیمار ضرور مرے اور جس مریض کے ناک کا اگلا حصہ ٹیڑھا ہوجاوے اور پھر آنکھیں سرخ ہوجاویں وہ بیما بھی ضرور مرے اور جس بیمار کے حواس اپنا اپنا کام نہ کریں وہ بیمار بھی ضرور مرے اور جس بیمار کی آواز سست پڑجاوے یا اٹک جاوے اور طاقت کم ہوجاوے وہ بیمار بھی ضرور مرے اور جس بیمار کو کانچ اور پانی میں اپنا سایہ نظر نہ آوے وہ بھی ضرور مرے اور جس کا منھ سرخ کنول کے پھول کے مانند ہو اور زبان کالی پڑجاوے اور بدن میں درد اٹھ آوے وہ

مریض ضرور مرے اور جس بیمار کی چھاتی اور ناف اور کندھا کانپنے لگیں وہ بیمار ضرور مرے اور جسکے
اشلیکھا بشت بھکھا۔ آردرا۔ سواتی۔ مول۔ پوربا پھالگنی۔ پوربا کھاڈ۔ پوربا بھادرپد۔ بھرنی۔ ان
نچھتروں میں اور اتوار۔ سنیچر۔ منگل وار اور چوتھ۔ چھٹہ دوادسی تھتوں میں بیماری پیدا ہو تو وہ
بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کو دوسرے کی آنکھ کی پتلی میں اپنی صورت نظر نہ آوے وہ بیمار ضرور مرے
اور جس بیمار کا آفتاب کے طلوع ہونے کے وقت داہنا اور شام کو بایاں دم چلے وہ بیمار نہ مرے۔

**دوا دینے کا قاعدہ** بید کو لازم ہے کہ دوا کی خاصیت سمجھ کر مریض کی بیماری کے برابر دوا دے
اگر بیماری کم ہو تو زیادہ دوا نہ دے اور اگر زیادہ بیماری ہو تو تھوڑی دوا نہ دے اور جو کڑوی
کسیلی دوا بیمار نہ کھاوے تو وہ بیمار زندہ نہ رہے۔

**ملک کا بیان** تین قسم کے ملک ہیں۔ انوپ۔ سادھارن۔ جانگل۔ جہاں بہت سا پانی
ہمیشہ بہتا ہو یا جس دیش میں بلغم کی زیادتی ہو جیسے مشرق کے ملک میں اسکو انوپ کہتے ہیں اور
اسی طرح کی علامتیں جہاں کہیں اور جس ملک میں ہوں اسکو بھی انوپ کہتے ہیں اور جس دیش
میں باد صفرا اور بلغم برابر ہوں اسکو سادھارن کہتے ہیں اور جس دیش میں باد زیادہ ہو اُس کو
جانگل کہتے ہیں اور جس دیش میں جو آدمی پیدا ہو اسکا اسی دیش کے مطابق مزاج ہوتا ہے۔

**وقت کی پہچان** وقت تین قسم کا ہوتا ہے سردی۔ گرمی اور برسات۔ اگر سردی میں سردی
کم پڑے یا بہت پڑے تو بیماریاں پیدا ہوں اور سردی میں گرمی کا پڑنا بھی خلاف ہے یہ بھی اچھا نہیں
اس سے عارضے ہوتے ہیں اسی طرح گرمی میں گرمی کم پڑے یا زیادہ پڑے اور یا سردی پڑے
تو بیماری کی پیدائش کا سبب ہے ایسی ہی برسات میں برسات تھوڑی ہو یا زیادہ ہو یا نہ ہو
تو عارضے پیدا ہوں۔

**عمر کا بیان** عمر تو کئی قسم کی ہیں مگر ان میں تین خاص ہیں۔ ایک لڑکپن۔ دوسرے جوانی۔
تیسرے بوڑھاپا۔ ان میں اعلیٰ۔ ادنیٰ۔ اوسط ہوتے ہیں ان کے جو بیماریاں پیدا ہوں ان کے
بدن اور عمر کے انداز سے سوچ کر بید دوا دے۔

**حس کی قوت طبیعی** آواز۔ چھونا۔ شکل۔ ذائقہ۔ سونگھنا۔ یہ پانچ قسم کی ہیں۔ آواز کی جگہ تو
کان ہیں اور چھونے کی جگہ جلد۔ شکل کی جگہ آنکھیں اور ذائقہ کی جگہ زبان اور بو کی جگہ ناک ہے

کی طاقت جو آواز کی طاقت کم ہوجانے سے کم سنے یا زیادہ سنے یا غلط سنے یا کچھ کا کچھ سنے اور چھونے کی طاقت کم ہوجانے پر تھوڑا چھوئے یا غلط چھوئے یا کچھ کا کچھ چھوئے اور دیکھنے کی طاقت کم ہونے سے کم دیکھے یا غلط دیکھے یا کچھ کا کچھ دیکھے چھون رسون کے کھانے کی طاقت گھٹنے سے تھوڑا کھاوے یا بہت کھاوے یا غلط کھاوے یا کچھ کا کچھ کھاوے اور سونگھنے کی قوت کم ہونے سے تھوڑا سونگھے یا بہت سونگھے یا غلط سونگھے یا کچھ کا کچھ سونگھے تو ضرور بیماری پیدا ہو اور ان پانچوں کے اچھی طرح استعمال کرنے سے آدمی ہمیشہ اچھا رہتا ہے۔

**افعال طبیعی** تین قسم کے ہیں۔ جسمانی۔ باطنی۔ زبانی۔ جو جسم میں رہیں وہ جسمانی اور جو دل میں رہیں وہ باطنی اور جو زبان میں رہیں وہ زبانی۔ جسم کے کام گھٹنے سے تھوڑا کام کرے یا بہت کام کرے یا کچھ کا کچھ کام کرے اور دل کی قوت گھٹنے سے تھوڑی خواہش ہو یا بہت ہو یا کچھ کی کچھ ہو اور بولنے کی قوت کم ہونے سے کم بولے یا غلط بولے یا کچھ کا کچھ بولے اسکو بیماری پیدا ہو اور تینوں چیزوں کو بخوبی آدمی برابر استعمال رکھے وہ آدمی ہمیشہ تندرست رہے۔

**ہاضمہ کی طاقت کا بیان** آگ پانچ قسم کی ہے۔ مندا اگن (کم) تیچھن اگن (تیز) بکھم اگن (سخت) سم اگن (برابر) بھسم اگن (سخت تر) جسکا بلغمی مزاج ہوتا ہے اسکے ہاضمے کی آگ کم ہوتی ہے وہ بلغمی عارضوں کو پیدا کرتی ہے وہ اچھی نہیں اور جس کا صفراوی مزاج ہو تو اُسکو تیچھن اگن ہوتی ہے وہ اچھی ہے کھایا ہوا کھانا سب ہضم کرتی ہے مگر وہ بھی صفرا کے عارضے پیدا کرتی ہے اور جس کا بادی مزاج ہو اسکو بکھم اگن ہوتی ہے وہ باد کے عارضوں کو پیدا کرتی ہے اور کبھی کھانا ہضم کرے اور کبھی نہ کرے۔ چوتھی سم اگن ہے جو سب آگوں میں عمدہ ہے اچھی طرح کھانا کھاوے اسکو پچا دیتی ہے اور کوئی بیماری پیدا نہیں کرتی اور پانچویں بھسم اگن ہے وہ بھسمک کے عارضے کو پیدا کرتی ہے۔ اس طرح کبھی دوا کے استعمال سے بدن میں رطوبت اصلی کم ہوجاوے اور صفرا کی حرارت جوع الکلب زیادہ ہوکر ہوا کے ساتھ تحریک ہوکر سخت گرمی پیدا کرتی ہے تب وہ بھسمک اگن ہوجاتی ہے اُس آگ والے کو جب وقت پر کھانے کو نہ ملے تو پیاس اور پسینا اور جلن اور بیہوشی وغیرہ کرکے آدمی کو مار ڈالتی ہے اسلیے آدمی ہاضمہ کی طاقت پہچان کر علاج کرے یا کھانا وغیرہ کھاوے تو اُسکو

ضرور ہی بیماری پیدا ہوا اور اس کی دوا کرنی فائدہ نہیں پہونچاتی اور اُسکا علاج فائدہ ور نہیں ہوتا۔

**بیمار کے لاعلاج ہونے کی پہچان** جس بیمار کو رات کے وقت نیند نہ آوے اور گلے میں بلغم بولے اور بدن میں جلن ہووے اور نبض آہستہ چلے اور بولنے سے زبان تھک جاوے اور سب حواس خمسہ اپنے اپنے کاموں کو چھوڑ دیں وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کو قوت ہاضمہ کی کم ہو کر طبیعت بگڑ جاوے اس مریض کو لاعلاج جانو اور جس کی آنکھیں سرخ ہو جاویں اور دم چڑھ جاوے چھاتی میں درد ہو اور اونگھائی اور ہچکی اور پیاس بہت ہو اور بہت سووے بہت جلن ہو اور پسینا زیادہ اور چکنا آوے وہ مریض ضرور مرے۔

**بیمار کے باعلاج ہونے کی پہچان** جس بیمار کی طبیعت درست رہے اور کھانا بخوبی تمام ہضم ہوتا رہے اور کسی طرح کی بیماری کا فساد نہ ہو ایک ہی قسم کی کوئی بیماری نہ ہو اور اس بیمار کے علاج کے لیے ذیل کی چار تدبیریں ملیں۔ ایک تو اچھا تجربے کار بید دوسرے ویسی ہی بیماری کے دور کرنے والی دوا اور ویسا ہی ہوشیار نوکر اور ویسا ہی بیمار دولتمند اور بیماری کی گھٹنے بڑھنے کا جاننے والا ہو اس بیمار کو باعلاج جانو۔

**عارضوں کی تفریق** جو بیماریاں جسم میں رہیں وہ چودہ قسم کی ہیں ان کو لکھتے ہیں۔ سہج روگ گربھج روگ۔ جات جات روگ۔ پیڑا جنت۔ کال جنت۔ پربھاؤ جنت۔ سوبھاؤ جنت۔ دیش جنت آگنتک روگ۔ کایک روگ۔ آنتر روگ۔ کرم روگ۔ دوکھج روگ۔ کرم دوکھج روگ۔

**ان سب کا بیان** والدین کے نطفے سے اولاد کے بھی بیماریاں ہوتی ہیں جیسے بواسیر کوڑھ وغیرہ۔ یہ سہج روگ کہلاتے ہیں۔ حمل میں کبڑا لنگڑا۔ چھہ انگلی کا اور دوسرا اور ہاتھ پیر کا لنجا بیماریاں ہوں۔ ان کو گربھج روگ کہتے ہیں حمل کی حالت میں والدہ کی بدپرہیزی اور کھانے وغیرہ کی تبدیلی سے لڑکے کے رنگ اور برا بدن۔ گونگا پن وغیرہ جو بیماریاں ہوں ان کو جات جات کہتے ہیں اور ہتھیار وغیرہ کے لگنے سے جو ہتھیار کی ضرب سے ماں کے پیٹ میں نقصان ہونے سے عوارض ہوں انکو پیڑا جنت بیماریاں سمجھنا چاہیے اور سردی میں زیادہ سردی اور گرمی میں زیادہ دھوپ اور برسات میں زیادہ برسات کے سبب سے جو بیماریاں پیدا ہوتی ہیں انکو کال جنت روگ کہتے ہیں اور دیوتا گرو اور بزرگوں کی بددعا اور ستاروں کے خلاف ہونے سے جو بیماریاں اور بھوک پیاس

اور بوڑھاپے وغیرہ سے جو بیماریاں پیدا ہوتی ہیں انکو سوبھاؤ جنت کہتے ہیں اور آسیب وغیرہ اور غصہ اور شہوت اور دشمنی ومحبت اور خوشی ورنج طمع اور غفلت وغیرہ جس کے بدن میں رہیں اُنسے جو بیماریاں پیدا ہیں ان کو آگنتک روگ کہتے ہیں اور بخار وغیرہ خاص بیماریاں ہیں انکو کایک بیماریاں کہتے ہیں اور جو دل کے مانند آدھا پاگل ہو جاوے اس کو آنتر روگ کہتے ہیں اور جس ملک میں سیاہ یا سرخ یا بھورے آدمی پیدا ہوں ان کو دیشج کہنا چاہیے اور پہلے جنم میں یا اس جنم میں برہمن اور گائے مارنے وغیرہ کے گناہ سے جو بیماریاں ہوں ان کو کرمج کہتے ہیں اور باد صفرا اور بلغم سے جو بیماری پیدا ہووے اسکو دوکھج کہتے ہیں اور برہم ہتیا وغیرہ جو پاپ یا صفرا اور بلغم وغیرہ کے فساد ہیں ان دونوں کو ملاکر جو عارضہ پیدا ہوا ہے اسکو کرم دوکھج کہتے ہیں۔ اب یہی سب روگ دو قسم کے ہیں ایک باعلاج اور دوسرا لاعلاج۔ باعلاج دو قسم کا ہے ایک تو بہت تدبیر کرنے پر جیسے تیسے اچھا ہوتا ہے اور دوسرا معمولی تدبیر سے اچھا ہوتا ہے اور لاعلاج دو قسم پر ہے ایک یاپیہ یعنی تکبیر۔ بواسیر۔ مرگی یعنی مرض صرع اور اردھانگ یعنی لقوہ۔ دمہ۔ سِل وغیرہ۔ اور جسمیں زیادہ بیماریاں ہوں وہ شخص دوا کھایا کرے اور پرہیز سے چلے اور بید کی رائے کے مطابق کام کرے جہاں تک عارضہ دفع ہو ان عارضوں کو یاپیہ کہتے ہیں اور ایک ایسی بیماری پیدا ہو جس کا علاج بھی نہ ہو سکے وہ مار ہی ڈالتی ہے اور عارضوں کے اقسام بے تعداد ہیں کہ جن کی تعداد نہیں ان کا علم تو صرف خداوند تعالیٰ کو ہے مگر بید بھی علم کے زور اور عقل کی تیزی سے ان سب عارضوں کو چودہ طرح سے پیدا ہونے والا جان لے۔

## اور طرح سے سب عارضوں کے پیدا ہونیکا اور ہی طریقہ

جو شخص سب طرح ہوشیار ہے اور چودہ طرح کے زوروں میں سے کوئی زور بیفائدہ ظاہر نہ کرے اور جو آپ ہی ظاہر ہو اسکو نہ روکے اور اسکا کام کرے تو وہ شخص بیمار نہو اور ان چودہ زوروں کو ناحق ظاہر کرے اور ان کے ظاہر ہونے سے تو اسکو اختیار کرے تو وہ ضرور ہی بیمار پڑے۔

چودہ زور (۱) ادھوباپو (پیٹ کی ہوا) کو روکنا (۲) وشٹا (دھاو) پاخانہ روکنا (۳) موتر بادھا (پیشاب) روکنا (۴) ڈکار روکنا (۵) چھینک روکنا (۶) پیاس روکنا (۷) بھوک روکنا (۸) نیند روکنا (۹) کھانسی روکنا (۱۰) تکلیف کا دم روکنا (۱۱) جمھائی روکنا (۱۲) آنسو روکنا (۱۳) قے روکنا (۱۴) منی روکنا۔ چودہ زور ہیں ان کو ناحق روکے اُن سے پیدا ہوئے

زوروں کو اپنے اوپر اختیار کرے تو ضرور آدمی کے بیماریاں ہوں وہ لکھتے ہیں۔ جو شخص ادھوبایو یعنے ریح کو روکے اسکے گولا اور پیٹ میں اپھار اور درد یہ بیماریاں ہوں پھر ریح اچھی طرح سے صادر نہیں ہوتی اور موترکرچھ امراض مثانہ اور بد اور آنکھوں کے عارضے اور بدہضمی اور چھاتی میں درد ہوتا ہے۔

پاٹخانے کے روکنے کی بیماریاں } جو شخص پاٹخانے کو روکے اسکے یہ بیماریاں ہوتی ہیں ہاتھ پاؤں میں اعضا شکنی اور خناق۔ سردرد۔ اور دم اچھی طرح نہیں آتا اور چھاتی میں درد اُٹھتا اور بایو گولا۔ پھپیا۔ پیٹ کی بیماری۔ پیٹ کا درد۔ موترکرچھ مع قبض مثانہ کی بیماریاں آنکھوں کی بیماریاں۔ بدہضمی وغیرہ۔ عارضے ہوآتے ہیں۔

پیشاب روکنے کے عارضے } جو کوئی پیشاب کے زور کو روکے اسکو یہ عارضے ہوں۔ اعضا شکنی۔ پتھری۔ لنگیندری یعنی عضو تناسل۔ اور کالے بالوں کی جڑ میں درد۔ اور گولا پھپیا وغیرہ جو پیچھے پاٹخانے کے روکنے سے بیماریاں کہی ہیں وہ بھی پیشاب کے روکنے سے پیدا ہوتی ہیں

ڈکار کے روکنے کے عارضے } جو لوگ آتی ہوئی ڈکار کو روکتے ہیں ان کو اتنے عارضے ہوتے ہیں۔ کھانے سے نفرت۔ بدن کانپے۔ چھاتی رکے۔ اپھار یعنی نفخ۔ کھانسی۔ ہچکی وغیرہ۔

چھینک روکنے کے عارضے } جو شخص چھینک کے زور کو روکے اسکے یہ بیماریاں پیدا ہوں دل گھبراوے۔ ضعف حواس ہو گردن نہ مڑے منہ ٹیڑھا ہو جاوے۔

پیاس روکنے کی بیماریاں } جس شخص کو پیاس لگی ہو اور وہ اسکو روکے تو یہ بیماریاں ہوں منہ سوکھے۔ اعضا شکنی۔ بہرا پن۔ غفلت۔ شک ہو۔ اور چھاتی میں تکلیف ہو۔

بھوک روکنے کی بیماریاں } جو شخص بھوک کے زور کو روکے اسکو اتنے عارضے ہوں۔ سب اعضا ٹوٹنے لگیں کھانے سے نفرت ہو اور طبیعت مائل نہو اور بدن کمزور ہو اور خلش قلب اور بغیر محنت کئے تکان اور سب حواس کند ہوں اور بدن کا رنگ اور کا اور ہو جائے۔

نیند کے روکنے کے عارضے } جو شخص آتی ہوئی نیند کو روکے اسکو یہ بیماریاں پیدا ہوتی ہیں غفلت اور سردرد اور آنکھیں بھاری۔ سستی۔ جمھائی۔ اعضا میں درد وغیرہ۔

کھانسی کے روکنے کے عارضے } جو شخص کھانسی کو روکے اسکو کھانسی۔ دم کھانے

سے نفرت ۔ چھاتی کا درد اور ہچکی وغیرہ بیماریاں زیادہ ہوتی ہیں۔

محنت کے دم روکنے کی بیماریاں] جو شخص محنت کے دموں کو روکے اس کو اتنے عارضے ہوتے ہیں۔ بایو گولا ۔ چھاتی کی بیماریاں ۔ غفلت ۔ دس قسم کے جریان کی بیماریاں ہو جاتی ہیں۔

جمھائی روکنے کی بیماریاں] جو شخص آتی ہوئی جمھائی کو روکے اسکو درد سر اور سستی حواس اور گردن اور منہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔

آنسو روکنے کی بیماریاں] جو شخص آنسو روکے اسکو خناق ۔ آنکھ کے عارضے ۔ سر چھاتی اور گردن میں درد اور تنفر اور رشک پیدا ہو۔

قے روکنے کی بیماریاں] جو شخص آتی ہوئی قے کے زور کو روکے اسکو رتوا پتی کوڑھ ۔ آنکھ کی بیماری ۔ کھجلی ۔ پانڈروگ ۔ بخار ۔ کھانسی ۔ دم ۔ چھاتی کا درد مکھ کیل یا مکھ چھایا وغیرہ ہوتے ہیں۔

منی روکنے کی بیماریاں] جو شخص منی کے زور کو روکے اسکو سوزاک ۔ جریان ۔ درد عضو اور سوجن ذکر ۔ کھانے سے تنفر ہو۔

## باب دوسرا
## سب طرح کے بخار کے بیان میں

بخار کی پیدائش کا بیان] دچھ پرجاپت کی جگیہ میں ستی کی چولا چھوڑ دینے کے سبب سے تینوں لوک کے مالک شیوجی نے غصہ کرکے دچھ اور دچھ کے مددگاروں کے مارنے اور جگیہ کے خلل ڈالنے کے لیے اپنی تیسری آنکھ سے ایک بیر بھدر پیدا کیا اس نے سری شیوجی کا حکم لیکر دچھ پرجاپت کو مار کر جگیہ کا سب سامان کھا پی ڈالا تب شیوجی نے بیر بھدر کا نام تپ رکھا وہ تپ آرام و آسایش کے تفرقہ اور گرانی سے ناف اور پتان کے درمیان جو ان کی جگہ ہے اس میں رہتا جو باد ۔ صفرا ۔ بلغم انکو بیمار کے بدن میں اُن کی جگہ پر بگاڑ دیتا ہے اور اُنکی جگہ میں جو غذا رہتی ہے اس سے جو رس پیدا ہوتا ہے اسکو بھی بگاڑ دیتا ہے اور آنتوں

ؔ مترجم نے تنفر سے ہر جگہ غذا سے نفرت ہونے کے معنی مراد لیے ہیں ۱۲ مترجم۔

کی جگہ میں جو آگ رہتی ہے اسکو پیٹ سے نکال کر باہر بیمار کے سب بدن کو آگ کے مانند
گرم کرتا ہے وہی بخار کی صورت ہو کر بدن کی طاقت کو کم کر دیتا ہے اور وہ بخار آٹھ قسم کا ہے۔ بادی
اور صفراوی۔ بلغمی۔ بادی صفراوی۔ بادی بلغمی۔ بلغمی صفراوی۔ سنپات۔ آگنتک بخار یہ آٹھ
قسم کے تپ ہیں اب ان کی علیحدہ علیحدہ علامتیں لکھی جاتی ہیں۔

**عام بخار کی علامتیں** } جس کے بدن میں ایک ساتھ ہی یہ سب علامتیں ہوں تو بخار
کہنا چاہیئے۔ بدن گرم ہو اور پسینا نہ آوے۔ بھوک جاتی رہے۔ سب بدن جکڑا رہے۔ اور
درد سر ہو اور ہاتھ پاؤں میں اعضا شکنی اور کہیں دل نہ لگے۔ ایسی علامتیں جس بیمار کی
ہوں اس کو بخار جاننا چاہیئے۔

**بخار کی پہلی شکل** } ہاتھ پاؤں میں اعضا شکنی ہو اور سر بھاری رہے اور جمھائی آویں
اور بغیر درد کے بدن میں تکلیف ہو جس کے ایسی علامتیں ہوں تو جاننا چاہیئے بخار آوے گا۔

**بادی بخار کی علامتیں** } بدن کانپے۔ بخار کا بڑا زور ہو۔ گلا اور لب سوکھیں نیند اور چھینک
نہ آوے۔ بدن روکھا ہو۔ پیشانی بھاری۔ بدن میں درد منھ سے چھوں طرح کا مزہ جاتا رہے
قبض رہے پیٹ میں درد اور اپھرا ہو اور جمھائی بہت آویں تو بادی تپ جاننا چاہیئے۔

**عام بخار کا علاج** } گرم پانی پلاوے اور مل اور بل کے موافق فاقہ اور کچھ پرہیز بھی کراوے
اور اسکو ہوا نہ لگنے دے اور اچھے باریک کپڑے پر سلاوے تو بخار جاوے اور تین روز تک تو
بخار میں کڑوی کسیلی۔ جلاب وغیرہ کی کوئی دوا نہ دے۔ یہی تدبیر کرنی چاہیئے پھر زنجبیل دو ماشہ
کشنیز دس ماشہ۔ انکا جوشاندہ پلاوے تو بخار جاتا رہے اور بھوک بھی لگے۔

**بادی بخار کا علاج** } بادی بخار والے کو اور تپچھن جھڑ اگن والے کو اور حاملہ عورت اور
کمزور آدمی اور لڑکے بوڑھے اور وحشت ناک اتنے لوگوں کو فاقہ نہ کراوے تھوڑا کھانا پرہیزی
دے۔ اور بادی بخار والے کو چرایتہ۔ ناگر موتھا۔ نیتر بالا۔ دونوں کٹیا۔ گلو۔ سونٹھ ان سب کو
چھدام چھدام بھر لیکر آدھا کچل کر پانچ روز تک جوشاندہ دے تو بادی بخار جاوے۔

**بادی بخار کا دوسرا علاج** } زنجبیل۔ نیم کی چھال۔ دھماسہ۔ پاڑہ۔ کچور۔ اڑوسہ۔ بیخ ارنڈ
پوہکر مول۔ ان سب چیزوں کو کچلکر چھدام چھدام بھر لیکر جوشاندہ دے تو بادی بخار دور ہو۔

یا ہنگلیشیر رس سے بادی بخار بہت جلد رفع ہوتا ہے۔ شنگرف پیپل سنگی بھرہ مصفا ان تینوں کو برابر لے پانی میں باریک پیسکر آدھی آدھی رتی کی گولی بناکر ہر روز ایک ایک کھاوے تو پانچ گولیوں میں بادی بخار ضرور جاوے اور مونگ ۔ مسور ۔ کلتھی ۔ موٹھ ۔ ان سب کی دال کا پانی کھانے کو دے اور چھتاور ۔ گلو ۔ یہ دونوں چھدام بھرلے جوشاندہ کرے اور اس میں چھدام بھر پرانا گڑ ڈال کر پانچ روز تک پیے تو بادی بخار جاوے اور منقے ۔ داکھ ۔ پیپر ۔ پت پاپڑا ۔ بادیان یہ سب چھدام چھدام بھر لیکر جوشاندہ کرکے دے تو بادی بخار جاوے ۔

**صفراوی بخار کی علامتیں** آنکھوں میں سوزش ہو منھ کی لذت کڑوی رہے ۔ پیاس زیادہ لگے ۔ چکر آوے اور بہت بکے ۔ بدن گرم رہے ۔ بخار کی شدت زیادہ ہو پائخانے میں دست آوے اور قے ہو اور نیند نہ آوے ۔ منھ سوکھے اور پک جاوے پسینا آوے اور آنکھیں زرد ہوں ۔ پائخانہ و پیشاب بھی زرد ہوں یہ علامتیں جس شخص میں ہوں اسکو صفراوی بخار میں مبتلا جانو

**صفراوی تپ کا علاج** ناگرموتھا ۔ دھماسہ ۔ پت پاپڑا ۔ نیتر بالا ۔ چرائتہ ۔ نیم کی چھال ان سب چیزوں کو چھدام چھدام بھر لے کر کچلے اور اس کا جوشاندہ کرکے دے تو صفراوی بخار جاتا رہے یا گرم پانی کے ساتھ پسی ہوئی کھیرسا ایک چھدام اور دو ماشہ کٹکی اور دو درم[۱] مصری انکو پیسکر دے تو صفراوی بخار جاوے ۔ یا چندن ایک درم خس ایک درم ان کو باریک پیسکر فالسے کے چار پیسے بھر شربت میں دو پیسے بھر مصری ڈال کر پیئے تو صفراوی بخار دور ہو ۔ یہ دوا ترشتی نام کی سنسکرت کی پستک میں لکھی ہے یا چاول کے کھیل کے پانی میں مصری ملاکر پیئے تو صفراوی بخار دور ہو یا کٹکی ۔ مغز املتاس ۔ ناگرموتھہ ۔ پوست ہلیلہ ۔ پت پاپڑا ان سب کو چھدام چھدام بھر لیکر کوٹے اور جوشاندہ دے تو صفراوی بخار اور پیاس ۔ سوزش ۔ بدہوشی ۔ بک جھک ۔ چکر ان بیماریوں کو یہ جوشاندہ دور کرے ۔ یہ بید نبود میں لکھا ہے یا گیہوں کے آٹے کو خوب بھگوکر اس میں مصری ڈال کر پتلا حریرہ کرکے دے تو صفراوی بخار جاوے یا میٹھے انار کا شربت دے تو صفراوی بخار جاوے یا نہایت خوبصورت سولہ برس کی عورت سے جماع کرے تو سوزش جاوے ۔ اور طوطا مینا اور لڑکے کی خوش الحانی اور دلچسپ باغ اور پھولوں کے ہار کنول کا پھول اور سنگار

[۱] ایک درم ۳ ۱/۲ ماشے کا ہے اور ایک ٹنک ۴ ماشہ کا ہوتا ہے ۔

کی باتیں۔ کپور کا لگانا۔ خوبصورت عورتوں کا ساتھ فوارہ وغیرہ یہ سب سوزش کی تکلیف کو دور کرتے
ہیں یا فالسہ کے شربت میں سیندھا نمک ڈال کر پیئے تو صفراوی بخار دور ہو۔ یا مونگ کی دال کے
پانی میں مصری ملا کر پیئے تو صفراوی بخار دور ہو۔ یا منقے یا داکھ کا شربت مصری ملا کر پیئے تو صفراوی
بخار دور ہو۔ پاپت پاپڑہ۔ ناگرموتھ۔ چرائتہ ان سب کو پانچ درم لے جوشاندہ تین دن تک پیئے تو
صفراوی بخار دور ہو یہ سب دوا تمر بھاسکر میں لکھی ہیں سرخ چندن۔ پدماک۔ دھنیا۔ گلو۔ نیم
کی چھال ان سب کو چھدام چھدام بھر لیکر جوکوٹ کرکے پانچ دن تک جوشاندہ پیئے تو صفراوی
بخار۔ سوزش۔ پیاس۔ قے۔ سب دور ہوں۔ یہ دوا ولمب راج میں لکھی ہے اور یہ صفراوی بخار
بہت سوزش پیدا کرے تو کنول کے پھولوں کے بچھونے پر یا کیلے کے پتوں پر سلاوے تو سوزش
دینے والا بخار جاوے یا اچھے باغ کی سیر کرے یا خس کی ٹٹیوں میں خس کے ہی پنکھے سے ہوا
کرے تو صفراوی بخار دور ہو یہ بھی دوا ولمب راج میں لکھی ہے یا گلاب کے پھول کی پنکھڑی
کو تل میں پانچ سات پٹ دے اور ان کا تیل چمیلی کی طرح نکالے اس کو حکیم گلاب روغن
کہتے ہیں اور بید گلاب کا تیل کہتے ہیں اسکو ملنے سے سوزش کا بخار دور ہوتا ہے یا سو یا ہزار
مرتبہ کا دھویا ہوا گھی بدن میں ملے تو صفراوی بخار دور ہو یا نیم کے نرم پتوں کو پیس کر اس میں
پانی ڈال کر جھاگ اٹھا دے اور صفراوی بخار والے کے بدن میں ملے یا ان جھاگوں میں بہیڑے
کی گری ملا کر مالش کرے تو صفراوی بخار دور ہو یہ علاج بید جیون اور بید بنود میں لکھے ہیں۔

**بلغمی بخار کی علامتیں اور تدبیر** } رغبت جاتی رہے۔ بدن بھاری ہو۔ اور روئیں کھڑے
ہوں اور پیشاب اور ناخن سفید ہوں۔ نیند بہت آوے بدن ٹھنڈا ہو اور منہ میٹھا رہے اور بخار کا
زور کم ہو اور سستی اور دم کھانسی خناق وغیرہ جسمیں یہ علامتیں ہوں اسکو بلغمی بخار جانو۔

**بلغمی بخار کا علاج** } نیم کی چھال۔ سونٹھ۔ گلو۔ پوہکرمول کٹیا۔ کٹکی۔ کچور۔ اڑدسہ۔ کائپھل
پیپل۔ چھتادر ان سب کو چھدام چھدام بھر لیکر کچلکر سات دن تک جوشاندہ دے تو بلغمی بخار دور ہو
یا کائپھل پیپل کاکڑا سنگی۔ پوہکرمول۔ ان سب دواؤں کو کپڑچھان کرکے چھدام بھر شہد میں
چٹا دے تو بخار بلغمی اور دمہ۔ کھانسی وغیرہ دور ہوں یہ علاج بید بنود میں لکھا ہے اور بلغمی بخار والے
کو گرم دو سیر بھر کا تین پاؤ) پانی کرکے تھوڑا تھوڑا کرکے پلاوے اور بارہ فاقے کرا دے پھر مونگ

کے اندر گے زیرے

موٹھ یا کلتھی کے پانی کا آش دے اور دن میں سونے نہ دے اور بجورے سونٹھ میں سیندھا نمک اور ادرک ملا کر کھانے کو دے اور کھانے کے وقت یہ ہاضمہ کی چیز دے۔ اجوائن اجمود کالی مرچ۔ پیپل۔ چترک۔ پیپلا مول دونوں زیرہ۔ لونگ الائچی۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ ان سب کو برابر لے کر پیکر چھدام بھر گرم پانی سے دے تو ہاضمہ کرے بلغمی بخار جاوے اور بھوک لگے۔ یا کیٹری گلو۔ سونٹھ۔ پوہکر مول۔ اڑوسہ ان سب کو چھ چھ ماشہ بھر لے۔ جو کوٹ کر کے سات دن تک جوشاندہ دے تو بخار بلغمی جاوے یہ چھدر ادکواتھ ہے یا کیٹری۔ پیپل کاکڑا سینگی۔ گلو۔ اڑوسہ۔ ان سب چیزوں کو دو درم لیکر جوشاندہ کرے دس دن دے تو بلغمی بخار دمہ کھانسی۔ بدہضمی۔ یہ سب دور ہوں یا اڑوسہ کا جوشاندہ چھدام بھر دس دن دے تو بخار بلغمی بہت جلد دور ہو یا دو رتی شیت بھنجی رس اڑوسہ اور سونٹھ کے جوشاندہ سے سات روز تک دے تو بخار بلغمی جلد دور ہو۔

شیت بھنجی رس کی ترکیب } شنگرف سے نکلا ہوا مصفا پارہ پانچ درم گندھک مصفا پانچ درم تامیشر یعنی تانبے کی راکھ پانچ درم سنگی مہرہ مصفا دو درم۔ سونٹھ پانچ درم۔ فلفل سیاہ پانچدرم۔ پیپل پانچ درم۔ سہاگہ مصفا پانچ درم ان سب کو باریک پیکر چترک کے رس کی تین پٹ دے پھر ادرک کے رس کی سات پٹ دے کر پان کے رس کی تین پٹ دے پھر ایک ایک رتی کی گولیاں بنا دے یہ شیت بھنجی رس ہے اس سے بخار بلغمی اور سردی اور سب بادی کی بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

بادی صفراوی بخار کی علامتیں } جس شخص کو بادی صفراوی بخار اور مدہوشی۔ جگر اور سوزش ہو۔ اور نیند نہ آوے اور درد سر ہو اور گلا اور منہ سوکھے اور قے ہو اور بال کھڑے ہو جاویں کھانے سے نفرت اور اندھیرا ہو جائے اور سب بدن میں درد ہو اور جمھائی بکواد وغیرہ جس بخار میں ہو اس کو بادی صفراوی بخار جانو۔

بادی صفراوی بخار کا علاج } کمرٹی۔ گلو۔ بیخ ارنڈ۔ ناگر موتھ۔ پدماک۔ بھارنگی۔ پیپل۔ خس۔ سرخ چندن۔ ان سب چیزوں کو پانچ ماشہ بھر لے کچلکر چھدام چھدام بھر کا جوشاندہ بارہ روز تک پیے تو بادی صفراوی بخار دور ہو یا گلو۔ ناگر موتھ۔ پت پاپڑہ۔ چرائتہ۔

سونٹھ ان سب کو برابر لے کچل کر چھدام چھدام بھر کا جوشاندہ ہر روز بارہ روز تک دے تو بادی صفراوی بخار دور ہو اس جوشاندہ کا نام پنج بھدر ہے۔ یا گلو۔ پت پاپڑا۔ سونٹھ۔ ناگرموتھ اڑوسہ۔ ان سبکو برابر لیکر کچلکر چھدام بھر کا جوشاندہ دے تو بادی صفراوی بخار جاوے یا پٹول کے پتے۔ نیم کی چھال۔ گلو۔ کٹکی۔ ان سب کو برابر لیکر چھدام بھر کا کاڑھا بارہ روز تک پئے تو بادی صفراوی بخار دور ہو۔ یا دھوا ملٹھی۔ لودھ سفید سرسوں۔ ناگرموتھ مغز املتاس ان سب کو برابر لیکر کچلکر چھدام بھر کا کاڑھا بارہ روز تک دے تو بادی صفراوی بخار دور ہو یا چاول کی کھیل کے پانی میں مصری اور شہد ملاکر دس روز تک دے تو بادی صفراوی بخار دور ہو یا سونٹھ فلفل سیاہ پیپل۔ ان سب کو برابر لے کر سب کے برابر مصری ملاکر اور پیس کر ہر روز چھ ماشہ شہد کے ساتھ دس روز تک کھاوے تو بادی صفراوی بخار دور ہو۔

**بادی بلغمی بخار کی علامتیں]** کھانسی۔ تنفر۔ ہر ایک عضو اور سر میں درد۔ خناق۔ سوزش تفکر۔ بدن میں رعشہ رہے اور بھاری ہو اور نیند نہ آوے اور پسینہ و دم زیادہ و جلن۔ اور پیٹ میں بھی درد ہو اور نبض سانپ یا ہنس کی چال کیطرح چلے دھوسر یا سفید چکنا سرمے کے مانند پیشاب کرے اور سیاہ اور چکنا پیٹ کا مواد ہو۔ آنکھیں دھوسری اور منہ کسیلا یا میٹھا اور زبان سیاہ یا سفید گلے میں بلغم اور بھاری بول۔ بدن سرد یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو بادی بلغمی بخار جاننا چاہئے یہ علامتیں جو ترمبھا سکر میں لکھی ہیں۔

**بادی بلغمی بخار کا علاج]** اس بخار والے کو دس فاقہ کراوے اور آدھا اوٹا ہوا پانی پلاوے اور دس روز بعد چرائتہ۔ ناگرموتھ۔ گلو۔ سونٹھ۔ یہ سب برابر لے کچلکر چھدام بھر کا کاڑھا دے بعد اسکے پتھیہ دے تو کوئی فساد نہ اٹھے اور تین روز بعد کا پھل۔ دیودار۔ بھارنگی۔ ناگرموتھ کشنیز پت پاپڑہ۔ پوست ہلیلہ۔ سونٹھ۔ بیخ کنگھی یہ سب چیزیں برابر کچل کر دو درم کا کاڑھا کرکے دے تو بادی بلغمی بخار۔ کھانسی۔ سوجن سانس ان سب [illegible] کرے یا ناگرموتھ۔ پت پاپڑہ۔ سونٹھ۔ گلو واسہ۔ ان سب کو برابر لیکر کچلے اور چھدام بھر کا جوشاندہ دس روز تک دے تو بادی بلغمی بخار۔ قے۔ منہ سوکھنا وغیرہ دور ہوں یا کٹکی۔ سونٹھ پیپل۔ گلو۔ یہ سب چھدام چھدام بھر لے کر کے کاڑھا کر دے تو بادی بلغمی بخار جاوے

یا سال پرنی۔ پرشٹ پرنی۔ دونوں کٹیلی گوکھرو۔ بیل کی گری۔ سونا پاڑھا اڑو کھمبھار یا دہ پرس
مول کہلاتے ہیں۔ ان سب کو کوٹ کر جوشاندہ کرے اور پیپل ملاکر دس دن تک دے تو باد بلغمی بخار
دور ہو یا بخار میں منہ اور تالو سوکھ جاوے اور زبان لٹرا جاوے تو بجورے کے زیرے میں سیندھا
نمک اور کالی مرچ لگاکر زبان میں ملے تو منہ اور تالو کی سوجن اور زبان کا لٹھرانا دور ہو یا چرائتہ
گلو۔ دیودار۔ کائپھل۔ بچ برابر لے اور چدام بھر کا کاڑھا کر دے تو باد بلغمی تپ جاوے
یہ علاج جو رتمر بھاسکر میں لکھا ہے۔

بلغم صفراوی بخار کی علامتیں } منہ اور زبان بلغم سے بھری رہے۔ غنودگی غفلت
کھانسی۔ تنفر اور پیاس زیادہ بار بار بدن میں سوزش اور سردی اور درد ہو۔ چھاتی میں تکلیف
ہو۔ چکر آوے۔ بھوک نہ لگے بدن جکڑا سا ہو جاوے۔ نبض ہنس اور مینڈھک کی سی چال
چلے اور پھر پیشاب سفید مگر سرخی لیے چکنا ہو اور پاخانہ بھی سرخی لیے ہو اور آنکھیں مینڈھک
کے رنگ کے مانند ہوں۔ منہ میٹھا یا کڑوا رہے زبان سرخی لیے سفید ہو جس شخص کی یہ علامتیں
ہوں اسکو بلغم صفراوی بخار جاننا چاہیئے۔ یہ علامتیں تمر بھاسکر میں لکھی ہیں۔

بلغم صفراوی بخار کا علاج } اس بخار والے کو چودہ فاقہ دے اور اسٹاوشیکہ پانی پلاوے
اور گلو۔ سرخ چندن۔ سونٹھ۔ نیتر بالا۔ دارہلدی۔ ان ادویات کو برابر لے کچلکر چھدام بھر کا ڑھا
دس روز تک دے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا نیم کی چھال۔ سرخ چندن۔ پدماکھ گلو کشنیز
ان دوائیوں کا کاڑھا کر دس روز دے تو یہ بخار۔ سوزش۔ پیاس۔ قے سب دور ہوں۔
یا گلو۔ اندرجو۔ نیم کی چھال۔ پٹول کٹکی۔ سونٹھ۔ سفید چندن۔ ناگرموتھ۔ پیپل۔ ان سب کو برابر
لے خوب باریک پیس کر بقدر چار ماشہ آٹھویں حصہ پانی کے ساتھ دے تو بخار۔ سانک۔ گرمی
چھاتی کا درد۔ تنفر۔ کھانسی۔ وغیرہ بیماریوں کو یہ چورن دور کرے۔ یا گلو۔ دونوں کٹیلی۔ کچور۔
دارہلدی۔ پیپل۔ اڑوسہ۔ پٹول۔ نیم کی چھال۔ چرائتہ۔ ان سب چیزوں کو برابر لیکر کچلے اور چھدام
بھر کا کاڑھا دونوں وقت دس روز تک دے تو صفراوی بلغمی بخار دور ہو۔ یا داکھ۔ مغز املتاس
کشنیز کٹکی۔ ناگرموتھا۔ پیپلامول۔ سونٹھ۔ پیپل۔ ان سب کو برابر لیکر گیارہ روز تک کاڑھا دے
تو دردِ شک۔ بیہوشی۔ تنفر۔ قے۔ صفرا۔ بلغمی بخار ان عارضوں کو دور کرے یا شنگرف کا نکالا ہوا پارہ

پانچ درم. صاف کی ہوئی گندھک پانچ درم. فلفل سیاہ پانچ درم. سہاگہ مصفا پانچ درم ان سب کو باریک پیس کر ادرک کے رس کی سات پٹ دے پھر پان کے رس میں سات پٹ دے پھر چار چار رتی کی گولیاں باندھے ایک ایک گولی ہر روز دونوں وقت سات روز تک کھاوے تو صفراوی بلغمی بخار دور ہو۔

## سنپات یعنی تینوں خلطوں کے فساد کے بخار کی پیدایش اور علاج

جو شخص بہت مرغن اور کھٹا اور زیادہ گرم چرپرا۔ میٹھا۔ روکھا کھاوے اور طبیعت کے خلاف چیز کھاوے یا زیادہ کھانا کھاوے یا بُرا پانی پیے اور غصہ ور اور بیمار عورت کے ساتھ جماع کرے اور بُرا اور کچا گوشت کھاوے اور سردی اور گرمی اور موسم ستارہ ان کے خلاف ہونے سے آدمی کو سنپات کی بیماری پیدا ہوتی ہے۔

**سنپات کی علامتیں** | اتفاق سے کبھی گرمی اور کبھی سردی لگے مزاج بدل جاوے اور حواس خمسہ اپنے اپنے کام کو چھوڑ دیں بدن کی ہڈیاں اور عضو اور پیشانی میں زیادہ درد ہو اور آنکھوں سے پانی آوے اور سیاہ اور سرخ ہو جاویں کانوں میں آواز اور درد ہو گلے میں کانٹے پڑ جاویں اور غنودگی غفلت۔ سانس۔ کھانسی۔ نفرت و شک۔ یہ بھی ہوں اور زبان سیاہ اور کھرکھری ہو کر لتھڑا جاوے اور خون ملا ہوا بلغم تھوکے دن میں سووے رات میں جاگے اور پسینا بہت آوے یا نہ آوے اور یکبارگی گاوے ناچے ہنسے رووے سر دھنے پیاس بہت لگے چھاتی میں درد رہے پاخانہ اور پیشاب نہ اترے اور اگر آوے تو کم آوے بدن دبلا پڑ جاوے گلے میں بلغم بولے اور گونگا ہو جاوے اور لب وغیرہ اعضا پک جاویں اور پیٹ بھاری ہو اور نبض آہستہ سست اور بہت کم اور ٹوٹی سی ہو اور پیشاب ہلدی کے رنگ کا اور سیاہ یا خون کے مانند اور پاخانہ سیاہ سفیدی لیے ہو یا سور کے گوشت کے مانند ہو اتنی علامتیں جس میں ہوں اسکے سنپات کا بخار کہنا چاہیے جو بید دوا رس اور جنتر منتر کر کے سنپات بخار کو دور کرے اس بید سے دولت دیکر بھی بیمار ادا نہیں ہوتا۔

**سنپات کے بخار کا علاج** } سنپات بخار والے اور دھاو شیش اچھے کنویں کے پانی میں ایک درم سونٹھ ڈال کر دن کا دشا دن میں اور رات کا ادشا رات میں پلاوے اور ہوشیار آدمی

پاس رہے اور جہاں ہوا نہو وہاں رکھے اور سرد دوا کبھی نہ کرے اور شیو وغیرہ کی پوجا اور ہون منتر
من دھارن اور دان وغیرہ نہ کرے یا سات دن پیچھے کا ٹپل پیلا مول۔ اندر جو۔ بھارنگی بسونٹھ
چرائتہ۔ فلفل سیاہ پیپل۔ کاکڑا سنگی۔ پوہکر مول۔ راسنا دونوں کٹیلی۔ اجمود۔ بالچھڑ۔ نیج۔ پارہ۔ چب
ان سب چیزوں کو برابر لیکر کچلکر دو درم کا کاڑھا دونوں وقت دے تو سنپات اور غفلت اور
زیادہ پسینا۔ شیتانگ اور پاگل پن۔ اور پیٹ کا درد اپھار۔ بادی اور بلغم کی بیماریاں اور
سوار وگ۔ ان سب بیماریوں کو یہ جوشاندہ دور کرتا ہے یا آک کی جڑ۔ جوا۔ چرائتہ۔ دیودار
راسنا۔ نرگنڈی۔ نیج۔ ارنی۔ سہجنہ۔ پیپل پیلا مول۔ چب۔ چیترک۔ سونٹھ۔ اتیس۔ جل بھانگرہ
ان سب کو برابر لیکر۔ کچلکر دو درم بھر کا کاڑھا دونوں وقت دے تو مہا سنپات کا بخار دھنربات
اور جبڑا بند ہوگیا ہو تس کو اور سوا کے عارضے اور سانگ کھانسی اور بادی کے مرضوں کو یہ کاڑھا
دور کرتا ہے۔ یہ علاج لولمب راج میں لکھا ہے جو سنپات میں زبان کند ہوگئی ہو تو بجورے کی
کیسر میں سیندھا نمک اور فلفل سیاہ ملا کر ملے تو زبان کا کند ہونا دور ہو یا جس سنپات میں
ہوش جاتا رہے اسکی دوا یہ ہے۔ نیج۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ مرچ پیپل۔ یہ سب برابر لے کر
اور باریک پیسکر گرم پانی میں ناس دے تو ہوش آجاوے۔

سنپات کے دور کرنے کی ناس [ پارہ مصفا پانچ درم۔ گندھک مصفا پانچ درم۔
ان دونوں کو کھرل میں باریک پیسے۔ پھر دونوں کے برابر سونٹھ۔ کالی مرچ پیپل باریک
پیسکر ان پانچوں کو ملا کر دھتورے کے پھل کے رس کے تین پٹ دیکر ایک روز کھرل کرے
اس کا نام اومست رس ہے اسکی ناس دے تو سنپات دور ہو۔

سنپات دور کرنے کا انجن [ جمال گوٹے کی گری دس درم۔ فلفل سیاہ ایک درم پیپلا مول
ایک درم۔ ان تینوں کو جمبیری لیمو کے رس میں سات روز تک کھرل کرے پھر اس کا انجن
دے تو سنپات دور ہو۔ یا پارہ۔ گندھک مصفا۔ فلفل سیاہ۔ پیپل یہ سب برابر لے
اور ان چاروں کا چوتھا حصہ جمالگوٹہ لے کر کھرل میں پارہ اور گندھک کو خوب باریک
پیسے پھر ان دونوں کو ملا کر سب کو جمبیری لیمو کے رس میں آٹھ روز تک کھرل کرے پھر
اس کا انجن دے تو سنپات دور ہو اس کا نام بھیرو انجن ہے۔ یہ بیدرہس میں لکھا ہے

یا سرس کے بیج ۔ پیپل ۔ فلفل سیاہ ۔ سیندھا نمک ۔ لسن ۔ ہینگ ۔ بیج ۔ ان سب کو برابر لیکر باریک پیسکر گائے کے پیشاب میں ایک روز تک کھرل کرے پھر اسکو انجن کرے تو سنپات دور ہو ۔

سنپات دور ہونے کا پنچ بکتر رس } شنگرف کا نکالا ہوا پارہ پانچ درم صاف کی ہوئی گندھک پانچ درم ۔ سنگی ہیرا مصفا پانچ درم ۔ سہاگہ مصفا پانچ درم ۔ پیپل پانچ درم ۔ فلفل سیاہ پانچ درم ۔ پارہ اور گندھک کو پیسکر پھر ان سب کو ملاکر دھتورے کے بیج کے تیل میں چار گھڑی کھرل کرکے ایک رتی کے اندازہ کی گولی باندھے اور ایک گولی ادرک کے رس میں دے تو سنپات جاوے اور اسکے اوپر دہی اور چاول غذا کھلاوے یہ دوا بید رہس میں لکھی ہے

سنپات دور ہونے کا سوچھند بھیرو رس ] شنگرف کا نکالا ہوا پارہ پانچ درم ۔ گندھک مصفا پانچ درم ۔ سنگی ہیرا مصفا پانچ درم اور جائپھل دو درم ۔ پیپل دس درم ۔ پارہ اور گندھک کہ حل کرے پھر ان سب دواؤں کو اس میں ملاکر ادرک کے رس میں ایک دن تک کھرل کرے پھر ایک رتی کے برابر دے تو بخار سنپات کا اور سردی کا بخار ۔ ہیضہ ۔ کھم جور ۔ بد ہضمی پیشانی کا عارضہ ان سب کو یہ رس دور کرتا ہے یہ بید رہس میں لکھا ہے ۔

سنپات میں سردی پیدا ہو اس کا ابٹن [ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ سونٹھ ۔ پوست ہلیلہ پٹھانی لودھ ۔ پاہکرمول ۔ چرائتہ ۔ کنگی ۔ کوٹ ۔ کچور ۔ اندرجو ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر مالش کرے تو پسینا اور شیتانگ کو دور کرے ۔ یا پارہ پانچ درم اور سنگی ہیرا مصفا پانچدرم ۔ فلفل سیاہ دس درم ۔ دھتورے کے پھل کی راکھ چالیس درم ان سب کو باریک پیسکر بدن میں ملے تو پسینا شیتانگ سنپات دور ہو ۔

مہا سنپات دور کرنے کا علاج [ پارہ اور سنگی ہیرہ مصفا ۔ فلفل سیاہ ۔ نیلا تھوتھا ۔ نوشادر ان سب کو برابر لیکر باریک پیسکر دھتورے اور لسن کے رس میں روئی کرے اور وہ روئی ات بنواکر بیمار کے سر پر ایک پہر تک رکھے جب بدن گرم ہو جاوے اور ہوش آجاوے تو وہ شخص زندہ رہے اور جسکے بخار ہو اور ہوش نہ ہو تو وہ شخص ضرور مرے یا لسن رائی ۔ بیج سہجنہ ان سب کو گائے کے پیشاب میں باریک پیسکر روئی کرے وہ روئی دو پہر تک حجامت بنواکر سر پر رکھے ۔ جو ہوش میں آجاوے اور بدن میں گرمی آجاوے تو وہ زندہ رہے ۔ یہ تدبیر

بید بھو میں لکھی ہے۔ بڑے خوفناک سنپات والے کو بچھو سے کٹوا دے تو سنپات

**سنپات دور ہونے کا علاج** } اس لیے یہ علاج نہ کرے سانپ سے بھی کٹانا لکھا ہے مگر عموماً خلاف ہے

دور ہو اور سنپات والے کو سانپ سے بھی کٹانا لکھا ہے ... پیشانی کے بیچ میں داغ دے

یا سنپات والے کو لوہے کی سیخ بہت گرم کر کے اسکے تلوے اور ابرو اور پیشانی کے بیچ میں داغ دے

تو سنپات جاوے یہ بید بھو میں لکھا ہے اور منتر جنتر وغیرہ سے بھی سنپات دور ہوتا ہے اور شُشرت

چرک۔ باگبھٹ کی رائے سے تو سنپات ایک ہی قسم کا ہے مگر اور رکھیوں کی رائے سے

باون طرح کا ہے ان میں تیرہ قسمیں خاص ہیں ان کا علیحدہ علیحدہ نام اور علامتیں اور علاج لکھتے ہیں

## تیرہ سنپات کے نام

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سندھگ | انتک | رگداہ | جیت بھرم | کنشتاتنگ | تندرک | |
| کنٹھ کبج | کرنک | بھگن نیتر | رکتشٹیوی | پرلاپ | جھوک | ابھنیاس |

اب ان کے رہنے کی حد کہتے ہیں۔ سندھگ۔ سات دن رہے۔ انتک دس روز رگداہ بیس روز

جیت بھرم گیارہ روز۔ بشتاتنگ پندرہ روز۔ تندرک پچیس روز۔ کنٹھ کبج تیرہ روز۔ کرنک تیس روز

بھگن نیتر آٹھ روز۔ رکتشٹیوی دس روز۔ پرلاپ چودہ روز جھوک سولہ روز ابھنیاس پندرہ روز

اگر ان میں جو کچھ فساد آوے تو آدمی فوراً مر جاوے اور سنپات کے بخار والے کا سرد علاج کبھی

نہ کرے اور دن میں سونے نہ دے اور اوٹا کر جب نصف حصہ رہے تو پانی پلاوے اور ایسا

علاج کرے جس میں آؤں اور بلغم کم ہو جاوے اور سنپات کے موافق فاقے کراوے۔

**سندھک سنپات کی علامتیں** } بدن کے ہر ایک عضو میں درد اور سوجن ہو۔ پیٹ میں

بھاری پن بدن کے عضو کمزور پڑ جاویں اور طاقت جاتی رہے۔ باد اور بلغم کے فساد زیادہ

ہوں اور نیند نہ آوے یہ علامتیں سندھک سنپات کی جاننی چاہئیں۔

**سندھک سنپات کا علاج** } راسنا۔ پوست ہلیلہ۔ گلو۔ سہجنہ۔ چترک۔ لچالو۔ سونٹھ۔ دیودار

کلکی کچور۔ اڈوسہ۔ بائے برنگ۔ سال پرنی۔ پرشنٹ پرنی۔ دونوں کٹیلی۔ مغز بیل۔ ارنی۔ ارلو

کھمبار۔ پاڑھ۔ پیپل۔ یہ سب برابر لے کر اور کچل کر دو درم کا کاڑھا کر دونوں وقت دے تو

سندھک سنپات دور ہو۔

انتک سنپات کی علامتیں } بدن میں جلن۔ اور رعشہ اور درد سر ہو۔ کھانسی اور ہچکی تھما آوے۔ بہت بکے۔ ہوش نہ رہے اور دم چڑھ جاوے یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو انتک سنپات کہنا چاہیئے اور اسکی دوا اور علاج نہیں ہے اس عارضے والا شخص زندہ نہیں رہتا۔

رگداہ سنپات کی علامتیں } بدن میں جلن۔ طبیعت نہایت الجھی اور دق رہے۔ پیٹ میں درد ہو۔ پیاس زیادہ لگے یہ علامتیں جس میں ہوں اس کے رگداہ سنپات جاننا چاہیئے یہ بھی لاعلاج ہے۔

علاج } پوست ہلیلہ پت پاپڑہ۔ نیم کی چھال۔ کٹکی۔ دیودار۔ مغز املتاس منکا۔ داکھ۔ ناگرموتھا یہ سب برابر لیکر کچلکر دو درم کا جوشاندہ دونوں وقت پندرہ روز تک دیوے تو رگداہ سنپات جاوے۔

چیت بھرم سنپات کی علامتیں } مثل مد۔ گرمی۔ غفلت۔ سانک۔ جس میں یہ ہوں اور بیمار کی پاگلوں کی سی آنکھیں ہو جاویں اور ہنسے گاوے۔ ناچے یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو چیت بھرم سنپات جاننا چاہیئے۔

چیت بھرم سنپات کا علاج } براہمی۔ بچ۔ لجالو۔ ترپھلا۔ کٹکی۔ کھریٹی۔ مغز املتاس۔ نیم کی چھال۔ ناگرموتھا۔ کڑوی توری کی جڑ۔ منکا۔ داکھ۔ سال پرنی۔ دونوں کٹیلی۔ گوکھرو۔ بیلگری۔ ارنی۔ ارلو۔ کھمبار پاڑہ۔ یہ سب برابر لے کر کچل کر دو درم کا جوشاندہ دے دونوں وقت گیارہ روز تک تو چیت بھرم سنپات دور ہو۔

شیتانگ سنپات کی علامتیں اور علاج } سب بدن ٹھنڈا اولا سا ہو جاوے اور کانپے اور ہچکی آوے عضو کمزور ہو جاویں اور سانک۔ کھانسی اور قے ہو منہ سے لعاب گرے یہ علامتیں ہوں اسکو شیتانگ سنپات جاننا چاہیئے۔ یہ بھی بہت لاعلاج ہے۔ اس سنپات والا بیمار زندہ نہیں رہتا تو بھی یہ علاج لکھتے ہیں۔ اس سنپات والے کو بچھو سے کٹا دے اور سنگی مہرہ مصفا تیل میں ملا کر اچھی طرح ملے اور سنگی مہرہ مصفا۔ لہسن۔ رائی۔ ان کو گائے کے پیشاب سے پیسکر روٹی کر کے بیمار کی حجامت کرا کے اسکے سر پہ رکھے جب تک بدن گرم نہ ہو تب تک روٹی سر پہ رکھے جو گرمی نہ آوے تو بیمار مر جاوے اب اس کا ادبٹن لکھتے ہیں۔ پارہ پانچ درم اور سنگی مہرہ مصفا پانچ درم۔ فلفل سیاہ پانچ درم۔ دھتورے کے

بیل کی راکھ ۶ ماشہ درم ان کو باریک پیس کر بدن میں ملے تو شیتانگ سنپات دور ہو۔

**تندرک سنپات کی علامتیں** } بیہوشی ہو۔ بخار کا زور ہو۔ اور پیاس زیادہ لگے۔ زبان کالی اور کھردری ہو۔ سانک واتیسار۔ جلن۔ کان میں درد یہ علامتیں جس میں ہوں اس کے تندرک سنپات جانو۔

**تندرک سنپات کا علاج** } بھارنگی۔ ناگرموتھا۔ گلو۔ کٹیلی۔ پوست ہلیلہ پوہکرمول ان کو برابر لے اور کچل کر دو درم کا کاڑھا پندرہ دن تک دے تو تندرک سنپات دور ہو۔

**کنٹھ کبج سنپات کی علامتیں** } سر میں درد ہو۔ جلن۔ داڑھ میں درد ہو۔ بدن بہت گرم رہے۔ بیہوشی ہو۔ گلا روکے اور پک جائے بات سے بدن میں درد ہو اور بکے۔ یہ علامتیں جس میں ہوں اس کے کنٹھ کبج سنپات کہنا چاہئے۔

**کنٹھ کبج کا علاج** } کاکڑا سنگی۔ چترک۔ پوست ہلیلہ۔ اڑوسہ۔ کچور۔ چرائتہ۔ بھارنگی اور دار ہلدی اور کٹیا۔ پوہکرمول۔ ناگرموتھا۔ کڑاکی چھال۔ اندرجو۔ کٹکی۔ فلفل سیاہ۔ ان سب کو برابر لے کر کچلکر دو درم کا کاڑھا دونوں وقت آٹھ دن تک دے تو کنٹھ کبج سنپات جاوے۔

**کرنک سنپات کی علامتیں** } گلے میں درد اور بدن میں تکلیف ہو اور نہایت گرم رہے کھانسی۔ سانس۔ اور کانوں کی جڑ میں سوجن اور بہت درد ہو۔ یہ علامتیں جس میں ہوں اس میں کرنک سنپات جاننا چاہئے۔

**کرنک سنپات کا علاج** } راسنا۔ اسگندھ۔ ناگرموتھا۔ دونوں کٹیلی۔ بھارنگی۔ کاکڑاسنگی پوست ہلیلہ۔ بچ۔ پوہکرمول۔ کٹکی۔ ان سب کو برابر لے اور کچل کر دو درم کا جوشاندہ دونوں وقت بیس روز تک دے تو کرنک سنپات جاوے۔

**کرنک سنپات کا دوسرا علاج** } ہلدی۔ ہنگن۔ بیٹ کی جڑ۔ کوٹ۔ سہجنہ کی جڑ۔ سیندھا نمک دار ہلدی۔ دیودار۔ اور اندرائن کی جڑ ان دواؤں کو برابر لیکر اور کچلکر آک کے دودھ میں باریک پیس کر کے کھرل کرے اور کرن مول میں ٹھنڈا لیپ کرے تو کرن مول بیٹھ جاوے اور کرن مول کی بیماری جاوے یا کرن مول کے اٹھتے ہی جونک لگاوے اور موافق سے

خون نکلوا دے تو کرن مول ضرور اچھا ہو۔
بھگن نیتر سنپات کی علامتیں } جس بیمار کو یاد جاتی رہے۔ بخار کا زور ہو اور آنکھیں بانکی ترچھی اور باحرکت ہوں اور بدن کانپتا ہو بکنے لگے یہ بُری علامتیں جس میں ہوں اُس کو بھگن نیتر سنپات جاننا چاہئے یہ بھی لاعلاج ہے۔
بھگن نیتر سنپات کا علاج } دار ہلدی۔ پٹول کے پتے۔ ناگر موتھا۔ کٹیلی۔ کٹکی۔ ہلدی۔ نیم کی چھال۔ ترپھلا۔ ان سب کو برابر لیکر تین درم کا کاڑھا دونوں وقت پندرہ روز تک دے تو بھگن نیتر سنپات دور ہو۔
رکتشٹھیوی سنپات کی علامتیں } خون تھوکے۔ پیاس زیادہ لگے۔ غفلت۔ سانک۔ پیٹ میں درد۔ شک۔ قے۔ اپھار یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو رکتشٹھیوی سنپات جاننا چاہئے یہ بہت ہی لاعلاج ہے۔
رکتشٹھیوی سنپات کا علاج } ناگر موتھا۔ پدماک۔ پت پاپڑہ۔ صندل سرخ۔ جھوا۔ نیتر بالا پھپتاور۔ صندل سفید۔ بکائن کی چھال۔ ان سب کو برابر لے اور کچلکر دو درم کا کاڑھا پندرہ روز تک دے تو رکتشٹھیوی سنپات جاوے۔ یا دوب کا رس اور انار کے پھولوں کے رس کی ناس دے تو رکتشٹھیوی سنپات جاوے۔
پرلاپ سنپات کی علامتیں } بدن کانپے اور بہت گرم رہے اور بکے اور جلن ہو۔ بخار کا زور زیادہ ہو۔ ہوش جاتے رہیں۔ سب عضو میں تکلیف ہو یہ علامتیں پرلاپ سنپات کی ہیں۔
پرلاپ سنپات کا علاج } ناگر موتھا۔ نیتر بالا۔ سال پرنی۔ پرشٹ پرنی۔ دونوں کٹیلی بیل گری۔ ارلو۔ کھمبار پاڑہ۔ سونٹھ۔ پت پاپڑہ۔ سفید چندن۔ اڑوسہ۔ ان سب کو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑھا دونوں وقت دس روز تک دے تو پرلات سنپات جاوے۔
جھوک سنپات کی علامتیں } سانک۔ تاپ اور کھانسی ہو۔ زبان لٹڑا جاوے اور کانٹے بھی پڑجاویں گونگا اور بہرا ہو جاوے طاقت جاتی رہے۔ یہ علامتیں جس کے اسکے جھوک سنپات جانو یہ بیمار بہت وقت سے شفا پاوے۔

**جھوک سنپات کا علاج** } خراسانی بچ کٹیلی۔ جواسا۔ راسنا۔ گلو۔ ناگرموتھا۔ سونٹھ۔ کٹکی کاکڑاسنگی۔ پوہکرمول۔ براہمی۔ بھارنگی۔ نیم کی چھال۔ اڑوسہ۔ کچور۔ یہ سب برابر لے کر اور کچلکر دو درم کا کاڑھا دس دن تک دے تو جھوک سنپات جاوے۔

**ابھنیاس سنپات کی علامتیں** } نیند نہ آوے۔ سانس بہت جلد چلے۔ بدن کانپے جوش جاتا رہے۔ گھوں گھوں بولے۔ کاٹھ کی طرح جڑ ہو جاوے یہ علامتیں ابھنیاس سنپات کی ہیں۔ یہ بالکل ہی لا علاج ہے اور موت کے برابر ہے۔

**ابھنیاس سنپات کا علاج** } بھارنگی۔ راسنا۔ پرول کے پتے۔ دیودار۔ ہلدی۔ سونٹھ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ اڑوسہ۔ اندرائن کی جڑ۔ چرائتہ۔ نیم کی چھال۔ نیتر بالا۔ کٹکی بیج۔ پاڑھ۔ سونا پاٹھہ۔ دارہلدی۔ کٹیلی۔ گلو۔ نسوت۔ جھاڑی کی جڑ۔ پوہکرمول۔ ترپھلا۔ ناگرموتھا۔ جواسہ۔ اندرجو سفید کٹیا۔ کچور۔ ان سب کو برابر لے جوکوٹ کر دو درم کا کاڑھا سترہ روز تک دے تو ابھنیاس سنپات دور ہو۔

**سرب سنپات دور کرنے کا انجن** } لسن۔ پیپل۔ سیاہ مرچ۔ بچ۔ ارلو کے بیج سیندھا نمک ان سب کو برابر لے اور گائے کے پیشاب میں باریک پیس کر آنکھوں میں انجن کرے تو سرب سنپات دور ہو۔

**سرب سنپات دور کرنے کا ناس** } فلفل سیاہ۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ چترک۔ کاپھل پیپل ان سب کو برابر لیکر باریک پیسکر گرم پانی میں ناس دے تو سرب سنپات دور ہوں۔

**آٹھوں بخاروں کے دور کرنے کا چنتامن رس** } شنگرف کا نکالا ہوا پارہ۔ گندھک مصفا۔ ابرق۔ تامیشر۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ پوست ہلیلہ۔ پوست بہیڑہ۔ آملہ جمال گوٹہ مصفا۔ ان سب کو برابر لے وڑگھل کے پتوں کے رس میں کھرل کر دو پہر بعد دھوپ میں سکھا کر ایک رتی کی گولی دے تو آٹھوں بخار دور ہوں۔ اور درد شکم۔ ضعف معدہ آم بات یہ سب دور ہوں۔ یہ بید رہس اور بید نبود میں لکھا ہے۔

**مرت سنجیونی گٹکا** } شنگرف کا نکالا ہوا پارہ ۲ درم گندھک مصفا ۲ درم۔ تامیشر ۴ درم۔ سہاگہ مصفا ۲ درم۔ سنگی مہرہ مصفا ایک درم۔ فلفل سیاہ ۴ درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے بعد

کو یہ سب دوا ملا کر سب کو برہمی کے رس میں ایک پٹ دے پھر دو پٹ ادرک کے رس کی دے پھر سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل ان تینوں کو اوٹا کر ایک پٹ دے پھر چترک کی ایک پٹ دے پھر ایک ایک رتی کے اندازہ کی گولی باندھے اور ایک گولی ادرک کے رس میں دے تو سنپات اور بیہوشی کو دفع کرے اور یہ رس مردہ کو زندہ کرتا ہے اور آم بات۔ بادیہ شول۔ سیاہ داغ۔ بکھم جور ضعف معدہ سنپات ان سب کو بھی یہ مرت سنجیونی گٹکا دور کرتا ہے۔ یہ رس منجری میں لکھا ہے۔

کالا رس } پارہ مصفا ۱۲ ماشہ۔ گندھک مصفا ۲۰ ماشہ۔ سنگی مہرہ مصفا ۱۲ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۲۰ ماشہ۔ پیپل ۴۰ ماشہ۔ لونگ ۱۶ ماشہ۔ دھتورے کے بیج ۱۲ ماشہ۔ سہاگہ مصفا ۲۰ ماشہ جائپھل ۲۰ ماشہ۔ عاقرقرحا ۱۲ ماشہ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اس میں یہ سب چیزیں باریک پیسکر ملا دے پھر تین روز ادرک کے رس میں کھرل کرے پھر تین روز لیمو کے رس میں کھرل کرے پھر تین روز کیلہ کے رس میں کھرل کرے سب کے بعد ایک رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی کھاوے تو باد اور سنپات کی بیماریاں رفع ہوں یہ رس جوگ چنتامن میں لکھا ہے۔

ترپور بھیرو رس } زنجبیل ۲ تولہ۔ فلفل سیاہ ۲ تولہ۔ تیلیا مصفا اور سہاگہ ۳ پیسہ بھر۔ سنگی مہرہ مصفا ۱ پیسہ بھر ان سب کو باریک پیس کر تین دن لیمو کے رس میں اور پانچ روز ادرک کے رس میں اور پھر پان کے رس میں تین روز کھرل کرکے ایک رتی کی گولی باندھے اور ایک گولی ادرک کے رس میں دے تو سنپات دور ہو۔

سنگیا کرن یعنی ہوش درست کرنے والا رس } سنگی مہرہ مصفا سیندھا نمک فلفل سیاہ رودرا چھ۔ کٹیلی۔ کائپھل۔ جھوا۔ سمندر پھین۔ یہ سب برابر لے باریک پیسکر آک کے کھار کی تین پٹ دے۔ پھر ایک دو یا تین رتی کان میں یا ناک میں رکھ کر پھونک دے تو ہوش آجائے اور سنپات دور ہو۔

برہم آستر رس } پارہ کی راکھ ۳ درم۔ گندھک مصفا ۳ درم ان دونوں کے برابر سنگی مہرہ مصفا اور ان کے برابر فلفل سیاہ لے سب کو ملا کر ہاری کے چھلکے اور جوالا مکھی جڑی کے رس میں اور ادرک کے رس میں اکیس پٹ دے کر یہ رس تیار کرے پھر ایک رتی کے اندازہ کے برابر دے تو سنپات دور ہو۔

## آگنتک بخار کی پیدایش اور علامتیں

کسی ہتھیار کی ضرب یا آسیب کے زور اور زہر وغیرہ کے کھانے سے اور باطنی تکلیف یا فکر اور راجہ اور گرو اور والدین کے ناراض ہونے سے اور شہوت. غصہ. دکھ. خوف. محبت. بغض ان سب سے جو بخار پیدا ہو اس کو آگنتک بخار کہتے ہیں.

## ہتھیار وغیرہ کے لگنے سے بخار کی پیدایش کی علامتیں

ہتھیار وغیرہ کے لگنے سے جو درد ہوتا ہے اس سے باو کا زور ہوتا ہے وہ خون کو بگاڑتا ہے پھر اس کے درد اور سوجن ہو اور بدن کا رنگ اور ہی ہو جاتا ہے. پھر وہ باد بدن میں بخار کی صورت پیدا کرتا ہے

ہتھیار وغیرہ کے لگنے سے بخار کا علاج } اس بخار والے کو لنگھن نہ کرادے کسیلی اور گرم چیز نہ دے اور میٹھی اور چکنی چیز یا آب گوشت کھلاوے بلکہ سینک اور پٹی بندھوادے اور مناسب علاج کرے.

## آسیب کے لگنے سے پیدا ہوئے بخار کی علامتیں

کہیں دل نہ لگے اور کبھی روئے کبھی ہنسے کبھی کانپے دل ٹھکانے نہ رہے اسکو آسیب لگا جانو.
آسیب کے لگنے کا علاج } جس کے بھوت وغیرہ آسیب لگا ہو اس کو باندھ اور مار پیٹ کر کے منتر جنتر اور تنتر کرے اور ناس دے.

بھوت کے جھاڑنے کا منتر } اوم نمو اوم ہرانگ ہرینگ ہرونگ. نمو بھوت. نائک سمت بھون بھوتان ساد ھے ساد ھے ہنگ پھٹ سواہا یہ منتر پڑھ کر مور پنکھ سے جھاڑ دے تو بھوت وغیرہ بھاگ جاویں.

دوسرا منتر } اوم نمو نارسنگھائی ہرینہ کشپ بکش ستھل بدلہ نائی ترہبون بیاپکا سے لے بھوت پریت پشاچ شاکنی کیلو نمولنا ے اتمبھو د بھو سمت دو کھان ہن ہن سر سر چل چل مکپ مکپ متھ متھ ہنگ پھٹ ٹھہ ٹھہ جہار و درو جیت سواہا اس نرسنگھ رچھا منتر کو پڑھ کر مور پنکھ سے جھاڑ دے تو بھوت وغیرہ نہیں رہیں.

بھوت وغیرہ کے بکرانے کا منتر } اوم نمو بھگوتے بھوتیشرا ے کل کل تروا ے

رودرو نشترا کرال بکترالے ترین بھوکھتا لے دھگ دھگت لپنگ للاٹ نیترالے تیتر کو باندلا یا مت بیجسے پاش انول کھواٹنگ ڈمرگ دھنوربان مدگر بھوپ وبڈتراس مدرا بیگرد س دور دنڈمنڈتا لے کپل جٹاجوٹ کوٹارو دھ چندر دھارنے بھسم راگ رنجت بگر ہارے اوگر بھن پٹ گھٹاٹوپ منڈت کنمۂ ویشارے بجے بجے بھوت ڈامرس آتم رویم ورتنے نریتہ نریتہ سر سر چل چل پامشین بندہ بندہ ہنکارین ترا سے ترا سے بجر ڈنڈین ہن ہن نشٹ کھڑگین چھندہ چھندہ سولاگرین بھندہ بھندہ مدگرین چورنے چورنے سرب گرہا نام۔ آویشے آویشے۔ اس منتر سے روغن مادہ گاؤ میں گوگل ملا بہت سی دھوپ دے اور یہی منتر ماش کے دانوں پر پڑھ کر اسکو مارے تو وہ آدمی ضرور بکر کر جیسا ہو ویسا کہے پھر اسی منتر سے لکھ کر نیم کی پتی اور سانپ کی کیچلی ملاکر دھوپ دے۔

**بھوت کے اتارنے کا انجن اور ناس**] انگوزہ اور لہسن کو پانی میں پیسکر ناس دے یا انجن کرے تو بھوت وغیرہ آسیب دور ہوں یہ تسترو بچار میں لکھا ہے۔

**بھوت وغیرہ اتارنے کا تنتر**] تلسی کے پتے آٹھ عدد۔ فلفل سیاہ آٹھ عدد۔ بیخ سہدیٔی اتوار کو پاک وصاف ہوکر لے آوے ان تینوں کو ملاکر گلے میں باندھے تو بھوت وغیرہ جاویں۔

## غصے سے بخار پیدا ہو اس کی علامتیں

بدن کانپے ورد سر رہے اور اس سے صفراوی بخار کی علامتیں ملیں اُسکو غصہ کا بخار جانو۔

**غصے کے بخار کا علاج**] عمدہ اور دلچسپ باتوں سے دل بہلا کر طبع ولادے تو یہ بخار دور ہو

**مانسی بخار یعنی فکر سے پیدا ہوئے بخار کی پیدایش اور علامتیں**

محبت۔ دوست۔ عورت۔ لڑکا اور دولت وغیرہ جسکے ضائع ہو گئے ہوں یا اسپر کسی حاکم یا بزرگوں نے غصہ کیا ہو اُس کے اتیسار یعنی اسہال اور سب چیزوں سے نفرت مدہوشی ہو اور آنسو بہیں یہ علامتیں مانسی بخار کی جانو۔

**مانس بخار کا علاج**] اس بخار والے کی ہوشیاری اور اطمینان رکھنا مناسب ہے اور شیرینی اور طرح طرح کے لذت دار اور خاطر پسند کھانا کھاوے تو یہ بخار دور ہو۔

## شہوت کے زور سے پیدا ہوئے بخار کی علامتیں

جس کے یہ بخار ہو اس کی طبیعت کسی چیز کی طرف مائل نہو اور دل میں جلن ہو اور شرم وعقل وغیرہ یہ سب جاتی رہیں چھاتی میں درد ہو اور ہر دم جماع کرنے کی خواہش رہے بیدم ہو جاوے یہ علامتیں جس میں ہوں اُس کو شہوت کا بخار جاننا چاہیئے۔

شہوت کے بخار کا علاج } نہایت خوبصورت اور نازنین باہمہ صفت موصوف نوجوان سولہ برس کی عورت سے بخوبی تمام جماع کرے تو شہوت کا بخار دور ہو۔

## عورت کے شہوت کا بخار ہو اُس کی علامتیں

بیہوشی اور سب بدن میں مڑوڑے ہوں۔ پیاس لگے۔ آنکھیں بہت حرکت کریں اور اُسکے دل میں مساس کی خواہش رہے پسینہ آوے اور چھاتی میں جلن ہو اور کسی چیز کی اشتہا نہ ہو شرم نیند وغیرہ جاتی رہے جس عورت کے یہ علامتیں ہوں اسکے شہوت کا بخار جاننا چاہیئے۔

عورت کے شہوت کے بخار کا علاج } جس عورت کے شہوت کا بخار ہو وہ بخوبی تمام سنگار کرکے اپنے خاوند سے جماع کرے تو بخار دور ہو۔

## خوف سے پیدا ہوئے بخار کی علامتیں

اس بخار والا بہت بکے تنفر ہو اور عقل ٹھکانے نہ رہے یہ علامتیں جسمیں ہوں اسکے خوف کا بخار جانو

خوف کے بخار کا علاج } خوشی کے کلام کہہ کہکر اسکے خوف کو دفع کرے تو یہ بخار دور ہو

## بکھم بخار کی علامتیں

جس شخص کے بخار آنے کے بعد کسی طرح کی بدپرہیزی سے رس دھات کو چھوڑ خون میں ہو چکر صفرا بلغم بکھم بخار کو کرتے ہیں اور یا بخار آئے بغیر بھی جس شخص کو بخار ہو کر سردی اور جلن ہوآوے اور پیاس جلن کا ٹھیک نہ رہے کسی وقت آجاوے اس کو بکھم بخار کہتے ہیں اور وہ بخار چار قسم کا ہے ایک سنتت جو ہر روز آوے اور دوسرا وہ جو ایک روز بیچ دے کر آوے تیسرا بخار جو تیسرے روز آوے چوتھا بخار جو چوتھے روز آوے اور اس بخار کی قسمیں تو بہت ہیں مگر خاص چار ہی ہیں وہ لکھی ہیں۔

بکھم بخار کا علاج } اس بخار والے کو مونگ یا سوٹھ کی دال کا پانی دینا چاہیئے اور

اوٹا ہوا پانی پلاوے اور پرول کے پتے۔ پوست ہلیلہ۔ پوست نیم۔ اندر جو۔ گلو۔ جواسہ۔ ان دواؤں کو برابر لیکر اور کچل کر دو درم کا کاڑھا سات دن دے تو سنتت بخار دفع ہو۔

اور سردی کے بخار والے کو بہت چھدرا کا جوشاندہ دے تو سردی کا بخار جاوے وہ لکھتے ہیں کٹیلی۔ کشنیز۔ سونٹھ۔ گلو۔ ناگر موتھا۔ پدماک۔ سرخ چندن۔ چرائتہ۔ پٹول کے پتے۔ اڑوسہ۔ پوہکر مول۔ کٹکی۔ اندر جو۔ نیم کی چھال۔ بھارنگی۔ پت پاپڑہ۔ ان سب کو برابر لے اور کچل کر دو درم کا کاڑھا دونوں وقت دس روز تک دے تو شیت جور جاوے یا کھوڈش انگ چورن سے بھی یہ عارضہ دور ہوتا ہے وہ یہ ہے۔ چرائتہ نیم کی چھال کٹکی۔ گلو۔ پوست ہلیلہ۔ ناگر موتھا۔ کشنیز۔ اڑوسہ۔ سفید کٹیلی۔ بھٹ کٹیا۔ کاکڑاسنگی۔ سونٹھ۔ پت پاپڑہ۔ شیتل مرچ کے پھول۔ پرول کے پتے۔ پیپل۔ کچور۔ ان سب کو برابر لے اور باریک پیس کر کپڑ چھان کر ایک درم بھر ٹھنڈے پانی سے آٹھ روز تک کھاوے تو بکھم جور جاوے یا چرائتہ۔ کٹکی۔ نسوت ناگر موتھا۔ پیپل۔ بائے بڑنگ۔ سونٹھ۔ نیم کی چھال۔ پوست ہلیلہ۔ ان سب کو برابر لے اور باریک پیس کر اور چورن کر کے اور گرم پانی سے سات روز تک ایک درم دے تو بکھم جور دور ہو اور بھوک لگے یا ایکانترا تجاری وغیرہ کو جرانکس رس دور کرتا ہے وہ لکھتے ہیں سنبل کو مارو بینگن کے پیٹ میں چودہ مرتبہ پکا کر بھرتہ کرلے پھر اس کے برابر پیپل اور شنگرف لے ان تینوں کی رائی کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی بتاسے میں تین یا پانچ روز تک دے تو شیت جور ایکانترا تجاری ان سب کو دور کرتا ہے۔

## جیرن جور یعنے تپ کہنہ کی علامتیں

اکیس دن کے پیچھے جس کے بدن میں تھوڑا بخار رہے اور بھوک جاتی رہے۔ بدن دبلا ہو جاوے پیٹ میں پھیا ہو اس کے جیرن جور کہنا چاہیے۔

جیرن جور کا علاج} جیرن جور وغیرہ کو دور کرنے والے بسنت مالنی رس لکھتے ہیں ورق طلا ایک ماشہ بو کے موتی دو حصہ۔ شنگرف تین حصہ۔ فلفل سیاہ چار حصہ گائے کے پیشاب میں کھپریا مصفا آٹھ حصہ ان سب کو کھرل میں باریک پیس کر اس کے موافق گائے کے مسکے میں کھرل کرے پھر جب تک چکنائی نہ مٹے تب تک لیمو کے رس میں کھرل کرے

جس طرح اسکو تیار کر ایک رتی یا دو رتی پیپل اور شہد کے ساتھ دے تو جیرن جور۔ جریان
گرمی کی بیماری۔ سنگرہنی۔ موتر کرچھر۔ سانک۔ کھانسی۔ پرور۔ ان سب بیماریوں کو انوپان کے
ساتھ کھانے سے دور کرتا ہے۔ یا کٹیلی۔ گلو۔ سونٹھ ان تینوں کا کاڑھا دس روز تک دے تو
جیرن جور جاوے یا پکھور۔ پت پاپڑہ۔ سونٹھ۔ ناگرموتھ۔ کٹکی۔ کٹیلی۔ چرائتہ۔ ان سب کو برابر لے
کچل کر دو درم کا جوشاندہ دونوں وقت گیارہ روز تک دے تو جیرن جور۔ بکھم جور جاوے

یہ بید بنود میں لکھا ہے۔

لاکچھا و تیل ] پیپل کی لاکھ ۴ چھٹانک۔ میٹھا پانی ۶ سیر۔ پٹھانی لودھ ۰ اودرم ان سب کو نرم
آتش سے اوٹا کر اسکا چوتھا حصہ نکال کر پھر اس رس میں گائے کا مٹھا ایک سیر۔ میٹھا تیل ایک سیر۔
باویان دو درم۔ اسگندھ دو درم۔ ہلدی ۲ درم۔ دیودار ۲ درم۔ سیمر ۲ درم۔ پت پاپڑہ دو درم۔ کٹکی ۲ درم
مرہری ۲ درم۔ اور اصل السوس ۲ درم۔ ناگرموتھ ۲ درم۔ سرخ چندن ۲ درم راسنا ۲ درم۔ ان
سب دواوں کو باریک پیس کر اس تیل میں ڈال کر پیچھے سے سب کو ملا کر نرم آنچ میں پکاوے
جب پانی جل جاوے اور بس آجاوے تب اتار لے پھر اس تیل کو ملے تو جیرن جور
بکھم جور۔ دونوں دور ہوں اور بدن میں طاقت ہو یا تین پیپل سے ایک ایک ہر روز اکیس روز
تک بڑھاوے اور ایک ہی ایک گھٹاوے جب پھر تین پر آجاوے اس کو بردھمان پیپلی
کہتے ہیں۔ اس سے بھی یہ بیماریاں جاویں اور پرہیز سے رہے یا بکری کے دودھ کی جھاگ
سے جیرن جور جاتا ہے۔ یا نیم کی پتی۔ ترپھلا۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ اجمود۔ سیندھا نمک
سونچر نون۔ بڑنون۔ جواکھار۔ چترک۔ چرائتہ۔ پت پاپڑہ ان سب دواؤں کو برابر لے اور پیسکر
کپڑ چھان کر کے ایک درم صبح پانی سے پیے تو بکھم جور جیرن جور ادور ہوں یہ نبادہ چورن
ہے۔ یا ترپھلا۔ دارہلدی۔ دونوں کٹیلی۔ کچور۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔
مرہری۔ گلو۔ کشنیز۔ اڑوسہ۔ کٹکی۔ سفید کٹیا۔ پت پاپڑہ۔ ناگرموتھ۔ نیتر بالا۔ نیم کی چھال۔
پوہکر مول۔ اصل السوس۔ اجوائن۔ اندرجو۔ بھارنگی۔ تخم سہجنہ۔ پھٹکری۔ زنج۔ تج
کنول گٹہ۔ پدماک چندن اتیس۔ کھریٹی۔ بائے بڑنگ۔ چترک دیودار پرول کے پتے
جب لونگ۔ بنسلوچن۔ پترج ان سب چیزوں کا آدھا چرائتہ لے کر باریک پیس کر

کپڑ چھان کر چھ ماشہ ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو بکھم جور جیرن جور اور سب بخار دور ہوں یہ سُدرسن چورن ہے یا کسی طرح اگر بکھم جور، جیرن جور دفع ہوتا معلوم نہو تو بیماری کے اندازے کے موافق جلاب اور قے کراوے تب بکھم جور اور جیرن جور دور ہوں۔

**اجیرن جور کی علامتیں** } بار بار پتلا دست اور کھٹی ڈکار آوے قے کے خواہش رہے پیٹ میں درد اور اپھار اور گڑگڑاہٹ کی آواز ہو تو اجیرن جور جاننا چاہیئے۔

**اجیرن جور کا علاج** } اجمود پوست ہلیلہ۔ سونچر نمک۔ کچور۔ ان سب کو برابر لے کر خوب پیسکر ایک درم گرم پانی کے ساتھ پیے تو یہ بیماری دفع ہو۔

## چشم بد سے بخار پیدا ہو اس کی علامتیں

جمھائی بہت آوے درد شکم اور ساتھ میں اعضا شکنی ہو۔ بدن کی قوت جاتی رہے۔

**چشم بد سے بخار پیدا ہو اس کا علاج** } بھنی ہوئی ہینگ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ سونٹھ۔ اُنکو خوب باریک پیسکر گرم پانی کے ساتھ ایک درم پیے تو یہ بخار دور ہو یا زہر مہرہ وغیرہ کا پانی پلاوے تو یہ بخار دفع ہو۔

## بگڑے ہوئے خون کے بخار کی علامتیں

اعضا شکنی ہو۔ منھ سے دم آوے۔ بدن کمزور اور نحیف ہو اور آنکھیں سرخ ہو جاویں اور پیاس۔ بیہوشی۔ اپھار۔ یہ علامتیں جس میں ہوں اس کے خون کا بخار جاننا چاہیے۔

**خون کے فساد کے بخار کا علاج** } داکھ۔ اڑوسہ۔ کٹیلی۔ ہلدی۔ گلو۔ پوست ہلیلہ۔ ان سب کو برابر لے کر اور کچلکر دو درم کا جوشاندہ بناوے۔ جب ٹھنڈا ہو جاوے تب چھ ماشے شہد ملا کر سات روز تک پیے تو فساد خون کا بخار جاوے۔

## مل جور یعنی مواد فاسد سے پیدا ہوے بخار کی علامتیں

منھ سوکھے۔ سوزش۔ تشنگ۔ بیہوشی۔ دردسر۔ ہچکی۔ قے۔ پیٹ میں درد یہ علامتیں جس میں ہوں اس کے مل جور کہنا چاہیئے۔

**مل جور یعنی مواد فاسد سے پیدا ہوے بخار کا علاج** } کٹکی۔ پیپلا مول۔ ناگر موتھ۔ پوست ہلیلہ۔ مغز املتاس۔ ان سب دواؤں کو برابر لے کر اور کچل کر دو درم کا کاڑھا دے

تو مل جو۔ دور ہو یہ آر گودھ پنچک ہے۔

حاملہ عورت کے بخار کا علاج } صندل سرخ۔ داکھ سفید سرسوں خس۔ اصل السوس
ھوا۔ کشنیز۔ نیتر بالا۔ مصری ان سب کو برابر لے کر کاڑھا کر سات روز تک پیے تو حاملہ کا
بخار دور ہو۔

## پرسوتکا یعنے جس کے اولاد پیدا ہوئی ہو اُس کے بخار کی علامتیں

اعضا شکنی۔ بدن بھاری اور گرم رہے۔ کانپے۔ پیاس۔ سوجن۔ اتیسار۔ یہ علامتیں جس عورت
میں ہوں اس کے پرسوتکا بخار کہنا چاہیے۔

پرسوتکا کے بخار کا علاج } اجمود۔ سفید زیرہ۔ بنسلوچن۔ کھیر سار۔ بجے سار۔ بادیان کشنیز
موچرس ان سب کو برابر لے کر کچلکر دو درم کا کاڑھا دس دن تک دے تو پرسوتکا کا بخار دور ہو
یا دس مول کا کاڑھا دے تو یہ بخار دفع ہو وہ لکھتے ہیں۔ سال پرنی۔ پرشٹ پرنی۔ دونوں
کٹیلی۔ گوکھرو۔ بیل گری۔ ارنی۔ ارلو۔ کھمبھار۔ پاڑہ پیپل یہ سب برابر لے اور کچل کر دو درم کا
کاڑھا دس دن تک دے تو یہ بخار جائے۔

## لڑکے کے بخار کی پیدائش اور علامتیں

لڑکے کی والدہ یا دایہ بد پرہیزی کرے اور قابض چیز کھاوے تو لڑکے کے طرح طرح کے
عارضے ہوں اور لڑکے کے رونے سے بخار صاف ظاہر ہوتا ہے۔

لڑکے کے بخار کا علاج } لڑکے کی والدہ یا دایہ کو پرہیز سے رکھے اور ہلکا کھانا دے
اور جو والدہ کے دودھ نہ ہو تو بکری کا دودھ دے یا ناگر موتھ۔ پوست ہلیلہ۔ پرول کے
پتے۔ اصل السوس۔ ان سب کو برابر لے ایک ماشہ بھر کا کاڑھا سات روز تک دے
تو لڑکے کا بخار دور ہو۔ یا کھیل۔ اصل السوس بالچھڑ۔ ھوا ان کو خوب باریک پیس کر
ایک ماشہ شہد کے ساتھ دے تو لڑکے کا بخار جاوے جو لڑکے کو اتیسار لیے بخار ہو
تو اتیس۔ بیلگری۔ اندر جو۔ دھوئی کے پھول پٹھانی لودھ۔ کشنیز۔ نیتر بالا ان کا دو ماشہ بھر
کا جوشاندہ دے تو جر اتیسار دور ہو یا لڑکے کی ناف پک گئی ہو تو روغن زرد کے
سینک سے اچھی ہو۔

## پیٹ میں کیڑے پڑ گئے ہوں اس کے بخار کی علامتیں

بخار ہو بدن کا رنگ اور کا اور ہو جائے پیٹ اور چھاتی میں درد قے اور شک ہو اور خوراک کم اور اشتہا جاتی رہے اور اتیسار وغیرہ یہ سب ہوں تو اس کے پیٹ کے کیڑوں سے بخار جانو۔

پیٹ میں کیڑے پڑ گئے ہوں اس کا علاج } پلاس۔ پت پاپڑہ۔ نیم کی چھال۔ بیج سہجنہ۔ ناگرموتھ۔ دیودار۔ بائے بڑنگ ان کو برابر لے اور کچلکر دو درم کا کاڑھا سات روز تک دے تو پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔

## کال جور کی علامتیں

بخار کا زیادہ زور ہو اور اونچی سانسیں چلیں اور بدن کا رنگ اور نور جاتا رہے لپینا آوے بدن کمزور پڑ جاوے نبض ہاتھ نہ لگے۔ حواس خمسہ اپنا اپنا کام چھوڑ دیں اسے کال جور جانو

کال جور کا علاج } گاے۔ زمین وغیرہ خیرات کرے معبود کی یاد کرے اور سنپات کا علاج جو پیچھے لکھا ہے وہ کرے۔

## بخار کے دس فساد

پیاس۔ کھانسی۔ سانس۔ ہچکی۔ قے۔ اتیسار۔ تنفر۔ قبض۔ ابھار۔ بیہوشی۔ یہ بخار کے دس فساد ہیں۔

## اُس کے فسادوں کی علامتیں

پہلے بخار ہو پھر اور عارضے ہوں اور وہ بخار کا علاج کرنے نہ دیں اس کو بخار کا فساد کہتے ہیں بھوک پیاس تو بخار کی عورت ہیں اور سانس کھانسی بیٹے اور ہچکی اور قے بیٹی۔ اتیسار بخار کا بھائی۔ ارچ بہن۔ قبض بھانجا۔ ابھار خسر۔ بیہوشی باندی یعنی کنیزک ان میں جو طاقت ور ہو اس کا علاج کرے۔

## بخار اور اتیسار یعنے اسہال اکٹھے ہوں اُس کا علاج

سونٹھ۔ اتیس۔ ناگرموتھ۔ چرائتہ۔ گلو۔ کڑا کی چھال۔ ان سب کو برابر لے اور کچل کر دو درم کا جوشاندہ سات روز تک دے تو یہ دور ہوں یا پیپل۔ پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ سونٹھ۔ بیلگری۔ ناگرموتھ چرائتہ۔ کڑا کی چھال۔ اندرجو۔ ان سب کو برابر لے کر کچلکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو بخار اتیسار۔ منہ کا سوکھنا۔ ہچکی۔ پیاس۔ قے۔ سانس۔ کھانسی یہ سب دور ہوں۔

بخار میں پیاس زیادہ لگے اس کا علاج } کشنیز ناگرموتھ۔ پت پاپڑہ۔ ان سب کو برابر لے کر پھل کر دو درم کا جوشاندہ تین روز تک دے تو پیاس۔ جلن۔ اتیسار یہ سب دور ہوں۔ یا برگد کی کونپل۔ چاول کی کھیل۔ کنول گٹہ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر شہد میں گولی باندھے ایک گولی منھ میں رکھے تو پیاس دور ہو۔

بخار میں کھانسی ہو جاوے اس کا علاج } پیپل۔ پیپلا مول۔ سونٹھ۔ بھارنگی۔ کھیرسا۔ کٹیلی۔ اڑوسہ۔ کلنجن۔ بہیڑا۔ ان سب کو برابر لے ایک درم کا کاڑھا سات روز تک دے۔ تو کھانسی جاوے۔

بخار میں دم آدے اس کا علاج } سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ناگرموتھ۔ کاکڑا سنگی۔ بھارنگی۔ پوہکرمول۔ ان کو برابر لے کر اور ایک درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو دم آنا موقوف ہو۔

بخار میں ہچکی آدے اس کا علاج } پانی میں سیندھا نمک خوب باریک پیس کر ناس دے تو ہچکی دور ہو۔ یا مور پنکھ کی راکھ اور جلی ہوئی پیپل شہد میں چٹاوے تو ہچکی اور قے دور ہوں۔

بخار میں قے ہو اس کا علاج } ایک درم گلو کا جوشاندہ شہد میں ملا کر دے تو بخار کی قے دور ہو یا دو رتی مکھی کی بیٹ شہد میں چٹاوے تو قے دور ہو یا چاول کی کھیل پیپل اور شہد میں چٹاوے تو بھی قے دور ہو۔

بخار میں بیہوشی ہو اس کا علاج } مغز املتاس۔ داکھ۔ پت پاپڑہ۔ پوست ہلیلہ ان کو برابر لے دو درم کا جوشاندہ دے تو بیہوشی جاوے۔

بخار میں قبض ہو یا اپھارہ ہو اس کا علاج } صابون کی بتی بنا کر مقعد میں رکھے تو قبض اور اپھارہ دونوں دور ہوں۔

بخار میں منھ سوکھے اور زبان بدمزہ ہو اسکا علاج } مصری اور انار کے دانوں کی کلی کرے یا داکھ اور انار کے دانوں کی کلی کرے تو بدمزگی اور منھ کا سوکھنا جاوے۔

بخار میں نیند جاتی رہے اس کا علاج } آلو بخارا ایک عدد۔ سنکی ہوئی بھنگ ایک رتی شہد میں چٹاوے تو نیند آوے۔ اور اتیسار اور سنگرہنی دور ہوں اور بھوک لگے۔ یا ایک درم

پیپلا مول قند سیاہ میں کھاوے تو نیند ضرور آوے یا ارنڈ اور السی کے تیل کو کانسے کی تھالی میں گھس کر انجن کرے تو ضرور نیند آوے۔

## بخار اتر گیا ہو اس کی علامتیں

سب بدن ہلکا ہو۔ پیشانی میں کھجلی ہو۔ لبوں پر پپڑی جمے۔ حواس خمسہ اپنے اپنے کام کرنے لگیں بدن کی سب تکلیفیں رفع ہوں سب بدن میں پسینہ آوے۔ بھوک لگے۔ چھینک آوے اجابت درست رہے جب یہ علامتیں ہوں تو ضرور بخار گیا ہوا جاننا چاہئے اور تپ دور ہونے کے پیچھے بھی عقلمند شخص جب تک بدن بخوبی تمام طاقت نہ پکڑلے پرہیز سے رہے اور جماع نہ کرے بوجھ نہ اٹھاوے۔ کسرت نہ کرے۔ زیادہ کھانا نہ کھاوے۔

## باب تیسرا

## اتیسار سنگرہنی اور بواسیر کے بیان میں

### اتیسار یعنی اسہال کی پیدایش علامت اور علاج

میدہ وغیرہ بھاری چیز اور ٹھنڈی پتلی اور خلاف چیز کے کھانے اور دوبارہ کھانا کھانے اور زہر کھانے اور پاخانہ روکنے اور زیادہ چکنی اور روکھی اور گرم چیز کھانے سے لوگوں کو اتیسار کی بیماری پیدا ہوتی ہے۔

**اتیسار کی علامتیں** } بیمار کے بدن میں ان بدپرہیزیوں سے بلغم بڑھے تو پیٹ کے ہاضمہ کی آگ کو ٹھنڈا کرلے اور وہ بلغم بادسے تحریک دیا ہوا پاخانہ کی راہ سے پتلا ہوکر زیادہ پیچھے اترے اس کو اتیسار سمجھنا چاہیے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغم۔ سنپات۔ شوتھ۔ آم۔ ان قسموں سے یہ اتیسار چھ قسم کا ہے۔

**اتیسار کی پہلی شکل** } پہلے چھاتی۔ ناف۔ پاخانہ کی جگہ اور پیڑو میں درد اور اعضا شکنی ہو اور ریح بند ہوجاوے اور قبض اور اپھار اور کھانا۔ ہضم نہ ہو تو اتیسار جاننا چاہئے۔

**بادی اتیسار کی علامتیں** } کچھ سرخی لئے پاخانہ اترے اور مواد میں جھاگ ملے ہوں اور روکھا اور تھوڑا بار بار مع آنوں کے آوے اور پاخانے کے وقت پیڑو میں درد ہو تو بادی اتیسار جانو۔

**باوی اتیسار کا علاج** } خراسانی بچ۔ اتیس۔ ناگرموتھ۔ اندرجو۔ سونٹھ۔ یہ برابر لے اور کچلکر
دو درم کا کاڑھا سات روز تک دے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا اندرجو۔ ناگرموتھ۔ پٹھانی لودھ۔ بیلگری
آنب کی گٹھلی۔ دھوئی کے پھول ان کو خوب باریک پیسکر دو درم بھینس کی چھاچھ میں سات روز تک
دے تو باوی اتیسار دور ہو۔

**صفراوی اتیسار کی علامتیں** } اجابت زرد۔ سرخ۔ سبز اور بدبودار اور پتلا ہو اور جای پاخانہ
پک جاوے۔ بدن میں پسینہ آوے۔ پیاس لگے جلن اور بیہوشی ہو۔ یہ جس میں علامتیں ہوں
اس کے صفراوی اتیسار جاننا چاہیے۔

**صفراوی اتیسار کا علاج** } بیلگری۔ اندرجو۔ ناگرموتھ۔ نیترابالا۔ اتیس۔ ان کو کچل کر دو درم کا
جوشاندہ آٹھ دن تک دے تو صفراوی اتیسار جاوے۔ یا رسوت۔ اتیس۔ اندرجو۔ دھوئی کے
پھول۔ سونٹھ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر چاول کے پانی سے دو درم شہد میں ملاکر سات
دن تک دے تو لا علاج بھی صفراوی اتیسار جاوے اور صفراوی اتیسار کی خونی اتیسار بھی
ایک قسم ہے بہت گرم چیزوں کے کھانے سے صفرا بڑھ کر خون کو بگاڑتا ہے اور جب مع
خون اجابت اترتی ہے تو اس کو رکت اتیسار کہتے ہیں۔

**خونی اتیسار کا علاج** } پوست کُٹرا۔ پوست انار۔ دونوں کو دو درم بھر لے اور کاڑھا کر پانچ درم
شہد ملاکر سات روز تک دے تو رکت اتیسار دور ہو۔ یا پوست کُٹرا۔ اتیس۔ ناگرموتھ۔ نیترابالا۔
پٹھانی لودھ۔ سرخ صندل۔ دھوئی کے پھول۔ پوست انار۔ پاڑہ۔ ان سب کو برابر لیکر کچلکر تین درم
کا کاڑھا کر اس میں دو درم شہد ملاکر سات روز تک دے تو مع جلن اور درد کے خون کا اتیسار دور ہو۔
یا سفید صندل ایک درم باریک پیسکر دو درم شہد اور ۲ درم مصری ملاکر آٹھ روز تک چاٹے تو خونی
اتیسار دور ہو یا میٹھے انار کا پُٹ پاک ایک درم شہد میں ملاکر چاٹے تو خونی اتیسار جاوے
یا بکری کے دودھ میں مسکہ مصری اور شہد ملاکر پیے تو خونی اتیسار جاوے۔

**مقعد پک گئی ہو اس کا علاج** } پرول کے پتے اصل السوس۔ تھوا۔ ان کو پانی میں اوٹا دے
اور ٹھنڈا کر اس پانی سے پاخانہ کے مقام کو دھووے تو مرض دفع ہو۔ یا بکری
کے دودھ میں مصری اور شہد ملاکر دھووے تو یہ روگ جاوے یا گیہوں کے آٹے

ہیں روغن ذرہ ملا کر پانی میں پکا کراس سے گرم گرم سینکے تو یہ بیماری جاوے۔

## اشلیشما یعنی بلغم کے اتیسار کی علامتیں

جس کی اجابت چکنی اور سفید اور گھری اور بدبودار کچھ درد سے اترے اور بدن بھاری رہے کھانے سے اشتہا جاتی رہے جس میں یہ علامتیں ہوں اسے اشلیشما اتیسار جاننا چاہیے۔

اشلیشما اتیسار کا علاج ] اس مریض کو دو چار فاقے کرادے یا مونگ کا رس دے۔ پھر چب اتیس۔ کوٹ۔ کٹکی۔ بیلگری۔ سونٹھ۔ کڑا کی چھال۔ تج۔ ان کو کچلکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو پھر یہ بیماری دفع ہو۔ یا بھنوا ہینگ۔ نمک سیاہ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ اتیس۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر ایک درم سات روز تک دے تو یہ بیماری دور ہو۔

## سنپات یعنی تینوں غلطوں کے اتیسار کی علامتیں

جس بیمار کا پاخانہ سور کے گوشت کے مانند ہو اور جوگی طور کا نظر آوے۔ اور غفلت ہو پیاس زیادہ لگے منھ سوکھ جاوے۔ چکر آوے۔ غفلت ہو۔ یہ سب باتیں لڑکے یا بڑھے یا عورت کے ہوں تو یہ بیماری لاعلاج ہے۔

سنپات اتیسار کا علاج ] پیپل۔ پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ سونٹھ۔ کھریٹی۔ بیلگری۔ گلو۔ ناگرموتھہ۔ پاڑھ۔ چرائتہ کڑا کی چھال۔ اندرجو۔ ان کو کچلکر دو درم کا جوشاندہ دس روز تک دے تو پھر یہ بیماری دفع ہو یا ہلیلہ زنگی۔ سونٹھ۔ ناگرموتھہ۔ ان سب کو برابر لے باریک پیسکر کھانڈ سیاہ میں دو درم سات روز تک کھاوے تو تینوں خلط کا اتیسار دور ہو۔ یا کڑا کی چھال کا پٹ پاک کر رس نکال کر پانچ درم شہد میں ملاکر دس دن تک دے تو سنپات کا اتیسار دور ہو۔

## شوک یعنے رنج سے پیدا ہوئے اتیسار کی علامتیں

لڑکا۔ عورت۔ دوست اور دولت وغیرہ کے ضائع ہونے سے جو رنج پیدا ہوتا ہے وہ پیٹ کی آگ کو سست کر دیتا ہے اور بدن کے باہر کا نور پیٹ میں جا کر خون کو بگاڑتا ہے وہ خون اجابت سے مل کر یا نہ ملکر گنجا کے مانند نکلے تو اس کو رنج سے پیدا ہوا اتیسار کہتے ہیں وہ رنج کے دور ہونے ہی سے جاتا ہے اور اسی طرح کسی طرح کے خوف سے جو اتیسار پیدا ہوتا ہے اسکو بھی سمجھ لیں۔

# آنوں کے اتیسار کی علامتیں

جس شخص کو پہلے بخوبی تمام غذا ہضم نہ ہوئی ہو اور پھر بھاری چیز کھاوے تو اس کے معدہ میں بادو صفرا بلغم یہ تینوں جاکر سب دھاتوں اور فضلہ کو بگاڑتے ہیں پھر وہ فضلہ مع تکلیف بدبو لیے طرح طرح کے رنگ کا مقعد کے ذریعہ سے نکلتا ہے اس کو بید آنوں کا اتیسار کہتے ہیں اور جو فضلہ پانی میں تیرے وہ آنوں ہے اور پانی میں ڈوب جائے یا بدبو اور سفید چکنائی لیے ہونا بھی اس کی علامت ہے۔

**آنوں اتیسار کا علاج** } کشنیز۔ زنجبیل۔ بیلگری۔ ناگرموتھ۔ نیتر بالا یہ سب برابر لیکر کچل کر دو درم کا جوشاندہ سات دن یا بیماری کے اندازے سے دس دن یا پندرہ روز دے تو یہ بیماری دفع ہو اس کا نام دھانیہ پنچک ہے۔ یا ہلیلہ زنگی۔ ناگرموتھ۔ زنجبیل۔ اتیس۔ دارہلدی۔ ان سب کو برابر لیکر اور کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات روز تک دے تو آنوں کا اتیسار دور ہو۔ یا ہلیلہ زنگی۔ اتیس۔ سینکی ہوئی ہینگ۔ سونچر نمک۔ سیندھا نمک ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر دو درم گرم پانی سے کھائے تو یہ بیماری دفع ہو۔

**پکو اتیسار کا علاج** } پٹھانی لودھ۔ دھوئی کے پھول۔ بیلگری۔ ناگرموتھا۔ آنب کی گٹھلی اندرجو۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر دو درم بھینس کی چھاچھ سے پیے تو یہ بیماری دفع ہو یا جمود۔ موچرس۔ زنجبیل۔ دھوئی کے پھول۔ جامن کی گٹھلی۔ آنب کی گٹھلی۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر دو درم گائے کی چھاچھ میں کھاوے تو یہ بیماری دور ہو۔ یہ نگسو گنگادھر چورن ہے۔

**شوبھا اتیسار کا علاج** } بیج سانٹھی۔ اندرجو پاڑہ۔ بابڑنگ۔ اتیس۔ ناگرموتھ۔ فلفل سیاہ ان سب کو برابر لے کر کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات دن تک دے تو یہ شوبھا اتیسار دور ہو۔

اتیسار میں قے ہو اس کا علاج } آنب کی گٹھلی۔ مغز بیل۔ ان دونوں کو بقدر دو درم کے کاڑھا کر اس میں دو درم شہد اور دو درم مصری ملاکر سات روز تک دے تو مع قے اتیسار دور ہو۔ یا بھنی ہوئی مونگ چاول ہلکی کھیل ان دونوں کو اوٹاکر شہد اور مصری ملاکر پانچ روز پیے تو قے اتیسار اور سوزش بخار دور ہو۔

## اتیسار کی قسم موڑھانباہی ہے اس کی علامتیں

بد پرہیزی کرنے والے شخص کی باد بڑھ کر بلغم سے مل موڑھانباہی پیدا کرتا ہے تب اس کے لحظہ لحظہ میں مڑوڑا ہو کر تھوڑا تھوڑا یا زیادہ مواد نکلے اسکو موڑھانباہی کہتے ہیں وہ باد بلغم اور صفرا اور خون کے فساد سے چار قسم کا ہے جس میں بہت درد ہو کر اجابت آئے اس کو باد کا عارضہ کہنا چاہیے اور جس میں جلن زیادہ ہو اس کو صفراوی اور جس میں بلغم ملا ہوا فضلہ اترے اسکو بلغم کا کہنا چاہیے اور جس میں خون سے ملا ہوا مواد اُترے اسکو خون کا فساد جانو۔

**ان چاروں کا علاج** ] بیلگری۔ پٹھانی لودھ۔ کالی مرچ۔ ان تینوں کو دو تولہ بھر لیکر باریک پیس کر ایک درم شہد میں چاٹے تو موڑھانباہی دور ہو یا دھوئی کے پھول دو درم باریک پیس کر دہی کے ساتھ سات دن کھاوے تو موڑھانباہی دفع ہو یا کیتھ کا رس پانچ درم شہد میں سات روز کھاوے تو موڑھانباہی دفع ہو یا دو درم پٹھانی لودھ دہی کے ساتھ سات دن تک کھاوے تو موڑھانباہی جاوے یہ سب علامتیں اور علاج بھاو پرکاش میں لکھے ہیں۔

**آنوں کے اتیسار کا علاج** ] پوست ہلیلہ۔ باریک پیسکر دو درم شہد میں پانچ روز کھاوے تو آنوں کا اتیسار جاوے۔ یا بھانگرے کا رس پانچ درم دہی کے ساتھ سات روز تک کھاوے تو سب طرح کے اتیسار دور ہوں یا دو درم رال میں دس درم مصری ملا کر دس روز تک کھاوے تو بہت عرصہ کا بھی اتیسار جاوے یا بیلگری دو درم بکری کے دودھ کے ساتھ سات روز تک پیے تو رکت اتیسار دور ہو یہ بید بنود میں تجربہ ہے۔ یا کشنیز۔ زنجبیل۔ پیپل سیندھا نمک۔ اجمود۔ سینکی ہوئی ہینگ۔ سفید زیرہ۔ ان سب کو برابر لے کر اور باریک پیسکر مٹھے کے ساتھ پیے تو اتیسار۔ درد۔ آنوں وغیرہ جاویں اور بھوک لگے اور ہر ایک چیز کی اشتہا ہو۔ یہ برندنام سنسکرت گرنتھ میں لکھا ہے۔ یا زنجبیل کو پانی میں پیس کر گولا بنا کر گوے کوارندھ کے پتوں سے لپیٹ کر ڈوروں سے باندھ کپرمٹی کر نرم آنچ سے پکاوے پھر اس کی مٹی دور کر زنجبیل نکال لے اور ٹھنڈی کر دو درم شہد سے سات روز تک کھاوے تو اتیسار دور ہو۔ یا ایک حصہ افیون۔ دو حصہ ہینگ۔ تین حصہ لونگ۔ چار حصے موچرس تین حصے مصری ان کو باریک پیس کر ایک رتی یا دو رتی سانٹھی کے چاولوں کے پانی میں

یا چھاچھ کے ساتھ کھاوے تو لاعلاج بھی اتیسار دور ہو۔ یا ناگرموتھ۔ موچرس۔ پٹھانی لودھ
دھوئی کے پھول۔ بیلگری۔ اندرجو۔ افیون۔ پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ ان سب کو
برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو کھرل میں حل کرے۔ پھر ان سب دوائیوں کو اسمیں
ملا بقدر تین رتی کے چھاچھ میں کھاوے تو اتیسار۔ موڑ ھانباہی۔ سنگرہنی یہ سب دور ہوں
اس کا نام گندھار رس ہے۔ یا زنجبیل۔ جاپھل۔ افیون۔ کچے انار کا مغز۔ ان سب کو
برابر لے اکٹھا کر کچے انار میں بھرے پھر اس کو پٹ پاک کر اس کی گولی رتی بھر کے برابر
بنا کر ایک گولی گائے کے چھاچھ میں سات روز تک کھاوے تو پکو اتیسار دور ہو یا افیون
کو ٹھیکرے میں نرم آنچ سے سینک کر مقدار سے دے تو اتیسار ضرور دور ہو جائے یا جاپھل
لونگ۔ دھوئی کے پھول۔ بیلگری۔ ناگرموتھ۔ زنجبیل۔ موچرس۔ شنگرف۔ افیون ان دوائیوں
کو برابر لے باریک پیس کر پوست کے چھلکے کے پانی میں ایک یا دو رتی کے اندازے سے
گولی باندھے اور ایک گولی چانول کے پانی میں یا چھاچھ کے ساتھ ہر روز کھاوے تو
ضرور ہی سب قسم کے اتیسار دور ہوں۔ یا جاپھل۔ چھوہارہ۔ افیون۔ ان تینوں کو برابر لیکر
پان کے رس میں ایک رتی کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی چھاچھ کے ساتھ سات
دن تک کھائے تو فساد پیدا کرنے والا بھی اتیسار دور ہو اور جس کے اتیسار ہو وہ نیا غلہ۔
گرم چیز اور مرغن غذا نہ کھاوے اور محنت اور جماع نہ کرے اور نہانا بھی ترک کرے
اور فکر وغیرہ نہ کرے یہ بیدرہس میں لکھا ہے۔

## لاعلاج اتیسار کی علامتیں

سور کے گوشت کے مانند فضلہ اترے اور پیاس سوزش۔ تنفر۔ سانس۔ ہچکی۔ پسلی میں درد۔
بیہوشی وغیرہ ہوں اور کسی بات میں دل نہ لگے۔ مقعد پک جاوے۔ ہاضمہ کی طاقت سست
پڑ جاوے بخار بھی رہے۔ پیشاب بند ہو جاوے۔ بدن میں کمزوری ہو یہ علامتیں جس
شخص میں ہوں وہ مر جاوے۔

## اتیسار جاتا رہا ہو اسکی علامتیں

جس کے پاخانہ آئے بغیر پیشاب اُترے اور ریح بخوبی صادر ہو اور معدہ ہلکا معلوم ہو

جس کے یہ علامتیں ہوں تو اتیسار دور ہوا جاننا چاہیئے۔

## سنگرہنی یعنی اسہال کبدی کی بیماری کی پیدائش علامت و علاج

پہلے اتیسار ہو کر جاتا رہا ہو پھر اس شخص کی بد پرہیزی سے ہاضمہ کی آگ سست پڑ جاتی ہے وہ آگ آدمی کے پیٹ میں رہنے والی جو چھٹی کلا نام سنگرہنی ہے اور وہی ہاضمے کی آگ کی جگہ ہے اور کھائی ہوئی چیزوں کو لیتی ہے وہ سست ہاضمے کی آگ اس کلا کو بگاڑ کر کچے اناج کو گرہن کر کچے اناج کو مقعد سے نکالتی ہے اسی سبب سے بید اس کا نام سنگرہنی کہتے ہیں۔ اس سنگرہنی کلا میں آگ ہی کی طاقت ہے وہ کلا آگ ہی کو بگاڑتی ہے۔

**سنگرہنی کی علامتیں** } باد۔ صفرا۔ بلغم۔ سنپات سے سنگرہنی چار قسم کی ہے۔ یہ جو باد صفرا بلغم میں وہ زیادہ بد پرہیزی سے اور زیادہ کھانا کھانے سے کچے ہی کھانے کو مقعد کے ذریعہ نکالتے ہیں یا پکے ہوئے کھانے کو نکالیں تو بھی کبھی درد ہو اور کبھی فضلہ پتلا اور کبھی بندھا اترے یہی سنگرہنی کی علامتیں ہیں۔

## بادی سنگرہنی کی مع پیدائش کے علامتیں

جو شخص بادی چیز بہت کھاوے اور کھانے میں بد پرہیزی کرے اور جماع وغیرہ زیادہ کرے اس کے باد فاسد ہو کر جٹھراگن کو بگاڑ بات کی سنگرہنی کو کرتا ہے جس شخص کے اَدھ پکا ہوا کھانا پچے اور گلا سوکھے۔ بھوک پیاس لگے۔ کانوں میں آواز ہو اور پسلی جانگھ پیڑو اور کندھوں میں درد ہو اور کبھی کبھی بسوچکا یعنے اداسی ہو جاوے۔ زبان کی لذت جاتی رہے چھاتی میں درد ہو۔ بدن دبلا ہو جاوے اور میٹھے رسوں کے کھانے کی خواہش رہے اور کھانا کھاوے تو زبان لذت حاصل کرے اور پیٹ میں گولا چھپا کا نشان ہو پیٹ میں درد ہو اور تھوڑی سرعت سے ریح صادر ہو بار بار پاخانہ جائے اور سانس اور کھانسی ہو۔ یہ سب علامتیں بادی سنگرہنی کی ہیں۔

**بادی سنگرہنی کا علاج** } زنجبیل۔ گلو۔ ناگرموتھ۔ اتیس۔ ان سب کو برابر لے اور کوٹ کر دو درم کا جوشاندہ پندرہ دن تک دے تو مع آؤں بادی سنگرہنی جاوے اور اشتہا بڑھے

یا گائے کے مٹھے میں زنجبیل۔ پیپلا مول۔ پیپل۔ چترک۔ چب۔ ان سب کو برابر لے اور پیسکر دو درم ہر روز مٹھے میں ملا کر پیے اور بخوبی مٹھے کا استعمال رکھے تو بادی سنگرہنی دور ہو یا گندھک مصفا ایک تولہ۔ پارہ مصفا چھ ماشہ۔ دونوں کو حل کر۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ پیپل۔ تینوں دو دو تولہ۔ پانچوں نمک ڈیڑھ تولہ۔ بھنی ہوئی۔ اجموده ایک تولہ۔ بھنا ہوا زیرہ ایک تولہ۔ بھنی ہوئی ہینگ ایک تولہ۔ بھنا ہوا سہاگہ ایک تولہ۔ بھنی ہوئی بھنگ سب کی نصف۔ ان سب کو باریک پیس کر پارہ اور گندھک کے حل کیے ہوئے میں ملا دے پھر اس سب ملے ہوے کو دو دن تک کھرل کرے تو یہ لاہی نام چورن ہوا اس کو دو یا چار ماشہ گائے کے مٹھے میں دے تو باد سنگرہنی ضعف معدہ۔ اتیسار۔ بواسیر پیٹ کے کیڑے اور چھپئی۔ ان سب کو یہ لاہی چورن دور کرتا ہے۔

## صفراوی سنگرہنی کی پیدائش اور علامتیں

جو شخص لال مرچ وغیرہ اور تیکھی کھٹی۔ کھاری۔ چیز زیادہ کھاوے اس کا صفرا بگڑ کر جھٹراگن یعنے آتش قوت معدہ کو بجھا دیتا ہے۔ اور نیلا پیلا پتلا مع پانی نیم پختہ فضلہ نکلے۔ اور کھٹی ڈکار آوے چھاتی اور گلے میں سوزش اور کھانے سے نفرت ہو۔ پیاس لگے جس میں یہ علامتیں ہوں اسکے صفرا کی سنگرہنی جانو۔

صفراوی سنگرہنی کا علاج } رسوت۔ اتیس۔ اندر جو۔ تج۔ دھوئی کے پھول۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر حل کر دو دو درم گائے کے مٹھے سے یا شہد سے یا چانول کے پانی کے ساتھ پندرہ روز تک کھاوے تو یہ مرض دفع ہو یا جائپھل۔ چترک۔ سفید صندل ہاے برنگ الائچی۔ بھیم سینی کافور۔ بنسلوچن۔ زنجبیل۔ سفید زیرہ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ تگر۔ تیز شفا۔ لونگ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر سب کی دوگنی یا برابر مصری اور بغیر بیلنکی مھنگ ملا کر سب کو باریک پیس کر چار یا چھ ماشہ گائے کے مٹھے کے ساتھ پندرہ روز دے تو صفراوی سنگرہنی دور ہو۔ یہ بید رہس میں لکھا ہے۔

## بلغم کی سنگرہنی کی پیدائش اور علامتیں

بھاری زیادہ چکنی اور ٹھنڈی چیز کو جو شخص کھا کر سو جاوے اُس شخص کے بلغم

کے فاسد ہونے سے کھانا نیم ہضم ہو۔ چھاتی میں درد اور قے ہو۔ تنفر ہو۔ منہ میٹھا رہے۔ کھانسی اور خناق ہو پیٹ بھاری رہے۔ میٹھی ڈکار آوے۔ عورت اچھی معلوم نہ ہو مع آنوں کے فضلہ اترے۔ بغیر طاقت کے بدن موٹا اور تازہ معلوم ہو۔ سستی زیادہ معلوم ہو جس میں یہ علامتیں ہوں اس کے بلغم کی سنگرہنی جانو۔

بلغم کی سنگرہنی کا علاج ( پوست ہلیلہ۔ پیپل۔ زنجبیل۔ چترک۔ نمک سیاہ۔ فلفل سیاہ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر دو درم ہر روز مٹھے کے ساتھ پندرہ دن کھاوے تو بلغمی سنگرہنی دور ہو۔

## سنپات کی سنگرہنی کی علامتیں

جس میں باد صفرا بلغم۔ ان تینوں کی سب علامتیں ملیں اس کو سنپات کی سنگرہنی جانو۔

سنپات کی سنگرہنی کا علاج ( بیلگری۔ موچرس۔ نیتر بالا۔ ناگر موتھ۔ اندر جو کڑا کی چھال۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر دو درم بکری کے دودھ کے ساتھ پچیس روز تک پیے تو سنپات کی سنگرہنی دور ہو جاوے۔ یا انار دانہ ۸ تولہ نمک سیاہ ایک تولہ۔ زیرہ ایک تولہ کشنیز ایک پیسہ بھر۔ زنجبیل ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ مصری ایک تولہ۔ پھر ان سب کو باریک پیس کر دو درم گائے کے مٹھے کے ساتھ ایک مہینے تک پیے تو سنپات کی سنگرہنی اور آنوں کا اتیسار۔ پسلی کا درد۔ نفرت۔ گولا وغیرہ مرض دور ہوں۔ یا پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ سنگی مہرہ مصفا۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ بھنا ہوا سہاگہ۔ کانتی سار اجمود۔ افیوں۔ ان سب کو برابر لے اور سب کے برابر ابرک لے پھر ان کو چترک کے جوشاندہ میں ایک دن حل کرے پھر کالی مرچ کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز ایک مہینے تک کھاوے تو سنپات کی سنگرہنی دور ہو۔ یہ ابھرک گٹکا ہے یا گندھک مصفا۔ پارہ مصفا۔ ابرک۔ شنگرف کانتی سار۔ جائپھل۔ بیلگری۔ موچرس۔ صاف کیا ہوا سنگی مہرہ انیس۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ دھوئی کے پھول۔ روغن زرد میں سنکی ہوئی پوست ہلیلہ کیتھ۔ اجمود۔ چترک۔ انار دانہ۔ اندر جو۔ دھتورے کے بیج۔ کنچ۔ افیوں یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اور اس میں یہ دوا باریک پیس کر ملا دے

پھر مرچ سیاہ کے برابر پوست کے چھلکے کے رس میں گولی باندھے ایک گولی ہر روز
پندرہ دن تک تو سنپات کی سنگرہنی۔ اتیسار۔ ہیضہ۔ ان سب کو دور کرتا ہے یہ سنگرہنی
کپاٹ رس ہے اور بیدرہس میں تحریر ہے۔

## بادی صفرا بلغم تینوں کے فساد کی سنگرہنی اور آنوں کی علامتیں

پتلا۔ سفید۔ چکنا اور مع آنوں فضلہ ہو اور پسلی میں درد اور ریح زیادہ صادر ہو کبھی اچھا ہو جاوے
اور کبھی مہینے پندرہ دن پیچھے پھر ہو آوے یا ہمیشہ بنا رہے آنتیں بولا کریں اور سستی ہو بدن
دبلا ہو جاوے درد شکم رہے اور دن میں درد اور رات کو اچھا ہو جاوے یہ علامتیں جس میں ہوں
اس کو آنوں بات کی سنگرہنی کہنا چاہئے۔ یہ لا علاج ہے اس کا اور سنپات کے سنگرہنی کا
ایک ہی علاج ہے۔

## سنگرہنی کی قسم گھٹی جنتر ہے اُس کی علامتیں

بدن سن ہو پسلی میں درد ہو۔ پیٹ بولا کرے اور پہلی کہی ہوئی سنگرہنی کی علامتیں بھی ہوں اسکو
گھٹی جنتر کہتے ہیں۔ یہ بھی لا علاج ہے اور جو اس با علاج اتیسار کی علامتیں اور اچھے علاج
پیچھے لکھے ہیں وہ بھی اس سنگرہنی کی جاننی چاہئیں۔
سنگرہنی کا اور زیادہ علاج کیتھ آٹھ حصہ مصری چھ حصہ اجمودہ تین حصہ پیپل تین حصہ بیلگری تین حصہ
دھوئی کے پھول تین حصہ۔ انار کا گودا تین حصہ۔ ڈانسرہ تین حصہ۔ نمک سیاہ ایک حصہ ناگ کیسر
ایک حصہ کشنیز ایک حصہ۔ ریچ ایک حصہ۔ پترج ایک حصہ۔ کالی مرچ ایک حصہ۔ اجوائن ایک حصہ
پیپلا مول ایک حصہ۔ نیتر بالا ایک حصہ۔ الائچی خرد ایک حصہ ان سب کو باریک پیس کر گائے
کے مٹھے کے ساتھ دو درم لے تو سنگرہنی گولا۔ ان سب کو یہ چورن دور کرتا ہے یہ کیتھ اشٹک
ہے اور سنگرہنی والا اتنی چیزیں نہ کھاوے۔ بھاری چیزیں جو آنوں پیدا کریں اور اشتہا بند کریں اور
اتیسار میں جو منع کی ہیں وہ نہ کرے اور جن چیزوں سے بھوک لگے وہ کھاوے تو سنگرہنی دفع ہو۔

## بواسیر کے عارضے کی پیدائش، علامتیں اور علاج

اس بیماری کی مقعد میں سنکھ کے درمیان کے مانند چار انگل کے تین چکر ہیں ایک اوپر کا دوسرا
بیچ کا تیسرا نیچے کا اوپر کے چکر کا نام پرواہنی ہے وہ فضلہ اور ہوا وغیرہ کو نکالتا ہے باہر اور بیچ کا

چکر فضلا اور ہوا وغیرہ کو چھوڑتا ہے اور تیسرا نیچے کا چکر وہ فضلہ اور ہوا کے چھوڑنے کے بعد مقعد کو بدستور سابق ڈھک دیتا ہے ان تینوں چکروں میں بواسیر پیدا ہوتی ہے یہ بواسیر کی جگہ ہے پہلے میں بواسیر ہو تو باعلاج یعنی اچھی ہو اور بیچ میں ہو تو مشکل سے اچھی ہو اور اندر والے چکر میں ہو تو وہ لاعلاج ہے وہ باد صفرا بلغم سنپات اور خان کے فساد اور جو بدن کے ساتھ ہی پیدا ہو چھ قسم کی ہے اور بادی یا گرم یا بلغمی یا مرغن یا شیریں چیزیں جو شخص کھاوے اور باد صفرا بلغم کی کرنیے والی خوراک کے کھانے اور آرام اور آسائش کے تفرقہ کے سبب سے جو باد صفرا بلغم فاسد ہوتے ہیں وہ مقعد کے تینوں چکروں کے اوپر جلد ۔ گوشت چربی کو بگاڑ کر طرح طرح کے گوشت کے مسّے کے مانند مقعد کے اوپر کرتے ہیں اسکو بید بواسیر کہتے ہیں وہ چھ قسم کی ہے مگر عام دو قسم کی مشہور ہے ایک خونی اور دوسری بادی جس میں سے بہت سا خون جاوے وہ خونی اور جس میں خون تو نہ جاوے مگر درد چم چمی اور کھجلی وغیرہ ہو وہ بادی ہے یہ دونوں انھیں چھ قسموں میں ہیں

**سب طرح کی بواسیر کی پہلی شکل** کھانا بخوبی تمام ہضم نہ ہو اور کوکھ میں بنا رہے اور قبض اور ضعف معدہ ہو ڈکار بہت آویں بدن دبلا ہو جاوے کوکھ میں اپھرہ ہو بدن میں درد رہے یہ علامتیں جس میں ہوں اسکے بواسیر جانو ۔

**بادی بواسیر کی علامتیں** جس کی مقعد کے مسے چم چمی اور سرخی لیے ہوئے کھردرے اور سخت بانکے تیز پھٹے مقعد کے منہ پر ہوں اور چھوٹے بیر یا کپاس یا کدم کے پھول کے مانند ہوں اور سر ۔ پسلی ۔ کندھے ۔ کمر ۔ جانگھ ۔ پیڑو میں درد رہے ۔ چھینک اور ڈکار نہ آوے چھاتی میں درد رہے اشتہا نہ لگے ۔ سانک ۔ کھانسی ۔ بدہضمی ۔ کان میں آواز ۔ شک ۔ بایو گولا ۔ پھیا ۔ پیٹ کا درد ہو تو یہ علامتیں بادی بواسیر کی ہیں ۔

**بادی بواسیر کا علاج** زمین قند کو مٹی میں لپیٹ بھاڑ میں خوب بھرتا کر روغن سیاہ یا روغن زرد سے لپیٹ کر ایک درم ہر روز ۲۱ دن تک کھاوے تو بادی بواسیر ضرور دور ہو یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا آک کے نئے پتوں میں پانچوں نمک اور روغن زرد اور کھٹائی انداز سے لگاوے اور ان کو جلا کر راکھ کرے پھر گرم پانی سے وہ راکھ ایک درم یا دو درم پندرہ روز تک کھاوے تو بادی بواسیر دور ہو یہ بید بنود میں لکھا ہے یا گائے

کے مسّے میں سیندھا نمک اندازسے ملا کر بخوبی تمام کھاوے تو بواسیر جاوے اور بدن میں تازگی آوے یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا پوست ہلیلہ ۵ درم۔ چترک ایک درم۔ زنجبیل ایک تولہ سودھا ہوا بھلانواں ۲ ½ تولہ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ پیپلا مول ایک درم پیپل ایک تولہ۔ سفید زیرہ ایک درم۔ چیب ایک درم۔ زمین قند پختہ پاؤ سیر۔ جواکھار چار درم۔ پھر ان سب کو باریک پیسکر سب سے دوگنا قند سیاہ ملا کر ایک تولہ کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو بواسیر ضرور دور ہو یہ قند سیاہ کا نسخہ کانکابن من کا تصنیف کیا ہوا ہے یا بندال کے پتوں کو اوٹا کر اس کے پانی سے آبدست لے تو بواسیر کے مسے جاویں یا بندال کے ڈھونڈھوں کی دھونی دے تو مسّے دور ہوں یا سیندھا نمک بندال کے ڈھونڈوں کو کانجی میں پیسکر بواسیر پر ملے تو مسّے جاویں یا نیم کی پتی اور کنیر کی پتی۔ قند سیاہ۔ کڑوی تروئی کی جڑ ان سب کو کانجی کے پانی میں پیس کر مسوں پر ملے تو مسے دور ہوں۔ یا ہلدی۔ بیج تروئی کڑوی۔ آک کے پتے بیج سہجنہ ان کو کانجی کے رس میں باریک پیس کر لیپ کرے تو مسے دور ہوں۔ یا ارنڈ کی جڑ۔ اصل السوس راسنا۔ اجوائن۔ تھوا۔ ان کو کانجی میں پیس کر گرم کر لیپ کرے یا اس سے سینک کرے تو مسے کی چم چمی جاوے اور مسے جھڑ پڑیں۔ یہ بیدرہس اور بید بنود میں تحریر ہے۔ یا ہیراکسیس۔ سیندھا نمک۔ پیپل۔ زنجبیل۔ کوٹ۔ بیج کرہاری۔ پاکھان بید۔ کنیر کی جڑ۔ بابے بڑنگ۔ وایتونی۔ چترک۔ ہڑتال۔ ستیاناسی کی جڑ ان سب کو برابر لے کر پیس کر ان کا تگنا روغن زرد لے کر بھتوہڑ اور آک کے دودھ اور گائے کا پیشاب یہ تینوں تیل سے چوگنے لے اور ان سب کو اکٹھا کر پکاوے جب یہ جل جاویں اور تیل اوپر آرہے تب اُتار کر تیل نکال مسوں پر ملے تو مسے دور ہوں اور بواسیر دفع ہو اور درد بھی دفع ہو اس کا نام چہار تیل ہے یہ بیدرہس میں لکھا ہے یا سولہ حصہ پختہ زمین قند۔ چترک آٹھ حصہ۔ زنجبیل ۸ حصہ مرچ سیاہ ۴ حصہ تر پھلا ۲ حصہ۔ پیپلا مول آٹھ حصہ۔ بھلاواں مصفا ۸ حصہ۔ چھتاور ۸ حصہ بدھارا ۱۶ حصہ۔ بھنگ ۸ حصہ۔ الائچی ۴ حصہ۔ بابے بڑنگ ۸ حصہ۔ ان سب کو باریک پیسکر سب دوائیوں سے دوگنا قند سیاہ ملا کر ۱۶ ماشہ کی گولی باندھ ہر روز ایک گولی بیس دن تک کھاوے تو بواسیر۔ ہچکی۔ سانک۔ کھانسی۔ راج روگ۔ جریان۔ پہیا۔ ان سب کو یہ

بہت سورن موک دور کرتا ہے یہ بیدورہس میں لکھا ہے۔

**صفرادی بواسیر کی علامتیں** } مسوں کا منہ نیلا اور سرخ زرد اور سفیدی لئے ہو اور ان مسوں میں سے گرم گرم باریک دھار سے خون نکلے اور باریک نازک مسے ہوں اور اُن مسوں کا منہ جونک کا سا ہو۔ اور بدن میں سوزش۔ بخار۔ بیہوشی اور تنفر ہو اور نیلا۔ زرد سرخ فضلہ اُترے اور جلد۔ ناخن۔ آنکھیں زرد ہوں یہ علامتیں جس میں ہوں اسکے صفرادی بواسیر جانو۔

**خونی بواسیر کی علامتیں** } مقعد کے مسے گھنگچی کے رنگ کے مانند ہوں اور مسوں کے خون کی دھار گرم اور بہت گرے اور گاڑھا اور کچا خون کے بہت جانے سے طاقت وزور و ہمت وغیرہ سب جاتے رہیں اور بدن سوکھتا جاوے اور بخوبی تمام ریح صادر نہ ہو اور مسوں سے خون نکلتے ہوئے جھاگ ہو اور کمر جانگھ اور مقعد میں درد ہو۔ بدن کمزور ہو جاوے تو خونی بواسیر میں باد کا میل بھی جانو اور جس کا فضلہ چکنا۔ بھاری اور ٹھنڈا ہو اور مسوں میں سے خون کی دھار موٹی اور گرم پڑے اور مقعد میں بلغم لگا ہی رہے تو خونی بواسیر مع بلغم جانو۔

**بواسیر کے خون بند ہونے کا علاج** } برگد کے پتے اور سوکھا آملہ چار چار پیسہ بھر لے کر پاؤ سیر گئو کے مکھن کو لوہے کی کڑھائی میں خوب گرم کرے پھر ان دونوں چیزوں کو روغن زرد میں ڈالے جب یہ تینوں جل جاویں تب اتار ٹھنڈی کر کے دھات کے برتن میں بھر رکھے پھر ان سب کو کھرل میں ڈالے اور خوب باریک پیسکر کے خوب ملاوے پھر بواسیر کے مرض والے کو ۹ ماشہ ہر روز صبح کے وقت اکیس دن دے پھر پانی کی کلی کرے مگر وہ پانی نہ پیئے اور گرم چیزیں۔ باجرا۔ کریلا۔ لال مرچ۔ بادنجان۔ اچار۔ پیڑہ پٹی۔ ماش وغیرہ نہ کھاوے تو بواسیر کا خون بند ہو۔

**خون کے روکنے کا دوسرا علاج** } ببولے کی مینگی۔ ایلوا۔ ان دونوں کو برابر لے کھرل میں باریک پیسکر پانی سے ایک رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی رسوت کے پانی میں ہر روز صبح کے وقت گیارہ دن تک کھاوے تو بواسیر کا خون ضرور بند ہو۔

**بواسیر کے مسے دور کرنے کا علاج** } رسوت۔ پھٹکیاں کافور۔ ببولے کی مینگی۔ ان

تینوں کو پانی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو مسے دور ہوں۔

## صفراوی اور خونی بواسیر کا علاج ایک ہی وہ لکھتے ہیں

رسوت کو باریک پیسکر دو درم پانی میں چار گھڑی بھگوکر پھر اس پانی کو چھان کر ہر روز دو مہینے تک پیے تو صفراوی خونی بواسیر ضرور جاوے یا پیپل کی لاکھ۔ ہلدی۔ اصل السوس۔ مجیٹھ۔ کنول گٹھ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ایک درم ہر روز انچاس دن تک استعمال کرے تو دونوں بواسیر دور ہوں۔ یا ناگ کیسر۔ مسکہ۔ مصری۔ پانچ درم ہر روز بکری کے دودھ میں انچاس دن کھاوے تو دونوں قسم کی بواسیریں دفع ہوں۔ یا ناگ کیسر۔ مصری پانچ درم انچاس دن تک لے تو دفع ہوں یا ۱۰۰ درم بھر کڑاکی چھال پیسکر ۱۶ سیر پانی میں اوٹاوے جب اس کا آٹھواں حصہ رہے تب اتار رس چھان لے پھر اس رس میں ناگرمونتھ ایک درم سونٹھ۔ مرچ سیاہ ایک درم۔ پیپل ایک درم۔ ترپھلا ۲ درم۔ رسوت ۲ درم۔ چترک ۲ درم۔ اندر جو ایک درم۔ بچ ایک درم۔ ان سب کو باریک پیسکر ایک تولہ قند سیاہ کی چاشنی میں ملاوے پھر اسمیں پاؤ سیر روغن مادہ گاؤ ملاکر پھر پاؤ بھر شہد میں ملاکر ہر روز کھاوے تو سب طرح کی بواسیر امل پت۔ اتیسار۔ پلہی۔ سنگرہنی۔ دبلاپن۔ سوجن۔ ان سب کو علیحدہ انوپان سے اور اوپر کے بٹے کے استعمال سے ان سب بیماریوں کو دور کرتا ہے یہ کڑاکی چھال کا اولیہ ہے یا بکائن کے پھل چھ یا آٹھ عدد ہر روز مصری کے ساتھ ایک مہینے تک کھاوے تو دونوں قسم کی بواسیر دور ہوں۔ یا ست گلو۔ پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ بیجا بول۔ موچرس یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے یہ سب چیزیں ملاکر تین ماشہ ہر روز شہد کے ساتھ اکیس دن تک کھاوے تو دونوں بواسیر اتیسار۔ جریان پرور۔ بھگندر۔ یہ سب بیماریاں دفع ہوں۔ یہ بیجا بول بدھ رس ہے یا بسنت مالتی رس دو رتی۔ پیپل دو یا چار عدد شہد اور مصری کے ساتھ پچیس دن کھاوے تو دونوں بواسیر اور سنگرہنی جاویں یہ علاج بیدرہس میں لکھا ہے یا بواسیر سے قبض ہوکر مسہ اونچا ہو آوے اور کھجلی اور خون بہے اس مسے میں جونک لگاکر خون نکلواڈالے تو بواسیر جاوے اسکے برابر اور کوئی علاج نہیں ہے یہ بیدرہس میں لکھا ہے صفرا اور خون کی بواسیر کو خونی بواسیر جانو۔ اور سب کو بادی جانو۔

بلغمی بواسیر کی علامتیں } مقعد کا مسہ موٹا اور کچھ درد لیے اور بھاری بلغم سے لپٹا ہوا کھجلی زیادہ کرے اور اچھی معلوم ہو پیڑو میں اپھرہ اور مقعد میں کھجلی بہت آوے اور سانک۔ کھانسی۔ چھاتی میں درد۔ تنفر۔ خناق۔ موتر کرچھر۔ دردسر۔ بدہضمی۔ یہ سب ہوں اور سردی لگے اور بلغم سے لپٹا ہوا فضلہ اترے اور مقعد کے مسے سے خون نہ نکلے اور بدن کا رنگ زرد اور چپکنا مع آنوں ہو یہ جس کی علامتیں ہوں اسکو بلغم کی بواسیر جانو۔

بلغم کی بواسیر کا علاج } ایک تولہ ادرک کو جوش دے کر اکیس دن تک پیا کرے تو بلغمی بواسیر دور ہو یا ہلدی میں تھوہر کے دودھ کی سات پٹ دے کر مسے میں لیپ کرے تو مسہ دور ہو یاتر پھلا۔ دش مول۔ چترک۔ کالانسوت۔ دانتونی پیٹھے بیج املتاس۔ یہ پانچوں سیر بھر لے کر کوٹے اور ۲۰ سیر پانی میں اکیس دن تک رکھے اور دوائیوں کے ساتھ ۷ سیر قند سیاہ بھی پانی میں ڈالے پھر جنتر کے ذریعہ سے شراب کے مانند عرق نکلواوے پھر ایک درم ہر روز پیے تو بلغمی بواسیر دور ہو یہ دانتونی کا عرق ہے اور برندنام گرنتھ میں تحریر ہے۔

## سنپات کی بواسیر کی علامتیں

جو بادی صفرا اور بلغم کی ملی ہوئی علامتیں ہیں وہی اسکی بھی علامتیں جانو۔

سنپات کے بواسیر کا علاج } ادرک ۳ تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ پیپل پاؤ بھر۔ چیب ایک تولہ۔ ناگ کیسر ایک تولہ۔ پیپلامول ایک تولہ۔ چترک ایک تولہ۔ اجمود ایک تولہ زیرہ ایک تولہ ان سب کو باریک پیسکر ۳۰ تولہ قند سیاہ میں بقدر ۲ درم کی گولی باندھے اور صبح کے وقت ایک گولی کھانے اور پرہیز سے رہے تو سنپات کی بواسیر موترکرچھر بادی کے عارضے۔ بکھم جور۔ پیلیا۔ گولا۔ پھپیا سانک۔ کھانسی۔ قے۔ اتیسار۔ ہچکی۔ ان سب بیماریوں کو علیحدہ علیحدہ بدرقوں سے جلد دور کرتا ہے۔ جیسے کہ تیل میں پانی ڈالتے ہی لحظہ بھر میں پھیل جاتا ہے ویسے ہی دوا بھی بدرقوں کی طاقت سے پھیل جاتی ہے۔ یہ پرانند گنگا سرب سنگرہ نام پستک میں لکھا ہے یاتر پھلا۔ زنج سونٹھ۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پارہ بھی۔ جواکھار۔ دارہلدی چب کٹکی۔ اندرجو۔ بادیان پانچوں نمک پیپلامول۔ بیلگری۔ اجمود۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ تج۔ پترج الائچی ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر گرم پانی سے بقدر دو درم کھاوے تو سنپات کی بواسیر سانک

بدن کی سوزش۔ ہچکی۔ کھانسی۔ بھگندر۔ درد پسلی۔ گولا۔ پیٹ کی بیماریاں۔ جریان۔ پانڈو روگ اور آنتیں بڑھ جاویں۔ سنگرہنی۔ بِکھم جور۔ جیرن جور۔ پاگل پن۔ ان سب عارضوں کو علیحدہ علیحدہ بدرقوں سے یہ بجے نام چورن دور کرتا ہے اور یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔ پارہ مصفا ایک تولہ۔ گندھک مصفا ایک تولہ۔ تامیشر ۲ تولہ۔ کانتی سار ایک تولہ سونٹھ ۲ تولہ۔ مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ پیپل ۲ تولہ۔ سنگی مہرہ مصفا ایک تولہ۔ دانتونی ایک تولہ۔ چترک ایک تولہ۔ سہاگہ ۲ تولہ بیل گری ایک تولہ۔ جواکھار ایک تولہ۔ سیندھا نمک ۵ تولہ۔ پیشاب مادہ گاؤ ۲۲ تولہ۔ تھوہر کا دودھ ۲۲ تولہ۔ ان سب کو برابر اکٹھا کر کے کڑاہی میں نرم آنچ سے پکاوے جب اس کی پنڈی بندھ جاوے تب بقدر دو ماشہ گرم پانی سے کھاوے تو لاعلاج بھی سلپات کی بواسیر جاوے یہ کٹھار رس ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔

## شیو جی کے مت سے بنا ہوا لوہسار جس سے بواسیر وغیرہ سب عارضے دور ہوتے ہیں

بواسیر کو لاعلاج جان کر لوگوں کے مرض دور کرنے کے لئے نارد جی نے سری مہادیو جی سے دریافت کیا کہ مہاراج سنبل وغیرہ کے لگانے سے مقعد کے مسّے دور ہوتے ہیں مگر اس سے آدمی مر مر کر بچتا ہے اسلئے کوئی اور نہایت آسان علاج جس سے بواسیر دفع ہو فرمایئے تب مہادیو جی نے نہایت رحم اور مہربانی کر کے نارد جی کو ان سب کے بنانے کی ترکیب بتلائی اسکے کرنے سے بواسیر وغیرہ بے تعداد عارضے دور ہوتے ہیں۔ کانتی لوہ یا گج بیل کا لوہ لے اسکے پتر کرا کر ان کو تیل۔ دہی۔ گاے کے پیشاب۔ کانجی۔ ترپھلا۔ ان میں پہلے سات سات مرتبہ سودھے۔ پھر اسکو۔ تولکر اسکے برابر میں سل۔ سونا مکھی لے۔ پھر ان دونوں کو تپتے ہوئے لوہے کے سروے میں رکھ کر چترک کی چھال کے رس سے ان دونوں کو سان کے برابر رہتے ہوے لوہے میں اول دونوں کو ڈالکر سروے میں بند کر لہاری کوئلوں میں خوب دھونکنی سے پھونکے جب وہ دونوں جل جاویں اور بو آنی بند ہو تب ان کو نکالے اسی طرح اسکو دس مرتبہ پھونکے پھر ترپھلے کے رس سے پارہ اور رہتے ہوے لوہے کے آٹھویں حصے کو پکاوے اسی طرح چار مرتبہ اور راکھ کرے پھر ان سب کو کھرل میں باریک پیسکر جب لوہسار پانی میں ترنے والا ہو تب لوہے کے سروے میں رکھ اُس سار

کو بش کھپرے کے رس کی ایک پٹ دے اسی طریقہ سے پھر ترپھلے کی ایک پٹ دے پھر ادرک کی دس پٹ دے پھر زمین قند کی دس پٹ دے پھر چھیلے کے رس کی دس پٹ دے پھر بھوٹر کے دودھ کی دس پٹ پھر سانٹھی کے رس کی دس پٹ دے پھر چھتاور کے رس کی دس پٹ پھر گلو کے رس کی بیس پٹ پھر جامن کے چھلکے کی سات پٹ پھر گولر کے چھلکے کی سات پٹ پھر گوار کے پٹھے کی دس پٹ پھر تیندو کی سات پٹ پھر آملہ کے رس کی بیس پٹ پھر لیموں کے رس کی بیس پٹ پھر پیپلے کے چھلکے کے رس کی دس پٹ دے سار کا بارہ حصہ شنگرف ڈال کر اس کو گوار کے پٹھے کے رس میں ملا دے اور اس کی پٹ دے پھر اس میں گھی کی دس پٹ پھر شہد کی دس پٹ دے اور ہر ایک پٹ میں کھرل کرتا جاوے اسی طرح اس سار کو بنا دے جب اس طرح تیار ہو جاوے تو بقدر ایک رتی شہد اور پیپل کے ساتھ لے اور شیو جی کی پوجا کرے اوم امرتم بھیام سواہا۔ اس منترسے کھاوے اور زیادہ سے زیادہ مقدار تین رتی صبح لے اور اس کے اوپر کھریٹی کا جوشاندہ پیے اسی طرح تین مہینے تک اس کا استعمال رکھے تو بواسیر دور ہو اور وہ شخص نوجوان ہو کر فربہ ہو جاوے اور بدہضمی ۔ سانک ۔ کھانسی ۔ یرقان ۔ بات رکت ۔ امراض بول ۔ خصیوں کا بڑھنا وغیرہ لاعلاج عارضے بھی دور ہوں اور طاقت اور قوت خوب بڑھے بدن میں تازگی آوے ۔ عمر دراز ہو سب عارضے دور ہوں اور اس کا استعمال کرنے والا پیٹھ ۔ تیل ماش ۔ رائی ۔ شراب کھٹائی ۔ یہ چیزیں نہ کھاوے ۔ یہ طریقہ آترے اور بھاؤ پرکاش میں لکھا ہو یا پوست ہلیلہ کلاں دو درم ۔ قند سیاہ کہنہ پانچ درم ان دونوں کو ملا پانی سے ہر روز کھاوے اور اوپر سے مادہ گاؤ کے مٹھے کا استعمال کرے تو بواسیر جائے ۔ یا اندھی ۔ جھاڑہ ۔ نیلوفر کی جڑ ۔ کھریٹی ۔ دار ہلدی ۔ پرسٹ پرنی ۔ گوکھرو ۔ اندر جو ۔ سار وا کے پھول ۔ برگد کی کونپل ۔ گولر کی کونپل ۔ پیپل کی کونپل ان سب چیزوں کو دو دو تولہ لے لے کچل کر دو درم کا جوشاندہ کر چھان لے پھر جیونتی کی جڑ ۔ کٹکی ۔ پیپلا مول ۔ مرچ سیاہ ۔ زنجبیل دیودار ۔ چھتاور صندل ۔ رسوت ۔ کائپھل ۔ چترک ۔ ناگرموتھا ۔ پریک ۔ کھریٹی ۔ سال پرنی مغز کنول گٹہ مجیٹھ ۔ کٹیلی ۔ بیل گری ۔ موچرس ۔ پاڑہ ان سب کو تین تین ماشہ بھر لے باریک پیس کر

روغن زرد مادہ گاؤ اس میں ایک سیر ملا کر دونوں کو کڑاہی میں چڑھا کر اوٹاوے جب
پانی جل جاوے اور گھی رہ جاوے تب اتار کر چھانے پھر اس میں سے ایک تولہ ہر روز کھاوے
تو بواسیر جاوے یا پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ دونوں کو برابر لے کر حل کرے۔ پھر ان کو
گھی مل دے پھر دونوں کے برابر بیجابول اس میں ڈال کر رگڑ کر ٹکیا باندھ کر پھر ٹکیا
کو لوہے کے برتن میں آنچ دے کر پتلی کر کے برگ کیلہ پر ڈھال کر اس کی پیری کرے
اس کا نام پرپٹی رس ہے۔ یہ بقدر تین رتی ہر روز پندرہ دن تک استعمال کرے تو سنپات کی
بواسیر جاوے یہ بید بنود میں لکھا ہے اور مقعد کے مسے کے سوائے اور بدن میں کسی جگہ پر مسے
جس کو چرم کیل کہتے ہیں اس کو آگ سے اور راکھ سے دور کرے۔

**مسّے کا علاج** کھانے کا چونہ۔ سجی۔ سہاگہ۔ نیلا تھوتھا۔ ان سب کو برابر لے کر لیمو کے
رس میں تین دن تک بھگووے پھر مسے پر لگاوے تو مسے دور ہوں۔ یا سیسے کی گولی
کو روغن مادہ گاؤ میں گھس کر بواسیر کے مسے پر دس دن لگاوے تو بواسیر دب جاوے
جاوے۔ یا بشن کانتا کی جڑ دو درم۔ مرچ سیاہ بیس درم۔ بھنگ نصف ماشہ ہر روز گھوٹ کر
پیئے تو بواسیر دبی رہے۔

## لاعلاج بواسیر کی علامتیں

جس کی بواسیر میں سوزش۔ اتیسار۔ قے درد بدن۔ پیاس۔ بخار۔ تنفر۔ بدہضمی۔ مقعد کا پکنا۔ چھاتی
میں درد۔ یہ علامتیں ہوں وہ مریض جلد مر جاوے اور بواسیر والا پاخانہ اور پیشاب نہ روکے
عورت سے زیادہ جماع نہ کرے اور گھوڑے کی سواری بھی نہ کرے اور اکڑوں بھی نہ بیٹھے
اور کریلا۔ باجرہ وغیرہ گرم چیزیں نہ کھاوے۔

## باب چوتھا۔ اجیرن یعنی بدہضمی کی پیدائش

پہلے شخص کے منداگن۔ تیچھن اگن۔ بکھم اگن۔ سم اگن۔ یہ چار قسم کے ہاضمہ کی آگ ہوتی ہیں
جس شخص کا بلغمی مزاج ہو اس کے منداگن یعنی نرم آتش اور جس کا صفراوی مزاج ہو اسکے
تیچھن اگن اور جس کا بادی مزاج ہو اس کے بکھم اگن اور جسکے صفرا باد اور بلغم تینوں سے

سلہ ڈھاک کی لکڑی کی راکھ بھی مسے پر ملنا مفید ہے ۱۲ جعفر علی

ملا ہوا مزاج ہو اس کے سم اگن ہوتی ہے۔

مندا اگن کی علامتیں } مندا اگن والے کو تھوڑا اور فائدہ مند کھانا بھی اچھی طرح ہضم نہیں ہوتا اور اس کا سر اور پیٹ بھاری رہے بدن میں اعضا شکنی ہو

تیچھن اگن کی علامتیں } بہت بھی کھایا ہوا کھانا اچھی طرح ہضم ہو جائے۔ یہ اگن اچھی ہوتی ہے۔

بکھم اگن کی علامتیں } کبھی اچھی طرح اور کبھی بری طرح سے کھانا ہضم ہو۔ اور اپھار درد شکم۔ اور پیٹ بھاری اور اتیسار۔ اور پیٹ بولا کرے۔ یہ علامتیں جس میں ہوں تو بکھم اگن اس کو سمجھنا چاہیے۔

سم اگن کی علامتیں } جس کے سم اگن یعنی برابر ہاضمہ کی آگ ہوتی ہے اُس کے اندازے کا کھانا اور اجیرن میں بھی بہت کھایا ہوا بھاری کھانا ہضم ہو۔ یہ سم اگن تینوں اگنوں سے عمدہ ہے اس اگن سے کسی طرح کا فساد نہیں ہوتا اور جو لگی ہوئی بھوک کو کسی سبب سے روکے تو بھی جلد بیماری نہیں ہوتی اور تیچھن اگن بھوک کو روکتے ہی جلد صفراوی مرضوں کو پیدا کرتی ہے۔ اس سبب سے سم اگن نہایت عمدہ ہے اور مندا اگن سے بلغم اور تیچھن اگن سے صفرا اور بکھم اگن سے باد کے عارضے ہوتے ہیں اور سم اگن سے کوئی بیماری نہیں ہوتی ہے۔

## بھسمک روگ کی پیدائش علامت اور علاج

تیلکھی چیز وغیرہ اور روکھا کھانا کھاوے اس کے بلغم گھٹے اور باد صفرا بڑھے تب صفرا ہوا سے تحریک ہو کر بھسمک کے عارضے کو اور بھسمک اگن کو بشکل بیماری پیدا کرتا ہے اس وقت جو کھاوے وہ ایک لحظہ میں ہضم ہو جاتا ہے اس کو بھسمک روگ کہتے ہیں۔ پیاس۔ سوزش اور بیہوشی کو ظاہر کر کے کھائی ہوئی غذا اور سب دھاتوں کو کھا کر کے آدمی کو مار ڈالتا ہے۔

## اجیرن روگ یعنی بدہضمی کے عارضے کی پیدائش

بہت پانی پیے وقت بے وقت کھانا کھاوے اور پاخانہ و پیشاب روکے دن میں سووے

رات کو جاگے ایسے شخص کو پرہیزی کھانا بھی ہضم نہیں ہوتا یا آٹھوں پہر بغض و غصہ و خوف و طمع یا کوئی بیماری سکتی ہو اور نفرت کرنے والی غذا لے اتنی باتوں سے آدمی کو کھانا ہضم نہیں ہوتا۔

اجیرن کی معمولی علامتیں] دل میں نفرت۔ بدن بھاری۔ پیٹ میں اپھار جریان رہے۔ ریاح بخوبی صادر نہ ہو۔ قبض ہو۔ بار بار فضلہ رقیق رجوع رہے جس میں یہ علامتیں ہوں اسکے اجیرن جانو۔

اجیرن کی قسمیں] اجیرن چھ قسم کا ہے۔ ایک تو وہ میٹھا کچا کھانا مقعد کے ذریعہ سے جاوے اور بلغمی مزاج لیے بدہضمی ہو اس کو آنوں کہتے ہیں دوسرا کچھ کھٹائی لیے فضلہ اترے اور صفرا لیے یچھن اگن ہو اسکو بر گدہ کہتے ہیں تیسرا وہ جو کھایا وہ کھانا کوکھ میں ہی رہے ہضم نہ ہو اور درد شکم اور اپھار رہے اور کچا ہی کھانا مقعد کے ذریعہ سے جاوے اور بادی مزاج کا بکھم اگن ہو اسکو بشٹبدہ کہتے ہیں۔ چوتھا وہ جو کھانا کھاوے اور اچھی طرح ہضم نہ ہو یا پاخانہ پتلا ہو اس کو رس شیکھ کہتے ہیں پانچویں وہ جو کھانا ایک دن اور رات میں ہضم ہو دوسرے دن بھوک لگے وہ اچھا اور فساد نہیں کرتا ہے اس کو دن پاک کہتے ہیں۔ چھٹا اجیرن جو آپ ہی ہمیشہ رہے اس کو پرت باسر کہتے ہیں یہ اجیرن بائیں کروٹ سونے اور گرم پانی پینے اور محنت کرنے اور ہلیلہ کے استعمال سے رفع ہوتا ہے۔

## آنوں کے اجیرن کی علامتیں

بدن بھاری رہے۔ قے کرنے کی خواہش ہو جیسا کھانا کھاوے ویسا ہی بنا رہے گرمی کے طرح طرح کے عارضے ہوں مع دھوئیں کے کھٹی ڈکار آوے اور پسینہ آوے۔

## بشٹبدہ اجیرن کی علامتیں

درد شکم۔ اپھار۔ اور باد کے طرح طرح کے درد ہوں پاخانہ اور ریح رک جاوے بدن جکڑ بند ہو۔

## رس شیکھ اجیرن کی علامتیں

کھانے سے نفرت ہو۔ چھاتی میں درد ہو۔ بدن بھاری رہے۔

رس شیکھ اجیرن کا فساد] بیہوشی۔ بکوا۔ قے۔ اعضا میں درد۔ شک۔ یہ فساد ہوں

تو وہ مرجاوے۔ بیوقوف آدمی بدہضمی میں جانور کے موافق زیادہ کھانا کھاتے تو اس کی ہوا تھوڑی آنتوں کے فسادوں سے بند ہو کر جب آگ کی راہ کو نہیں روکتی ہے تب اجیرن میں بھی بھوک لگتی ہے اس کچی بھوک میں جو شخص کھانا کھاتا ہے وہ کئی مرضوں میں مبتلا ہو کر مرجاتا ہے۔

## بسوچکا یعنی ہیضہ یا باشی کی علامتیں

جس شخص کے منداگن میں پہلے آنتوں کا اجیرن ہو پھر وہ جانور کے موافق زیادہ بھاری کھانا کھاوے تو اس کے ہیضہ۔ بیہوشی۔ اتیسار۔ قے۔ شک درد۔ اعضا شکنی۔ جمھائی سوزش اور بدن کی رنگت اور کی اور ہو جاوے اور رعشہ۔ چھاتی اور سر میں درد اور بدن میں یہ معلوم ہو کہ جیسے سوئی چھدتی ہے۔ جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو بسوچکا اور باشی کہتے ہیں اس کے فساد سے نیند نہ آوے۔ سب سے تنفر۔ رعشہ۔ موتر کرچھر یعنے امراض مثانہ ہوش جاتا رہے۔ جس میں یہ فساد ہوں وہ مرجاوے۔

آلس کی علامتیں] بشتبدہ ہوا کے اجیرن سے پیٹ میں اپھار ہو آنت میں آواز ہو ہوا بھرنے سے رک کر کوکھ میں گھومے پاخانہ اور پیشاب اور ریح رک جاوے۔ پیاس زیادہ لگے ڈکار بہت آویں جس شخص میں یہ علامتیں ہوں اس کو آلس جانو۔

بلمبکا کی علامتیں] کھانا کھایا ہوا ہضم نہو۔ اوپر نیچے نہ جاوے۔ دانت لب۔ ناخن۔ کالے ہوں۔ ہوش جاتا رہے۔ قے ہو۔ آنکھیں بیٹھ جاویں آواز گھوں گھوں بولے۔ بدن سست اور کمزور پڑ جاوے جس میں یہ علامتیں ہوں وہ مرجاوے۔

## اجیرن جاتا رہا ہو اس کی علامتیں

ڈکار اچھی آوے۔ بدن میں قوت اور دلیری ہو بخوبی تمام پاخانہ پیشاب آوے اور ریح صادر ہو۔ بدن ہلکا ہو بھوک پیاس اچھی طرح لگے تو اجیرن دفع ہوا جانو۔

## ضعف معدہ اور اجیرن ہیضہ وغیرہ کا علاج

پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ ان دونوں کو بقدر دو درم باریک پیسکر ۴ درم قند سیاہ کے ساتھ پانی سے ہر روز کھاوے تو آنتوں کا اجیرن دور ہو اور بھوک بڑھے۔ یا پوست ہلیلہ

اور سیندھا نمک۔ ان کا ہر روز استعمال رکھے تو اجیرن دور ہو اور بھوک لگے یا چترک۔ اجمود
سیندھا نمک۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر دو درم گائے کے چھاچھ کے
ساتھ پندرہ دن تک استعمال کرے تو بھوک بڑھے اور بدہضمی۔ پلہی۔ (تلی) بواسیر جاوے
اور جو آنوں کا اجیرن ہو تو خراسانی بچ اور نمک کی قے کرانے سے جاوے۔ بدگدہ اجیرن ہو
تو فاقہ کرانے سے دفع ہو۔ پشٹبدہ اجیرن ہو تو سینک سے جاوے۔ رس شیکھ اجیرن ہو تو
سونے سے دفع ہو۔ یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ اجمود۔ سیندھا نمک دونوں زیرہ۔ بھنی ہوئی
ہینگ۔ ان سب کو برابر لے کر پیس کر ایک یا دو درم کھچڑی میں گھی سے ملا کر پہلے لقمے کے
ساتھ ہر روز کھاوے تو اجیرن کبھی نہ ہو۔ اس کا نام ہنگو اشٹک چورن ہے۔ یا جوا کھار۔
سجی۔ چترک۔ الائچی۔ پانچوں نمک۔ ہیرج۔ بھارنگی۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پوہکرمول۔ کچور۔
نسوت۔ ناگرموتھ۔ اندرجو۔ ڈانسرہ۔ املبید۔ زیرہ۔ آملہ۔ پوست ہلیلہ۔ اجوائن۔ پیپل
تلوں کا کھار۔ سہجنہ کا کھار۔ چھیلے کا کھار۔ سار۔ یہ سب دوائیاں برابر لے کر باریک پیسکر
کپڑ چھان کر بجورے کے رس کی آٹھ پٹ دے پھر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے تو بہت
بھوک لگے۔ اور اجیرن۔ بائو گولا۔ پیٹ کا فساد۔ خصیوں کا بڑھنا۔ بات رکت۔ ان سب
بیماریوں کو یہ اگن مکھ چورن دور کرتا ہے۔ یا آک۔ تھوہر۔ چترک۔ ارنڈ کا کھار۔ سانٹھی تبل
آندھی جھاڑہ۔ چھلا ہوا کیلا۔ ڈانسرہ۔ ان سب کا علیحدہ علیحدہ کھار نکال کر باریک پیس کر
ادرک کے رس کی پانچ پٹ دے پھر ایک درم ٹھنڈے پانی سے سویرے کے وقت
کھاوے تو بدہضمی کبھی نہ رہے۔ بھوک بہت بڑھے اور علیحدہ ہی بدرقوں سے بے تعداد
عارضوں کو دور کرے یا سانبھر نمک ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ بائے بڑنگ ۵ درم۔ سیندھا نمک
پانچ درم۔ کشنیز پانچ درم پیپل پانچ درم پیپلا مول پانچ درم۔ چب پانچ درم۔ املبید پانچ درم فلفل سیاہ
پانچ درم۔ زیرہ دو درم۔ زنجبیل ۲ درم۔ انار دانہ ۱۰ درم تج ایک درم۔ ہیرج پانچ درم کالا زیرہ پانچ درم
ناگ کیسر پانچ درم الائچی ایک درم ان سب کو باریک پیسکر ہم ماشے گائے کے مٹھے سے یا کانجی سے
کھائے تو گولا پھیا۔ پیٹ کے عارضے۔ بواسیر۔ سنگرہنی قبض۔ شول۔ سوجن۔ سانس کھانسی آنوں کا
فساد۔ پانڈ روگ۔ سو ہضمی وغیرہ سب طرح کے اجیرن کو یہ بنایا ہوا لون بھاسکر چورن دور کرتا ہے

سیندھا نمک ایک درم پیلامول ۲ درم۔ چب ۳ درم۔ چترک ۴ درم۔ زنجبیل ۵ درم پوست ہلیلہ ۶ درم
ان سب سے دونی مصری لیکر اسکو پیسکر ۲ درم ہر روز کھائے تو اجیرن دور ہو اور بھوک بہت لگے اسکا
نام بڑوانل چورن ہے۔ یا گندھک مصفا ۲ تولہ۔ پارہ ایک تولہ۔ سارہ ۵ درم تانبے کی راکھ ۵ درم پہلے
پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان دونوں کو اس میں ملا دے پھر ان چاروں کو لوہے کے
برتن میں آگ پر چڑھا کر پگھلا وے پھر ہوشیاری سے ارنڈ کے پتوں پر ڈھالے پھر اسکو باریک پیسکر
کھرل میں ڈال کر سو تولہ جمبیری لیمو کے رس میں سانے پھر اس میں بجوریکا رس سو تولہ بھر سکھاوے
پھر اس میں پیپل پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل۔ ان کا کاڑھا کرلے اس کاڑھے کی پچاس
پٹ دے پھر جب وہ سوکھ جاوے تب ان سب کے برابر بھنا ہوا سہاگہ ڈالے اور سہاگہ سے
آدھا کالا نمک ملاوے اور سب کی برابر فلفل سیاہ ڈالے پھر اس میں چنے کی کھار کی سات پٹ
دے پھر تیار کر بہت عمدہ صاف برتن میں رکھ چھوڑے پھر اس میں سے بقدر دو ماشہ کھاوے اور
اوپر سے سیندھا نمک ملا کر گائے کا مٹھا پیے تو سب طرح کا اجیرن دور ہو اور بہت قوی غذا ہضم کرے
اور شول۔ گولا۔ اپھارہ۔ پھیا۔ مرض شکم وغیرہ کو بھی یہ رس دور کرتا ہے۔ یا جواکھار۔ سجی سہاگہ پارہ مصفا
گندھک مصفا پیپل۔ پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل ان سب کو برابر لے اور سب کے برابر
بھنی ہوئی بھنگ اور بھنگ سے آدھی بیخ سہجنہ لے کر انکو بھنگ کے رس میں ایک دن کھرل کرے
پھر سہجنے کے رس میں ایک دن کھرل کرے پھر چترک کے رس میں ایک دن کھرل کر دھوپ میں سکھاوے
پھر اسکو سکورے میں رکھ کپڑ مٹی کر پھونک دے پھر نکال کر سات دن ادرک کے رس میں کھرل کر بقدر
ایک رتی یا دو رتی شہد سے کھاوے اوپر سے قند سیاہ کا جوشاندہ پیے تو فوراً سب قسم کے اجیرن
اور اتیسار۔ سنگرہنی۔ بلغمی عارضے قے۔ تنفر۔ ان سب کو دور کرتا ہے اور بھوک بڑھاتا ہے یہ
جوالانل رس ہے اور بھاوپرکاش میں تحریر ہے یا گندھک مصفا۔ فلفل سیاہ نمک سیاہ۔ چوک
ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر بقدر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے تو قبض دور ہو۔ یا پارہ مصفا
پانچ درم۔ گندھک مصفا پانچ درم۔ سنگی مہرہ مصفا پانچ درم۔ فلفل سیاہ دس درم۔ جائپھل دو درم پہلے
پارہ اور گندھک کو حل کرے اس میں سب کو ملا کر ڈانسرے کے رس میں پانچ روز کھرل کرے
پھر بقدر ایک رتی سات دن کھاوے تو بھوک بڑھے اور بہت جلد اجیرن دور ہو اسکا نام رام بان رس ہے

یا پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ اجمود۔ ترپھلا۔ جواکھار۔ چیترک۔ سیندھا نمک۔ سفید زیرہ نمک سیاہ
باے بڑنگ۔ سانبھر نمک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ان سب کو برابر لے اور سب کے برابر بجانن
کے پھل لے کر پہلے پارہ اور گندھک کو حل کر کے اوپر لکھی چیزوں میں ملا دے پھر جھبیری لیموں
کے رس میں سات روز کھرل کر کے بقدر ایک رتی گولی بنا کر ہر روز ایک گولی کھاوے تو بھوک لگے
اس کے اوپر پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ قند سیاہ ان کا جوشاندہ پیئے تو سب عارضے دور ہوں اسکا نام
اگن تند اوتی گولی ہے۔ یا زنجبیل ایک حصہ۔ فلفل سیاہ دو حصہ۔ پیپل تین حصہ۔ سیندھا نمک
چار حصہ۔ گندھک مصفا پانچ حصہ۔ ان سب کو باریک پیسکر لیموں کے رس میں دس روز کھرل کرے
پھر ایک رتی کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو بھوک بڑھے اسکا نام چھدر بودھ رس ہے
یا بڑنوں۔ نمک سیاہ۔ اجوائن دونوں زیرہ۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ چیترک امل بید
اجمود۔ کشنیز۔ ڈانسرہ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر دو درم ہر روز کھاوے تو پتھر بھی ہضم ہو جاوے
کھانا کیا چیز ہے۔ یا گندھک مصفا۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ زنجبیل۔ سیندھا نمک۔ جواکھار۔ لونگ۔
ان سب کو برابر لے باریک پیسکر لیموں کے رس میں دس دن کھرل کرے۔ پھر ایک رتی کے برابر
گولی باندھ کر ہر روز ایک گولی کھاوے تو بھوک بڑھے۔ یا پوست ہلیلہ چھ حصے۔ پیپل چار حصے
چیترک دو حصے۔ سیندھا نمک ۲ حصے ان کو باریک پیسکر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے تو اجیرن
جاوے اور بھوک لگے یا بھنا ہوا سہاگہ دو درم۔ پیپل دو درم۔ سنگی مہرہ مصفا دو درم بھنی ہوئی ہینگ
دو درم۔ فلفل سیاہ دو درم۔ ان سب کو باریک پیسکر لیموں کے رس میں دس روز کھرل کرے پھر
مٹر برابر گولی باندھ کر ایک یا دو گولی پانی کے ساتھ کھاوے تو اجیرن اور ہیضہ دور ہوں یہ
اجیرن کنٹک رس ہے۔ یا سنگی مہرہ مصفا دو درم۔ بھنا سہاگہ دو درم۔ فلفل سیاہ دو درم۔ سیندھا نمک
دو درم ان سب کو باریک پیسکر اس میں ادرک کا رس پاؤ سیر ڈال کر سکھاوے پھر دہی کا پانی ایک سیر
ڈال کر سکھاوے پھر لیموں کا رس ایک سیر لے کر اس میں سکھاوے پھر اس کی گولی بقدر دو رتی باندھ کر
ایک گولی ہر روز پانی سے کھاوے تو اجیرن۔ اپھار۔ بیماری شکم گولا۔ پھیا۔ درد شکم۔ یہ سب دور ہوں
اور بھوک بڑھے اس کا نام کرپادرس ہے۔ یا دارچینی ۱۰ درم۔ الائچی دس درم۔ لونگ
پندرہ درم۔ بھنا ہوا سہاگہ دس درم۔ چیترک دس درم فلفل سیاہ پانچ درم۔ سیندھا نمک

تین تولہ۔ ان سب کو باریک پیس کر گرم پانی سے بقدر ایک درم کھائے تو اجیرن بہت جلد دفع ہو اس کا نام بھی کرپیاد چورن ہے۔ یہ سب علاج بیدرہس میں لکھے ہیں۔ یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ترپھلا۔ پانچوں نمک۔ سہاگہ بھنا ہوا۔ جوا کھار۔ سجی۔ پارہ گندھک مصفا۔ سنگی مہرہ مصفا۔ ان سب کو برابر لے کر پارہ اور گندھک کو حل کر اسمیں ان سب کو ملا کر ادرک کے رس کی سات پٹ دے کر ایک رتی کے اندازے کی گولی باندھے پھر ایک یا دو رتی لونگ کے جوشاندہ کے ساتھ کھائے تو اجیرن بہت جلد دفع ہو اور بھوک بڑھے یہ چندھا ساگر نام رس ہے یا ہلیلہ کلان لے کر گائے کے مٹھے میں اوٹا دے پھر ان کی گٹھلی نکال اُن میں زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ چب۔ چیترک۔ دارچینی۔ پانچوں نمک۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ جوا کھار۔ سجی۔ دونوں زیرے۔ اجمود نسوت ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر لیموں کے رس کی دس پٹ دے پھر ان کے برابر چوک ملا کر یہ سب بھرے پھر ان کو دھوپ میں سکھا کر ایک ہلیلہ ہر روز کھاوے تو بدہضمی۔ ضعف معدہ۔ بیماری شکم گولا۔ شول۔ سنگرہنی۔ قبض۔ اپھار۔ آنوں بات۔ ان سب کو یہ دور کر کے بھوک بہت بڑھاتا ہے اسکا نام امرک ہرتکی ہے۔ یا فلفل سیاہ سات درم۔ اجوائن دو درم۔ چیترک دو درم۔ پیپل ۷ درم۔ نمک سیاہ دو درم۔ سانبھر نمک دو درم۔ سیندھا نمک دو درم۔ پارہ مصفا ایک درم۔ گندھک مصفا ایک درم۔ پیپلا مول دو درم۔ پوست ہلیلہ ۲ تولہ زنجبیل ۳ تولہ۔ پوست بہیڑہ پانچ درم۔ زیرہ ایک درم چب پانچ درم۔ ان سب سے آدھی لونگ لے کر پہلے پارہ اور گندھک کو حل کر کے پھر دوائیوں کو باریک پیس کر اس میں ملا کر ادرک کے رس کی دس پٹ دے اور سب کی برابر چوک ملا کر دو ماشہ بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو اجیرن بہت جلد دور ہو اور اس کا استعمال ہمیشہ رکھے تو بھوک بڑھے اور عارضے دور ہوں اور بدن میں تازگی لائے اُسکا نام لونگ امرت گٹکا ہے۔ یہ سب بیدرہس میں لکھا ہے۔ یا دارچینی پانچ درم لونگ دس درم۔ دونوں زیرہ دس درم۔ سیندھا نمک بیس درم۔ زنجبیل دس درم۔ فلفل سیاہ پانچ درم۔ اجمود پانچ درم۔ پوست ہلیلہ پانچ درم۔ پترج پانچ درم۔ ڈانسرہ دس درم نمک سیاہ دس درم۔ نسوت پندرہ درم۔ سونا مکھی پاؤ سیر۔ انار دانہ آدھ سیر۔ ان سب کو برابر پیس کر لیموں کے رس کی دس پٹ دے پھر ان سب کو برابر چوک ملا کر سکھاوے پھر مرتبان میں رکھ ایک درم

پانی سے کھائے تو اجیرن۔ قبض۔ سوء ہضمی۔ پیٹ کی بیماریاں۔ گولا۔ پھپا وغیرہ سب
عارضے دور ہوتے ہیں۔ اس چورن کا نام راج بلبھ ہے یا پوست ہلیلہ۔ پیپل۔ نمک سیاہ۔ ان
سب کو برابر لے اور باریک پیسکر دو درم گرم پانی کے ساتھ پیے تو اپھارہ وغیرہ سب اجیرن دور ہوں
یا مویز منقی۔ داکھ۔ پوست ہلیلہ۔ مصری ان سب کو برابر لے کر شہد ملا کر دو درم کی گولی بناوے پھر ایک
گولی پانی سے کھاوے تو اجیرن جاوے یہ برند نام گرنتھ میں لکھا ہے۔ یا زیرہ۔ نمک سیاہ۔ زنجبیل
پیپل۔ سیندھا نمک۔ اجمود۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پوست ہلیلہ۔ ان سب کو چھ چھ ماشہ بھر لے اور
باریک کر کے بقدر دو درم پانی گرم سے کھاوے تو بہت جلد اجیرن دور ہو اور بھوک لگے
اس کا نام زیرکادی چورن ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔ یا اجمود۔ پوست ہلیلہ۔ چترک
لونگ۔ دارچینی۔ سیندھا نمک۔ ان سب چیزوں کو برابر لے کر اور پھر باریک پیس کر بیماری
کے اندازے سے پانی کے ساتھ کھاوے تو اجیرن دور ہو اور بھوک بڑھے یہ اجموداک
چورن سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔ یا گندھک مصفا ایک تولہ۔ چترک دو درم۔ مرچ سیاہ دو درم
اور پیپل پانچ درم۔ جواکھار دو درم۔ سیندھا نمک ایک درم۔ نمک سیاہ ایک درم سانبھر نمک
ایک درم ان سب کو برابر پیس کر لیموں کے رس میں سات روز کھرل کرے پھر ایک درم
کی گولی باندھ کر ایک گولی پانی کے ساتھ کھاوے تو اجیرن۔ شول۔ گولا۔ اپھار۔ آنوں کا فساد
وغیرہ بہت جلد دور ہوں۔ یہ گندھک بٹی سرب سنگرہ میں لکھی ہے۔

**بشوچکا یعنی ہیضے کا علاج** } ایک پوتھیا لہسن ایک عدد زیرہ۔ گندھک مصفا۔
سیندھا نمک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بھنی ہوئی ہینگ ان سب کو برابر لیکر کھرل میں خوب پیسکر
لیموں کے رس کی پچاس پٹ دے پھر اس کی گولی چھوٹے بیر کے برابر بناوے ایک گولی
پانی سے دے تو بشوچکا اور اجیرن دور ہوں بھوک بڑھے۔ یہ جیرکادک لولمب راج میں
لکھا ہے۔ یا بائے بڑنگ۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پوست ہلیلہ۔ آملہ۔ بہیڑہ۔ خراسانی بیج۔ گلو بھلانواں
مصفا۔ سنگی ہیرہ مصفا۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر گائے کے پیشاب میں ایک دن
کھرل کرے۔ پھر ادرک کے رس میں ایک دن کھرل کرے پھر ایک رتی کے برابر گولی باندھے اور ایک
گولی ہر روز دے تو اجیرن جائے اور دو گولی دے تو بشوچکا یعنی ہیضہ جاوے اور تین گولی دے تو

سانپ کا کاٹا اچھا ہو اور چار گولی دے تو سنپات اچھا ہو۔ اس کا نام سنجیونی گٹکا ہے۔ یا بھناسہاگا پانچ درم۔ پارہ مصفا پانچ درم۔ گندھک مصفا پانچ درم۔ سنگی مہرہ مصفا پانچ درم زرد کوڑی کی راکھ دو درم۔ سجی دو درم۔ پیپل دو درم۔ زنجبیل دو درم۔ فلفل سیاہ دو درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اور پھر ان سب دوائیوں کو جمبیری لیموں کے رس میں آٹھ روز تک کھرل کرے اور پھر رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی بشوچکا۔ یعنے ہیضہ والے کو دے تو اسی وقت اچھا ہو اس کا نام اگن کمار رس ہے یا آک کے پتوں کا رس ایک سیر۔ دھتورے کے پتوں کا رس ایک سیر۔ بھتوہڑ کا دودھ ایک سیر سہجنہ کی جڑ کا رس ایک سیر۔ کوٹ ۲ تولہ۔ سیندھا نمک ۲ تولہ۔ تیل ایک سیر۔ کانجی کا پانی ۴ سیر ان سب کو اکٹھا کر کڑاہی میں نرم آنچ سے پکاوے جب سب رس سوکھ جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو بشوچکا اور کچھا گھات جاوے یہ بید رہس میں تحریر ہے۔ بیج کنج۔ بیج آندھی جھارہ۔ پوست نیم۔ گلو۔ کڑاکی چھال۔ ان سب کو برابر لے کر دو درم کا کاڑھا تین دن دے تو بشوچکا دور ہو۔ یا پوست ہلیلہ زرد۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ اندر جو۔ بھانگرہ۔ نمک سیاہ۔ انیس۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے تو بشوچکا دور ہو۔ یا الاچی چار ماشہ۔ لونگ چار ماشہ۔ افیوں ایک ماشہ جا پھل دس ماشہ ان کو باریک پیس کر چار ماشہ گرم پانی سے کھاوے تو بشوچکا بہت جلدی اچھی ہو۔ یا چوک کو اوٹا کر اس کا ایک سیر رس نکال کر اس میں سیندھا نمک پانچ درم کوٹ ایک تولہ تیل پاؤ بھر ان سب کو ملا کر نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس کی مالش کرے تو بشوچکا دور ہو۔ یا جو کا آٹا دو تولہ۔ جواکھار پانچ درم ان کو مٹھے میں پکا کر گرم گرم مالش کرے تو درد شکم اور بشوچکا دور ہوں۔ یا روغن تلخ کی گرم گرم مالش کرے تو کوکھ کا درد دور ہو۔ یا ہیضہ میں پیاس بہت بڑھے تو لونگ کا جوشاندہ دینے سے پیاس دور ہو یا بشوچکا بہت بڑھے تو اس کی پسلی داغ دے تو بشوچکا دور ہو۔ یا بیج بجورہ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ہلدی تخم کنج ان کو برابر لے کر کانجی کے پانی میں باریک پیس کر انجن کرے تو بشوچکا دور ہو یہ سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔

السی بلبکا کا علاج } صابون چھ درم۔ نیلا تھوتھہ دس درم ان کو پانی سے خوب پیسکر مقعد
میں لگاوے تو جلدی بند چھوٹے اور السی بلبکا دور ہو۔ یا دار ہلدی۔ چوک۔ کوٹ۔ بادیان۔
انگوزہ۔ سیندھا نمک ان کو برابر لیکر کانجی کے پانی میں باریک پیسکر گرم کر پیٹ میں ملے تو
السی بلبکا دور ہو یا جو کا آٹا آدھ پاؤ اس میں ایک تولہ بھر سجی ملا کر پکا دوے پھر گرم گرم مالش
کرے تو بشوچیکا اور السی بلبکا دور ہوں۔

## کیڑوں کی پیدائش کی علامت اور علاج

پہلے کیڑے دو قسم کے ہیں ایک باہر کے۔ دوسرے اندر کے۔ باہر والے تو دو جگہ میں پیدا ہوتے ہیں
ایک تو میل سے پیدا ہوتے ہیں اور دوسرے پسینے سے جیسے جوں اور لیکھ۔ جم جوں وغیرہ۔

## اندر کے کیڑوں کی پیدائش کا بیان

اجیرن میں کھانا کھاوے اور ہر روز میٹھا کھٹا اور پتلا کھاوے اور کھانا کھا کر محنت نہ کرے اور
دن میں سووے اور برخلاف کھانا کھاوے تو اس شخص کے پیٹ میں کیڑے پڑ جاتے
ہیں یہ کیڑے گڈولہ وغیرہ سے بیس قسم کے ہیں۔

## شکم میں گڈولہ وغیرہ کیڑے پڑ گئے ہوں اُس کی علامتیں

تپ ہو آوے بدن کا رنگ اور کا اور ہو جاوے۔ درد شکم ہو۔ چھاتی میں درد ہو۔ قے تشنگ
کھانے میں تنفر۔ اپھارہ۔ یہ علامتیں جس میں ہوں تو جانو کہ شکم میں گڈولہ کیڑے ہیں۔

کیڑوں کے دور کرنے کا علاج } خراسانی اجوائن بقدر دو درم باسی پانی سے سات روز
پیے تو پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔ یا ایک درم پلاس پاپڑے کو پانی میں پیس کر دو درم شہد
ڈال کر پانچ روز پیے تو پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔ یا دو درم بابے برنگ کو باریک پیسکر شہد کے
ساتھ سات روز کھاوے تو پیٹ کے کیڑے جاویں۔ یا بابے برنگ سیندھا نمک۔ پوست ہلیلہ
جوا کھار۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر دو درم مٹھے کے ساتھ سات دن پیے تو
پیٹ کے کیڑے گر پڑیں۔ یا دس درم نیم کے پتوں کے رس میں ایک درم نمک سیاہ ملا کر
سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔ یا پارہ مصفا ایک درم۔ گندھک مصفا
دو درم۔ خراسانی اجوائن تین درم۔ بکائن کے پھل چار درم۔ پلاس پاپڑہ پانچ درم۔

ان سب کو باریک پیسکر دو درم ہر روز پانچ درم شہد کے ساتھ سات روز تک کھاوے تو پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔ اور یہ سرب سنگرہ میں لکھا ہے یا ناگر موتھ۔ ترپھلا۔ دیودار۔ بیج سہجنہ۔ ان کو برابر لے کر کچل کر پانچ درم کا کاڑھا سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے جاویں یا بائے بڑنگ سیندھا نمک۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پیپل۔ کمیلا۔ نمک سیاہ ان سب کو برابر لے کر باریک پیسکر دو درم گرم پانی سے سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے جاویں یہ بید بنود میں لکھا ہے۔

## سر میں جوں اور لیکھ پڑ گئی ہوں اُن کے دور کرنے کا علاج

دھتورے کے پتوں کے رس میں یا ناگر بیل کے پتوں کے رس میں پارہ ملا کر بالوں میں ملے تو جوں اور لیکھ مر جاویں۔

## مقعد میں چنّے پڑ گئے ہوں اُن کے دور کرنے کا علاج

ہینگ کو پانی میں باریک پیسکر مقعد پر ملے تو چنّے دور ہوں یا کاہو کے پھول۔ بای بڑنگ بیج کرمالہ چندن سفید۔ رال۔ خس۔ کوٹ۔ بھلاواں۔ لوبان ان سب کو برابر ملا کر دھونی دے تو چنّے اور گھر کے مچھر اور کھٹمل بھی دور ہوں یہ بید رہس اور بید بنود میں لکھا ہے۔

## پانڈ روگ کاملا یعنے یرقان اہلیمک کے پیدایش کی علامت اور علاج

پہلے پانڈ روگ باد۔ صفرا۔ بلغم۔ سنپات۔ مٹی کھانے وغیرہ سے پانچ قسم کا پیدا ہوتا ہے پانڈ روگ کی پیدایش نہایت فکر اور محنت کرنے سے کھٹی یا تیکھی چیز کھانے یا سونے سے باد صفرا۔ بلغم۔ آدمی کے خون کو بگاڑ کر بدن کی جلد کو زرد کر دیتا ہے۔

پانڈ روگ کی پہلی شکل کی علامتیں] جلد پھٹنے لگے۔ بدن میں درد ہو۔ مٹی کھانے کی خواہش رہے۔ آنکھوں میں کچھ سوجن ہو۔ پاخانہ اور پیشاب بھی زرد ہوں غذا ہضم نہو جس میں یہ علامتیں ہوں تو بید بتلا دے کہ تمھارے پانڈ روگ ہو گا۔ اس پانڈ روگ کو عوام میں پیلیا بھی کہتے ہیں۔

بادی پیلیا کی علامتیں] جس کی جلد روکھی۔ پیشاب میں جلن۔ آنکھیں دکھتی ہوں۔ یا کالی اور سرخ ہوں اور بدن میں رعشہ درد۔ اپھارہ رنگ۔ چکر وغیرہ ہوں تو باد کا پیلیا جانو۔

صفراوی پیلیا کی علامتیں] جس کا پیشاب اور آنکھیں زرد ہوں بدن میں درد

پیاس۔ جلن۔ بخار ہو اور پتلا فضلہ ہو اور بدن کی جلد زرد ہو تو صفراوی پیلیا جانو۔

بلغمی پیلیا کی علامتیں} منہ سے بلغم نکلے۔ بدن میں سوجن ہو اونگھائی، سستی اور بدن بھاری ہو جلد اور پیشاب اور آنکھیں سفید ہوں تو بلغمی پیلیا کی بیماری جانو۔

سنپات کی پیلیا کی علامتیں} کسیلی مٹی کھانے سے باد کا فساد ہوتا ہے اور میٹھی مٹی کھانے سے بلغم کا فساد ہوتا ہے۔ پھر وہی مٹی سات دھاتوں کو اور کھائے ہوئے کھانے کو روکھا کر ڈالتی ہے پھر وہی مٹی پیٹ میں بگڑ کر بکی ہوئی نسوں کو پھلا دیتی ہے یا رس کو بہنے سے روک دیتی ہے تب سب حواسوں کی قوت جاتی رہتی ہے اور بدن کی طاقت بھی زائل ہوتی ہے پھر وہی مٹی بدن کی جلد کو زرد کر کے طاقت۔ نور۔ قوت ہاضمہ دور کرتی ہی تب اسکو غنودگی۔ سستی۔ سانس۔ کھانسی۔ بواسیر۔ تنفر۔ اور آنکھیں۔ پاؤں شکم۔ آلت وغیرہ جگہوں پر سوجن ہو۔ پیٹ میں کیڑے۔ اتیسار ہو اور فضلہ۔ بلغم خون وغیرہ سے ملا ہو۔ یہ جس میں علامتیں ہوں تو مٹی کھانے کی پیلیا جانو۔

پیلیا کے لاعلاج ہونے کی علامتیں} بدن کا خون جاتا رہے۔ بدن سفید پڑ جاوے دانت۔ ناخن آنکھیں زرد ہو جائیں۔ اور جس کو سب چیزیں زرد ہی نظر آویں اور سب بدن میں سوجن اور اتیسار اور بخار بھی ہو۔ ایسا پانڈ روگ ہو تو وہ مریض مر جاتا ہے۔

کاملا روگ کی علامتیں} جو پیلیا کا بیمار گرم چیزیں بہت کھاتا ہے۔ اس کا صفرا خون اور گوشت کو جلا ڈالتا ہے اور آنکھیں اور جلد اور ناخن اور منھ وغیرہ ہلدی کے مانند زرد ہو جاویں اور پاخانہ اور پیشاب خون کا اترے۔ حواسوں کی قوت جاتی رہے جلن ہو کھانا ہضم نہ ہو۔ کمزوری ہو اور اشتہا نہ ہو یہ جس میں علامتیں ہوں اُسے کاملا کی بیماری جانو۔

ہلیمک روگ کی علامتیں} جس پیلیا کے مریض کے باد۔ صفرا بڑھے اور جلد ہری زرد سیاہ ہو اور طاقت۔ ہمت جاتی رہے اور اونگھائی۔ سوء ہضمی۔ اور تھوڑا سا بخار۔ جلن۔ پیاس۔ تنفر۔ شک یہ سب ہوں اور عورت کی صحبت اچھی معلوم نہ ہو۔ بدن میں درد ہو تو ہلیمک کی بیماری جانو۔

پانڈروگ کا علاج } سار کو گائے کے پیشاب میں سات دن پکا دے پھر باریک
پیس کر پانی سے ایک درم قند سیاہ کے ساتھ چار رتی پندرہ دن تک پیے تو پیلیا جاوے
یا اس بیمار کو مانڈور گائے کے پیشاب میں پکا کر ایک درم قند سیاہ کے ساتھ پندرہ دن دے
تو پیلیا جاوے یا سانٹھی کی جڑ۔ نسوت۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بائے بڑنگ۔ دارہلدی
چترک۔ کوٹ۔ ہلدی۔ ترپھلا۔ دانتونی۔ چبب۔ اندرجو۔ کٹکی۔ پیپلا مول۔ ناگرموتھ کاکڑاسنگی
خراسانی اجوائن۔ کائپھل۔ ان سب کو برابر دو دو تولہ لے کر باریک پیس کر اور ان سب کا
دوگنا مانڈور ملا دے پھر ان سب کو اٹھگنے گائے کے پیشاب میں پکا کر ایک درم کی گولی
باندھے اور ایک گولی گائے کے مٹھے کے ساتھ ملا کر پندرہ دن کھاوے تو لا علاج بھی
پیلیا کی بیماری دور ہو۔ اور کاملا ہلیمک۔ سانک کھانسی۔ راج روگ۔ بخار۔ سوجن۔ شول۔
پھپیا۔ اپھار۔ بواسیر۔ سنگرہنی۔ کیڑوں کی بیماری۔ بات۔ رکت۔ کوڑھ ان سب عارضوں کو
یہ نیپر نوادمانڈور رس دور کرتا ہے یا پوست ہلیلہ پانچ درم۔ چھال بہیڑہ پانچ درم آملہ
پانچ درم۔ زنجبیل پانچ درم۔ فلفل سیاہ پانچ درم پیپل پانچ درم۔ ناگرموتھ پانچ درم بائے بڑنگ
پانچ درم۔ چترک پانچ درم۔ مارا ہوا سار پانچ تولہ۔ ان سب کو باریک کرکے پیسے۔ پھر سار
ملا کر نورتی شہد کے ساتھ یا روغن زرد کے ساتھ یا گائے کے مٹھے کے ساتھ یا گائے
کے پیشاب کے ساتھ پیے تو پیلیا۔ سوجن۔ سوہضمی۔ بواسیر۔ تنفر۔ ان سب عارضوں کو
دور کرتا ہے اس کے کھانے کا یہ طریقہ ہے کہ پہلے دن دو رتی کھاوے پھر دن بدن ۲ رتی
کے حساب سے اٹھارہ رتی تک بڑھا دے۔ یہ نواشی چورن ہے یا اڑوسہ۔ گلو۔ پوست نیم
ترپھلا۔ چرائتہ کٹکی۔ ان سب کو برابر لے کر جَوکُٹ کر دو درم کا کاڑھا کر اور شہد ملا کر دس روز تک
کھاوے تو پانڈروگ۔ رکت۔ پت۔ کاملا۔ ہلیمک۔ یہ سب دور ہوں یا ترپھلا۔ گلو۔ دارہلدی
نیم۔ ان کے علیحدہ علیحدہ رسوں میں شہد ملا کر دس روز پیے تو پیلیا۔ کاملہ۔ ہلیمک یہ سب
جاویں یا دُرگھل کے رس کا آنکھوں میں انجن کرے تو پیلیا۔ کاملہ۔ ہلیمک جاویں۔ یہ بیدرہس
میں لکھا ہے یا چرائتہ۔ کٹکی۔ دیودار۔ ناگرموتھا۔ گلو۔ پٹول۔ دھماسہ۔ پت پاپڑہ۔ پوست نیم
زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ چترک۔ ترپھلا۔ بائے بڑنگ ان سب کو برابر لے کر

باریک پیس کر ان کے برابر ان میں سار ملا کر ایک درم شہد کے ساتھ یا مٹھے کے ساتھ روز کھاوے تو پیلیا۔ کاملہ۔ ہلیمک۔ سوجن۔ جریان۔ سنگرہنی۔ سانک کھانسی۔ بواسیر۔ رکت پت۔ ام بات۔ گولہ۔ کوڑھ یہ سب دور ہوں اس کا نام اسٹاوشانک اولیہ ہے اور بھاؤپرکاش میں لکھا ہے۔ یا کڑوی تونبی کے رس کا ناس لے تو اسی وقت پیلیا دور ہو اور پیلیا کا مریض گندم۔ برنج۔ مونگ۔ ارہر۔ جو۔ مسور یہ غلہ کھائے۔

## باب پانچوان

## امراض پت راج روگ چھٹی روگ شوکھ روگ کاس روگ ہچکی اور ضیق النفس کے رکت پت کے پیدا ہونے اور علامت کے بیان میں

بہت دھوپ میں رہنے اور محنت کرنے اور بہت چلنے اور زیادہ جماع اور فکر کرنے اور گرم کھاری اور کڑوی اور نمک کھٹائی کے کھانے سے صفرا جل کر بدن کے خون کو جلا ڈالتا ہے۔ تب اس کا خون دو طرح سے رجوع ہوتا ہے ایک اوپر دوسرا نیچے۔ اوپر تو ناک۔ آنکھ۔ کان۔ منھ میں سے اور نیچے کا عورت کی جاے پوشیدہ اور مقعد سے ہو کر نکلتا ہے اور زیادہ تر جب خون فاسد ہوتا ہے تو سب بالوں سے نکلتا ہے۔

رکت پت کی پہلی شکل} بدن میں درد اور قے ہو۔ ٹھنڈک اچھی معلوم ہو اور منھ سے دھواں نکلے۔ منھ میں خون کی بو آوے تو جانو کہ رکت پت ہوگا۔

بلغمی رکت پت کی علامتیں} ٹھنڈا۔ زرد۔ چکنا۔ مور کے پر کے مانند خون ہو تو بلغمی جانو۔

بادی رکت پت کی علامتیں} سیاہ۔ جھاگ سمیت۔ بہت باریک دھار سے سوکھا خون ہو تو بادکا جانو۔

صفرا کے رکت پت کی علامتیں} کتھے کے کاڑھے کے مانند سیاہ۔ گاے کے پیشاب اور روشنائی کے مانند چکنا خون ہو تو صفرا کا جانو اور یہ سب علامتیں خون میں پائی جاویں تو سنپات کا جانو۔ ناک۔ منھ۔ آنکھ۔ کان میں ہو کر خون جاوے تو با علاج سمجھو اور مقعد لو آلت اور عورت کی جاے پوشیدہ سے ہو کر خون نکلے تو وہ مشکل سے اچھا ہو اور

راہوں سے جاوے تو لاعلاج ہے۔

رکت پت کے فساد] جس کا بدن بسبب بیماریوں کے ناطاقت اور دبلا ہو اور فاقہ کرتا ہو تو لاعلاج جانو اور سانک۔ کھانسی۔ بخار۔ قے اور سپلیا کے مریض کے مانند جلن۔ غشی۔ چھاتی میں درد اور پیاس اور اتیسار والے کے مانند کھانے سے نفرت ہو تو رکت پت کا فساد جانو اور رکت پت والے کو آسمان سرخ نظر آوے اور آنکھیں لال ہوں اور خون کی ڈکار آوے۔ اور سب جگہ خون سا نظر آوے تو لاعلاج جانو۔

رکت پت کا علاج] نکسیر والے کے منھ میں خون جاوے تو ہلیلہ۔ ترپھلا۔ نسوت۔ کرمالا یعنی املتاس۔ ان کا جلاب دے تو رکت پت جاوے اور نیچے کی راہ کا رکت پت قے کرانے سے جاتا ہے۔ یا خس۔ کنول گٹہ۔ اڑوسہ۔ گلو۔ اصل السوس۔ مہوا۔ ناگرموتھ سرخ صندل کشنیز ان سب کو برابر لے کر کچل کر دو درم کا کاڑھا شہد ڈال کر پیے تو رکت پت جاوے۔ یا پرینگ کے پھول۔ پٹھانی لودھ۔ رسوت۔ چکی کی مٹی۔ اڑوسہ۔ ان سب کو برابر لے کر آٹھ درم کا کاڑھا شہد اور مصری ملا کر دس روز پیے تو رکت پت جاوے۔ یا دوب کے رس کی یا انار کے پھولوں کی رس کی یا املتاس کے رس کی یا ہلیلہ کو ٹھنڈے پانی میں پیس کر اس کی ناس دے تو نکسیر بہنا دور ہو یا دوب اور آملہ کو پیس کر سر میں لیپ کرے تو نکسیر جلد بند ہو یا پختہ گولر یا چھوہارہ یا داکھ شہد سے کھاوے تو رکت پت دور ہو یہ سب بید بنود میں لکھے ہیں۔ یا کشنیز۔ آملہ۔ اڑوسہ۔ داکھ پت پاپڑہ ان سب کو برابر لے کر پانچ درم ٹھنڈے پانی میں بھگو کر پانی سے پیکر چھان کر پیے تو رکت پت جو ر لیعنے بخار اور داہ پیاس یہ سب جاویں۔ یا منقے داکھ۔ سفید چندن۔ پٹھانی لودھ کے پھل۔ پرینگ اُن کو برابر لے کر باریک پیس کر شہد سے دس روز چاٹے تو رکت پت دور ہو یا بسنت مالنی رس بول بدھ۔ پوٹلی رس جو پیچھے لکھے ہیں ان سے بھی نکسیر اچھی ہوتی ہے۔ اور پیاز کے رس کی ناس لے تو نکسیر اچھی ہو۔ یا سو مرتبہ کا دھویا ہوا روغن زرد سر میں ملے تو نکسیر بند ہو یا بڑا پکا پیٹھا لے کر اس کے بیج اور چھلکے دور کر پانی میں پکا کر ٹھنڈا کر گاڑھے کپڑے میں اس کا پانی چھان کر اس پانی کو علیحدہ برتن میں رکھے اور پیٹھے کو کڑاہی میں گھی سے بھونے

جلنے نہ دے پھر اس پیٹھے کے رس میں مصری کی چاشنی کرے اس میں پیٹھے کو ڈالے
اور پیپل دو درم۔ زنجبیل دو درم۔ زیرہ دو درم۔ کشنیز پانچ درم۔ بترج پانچ درم۔ الائچی
پانچ درم۔ مرچ سیاہ پانچ درم۔ تج پانچ درم طباشیر پانچ درم۔ ان سب کو باریک پیس کر پاؤ سیر
شہد کے ساتھ اس چاشنی میں ملا دے۔ پھر اس میں سے ایک تولہ یا دو تولہ بھر ہر روز کھاوے
تو خونی صفراوی بخار۔ پیاس۔ جلن۔ پردر۔ چھینتا یعنے کمزوری۔ قے۔ سربھنگ۔ کاس۔
چھیٹی۔ ان سب بیماریوں کو یہ کوشمانڈ اولیہ دور کر کے بدن میں تازگی لاتا ہے۔ یا الائچی۔
بترج۔ بنسلوچن۔ تج۔ داکھ۔ پیپل ان سب کو دو دو تولہ بھر لے کر پھر باریک پیکر مصری۔ ملیٹھی
داکھ۔ چھوہارہ ان سب کو تولہ تولہ بھر لے کر پھر باریک پیس کر اس میں ملا کر دو درم شہد میں
ملا کر چھ ماشے کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو رکت پت۔ سانک۔ کھانسی۔
صفراوی بخار۔ ہچکی۔ بدہضمی۔ بیہوشی۔ شک۔ پیاس۔ درد پسلی۔ تنفر۔ سربھنگ۔ چھیٹی۔
ان سب کو یہ ایلاد گٹکا دور کرتا ہے اور بدن میں تازگی لاتا ہے یہ ایلاد گٹکا ہے اور
بیدرہس میں لکھا ہے۔

## راجروگ اور شوکھ روگ کی پیدائش علامت اور علاج

راج روگ پانچ قسم کا ہے۔ بادکا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات کا۔ چھاتی میں چوٹ لگنے کا اور
شوکھ روگ چھ قسم کا ہے۔ ایک تو عورت کے بہت جماع سے۔ دوسرے نہایت فکر
کرنے سے۔ تیسرے گمبھیر گھاؤ اور چھاتی میں بہت چوٹ لگنے سے۔ چوتھا بہت راہ چلنے
سے۔ پانچواں بہت محنت کرنے سے۔ چھٹا بڑھاپے سے۔

راج روگ کی پیدائش} پاخانہ اور پیشاب اور ریح کے روکنے اور منی کی کمی ہونے
اور اپنی طاقت سے باہر کام کرنے اور بے وقت زیادہ کھانا کھانے وغیرہ سے
رس کی بہنے والی نسیں رک کر منی کو زائل کر دیتی ہیں۔ اس سبب سے کہ اس عارضے
میں بلغم مالک ہے اور یہ بلغم عورت کے ساتھ زیادہ جماع کرنے سے تردوکھ روپ
یعنے تقبل تینوں خلطوں کے راج روگ ہو کر پیدا ہوتا ہے اور رس کے بہنے والی
ناڑیوں کو روک کر اور منی کو زائل کر پھر ساتوں دھاتوں کو زائل کرتا ہے تب وہ

شخص ہر روز سوکھتا جاتا ہے یہ راج روگ کی پیدائش ہے۔

راج روگ کی پہلی شکل } سانک۔ بدن میں درد۔ کھانسی میں بلغم تھوکے اور تالو سوکھ جاوے۔ قے۔ ضعف معدہ۔ خناق۔ کھانسی۔ زیادہ نیند آنکھوں میں سفیدی اور گوشت کھانے اور جماع کرنے کی خواہش رہے تو جاننا چاہیئے کہ راج روگ پیدا ہونے والا ہے۔

راج روگ کی علامتیں } پسلی اور کندھوں میں درد۔ ہاتھ پاؤں میں جلن۔ سب بدن میں بخار رہے یہ علامتیں ہوں تو راج روگ جانو۔ یا کھانے سے نفرت اور سانک اور کھانسی ہو۔ منہ سے خون آوے۔ اچھی طرح بولا نہ جائے۔ یہ علامتیں ہوں تو راج روگ جانو۔

بادکے راج روگ کی علامتیں } سر بھید اور شول ہو۔ کندھے اور پسلی سکڑ جاویں یہ باتیں ہوں تو باد کا راج روگ جانو۔

صفرا کے راج روگ کی علامتیں } بخار۔ جلن۔ اتیسار ہو۔ منہ میں خون آوے تو صفرا کا راج روگ سمجھنا چاہیئے۔

بلغم کے راج روگ کی علامتیں } پیشانی بھاری رہے۔ کھانے میں تنفر ہو کھانسی ہو گلے سے بولا نہ جائے تو بلغم کا راج روگ جانو۔ یہ سب علامتیں ملی ہوئی ہوں تو سنیپات کا راج روگ جانو۔ چھاتی میں چوٹ لگنے سے جو راج روگ پیدا ہوتا ہے اُس کی علامتیں درد سر ہو۔ منہ سے خون کی قے کرے بدن میں رکھائی ہو وہ راج روگی لاعلاج ہے۔ یا جس کی آنکھیں سفید ہوں۔ کھانے سے نفرت اور سانک کا عارضہ اور جریان بڑھ جاوے اور بہت پیشاب کرے وہ بیمار زندہ نہیں رہتا۔

راج روگ کے بیمار کی مدت زندگی } نہایت ذی علم اور علاج کرنے والا اور سب طرح سے تجربہ کار اور عاقل اور ہوشیار بید ملے اور بیمار جوان زردار اور دولتمند بید کا فرمانبردار اور ضابط حواس ہو تو ہزاروں تک زندہ رہے۔ اس سے زیادہ زندہ نہیں رہ سکتا۔

باعلاج راج روگ کے بیمار کی علامتیں] جس کے بخار نہ ہو اور طاقتور ہو اور بید کی دی ہوئی کڑوی اور کسیلی دوا کھا جاوے اور اس کو بھوک زیادہ لگے اور بدن مضبوط اور تازہ ہو ایسے بیمار کا علاج کرنا چاہیئے

## زیادہ جماع سے جو شوکھ روگ پیدا ہوتا ہے اس کی علامتیں

آلکت اور فوطوں میں درد ہو اور جماع کرنے کی طاقت نہ رہے۔ پھر ہڈیاں زائل ہوں۔ اور پیچھے کہے ہوئے راج روگ کے فساد ہوں بدن زرد اور فکرمند معلوم ہو اور عضو نا طاقت ہو جاویں یہ علامتیں ہوں تو جانو کہ اس کو جماع کرنے سے شوکھ روگ ہوا ہے اور فکر کرنے سے جو شوکھ روگ ہوتا ہے اس کی بھی یہی علامتیں ہیں۔ اس میں صرف منی زائل نہیں ہوتی بدن سوکھتا جاتا ہے۔

جراشوکھ کی علامتیں] دبلا ہو کر منی۔ عقل۔ طاقت یہ جاتی رہیں۔ بدن میں رعشہ اور کھانے سے نفرت ہو۔ دم گھون گھون بولے۔ بلغم بہت تھوکے۔ بدن بھاری نہ رہے۔ خناق اور روکھا بدن ہو جس میں یہ علامتیں ہوں تو جانو کہ جراشوکھی ہے۔

راہ چلنے کے شوکھ کی علامتیں] یہ بھی جراشوکھی کی علامتوں سے ملتا ہے۔ مگر جراشوکھی کی چھاتی میں درد نہیں ہوتا اور راہ چلنے کے شوکھی کے ہوتا ہے

## گمبھیر وغیرہ کے گھاؤ سے جو شوکھ روگ پیدا ہو اس کی علامتیں

بہت تیراندازی سے اور بوجھ اٹھانے سے چھاتی میں زور پڑتا ہے اور بہت جماع کرکے سوکھا کھانا کھاوے اس کی چھاتی میں یہ درد پیدا ہوتا ہے اور چھاتی دکھے پسلی میں درد رہے۔ بدن سوکھے۔ بدن میں رعشہ ہو۔ منی۔ طاقت۔ رنگ۔ اشتہا۔ ہاضمہ یہ سب کم ہو جاویں اور خون تھوکے اور خون ہی قے کرے اور خون ہی پیشاب اور پاخانہ کی راہ سے آوے اور پسلی اور کمر میں درد ہو اور سوکھ کر ہما کنگال کے مانند ہو جاوے اور اتیسار اور کھانسی ہو جاوے یہ سب علامتیں ہوں تو برن شوکھ کی بیماری جانو۔

راج روگ اور شوکھ روگ کا علاج] طباشیر آٹھ درم۔ پیپل چار درم۔ الائچی ۲ درم۔ تج ایک درم۔ مصری سولہ درم۔ ان کو باریک پیس کر شہد اور مسکہ کے ساتھ چاٹے تو راج روگ

شواس۔ صفراوی بخار۔ پسلی کا درد ضعف معدہ۔ نفرت۔ ہاتھ پیروں کی جلن۔ رکت پت
ان سب کو دور کرے یہ شیت پا دا ولیہ ہے۔ یا گلو۔ ست سار۔ یہ دونوں بقدر ایک درم
لے کر شہد اور مسکہ کے ساتھ چاٹے تو راج روگ دور ہو یا پارہ مصفا تین حصہ گندھک مصفا
ایک حصہ۔ سونے کی راکھ ایک حصہ۔ مینسل ایک حصہ۔ ان سب کو اکٹھا کر بڑی زرد
کوڑی میں بھرے پھر بکری کے دودھ میں سہاگہ کو پیس کر اس سہاگہ سے کوڑی کا منہ بند
کرے پھر کوڑی کو کلھڑے میں بند کر گج پٹ کی آنچ میں پھونک دے پھر ٹھنڈا کر کے
نکال لے یہ راج مرگانگ رس ہے اس کو ایک مہینہ تک بقدر چار رتی تین پیپل سے اکیس
پیپل تک شہد اور مسکہ میں ملا کر کھاوے تو راج روگ ضرور دفع ہو یا بھیم سینی کافور پانچ درم۔
تج پانچ درم۔ فلفل سیاہ پانچ درم۔ جاپھل پانچ درم۔ لونگ پانچ درم۔ ناگ کیسر سات درم
پیپل آٹھ درم۔ زنجبیل نو درم۔ ان سب کو باریک پیس کر سب سے دونی مصری ملا کر شہد
وغیرہ مختلف بدرقوں سے ایک درم کھائے تو راج روگ۔ نفرت۔ چھینک۔ سانس۔
کھانسی۔ گولا۔ بواسیر۔ قے اور گلے کی بیماریاں ان سب بیماریوں کو یہ دور کرتا ہے اسکا نام
کرپورادچورن ہے یا پارہ مصفا پانچ درم۔ گندھک مصفا پانچ درم۔ شنگرف دو درم۔
مینسل دو درم۔ ابرک پانچ درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ
چیزیں ملاوے پھر ان سب کا آدھا سار ملاوے پھر ان سب کو کھرل میں ڈال کر
چیتاور کے رس کی چودہ پٹ دے کر سکھاوے پھر دو رتی یا تین رتی مصری کے
ساتھ سویرے کے وقت کھاوے تو راج روگ اور باد صفرا وغیرہ کے سب بخاروں کو دور
کرتا ہے اس کا نام ملکدیشور رس ہے اور بیدرہس میں لکھا ہے۔ یا برگ چولائی کو پکا کر خوب گھی ملا کر
ہر روز کھاوے تو راج روگ اور جسکو پیشاب بہت آتا ہو دور ہو یا بڑے بڑے پکے ہرے پانچ سو
آملوں کو پانی میں پکا کر ان کا رس نکالے اس رس میں پچاس تولہ مصری کی چاشنی چاندی
کے برتن میں کرے پھر اس چاشنی میں یہ چیزیں ڈالے۔ منقی۔ کشمش۔ اگر۔ چندن۔ کنول گٹہ
الائچی۔ پوست ہلیلہ۔ کاکولی کا دودھ۔ کاکولی۔ ردہ۔ بردہ۔ میدہ۔ مہامیدہ۔ جیوک۔ برش بھک

ؔ اگر شکر یا مصری کسی چورن میں ملانا ہو تو دونی ملادے اور قند سیاہ ملانا ہو تو چورن کے برابر ملاوے یہ پربان آدھملی کا ہی

شال پرنی۔ پرسٹ پرنی دونوں کٹیلی۔
گلو۔ کاکڑا سنگی۔ پوہکر مول۔ کچور۔ اڑوسہ۔ بداری قند کھرنٹی۔
بیلگری۔ ارنی۔ اربو۔ گمبھار۔ ناگرموتھ۔ پاڑھ ان دوائیوں کو ایک ایک تولے کر بہت باریک پیسے
اور آملہ کے رس کی ملی ہوئی چاشنی میں ڈالے پھر اس چاشنی میں چھ تولہ شہد ڈالے پھر پیپل دو درم
منسلوچن دو درم۔ تج ۲ درم۔ پترج ۲ درم۔ ناگ کیسر ۲ درم الائچی ۲ درم یہ سب باریک پیسکر ڈالے
پھر انکو ملا کر بقدر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو راج روگ۔ سوکھ روگ کو دور کرے۔ طاقت۔ نور۔ قوت
زیادہ ہو اور بوڑھے کو نوجوان کرے یہ چیون پراش اولیہ کرتا ہے اس کا نام چیون پراس اولیہ
ہے یا اڑوسے کا رس اور کٹیلی کا رس ایک تولے اس میں شہد ایک درم اور پیپل دو درم ملا کر
ہر روز کھائے تو راج روگ دور ہو یا مرگانگ ایک بھاگ۔ پارہ مصفا ایک بھاگ۔ ان بیدھے
موتی ۲ بھاگ۔ گندھک مصفا ۲ بھاگ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان سب دوائیوں
کو کانجی میں ایک روز کھرل کرے پھر اسکی گولی کرکے ایک سروے میں رکھ کر کپڑ مٹی کر لے اُس کپڑ مٹی
کئے ہوئے سروے کو ایک نمک کی بھری ہوئی ہنڈیا میں رکھ کر ایک دن تک آنچ دے کر پکالے جب
ٹھنڈا ہو تب نکال کر ایک یا دو رتی سویرے کے وقت مصری کے ساتھ کھائے تو راج روگ دور ہو
یہ مرگانک لیشور رس ہے اور بید ہنود میں تحریر ہے یا بڑی زرد کوڑی اور پارہ اور گندھک مصفا برابر
لے کر اُس کو حل کرکے اس کوڑی میں بھرے اور اس کوڑی کے منھ کو بھونے ہوئے سہاگے
سے بند کرے پھر اس کوڑی کو سروے میں بند کر گج پٹ سے پھونک دے جب ٹھنڈی ہو تب
نکالے اس میں سے بقدر ایک رتی کھاوے تو راج روگ۔ کھانسی۔ سانک۔ سنگرہنی بخار کا اتیسار
ان سب عارضوں کو دور کرے۔ اس کا نام کپردکیشر رس ہے اور رود روت پستک میں
لکھا ہے اور راج روگ اور سوکھ روگ والے کو دودھ اور میٹھا انار یہ فائدہ بخش ہیں یہ
برندنام پستک میں لکھا ہے یا سلاجیت مصفا کے استعمال سے راج روگ دور ہو۔ یہ چرک
میں لکھا ہے یا تالیس پتر دس درم۔ چترک دس درم۔ پوست ہلیلہ دس درم۔ انار دانہ دس درم۔
تنتریک دس درم۔ اجمود۔ گج۔ پیپل۔ اجوائن۔ جھاؤ کی جڑ۔ زیرہ۔ کشنیز۔ جائپھل۔ لونگ تج پترج
الائچی یہ سب ڈھائی ڈھائی درم لے کر ان سب کے برابر مصری ملا کر باریک پیسکر ڈھائی درم ہر روز
بکری کے دودھ میں پیے تو راج روگ۔ چھئی روگ۔ خناق۔ پھیا۔ جریان۔ اتیسار۔ پانڈو روگ

بات۔ پت کا روگ۔ پرمیہ۔ ان سب بیماریوں کو یہ چورن دور کرتا ہے۔ یہ مہاتالیس آدچورن ہے اور ہاریت میں لکھا ہے۔ یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ تج۔ پترج۔ الائچی۔ لونگ۔ جائپھل طباشیر۔ کچور۔ جاوتری۔ انار دانہ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ان کے برابر اس میں عمدہ سار ملاوے اور ان سب سے دونی مصری ملاوے اور ۲ ½ درم ہر روز بکری کے دودھ کے ساتھ کھاوے تو راج روگ۔ بدہضمی بیس قسم کے جریان کو دور کرتا ہے اور بدن کو تازہ کرے۔ اس کا نام شنتھیاد چورن ہے۔ یا لونگ۔ کنکول۔ فلفل سیاہ۔ خس۔ چندن۔ تگر۔ کنول گٹہ۔ زیرہ سیاہ۔ الائچی۔ اگر۔ ناگ کیسر۔ پیپل۔ زنجبیل۔ چترک۔ نیتر بالا۔ بھیم سینی کافور جائپھل۔ طباشیر۔ ان سب کو برابر لے کر اور سب کے برابر مصری کو ملا کر بقدر ایک درم ہر روز کھاوے تو راج روگ۔ بدہضمی۔ سانک۔ ہچکی۔ سنگرہنی۔ اتیسار۔ بھگندر۔ جریان۔ ان سب کو دور کرتا ہے۔ اس کا نام لونگ آدچورن ہے یا ماری ہوئی ابرک ۴ تولہ بھیم سینی کافور ۴ ماشہ۔ جاوتری ۴ ماشہ۔ خس ۴ ماشہ۔ تیج پات ۴ ماشہ۔ لونگ ۴ ماشہ۔ تالیس پتر ۴ ماشہ۔ دارچینی ۴ ماشہ۔ دارچینی کے پھول ۴ ماشہ۔ دھوئی کے پھول ۴ ماشہ۔ پوست ہلیلہ ۴ ماشہ آملہ ۴ ماشہ۔ پوست بہیڑا ۱ ماشہ۔ زنجبیل ۱ ماشہ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان دوائیوں کو باریک پیس کر پانی سے چنے کے برابر گولی باندھے اور چار گولی روز ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو راج روگ۔ سانک۔ کھانسی۔ درد۔ شول۔ جریان۔ قے۔ آم پت تنفر۔ سنگرہنی۔ بات رکت ان سب بیماریوں کو یہ گولی دور کر کے بدن کو فربہ کرتی ہے۔ اُس کا نام شرنگار ابرک گٹکا ہے۔

مدھو پکوشٹر کے بنانے کا طریقہ} دس مول پیپل۔ چترک۔ کوچ کے بیج۔ پوست بہیڑہ۔ کائپھل۔ فلفل سیاہ۔ پیپلا مول۔ روکھے۔ واتیونی یعنی بیخ املتاس۔ داکھ۔ دونوں زیرے ہلدی۔ آملہ۔ بابے بڑنگ۔ کاکڑا سنگی۔ دیودار۔ سانٹھی کی جڑ۔ کشنیز۔ لونگ۔ مغز املتاس۔ گوکھرو۔ بدھارا۔ کوٹ۔ اندرائن۔ یہ سب ادویات بقدر دو درم لے کر چھلے اور سولہ سیر پانی میں ان دوائیوں کو ڈالے اور دوائوں کے ساتھ بہت عمدہ اور موٹی پختہ چار سیر ہلیلہ کلاں ڈال کر نرم آنچ سے مٹکے میں اوٹاوے اور پھر ان ہڑوں کو پانی سے نکال کر ٹھنڈا

نکال کر اور شہد میں

کرلے۔ پھر عمدہ شہد میں پانچ روز تک ڈال رکھے پھر ان کو شہد سے نکال کر اور شہد میں ایسا ڈالے کہ شہد میں وہ ہڑیں ڈوبی رہیں۔ پھر ہڑوں سمیت شہد کے برتن میں تج۔ پترج ناگ کیسر۔ الائچی۔ پیپل۔ ان سب کو باریک پیس کر بقدر آٹھ تولہ چورن ڈال کر ایک ہلیلہ ہر روز کھاوے تو راج روگ۔ شوکھ روگ۔ دمہ۔ کھانسی۔ ہچکی۔ قے۔ بخار امراض مثانہ جریان۔ بات رکت۔ بواسیر۔ سنگرہنی۔ رکت پت۔ جلن بھبوت۔ بیونچہ۔ کونج۔ مرگی۔ پیلیا۔ ان بیماریوں کو یہ شہد میں بنی ہوئی ہڑیں دور کرتی ہیں۔ یہ دھنونتری ننگھتا میں لکھا ہے۔ یا پرانا گڑ پاؤ ثار اور ادرک کا رس ایک ثار اسی رس میں نرم آنچ سے قند سیاہ کی پتلی چاشنی کرے پھر تج۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ الائچی۔ لونگ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ پیپل۔ ان سب کو دو دو تولہ بھرلے کر اور باریک پیس کر ملا کر بقدر ایک تولہ ہر روز کھاوے تو راج روگ۔ ضعف معدہ۔ سانک۔ کھانسی۔ ان بیماریوں کو دور کرتا ہے یہ ادرک کا اولیہ ہے۔ یا بکری کے دودھ میں برابر کا پانی ڈال کر تین پیپل ڈالے اور ایک ایک ہر روز تیس روز تک بڑھاوے۔ پھر ایک ہی ایک گھٹاوے۔ جب پانی سوکھ جاوے اور دودھ رہ جاوے، تب پہلے تو پیپل کھاوے پھر اس دودھ کو پیوے تو راج روگ۔ سانک۔ کھانسی۔ یہ سب بیماریاں دور ہوں۔ یہ کاشی ناتھ پدہت میں لکھا ہے یا چار سیر پختہ منقے کشمش ایک من پانی میں اوٹاوے جب چوتھا حصہ باقی رہ جاوے تب اس میں قند سیاہ کہنہ۔ بابے بڑنگ۔ پریانگ کے پھول۔ تج۔ الائچی۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ ان سب کو دو دو تولہ بھرلے کر ڈال کر شراب کے آنبے سے اُن کا عرق نکال کر ایک تولہ بھر ہر روز پیوے تو راج روگ۔ سانک۔ کھانسی دور ہوں یہ کشمش کا آسب ہے اور جوگ ترنگنی میں تحریر ہے۔ یا مر گانگ۔ چاندی کا کشتہ۔ تانبے کی راکھ پارہ کی راکھ۔ ابرک کی راکھ۔ ان سب کو ایک ایک حصہ لے کر پھر اکٹھا ملا کر ان میں علیحدہ علیحدہ آگے لکھی ہوئی دوائیوں کی ایک ایک پٹ دے بابے بڑنگ۔ کائپھل۔ ناگر موتھا۔ نرگنڈی۔ دس مول۔ چترک۔ ہلدی۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل کی پٹ دے کر آدھی آدھی رتی کی گولی باندھے ایک گولی روز کھاوے تو راج روگ

کھانسی۔ بھپا۔ گولا وغیرہ دور ہوں۔ یہ پنچ امرت رس ہے اور سار سنگرہ میں لکھا ہے یا بڑے
سنکھ کی راکھ کو گائے کے پیشاب میں ملا کر اور بڑی دو پیالی بنا کر اُس میں پارہ پانچ درم۔
گندھک پانچ درم ان دونوں کو حل کرکے بھرے بھر کپر وٹی کرکے گج پٹ میں پھونک دے
پھر اس کو پیالی سمیت پیس کر ایک رتی شہد کے ساتھ کھاوے تو راج روگ دور ہو یہ رسار نو
میں لکھا ہے۔ یا گیلی تھوہڑ کی لکڑی ایک پاؤ۔ سیندھا نمک دو تولہ۔ نمک سیاہ دو تولہ سانبھر نمک
دو تولہ۔ بادنجان ایک ثار۔ چترک ۴ تولہ ان سب کو باریک پیس کر بڑے برتن میں رکھ کر
اور گجپٹ میں پھونک دے پھر اس میں سے بقدر ایک ماشہ کھانا کھانے کے بعد
پانی سے کھاوے تو اسی وقت کھانا ہضم ہو اور راج روگ۔ سانک۔ بواسیر جاوے
اور آنوں بہت جلد جل جاوے اور پیٹ کا درد دور ہو یہ چھدرادک کھار ہے۔ یہ رس
راج لچھمی گرنتھ میں لکھا ہے یا سنکھ کی راکھ کو لیموں کے رس میں بجھا کر اس راکھ میں
سے دو تولہ بھر کر اس میں چیب دس درم۔ جوا کھار دس درم۔ پانچوں نمک دس درم۔
بھنی ہوئی ہینگ ۱۰ درم سونٹھ ۱۰ درم۔ فلفل سیاہ ۱۰ درم پیپل ۱۰ درم پارہ ۱۰ درم گندھک مصفا
۱۰ درم سنگی مہرہ مصفا ۱۰ درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ سب دوائیں ملاوے
پھر لیموں کے رس میں چنے کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز لونگ کے ساتھ کھاوے
تو راج روگ۔ سنگرہنی۔ پیٹ کا درد۔ باؤ گولا یہ سب دور ہوں یہ سنکھ بٹی جوگ ترنگنی میں لکھی ہے

اگست ہر کا طریقہ } دس مول۔ تخم کونچ۔ سنکھاہولی۔ کچور کہرٹی۔ گج پیپل۔ لٹ زیرہ۔
پیپلا مول۔ چترک۔ بھارنگی۔ پوہکر مول۔ یہ سب دوا چار چار تولہ بھر لے اور ہلیلہ کلاں
ایک سو لے کر ان دواؤں کو کچل کر اور بیس ثار پانی میں دوا اور ہلیلہ ملا کر اوٹاوے
جب پانی چوتھا حصہ باقی رہے تب اس کو اتار کر اس میں سے ہلیلہ نکال کر اُن کی گٹھلی
نکال کر ان ہڑوں کو پیسے اور دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی چاشنی کرے اس چاشنی میں
پسی ہوئی ہلیلہ ملا کر سولہ تولہ بھر گائے کا گھی ملاوے اور ایک درم ہر روز کھاوے
تو راج روگ۔ شوکھ روگ۔ کھانسی۔ ہچکی۔ سانک۔ بکھم جور۔ سنگرہنی۔ بواسیر۔ بدہضمی
خناق۔ اتنی بیماریوں کو یہ اگست ہرتکی دور کرکے بدن کو فربہ کر بھوک بڑھا کر طبیعت

صاف کردیتی ہے۔ یہ اگست ہڑ کا طریقہ برند میں لکھا ہے۔ یا دو سو تولہ بھر اڑوسہ کا کاڑھا
کر اس کا چوتھا حصہ علیحدہ چھانے پھر اس کاڑھے میں بیس تولہ گڑ کی چاشنی بنائے اور
اس میں سو تولہ تل کا تیل اور سولہ تولہ گائے کا گھی ملادے پھر اس میں سو عدد ہلیلہ کلاں
کا پوست پیس کر ملاوے۔ پھر پیپل دو درم پیپلا مول دو درم مرچ سیاہ دو درم۔ پوہکر مول
دو درم۔ چب دو درم۔ چیترک دو درم زنجبیل دو درم۔ ان سب کو باریک پیس کر اس چاشنی
میں ڈالے پھر ان سب کو اکٹھا کر کے قریب ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو راج روگ ضرور دور ہو
اور بواسیر۔ کھانسی۔ سر بھید۔ سوجن۔ آم پت۔ پیلیا۔ بیماری شکم۔ بدہضمی۔ ضعف باہ یہ سب
اس دوا سے جاتے ہیں۔ یہ دوا چرک میں تحریر ہے۔

## کھانسی کی پیدائش کی علامت اور علاج

منہ میں دھواں اور دھول جانے سے اور روکھا اناج کھانے سے اور خلاف خوراک
کھانے سے اور پاخانہ پیشاب اور چھینک کے روکنے سے کسی مرغن چیز یا مولی وغیرہ کے
اوپر پانی پینے سے کھانسی پیدا ہوتی ہے۔ وہ کھانسی سینے کی ہوا سے اور وہ ہوا حلق کی ہوا
سے مل کر ان دونوں ہواؤں کو بگاڑتی ہے۔ تب بگڑی ہوا اس کی آواز کو کانسے کے پھوٹے
ہوئے برتن کی طرح منہ میں ہی نہایت زور سے جلد نکالتی ہے۔ تب لوگ اسے کھانسی
کہتے ہیں وہ کھانسی کا عارضہ پانچ قسم کا ہوتا ہے۔ باد کا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ چوٹ لگنے کا۔
چھیٹی روگ کا اور ترتیب سے ایک ایک کی نسبت دوسرے کو بڑھ کر جانو۔

کھانسی کی پہلی شکل } گلے میں کانٹے سے پڑے کھجلی چلے کھانا کھایا نہ جاوے تب جاننا
کہ کھانسی ہوگی۔

باد کی کھانسی کی علامت } چھاتی۔ کنپٹی۔ پیشانی۔ شکم پسلی میں درد ہو۔ منہ اُتر جاوے
اور قوت و دم یہ سب زائل ہو جاویں اور لقمہ کھاتے وقت گلے میں درد ہو۔ سوکھا کھانسے
گلا بیٹھ جاوے۔ یہ علامتیں باد کی کھانسی کی ہیں۔

صفرا کی کھانسی کی علامتیں } چھاتی میں جلن اور بخار ہو۔ منہ سوکھے اور کڑوا مزا
رہے۔ پیاس زیادہ رہے اور قے کڑوی کرے اور بدن زرد ہو۔ یہ علامتیں ہوں

توصفرا کی کھانسی جانو۔

بلغم کی کھانسی کی علامتیں } بلغم سے منہ لیپا رہے۔ درد سر ہو۔ کھانے سے نفرت ہو بدن بھاری ہو گلے میں کھجلی چلے۔ بلغم کی گانٹھیں تھوکے یہ علامتیں ہوں تو بلغم کی کھانسی جانو۔

## چھیتج کھانسی کی پیدائش اور علامتیں

عورت سے بہت جماع کرنے بوجھ اٹھانے راہ چلنے جنگ کرنے۔ گھوڑے اور ہاتھی کے دوڑانے روکھا کھانا کھانے سے باد چھاتی میں جاکر کھانسی کو ظاہر کرتا ہے۔ پہلے تو روکھا کھانسے پھر خون تھوکے۔ گلے میں بہت درد ہو۔ شول ہو۔ اعضا شکنی ہو۔ بخار۔ سانک۔ پیاس ہو۔ دم گھون گھون بولے اور کبوتر کی طرح بولا کرے یہ علامتیں ہوں تو چھیتج کھانسی جانو۔

## چھیئی روگ سے جو کھانسی پیدا ہو اُس کی علامتیں

بدپرہیزی کرے اور اونچی نیچی جگہ بیٹھے۔ وقت بے وقت کھانا کھائے اور بہت جماع کرے پاخانہ اور پیشاب کو روکے بہت سووے اُس شخص کا معدہ ضعیف ہو کر باد۔ صفرا۔ بلغم تینوں کے فساد سے چھیئی روگ کی کھانسی پیدا کرتا ہے وہ کھانسی بدن کو زائل کرکے بخار۔ جلن۔ غفلت کرتی ہے تب وہ مار ڈالتی ہے۔ سوکھی کھانسی سے کمزور ہوتا جاوے اور بدن کا گوشت اور خون سوکھتا جاوے پیپ تھوکے تو لاعلاج جانو۔

کھانسی کی لاعلاج علامتیں } باد۔ صفرا۔ بلغم۔ ان تینوں کی کھانسی قابل علاج ہے اور چھیت روگ اور چھیئی روگ کی کھانسی اور بوڑھے آدمی کی کھانسی لاعلاج جانو۔

کھانسی کی بیماری کا علاج } لونگ پانچ درم۔ مرچ سیاہ پانچ درم۔ پوست بہیڑہ پانچ درم کھیر سار پانچ درم۔ ان سب کو باریک پیس کر ببول کے پوست کے کاڑھے میں بقدر دو رتی گولی باندھے۔ ایک یا دو یا تین گولی سات دن تک کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یہ لونگ آدہ گولی لولمبراج میں لکھی ہے۔ یا پارہ ایک درم۔ گندھک مصفا دو درم۔ پیپل تین درم۔ پوست ہلیلہ چار درم۔ پوست بہیڑہ چار درم۔ کاکڑا سنگی پانچ درم۔ ان سب کو باریک پیس کر

چھال کے کاڑھے کی دو پٹ دے کر دو تولہ بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے اور اوپر سے زنجبیل کا کاڑھا پئے تو کھانسی دور ہو۔ یہ رس سموہ گرنتھ اور جوگ چنتامن میں لکھا ہے۔ یا فلفل سیاہ دو درم۔ پیپل دو درم۔ پوست انار دس درم۔ قند سیاہ چار تولہ۔ جواکھار ایک درم۔ ان سب کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولی باندھے اور دو یا چار گولی ہر روز کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یا پیپل۔ پوہکر مول۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ کچور۔ ناگر موتھہ۔ ان سب کو باریک پیس کر قند سیاہ میں چھ رتی بھر کی گولی باندھے ایک یا دو گولی کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یا زنجبیل کے جوشاندے سے کھانسی دور ہو یا ادرک کے رس میں شہد ملا کر کھاوے تو کھانسی جاوے۔ یا کٹیلی۔ گلو۔ زنجبیل۔ پوہکر مول۔ ان سب کو برابر لے کر اس میں اڑوسہ ملا کر جوشاندہ کرکے پیے تو کھانسی دور ہو اس کا نام چھدر ادک کاڑھا ہے۔ یا چھوٹی کٹیلی کا بھرتا کرکے اس کے رس میں پسا ہوا پیپل ملا کر ہر روز پیے تو کھانسی دفع ہو یا پوست ہلیلہ دو تولہ۔ زنجبیل دو تولہ۔ فلفل سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ امل بید دو تولہ۔ چیب دو درم۔ چترک دو درم۔ زیرہ سفید دو درم ڈانسر (تنتریک) دو درم۔ تج چار ماشہ۔ تیزج چار ماشہ۔ ناگ کیسر چار ماشہ۔ ان کو باریک پیس کر ایک ثار قند سیاہ میں بقدر دو درم گولی باندھے ایک گولی سویرے کے وقت کھاوے تو کھانسی اور سانک جاوے۔ یا لونگ دو درم۔ پیپل دو درم۔ جائپھل دو درم۔ مرچ سیاہ پانچ درم۔ زنجبیل آٹھ تولہ۔ ان سب کے برابر مصری لے کر پھر سب کو باریک پیس کر بقدر دو درم پانی سے کھاوے تو کھانسی۔ بخار۔ تنفر۔ سانک۔ بدہضمی۔ سنگرہنی ان عارضوں کو یہ چورن دور کرتا ہے اس کا نام لونگ آدچورن ہے یا شنگرف۔ مرچ سیاہ۔ ناگر موتھہ۔ سنگی مہرہ مصفا ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر جمبیری کے رس میں یا ادرک کے رس میں مونگ کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سانک اور کھانسی دفع ہو یا فلفل سیاہ۔ ناگر موتھہ۔ کوٹ۔ نیچ سنگی مہرہ مصفا ان سب کو برابر لے اور ادرک کے عرق میں مہین پیس کر مونگ کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھائے تو سانک درد شکم۔ بلغمی عارضے۔ زچگی کے امراض۔ سنگرہنی۔ ان سب کو یہ گولی دور کرتی ہے یا لونگ ایک درم۔ پیپل دو درم۔ پوست ہلیلہ تین درم۔ پوست بہیڑہ چار درم۔ اڑوسہ پانچ درم

بھارنگی چھ درم ان سب کے برابر کھیر سار لے پھر سب کو باریک پیسکر پوست ببول کے کاڑھے کی دو
پٹ دے اور شہد سے چنے کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو دمہ۔ کھانسی۔ ہچکی یہ
سب بیماریاں دور ہوں یا بھیم سینی کافور ایک درم۔ کستوری ایک درم۔ لونگ ایک درم۔ مرچ دو درم
پیپل دو درم پوست بہیڑہ دو درم کلیجن یعنے خولنجان دو درم۔ پوست انار ایک درم۔ ان سب کے برابر کھیر سار کیں
ملا دے پھر باریک پیسکر پانی سے چنے کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو کھانسی دور ہو
اس کا نام کرپور ادگٹکا ہے اور یہ سب علاج بید رہس میں تحریر ہیں یا آک کے پھول کی بیج کی پھولی اور
اس کے برابر فلفل سیاہ دونوں کو باریک پیس کر بقدر ایک رتی گولی باندھے ایک گولی روز کھاوے
تو کھانسی دور ہو یا آک کے پھول کی بیج کی پھولی اور اس کے برابر لونگ لے اور بقدر ایک رتی
گولی باندھ کر ایک گولی روز کھاوے تو کھانسی دفع ہو یہ رودرت میں لکھا ہے یا کٹیلی کے درخت
کا پنچانگ یعنے پانچوں چیزیں۔ پوست۔ پتے۔ گوند پھول۔ بیج میں چار سیر پانی ڈال کر کاڑھا
نکال کر اس میں سوہلیلہ کلاں پکا دے جب ابل جاویں تب اتار کر ٹھنڈا کر ان کی گٹھلی نکال کر پیس ڈالے
پھر دو سو تولہ بھر پرانے گڑ کی چاشنی کرے اس میں وہ پیسے ہوئے ہیڑے ملا کر پھر یہ دوائیں ڈالے
زنجبیل ۲ تولہ مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ پیپل ۲ تولہ سجی ۲ تولہ۔ تترج ۲ تولہ۔ ناگ کیسر ۲ تولہ۔ الائچی ۲ تولہ۔ ان
سب کو باریک کرکے اس چاشنی میں ڈالے پھر آدھ سیر شہد ملا کر بقدر دو تولہ ہمیشہ کھاوے تو سب طرح کی
کھانسی دور ہو اس کا نام بھرگ ہرتکی ہے۔

کٹیلی کا اولیہ ] چار ثار کٹیلی کا جوشاندہ کرے اور اس جوشاندہ میں ۴ ثار مصری کی چاشنی کرکے
یہ دوا ڈالے۔ گلو ۲ تولہ۔ چبک ۲ تولہ۔ چترک ۲ تولہ۔ ناگرموتھہ ۲ تولہ۔ کاکڑا سنگی ۲ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ پیپل
۲ تولہ۔ دھماسہ ۲ تولہ۔ بھارنگی ۲ تولہ۔ کچور ۲ تولہ۔ ان سب کو باریک پیسکر اس چاشنی میں ملا دے پھر ایک سیر
شہد اور پاؤ بھر بنسلوچن ڈال کر ۱ تولہ ہمیشہ کھاوے تو سب طرح کی کھانسی دور ہو یہ بھاوپرکاش میں
لکھا ہے یا اڑوسہ کے جوشاندہ میں شہد ڈال کر پیے تو کھانسی دور ہو یا آک کا پتا مینسل۔ زنجبیل
مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ان سب کو برابر لے کر قند سیاہ میں گولی بنا کر حقے میں پیے تو کھانسی دور ہو۔ یا پارہ۔
گندھک مصفا۔ شنگرف سنگی جہرہ مصفا۔ زنجبیل مرچ سیاہ۔ پیپل۔ بجھا ہوا سہاگہ۔ ان سب کے برابر
لیکر باریک پیس کر حل کیے ہوئے پارہ اور گندھک میں ملا کر اس کو ایک دن بھانگرے کے عرق میں

گھول کرے پھر گوڑے کے رس میں تین دن تک کھرل کرے پھر اس کی آدھی رتی کی گولی باندھے
ایک گولی دس دن تک ہر روز کھاوے تو سنپات۔ چھپی۔ سنگرہنی۔ کھانسی۔ مرگی۔ ان عارضوں کو
یہ رس دور کرتا ہے اس کا نام آنند بھیرون رس ہے۔

## ہچکی کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

گرم۔ بادی۔ بھاری۔ روکھی۔ سیلی ہوئی وغیرہ چیز کھانے سے اور منہ میں مٹی جانے محنت کرنے
راہ چلنے۔ پاخانہ اور پیشاب روکنے۔ بھوکے رہنے سے آدمی کو ہچکی۔ سانک۔ کھانسی
پیدا ہوتی ہے۔

ہچکی کی شکل ﴿ ہوا وہ نوں پسلی اور آنتوں میں تکلیف دیتی ہوئی منہ سے ہو کر بڑی آواز سے
جان کی زائل کرنے والی منہ سے خوفناک آواز نکالتی ہے اس کو عام لوگ ہچکی بولتے ہیں وہ باد
اور بلغم سے مل کر پانچ قسم کی ہے۔ انجا۔ جملا۔ چھدرا۔ گمبھیر۔ مہتی۔

ہچکی کی پہلی شکل ﴿ گلا۔ اور چھاتی بھاری اور منہ کسیلا ہو۔ کوکھ میں اپھار رہے تو جاننا چاہیے
کہ اس کے ہچکی پیدا ہوگی۔

انجا ہچکی کی علامتیں ﴿ کھانا بہت کھاوے۔ پانی بہت پیے اس سے باد مفسد ہو اور ہچکی
جانے والی ہو آدمی کو انجا ہچکی پیدا کرتی ہے۔

جملا ہچکی کی علامتیں ﴿ ٹھہر ٹھہر کر دو دو ہچکیاں آویں سر اور کندھوں کو کنپاوے۔ اسکو
جملا ہچکی کہتے ہیں۔

چھدرا ہچکی کی علامتیں ﴿ ٹھہر ٹھہر کر آہستہ آہستہ گلے اور چھاتی کے جوڑوں میں رعشہ پیدا
کرے اس کو چھدرا ہچکی کہتے ہیں۔

گمبھیر ہچکی کی علامتیں ﴿ ناف سے خوفناک ہو کر اٹھے اور روز زیادہ ہو اور بے تعداد فساد
کرے اس کو گمبھیر ہچکی کہتے ہیں۔

مہتی ہچکی کی علامتیں ﴿ سب مرم استھانوں میں درد کرتی ہوئی اور سب بدن کو کنپاتی ہوئی
چلے اس کو مہتی ہچکی کہتے ہیں۔

لاعلاج ہچکی کی علامتیں ﴿ جس کو ہچکی آتے ہوئے بدن کانپے اور اونچی نظر

ہو جاوے اور اندھیرا ہو جاوے اور کھانے سے نفرت ہو چھینک بہت آوے یہ دونوں گمبھیرا اور مہتی ہچکی لاعلاج جانو۔

**ہچکی کا علاج** } پرانا یام یعنی دم چڑھانے یا کسی طرح دہشت کھانے اور خوفناک بات سننے اور باد اور بلغم کے گھٹانے والی چیز کے کھانے سے ہچکی دور ہوتی ہے یا بکری کے دودھ میں سونٹھ کو پکا کر سونٹھ سمیت دودھ پیے تو ہچکی دور ہو یا بجورے کے رس میں جو کا ستو اور سیندھا نمک ملا کر کھاوے تو ہچکی جاوے یا زنجبیل پیپل۔ شہد سے چاٹے تو ہچکی جاوے یا مکھی کی بیٹ دودھ میں پیس کر ناس لے تو ہچکی جاوے یا قند سیاہ اور زنجبیل پانی میں پیس کر ناس لے تو ہچکی دور ہو یا کانس کے جڑ کے رس میں شہد ملا کر ناس لے تو ہچکی دور ہو یا مور کے پر کی راکھ شہد سے چاٹے تو ہچکی دور ہو یا بجورے کی کیسر میں سیندھا نمک ملا کر کھاوے تو ہچکی جاوے یا پوہکر مول۔ جوا کھار۔ فلفل سیاہ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر بقدر دو درم گرم پانی سے کھاوے تو ہچکی دور ہو یا ہلدی اور ماش کو پیس کر خوب سلگتے ہوئے انگاروں پر رکھ کر حقے میں پیے تو خوف دینے والی ہچکی بھی دور ہو یہ بید نود میں لکھا ہے یا سن کی چھال کو پیس کر اس کو حقے میں پیے تو ہچکی دور ہو۔ یا زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل جواسہ۔ کائپھل۔ کرینی۔ پوہکر مول۔ کاکڑا سنگی۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر بقدر دو درم شہد سے چاٹے تو ہچکی۔ کھانسی۔ سانس دور ہو۔ یا پت پاپڑا۔ پیپل۔ یہ دونوں بقدر دو درم اور قند سیاہ پانچ درم لے کر ان کا جوشاندہ پیے تو ہچکی جاوے یا دس درم اسالو کے جوشاندہ کو چھان کر پیے تو ہچکی بہت جلد دور ہو۔ یہ بید رہس میں لکھا ہے یا ملیٹھی ایک درم شہد کے ساتھ چاٹے تو ہچکی دور ہو۔ یا مصری یا پیپل ایک درم شہد کے ساتھ چاٹے تو ہچکی جاوے۔ یا دودھ میں گھی ڈال کر گرم گرم پیے تو ہچکی جاوے۔ یہ سشرت میں لکھا ہے۔ یا بجورے کا رس شہد اور نمک سیاہ ملا کر کھاوے تو ہچکی ضرور دور ہو۔ یہ بید سربس میں لکھا ہے۔ یا کیتھ اور آملہ کا رس شہد میں ملا کر پیئے تو ہچکی اور سانس دور ہو۔ یہ کاشی ناتھ پدہت میں لکھا ہے۔ یا دار چینی۔ الائچی۔ ناگیسر۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل یہ ایک سے ایک زیادہ لے اور ان کو باریک پیس کر گھی ملاوے اور ان سب کی دو چند مصری ملا کر دو درم پانی کے

ساتھ کھاوے تو ہچکی۔ اجیرن یعنی بدہضمی۔ بواسیر۔ سانگ۔ کھانسی۔ ان سب بیماریوں کو دور
کرتا ہے یہ اٹلہ چورن برند میں لکھا ہے۔

## سوانس یعنی ضیق النفس کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جن چیزوں کے کھانے سے ہچکی پیدا ہو انھیں چیزوں کے کھانے سے سوانس روگ
ہوتا ہے وہ پانچ قسم کا ہے۔ مہا سوانس۔ اوردہ سوانس۔ چھن سوانس۔ تمک سوانس
چھدر سوانس۔

**سوانس روگ کی پہلی شکل** چھاتی میں درد سول۔ اپھارہ پاخانہ اور پیشاب ہوا اترے
منہ میں رسوں کی لذت نہ آوے۔ کنپٹی میں درد ہو تو جاننا چاہیئے کہ سوانس
روگ ہوگا۔

**سوانس روگ کی پیدائش** سب بدن میں جو ہوا پھرتی ہے وہ بلغم سے مل کر سب
نسوں کو روکتی ہے تب وہ ہوا پھرنے سے بند ہو کر دمے کو ظاہر کرتی ہے۔

**مہا سوانس کی علامتیں** جو آدمی دم سے بھر کر جھکے اور اونچے ہو کر مست بیل کے
مانند برابر دم لے ہوش جاتا رہا ہو اور آنکھیں جلد جلد حرکت کرتی ہوں اور دم لیتے ہوئے
منہ اور آنکھیں پھٹ جاویں اور منہ سے بولا نہ جاوے اور کمزور ہو جاوے اور دم کی آواز
دور تک سنائی دے تو مہا سوانس جانو ایسی سوانس والا جلد مر جاوے۔

**اوردہ سوانس کی علامتیں** اونچی سانس لے نیچے نہ آوے بلغم سے منہ بھر جاوے
اونچی نظر ہو۔ آنکھیں ترتراٹ اور اس دم سے تکلیف ہو۔ آنکھیں گھومیں غفلت اور نفرت
ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو اوردہ سوانس جانو یہ آدمی کو مار ڈالتا ہے۔

**چھن سوانس کی علامتیں** سب بدن کی پانچوں ہوا سے تکلیف پا کر ٹوٹا دم لے یا
تکلیف پا کر دم نہ لے اور جھکے پیشاب یا پاخانہ بند ہو کر اپھارہ ہو اور اس کو پسینہ آوے
اور آنکھیں پھٹ جاویں اور سانس لیتے وقت آنکھیں سرخ ہو جاویں ہوش جاتا رہے
بدن کا رنگ اور کا اور ہو جائے تو وہ آدمی جلد مر جاوے۔

**تمک سوانس کی علامتیں** بدن کی ہوا الٹی چلے ناک کو روک دے تب کندھے

اور سر پکڑ کر بلغم کو ظاہر کرتا ہے۔ تب یہ آواز گلے میں جاکر گھر گھر بولتی ہے۔ پھر جان کی زائل کرنے والا دم کرتا ہے تب آدمی دم کے زور سے تکلیف اٹھاتا ہے اور جب اُس کا ہاضمہ رک جاتا ہے تب وہ آدمی دم لیتے وقت بیہوش ہو اور بلغم بھی چھوٹے تب تکلیف پاکر منھ سے بلغم جاوے تب وہ دو ایک گھڑی آرام پاتا ہے اور تب ہی اس سے بولا بھی جاتا ہے اور جب وہ سووے تب دم ہو آئے نیند نہ آوے بیٹھے ہی چین پڑے اور گرمی اچھی معلوم ہو آنکھوں پر سوجن ہو پیشانی میں پسینہ آوے منھ سوکھے دھونکنی کے مانند دم لے مینھ کی ہوا اور ٹھنڈی چیز اور میٹھی چیز کھانے سے بڑھے یہ علامتیں ہوں تو تمک سوانس کی علامتیں جانو یہ بیماری بھی نہیں جاتی۔

چھدر سوانس کی علامتیں } روکھی چیز کھانے سے۔ غم سے معدہ کی ہوا سے چھدر سوانس ظاہر ہوتی ہے وہ آدمی کو بہت تکلیف نہیں دیتی اور کھانے پینے کو بند نہیں کرتی اور حواسوں میں درد نہ رہے یہ علامتیں چھدر سوانس کی جانو یہ چھدر سوانس طاقتور آدمی کے ہو تو با علاج ہے اور تمک سوانس والا مشکل سے اچھا ہو اور مہا سوانس۔ چھن سوانس یہ مار ڈالنے والی ہیں۔

سوانس روگ کا علاج } نمک میں تیل ڈال کر نیم گرم چھاتی کو سینکے تو سوانس دے یا ادرک کا رس شہد میں ملاکر چاٹے تو یہ بیماری جاوے یا ادرک کا رس اور شہد دونوں دو سیر ملاکر ایک تولہ ہر روز کھاوے تو سوانس دور ہو۔ یا دشمول۔ کچور۔ راسنا۔ پیپل۔ زنجبیل پوہکر مول بھارنگی۔ کاکڑا سنگی۔ گلو۔ چترک۔ یہ سب برابر لے کر ہو تو ر کا جوشاندہ دے تو کھانسی۔ سانک پسلی کا درد ضرور دور ہو۔ یا پیٹھے کی جڑ کو پیس کر بقدر ایک تولہ گرم پانی سے کھاوے تو کھانسی۔ سانک۔ یقیناً دور ہو۔ یا ہلدی۔ فلفل سیاہ۔ داکھ۔ پیپل۔ راسنا۔ کچور۔ ان سب کو برابر لے کر۔ باریک پیس کر بقدر ایک درم تیل یا قند سیاہ کے ساتھ کھاوے تو سانک کا عارضہ دفع ہو یا پاؤ آثار بھارنگی کو اوٹا کر رس نکالے اس میں دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی چاشنی کرے اُس چاشنی کے پکنے میں پاؤ سیر پوست ہلیلہ کوٹ چھان کر ڈالے جب چاشنی ٹھنڈی ہو تو بارہ تولہ شہد ڈالے پھر زنجبیل ۲ تولہ۔ ریج دو تولہ۔ پیپل دو تولہ

ترنج دو تولہ۔ ناگ کیسر دو تولہ۔ جوا کھار ۴ تولہ۔ باریک پیس کر اس چاشنی میں ملاوے پھر ایک
تولہ ہر روز کھاوے تو کھانسی۔ بواسیر۔ گولا۔ چھینی۔ عارضے شکم کے یہ سب دور ہوں۔ یہ بھارنگی
کا اولیہ ہے۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں تحریر ہے۔ یا پارہ دو درم۔ گندھک مصفا دو درم
سنگی مہرہ مصفا دو درم۔ بھنا ہوا سہاگہ دو درم۔ مینسل دو درم۔ فلفل سیاہ دو درم۔ زنجبیل دو درم
پیپل دو درم۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اور اس میں یہ دوائیں ملاوے پھر ادرک
کے رس کی ایک پٹ دے کر ایک رتی روز کھاوے تو سانک دور ہو اس کا نام سواس
کٹھار رس ہے یا دھتورے کے بیج ایک سے بڑھا کر پانچ تک تیس دن کھاوے تو سانک کا
عارضہ دور ہو یا پارہ ایک حصہ گندھک آدھا حصہ ان کے برابر تانبے کی راکھ لے کر پھر
ان تینوں کو گھیکوار کے پٹھے کے رس میں کھرل کرے پھر اس کو تانبے کی ڈبیا میں رکھ کر بالو
کے جنتر میں ایک دن پکا کر بناوے پھر بقدر دو رتی پان میں ڈال کر کھاوے تو سانک کا
عارضہ دور ہو۔ یہ بید بنود میں لکھا ہے۔ یا کاکڑا سنگی۔ زنجبیل۔ پیپل۔ ناگر موتھہ۔ فلفل سیاہ۔
پوہکر مول۔ کچور۔ ان سب کو برابر لے اور سب کے برابر مصری لے کر پھر باریک پیس کر
بقدر دو درم گلو۔ اڑوسہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ چیب۔ چترک۔ زنجبیل اُن کے جوشاندے کے
ساتھ اس کو کھاوے تو سانک کا عارضہ دور ہو۔ یہ چکردت میں لکھا ہے۔ یا پیپل۔
پوہکر مول۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ کچور۔ کنول گٹہ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک
پیس کر ان کے برابر قند سیاہ میں چنے کے برابر گولی باندھے ایک یا دو یا تین
گولی ہر روز کھاوے تو سانک کا عارضہ دور ہو۔ یا پارہ۔ گندھک سار مصفا۔ زنجبیل ترنج
فلفل سیاہ۔ ناگ کیسر۔ ناگر موتھہ۔ بائے بڑنگ۔ سنبھالو۔ کبیلا۔ پیپلا مول پارہ۔ گندھک سار
ان تینوں سے دو گنی لے کر پھر سب کو باریک پیس کر جل پیپل کے رس سے تین پٹ دے پھر
اسکی چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سانک۔ کھانسی۔ بواسیر۔ بھگندر۔
چھاتی اور پسلی کا درد۔ سنگرہنی۔ عارضہ شکم۔ سب طرح کے جریان کے عارضے ان سب
بیماریوں کو یہ مہودھ رس دور کرتا ہے۔ یہ سب سنگرہ میں لکھا ہے۔ یا پارہ گندھک صاف
کی ہوئی سار۔ سہاگہ راسنا۔ بائے بڑنگ۔ ترپھلا۔ دیودار۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ گلو۔ پیپل

کنول گٹہ۔ سنگی مہرہ مصفا پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان سب کو برابر لے اور پھر بار ایک
پیسکر ان حل کی ہوئی ادویات میں ملا کر شہد میں ایک یا دو رتی کی گولی باندھے۔ ایک گولی
ہر روز کھاوے تو سانگ دور ہو یہ امرت آرنو رس ہے اور بید رہس میں لکھا ہے۔ یا پارہ اور
گندھک برابر لے کر ان کو پیس کر چولائی کے رس میں پانچ روز کھرل کرے پھر بجوسی میں
بالکا جنتر میں پکاوے ایک دن بعد اس میں سے دو رتی پان میں کھاوے تو سانگ اور ہچکی
دور ہو۔ اس کا نام میگھ ومبر رس ہے اور درووت لپنک میں لکھا ہے۔

## چھٹا باب

## سُر بھید اروچک۔ چھبرو ہور چھاد وغیرہ کے بیان میں

## سُر بھید روگ کی پیدایش اور علامت اور علاج۔

آدمی کے بہت بولنے اور زہر وغیرہ کے کھانے اور اونچی آواز کے پڑھنے اور گلے میں کسی طرح کی
چوٹ لگنے سے باد اور بلغم فاسد ہو کر گلے کی آواز کی بہنے والی جو نسیں ہیں ان میں رہ کر سر بھنگ یعنی
کو پیدا کرتا ہے وہ چھ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کا۔ بدن کے لوٹنے کا۔ چھئی روگ کا۔
باد کے سُر بھنگ کی علامتیں} جس کی آنکھیں۔ منہ۔ پاخانہ۔ پیشاب سیاہ ہو اور
ٹوٹے بول کے اور گدھے کی سی آواز ہو تو باد کا سر بھنگ جانو۔
صفرا کے سُر بھنگ کی علامتیں} جس کی آنکھیں۔ منہ۔ پاخانہ۔ پیشاب زرد ہو اور
بولنے کے وقت گلے میں جلن ہو تو صفرا کا سُر بھنگ جانو۔
بلغم کے سر بھنگ کی علامتیں} گلا ہمیشہ بلغم سے رکا رہے اور آہستہ آہستہ آدھا
بولا جاوے۔ رات کو بڑھ جاوے تو بلغم کا سُر بھنگ جانو۔
سنپات کے سر بھنگ کی علامتیں} جس میں باد صفرا بلغم کی سب علامتیں ملیں اُسکو
سنپات کا سُر بھنگ جانو اور یہ لاعلاج ہے۔
چھئی روگ کے سُر بھنگ کی علامتیں} منہ میں بولتے ہوئے دھواں نکلے تو
تو چھئی روگ کا سر بھنگ جانو۔ یہ بھی لاعلاج ہے۔
بدن کے فربہ ہونے سے جو سُر بھنگ ہو اُس کی علامتیں} گلے میں بولے

آواز سنائی نہ دے اور دیر سے بولے۔ گلا جلے۔ پیاس زیادہ لگے جی کے
یہ علامتیں ہوں اُسے بدن کا فربہ پن کا سربھنگ جانو۔ یہ بھی اچھا نہیں۔

{سربھنگ کا علاج} بادی کا سربھنگ ہو تو نمک اور تیل کی چیز کھانے سے دفع ہو۔ صفرا کا سربھنگ ہو تو روغن زرد اور شہد کے استعمال سے دور ہو۔ بلغم کا سربھنگ کھاری اور کڑوی چیزوں اور شہد وغیرہ کے کھانے سے جاوے یا گلے اور تالو کے مسوڑے کا خون نکلوانے سے سربھنگ دور ہو۔ یا گرم پانی کے پینے سے بادی کا سربھنگ دفع ہو یا گھی قند سیاہ کے استعمال سے بادی سربھنگ دفع ہو یا گرم دودھ کے پینے سے صفرا کا سربھنگ دور ہو یا کٹیلی دو سو تولہ بھر لے اور اس سے آدھا پیپلا مول اور اس سے آدھی چترک اور چترک کے برابر وسمول لے ان کو ایک من پانی میں اوٹاوے جب چار سیر پانی رہ جاوے تب چھان کر اس پانی میں دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی پتلی چاشنی کرے پھر اس چاشنی میں یہ سب دوائیں باریک پیس کر ڈالے اور ایک آثار شہد ڈالے پھر چار یا چھ تولہ ہر روز کھاوے تو سب طرح کا سربھنگ۔ سانس۔ کھانسی۔ ضعف معدہ۔ گلے کے عارضے۔ اپھارہ۔ امراض مثانہ۔ ان سب کو دور کرتا ہے یہ کٹیلی کا اولیہ ہے اور بھاو پرکاش میں لکھا ہے۔ یا اجمود۔ ہلدی۔ چترک۔ جواکھار۔ آملہ یہ سب برابر لے کر برابر پیس کر بقدر دو درم روغن زرد اور شہد کے ساتھ کھاوے تو خوفناک سربھنگ بھی دور ہو۔ یا پوست ہلیلہ۔ پیپل باریک پیس کر گرم پانی سے پیوے تو چھپنی روگ کا سربھنگ دور ہو۔ یہ بید بنود میں لکھا ہے۔ یا پوست بہیڑہ۔ سیندھا نمک۔ پیپل۔ آملہ ان سب کو باریک پیس کر گائے کے مٹھے میں یا گائے کے پیشاب سے پیوے تو یہ بیماری دور ہو یہ برند میں تحریر ہے یا جاپھل۔ پیپل۔ کھیل۔ بجوریا کیسر یہ سب باریک پیس کر شہد کے ساتھ چاٹے تو سربھنگ دور ہو اور دم راست اور کم ہو جاوے یہ جاپھل کا اولیہ ہے اور سرب سنگرہ میں لکھا ہے یا کلیجن کو منہ میں رکھ کر اس کا رس پیوے تو سربھنگ دور ہو۔ یا چب۔ املبید۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ڈانسرہ۔ بترج۔ زیرہ سفید۔ چترک۔ الائچی۔ ان سب کو برابر لیکر باریک پیس کر بقدر دو درم پرانے تین برس

کے قندسیاہ میں کھائے تو سر بھنگ۔ خناق۔ بلغم کا عارضہ۔ تنفریہ سب دور ہوں یہ چیب کا چورن ہے یا تانبے کی راکھ۔ پارے کی راکھ سار۔ ان تینوں کو برابر لے کر پھر ان میں کنٹیلی کے پھلوں کے رس کی اکیس پٹ دے پھر اس کی گولی مونگ کے برابر باندھے اور ایک گولی منہ میں رکھے تو سر بھنگ دور ہو۔ یہ گورکھ ناتھ جی کی گولی ہے یا براہمی بچ۔ پوست ہلیلہ۔ اڈوسہ۔ پیپل۔ یہ سب برابر لے اور باریک پیس کر بقدر دو درم شہد کے ساتھ چودہ روز کھائے تو سر بھنگ دور ہو اور اس کا دم کنگری سا ہو اور یہ علاج بیدرہس میں لکھا ہے۔

## اروچک یعنے نفرت کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

فکر۔ غصہ۔ طمع۔ خوف۔ دل کی رو کنے والی خوراک۔ اور بری طرح کی صورت کو دیکھنے اور بدبو کے سونگھنے سے آدمی کے باد صفرا۔ بلغم۔ یہ تینوں ارچ نام کے عارضے کو پیدا کرتے ہیں اور وہ پانچ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کا۔ رنج وغیرہ کا۔

بادکی نفرت کی علامتیں } کھٹا۔ کسیلا منہ۔ چھاتی میں درد ہو۔ اشتہا جاتی رہے تو بادکی ارچ جانو۔

صفرا کے ارچ کی علامتیں } کڑوا۔ کھٹا۔ گرم بے لذت۔ سلونا پن۔ جس کے منہ میں ہو اور بدن میں جلن اور منہ سوکھے تو صفرا کی ارچ جاننا چاہیئے۔

بلغم کے ارچ کی علامتیں } منہ میٹھا ہو۔ نفرت ہو۔ بدن بھاری رہے۔ قبض ہو لعاب گرے۔ بدن میں ہر جگہ پر درد ہو تو بلغم کی ارچ جانو۔ یہ سب علامتیں ملی ہوں تو سنپات ارچ جانو۔

رنج سے پیدا ہوئی نفرت کی علامتیں } پیٹ میں بھوک رہے اور منہ سے کھایا نہ جاوے تو رنج کی ارچ جانو۔

ارچ کی شکل } منہ میں لقمہ لیتے وقت آدمی کو کچھ لذت معلوم نہ ہو تو جانو کہ ارچ کا عارضہ ہے۔

بھکت ودیش کی علامتیں } کھانے کی خواہش ہو مگر خوراک کے دیکھنے سے نفرت ہو تو اسکو بھگت ودیش جانو یہ مادھوی میں لکھا ہے۔

بھگت و ویش کا علاج کھانے سے پہلے سیندھا نمک اور ادرک کھاوے تو بھوک لگے اور گلا اور زبان درست ہو اور شہد میں ادرک کا رس ملا کر پیے تو نفرت۔ سانک۔ کھانسی جاوے یا پختہ املی کا شربت مصری ڈال کر بناوے اور اس میں الائچی۔ لونگ۔ بھیم سینی کافور ملا کر اس شربت کو ملا کر پیے یا کلی کرے تو ارچ جاوے یا ادرائی۔ زیرہ۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ زنجبیل۔ سیندھا نمک۔ ان سب کو برابر پیس کر انداز کے برابر گاے کے میٹھے دہی کو کپڑے میں چھان کر اس میں ڈال کر پیے تو ارچ دور ہو اور بھوک بڑھے یا گائے کے دہی کو کپڑے میں چھان کر اس مصری۔ الائچی۔ بھیم سینی کافور۔ لونگ۔ فلفل سیاہ انداز کے موافق باریک پیس کر ملا کر پیے تو بہت جلد ارچ جاوے یا انار دانہ چار تولہ۔ مصری آٹھ درم۔ زنجبیل دو تولہ۔ فلفل سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو درم۔ تج دو درم۔ پترج دو درم۔ ناگ کیسر دو درم۔ ان سب کو باریک پیس کر بقدر دو درم پانی سے کھاوے تو نفرت جائے۔ یہ واڈماد چورن ہے۔ یا لونگ۔ کنکول۔ فلفل۔ خس۔ چندن تگر۔ کنول گٹہ۔ زیرہ سیاہ۔ نیتر بالا۔ اگر۔ پیپل۔ زنجبیل۔ ناگ کیسر۔ چترک۔ الائچی۔ بھیم سینی کافور۔ جائپھل۔ بنسلوچن۔ یہ سب برابر لے کر اور ان کی آدھی مصری لے پھر باریک پیس کر بقدر ایک درم پانی کے ساتھ کھائے تو نفرت۔ بدہضمی۔ قبض کھانسی۔ ہچکی۔ ارچ روگ سنگرہنی۔ اتیسار۔ جریان۔ ان سب عارضوں کو یہ لونگاد چورن دور کرتا ہے یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں یا طباشیر۔ بڑی الائچی کے بیج۔ انار دانہ۔ زیرہ یہ سب چھ چھ ماشہ بھر لے اور پیپلامول۔ چیب۔ چترک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ اجمود۔ ڈانسرہ۔ امل بید۔ اسگندھ۔ اجوائن کیتھ۔ یہ چھ چھ ماشہ اور مصری آٹھ تولہ بھر لے کر ان سب کو ہم وزن باریک پیس کر بقدر دو درم ہر روز پانی کے ساتھ کھاوے تو نفرت سانک۔ کھانسی۔ درد۔ قے۔ رکت۔ پت ان سب بیماریوں کو دور کرتا ہے یہ بڑا املاوک چورن ہے اور سار سنگرہ میں لکھا ہے۔ یا جوا کھار۔ سجی۔ بھنا ہوا سہاگہ۔ پانچوں نمک۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ پیپلا سار۔ بھیم سینی کافور۔ لونگ۔ چیب۔ چترک۔ انار دانہ ڈانسرہ۔ ادرک یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر اجوائن کے عرق میں تین پٹ دے پھر لیموں کے رس کی پانچ پٹ دے پھر امل بید کے رس کی تین پٹ دے پھر چنے کے برابر گولی ہر روز کھاوے

و نفرت بدہضمی۔ جریان۔ گولا۔ کھانسی۔ اور بلغم کے طرح طرح کے عارضوں کو طرح طرح کے بدرتوں سے یہ اگن کمار رس دور کرتا ہے۔

## قے کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

بہت مرغن اور بدبودار چیز کھانے سے اور پیٹ میں کیڑے پڑنے سے محنت کرنے اور خوف دبدہضمی اور آنتوں کے فساد اور پیاس لگنے اور بدبودار چیز کے دیکھنے اور عورت کے حمل رہنے اور بہت جلد کھانا کھانے سے باد۔ صفرا۔ بلغم فاسد ہو کر بدن میں درد کر کے منہ کے ذریعہ سے سب کھایا پیا نکال دیتے ہیں اسکو لوگ قے کہتے ہیں۔ وہ پانچ قسم کی ہے۔ باد۔ صفرا۔ بلغم سنپات۔ بدبودار چیز کے دیکھنے سے۔

قے کی پہلی شکل } پہلے چھاتی سے کھاری اور کھٹا کھٹا پانی گرے اور ڈکار نہ آوے لعاب گرنے لگے اور منہ کھاری ہو جاوے اور کھانے پینے کی اشتہا جاتی رہے تب جاننا کہ قے ہو گی۔

باد کے قے کی علامتیں } چھاتی اور پسلی میں درد ہو۔ منہ سوکھ جاوے پیشانی اور ناف میں درد ہو۔ سانگ۔ دمہ اور سر بھید ہو۔ ڈکار کی آواز بلند ہو قے میں جھاگ آوے قے کا رنگ سیاہ اور کسیلا ہو اور بہت زور سے قے تھوڑی ہو۔ تکلیف بہت آوے یہ علامتیں بادی قے کی ہیں۔

صفراوی قے کی علامتیں } غش اور پیاس ہو اور منہ سوکھ جاوے۔ پیشانی گرم رہے۔ تالو اور آنکھوں میں گرمی رہے۔ اندھیرا اور چکر آویں۔ اور گرم۔ ہری سرخ قے کرے تو صفرا کی قے جانو۔

بلغم کی قے کی علامتیں } اونگھائی آوے۔ منہ میٹھا ہو۔ بلغم تھوکے نیند آوے۔ اشتہا نہ ہو۔ بدن بھاری رہے۔ چکنی۔ میٹھی۔ ٹھنڈی۔ بلغم سمیت قے کرے۔ روئیں کھڑے ہوں۔ یہ علامتیں ہوں تو بلغمی قے جاننا چاہیے۔

سنپات کی قے کی علامتیں } درد ہو۔ کھانا ہضم نہ ہو۔ نفرت۔ دمہ پیاس۔ جلن جریان یہ سب ہمیشہ زیادہ رہیں۔ اور نمکین۔ نیلی۔ کھٹی۔ ٹھنڈی گرم لعاب دار قے کرے تو سنپات کی قے جانو۔

## بدبودار چیز کے دیکھنے سے جو قے ہو اس کی علامتیں

ابکائی آگر قے کرنے لگے۔

**قے کی بیماری کا علاج** } کشنیز۔ زنجبیل۔ دسمول۔ ان کا جوشاندہ پیے تو باو کے فساد کی
قے دور ہو یا گھی میں سیندھا نمک ڈال کر پیے تو بادی قے رفع ہو۔ یا مونگ۔ آملہ۔ ان
دونوں کو اوٹا کر رس نکال کر گھی اور سیندھا نمک ڈال کر پیے تو بادی قے دور ہو۔ یا ماش
مونگ۔ مسور اور جوان کے آٹے کا اروا نکال کر اور اس میں شہد ڈال کر پیے تو صفرا کی
قے دور ہو یا آملہ کے رس میں چندن اور شہد ملا کر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا گلو۔
پوست نیم۔ پٹول۔ بہیڑے کے پتے۔ ترپھلا۔ ان کا جوشاندہ کر کے شہد سے پیے تو صفرا کی
قے دور ہو۔ یا پت پاپڑے کے جوشاندہ میں شہد ڈال کر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا کھیلوں کا ستو
یا مکھی کی بیٹ۔ مصری۔ چندن۔ شہد ملا کر چاٹے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا مسور کا ستو۔ مصری ملا کر کھائے
مکھی۔ مصری۔ شہد ملا کر کھائے۔ تو صفرا کی قے دور ہو۔
تو صفرا کی قے جاوے یا اتار کے رس میں شہد ملا کر پیے تو صفرا کی قے دور ہو
یا چانوں کے پانی میں شہد ملا کر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا الائچی ناگرموتھا ناگ کیسر
چانوں کی کھیل۔ سرسوں سفید۔ چندن۔ مصری۔ بھوپلا۔ بیر کی مینگی۔ لونگ۔ پیپل۔
ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر دو تولہ یا چار تولہ شہد سے چاٹے تو تینوں طرح
کے فسادوں کی قے دور ہو یا پیپل کی چھال کو جلا کر پانی میں بجھا کر وہ پانی پیے تو قے کی
بیماری دور ہو۔ یا بیر کی مینگی۔ آملہ کی مینگی۔ پیپل۔ مکھی کی بیٹ ان کا جوشاندہ کر اس میں
شہد اور مصری ملا کر پیے تو قے دور ہو۔ یہ سب علاج بید بنود میں لکھے ہیں یا جامن اور آنب
کے پتے پانی میں اوٹا کر اس پانی میں کھیل کا آٹا ڈال کر شہد ملا کر پیے تو خوفناک قے
بھی دفع ہو جو بدبودار چیز کے دیکھنے سے قے پیدا ہوتی ہے وہ اچھی چیز کے دکھانے
سے جاوے اور جو آنتوں سے قے پیدا ہوتی ہے وہ فاقہ کرانے سے جاوے یہ علاج
بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا کیسر ایک ماشہ۔ الائچی دو ماشہ۔ شنگرف تین رتی اس کو
شہد سے چاٹے تو قے جاوے۔

# پیاس کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

خوف۔ محنت۔ کمزوری سے۔ جو صفرا بڑھتا ہے وہ باد سے مل تالو میں جاکر بیماری کو پیدا کرتا ہے اور پانی کی لے جانے والی نسوں کو روک کر۔ باد صفرا۔ بلغم۔ یہ تینوں سات قسم کی پیاس کو پیدا کرتے ہیں۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ ہتھیار وغیرہ سے چوٹ لگنے کی کمزوری کی آنوں کی۔ کھانا کھانے کی۔

**پیاس کی بیماری کی شکل}** بار بار پانی پیئے اور سیری نہ ہو۔ ہمیشہ پانی پینے کی خواہش دل میں رہے تو جانو کہ پیاس کا عارضہ ہے۔

**بادی پیاس کی علامتیں}** منہ اتر جاوے۔ کنپٹی اور سر میں درد ہو آوے ناک رک جائے۔ منہ کا ذائقہ جاتا رہے۔ ٹھنڈا پانی پینے سے پیاس زیادہ ہو۔ تب جانو کہ بادی پیاس ہے۔

**صفرا کی پیاس کی علامتیں}** بیہوشی ہو۔ کھانا اچھا معلوم نہ ہو۔ جلن ہو۔ بدن میں تپ ہو۔ پاخانہ۔ پیشاب اور آنکھیں زرد ہوں۔ یہ علامتیں صفرا کی پیاس کی جانو۔

**بلغم کی پیاس کی علامتیں}** جٹھراگن۔ یعنی قوت ہاضمہ کو بلغم روکتا ہے۔ تب وہ آگ کی گرمی پانی کی لے جانے والی نسوں کو سکھا کر بلغم کی پیاس کو پیدا کرتا ہے تب آدمی اس پیاس سے دق ہوتا ہے اور اسکو نیند بہت آوے۔ بدن بھاری ہے۔ منہ میٹھا اور بدن سوکھتا جاوے تب جانو کہ اس کو بلغم کی پیاس ہے۔

## ہتھیار وغیرہ کی چوٹ سے جو پیاس ہوتی ہے اس کی علامتیں

ہتھیار وغیرہ کے لگنے سے بدن سے خون نکلنے سے نہایت درد ہوتا ہے اس سے پیاس لگتی ہے۔

## چھینا یعنی کمزوری کے پیاس کی علامتیں

چھاتی میں درد ہو۔ رعشہ پیدا کرے منہ سوکھ بدن شل پڑ جائے پیاس بہت لگے۔ پانی پینے سے سیری نہ ہو اور یہی علامتیں آنوں کے پیاس کی بھی ہیں۔

## کھانے کے بعد پیاس لگے اس کی علامتیں

بہت مرغن۔ کھٹا۔ نمکین۔ بھاری کھانا کھایا ہو تب اسی وقت پیاس لگتی ہے۔

پیاس کے فساد } آواز بیٹھ جائے۔ گلا اور تالو سوکھے۔ بخار۔ غفلت۔ سانس۔ کھانسی
ہو تو پیاس والا مرجائے۔

پیاس کے عارضے کا علاج } باد کی پیاس والے کو گرم کھانا اور اچھا پانی دے
تو پیاس دور ہو یا دہی گرہ ملا کر کھائے تو بادی پیاس دور ہو۔

صفرا کی پیاس کا علاج } سونے چاندی کا بجھا ہوا پانی پیئے تو صفرا کی پیاس دور ہو
یا کشنیز رات کو بھگو کر سویرے مصری ملا کر پیئے تو صفرا کی پیاس دور ہو۔
یا مصری کے ٹھنڈے شربت سے صفرا کی پیاس جائے یا انار کے شربت میں مصری ملا کر پیئے تو
گھونٹ کر مصری ملا کر پیے تو صفرا کی پیاس جائے یا ٹھنڈی جگہ میں رہنے اور گیلا کپڑا پہننے سے صفرا کی پیاس دور ہو
صفرا کی پیاس جاوے۔
یا کافور۔ چندن۔ اگر۔ ماتھے پر لگانے سے صفرا کی پیاس دور ہو۔

بلغم کی پیاس کا علاج } تیکھی۔ کڑوی۔ گرم چیز کھانے سے بلغم کی پیاس جاتی ہے۔
یا زیرہ۔ زنجبیل۔ نمک سیاہ پیس کر ان کو پانی سے کھاوے تو بلغم کی پیاس جاوے
یا عمدہ شراب کے پینے سے بلغم کی پیاس جاوے۔

جھینتا کی پیاس کا علاج } سانٹھی کے رس سے پیاس دور ہو یا برگد کا انکھوا۔ ملٹھی۔
کمیل۔ کنول گٹہ۔ ان کو باریک پیس کر گولی کر منہ میں رکھے تو پیاس دور ہو یا سیمر کے گوند کو
منہ میں رکھے تو پیاس جائے۔ یا بجھرے کی جڑ کیتھ۔ بیج انار۔ چندن سفید۔ پٹھانی لودھ
کی جڑ۔ ان کو پانی میں باریک پیس کر سر میں ملے تو پیاس۔ جلن۔ شوکھ۔ یہ سب جاویں۔

ہتھیار سے چوٹ لگنے کی پیاس کا علاج } بکرے کا خون پینے سے پیاس
جاوے یا بکری کی یخنی میں شہد ملا کر کھائے تو ہتھیار کے ضرب کی پیاس دور ہو یا کھیر میں
مصری ملا کر کھاوے تو یہ پیاس جاوے۔

آنتوں کی پیاس کا علاج } بیج۔ اور بیل کے جوشاندہ سے آنتوں کی پیاس دور ہو۔

دبلے اور کمزور آدمی کی پیاس کا علاج } دودھ کے پینے سے اسکی پیاس دور ہو۔
پیاس سے تکلیف پا کر اور غفلت میں آ کر آدمی جان چھوڑ دیتا ہے۔ اسلیے آدمی کو چاہیے کہ
پیاس کو نہ روکے تھوڑا تھوڑا سا ہمیشہ پیے یہ علاج بید نبود میں اور بھاو پرکاش میں تحریر ہیں۔

## غشی غفلت۔ بدہوشی۔ اونگھائی نیند سنیاس۔ عارضوں کی پیدایش

### علامت اور علاج

دبلے آدمی اور بہت بدپرہیزی کرنے والے کے پاخانے اور پیشاب روکنے اور چوٹ لگنے سے باہر والے حواس یعنی آنکھ کان وغیرہ جو ہیں ان میں باد صفرا۔ بلغم اندر جاکر ہوش دینے والی نسوں کو جلد اندھا کردیتی ہیں۔ تب آدمی کو لکڑی کے مانند زمین پر ڈال دیتے ہیں اسکو کچھ آرام و تکلیف کا ہوش نہیں رہتا اسکو لوگ غشی کہتے ہیں۔ وہ غشی چھ قسم کی ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ خونی۔ شراب کی زہر کی۔ پھر اس غشی میں صفرا ہوتا ہے۔ وہ اس کا خاص مالک ہے۔

غشی کی عموماً علامتیں } بدپرہیزی کرنے والے اور کمزور اور ناطاقت اور شراب کے پینے والے شخص کا غش کے پیدا کرنے والا تموگن بہت بڑھکر اور اسکو ڈھک کر دسوں حواسوں کی جگہ میں رہنے والے جو باد۔ صفرا۔ بلغم۔ ہوش بڑھانے والی نسوں کو ڈھک کر سکھ دکھ سے لکڑی کی طرح زمین پر ڈال دیتے ہیں اسکو بیدہوشی کہتے ہیں۔

غشی کی پہلی شکل } چھاتی میں درد ہو جمھائی آوے۔ دل میں نفرت ہو۔ ہوش کم ہوجائیں تب جاننا چاہیے کہ اس شخص کو بیہوشی کا عارضہ ہوگا۔

بادی بیہوشی کی علامتیں } سیاہ و سرخ چیزیں نظر آکر پھر اندھیرا نظر آوے پھر بدن میں رعشہ اور اعضا شکنی ہو چھاتی میں درد ہو۔ بدن دبلا ہو جاوے سرخ و سیاہ سایے نظر آدیں یہ علامتیں جس کے ہوں اس کو بادی غشی جانو۔

صفرا کی غشی کی علامتیں } جس کو آسمان سرخ اور ہرا اور زرد نظر آوے پھر بیہوشی ہوکر پسینا آوے پھر ہوش میں آکر پیاس معلوم ہو۔ بدن میں ٹھنڈا پسینا آوے اور جس کی سرخ اور زرد آنکھیں ہوں۔ اور منھ سے ٹوٹے الفاظ نکلیں۔ درست بولا نہ جائے۔ بدن کا رنگ زرد ہو تو صفرا کی بیہوشی جانو۔

بلغم کی غشی کی علامتیں } بادل سے گھرا ہوا جیسا آسمان نظر آوے۔ پھر بیہوشی ہو اور دیر میں ہوش آوے۔ بدن ٹھنڈے پسینے سے بھر جاوے اور لعاب بہت گرے تو بلغم کی بیہوشی جانو۔ اگر یہ سب علامتیں ملی ہوں تو سنپات کی بیہوشی جانو یہ بیہوشی

مرگی کے برابر ہے۔ یہ مرض بدبودار چیز کے دیکھے بغیر بھی ہوتا ہے۔

خون کی غشی کی علامتیں} آدمی کو خون کی بدبو آکر زمین اور آسمان میں اندھیرا معلوم ہو اور سب جگہ خون کی بدبو آوے۔ فقط ایک ہی جگہ پر قائم رہے اور دم اچھی طرح نہ آوے پھر بیہوشی ہو تو خون کے فساد کی بیہوشی جانو اسی طرح چمپے وغیرہ پھول کے سونگھنے سے بیہوشی ہوتی ہے یہ اس کا مزاج ہے۔

شراب کی بیہوشی کی علامتیں} زیادہ شراب پی کر آدمی بہت بکے اور پھر سو جاوے پھر ہوش جاتا رہے اور زمین پر ہاتھ پاؤں پٹکے۔ جب تک بدن میں شراب کا نشہ رہے تب تک بدن میں رعشہ ہو اور بہت سووے۔ پیاس زیادہ لگے۔ یہ علامتیں شراب کی بیہوشی کی جانو۔

زہر کی بیہوشی کی علامتیں} جس نے زہر کھایا ہو اس کے بدن میں رعشہ ہو اور نیند بہت آوے ہوش جاتا رہے منہ کالا پڑ جاوے۔ اتیسار ہو۔ اشتہا جاتی رہے یہ علامتیں زہر کی بیہوشی کی جانو اور صفرا کی زیادتی سے بیہوشی ہوتی ہے۔

شنک کی علامتیں} رجوگن باد۔ اور صفرا جب ملتے ہیں تب شنک ہوتا ہے۔

تندرا یعنی اونگھائی کی علامتیں} باد۔ بلغم جب ملتے ہیں تب تندرا ہوتی ہے اور آدھی آنکھیں کھلی رہتی ہیں۔

نیند کی علامتیں} تموگن بلغم بڑھنے سے آدمی کا دل آزردہ ہوتا ہے اور دسوں حواس بھی تکلیف پاکر اپنا اپنا کام نہیں کرتے تب آدمی سوتا ہے۔

سنیاس کی علامتیں} چھاتی میں جو باد۔ صفرا۔ بلغم رہتے ہیں۔ وہ تینوں بگڑ کر آواز۔ بدن اور دل کی حرکات کو قبول کرکے کمزور آدمی کو لکڑی کے مانند بیہوش کرتے ہیں اس کو سنیاس کہتے ہیں۔

سب قسم کی بیہوشی کا علاج} تل وغیرہ کے سینکنے سے بادی بیہوشی دور ہو۔

صفرا کی بیہوشی کا علاج} ٹھنڈے شربت سے صفرا کی بیہوشی دور ہو۔ نہایت روشن اور چمکدار من کے پہننے سے بیہوشی دور ہو۔ کافور۔ چندن۔ ٹھنڈی چیز کے ملنے سے

بیہوشی دور ہو۔ یا بیر کی مغلی۔ بیتل چینی۔ خس۔ ناگ کیسر یہ چاروں بقدر پانچ درم لیکر ٹھنڈے پانی میں بھگو کر شربت بنا دے پھر اس میں شہد اور مصری ملا کر پیے تو بیہوشی دور ہو۔ یا انار شیریں کے شربت میں مصری ملا کر پیوے تو بیہوشی دور ہو۔ یا دا کھ کے شربت میں مصری ملا کر پیے تو بیہوشی جاوے یا صابون پانی میں گھول کر انجن کرے تو بیہوشی جاوے یا تخم سرس۔ پیپل۔ فلفل سیاہ۔ سیندھا نمک۔ یہ سب گائے کے پیشاب میں پیس کر انجن کرے تو بیہوشی دور ہو۔ یا مینسل۔ سونٹھ۔ لہسن۔ ان تینوں کو گائے کے پیشاب میں پیس کر انجن کرے تو بیہوشی جاوے۔ یا مینسل۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ بچ۔ فلفل سیاہ۔ یہ سب برابر لے کر پانی میں باریک پیسکر ناس دے تو بیہوشی جاوے۔

خون کی بیہوشی کا علاج ] سب طرح کے ٹھنڈے معالجوں سے یہ بیہوشی جاتی ہے۔

شراب کی بیہوشی کا علاج ] سب ٹھنڈے علاجوں سے یہ بیہوشی جاتی ہے۔ شراب کی بیہوشی میں اور تھوڑی سی شراب پیے تو شراب کی بیہوشی دور ہو۔

زہر کی بیہوشی کا علاج ] زہر کی بیہوشی والے کو مینڈک یا نیلا تھوتھ یا پھٹکری یا گرم پانی پیل وغیرہ سے کسی طرح قے کرائے تو یہ مرض دور ہو۔ یا پیپل۔ مارا پارہ۔ تانبے کی راکھ۔ خس۔ ناگ کیسر۔ یہ سب برابر لے کر اس میں سے بقدر ایک رتی ٹھنڈے پانی سے دے تو سب طرح کی بیہوشی جائے۔

چکر کا علاج ] دھماسے کے جوشاندہ میں روغن زرد ملا کر پیے تو چکر کی بیماری جاوے۔ یا آملہ ہلیلہ کے جوشاندہ میں گھی ڈال کر پیے تو چکر آنا بند ہو۔ یا زنجبیل۔ پیپل۔ بادیان۔ پوست ہلیلہ یہ سب دو دو تولہ بھونے کر بارہ تولہ بھر قند سیاہ لے کر پانچ پانچ درم کی گولیاں بنا دے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو چکر آنا دور ہو۔

تندرا یعنی اونگھائی کا علاج ] سیندھا نمک۔ کافور۔ مینسل۔ سرسوں۔ پیپل۔ مہوے کے پھول۔ ان کو گھوڑے کی جھاگ سے باریک پیسکر انجن کرے تو اونگھائی دور ہو اور نیند بھی دور ہو۔ یا تخم سہجنہ۔ سیندھا نمک۔ سرسوں ان کو کوٹ کر بکری کے پیشاب میں پیس کر ناس دے تو زیادہ غنودگی اور نیند دونوں جاویں۔ یا فلفل سیاہ۔ تخم سہجنہ۔ زنجبیل

پیپل یہ سب برابر لے کر اگست کے رس میں باریک پیس کر ناس لے تو غنودگی جاوے
یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں یا زنجبیل کے رس میں شہد اور مصری ملا کر پیے
تو بیہوشی جاوے۔ یا کوانچ کی پھلی لگانے سے بیہوشی جاوے۔

# ساتواں باب

## مداتی اور نماد صرع کے بیان میں

### مداتیہ یعنی شراب کے زیادہ نشہ کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

جو صفتیں زہر کھانے میں ہیں وہی شراب کے پینے میں بھی ہیں جو شخص بہت بری طرح
بدپرہیزی سے بہت شراب پیے اس کو مداتی وغیرہ بہت سے عارضے پیدا ہوتے ہیں اس لیے
شراب اچھے طریقے سے پینی چاہیے اس کو اچھی طرح پیے تو آب حیات کی سی صفتیں
کرے اور بری طرح پیے تو یہ بیماریوں کو پیدا کر کے زہر کے مانند مار ڈالتی ہے اسکے
لیے ایک مثال لکھتے ہیں کہ جیسے آدمی وقت پر اچھی طرح اندازہ سے کھانا کھاتا ہے
وہ کھانا آب حیات کے برابر فائدہ پہونچاتا ہے اور بدن کو تندرست کرتا ہے اور اگر اسی
خوراک کو جانور کے مانند تھوڑے بہت کا اندازہ نہ رکھ کر کھاوے تو وہی کھانا جھانی وغیرہ
بے تعداد بیماریوں کو پیدا کرتا ہے اور فوراً مار ڈالتا ہے ایسے ہی شراب اور زہر یہ دونوں
مار ڈالنے والے ہیں۔ مگر ان کو تدبیر سے استعمال کرے تو یہ دونوں آب حیات کے برابر
فائدہ پہونچاویں اور سب عارضوں کو دور کر کے ہمیشہ آدمی کو جوان رکھتے ہیں۔

**طریقے سے شراب پینے کا فائدہ** } صبح کے وقت ضروریات سے فارغ ہو کر چار تولہ بھر
طریقے سے شراب پیے اور دوپہر کے وقت مرغن خوراک کے ساتھ آٹھ تولہ پیے اور
شام کے وقت یا رات کو کھانے کے وقت سولہ تولہ شراب پیے تو یہ شراب آب حیات کا سا
فائدہ کرے بھوک کو زیادہ کرتی ہے اور بیماریوں کو نزدیک بھی نہیں آنے دیتی اور اچھے کھانے
کے ساتھ خوش ہو کر پیے تو جیسی صفتیں شراب میں کہی ہیں ویسی ہی کرے۔ وہ صفتیں یہ ہیں
باہ کی قوت بڑھائے۔ طبیعت خوش رکھے نور۔ عقل۔ قوت یادداشت۔ خوشی۔ آرام۔ غذا

غذا، نیند۔ ان سب کو شراب بڑھاتی ہے۔ اور اور طرح سے پیے تو مداتی وغیرہ بے تعداد عارضوں کو پیدا کرے وہ لکھتے ہیں کہ بکنے لگے۔ یاد جاتی رہے۔ زبان اور بدن کے حرکات پاگل کی طرح کرے۔ سستی ہو۔ جو کہنے کے لائق نہ ہو وہ کہے اور لکڑی کے مانند بے حس و حرکت بیکار رہے بے طور معاشرت کرے۔ بزرگوں کو نہ مانے۔ حرام اور حلال کی تمیز نہ رہے۔ ہوش جاتے رہیں۔ چھپی ہوئی بات کو ظاہر کر دے۔ اور بیماریوں کو پیدا کر کے بدن کو کمزور کرے بے طریقے پینے سے ہوتا ہے اور جو کھانا کھائے بغیر ہی پیے بار بار پیا ہی کرے اور غصہ کر کے پیے اور خوف کر کے پیے اور پیاسا ہو کر پیے آزردہ ہو۔ پیشاب اور پاخانہ زیادہ لگا ہو تو پیے یا زیادہ کھنائی کے ساتھ پیے یا حالت ناطاقتی میں پیے اور کسی طرح کی گرمی سے تکلیف پا کر پیے تو اس شخص کے مداتی وغیرہ بہت عارضے پیدا ہوتے ہیں۔

بادی کی مداتی کی بیماری کی علامتیں} ہچکی اور دمہ ہو۔ سر کانپے۔ پسلی میں درد ہو۔ نیند آئے۔ بہت بکے یہ علامتیں ہوں تو بادی کی مداتی جانو۔

صفرا کی مداتی کی علامتیں} پیاس بہت لگے۔ جلن اور بخار ہو۔ پسینا۔ غفلت۔ اتیسار یعنی اسہال ہو۔ چکر آویں۔ بدن کا رنگ ہرا ہو جائے تو صفرا کی مداتی کی علامتیں جانے۔

بلغم کی مداتی کی علامتیں} قے اور تنفر ہو۔ نمکین اور کھٹی چیزیں اچھی معلوم ہوں غنودگی ہو بدن بھاری ہو۔ یہ علامت ہو تو بلغم کی مداتی جانو اور سب علامتیں ہو تو سنپات کی ماتی جانے۔

پھرم دکی علامتیں} پینس۔ سردی۔ اعضا میں درد ہو۔ بدن بھاری رہے۔ منہ کی لذت جاتی رہے۔ پاخانہ اور پیشاب رک جاوے۔ غنودگی۔ نفرت اور پیاس ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو پہ مد جانو۔

پان اجیرن کی علامتیں} بہت اپھارہ۔ قے۔ جلن۔ بدہضمی ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو پان اجیرن جانو۔

پان بھرم کی علامتیں} چھاتی میں درد ہو۔ بدن میں درد ہو۔ بلغم تھوکے۔ منہ سے دھواں نکلے۔ بیہوشی۔ بخار۔ قے۔ سر میں درد ہو۔ شیرینی اور شراب کی رغبت ہو۔

یہ علامتیں ہوں تو باؤ بھرم جانو۔ سے ٹھنڈا لگے۔ اندر

لا علاج مداقی کی علامتیں } نیچے کا لب لٹک جاوے۔ بدن اور ہو۔ آنکھیں زرد اور سرخ

جلن ہو اور منھ میں تیل کی بو آوے۔ زبان۔ لب۔ دانت۔ سیاہ ہوں۔ تو

و نیلی ہو جاویں۔ ہچکی۔ بخار یا قے۔ پسلی میں درد۔ کھانسی۔ چکر۔ یہ علامتیں ہوں۔

مداقی لا علاج جانو۔

شراب کے طریقے سے نکلا ہوا

مداقی پدم مدپان اجیرن پان بھرم وغیرہ کا علاج } ہے کہ آگ کے جلنے والے کو آگ سے ہی

عمدہ آتو بادی مداقی کو دور کرے یہاں یہ مثل ہے۔ میٹھا انار۔ اجوائن۔ زیرہ۔ زنجبیل۔

بنا دے تو اچھا ہو یا بجورے کی کیسر۔ املبید۔ میٹھا بیر۔ پھر اس کو انداز سے

ان تینوں کو باریک پیس کر بجورے وغیرہ کے رس کی ان میں بیٹ دے یا ستو کے ساتھ

عمدہ شراب میں ڈال کر طریقے سے پیے یا اس میں سیندھا نمک ملا دے۔ اُن کو باریک

شراب پیے اور پرانی شراب پیے۔ یا نمک سیاہ۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔

پیس کر انداز کے موافق شراب میں ملا کر پیے تو باد کا مداقی دور ہو۔ یا چب۔ نمک سیاہ۔

بھنی ہوئی ہینگ۔ زنجبیل۔ اجوائن۔ ان کو باریک پیس کر شراب میں ملا کر پیے تو باد کا مداقی

جاوے۔ یا تیتر مرغ کا گوشت کھانے سے بادی مداقی دور ہو جاتا ہے۔ اوصاف موصوف

نوجوان سولہ برس کی عورت سے جماع کرے تو بادی مداقی دور ہو۔ یہ علاج بھاؤ پرکاش میں

لکھا ہے۔ یا داکھ۔ انار۔ چھوہارہ۔ مہوا۔ ان میں مصری ملا کر پیے تو بادی مداقی دور ہو یا

گائے کے مٹھے کو مصری ملا کر پیے تو بادی مداقی جاوے۔ یہ سارنگدھر میں لکھا ہے۔

صفراوی مداقی کا علاج } سب ٹھنڈی چیزوں سے صفراوی مداقی جاوے۔ یا ٹھنڈے

پانی میں مصری اور شہد ملا کر پیے تو صفراوی مداقی جاوے۔ یا میٹھے انار کے رس میں مصری ملا کر

پیے تو صفراوی مداقی جاوے یا خرگوش ہرن۔ لوے کا گوشت کھاوے تو صفرا کا مداقی جاوے

یا بکری کے گوشت کی یخنی میں ساٹھی کے چاول کھانے سے صفرا کا مداقی جاوے۔

بلغم کی مداقی کا علاج } چندن اور خس کے ملنے سے بلغم کا مداقی جاوے۔ یا جو اور گیہوں

کی روٹی کھانے سے بلغم کا مداقی جاوے یا قے اور فاقہ کرنے سے بلغم کا مداقی دور ہو۔

یا نمک سیاہ۔ زیرہ۔ املبید۔ ہینگ۔ الائچی۔ مرچ سیاہ۔ مصری۔ ان سب کو باریک پیس کر پانی کے ساتھ کھاوے تو بلغم کا داق دور ہو۔

سنبات کے داق کا علاج } آملہ کے رس میں حل کیا ہوا ایک درم پارہ اور گندھک ملا کر پیے تو سنبات کا داق دور ہو۔

پان بھرم کا علاج } دالمک کے شربت میں یا کیتھ کے شربت میں یا انار کے شربت میں شہد ملا کر پیے تو پان بھرم جاوے۔ یہ پد میں لکھا ہے۔

دھتورے کے پھل کے نشہ کا علاج } بینگنے کے رس میں قند سیاہ ملا کر پیے تو دھتورے کا نشہ اتر جاوے یا دودھ میں مصری ملا کر پیے تو دھتورے اور بھنگ کا نشہ اتر جاوے۔

بھنگ کے نشہ کا علاج } کپاس کی جڑ کا رس۔ یا بینگن کی جڑ کا رس۔ یا تخم پتلا مٹھا یا گھی۔ یا نیم کا رس مصری کے شربت میں ملا کر پیے تو دھتورے اور بھنگ کا نشہ اتر جاوے۔

زہر کے نشہ کا علاج } نیم کی مینگی اور نیلا تھوتھہ ایک ماشہ۔ ان دونوں کو پیس کر اور کانجی کے پانی میں ملا کر پیے تو سب طرح کے زہر کا نشہ دور ہو۔ یہ علاج بید اوپچار میں لکھا ہے۔

## جلن کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جلن سات قسم کی ہے صفراکی۔ رہے خون کے بڑھنے کی ہتھیار وغیرہ کی چوٹ سے نکلے ہوئے خون کی جس سے معدہ بھر گیا ہو۔ شراب وغیرہ کے پینے کی۔ پیاس روکنے کی دھاتو کی۔ مرم استھان میں چوٹ لگنے کی۔

صفراکی جلن کی علامت } جس میں صفراوی بخار کی سب علامتیں ملیں تو اُسے صفراکی جلن جانو۔

## خون کے فساد سے جو جلن پیدا ہوتی ہے اس کی علامتیں

سب بدن میں جلن پیدا ہو اور سب بدن سے دھواں سا نکلے اور بدن کا تانبے کا سا رنگ ہو اور تانبے کے رنگ کی سی آنکھیں ہوں۔ منھ میں خون کی بو آوے۔ سب عضو آگ کے مانند جلیں یہ سب علامتیں ہوں تو خون کی جلن جانو۔

**ہتھیار وغیرہ سے جو خون نکلتا ہے اور اس سے معدہ بھر جاتا ہے اس کی علامتیں**

جب خون سے معدہ بھر جاوے اور وہ جلن ہو وہ لاعلاج ہے مریض مرجاوے۔

**شراب وغیرہ کے پینے کی جلن کی علامتیں**

چھاتی کی ہوا صفرا اور خون سے مل کر اور جلد کے اندر جا کر سب بدن میں خوفناک جلن پیدا کرتی ہے۔

**پیاس کے روکنے کی جلن کی علامتیں**

پیاس کے روکنے سے بدن کا پانی اور دھات زائل ہوتی ہے پھر بدن میں گرمی بڑھ کر بدن کو جلا ڈالے اس سے طبیعت سست ہو جاوے اور گلا اور تالو سوکھ کر زبان باہر نکال کر کانپنے لگے

**دھاتو چھے کی جلن کی علامتیں}** دھات کے زائل ہونے کی جلن سے پیاس اور غشی طاری ہو کر منہ کی آواز بیٹھ جاوے بدن کی طاقت زائل ہو جاوے یہ جلن لادوا ہے۔

**چوٹ لگنے کی جلن کی علامتیں}** سر۔ پیڑو۔ مرم استھان وغیرہ میں چوٹ لگنے سے جو جلن پیدا ہو وہ لاعلاج ہے۔

**لاعلاج جلن کی علامتیں}** بدن ٹھنڈا ہو جاوے۔ اندر جلن ہو تو وہ شخص مرجاوے۔

**جلن کا علاج}** ہزار مرتبہ یا سو مرتبہ کے دھوئے ہوئے گھی کی بدن میں مالش کرے تو بدن کی جلن دور ہو۔ یا جو کے ستو میں مصری ملا کر کھاوے تو جلن جاوے یا آملہ کے پانی میں کپڑا بھگو کر اوڑھے تو جلن دور ہو۔ یا خس اور سرخ چندن گھس کر بدن میں ملے تو جلن دور ہو۔ یا کیلے کے پتے یا کنول کی پنکھڑیوں کی سیج پر سووے تو جلن دور ہو۔ فوارہ پانی کی چادر وغیرہ پانی کے تماشا دیکھنے سے جلن دور ہوتی ہے۔ یا خسخانہ میں رہنے سے بھی جلن جاتی ہے۔ یا ٹھنڈے پانی کے پینے سے جلن جاتی ہے۔ یا عمدہ باغ یا پھلواری وغیرہ ٹھنڈی جگہوں میں رہنے سے جلن دور ہوتی ہے۔ یا چندن۔ پت پاپڑہ۔ خس۔ کنول گٹہ۔ کشنیز۔ بادیان۔ آملہ۔ ان کا بقدر دو درم جوشاندہ کر اس میں شہد اور مصری ملا کر پیے تو جلن دور ہو۔ یہ سب نسخے بھاؤ پرکاش میں تحریر ہیں۔

**خون کے بگڑنے کی جلن کا علاج** مریض کی فصد کھلوا دے تو بگڑے خون کی جلن دور ہو یا پارہ۔ گندھک مصفا۔ بھیم سینی کافور چندن۔ خس۔ ناگر موتھا۔ یہ سب برابر لے پھر پارہ اور گندھک کو حل کرے اس میں یہ چیزیں ڈالے پھر اس کے پانی سے گولی باندھے ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسے تو اندر کی جلن دور ہو۔ یہ جلن کے دور کرنے کا رس ہے۔ یا پارہ مصفا ایک تولہ تانبے کی راکھ ایک تولہ۔ ابرک ایک تولہ گندھک مصفا ایک تولہ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر یہ سب دوا اس میں ڈالے پھر اس میں ناگر موتھا کے رس کی ایک پٹ دے پھر پیپل کے رس کی ایک پٹ دے پھر میٹھے انار کے رس کی ایک پٹ دے پھر برگد کے انکھووں کی ایک پٹ دے پھر چندن کے رس کی ایک پٹ دے پھر مہدی کے رس کی ایک پٹ دے پھر دواکھ کے رس کی سات پٹ دے پھر سائے میں سکھا چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو جلن اول پت۔ موترکرچھ۔ پرمیو۔ جریان ان سب عارضوں کو یہ چندر کلا رس دور کرتا ہے۔

**اونماد یعنے خفقان کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج**

برخلاف خوراک کھانے سے یا ناپاک سے یا بری غذا کھانے سے۔ اور دیوتا۔ گرو۔ برہمن۔ عابد اور راہبہ کی بے عزتی کرنے سے اور کسی طرح کے خوف اور خوشی سے اور دھتورے وبھنگ وغیرہ کے کھانے سے آدمی کا دل بگڑتا ہے پھر وہ بگڑا ہوا دل صفرا۔ باد۔ بلغم ان تینوں سے مل کر آدمی کو متوالے کے مانند کر دیتا ہے اس کو عوام میں ہول دل کہتے ہیں یہ عارضہ چھ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنّپات کا۔ دل کی تکلیف کا۔ زہر کھانے کا

**ہول دل کی شکل** کمزور شخص کے برخلاف کھانا کھانے کے پیچھے۔ باد صفرا۔ بلغم۔ فاسد ہو کر عقل کو زائل کر دیتے ہیں پھر اس کی چھاتی میں درد پیدا کر کے دل کے سلسلے چلنے والی نسوں کو غافل کرتے ہیں تب انسان کا دل ڈانواں ڈول ہو کر یکجا نہیں رہتا اس کو ہول دل کہتے ہیں۔

**ہول دل کی پہلی شکل** عقل درست اور یکسو نہ رہے۔ بدن کی طاقت جاتی رہے یہ علامتیں ہوں تو جانو اس کو ہول دل ہوگا۔

**باد کے ہول دل کی علامتیں** } روکھی اور ٹھنڈی چیز زیادہ کھانے اور زیادہ جلاب لینے اور منی کے کم ہونے سے باد بڑھتا ہے پھر وہ باد بڑھ کر چھاتی کو بگاڑ کر عقل اور یاد کو زائل کرتا ہے تب آدمی بغیر کسی سبب کے ہنسے گاوے ناچے یا ہاتھ اور منہ سے بندروں کی سی حرکتیں کرنے لگے اور کبھی روے اور بدن سخت اور سیاہ اور سرخ پڑ جاوے اور کھانا ہضم ہونے کے بعد یہ عارضہ بڑھے یہ علامتیں ہوں تو باد کا اوتماد جانو۔

**صفرا کے ہول دل کی علامتیں** } بدہضمی میں کھانا کھانے اور تلخ کھٹے گرم کھانے سے صفرا بڑھ کر آدمی کو بگاڑ کر ہول دل پیدا کرتا ہے تب وہ آدمی کسی کی بات کو نہیں مانتا اور ننگا ہو کر سب کو مارنے لگے اور بدن گرم ہو جاوے اور ٹھنڈی چیزوں کے کھانے کی خواہش رہے اور بدن زیادہ زرد پڑ جاوے یہ علامتیں ہوں تو صفرا کا ہول دل جانو۔

**بلغم کے ہول دل کی علامتیں** } بھوک کم ہو جاوے اور بہت کھاوے کام کرنے میں سستی ہو اس کا صفرا بلغم سے مل کر بھرم استخانوں کو باندھتا ہے اور آدمی کی عقل اور یاد کو زائل کر کے اس کے دل کو بگاڑ کر پاگل کر دیتا ہے تب وہ آدمی کم بولتا ہے اور اسکی بھوک جاتی رہتی ہے۔ عورتیں اچھی معلوم ہوں۔ تنہائی پسند کرے نیند زیادہ آوے قے ہو اور یہ طاقت جاتی رہے۔ ناخن وغیرہ سفید ہوں یہ علامتیں ہوں تو بلغم کا ہول دل جانو۔
سب علامتیں ملی ہوں تو سنیپات کا ہول دل جانو۔

**دل کے آزار کے ہول دل کی علامتیں** } چور۔ حاکم یا بادشاہ۔ طاقتور دشمن اور خوفناک کام کے خوف یا دولت اور بیٹوں کے ضائع ہونے یا زیادہ جماع کرنے سے جب آدمی کے دل میں چوٹ لگتی ہے تب اس شخص کے دل میں چوٹ لگ کر دل کو بگاڑ کر پاگل کے مانند کر دیتی ہے۔ تب وہ شخص جو چاہتا ہے بے تکان بکتا ہے اور اس کا ہوش جاتا رہتا ہی اور وہ گانے اور ہنسنے لگے یہ علامتیں ہوں تو دل کے دکھ کا ہول دل جانو۔

**زہر کے کھانے کے ہول دل کی علامتیں** } سرخ آنکھیں ہوں۔ بدن کی طاقت اور ہوش کمزور ہو جائیں۔ منہ سیاہ ہو جاوے یہ علامتیں ہوں تو زہر کا ہول دل جانو

ایسے ہول دل والا مر جاوے۔

**سب طرح کے لاعلاج ہول دل کی علامتیں**} یا تو بیچا او بیجا ہی منہ رکھے اور بدن کا گوشت زائل ہو جائے نیند نہ آوے جاگتا ہی رہے یہ علامتیں ہوں تو وہ شخص مر جاوے۔

## بھوت آسیب وغیرہ کے لگنے سے جو ہول دل ہوتا ہے اس کی علامتیں

جس شخص کے بھوت وغیرہ لگا ہو اس شخص کی آواز آدمی کی سی نہو بلکہ عجیب و غریب ہو اسکی طاقت اور بدن کے حرکات اور اس کے ہوش و حواس بھی عجائب ہوں یہ علامتیں ہوں تو بھوت وغیرہ کے لگنے کا ہول دل جانو۔

## جس کو کسی دیوتا کا آسیب ہو اسکی علامتیں

سب باتوں میں وہ خوش اور پاک رہے اور اچھے پھولوں کی مالا پہنے اور عمدہ عطر سونگھا کرے اور آنکھیں بند نہ ہوں اور بغیر پڑھا ہوا سنسکرت زبان بولے اور بدن میں نور بڑھے اور جو مانگے اس کو دعا دے اور برہمچاری بن جائے جس میں یہ علامتیں ہوں تو اس کو کسی دیوتا وغیرہ کا آسیب ہے۔

**جس کے دیت لگا ہو اس کی علامتیں**} پسینا آوے اور برہمن گرو دیوتا ان میں برائیاں نکالے ٹیڑھی نظر ہو کسی طرح کا خوف نہ ہو۔ بری طرف نظر ہو کسی طرح سے سیر نہو اور خراب کھانا کھائے۔ جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو دیت لگا ہوا جانو۔

## گندھرب لگنے سے جو ہول دل پیدا ہو اس کی علامتیں

بد ذات ہو دریا کے کنارے کے جنگل میں رہنے سے خوش رہے پاک رہے اور گانا ناچنا اچھا معلوم ہو تھوڑا بولے یہ علامتیں ہوں تو گندھرب لگا ہوا جانو۔ اور یہی یچھ گرہ کی علامتیں جانو۔

**جس کے پتر کا آسیب ہو اس کی علامتیں**} ڈابھ کے اوپر پنڈ کھا کرے سوگنی ہو۔ ترپن کیا کرے۔ گوشت قند سیاہ اور کھیر کی طرف طبیعت مائل رہے یہ علامتیں ہوں تو پتر لگا ہوا جانو۔

**سی لگی ہو اس کی علامتیں** | دل بیچانہ رہے۔ اولاد وغیرہ سے دشمنی کرے۔ کسی کی باتیں اچھی لگیں۔ خاموش رہے۔ بولے بھی تو دعاوے اور ہاک رہے۔ اچھی چیزوں میں دل لگے۔ یہ علامتیں ہوں تو ستی لگی ہوئی جانو۔

**چھیتر پال کے لگنے کا ہول** | منہ اور ناک میں سے خون چلے۔ مسان کی راکھ پیشانی میں لگاوے۔ برا خواب دیکھے۔ درد شکم ہو تمام جسم میں درد رہے۔ دل ٹھکانے نہ رہے یہ علامتیں ہوں تو چھیتر پال لگا ہوا جانو۔

**بیجاسنی دیبی کا آسیب** | بیچا گمات ہو۔ بدن اور خون سوکھ جاوے۔ منہ اور پاؤں ٹیڑھے ہو جاویں۔ بدن کمزور ہو یادو غیرہ جاتی رہے۔ یہ علامتیں ہوں تو بیجاسنی دیبی لگی ہوئی جانو۔

## کامن کے فساد سے جو ہوں پیدا ہو اس کی علامتیں

کندھا اور پیشانی بھاری ہو دل بیچانہ رہے سب عضو ڈھیلے ہو جاویں۔ ناک اور ہاتھ پیروں میں جلن ہو۔ منی زائل ہو بدن کے آٹھوں اعضا میں سوئی سے چبھے اور جلتے رہیں۔ بدن سوکھ جاوے۔ یہ علامتیں ہوں تو کامن کے فساد کا اونماد جانو۔

## ساکنی اور ڈاکنی کے لگنے سے جو اونماد پیدا ہو اس کی علامتیں

سب اعضا میں درد ہو۔ آنکھوں میں درد زیادہ ہو۔ بیہوش ہو جاوے۔ بدن کانپے۔ روے بکے۔ کھانے میں رغبت نہ ہو۔ ہنسے۔ آواز ٹوٹ جاوے۔ بدن کی قوت اور بھوک جاتی رہے۔ چکر آوے۔ بخار بھی ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو ساکنی اور ڈاکنی لگی جانو۔

## بری گت سے جو مر کر پریت ہو جاوے اس سے جو اونماد پیدا ہو اسکی علامتیں

سویرے ہی گھر میں سے اٹھ بھاگے۔ بڑے گلے سے بہت بکے۔ بدن میں غصہ ہو روے اور کچھ نہ کھاوے نہ پیے بری طرح دم لیا کرے۔ جو دل میں آوے وہ کھائے یہ علامتیں ہوں تو پریت کا اونماد جانو۔

## جس کے راکھشس لگا ہو اس کے اونماد کی علامتیں

گوشت کھانے اور خون پینے کی خواہش رہے۔ بدذاتی سے بولے۔ بہت سی بہادری

چڑھ جاوے۔ غصہ زیادہ ہو بات کو الٹا بولے۔ ناپاک رہے۔ یہ علامتیں ہوں تو راچھس لگا ہوا جانو۔

## جس کو برہم راچھس کا آسیب ہو اس کے اونماد کی علامتیں

دیوتا برہمن۔ گرو۔ ان سے دشمنی رکھے آپ ہی وید ودیانت کا جاننے والا اور اپنے بدن کو آپ ہی تکلیف دے اور مارے نہیں یہ علامتیں ہوں تو برہم راچھس لگا ہوا جانو۔

## پشاچ کے لگنے سے اونماد کی علامتیں

اونچے ہاتھ رکھے بدن دبلا ہو جاوے کچھ کا کچھ بولنے لگے۔ بدن میں بدبو آوے۔ ناپاک رہے۔ شریر ہو جاوے۔ بہت کھائے۔ پھلواری میں دل رہے۔ گھومے۔ بہت روئے یہ علامتیں ہوں تو پشاچ لگا ہوا جانو۔

**لاعلاج اونماد کی علامتیں** آنکھیں کٹی سی ہو جاویں۔ گھوما کرے۔ منہ میں جھاگ کا جانے نیند بہت آوے گر گر پڑے اور کانپے یہ علامتیں ہوں تو لاعلاج جانو اور پورنماشی میں زیادہ بیماری ہو تو دیوتا لگا جانو۔ اور شام کے وقت کوئی لگے تو دیت لگا جانو۔ اور پریوا کو تکلیف ہو تو جن لگا جانو اور رات کو یہ علامتیں ہوں تو پشاچ لگا ہوا سمجھنا چاہیے۔

**ان سب کے لگنے کا طریقہ لکھتے ہیں** جیسے آدمیوں کا عکس شیشہ وغیرہ میں پڑ جاتا ہے ویسے ہی سب جانداروں کے گرمی اور سردی اندر جاتی ہے اور جیسے آتشی شیشہ میں سورج کی کرنیں گھس کر آگ پیدا کرتی ہیں ویسے ہی آدمی کے بدن میں بھوت اور پریت گھس جاتے ہیں اور نظر نہیں آتے مگر حرکتوں سے معلوم ہوتے ہیں۔

**اونماد وغیرہ ان سب عارضوں کا علاج** گھی وغیرہ کے پینے سے بادی کا ہول دل دور ہو اچھے جلاب کے لینے سے صفرا کا اونماد دور ہو۔ قے کرنے سے بلغم کا اونماد دور ہو اور گلت اور مقعد میں پچکاری دینے سے اونماد دور ہو اس کو بست کرم یعنی عمل کہتے ہیں۔ یا لونیے کے رس میں برابر کا قند سیاہ ملا کر اور گائے کا مٹھا ملا کر پیے تو اونماد دور ہو یا گھرٹی کی ٹہنیوں کا رس نکال کر پیے تو اونماد وغیرہ دور ہو۔ یا روغن تلخ کی مالش کر کے دھوپ میں بیٹھے تو اونماد دور ہو یا کوئی عجیب چیز کھا دے یا کسی عزیز واقارب یا دوست کا نام سنا دے

تو اونماد دور ہو یا کوبچ کے پھلوں کو
تو اونماد ودور ہو۔ یا گرم گھی یا گرم تیل یا گرم پانی کو جھلاوے تو اونماد دور ہو یا کوبچ کے پھلوں کو
چھلاوے تو اونماد دور ہو یا کوڑے کی مار مارے تو اونماد جاوے یا ہتھیار یا شیر یا سانپ
یا دو گھے سے کسی طرح ڈراوے تو انماد جاوے جس طرح سے دل ٹھکانے آوے
سو سب دکھ سے جان کار کھنا اچھا ہے اس سبب سے یہ علاج اچھے ہیں۔ یا کوٹ۔ اسگندھ
سیندھا نمک۔ اجمود۔ دونوں زیرے۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ پاڑہ۔ سنکھا ہولی سب کو
برابھے اور ان سب کے برابر بچ لے۔ پھر ان کو باریک پیس کر براہمی کے رس کی دس
پٹ دے پھر سایہ میں سکھا کر بقدر دو درم گھی اور شہد کے ساتھ پندرہ دن تک کھاوے تو
سب طرح کا اونماد جاوے یہ سار سوت چورن سب باو کے فساد اور جریان کو دور کر عقل کو تیز
کرتا ہے اور شاعری کی طاقت کو بڑھا دیتا ہے اور یہ چورن برہماجی کا بنایا ہوا ہے یا ترپھلا۔
پت پاپڑہ۔ دیودار۔ سال پرنی۔ جواسہ۔ تگر۔ ہلدی۔ آنبہ ہلدی۔ بیج اندرائن۔ سفید سرسوں۔
صندل۔ پدماکھ۔ کوٹ۔ کنول گٹہ۔ الائچی۔ کیتکی۔ مجیٹھ۔ پترج۔ نسوت۔ بائے برنگ۔ دونتی
ناگ کیسر۔ اصل السوس۔ پرشٹ پرنی۔ چمیلی کے پھول۔ یہ سب چھ چھ ماشہ بھر لے؛
پھر ان دوائیوں کو چار آثار پانی میں کوٹ ڈالے پھر اس میں ایک آثار روغن مادہ گاؤ ڈال
نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور گھی رہ جاوے تب اتارے پھر اس گھی
پانچ درم ہر روز کھانے کے ساتھ کھاوے تو اونماد۔ مرگی۔ پیلیا۔ یہ سب جل جاویں۔ اس کا
نام کلیان گھرت ہے یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ انگوزہ۔ بچ۔ تخم سرس۔ سیندھا نمک۔
سرسوں۔ ان سب کو برابر لے کر گاے کے پیشاب میں باریک پیس کر انجن کرے تو اونماد
دور ہو۔ یہ علاج بید نود میں لکھا ہے۔ یا زنجبیل۔ اجمود۔ ہلدی۔ دار ہلدی۔ سیندھا نمک۔
بچ۔ ملیٹھی۔ کوٹ۔ پیپل۔ زیرہ۔ یہ سب برابر لے کر گاے کے پیشاب میں باریک پیس کر
بقدر دو درم گھی کے ساتھ کھاوے تو اونماد دور ہو۔ اس کی زبان پر سرستی آکر قیام کرے
اور ترافیمین ہو۔ اس کا نام بسواد چورن ہے اور بھاو پرکاش میں لکھا ہے یا براہمی کا رس
اور پیٹھے کا رس۔ یا پیلا مول کا رس یا سنکھا ہولی کا رس دس درم پیے تو اونماد دور ہو یا بچ۔
کوٹ۔ سنکھا ہولی۔ دھتورے کی جڑ۔ یہ سب برابر لے کر اس میں براہمی کے رس کی

سات پٹ دے پھر سیاہ دھتورے کے بیج کے تیل کی پانچ پٹ دے پھر اس کی ناس دے تو ادنماد دور ہو۔ یہ بیدر ہس میں لکھا ہے۔ یا سرس کے پھول۔ مجیٹھ۔ پیپل۔ سرسوں۔ بچ ہلدی۔ زنجبیل۔ ان سب کو برابر لے کر بکری کے پیشاب میں باریک پیس کر گولی باندھے پھر ایک گولی گھس کر انجن کرے تو ادنماد جاوے یہ جوگ رتناولی میں لکھا ہے یا بھنی ہوئی ہینگ۔ نمک سیاہ۔ زنجبیل مرچ سیاہ۔ پیپل۔ یہ سب برابر چار تولہ بھر لے کر پھر چار آثار روغن مادہ گاؤ اور اس سے چوگنا گائے کا پیشاب لے پھر ان سب کو اکٹھا کر کے نرم آنچ سے پکاوے جب گائے کا پیشاب جل کر گھی رہ جاوے تب اتار کر پانچ درم کھانے کے وقت کھاوے تو ادنماد دور ہو۔

## بھوت اور آسیب کے ادنماد کے منتر اور تنتر سب شاستر کے مواقق لکھتے ہیں

پہلے بھوت وغیرہ کے دفع ہونے کا جو علاج کرے تو وہ آپ پاک ہو کر اپنی حفاظت کرکے تدبیر کرے فلفل سیاہ۔ پیپل۔ سیندھا نمک گوروچن۔ ان کو باریک پیس کر شہد میں انجن کرے تو بھوت پریت جاویں۔ بخار کے علاج میں بھوت جور کے اوپر سری نرسنگھ جی کا منتر لکھا ہے اس سے بھوت پریت وغیرہ کے سب ادنماد دور ہوں وہ دیکھ لینا اوڈیس میں ان کا اسا پر منتر مہادیو جی نے لکھا ہے وہ لکھتے ہیں ادم نمو بھگوتے نارسنگھائے اتل بیر پراکرمائے گھور رودر مکھا سرو پائے ترلوکیہ ڈمبرائے تندور بھیتر پالائے ہر ہو کر جی کری کرمت تاڈیے تاڈیے موہئے موہئے وربہ ود بہ جبھ بھے جبھ بھیے اکبہ اکبہ سادھے سادھے ہرنگ بھروئے آکستے پریت لاٹے بندھے ہرینگ ہروے اتھیجے نکل کل اینگ۔ ہرینگ ڈاکنیم پرچھادے پرچھادے شاکنیم پرچھادے پرچھادے بھوتم پرچھادے پرچھادے ابھوت اودت سوا ہارا بچھسم پرچھادے پرچھادے لیم را کچھسم پرچھادے پرچھادے اکاستم پرچھادے پرچھادے سنگھنی بیترم پرچھادے پرچھادے ایتے ڈاکنی گرہم سادھے سادھے ساکنی گرہم سادھے سادھے انین منترین ڈاکنی ساکنی بھوت پریت پیشاچادیکا ایکاہک دواہک تریاہک چاتر تھک۔ پنچک۔ بانک بے تنک۔ استلیکھمک بیشاباث کینٹری ڈاکنی گرہا دیش میش۔ سواہا۔ گرو کی شکت میری بھگت پھرو منتر الیشور و باچ۔ اس منتر سے اکیس مرتبہ۔ مورپنکھ سے یا لوہے کی جنتر سے یا جھپر کے بانی سے

جھاڑ دے تو بھوت ادک سب کے ادپدرو دور ہوں۔

**ڈاکنی ساکنی کے بگرانے کا منتر** اوم نمو آدیش گرو کو اوم نمو جے بھگتن جھاڑ بیری پچھاڑ سرب لال لال نین جاب جاب ہونٹھ ہاتھ میں بھون چودہ لوک تین رکھا آدیش آدیش پورکھ کو اس منتر کا طریقہ۔ یہ منتر پڑھ کر بیمار کو بٹھا کر منتر کے پہان سے پانی پھونک کر آپ پاک ہو کر اس بیمار کو پلا دے پھر اس سے پوچھے تو شاکنی ڈاکنی ضرور بولے۔

**ڈاکنی کے بگرانے کا منتر** اوم نمو چڑھو چڑھو چڑھو شور بیر دھرتی چڑھ پاتال چڑھ پک پالی چڑھا کون کون بیر چڑھا۔ ہنومنت بیر چڑھا۔ دھرتی چڑھے۔ پگ پاتا چڑھی انٹری چڑھی پنڈری چڑھی۔ پنڈری چڑھی۔ گوڑا چڑھی۔ گوڑا چڑھی جانگ چڑھی۔ جانگ چڑھی۔ کٹ چڑھی کٹ چڑھی پیٹ چڑھی پیٹ چڑھی مورو سے چڑھی۔ موروے چڑھی۔ پیٹ سے دھرن چڑھی۔ دھرن سے پاہان چڑھی۔ پسلیوں سے ہیے چڑھی۔ ہیے سے چھاتی چڑھی چھاتی سے کھوا چڑھی۔ کھوا سے کنٹھ چڑھی۔ کنٹھ سے مکھ چڑھی۔ مکھ سے جبھوا چڑھی۔ جبھوا سے کانوں چڑھی۔ کانوں سے آنکھوں چڑھی۔ آنکھوں سے للاٹ چڑھی۔ للاٹ سے سیس چڑھی۔ سیس سے کپال چڑھی۔ کپال سے چوٹی چڑھی۔ ہنومان نارسنگھ کروا یاتا۔ چلیام بیر سمد بیر بیٹھ بیر آگیا بیر سو سنتا بیر یہ بیر چڑھیا۔ اس منتر سے بگرا دے تو اس شخص پر ضرور آگھ ہو وے۔

**ڈاکنی کے چوٹ لگنے کا منتر** اوم نمو نہا کا یا جوگنی جوگنی پار شاکنی کلپ پر سیتی درشٹ جوگنی بدھ رودر آئے کال وندین۔ ساد ہے ساد چلے۔ مار ہے مار ہے۔ چور سے چور لے۔ اپرا اپر شاکنی۔ سپر دادم تھم اوم۔ کریم اوم پھر یم تم پھر دن۔ ہر وٹ پھٹ سوہا۔ اس منتر کا طریقہ استعمال یہ ہے کہ پاک ہو کر سات مرتبہ گوگل کو منترت کر او کھلی میں ڈال موسل سے کوٹے تو وہ چوٹیں ڈاکنی کے لگیں اور اس منتر سے سر مونڈے تو ڈاکنی کا سر مونڈ جاوے اور اسی منتر سے ماش کو پڑھ کر ڈالے تو اس کے گھر آگ ہو وے اور جلنے لگے اور اغنیں ماش کے دانوں کو پڑھ کر آنکھوں پہ چھوڑ دے تو وہ کھیل اُٹھے

**ڈاکنی کے دور ہونے کا جھاڑہ** } مور کے پر سے یا لوہے کی چھری سے جھاڑ دیجئے

اوم نمو اوئیش گروکا ڈاکنی سہاری کس نے ماری جتی ہنومنت نے ماری کہاں جاتے دیکھی کن دیکھی جتی ہنومنت نے دیکھی۔ ساتویں پاتال گئی ساتویں پاتال سے کون پکڑ لایا جتی ہنومنت پکڑ لایا ایک تال دے ایک کوٹھا توڑا دو تال دے دو کوٹھے توڑے تین تال دے تین کوٹھے توڑے چار تال دے چار کوٹھے توڑے پانچ تال دے پانچ کوٹھے توڑے چھ تال دے چھ کوٹھے توڑے۔ ساتواں کوٹھا توڑ دیکھے تو کونے میں کھڑی ہے ڈاکنی سہاری بھوت پریت چلا جتی ہنومنت تیرے جھاڑے سے چلا اوم نمو اوئیش گرو کا گرد کی شکت میری بھگت پھر و منتر ایشر و باچ۔

**ڈاکنی کے دور ہونے کا جنتر**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ط | ۶۶ | ۱ | ۵ |
| ۷ | ۳ | ۷ | ۹۱ |
| ۲ | = | ۱۰ | ۱۰ |
| ۹ | ۱ | ۲ | ۳۰ |

اس جنتر کو لڑکے کے گلے میں باندھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۷ | ۹ | ۸ |
| ۲ | ۵ | ۴ | ۶ |
| ۳ | ÷ | ۲ | ۱۱ |
| ۷ | ۵ | ۱۰ | ۱۱ |

اس جنتر کو اچھے پانی میں گھول کے پلاوے تو ڈاکنی دور ہو۔

## حاضرات کا منتر

اوم نمہ کا ماکھیائیے سرب سدھائیے اگٹ کرم کرگر سواہا سیہ منتر سیہ بھنگ رشی جگتی چھندہ۔ کاما کھیا دیوتا۔ پرنوہ شکتی اشکیہ کیل کم آگ کرمن جپے بنلوگہ اوم انگشٹھا بھیام نمہ کا ما کھیائیے ترجنی بھیام نمہ سواہا۔ سرب۔ سدھ۔ وائیے۔ بدھما بھیام۔ وکھت جگ کرم اناملکا بھیام ہم کرگر گنشٹھکا بھیام دوکھٹ سواہا کرتل کر پرشٹھا بھیام استر اسے پھٹ اوم نمو ہردیا کاما کھیائیے شرسے سواہا سرب سدھ وایے شکھایے وکھٹ اگٹ کرم کو چاہے ہم کرگر نیترا تریا ئے دوکھٹ سواہا استراے پھٹ۔

رجبولا۔ دھا تنجا۔ کالا پچھی دھا نام سدا۔
دھیان کم جون ماترشٹر پرائے۔ گنگو باسن کا ادا۔ رجبولا۔ دھا تنجا۔ کالا پچھی دھا نام سدا۔
اس منتر کو ہزار مرتبہ جپے اور گڑھل کے پھولوں کی ہزار آہوت دے میٹرھل کی راکھ کر رکھے
روئی میں ملا کر اس کی بتی کرے اس بتی کو تیل کے چراغ میں رکھے اس چراغ کا پوجا کرے
چراغ کے آگے آٹھ برس یا دس برس کا لڑکا پاک اور خاندانی دیوتا گن کا استھاپن کرنا اور آپ
بھی پاک کر میٹرھل کے پھول کے اوپر اس منتر کے سنکلپ کا پانی ڈالے پھر چراغ کے آگے
کا جنتر لکھ کر پوجا کرے اور یہ جنتر لڑکے کو دکھلا دے اور اس کی ہتھیلی میں میٹرھل کی
راکھ تیل میں سان کر ملے پھر اس سے پوچھے جو وہ دیکھے وہ سچ سچ کہے۔

## حاضرات کا جنتر

| ت | ۸ | ۳ | ۸ | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ر | ۶ | ۲ | ۶ | ۵ |
| رہ | ک | ۹ | ۲ | ۷ |
| ی | ۴ | ۵ | ۴ | ۷ |

یا آٹھ دس برس کی پاک خاندان کی دیوتا گن لڑکی کو بٹھا دے اس کو جو نظر آوے وہ کہے
اور دسواں حصہ آہوت اور دسواں حصہ ترپن اس کا دسواں حصہ مارجن اور برہمن کو کھلا دے
یہ بھی حاضرات ہے اوڈیس میں لکھا ہے۔ یا نیم کے پتے خراسانی بچ۔ ہینگ سانپ کی کینچلی۔
سرسوں ان کی دھونی دے تو ڈاکنی بھوت وغیرہ سب دور ہوں۔ یا کپاس کا ڈھیل۔ مور کا پنکھ
کپیلی۔ شیو کا نرمالیہ اور مردا۔ بچ۔ بالچھڑ بیل کا دانت۔ بلی کا گوہ۔ تلسی۔ بچ۔ بال سانپ کی کینچلی
گائے کا سینگ ہاتھی دانت۔ ہینگ۔ فلفل سیاہ ان سب کو باریک کوٹ کر اس کی دھونی
دے تو سب طرح کے آسیب بھوت وغیرہ دور ہوں یہ ماہیشر دھوپ ہے اور چکردت میں
لکھی ہے۔ یا پیپل۔ فلفل سیاہ۔ سیندھا نمک۔ گورو چن۔ ان کو شہد میں پیس کر انجن کرے تو سب
بھوت وغیرہ کے فساد دور ہوں۔ یا بیج کنگج بیٹے کرنجوہ۔ دار ہلدی اور سرسوں۔ کوٹ۔
ہینگ۔ بچ۔ مجیٹھ۔ ترپھلا۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بررنگ کے پھول ان کو برابر لے کر

بکرے کے موت میں پیس کر ناس دوے یا انجن کرے تو سب بھوت وغیرہ کا فساد دور ہو یا گورکھ
گوکھرو ہوے۔ کاکڑا کو گلئے کے موت میں پیس کر ناس لے تو برہم راکچس کا فساد دور ہو۔ یا
بیج سنکھا ہولی کو چانول کے پانی یا گھی میں پیس کر اس کی ناس دوے تو بھوت وغیرہ کا فساد جاوے

## صرع یعنی مرگی کے عارضے کی پیدائش اور علامت

فکر اور رنج کر کے جو باد صفرا بلغم مفسد ہوں وہ چھاتی کی نسوں میں گھس کر باد کو زائل کر کے صرع
کے عارضے کو ظاہر کرتے ہیں وہ صرع۔ باد۔ صفرا۔ بلغم۔ سنپات سے چار قسم کا ہے۔

**صرع کی پہلی شکل اور علامتیں** } چھاتی کانپے اور جسم شل ہو جائے۔ پسینا آوے
دھیان لگ جائے۔ بیہوشی ہو۔ ہوش جاتے رہیں نیند نہ آوے۔ یہ علامتیں ہوں تو جانو اس کو
مرگی کا عارضہ ہوگا اور اس کو سب جگہ اندھیرا ہی نظر آوے۔ یا دچھاتی رہے اور ہاتھ پاؤں
وغیرہ سب اعضا کو زمین پر پٹکا کرے تو جانو کہ صرع کا عارضہ ہو گیا۔

**بادی مرگی کی علامتیں** } رعشہ ہو۔ دانت چباوے۔ منھ میں جھاگ آوے۔ دم
چڑھ آوے۔ سیاہ اور زرد نظر آوے یہ علامتیں بادی مرگی کی ہیں۔

**صفرا کی صرع کی علامتیں** } منھ سے زرد جھاگ آوے بدن کی جلد اور منھ زرد ہو جاوے
یہ علامتیں صفرا کی مرگی کی جانو۔

**بلغم کی صرع کی علامتیں** } منھ سے سفید جھاگ آوے۔ بدن کی جلد اور منھ اور آنکھیں
سب سفید ہوں سردی لگے۔ رونگٹے کھڑے ہو آویں اور سفید ہی سفید نظر آوے یہ علامتیں
بلغم کی صرع کی ہیں۔

**سنپات کی صرع کی علامتیں** } پیچھے کہی ہوئی سب علامتیں ہوں تو سنپات
کی صرع جانو۔

**لاعلاج صرع کی علامتیں** } جس کا بدن بہت بھڑکے اور کمزور ہو جائے۔ بھوں چڑھی
رہیں۔ آنکھوں کی اور ہی شکل ہو جائے وہ مرگی والا مر جاوے۔

**صرع کا وقت** } بارھویں روز آوے تو بادی کی جانو اور پندرھویں روز آوے صفرا کی
جانو۔ اگر مہینے میں آوے تو بلغم کی جانو۔ یہاں یہ مثال لکھتے ہیں جیسے راجہ اندر سے

چنا وغیرہ زمین پر سرد رت پانی برسانے سے سب ہی چیزیں پیدا ہوتی ہیں۔ مگر جو۔ گیہوں۔ چنا وغیرہ زمین پر سرد رت یعنے سردی کے آخر میں پیدا ہوتے ہیں۔ ویسے ہی یہ عارضے بدن میں ہمیشہ رہتے ہیں جب ان کا وقت آتا ہے تب ہی ظاہر ہوتے ہیں۔

**صرع کا علاج** تل کے ساتھ لہسن کھاوے تو بادی مرگی جاوے دودھ کے ساتھ چھتاور کھاوے تو صفرا کی مرگی دور ہو۔ براہمی کا رس شہد کے ساتھ کھاوے تو بلغم کی مرگی جاوے یا رائی سرسوں کھائے یا گائے کے موت میں پیس کر بدن میں ملے تو مرگی دور ہو۔ یا روغن سیاہ ایک آثار۔ سہجنہ کا رس چار آثار۔ گوار کے پٹھے کا رس چار آثار۔ چرچری کا رس چار آثار نیم کی چھال کا رس ایک آثار گائے کا موت چار آثار۔ ان سب میں تیل ملا کر پکاوے جب یہ سب رس جل جاویں اور صرف تیل رہ جاوے تب تیل کو بدن میں جدا رکھے اس کی مالش کرے تو مرگی جاوے مینسل اور نیلکنٹھ کی بیٹ۔ یا کبوتر کی بیٹ۔ ان دونوں کو برابر پیس کر انجن کرے تو مرگی دور ہو۔ یا پارہ مارا ہوا ابرک۔ سار۔ گندھک مصفا مارا ہوا مینسل۔ مارا ہوا ہرتال۔ رسوت۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ان کو گائے کے موت میں ایک دن کھرل کرے پھر لوہے کے برتن میں اس سے دوگنی گندھک ملا کر اور کھلا رکھ کر آگ میں پکاوے اور ایک پہر کے بعد اتار کر ٹھنڈا کر لے ایک رتی ہر روز کھاوے سات روز تک تو مرگی دور ہو۔ یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ نمک سیاہ بھنی ہوئی ہینگ۔ ان کو برابر لے کر باریک پیس کر تین درم پیٹھے کے رس میں سات دن پیے تو مرگی دور ہو۔ یا بچ اور کوٹ کو باریک پیس کر بقدر چار تولہ براہمی کے رس میں۔ یا سنکھا ہولی کے رس کے ساتھ یا پرانے قند سیاہ کے ساتھ پندرہ دن تک پیے تو مرگی کا عارضہ دور ہو۔ یا روغن مادہ گاؤ ایک آثار پیٹھے کا رس ۸ آثار۔ ملیٹھی کے کاڑھے کا پانی ۲ آثار ان تینوں کو پکاوے جب دونوں رس جل جاویں اور گھی صرف رہ جائے تب اس گھی کو کھاوے تو مرگی کا عارضہ دفع ہو۔ یا پوست سہجنہ۔ کوٹ۔ نیتر بالا۔ زیرہ سفید لہسن۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ پیپل۔ ہینگ۔ ان سب کو ایک ایک تولہ بھر لے کر اور تیل آدھ پاؤ اور بکرے کا موت دو آثار۔ ان سب کو نرم آنچ سے پکاوے جب سب رس جل جاویں اور تیل رہ جاوے

تب اس کی ناس دے تو مرگی جاوے یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا پیپل پیپلامول۔ چب۔ چیترک۔ زنجبیل۔ ترپھلا۔ باہی بڑنگ۔ سینددھا نمک۔ اجوائن کشنیز۔ سفید زیرہ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر بقدر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے تو مرگی۔ سنگرہنی اونماد۔ بواسیر ان سب کو یہ دور کرتا ہے یا کچھ بچھتر میں کتے کا پتا نکال کر انجن کرے یا گھی کے ساتھ اس کی دھوپ دے تو مرگی جاوے۔ یہ جوگ ترنگنی میں لکھا ہے یا بچ کا چورن دو درم دودھ کے ساتھ یا شہد کے ساتھ ایک مہینے تک پیے تو مرگی جاوے یہ بھی جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔ یا نیولے کا بنچال۔ بلی کا بنجال۔ کوے کی بیٹ۔ ان کی دھونی دے تو مرگی جاوے یہ چکردت میں لکھا ہے۔

# باب آٹھواں

## بادی کی چوراسی بیماریوں کا بیان

### بات بیادھ روگ کی پیدائش علامت اور علاج

کسیلی۔ کڑوی۔ تیکھی چیز کھانے سے بری غذا کھانے سے۔ روکھی چیز کھانے سے۔ محنت سے ٹھنڈی خوراک سے زیادہ جماع کرنے سے۔ منی کے کم ہونے سے پاخانہ اور پیشاب روکنے سے۔ فکر۔ اور خوف سے۔ زیادہ خون نکلوانے سے۔ گوشت کے کم ہو جانے سے۔ زیادہ قے اور جلاب سے۔ آنوں کے فساد سے۔ بوڑھاپے سے۔ برسات میں تیسرے یا پہر رات رہے آدمیوں کی خالی نسوں میں طاقتور باد گھس کر اور فاسد ہو کر سب اعضا یا ایک عضو میں طرح طرح کے چوراسی بیماریوں کو پیدا کرتی ہے وہ چوراسی روگ یہ ہیں۔ شروگرہ[1]۔ الپ کیش یعنی کم بال ہوں۔ زیادہ جمھائی[2]۔ ڈاڑھ نہ پڑے[3]۔ زبان نہ ہلے[4]۔ بکائی کھاتا ہوا بولے[5]۔ آہستہ بولے[6]۔ گونگا پن[7]۔ کھوٹا ہی بولے[8]۔ بہت بکے[9]۔ زبان کی لذت جاتی رہے[10]۔ بہرا ہو جائے[11] کان میں گھنگھناٹے کی آواز ہو[12]۔ جلد سن ہو جائے اور اس میں چھونا معلوم نہ ہو[13] اردت[14] یعنی لقوہ کندھا نہ مڑے[15]۔ بازو سوکھ جائے[16]۔ بازو نہ مڑے[17]۔ چہرہ ٹیڑھا[18]۔ بشواچی[19]۔ اور وھ بات[20]۔ ڈکار بہت آوے[21]۔ ابھرا رہے[22]۔ آدھمان[23]۔ اشٹیلا[24]۔ پرتیشٹھیلا[25]۔

زیادہ پیشاب
تونی ۔ بہرت قونی ۔ اگن کی کم ہونا ۔ الوپ روگ ۔ پسلی کا درد ۔ پیٹھ کا درد ۔ گردھری روگ ۔
آوے ۔ پیشاب رک جاوے ۔ پاخانہ گاڑھا ہو ۔ پاخانہ نہ اترے ۔ کھل کی بیماری
کلاب ۔ کھنچارو روگ ۔ کھوراپن ۔ ہنگتا روگ ۔ کرونشٹ ۔ سیر کھاٹ بیرکی بیماری ۔ پاتا چھیک
بات کنٹک ۔ بیرکی سوجن پاؤں کی جلن ۔ اچھیپ روگ ۔ ڈنڈک روگ ۔ پاتا چھیک
روگ ۔ پتا چھیپک روگ ۔ ونڈاپتانک روگ ابھ پاتک ۔ چھیک ۔ انترایام ۔ باہیایام
کبجک ۔ ابھ تیزرک ۔ اپتان ۔ کمھاگھات ۔ آکھلاگک ۔ کمپ ۔ استبھ
وھنوربات ۔ لیتھیا ۔ لود ۔ اسیحرن ۔ روجھتا ۔ کالاپن ۔ چیپن پن ۔ سیتل پن ۔ رونیں کھڑے ہوں ۔ اگم
انگ بھرم ۔ نیپن سکڑجاویں ۔ انگ سوکھ ۔ اینٹھنا ۔ غفلت ۔ اونگھاپن ۔ نیند نہ آوے ۔ پسینہ
آوے ۔ طاقت زائل ہو ۔ بیرج کا ناس ۔ استری دھرم کا ناس ۔ حمل گر پڑے ۔ بغیر محنت
کے تکان معلوم ہو ۔ شرم کا ناس ۔

**بادی کے سب عارضوں کی علامت اور علاج** } پہلے معمولی علاج لکھتے ہیں ۔
شیریں ۔ نمکین ۔ مرغن ۔ گرم چیز ۔ آملہ کے کھانے اور تیل کے ملنے اور دواؤں کے استعمال
سے عموماً باد کا روگ دور ہوتا ہے ۔

**شر وگرہ کی علامتیں** } باد خون سے مل کر پیشانی کی نسوں کو روکھا کرے
اور کے سب نسوں کو سیاہ کردے ۔ یہ عارضہ
سیبران میں بہت سا دور کرنا
کا علاج ہے ۔

**شر وگرہ کا علاج** } دسمول کا کاڑھا کر کے رس نکالے اور بجورے کا رس نکالے
بعد اس میں تیل پکا کر اس تیل کی مالش کرے تو شر وگرہ دور ہو ۔ یا کوٹ ۔ بیخ ارنڈ بیخ دھتورہ
بیخ سنجنہ ۔ زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ سنگی مہرہ یہ سب برابر لے اور کاڑھا کر انداز کے موافق
تیل ڈال کر نرم آنچ سے پکا دے ۔ جب صرف تیل رہ جائے تب اس کو اتار کر مالش
کرے تو شر وگرہ دور ہو

**الپ کیش یعنی تھوڑے بال ہوں اس کا علاج** } دیسی گوکھرو ۔ تل کے پھول
ان کو برابر لے اور ان کے برابر شہد اور گھی لے کر اس میں ان دونوں کو باریک پیس کر

بالوں میں ملے تو بال بہت بڑھیں۔ یا ملیٹھی۔ نیلے کنول کی جڑ۔ منقے۔ کشمش۔ ان کو تیل۔ گھی۔ دودھ میں باریک پیس کر ملے تو بال بہت لمبے ہوں اور ان دواؤں سے گنجپوندر کا فساد بھی دور ہوتا ہے۔

**جمھائی کی علامتیں** } منھ کے ایک دم کو پہلے منہ میں پی جاوے پھر وہ دم الٹا نکال دے پھر منہ سستی کے نیند آوے اس کو جمھائی کہتے ہیں۔

**جمھائی بہت آوے اس کا علاج** } زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ اجمود۔ سیندھا نمک ان کو جدا جدا یا اکٹھا باریک پیس کر گرم پانی سے کھائے تو جمھائی کا عارضہ دور ہو۔ یا روغن تلخ کی مالش کرے اور یا شیریں کھانا کھائے یا پان کھائے تو جمھائی دور ہو۔

**ہنو گرہ کے عارضے کی علامتیں** } دانتوں کی جڑ سے زبان کو بہت گھسے اور چبینے کے کھانے سے یا کسی طرح کی چوٹ سے داڑھ کی جڑ میں جو باد رہتا ہے وہ مفسد ہو کر منھ کو پھٹا ہی رکھے یا بند رکھے تب اس شخص کو بولنے اور کھانے کی بڑی تکلیف سے طاقت ہوتی ہے اس کو بید ہنو گرہ روگ کہتے ہیں۔

**ہنو گرہ کے عارضے کا علاج** } جس کا منھ بند ہو گیا ہو اس کو چکنی چیز سے سینک کر پسینا نکالے تو منھ کھل جائے۔ اور جس کا منھ پھٹا رہ جاوے اس کو ٹھنڈی چیز سے آرام ہوتا ہے اور جس کی ڈاڑھ رہ گئی ہو اس کو پیپل اور ک چبا کر تھوکوا دے تو بیماری دور ہو یا گرم پانی سے کلی کرا دیں تو دور ہو۔ یا تیل میں لہسن کو تل کر اور سیندھا نمک لگا کر کھائے تو ہنو گرہ دور ہو۔ یا ماش کے بڑوں میں لہسن۔ سیندھا نمک۔ ادرک۔ ہینگ ملا کر تیل میں تل کر کھاوے تو ہنو گرہ روگ جائے یا پرسارنی تیل کی مالش سے یہ بیماری دور ہو۔ اس تیل کے بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ کھیپ کا پنچانگ دو سو تولہ بھر لے اور کوٹ کر ۶ آثار پانی میں اوٹاوے جب چوتھا حصہ رہ جائے تب اتار کر چھان کر اس پانی میں تل کا تیل دو سو تولہ بھر اور مٹھا دو سو تولہ۔ کانجی کا پانی دو سو تولہ اور تیل سے چوگنا گائے کا دودھ ڈالے اور چترک۔ پیپلا مول۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ خراسانی۔ بچ۔ بادیان۔ دیودار۔ راسنا گج پیپل۔ چھار چھبیلہ۔ صندل سرخ۔ بیخ ارنڈ۔ بیخ کھریٹی۔ زنجبیل۔ ان سب دواؤں کو

دو دو تولہ لے کر کاڑھا کرکے کاڑھے کا رس اس تیل میں ڈالے اور ایک آثار کھیپ کا رس
ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب رس سب جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب تیل کو
اتارے پھر اس تیل کی مالش کرے یا ناس دے یا کھلاوے یا سینک کرے تو سب باد کے
فساد لنگڑاپن۔ زبان ٹھہر جائے۔ لقوہ۔ بکائی کا عارضہ۔ کندھا ٹھہر جائے۔ پیٹھ کا درد۔ گردھسی
کھوڑا۔ چاپلا۔ وضوربات اتنے باد کے عارضوں کو یہ تیل دور کرتا ہے۔

زبان ٹھہر جائے اس کی علامتیں} آواز کی لے چلنے والی جو نسیں ہیں ان میں
رہنے والی باد منفسد ہو کر زبان کو ٹھہرائے تب وہ زبان پانی کے پینے اور بولنے میں
طاقت نہ پاوے اسکو جہوا ستمبھ کہتے ہیں۔

زبان ٹھہر جائے اس کا علاج} میٹھا رس۔ نمک۔ کھٹائی۔ چکنی اور گرم چیزوں سے
زبان کی اچھی طرح مالش کرے یا گرم پانی سے کلی کرے تو یہ مرض جاتا رہے۔

گونگاپن گنگناپن بکائی کھانے کی علامتیں} بلغم سے ملا ہوا باد دھمنی ناڑی
کے لے چلنے والی نسوں کو ڈھانپ کر آدمیوں کو گونگاپن اور ناک ہی میں بولنا اور بکائی کھاکر
بولنا اتنے عارضوں کو پیدا کرتا ہے۔

ان سب کا علاج} گائے کا گھی ایک آثار۔ بیخ سہجنہ دو تولہ۔ خراسانی بچ دو تولہ سیندھا نمک
دو تولہ۔ دھوئی کے پھول یعنے گل دھاوا دو تولہ پٹھانی لودھ ۲ تولہ ان سب کو پیس کر بکری
کے چار آثار دودھ میں ایک آثار گھی ڈالے پھر یہ دوا ملا کر نرم آنچ سے پکاوے
جب دودھ وغیرہ جل جاویں اور گھی رہ جاوے تب اس کو نکال کر سرستی منتر سے
موافق طریقے کے استعمال کرے تو گونگاپن۔ گنگناپن بکائی کھانا یہ سب عارضے دور
ہوں اور عقل اور نور بہت بڑھے۔

سرستی کا منتر} اوم۔ ہریم۔ ایم۔ ہاروم۔ سرسوتے نمہ۔ یہ سرستی کا منتر سدھ ہے اس کو
ان حرفوں کے برابر ہزار جپ کرے تو یہ منتر سدھ ہو اس منتر سے یہ گھی کھاوے یا مالکنگنی
کا روغن کھاوے تو سب عارضے دور ہوں اور اس کی عقل تیز ہو۔ یا ہلدی۔ کوٹ۔
پیپل۔ زنجبیل۔ زیرہ سفید۔ اجمود۔ ملیٹھی۔ جھوا۔ سیندھا نمک۔ ان کو برابر لے کر

باریک پیسکر دو درم مسکہ کے ساتھ ہر روز اکیس دن تک کھائے تو سب عارضے دور ہوں اُس کا حافظہ اور ذہن نہایت عمدہ ہو اور ذکی ہو جائے۔ ہزار بیت ہر روز زبانی یاد کرے اس کا نام کلپ کا ادلیہہ ہے۔

پرلاپ اور باچال روگ کی علامتیں } اپنی بدپرہیزی سے مفسد ہو کر بے معنی الفاظ کچھ کے کچھ بولے تو پرلاپ روگ جاننا اور بمعنی سمیت لفظ منہ سے نکالے اسے باچال کہتے ہیں۔

پرلاپ اور باچال کا علاج } اگر۔ بٹ باپڑہ۔ کٹکی۔ ناگرموتھ۔ اسگندھ براہمی۔ داکھ۔ اگر دسمول۔ سنکھاہولی۔ ان سب کو برابر لے کر اور جوکوٹ کر کے ان کا کاڑھا دے تو پرلاپ اور باچال دور ہوں۔

زبان کی لذت جانے کی علامتیں } شیریں رس وغیرہ چھ رسوں کے کھانے میں زبان کو اچھی طرح سے لذت معلوم نہ ہو اسے رساگیاں کہتے ہیں۔

رساگیاں روگ کا علاج } زنجبیل فلفل سیاہ۔ پیپل۔ سیندھا نمک امل بید۔ چوک۔ ان دواؤں کو باریک پیسکر ملا کر زبان میں اچھی طرح ملے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا براہمی پلاس باپڑہ رائی۔ سیاہ زیرہ۔ پیپل۔ پیپلامول۔ چترک۔ زنجبیل۔ ان کو باریک پیس کر زبان میں بار بار ملے یا کاڑھا کر کے کلی کرے تو زبان میں لذت ہو یا ادرک کھائے تو لذت معلوم ہو۔

بدن کی جلد سُن پڑ گئی ہو اس کی علامتیں } جس کو سردی گرمی نرم سخت کی سمجھ جاتی رہے اس کو تجاسونیہ یعنے جلد سن پڑنے کا عارضہ جانو۔

تجاسونیہ کا علاج } اس بیمار کا خون نکلوا دے تو یہ عارضہ دور ہو یا نمک۔ دھماسہ۔ ان دونوں کو روغن میں ملا کر بدن میں ملے تو یہ عارضہ دور ہو۔

اردت یعنے لقوے کے عارضے کی علامتیں } اونچے سے گرتی ہوئی بھاری چیز کو اونچا منہ کر کے ہاتھوں سے پکڑے یا تلخ چیزیں بہت کھاوے یا بہت ہنسے جمھائی لے یا پیشانی پر بہت بوجھ اٹھاوے یا ناہموار جگہ میں سووے۔ اس شخص کے سر۔ ناک۔ لب داڑھیں۔ آنکھیں۔ ان جگہوں میں جو باد رہتا ہے وہ آدمی کو لقوہ پیدا کرتا ہے۔ تب آدمی کا

آدھا منہ ٹیڑھا ہو جاوے اور کندھا نہ مڑے اور سر ہلا کرے اچھی طرح بولا اور دیکھا نہ جاوے اور گندے۔ واڑھیں۔ دانتوں میں درد رہے۔ جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو لقوے کا عارضہ کہنا چاہیے۔ وہ باد صفرا۔ بلغم سے تین قسم کا ہے۔

باد کے لقوے کی علامتیں} منہ سے لعاب بہت گرے۔ بدن میں درد زیادہ ہو۔ بدن میں رعشہ ہو اور پھڑکے۔ واڑھی نہ مڑے۔ لب سوج جاویں یہ علامتیں ہوں تو باد کا لقوہ جانو۔

صفرا کے لقوے کی علامتیں} منہ زرد ہو۔ بخار ہو آوے۔ پیاس بہت لگے تو صفرا کا لقوہ جانو۔

بلغم کے لقوے کی علامتیں} غفلت بہت ہو۔ گلا اور کندھا اور سر میں سوجن ہو اور یہ تینوں نہ مڑیں تو بلغم کا لقوہ جانو۔

لاعلاج لقوے کی علامتیں} کمزور آدمی کی پلکیں بند نہ ہوں اور اس شخص سے بولا نہ جاوے۔ اور بدن کانپتے ہوئے تین برس گزر گئے ہوں تو لقوہ لاعلاج جانو۔

لقوے کا علاج} لقوے کے مریض کو روغن دار چیز کھلاوے اور نارائن اور بکھ گربھ تیل کی مالش کراوے اور گرم چیزوں کا استعمال رکھے۔ گرم چیزوں سے پسینا نکلوائے سینک کراوے سر میں باد کا تیل ڈالے اتنی چیزوں سے لقوے کی بیماری دور ہوتی ہے۔

بادی لقوے کا علاج} دسمول کے کاڑھے سے باد کا لقوہ دور ہو یا بجورے کے رس سے باد کا لقوہ دور ہو یا کھرٹی۔ پیپ۔ پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل ان کے جوشاندہ سے بادی لقوہ دور ہو یا ماش کے بروں میں ہینگ۔ ادرک۔ لہسن۔ ملا کر کھاوے اور اوپر سے یخنی پیے تو باد کا لقوہ دور ہو۔

صفرا کے لقوے کا علاج} گھی کا عمل لے یا دودھ کا استعمال رکھے تو صفرا کا لقوہ دور ہو۔

بلغم کے لقوے کا علاج} قے کرانے سے بلغم کا لقوہ جائے یا تل کے تیل میں لہسن ملا کر کھاوے تو سب طور کا لقوہ بہت جلد دور ہو۔

نیا استمبھ کی علامتیں} دن کے سونے اور بہت بیٹھے رہنے سے بلغم مفسد ہو کر باد سے

مل کر کندھے کو مڑنے نہ دے اس کو منیا استمبھ کہتے ہیں۔

منیا استمبھ کا علاج } دسمول کے کاڑھے سے یا پنچمول کے جوشاندے سے منیا استمبھ دور ہو یا تیل کی مالش کرکے اوپر سے ارنڈ کے پتے باندھے تو منیا استمبھ دور ہو یا مرغی کے انڈے کے رس میں سیندھا نمک ملا کر اور گھی ملا کر کندھے میں مالش کرے تو یہ بیماری دور ہو۔

باہو شوکھ یعنی بازو سوکھ جائے اسکی علامتیں } کندھوں میں جو بادر ہتا ہے وہ مفسد ہو کر اور بازو کو سکھا کر بےحس و حرکت کر دیتا ہے اس کو باہو شوکھ روگ کہتے ہیں۔

باہو شوکھ کا علاج } پیچھے جو کلیاں گھی اور ناد یعنے ہول ول کے عارضہ میں لکھا ہے اسکے استعمال سے باہو شوکھ روگ دور ہوتا ہے یا کھرٹی کے کاڑھے میں سیندھا نمک ملا کر پیے تو باہو شوکھ روگ اور منیا استمبھ دور ہو۔

اپباہک کے عارضے کی علامتیں } کندھوں میں جو باد رہتا ہے وہ مفسد ہو کر اس کے باندھنے والے بلغم کو سکھا کر نسوں کو کھینچ کر اپباہک عارضہ کو پیدا کرتا ہے۔

اپباہک کا علاج } ٹھنڈے پانی کی ناس دے تو اپباہک دور ہو۔ یا گوگل۔ موئی جڑی کی جڑ کا کاڑھا کر اور اس میں گوگل ملا کر ناس دے تو اپباہک روگ جاوے یا ماش کے پانی کی ناس دے تو اپباہک دور ہو۔ یا ماش۔ السی۔ جو۔ کوٹ سیلا۔ کٹیلی۔ گوکھرو۔ ارنڈ بیخ۔ کونچ۔ کپاس تخم سن۔ کلتھ۔ بیخ بیر۔ بیخ ساٹھی۔ بیخ کھبپ۔ راسنا۔ بیخ کھرٹی۔ گلو۔ کنگی۔ ان کو تیل میں پکا کر اس تیل کی مالش کرنے تو اپباہک دور ہو۔ یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

بشواچی کی بیماری کی علامتیں } ہاتھ کی انگلی کے نیچے کھجلی ہو اور بازو کے نیچے کھجلی ہو کر بازو کو نکما کر دے اس کو بشواچی روگ کہتے ہیں۔

بشواچی کا علاج } دسمول۔ کھرٹی۔ ماش۔ ان کا جوشاندہ کر اس میں تیل ملا کر پیے تو بشواچی کا عارضہ دور ہو۔ یا ماش سیندھا نمک کھرٹی۔ راسنا۔ دسمول۔ ہینگ۔ خراسانی تخم زنجبیل۔ ان کو باریک پیس کر پانی میں اوٹا دے پھر پانی میں تیل ڈال کر تیل کو پکا دے جب پانی جل جائے تیل رہ جائے تب اتار کر تیل کی مالش کرے تو بشواچی۔ باہو شوکھ۔ اپباہک پکچھا گھات ان کو یہ ماکھا و تیل دور کرتا ہے۔

**اوردھ بات روگ کی علامتیں** } بدپرہیزی سے ریاح منفد ہو کر منہ کے بلغم سے مل کر بار بار ڈکار بہت لے تو اسے اوردھ بات کہتے ہیں۔

**اوردھ بات کا علاج** } زنجبیل دس حصہ۔ بدھارا دس حصہ۔ پوست ہلیلہ پانچ حصہ اسگندھ ایک حصہ۔ بھنی ہوئی ہینگ ایک حصہ۔ سیندھا نمک ایک حصہ۔ نسوت پانچ حصہ ان سب کی برابر چترک لے اور باریک پیس کر بقدر دو درم گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو اوردھ بات روگ دور ہو۔

**ادھمان روگ کی علامتیں** } سب پیٹ میں اپھار اور درد ہو اور ریح صادر نہ ہو اس کو ادھمان کا عارضہ جانو۔

**ادھمان روگ کا علاج** } اس عارضے میں فاقہ کراوے اور ہاضمہ اور بھوک بڑھنے کی چیزیں دے اور عمل کراوے یا پیپل دو درم۔ نسوت دس درم۔ مصری دس درم۔ ان کو باریک پیس کر دو درم شہد کے ساتھ کھاوے تو اپھار دور ہو۔ اس کا نام نرائن چورن ہے اور برہ باگ بھٹ میں لکھا ہے یا خراسانی۔ بچ۔ کوٹ۔ بادیان۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ سیندھا نمک۔ یہ سب برابر کوٹ کر اور کانجی میں ان کو پیس کر گرم گرم پیٹ پر ملے تو اپھار دور ہو۔ یا چھاناراج رس سے اپھار جاوے۔ وہ یہ ہے پوست ہلیلہ دو تولہ۔ مغز املتاس دو درم آملہ ایک درم۔ واتیونی دو تولہ نکلی ایک درم۔ نسوت ایک درم۔ ناگرموتھ ایک درم۔ تھوہر کا دودھ دو درم۔ ان سب کو باریک پیس کر چار آثار پانی میں اوٹاوے جب پانی کا آٹھواں حصہ رہے تب جمالگوٹہ کا چھلکا ایک درم باریک کپڑے سے باندھ رفتہ رفتہ جمالگوٹہ کو پکاوے جب پانی جل جاوے تب اس کو نکال لے پھر جمالگوٹہ آٹھ حصہ۔ زنجبیل ایک حصہ۔ فلفل سیاہ دو حصہ پارہ ایک حصہ۔ گندھک مصفا ایک حصہ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ سب چیزیں ملا کر ایک پہر کھرل کرے پھر ایک رتی کی گولی باندھے ایک گولی روز ٹھنڈے پانی سے کھائے تو اپھار۔ سول۔ اناہ پرتیادھمان۔ ادواورت۔ گولا اور شکم کے عارضوں کو یہ چھاناراج رس دور کرتا ہے اسکے کھانے سے دست آسکیں تب مصری ملا کر دہی کھاوے پھر چانول دہی ملا کر سیندھا نمک ڈال کر تھوڑا سا کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو۔

پرتیادھمان کی علامتیں } پسلی چھاتی میں تو اپھارہ نہ ہو مگر ناف سے لے کر پیٹ تک اپھارہو اس کو پرتیادھمان کہتے ہیں۔

پرتیادھمان کا علاج } فاقہ کرادے اور ہاضمہ کی دوائیاں دینی چاہئیں اور عمل کرادیں تو پرتیادھمان جاوے۔

باتشٹھیلا کی علامتیں } ناف کی جگہ نیچے ہوا کی گرہ پتھر سی بندھ جاوے وہ گرہ پاخانہ اور پیشاب کو روک دے اس کو باتشٹھیلا کہتے ہیں۔

پرتشٹھیلا کی علامتیں } ناف سے نیچے ہوا کی گرہ پتھر کے مانند باندھ کر پاخانہ اور پیشاب کو روک دے اور اس جگہ پر زیادہ درد ہو اس کو پرتشٹھیلا کہتے ہیں۔

ان دونوں کا علاج } بھنی ہوئی ہینگ۔ پیپلا مول۔ کشنیز۔ زیرہ سفید۔ بچ۔ چترک۔ چیب۔ پاڑھ۔ کچور۔ امل بید۔ نمک سیاہ۔ سیندھا نمک۔ سانبھر نمک۔ زنجبیل مرچ سیاہ پیپل۔ جواکھار سجی۔ انار دانہ۔ پوست ہلیلہ۔ پوکرمول۔ ڈانسرہ۔ بیج جھاؤ۔ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ادرک کے رس کی تین پٹ دے پھر اس چورن کو سایہ میں سکھا کر دو دم گرم پانی سے کھائے تو باتشٹھیلا۔ پرتشٹھیلا سب دور ہوں۔

تونی روگ کی علامتیں } پاخانہ اور پیشاب کی جگہ میں رہنے والی ہوا مقعد اور آلت میں درد پیدا کرے اس کو تونی کہتے ہیں۔

پرت تونی کی علامتیں } مقعد اور آلت میں جو ہوا رہتی ہے وہ مقعد اور آلت میں درد کر کے پیڑو میں درد پیدا کرے اس کو پرت تونی کہتے ہیں۔

ان دونوں کا علاج } ان دونوں کو تیل کا عمل دے تو دونوں عارضے دور ہوں۔ یا زنجبیل فلفل سیاہ پیپل۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ جواکھار۔ سجی۔ سیندھا نمک ان کو باریک پیس کر دو دم گرم پانی سے کھائے تو تونی۔ پرت تونی روگ جاویں۔

ترک شول کی علامتیں } کمر کی تینوں ہڈیاں اور بانسے کی ہڈی میں درد ہو اس کو ترک شول کہتے ہیں۔

ترک شول کا علاج } بالو ریت سے سینک کرادے یا ارنے اوپلے کی راکھ سے گرم گرم

سینک کراوے تو ترک شول دور ہو۔ یا گولی بوٹی کی جڑ کا چھلکا۔ اسگندھ۔ پوست جھاؤ۔ گلو
چیتا ور۔ گوکھرو۔ راسنا۔ نسوت۔ بادیان۔ کچور۔ اجوائن۔ زنجبیل۔ ان سب کو برابر لے کر اور
سب کی برابر گوگل مصفا۔ اور گوگل سے چوتھائی گھی لے کر سب کو برابر یا پانچ ماشہ ہر روز
شراب سے یا نیم گرم پانی یا یخنی کے ساتھ کھاوے تو ترک شول دور ہو اور جانو گرہ بھجا استمبھ
سندھ گت ماے ہڈی ٹوٹ گئی ہو کھوڑاپن۔ گردھرسی۔ پکشا گھات ان سب عارضوں کو یہ
تریودشانگ گوگل دور کرتا ہے۔

**بست بات کی علامتیں** } پیٹ کی ہوا مفسد ہو کر پیشاب کو اچھی طرح اترنے نہ دے
اور بیماریوں کو پیدا کرے اس کو بست بات کہتے ہیں۔

**اس کا علاج** } پوست بیخ کھریٹی اور اس کے برابر مصری ملا کر دو درم گائے کے دودھ کے
ساتھ کھاوے تو بار بار پیشاب کرنے کا عارضہ دور ہو یا تر پھلے کو پیس کر اس کے برابر سار ملا کر
چار ماشہ شہد کے ساتھ کھائے تو پیشاب کا عارضہ دور ہو۔

**پیشاب رک گیا ہو اس کا علاج** } جواکھار پانچ ماشہ مصری کے ساتھ کھائے تو بند ہوا
پیشاب چھوٹے۔ یا تخم پیٹھا۔ تخم تیورسی۔ ان دونوں کو پانی میں پیس کر دو ماشہ جواکھار ڈال کر
مصری کے ساتھ پیے تو پیشاب چھوٹے یا چنیا کافور کی بتی مرد کے آلت اور عورت کے
مقام مخصوص میں رکھے تو پیشاب چھوٹے۔

**گردھرسی روگ کی علامتیں** } پہلے کولے میں پھر اور اعضا میں درد ہو پھر پانوں کو بے حرکت
کردے اور بہت آہستہ آہستہ اٹھے اس کو گردھرسی بیماری کہتے ہیں وہ دو قسم کی ہے ایک
بادی دوسری بلغم کی بادی میں تو زیادہ درد ہوتا ہے اور سر ٹیڑھا ہو جائے اور پانوں جانگھ اور
ہر ایک عضو پھڑک کر بے حرکت ہو جاویں اور باد اور بلغم کی گردھرسی میں بدن بھاری
رہے۔ ہاضمہ کی طاقت کم ہو جائے۔ غنودگی ہو لعاب بہت گرے۔

**گردھرسی کا علاج** } قے کرانے سے اور عمل سے گردھرسی کا عارضہ دور ہو۔ بدن کو ہڑ
کے جلاب سے صاف کر کے پھر عمل کرے یا ارنڈ کا تیل اور گائے کا پیشاب ملا کر ایک
مہینے تک پیے تو گردھرسی کا عارضہ دور ہو۔ یا تیل گھی ادرک کا رس۔ بجورے کا رس

جوک۔ قند سیاہ انداز کے موافق ملا کر ایک مہینے تک پیے تو گردھرسی روگ جاوے اور اس سے کمر اور جانگھ کا درد۔ ترک شول۔ گولا۔ اوداورت یہ، ارضے بھی جاتے ہیں یا ارنڈ کی تینگی کو دودھ میں کھیر کر کے ایک مہینے تک کھاوے تو گردھرسی روگ۔ فوطے کا درد دور ہو۔ یا مغز ارنڈ۔ کٹیلی۔ ان کا جوشاندہ کر کے اور تیل ملا کر پیے تو مگر دھرسی اور فوطوں کا درد دور ہو۔ یا بڑنوں۔ نمک سیاہ ان کو باریک پیس کر گائے کے پیشاب اور ارنڈ کے تیل میں ملا کر پیے تو بلغم بادی گردھرسی جاوے۔ یا اڑوسہ داتیونی مغز املتاس ان کا جوشاندہ کر اس میں ارنڈ کا تیل ملا کر پیے تو گردھرسی کا عارضہ دور ہو یا نرگنڈی کے پتوں کے کاڑھے سے گردھرسی روگ دور ہو۔ یا راسنا دس تولہ۔ گوگل۔ اُن دونوں کو پیس کر گھی میں چار ماشہ کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو گردھرسی کا عارضہ دور ہو یا راسنا۔ گلو۔ مغز املتاس دیودار۔ گوکھرو۔ بیخ ارنڈ۔ بیخ سانٹھی۔ زنجبیل۔ ان کا جوشاندہ کر کے دے تو گردھری روگ پیڑو اور پسلی کا درد۔ اتنے روگوں کو راسنا وک کا کاڑھا دور کرتا ہے۔

**کھوڑا پنگلہ روگ کی علامتیں**} کمر میں جو بادرہتی ہے وہ جانگھوں کی نسوں کو پکڑ کر ایک پاؤں کو بے حرکت کر دیتی ہے اس کو کھوڑا کہتے ہیں اور کمر میں جو بادرہتی ہے وہ جانگھ کی نسوں کو پکڑ کر دونوں جانگھوں کو کمزور کر دے اور چلنے نہ دے اس کو پنگلہ کہتے ہیں۔

**ان دونوں کا علاج**} جلاب کے لینے اور دواؤں کے گرم پینے سے اور جوگراج وغیرہ گوگل کے کھانے سے اور تیل وغیرہ کی مالش سے اور عمل لینے سے یہ دونوں عارضے دور ہوں۔

**کلاپ کھنجنا کے عارضے کی علامتیں**} چلتے وقت بدن میں رعشہ ہو اور لنگڑا سا نظر آوے تو جاننا کہ نسوں نے اپنی جگہ کو چھوڑ دیا ہے اس کو کلاپ کھنجنا کہتے ہیں۔

**کلاپ کھنجنا کا علاج**} بکہ گربھ وغیرہ تیل کی مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو۔

**کروشٹ شیر کھک کی علامتیں**} باد اور خون کے فساد سے پاؤں میں سوجن ہو اور درد زیادہ ہو اور سیار کے سر کے مانند سخت ہو اس کو کروشٹ شیر کھک کہتے ہیں۔

**کروشٹ شیر کھک کا علاج** } گلو ڈھائی درم ترپھلا دس درم ان دونوں کا کاڑھا کر اس میں دو درم گوگل ملا کر ایک مہینہ پیے تو یہ عارضہ ہو یا پاؤ آثار دودھ میں ارنڈ کا تیل دس درم ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا دو درم بدھارے کو پیس کر مادہ گاؤ کے پاؤ آثار دودھ میں پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا کشور گوگل کے استعمال سے یہ عارضہ دور ہو۔

**پانوں دکھنے کا علاج** } تیل کی مالش کر کے اوپر سے پسی ہوئی زنجبیل ملے اور اس کے اوپر تیل چپڑ ارنڈ کے پتے گرم کر کے باندھ دے تو پانوں دکھنا بند ہو یا تخم کوپنچ دو درم دہی کے ساتھ سات روز کھائے یا چودہ روز کھائے تو پانوں کا دکھنا بند ہو۔

**کھلی کا علاج** } کوٹ۔ سیندھا نمک۔ ان کا کاڑھا کرے اس کاڑھے کے رس میں تیل اور املبید کے رس کو ڈال کر تیل کو نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل کر تیل رہ جاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو کھلی روگ جاوے۔

**بات کنٹک روگ کی علامتیں** } اونچی نیچی جگہ پر پانوں رکھنے میں درد ہو پھر ٹخنے میں درد ہو اس کو بات کنٹک کہتے ہیں۔

**علاج** } ٹخنے میں پچھنے[۱] سے خون نکلوائے تو بات کنٹک روگ جاوے یا ارنڈ کا تیل پانچ درم ایک مہینے تک ہر روز پیے تو یہ بیماری دور ہو۔

**پادداہ کی علامتیں** } بادصفرا۔ خون۔ یہ تینوں مل کر پانوں کے تلووں میں جلن کریں اس کو پادداہ کا عارضہ جانو۔

**علاج** } مسور کی دال کو باریک پیس کر اوٹاوے پھر بہت ٹھنڈا کر کے اس میں آٹا سان کر پانچ سات مرتبہ پتلا لیپ کرے تو پادداہ جاوے یا مسکہ کو پانوں کے تلووں میں مل کر آگ سے تپاوے تو یہ بیماری جاوے یا انڈی کو گائے کے دودھ میں ملے اگر بہت جلن ہو تو جاوے۔

**پادھرکھ کی علامتیں** } جس کے دونوں پائوں جھنجھناہٹ کر کے سو جائیں اور کسی طرح دابنے سے جاگ اٹھیں اس کو پادھرکھ کہتے ہیں۔

**علاج** } بلغم اور بادہ کا دور کرنے والا سب علاج کرے تو یہ عارضہ دور ہو۔

---

۱؎ پچھنے سے مراد بھری سینگی ہے ۱۲

پانوں کی اعضا شکنی کا علاج } تل۔ سانبھر نمک ہلدی۔ یہ سب برابر لے اور ان کو دھتورے کے بیجوں کے پانی میں پیسے اور ان تینوں کے برابر مسکہ مادہ گاؤ لے پھر ان کو پکاوے اور پکتے ہی میں چوگنا گئو کا موت ڈالے جب یہ سب جل جاویں اور گھی رہ جاوے تب وہ گھی پانوں کے تلووں پر مالش کرے تو پانوں کی اعضا شکنی دور ہو۔

صفراسمیت باد کے پانوں کے گندی کی علامتیں صفرا کی جگہ جو شکم وغیرہ ان میں جو باد رہتی ہے اس کو بے حرکت کر کے ڈنڈے کی طرح کردے یا بلغم سے جو باد ملی ہے وہ دھمنی ناڑی میں مل کر بدن کو بے حرکت کردے یہ عارضہ مشکل سے اچھا ہو۔

صرف باد کی گندی کی علامتیں) ہاتھ۔ پانوں۔ پیشانی اور پیٹھ اور جوڑوں کو بے حرکت کردے اور ریح ان میں درد بھی کرے تو یہ لاعلاج ہے۔

چوٹ لگنے سے جو ریح پیدا ہووے } جس جگہ چوٹ لگی ہو اس سے جو ریح پیدا ہو اس کے مانند دوا پذیر جانو۔

اس کا علاج بیخ کھریٹی۔ دسمول۔ جو۔ بیخ بیل کلتھ ان کو ایک سیر پانی میں اوٹانے سے آٹھواں حصہ جو عرق باقی رہے اس میں تیل ملا کر نرم آنچ سے پکا کر تیل تیار کرے اور یہ دوائیاں اور ملاوے۔ سیندھا نمک۔ اگر۔ رال۔ دیودار۔ مجیٹھ۔ پدماک۔ کوٹ۔ الائچی۔ بالچھڑ۔ تیزج۔ تگر۔ سفید سرسوں۔ چھتاور۔ اسگندھ۔ بادیان بیخ سانٹھی۔ یہ تیل کے انداز کے موافق ڈالکر پکاوے پھر اس مہابلا تیل کی مالش کرے تو سب طرح کی بے حرکت کرنے والی بیماریاں۔ ہچکی۔ دمہ۔ آنتیں بڑھ جاویں۔ کمزوری۔ ٹوٹی ہڈی۔ پسینا ان سب عارضوں کو یہ مہابلا تیل دور کرتا ہے۔

انتر ایام روگ کی علامتیں } پانوں کی انگلی۔ ٹخنہ۔ شکم۔ چھاتی۔ گلا۔ ان میں جو باد رہتا ہے وہ بڑی نسوں کے مجموعہ کو بدن کے اندر پکاتا ہے پھر اس کی آنکھیں پھٹ کر بے حرکت سی ہو جاویں اور ڈاڑھ نہ مرے پسلی ٹوٹی سی ہو جاوے بلغم گرے بدن کمان کے مانند ٹیڑھا ہو جاوے جس میں یہ بیماریاں ہوں اس کو انتر ایام روگ جانو۔

باہیہ ایام عارضے کی علامتیں } بہت بادی چیزوں کے کھانے سے جو باد مفسد ہو

وہ بدن کی سب نسیں. کندھے ۔ پیٹھ ۔ ان کو سکھا کر بدن کو کمان کے مانند ٹیڑھا کر دیتی ہے
اور اسکی چھاتی اور جانگھ کو وہ باد توڑ ڈالتی ہے جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو باہیایام عارضہ
کہنا چاہئے اور جو لقوے کا علاج پیچھے لکھا ہے وہی اس عارضے کا بھی جاننا
چاہئے۔

وھنواستمبھ کی علامتیں} کمان کے مانند بدن ہو جاوے اور بدن کی رنگت اور کی
اور ہو جائے منھ بند ہو جاوے بدن کمزور ہو ۔ ہوش جاتا رہے۔ پسینا آوے اس کو
وھنواستمبھ روگ کہتے ہیں اس بیماری والا دس دن جیے۔

کبجک کے عارضے کی علامتیں} باد مفسد ہو کر چھاتی کو اونچا کر کے چھاتی میں زیادہ
درد پیدا کرے اس کو کبجک روگ کہتے ہیں ان تینوں کا دور کرنے والا پرسارنی تیل اسی
باب میں لکھا ہے اس وھنواستمبھ باہیایام انترایام باد کے فساد اور سب طرح کے عارضے
دور ہوں۔

اپ تنتر کے عارضے کی علامتیں} بادی چیز کے زیادہ استعمال سے باد مفسد ہو کر
اپنی جگہ چھوڑ چھاتی میں جاکر سر اور کنپٹی میں درد کرے اور کمان کی طرح بدن کو جھکا دے اور
غفلت ہو ایسا مریض نہایت تکلیف سے اوپر کو دم لے اور آنکھیں پھٹ جاویں یا بند ہو جاویں
اور گلا کبوتر کے مانند ہو جاوے ہوش جاتے رہیں جس کے یہ علامتیں ہوں اس کو
اپ تنتر روگ جانو۔

علاج} فلفل سیاہ ۔ تخم سہجنہ ۔ بائے بڑنگ ۔ افیوں ۔ جھوا ۔ یہ سب برابر لے کر اور باریک
پیس کر اس کی ناس لے تو یہ عارضہ دفع ہو ۔ یا پوست ہلیلہ ۔ خراسانی بچ ۔ لال سیندھا نمک
امل بیدان کو باریک پیس کر وہ دو رم گھی کے ساتھ یا ادرک کے رس کے ساتھ پیے تو اپ تنتر
کا عارضہ دور ہو۔

اپتانک کے عارضے کی علامتیں} آنکھیں پھٹی سی ہو جاویں ہوش جاتے رہیں گلے
میں بلغم بولے ۔ ہوش آدیں ۔ تب چین پڑے اور بیہوشی ہو تب اور بھی غفلت ہو یہ خوفناک
عارضہ ہے اور یہ عورت کو حمل کے گرنے سے ہوتا ہے اور مرد کو زیادہ خون کے نکلنے

سے ہوتا ہے یا بھاری چوٹ لگنے سے ہو اور یہ عارضہ لاعلاج ہے۔
علاج } دسمول کے کاڑھے میں پیپل ملاکر پیئے تو یہ عارضہ دور ہو یا تیل کی مالش سے جاوے یا سوکھی چیز کی ناس لے تو یہ عارضہ دور ہو یا گھی کے پینے سے یہ بیماری جائے یا تیل کی چیز پینے سے دفع ہو۔
پکشا گھات کی علامتیں } کسی سبب سے باد فاسد ہو کر آدمی کے آدھے بدن کو پکڑ کر سب بدن کی نسوں کو سکھا دیتی ہے اور آدھے بدن کی نسوں کو تو بہت ہی ڈھیلا اور نکما کر دیتی ہے وہ نسیں شل ہو جاویں یہ علامتیں ہوں تو اس کو پکشا گھات کی بیماری کہتے ہیں داہنی اور بائیں طرف بے جان ہو جاوے وہ پکشا گھات دو قسم کا ہے ایک تو صفرا باد کا دوسرا بلغم باد کا بدن کے باہر اور اندر جلن ہو اور غشی آجاوے تو صفرا باد کا پکشا گھات جانو۔ اور بدن کے باہر اور اندر سردی لگے۔ سوجن ہو۔ بدن بھاری رہے تو بلغم باد کا پکشا گھات جانو۔
قابل علاج پکشا گھات کی علامتیں } صرف باد سے پکشا گھات ہو تو وقت سے اچھا ہو
لاعلاج پکشا گھات کی علامتیں } حاملہ عورت یا جس کے بچہ پیدا ہوا ہو ان کے پکشا گھات ہو تو لاعلاج جانو یا لڑکا۔ بڈھا۔ اور کمزور مرد اور زخمی کو جس کا خون نکل گیا ہو اس کے ہو تو لاعلاج جانو۔
علاج } ماش تخم کونچ۔ بیخ کھریٹی۔ بیخ ارنڈ۔ ان کا جوشاندہ کرے اس میں بھنی ہوئی ہینگ۔ سیندھا نمک ملاکر پیے تو پکشا گھات جاوے۔ یا پیپلا مول۔ چترک۔ پیپل۔ زنجبیل راسنا۔ سیندھا نمک۔ ماش ان کا کاڑھا کرکے اس کاڑھے کے رس میں تیل پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب مالش کرے تو پکشا گھات دور ہو اس کا نام گر نتھہ کا دکا تیل ہے۔ یا ماش تخم کونچ اور اتیس بیخ ارنڈ۔ راسنا۔ بادیان۔ سیندھا نمک ان کو باریک پیس کر کاڑھا کرکے اس میں تیل پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تو مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو اس کا نام کھاد تیل ہے یہ سب ترکیبیں بھاؤ پرکاش میں لکھی ہیں یا تخم کونچ بیخ کھریٹی۔ بیخ ارنڈ۔ ماش۔ زنجبیل۔ سیندھا نمک ان کا جوشاندہ کرکے چھان کرے تو پکشا گھات

پانچ درم گوگل پانچ درم بیجابول پانچ درم
جاوے یہ بید بنود میں لکھا ہے یا جھوے کا رس پانچ درم گوگل پانچ درم بیجابول پانچ درم
بکری کی مینگنی پانچ درم کٹیلی کا رس پانچ درم باریک پیس کر بدن میں ملے پھر کمر برابر گڑھا کھود کر
گڑھے میں آگ جلا کر سرخ کرے اور گڑھے کے چوگرد اور نیچے آگ کے پتے ڈالے پھر اس
بکیتا گمات کے لیپ کئے ہوے شخص کو اس گڑھے میں بٹھا دے جب اس کو پسینا آوے
تو بکیتا گمات اسی دن جاتا رہے۔

نیند جاتی رہی ہو اس کا علاج } بھنی ہوئی بھنگ باریک پیس کر رات کو انداز کے موافق
شہد سے چاٹے تو نیند ضرور آوے اور اتیسار اور سنگرہنی بھی دور ہو کر بھوک بڑھے۔ یا پیسی ہوئی
پیپلا مول قند سیاہ کے ساتھ کھاوے تو بےخوابی دور ہو یا گلہری کی جڑ سر سے باندھے تو نیند
آوے یا ہلکے ہاتھوں سے پاؤں کی پنڈلی دباوے تو نیند آوے یا بیگن کے بھرتے میں
شہد ملا کر کھاوے تو نیند جلد آوے یا روغن ارنڈ اور روغن السی ان دونوں کو برابر لے کر
کانسے کی تھالی میں خوب گھس کر انجن کرے تو نیند زیادہ آوے یا بکری کے دودھ سے
پاؤں کے تلوے دھووے تو نیند آوے اور تلووں کی جلن دور ہو یا کستوری کو عورت کے
دودھ میں باریک پیس کر انجن کرے تو بہت دن کی بھی گئی ہوئی نیند آوے یا بادیان اور بھنگ کو
باریک پیس کر بکری کے دودھ میں نیم گرم ملے تو نیند آوے یہ سب علاج بید رہس میں ہیں۔

بدن بھر میں بائی کا دورہ ہو اس کی علامتیں } تمام بدن میں درد پیدا کرتی ہے۔
علاج } بکھ گر بھ وغیرہ تیلوں کی مالش سے یہ عارضہ دور ہو۔

## ساتوں دھاتوں میں جو بائی بھرا کرے اسکی علیحدہ علیحدہ علامتیں اور علاج

جلد کو شل اور زرد کر کے بدن کو دبلا کرے اور درد پیدا کرے۔
خون میں جو باد کا فساد ہو اس کی علامتیں } بدن میں زیادہ درد ہو۔ رنگت اور کی اور
ہو جائے بدن دبلا اور بھاری رہے کسی چیز کی اشتہا نہ ہو منہ پر کیل ہو کھانا نہ ہضم ہو۔
جو بائی گوشت میں پہونچے اس کی علامتیں } بدن بھاری ہو۔ درد ہو
بے حرکت کر دے۔
جو چربی میں رتیح ہو اس کی علامتیں } بدن میں پھوڑے پیدا کرے۔

ہڈیوں میں جو ہوا فاسد ہو اس کی علامتیں } ہر ایک عضو میں درد ہو۔ گوشت جل جاوے نیند نہ آوے اور چربی میں جو ریح فاسد ہو تو وہ بھی فساد کرے۔

منی میں جو ہوا فاسد ہو اس کی علامتیں } عورت کے ساتھ جو جماع کرے تو منی جلد گرے حمل کو بگاڑے یا نہ بگاڑے۔

ان سب کا علاج } رس میں بگڑی باد والے کے تیل کی مالش کرے اور خون میں بگڑی ہوئی ریح والے کے ٹھنڈی چیز کا لیپ کرے یا جلاب دے کر خون نکلوا کر درست کرے گوشت کی ریح کو جلاب سے دفع کرے ہڈیوں کی بگڑی باد کو چکنی چیزیں کھلانے اور لگانے سے آرام کرے اور شحم کی ریح بھی چکنی چیزوں کے کھانے اور لگانے سے اچھی ہوتی ہے منی کی بگڑی طاقت سے زیادہ کرنے والی دواؤں کا استعمال کرنے سے اچھی ہو۔

معدہ کی ریح کی علامتیں } یہ ہوا پاخانہ اور پیشاب کو روک کر درد سینہ۔ گولا۔ بواسیر۔ پسلی کے درد کو پیدا کرے۔

علاج } ہاضمہ کی دوا دے یا دودھ پلاوے۔

آنتوں کی ریح کی علامتیں } چھاتی۔ پسلی۔ پیٹ۔ ناف میں درد ہو۔ پیاس لگے ڈکار بہت آویں۔ ہیضہ ہو جاوے اور کھانسی ہو اور حلق اور منہ سوکھ جاوے دمہ ہو۔

علاج } بھوک لگانے والی اور ہاضمہ کی دوا دیں فاقہ اور قے کرادیں مسہل دیں کھانے کو پرانے مونگ اور چاول یا کھچڑی۔ پوہکرمول بیلگری۔ گلو۔ دیودار سونٹھ۔ بچ۔ اتیس پیپل یہ سب برابر کا کاڑھا دے تو آنتوں کی جگہ کی فاسد ریح دور ہو۔

معدہ میں بگڑی ہوئی ہوا کی علامتیں } آنت بولے۔ درد شکم اور اپھار ہو۔ پاخانہ اور پیشاب مشکل سے اترے پیٹھ میں درد ہو۔

مقعد میں جو بگڑی ہوئی ہوا رہے اُسکی علامتیں } پاخانہ اور پیشاب ہوا سے رک جاوے درد شکم اور اپھار ہو۔ پتھری کی بیماری ہو جاوے جانگھوں میں درد ہو۔

علاج } عمل کرنے سے یہ بیماری دور ہو۔

چھاتی میں جو ہوا بگڑی ہو اس کا علاج } گلو۔ مرچ۔ ان دونوں کو برابر پیس کر نیم گرم

پانی سے پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا دیوار۔ زنجبیل کو باریک پیسکر نیم گرم پانی سے پیے تو بیماری دور ہو یا اسگندھ۔ پوست بہیڑا۔ باریک پیسکر قند سیاہ میں ملا کر کھائے تو یہ بیماری جائے۔

کان وغیرہ میں جو ہوا بگڑے اس کی علامتیں } وہ کان وغیرہ حواسوں کو زائل کر دے

اس کا علاج } سینک اور تیل وغیرہ کی مالش سے یہ عارضہ دور ہو۔

بدن کی نسوں میں جو ہوا بگڑے اس کی علامتیں } درد ہو کر کے نسیں اکٹھی ہو جاویں

علاج } فصد کھولنے سے یہ عارضہ دور ہو۔

ہر ایک عضو میں جو ہوا بگڑے اس کی علامتیں } ہر ایک عضو میں درد ہو کر اعضا کو بگاڑ دیتی ہے۔

علاج } سینک اور تیل کی مالش سے یہ عارضہ دور ہو یا بیخ اندرائن اور پیپل دو درم قند سیاہ میں کھاوے تو یہ بیماری جاوے۔

## باد کے عارضوں کا عموماً علاج

## نارائن تیل کا طریقہ

اسگندھ۔ بیخ کھرنٹی۔ بیلگری۔ پاٹل دونوں کٹیلی۔ گوکھرو۔ پوست لنگیرن۔ پوست نیم۔ ارلو بیخ سانٹھی۔ کھیپ۔ ارنی۔ ان سب دوائیوں کو بیس تولہ لے اور سولہ ثار پانی میں ڈال کر آہستہ آہستہ پکاوے جب چوتھا حصہ کاڑھا رہ جاوے تب اس میں چار ثار کا تل کا تیل اور تیل سے چوگنا شیر مادہ گاؤ ڈال کر اس کو نرم آنچ سے پکاوے اور پکتے ہی میں کوٹ دو تولہ سرخ صندل چار تولہ الائچی چار تولہ۔ بچ چار تولہ بالچھڑ چار تولہ سلاجیت چار تولہ سیندھا نمک چار تولہ۔ اسگند چار تولہ۔ کھرنٹی چار تولہ۔ راسنا چار تولہ۔ بادیان چار تولہ اندرائن چار تولہ۔ سال پرنی (دسریوں) چار تولہ۔ پرسٹ پرنی (دہپٹوں) چار تولہ۔ ماکھ پرنی (بن اروی) چار تولہ۔ مدگ پرنی (بن مونگ) چار تولہ۔ یہ سب اس میں ملا کر نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل کر تیل رہ جاوے تب اتار کر چھان لے۔ پھر اس تیل کی مالش کرے یا عمل لے تو پکشاگھات ہنو استمبھ۔ مینا استمبھ۔ گل گرہ۔ بدھر تار گت سندگ۔ کٹ گرہ۔ گاتر سوکھ۔ نشٹ شکر۔ بکھم جور۔ آنتوں کا بڑھنا۔ درد سر۔ درد گردہ۔ گردھرسی

اور سب بگڑی ہوا کے عارضے اس نارائن تیل سے دور ہوتے ہیں۔

**جوگراج گوگل کے بنانے کا طریقہ**} زنجبیل۔ پیپل۔ چیب۔ پیپلامول۔ چیترک بھنی ہوئی ہینگ۔ اجمود۔ سرسوں دونوں زیرہ سمبھالو۔ اندر جو۔ پاڑھ۔ بایبڑنگ۔ گج پیپل۔ کٹکی۔ اتیس بھارنگی۔ بچ۔ مروا۔ پترک۔ دیودار۔ کوٹ راسنا۔ ناگرموتھ۔ سیندھا نمک۔ الائچی۔ گوکھرو۔ ہلیلہ کشنیز بہیڑہ۔ آملہ۔ دارچینی۔ خس۔ جواکھار۔ ہموزن کرکے باریک پیس لے اور اس کے برابر گوگل مصفا ڈال کر کھرل اور موسلہ کو گھی سے چپڑ کر سب کو کوٹ کر ٹکیاں کرے پھر چار چار ماشہ بھر کی گولی بنا کر گھی کے چکنے برتن میں رکھ چھوڑے پھر راسنا۔ بیخ سانٹھی۔ زنجبیل۔ گلو۔ بیخ ارنڈ۔ ان کے کاڑھے سے جوگراج گوگل کھائے سب باد کے عارضے دور ہوں اور کرمالا بینک کے کاڑھے سے کھائے تو بلغم کے عارضے دور ہوں اور دار ہلدی کے کاڑھے سے کھائے تو جریان کے عارضے دور ہوں اور گائے کے پیشاب سے کھاوے تو پیلیا جاوے اور شہد کے ساتھ کھائے تو باد اور خون کے عارضے دور ہوں اور نپرلواد کے کاڑھے سے کھاوے تو شکم کے عارضے دور ہوں اس گوگل کا استعمال کرنے والا کھٹائی وغیرہ نہ کھاوے یا لہسن کا رس دو تولہ بھر اس میں برابر کا تیل ملا کر سیندھا نمک حسب ضرورت ڈال کر پیے تو باد کے سب عارضے دور ہوں یا دودھ کے ساتھ یا گھی کے ساتھ یا یخنی کے ساتھ لہسن چودہ دن تک کھاوے تو سب طرح کے ہوا کے فساد کے عارضے جاویں اور بکھم جور۔ درد گولا ضعف ہضم۔ بچھیا۔ درد سر منی کے عارضے ان کو یہ لہسن پہلے کہی ہوئی دوائیوں کے ساتھ استعمال سے دور کرتا ہے اس کا نام لہسن کلپ ہے یا راسنا۔ دھماسہ۔ بیخ کھریٹی۔ بیخ ارنڈ۔ دیودار۔ کچور۔ بچ۔ اڑوسہ۔ پوست ہلیلہ۔ چیب۔ ناگرموتھ۔ بیخ سانٹھی۔ گلو۔ بدھارا۔ بادیاں۔ گوکھرو۔ اسگندھ۔ اتیس مغز کرمالا۔ چھتاور۔ پیپل کلاں۔ پوست سہجنہ۔ کشنیز۔ دونوں کٹیلیاں۔ یہ سب برابر لے کر ان کا کاڑھا کر کے اس کے ساتھ جوگراج گوگل کھاوے تو سب طرح کے باد کے فساد جاویں اس کا نام مہا راسنا کواتھ ہے اور بھاوپرکاش میں لکھا ہے یا تھوہر۔ ارنڈ۔ بکائن۔ سمبھالو۔ سہجنہ۔ کنیر۔ ان سب کے پتوں کا رس اور رس سے چوتھائی تیل ڈال کر پکاوے پھر اسمیں زنجبیل ڈالے جب یہ سب جل جائیں اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو سب طرح کے باد کے فساد کے عارضے دور ہوں اسکا نام اشٹانگ تیل ہے

نکھ گربھا تیل } بیج دھتورہ۔ نرگنڈی۔ بیج کڑوی توبنی۔ بیج ارنڈ۔ اسگندھ بنوار۔ چیترک۔
بیج سہجنہ۔ کاگلہری۔ بیج کرہاری۔ پوست نیم۔ پوست بکائن۔ دسمول۔ چھتاور۔ مکوہ۔ سفید سرسوں
بداری قند۔ برگ تھوہر۔ برگ آک۔ سنا۔ دونوں کنیر کی چھال۔ آندھی جھاڑہ۔ کھیپ یہ سب
برابر چھ چھ تولہ بھر لے اور ان سب دواؤں کے برابر سیاہ تل کا تیل لے اور اتنا ہی روغن ارنڈ
لے کر اس میں چوگنا پانی ڈالے پھر یہ دوائیاں کوٹ کر اس میں ملا کر نرم آنچ سے پکاوے
جب یہ دوائیں پانی سمیت جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب اُتار کر اس میں زنجبیل۔ مرچ۔
پیپل۔ اسگندھ۔ راسنا۔ کوٹ۔ ناگرموتھ۔ بچ۔ دیودار۔ اندرجو۔ جواکھار۔ پانچوں نمک۔ نیلا تھوتھا
کائپھل۔ پارہ۔ بھارنگی۔ نوشادر۔ پوہکر مول۔ گندھک۔ سلاجیت۔ ہرتال۔ یہ سب دوا چھ چھ ماشہ
بھر لے کر سنگی مہرہ ایک تولہ بھر لے ان سب کو باریک پیس کر تیل میں ڈالے پھر اس تیل کی
مالش کرے تو یہ سب باد کے عارضے دور ہوں اور کوکھ بیٹھ بھوں۔ جانگھ۔ اور اعضا کی
سوجن اور گردھری روگ۔ درد سر۔ اعضا شکنی۔ کان کا درد۔ گنڈمالا ان بیماریوں کو یہ
نکھ گربھ تیل دور کرتا ہے۔

لچھمی بلاس مہا اسگندھ تیل } مجیٹھ۔ دیودار۔ چیڑہ۔ کٹیلی۔ بیج۔ بچ۔ بترج۔ گندھک مصفا
کچور۔ پوست ہلیلہ۔ پوست بہیڑا۔ آملہ۔ ناگرموتھ۔ یہ سب دو دو تولہ بھر لے اور پیسکر جوش دے کر
رس نکال لے پھر اس رس میں ایک آثار تیل ڈال کر نرم آنچ میں پکاوے جب یہ رس جل کر
تیل رہ جاوے تب اس تیل میں بالچھڑ۔ ملیٹھی۔ میٹرھل۔ بیج چمپا۔ بچ۔ پیپلا مول۔
نیتر بالا۔ نمک سیاہ سب چار چار تولہ بھر لے اور لوبان بیرجہ۔ اسگندھ۔ نکھ یہ سب
چار چار تولہ بھر لے اور الائچی۔ لونگ۔ چندن۔ جائپھل کی کلی۔ کنکول۔ ناگ کیسر یہ سب
تولہ تولہ بھر اور کستوری دو درم لے کر سب کو باریک پیس کر تیل میں نرم آنچ سے پکاوے۔
جب سب رس اور دوا جل کر تیل رہ جاوے تب اس میں دو درم کافور پیس کر ڈالے اور اس کی
مالش کرے تو سب طرح کے ہوا کے عارضے اور سب طرح کے جریان۔ سوجن۔ گولا۔ ان سب کو
یہ تیل دور کرتا ہے۔ یہ لچھمی بلاس مہا اسگندھ تیل ہے اور چکردت میں لکھا ہے۔ پانہ زنجبیل
چودہ تولہ اور اس کے برابر ایک پوتھیا لہسن لے کر زنجبیل کو باریک پیس کر برابر کے گھی میں

بھون لے پھر لہسن کو پیس کر ملا کر شہد عمدہ چودہ تولہ ڈال کر پھر ان سب کو خوب ملا کر دو تولہ بھر
ہر روز کھاوے تو پکشا گھات۔ ہنو استمبھ۔ کٹ بھنگ۔ بازوؤں کا درد اور سب ہوا کے
عارضے یہ لہسن دور کرتا ہے۔
بجے بھیرو تیل کے بنانے کا طریقہ } مال لکنگنی۔ اسارو۔ زیرہ سیاہ اجوائن۔ میتھی۔ تل یہ
سب برابر لے کر تیلی کی گھانی میں ان کا تیل نکلوا کر اس تیل کی مالش کرے تو سب ہوا کے
عارضے جاویں یہ بجے بھیرو تیل ہے۔ یا پارہ۔ گندھک۔ ہڑتال۔ مینسل یہ سب برابر لے کر
تین روز تک کانجی میں باریک پیسے پھر ایک ہاتھ باریک کپڑے میں ان چاروں کا لیپ
کرے پھر اس کپڑے کی بتی بنا کر اس پر سوت لپیٹے پھر اس پر چوگنا تل کا تیل ڈال کر اس
بتی کو اونچا کر کے جلاوے اس کے نیچے لوہے کا برتن رکھے اس میں سے جو تیل ٹپکے اسے
علیحدہ برتن میں رکھ کر اس کی مالش کرے تو سب طرح کے ہوا کے فساد جاویں۔
بجے بھیرو رس } پوست ہلیلہ چھ تولہ۔ چترک چھ تولہ۔ الائچی۔ تج۔ پترج۔ ناگر موتھ یہ
چاروں تولہ تولہ بھر لے اور سنبھالو ۵ درم ناگ کیسر ۲ درم۔ زنجبیل ۱۰ درم۔ فلفل سیاہ ۱۰ درم۔ پیپل
۱۰ درم پیپلا مول ۱۰ درم۔ سنگی مہرہ مصفا ۱۰ درم۔ بھارنگی ۱۰ درم پارہ ۱۰ درم۔ گندھک مصفا ۵ درم۔ پہلے
پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ سب دوا ڈالے۔ پھر ان سب میں پرانا تین برس کا
قند سیاہ سو تولہ ملا کر پھر گھی میں اس کی بیر کے برابر گولی بنا دے ان گولیوں کو گھی کے
برتن میں رکھے پھر ایک یا دو گولی یا تین گولی ہر روز دو مہینے تک کھاوے تو بلغم اور صفرا
کے سب عارضے دور ہوں اور اس رس کا چار ماہ تک استعمال رکھے تو باد کے سب عارضے
دور ہوں اور ایک برس استعمال کرے تو سب عارضے دور ہوں اور دو برس استعمال کرے
تو بڑھاپا دور ہو کر جوان ہو جاوے اگر تین برس کھاوے تو عمر دراز ہو بدن تندرست رہے۔
باتاری رس } پارہ ایک حصہ۔ گندھک مصفا دو حصہ۔ ترپھلا تین حصہ۔ چترک چار حصہ گوگل مصفا
پانچ حصہ۔ ان سب کو ارنڈ کے تیل میں ایک روز کھرل کرے پھر اس میں ہنگو اشٹک چورن
ڈالے اور ایک دن کھرل کرے پھر اس کی گولی دو درم کی باندھے پھر لونگ۔ زنجبیل اور
ارنڈ کی جڑ کے کاڑھے سے ہر روز ایک مہینے تک مباشرت ترک کر کے کھاوے تو سب طرح کے

ریح کے عارضے جاویں اور عموماً باد کے فساد تو اسکے سات روز استعمال کرنے سے جاتے ہیں۔

سمیر پنگ رس} گندھک مصفا سنگی مہرہ مصفا۔ زنجبیل فلفل سیاہ۔ پیپل۔ پارہ۔ یہ سب برابر لے کر پھر پارہ اور گندھک کو حل کرکے یہ سب چیزیں ڈال کر اور بھنگرے کے رس کی سات پٹ دے پھر اس کی ایک رتی کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی ادرک کے رس سے کھاوے تو سب طرح کا فساد دور ہو

سمیر گج کیسری رس} نئی عمدہ افیون۔ کچلا۔ فلفل سیاہ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر پان کے رس میں بقدر ایک رتی گولی باندھے اور ایک گولی صبح کے وقت کھا کر اوپر سے پان چباوے تو سب طرح کی باد کا فساد جاوے اور سوجن ہیضہ مرگی یہ سب جاویں یہ بیدرہس میں لکھا ہے۔

بروھہ چنتامن رس} خراسانی اجوائن۔ زیرہ سفید۔ اجمود۔ کاکڑا سینگی۔ اسگند یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ایک ماشہ بھر گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو سب طرح کے بادی عارضے دور ہوں اور دمہ۔ کھانسی۔ ہچکی اور زیادہ نیند تنفر دور ہوں۔

امرت نام گٹکا} چترک ۵ تولہ۔ ہست ہلیلہ ۲ تولہ پارہ۔ گندھک ۲ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ فلفل سیاہ ۲ تولہ پیپل ۲ تولہ۔ پیپلا مول ۲ تولہ۔ ناگرموتھ ۲ تولہ۔ جائپھل ۲ تولہ۔ بدھارا ۲۱ تولہ۔ الائچی ۱۰ تولہ۔ ابرک ۵ درم۔ سنگی مہرہ مصفا ۵ درم۔ قند سیاہ ۱۰ تولہ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان سب دواؤں کو باریک پیس کر قند سیاہ سمیت اس میں ملاوے پھر اس میں جل بھانگرے کی ایک پٹ دے پھر ایک یا دو رتی کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو سب طرح کے باد کے عارضے۔ جذام۔ جریان۔ مرگی۔ ہچکی۔ دمہ۔ سوجن۔ آنوں بات۔ پیلیا۔ بواسیر ان سب عارضوں کو یہ رس دور کرتا ہے یہ جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔

راجس رس} گندھک مصفا۔ پارہ مصفا ان دونوں کو برابر لے کر حل کرے پھر اس کو دودھیا کے رس کی اور تلسی کے رس کی ایک پٹ دے پھر بادیجی کے رس کی ایک پٹ دے پھر سکھا کے رس کی ایک پٹ دے پھر ملیٹھی کے رس کی ایک پٹ دے پھر باراہی قند کے رس کی ایک پٹ دے پھر بھوبل کے رس کی ایک پٹ دے اس کا رس سکھا کر

حل کیے ہوئے پارہ اور گندھک کو مرغی کے انڈے میں بھر کر اور انڈے کو درست کرے پھر انڈے کو کپڑوٹی کر کے جہتر انڈوں کو سکھا کے پھر ان انڈوں کو گجپٹ میں پکالے اسی طرح تین مرتبہ کرے پھر اس میں سے ایک رتی کھاوے تو سب طرح کی باد کا فساد دور ہو اور بھوک بہت پیدا کرتا ہے۔ یہ رسار نو میں لکھا ہے۔

**بنگیشر رس}** پارہ مصفا۔ گندھک مصفا ان کو حل کرے اور دونوں سے آدھی ہرتال مصفا ڈالے اور ان سب کے برابر رانگا ڈالے پھر ان کو آک کے دودھ میں سات روز کھرل کرے پھر سکھا کر کانچ کے آتشی شیشے میں کپڑوٹی کرکے اس میں بھرے پھر شیشے کو بالکا جنتر میں بارہ پہر پکاوے پھر ٹھنڈا کر نکال کر آدھی رتی اس میں سے پان میں کھاوے تو سب طرح کی باد کے فساد تمام یعنی ہول دل۔ دبلا پن۔ کمزوری۔ ضعف معدہ۔ جذام۔ گھاؤ۔ بھگم۔ جور یہ سب دور ہوں یہ جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔

**ہرتال گٹکا}** ہرتال مصفا۔ گندھک مصفا۔ پارہ مصفا۔ شنگرف۔ سہاگہ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ یہ سب برابر لے کر اور پارہ اور گندھک کو حل کرکے یہ سب دوا ملاوے پھر ادرک کے رس کی ایک پٹ دے اور مونگ کے برابر گولی باندھے ایک گولی صبح کے وقت کھائے تو سب طرح کے ہوا کے فساد اور سوتکا روگ۔ ضعف معدہ۔ سنگرہنی۔ سردی کا بخار۔ یہ سب عارضے دور ہوں یہ رس رتن پردیپ میں لکھا ہے۔

**لہسن پاک کے بنانے کا طریقہ}** لہسن ایک تولہ لے کر اس کو باریک زیرہ کے موافق کترے پھر ایک تولہ دودھ اور چھ ماشہ پانی میں چڑھا کر آنچ دے پھر جب دودھ لہسن میں سوکھ جاوے تب اس کو کھرل کرے جب لبدی بندھ جاوے تب چھ ماشے گھی ڈال کر آنچ دے جب سرخی آجائے تب اتار کر اور گھی زیادہ رہے وہ نکال کر پھر دو تولہ بھر مصری کی چاشنی کرے اس میں کستوری آدھی رتی۔ لونگ چار رتی۔ جائپھل ایک ماشہ۔ دارچینی ایک ماشہ ورق طلا ایک ماشہ یہ سب دوا پیس کر چاشنی میں ملاوے پھر وہ لہسن ڈال کر چار گولی باندھے ایک گولی صبح کے وقت کھاوے اور بہت باد کا فساد ہو تو دوسری گولی شام کے وقت کھاوے تو یہ بیماری دور ہو اور پرہیز سے رہ کر یہ گولی اکیس دن تک۔

کھاوے اور زیادہ استعمال کی خواہش ہو تو انچاس دن تک کھاوے اور گولی زیادہ بنانی ہو تو اسی حساب سے اس لہسن کے تول کے موافق دوا بڑھالے اس لہسن پاگ کے کھانے سے سب طرح کے باد کا فساد دور ہو اور بدن طاقتور ہو بھوک بڑھے۔

# باب نواں

## کف بیادہ کے بیان میں

### اور و استمبھ۔ آم بات۔ پت بیادہ۔

### اور و استمبھ یعنی جانگھ بے حرکت ہو اُس کی علامت

اور وں کے سونے اور ٹھنڈی گرم رقیق سوکھی بھاری اور مرغن چیزوں کے کھانے سے اور رات کے جاگنے سے اور زیادہ بھوک سے یا اجیرن یعنی بدہضمی میں پیچھے کچی ہوئی چیزیں کھانے سے باد فاسد ہو کر اور صفرا کو بگاڑ کر جانگھوں کو بے حرکت اور شل کر دے کر گویا جانگھ بدن میں نہیں ہے ہلنے چلنے نہ دے اس کو اور و استمبھ روگ کہتے ہیں۔

اور و استمبھ کی پہلی شکل } نیند بہت آوے۔ دھیان لگ جاوے کچھ بخار ہو اور کچھ بال کھڑے ہو جاویں اور قے ہو اور جانگھوں میں درد ہو یہ علامتیں ہوں تو جانو اور و استمبھ روگ ہو گا اُس عارضے کو دھنتر جی نے سشرت میں مہا بات بیادہ روگ کہا ہے اس کی علامات لکھتے ہیں دونوں پانوں سوج جاویں ان میں درد بہت ہو بڑی دقت سے اٹھیں دونوں جانگھوں میں درد جلن اور زمین پہ پانوں رکھتے ہی درد ہو ٹھنڈی چیز کو نہ جانے چلا نہ جائے لکڑی کی طرح ہو جاویں جانگھیں ٹوٹی سی نظر آویں یہ علامتیں ہوں تو بات بیادہ کہتے ہیں یہی اور و استمبھ ہے۔

لا علاج اور و استمبھ کی علامتیں } جس اور و استمبھ عارضہ والے کے جلن اور درد ہو بدن کانپے وہ مر جاوے۔

اور و استمبھ کا علاج } ترپھلا۔ پیپلا مول۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل ان کو باریک پیس کر ڈھائی درم ہر روز شہد سے کھاوے تو اور و استمبھ کا عارضہ دور ہو۔ یا زنجبیل۔ پیپل۔ سلاجیت گوگل یہ سب پانچ ماشہ گوموتر کے ساتھ ہر روز پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا دسمول کے جوشاندہ کے ساتھ گوگل کھاوے تو یہ بیماری دور ہو یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا بھلانوہ ایک درم

گلو ایک درم دیودار ایک درم۔ زنجبیل ایک درم۔ پوست ہلیلہ ایک درم بیج سانٹھی ایک درم
دھول دو درم۔ ان کا جوشاندہ پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا ایک درم گوگل کو گوموتر کے ساتھ پندرہ
دن پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا شہد سرسوں۔ بانبی کی مٹی ان کو باریک پیس کر ملے تو اور دا شتبھ
دور ہو یا بانج پیس کر بقدر دو درم گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ جائے اور دا شتبھ والا اتنی چیزیں
نہ کرے یعنی خون نہ نکلوائے۔ قے جلاب عمل بھی نہ لے یہ بیدہس میں لکھا ہے یا خس یا لیموں
کا رس قند سیاہ کے ساتھ یا شہد کے ساتھ پیے تو اور دا شتبھ دور ہو یا چپ۔ پوست ہلیلہ چترک
دیودار۔ گنگچ کے پھول۔ سرسوں۔ ان کو پیس کر ۲ ½ درم شہد کے ساتھ کھائے تو اور دا شتبھ
دور ہو۔ یہ سراب سنگرہ میں ہے۔

## آم بات روگ کی پیدائش علامت اور علاج

جس کا معدہ ضعیف ہو وہ بد پرہیزی کرکے مرغن چیزیں کھاوے اور محنت نہ کرے تو ہو
سے تحریک کیا ہوا کچی غذا کا رس بلغم کی جگہ یعنی چھاتی میں پہونچ کر کچا ہی رس ہوا کے ذریعہ سے
نسوں میں پہونچا کر نسوں کے سوراخوں کو روک کر ہاضمے کو کم کرکے چھاتی کو بھاری کر دیتا ہے
اور بلغم اور باو فاسد ہو کر معدہ اور ترکسندہ میں پہونچ کر بدن کو بے حس و حرکت کر دیتا ہے
اس کو آم بات کہتے ہیں۔

علامت } اعضا شکنی۔ کمی اشتہا پیاس۔ سستی ہو۔ بدن بھاری ہو اور بخار ہو۔ کھانا ہضم
نہ ہو۔ بدن سن پڑ جاوے۔ جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو آم بات کہتے ہیں۔

بہت باو بڑھے ہوئے کی علامتیں } بگڑا ہوا آم بات سب بیماریوں میں مشکل سے
اچھا ہوتا ہے اس کا فساد لکھتے ہیں۔ ہاتھ۔ پاؤں۔ سر اور ٹانگوں میں سے ترک اعد جانگھوں کے
اعضا میں پہونچ کر بدو ممیت سوجن کرے ان جگہوں میں بچھو کے ڈنک کا سا درد بہت ہو ہاضمہ
کم ہو جاوے۔ رال بہت گرے قوت جاتی رہے۔ منھ کا ذائقہ بدل جاوے جلن ہو پیشاب
بہت اترے کوکھ میں کچھ سختی سی پیدا ہو کر درد ہو نیند نہ آوے قے ہو پیاس
بہت لگے چکر اور بیہوشی ہو پاخانہ نہ اترے بدن پتھر سا ہو جائے آنتیں بولا کریں اپھارہ
ہو اور بات بیادہ کے ہوئے اور بھی فساد ہوں جس میں صفرا زیادہ ہو اس میں جلن ہو

اور وہ زردی لیے ہو اور بادی کی زیادتی میں سول ہو اور بلغم کی زیادتی میں پتھر سا ہو جاوے
اور بھاری پن ہو کھجلی آوے ایک خلط کے فساد کا باعلاج دو خلط کے فساد کا مشکل سے اچھا
ہو اور سب بدن میں بھی گھومنے والی فساد کا سنپات لاعلاج جانو۔

علاج} ارنڈ کے بیجوں کو دودھ میں پکا کر کھیر کھاوے تو آم بات گردھرسی روگ جاویں۔

مہارا سنادکواتھ} راسنا۔ بیخ ارنڈ۔ اڑوسہ۔ دھماسہ۔ کچور۔ دارہلدی۔ کھرٹی۔ ناگرموتھ۔ زنجبیل
اتیس۔ پوست ہلیلہ۔ گوکھرو۔ سہجنہ۔ چب۔ دونوں کٹیلی۔ ان کو برابر لے اور راسنا تگنی لے پھر ان کو
جوکوٹ کر کے پانچ درم کا کاڑھا روزانہ دے تو اتنے عارضے دور ہوں۔ پکشاگھات۔ لقوہ۔
رعشہ۔ کبڑاپن۔ کل اعضا کی بگڑی ہوئی ہوا۔ پانوں کا درد۔ گردھرسی۔ ہنوگرہ۔ اور واستمبھ
بات رکت۔ بواسیر۔ جریان عورت کا بانجھ پن ان سب عارضوں کو یہ جوشاندہ دور کرتا ہے
اس کا نام مہارا سنادکواتھ ہے۔

اجموداوک چورن} اجمود۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بائے بڑنگ۔ دیودار۔ چترک۔ بادیان۔
سیندھانمک۔ پیپلامول۔ یہ سب دو دو تولہ لے کر زنجبیل ۲ تولہ بدھارا بیس تولہ۔ پوست ہلیلہ
۱۰ تولہ۔ ان سب کو باریک پیس کر اور سب کے برابر قند سیاہ لے پھر اس کی ۱۰ درم بھر کی گولی باندھے
اور ہر روز گرم پانی سے کھائے تو آم بات۔ سول۔ گردھرسی۔ گولا۔ بست تونی۔ کمر۔ پیٹھ جانگھ میں
اعضا شکنی۔ سوجن۔ ان سب عارضوں کو یہ چورن دور کرتا ہے اور جو گراج۔ گوگل جو پیچھے
بات بیادہ میں لکھا ہے اس سے بھی آم بات دور ہوتا ہے۔

سونٹھ پاک} زنجبیل ۱۶ تولہ۔ روغن مادہ گاؤ ایک ثار۔ شیر چار ثار لے پھر زنجبیل کو باریک پیس کر
گھی میں ملا کر دودھ میں پکا کر کھویا کرے پھر سو تولہ بھر شکر کا قوام کر کے اس قوام میں گھی ملائی
ہوئی سونٹھ ڈال کر پھر اس میں زنجبیل ایک تولہ۔ ناگ کیسر ایک تولہ ڈالے پھر اس کی گولی
دو تولہ کی بنا کر دونوں وقت کھاوے تو آم بات کو دور کر کے بدن میں تازگی اور طاقت
لاتا ہے یا میتھی سولہ تولہ زنجبیل سولہ تولہ ان کو باریک پیس کر گائے کے ۴ ثار دودھ
میں پکاوے اور ان دونوں کو گھی میں ملا کر ماوا[1] کرے پھر چار ثار پختہ مصری کی چاشنی

[1] ماوا یعنی کھویا ۱۲

کرے اس میں یہ دوا ڈالے۔ فلفل سیاہ ۲ تولہ۔ چترک دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ زنجبیل دو تولہ
پیپلا مول دو تولہ۔ کشنیز دو تولہ۔ بادیان دو تولہ۔ جائپھل دو تولہ۔ کچور دو تولہ۔ زیرہ دو تولہ تیج
دو تولہ۔ ناگرموتھ دو تولہ ان سب کو باریک پیس کر چاشنی میں ڈالے پھر سب کو ملا کر چار تولہ بھر
کی گولی بنا کر ایک گولی ہر روز کھاوے تو آم بات۔ بات بیادہ بکھم جور پرو بان عارضوں کو دور
کرکے باہ کی قوت بڑھاتا ہے۔ یا لہسن کا رس ۲ ½ درم گھی گائے کا ۲ ½ درم ان دونوں کو ملا کر
ہر روز پیے تو آم بات دور ہو۔ یا سیندھا نمک پانچ درم۔ پوست ہلیلہ پانچ درم۔ پوہکرمول ۵ درم
مہوا پانچ درم۔ پیپل ۵ درم ان سب کو باریک پیسے پھر روغن ارنڈ ایک ثار عرق بادیان ایک ثار
کانجی دو ثار۔ دہی کا مٹھا چار ثار ان سب کو ادویات سمیت جمع کر کڑاہی میں چڑھا کر نیچے
نرم آنچ کرے جب سب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اتار کر ۲ ½ درم اس میں
سے ہر روز کھاوے یا لگاوے تو آم بات جاوے اور بھوک بڑھے اس کا نام برہت سیندھوادی
تیل ہے یا پارہ۔ گندھک مصفا۔ زنجبیل۔ گٹکی۔ ترپھلا۔ مغز املتاس۔ یہ سب برابر لے اور پوست ہلیلہ
اور ادویات سے سہ چند لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر یہ سب دوا ملاوے پھر
اس میں سے بقدر ایک ماشہ زنجبیل اور بیخ ارنڈ کے جوشاندہ سے کھاوے تو آم بات
روگ دور ہو اس کا نام آم باتاری رس ہے اور دہی دودھ قند سیاہ مچھلی گوشت ماش کی چیز
اتنی چیزیں آم بات والا نہ کھائے یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔ یا گوگل ایک ثار۔ پسا ہوا
پوست ہلیلہ ایک ثار۔ پسا ہوا آملہ ایک ثار۔ پسا ہوا پوست بہیڑہ ایک ثار یہ سب دو
چار ثار پانی میں کڑاہی میں پکاوے جب پانی کا چوتھا حصہ رہ جاوے تب اتار کر آگ پر
چڑھا کر کچھ گاڑھا کرے پھر اس میں زنجبیل ۲ ½ درم پیپل ۲ ½ درم۔ فلفل سیاہ ۲ ½ درم
ترپھلا ۲ ½ درم۔ ناگرموتھ ۲ ½ درم دیودار ۲ ½ درم گندھک مصفا ۲ ½ درم۔ جمالگوٹہ مصفا ۲ ½ درم
پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ سب دوا ملاوے پھر یہ سب گوگل کے رس میں
ملا کر ایک ماشہ گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو آم بات کو جلد دور کرے بھوک اور باہ کو بڑھاوے
بہتر نہ سوجھے اور باد کے فساد۔ بھگندر۔ سوجن۔ سول۔ بواسیر۔ ان سب عارضوں کو دور
کرتا ہے یا پوست ہلیلہ۔ سیندھا نمک۔ نسوت۔ بیخ اندرائن۔ زنجبیل۔ اندرائن کے

پیپل کا مغز ان سب کو باریک پیس کر لوہے کے برتن میں پانی بھر کر اس میں یہ دوا ڈالے پھر
نرم آنچ سے پکا کر چھوٹے بیر کے برابر گولی باندھے ایک گولی گرم پانی سے کھائے اوپر سے
بہت گھی ڈال کر چانول کھاوے تو آم بات جاوے اس کا نام آم باتار گنگا ہے یہ بیدرہس میں
لکھا ہے۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ترپھلا۔ ناگرموتھ۔ بابے برنگ۔ چب چترک۔ بچ۔ الاپچی
پیپلامول۔ بیخ جھاؤ۔ دیودار تیرد یعنے تخم شیریں۔ تونبا پوکرمول۔ کوٹ دونوں ہلدی بادیان
زیرہ سفید۔ بیرج۔ زنجبیل۔ دھماسہ۔ نمک سیاہ۔ جواکھار سجی۔ گج پیپل۔ سیندھا نمک۔ یہ سب
دوا برابر لے کر باریک پیس کر گوگل میں ملاوے پھر اس کو ۲½ درم گھی یا شہد کے ساتھ ہر روز
کھاوے تو آم بات اور وات رت۔ بواسیر کیڑوں کا عارضہ۔ بھگندر۔ ادھماد۔ اپھارہ۔ جذام۔
سوجن پیلیا ان سب کو دور کرتا ہے دھنتر جی نے اس کا نام دواتر نشک گوگل رکھا ہے۔
یہ بیرسنگھاد لوکن میں ہے یا گوگل مصفا ایک ثار روغن تلخ ۱۶ تولہ ترپھلا ۲ ثار ۲۴ ثار پانی میں
ترپھلا ڈال کر اوٹاوے۔ جب پانی کا چوتھا حصہ یعنی ۶ ثار رہ جاوے تب اسی پانی کو
چھان کر پھر آگ پر چڑھا کر گاڑھا کر لے پھر اس میں گوگل ایک ثار تیل آٹھ درم زنجبیل
۲½ درم فلفل سیاہ ۲½ درم۔ پیپل ۲½ درم ترپھلا ۲½ درم۔ ناگرموتھ ۲½ درم دیودار
۲½ درم۔ گلو ۲½ درم۔ نسوت ۲½ درم داتیونی ۲½ درم۔ بچ ۲½ درم زمین قند ۲½ درم پارہ
۲½ درم گندھک مصفا ۲½ درم۔ تخم دھتورہ ۴ درم ان سب کو باریک پیس کر اس ترپھلے کے پانی
میں خوب ملاوے پھر اس میں سے ایک ماشہ ہر روز گرم پانی سے کھاوے تو بھوک اور باہ
بڑھ جاوے بدن کو درست کرے اور آم بات درد سر۔ کمر کی ہوا کا فساد بھگندر۔ پیروں کی ہوا
کا فساد۔ جانگھ کی ہوا پتھری موترکرچھ امراض مثانہ ان سب بیماریوں کو یہ گوگل دور کرتا
ہے۔ اس کا نام سنگھ نادگوگل ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے کہ گندھک مصفا پانچ درم
تانبے کی راکھ ۵ درم پارہ ۲½ درم سہاگہ ۲½ درم ان سب کو جمع کر کے ارنڈ کے پتوں پر
ڈالے پھر ان کو کھرل میں باریک پیس کر پیپل۔ پیپلامول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل۔ ان کے
جوشاندہ کر کے اس کی سو بھاونا دے اور بھنگرے کے رس کی بھی بھاونا دے اور گلو کے

رس کی دس پٹ دے اور ان سب دواؤں کے برابر بھنا ہوا سہاگہ ڈالے اور سہاگہ سے آدھا بڑنوں ڈالے اور بڑنوں کے برابر فلفل سیاہ ڈالے اور زنجبیل۔ پیپل۔ ترپھلا۔ لونگ یہ سب فلفل سیاہ کے برابر ڈالے پھر ان سب کو باریک پیسکر خوب ملا دے پھر ایک ماشہ ہر روز علیحدہ علیحدہ بدرقوں سے کھاوے تو سب عارضوں کو یہ رس دور کرکے بھوک کو بہت بڑھاتا ہے اور آم بات کو دور کرکے موٹے آدمی کو دبلا اور دبلے کو فربہ کرتا ہے خوراک اس کی چار رتی ہے جو گلے تک بھی کھانا کھایا ہو تو اس کو بھی ہضم کردے اس کا نام باتیشر اس ہے اور سارنگدھر میں لکھا ہے اور دہی۔ مچھلی۔ قند سیاہ۔ شیر۔ ماش کا آٹا یہ سب چیزیں آم بات والا نہ کھاوے۔

**پت بیادہ کی پیدائش علامت اور علاج** } کڑوا رس۔ کھٹائی۔ گرم اور جلن پیدا کرنے والی اور تیز چیز کے کھانے اور فاقہ اور غصہ اور زیادہ جماع کرنے اور بہت نمک کھانے اور دھوپ میں سونے اور پیاس اور بھوک روکنے اور محنت کرنے سے گرمی فاسد ہو جاتی ہے اور غذا ہضم ہونے پر سرد رت یعنی کنوار کاتک میں اور گریکھم رت یعنے جیٹھ اساڑھ میں دوپہر اور آدھی رات کو صفرا فاسد ہو کر چالیس عارضوں کو پیدا کرتا ہے وہ یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ جوانی میں سفید بال ہو جاویں | ۲ آنکھیں سرخ رہیں | ۳ پیشاب سرخ ہو جاوے | ۴ آنکھیں زرد رہیں |
| ۵ پیشاب زرد اترے | ۶ پاخانہ زرد ہو۔ | ۷ ناخن زرد ہوں | ۸ دانت زرد ہوں |
| ۹ بدن زرد رہے۔ | ۱۰ اندھیری آوے | ۱۱ سب جگہ زردی نظر آوے | ۱۲ نیند کم آوے۔ |
| ۱۳ منہ سوکھے | ۱۴ منہ میں بدبو آوے | ۱۵ منہ تیکھا رہے | ۱۶ گرم دم نکلے |
| ۱۷ منہ کھٹا رہے | ۱۸ ڈکاریں دھواں نکلے | ۱۹ چکر آوے | ۲۰ حواس کمزور رہیں۔ |
| ۲۱ غصہ زیادہ ہو۔ | ۲۲ جلن ہو | ۲۳ اسہال رہا کرے | ۲۴ گرمی ناگوار سرد چیز اچھی معلوم |
| ۲۵ کسی چیز سے سیری نہ ہو | ۲۶ سب چیزوں سے زیادہ رغبت نہ رہے | ۲۷ کھانے کے بعد جلن ہو | ۲۸ بھوک بہت لگے۔ |
| ۲۹ نکسیر وغیرہ ہو | ۳۰ پاخانہ پتلا ہو | ۳۱ پاخانہ گرم اترے | ۳۲ پیشاب گرم اترے۔ |
| ۳۳ موتر کرچھر ہو | ۳۴ باہ کم ہو | ۳۵ بدن گرم رہے | ۳۶ پسینا بہت آوے |
| ۳۷ پسینے میں بدبو آوے۔ | ۳۸ ہاتھ پیروں میں بہت بیماریاں ہوں | ۳۹ اعضا شکنی ہو | ۴۰ پھوڑے پھنسی بہت ہوں |

**ان سب عارضوں کا عام علاج** } نیم کی چھال کڑوی چیز وغیرہ کے کھانے سے اور مصری

اور ٹھنڈی ہوا اور ٹھنڈے سایہ میں رہنے اور رات کو سونے اور خس کے پنکھے کی ہوا اور ماہتاب کی چاندنی اور تہ خانہ میں رہنے اور دودھ کے پینے اور جلاب کے لینے اور خون کے نکلوانے سے صفرا کے عارضے دور ہوں۔

وغیرہ شیریں چیزیں کھانے اور چندن وغیرہ ٹھنڈی چیز کے لگانے

بلغم کے عارضوں کی پیدائش } بھاری۔ میٹھی۔ مرغن۔ دہی وغیرہ ٹھنڈی چیزوں کے کھانے اور دن کے سونے اور بہت بیٹھے رہنے سے بلغم کے فساد ہوتے ہیں صبح کے وقت اور کھانا کھانے کے بعد اور پھاگن اور چیت میں بلغم فاسد ہوتا ہے۔

## بلغم کے بیس عارضوں کی علامتیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| منہ میٹھا رہے | منہ بلغم سے لپٹا رہے | لعاب گرے | نیند بہت آوے |
| گلے میں گھون گھون کی آواز | تلخ چیز کی خواہش رہے | گرم چیز کی خواہش ہو | عقل کم ہو۔ |
| ہوش گم ہو جاویں | سستی بہت آوے | بھوک نہ لگے۔ | معدہ ضعیف ہو۔ |
| پاخانہ بہت ہو | پاخانہ سفید آوے | پیشاب زیادہ آوے | پیشاب سفید ہو۔ |
| باہ زیادہ ہو | بیحرکت ہو جاوے | بدن بھاری رہے | بدن ٹھنڈا رہے |

بلغم کے بیس عارضوں کا عام علاج } سوکھی۔ کسیلی۔ گرم۔ کڑوی چیز کے کھانے اور محنت اور کلا اور قے کرنے اور پسینا آنے فاقہ کرنے اور پیاس روکنے اور حقہ پینے اور کشتی لڑنے پانی میں زیادہ نہانے اور چترک کے کھانے اور ناس لینے اور راہ چلنے اور جماع کرنے اور جاگنے اور بلغم کی بیس بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

# باب دسواں

## بات رکت سول پرنام ان درد جرب یت وغیرہ کے بیان میں

### بات رکت یعنے سرخ باد کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

نمک۔ گرم چیز سڑا ہوا گوشت۔ کھلی۔ بری مولی۔ کلتھ۔ ماش بہت ترکاری۔ گوشت مچھلی۔ دہی اور خلاف[1]

[1] خلاف سے مراد یہ ہے کہ دہی کے ساتھ دودھ اور سرکہ کے ساتھ مچھلی وغیرہ نہ کھائے۔

چیزوں کے کھانے سے اور عرق اور کانجی کے پینے سے اور غصہ کرنے اور دن کے سونے اور ہاتھی گھوڑا اور اونٹ کے دوڑانے سے نازک آدمی کے بات رکت کا عارضہ ہوتا ہے۔

بات رکت کی شکل } تمام بدن میں خون جل جاوے پھر وہ خون فاسد ہو کر دونوں پیروں میں اکٹھا ہونے لگے۔

بات رکت یعنی سرخ باد کی پہلی شکل } پسینا بہت آوے یا نہ آوے بدن سیاہ پڑجاوے بدن میں چھونے سے ہوش نہ رہے تھوڑی سی چوٹ میں درد بہت ہو اور ہر ایک عضو بے حرکت ہو جاوے سستی بہت آوے بدن میں پھنسیاں ہو جاویں۔ گھٹنے۔ جانگھ۔ کمر ہاتھ۔ پاؤں میں درد ہو بدن بھاری رہے سن ہو جاوے بدن میں جلن ہو۔ رنگت اور کی اور ہو جاوے بدن میں سرخ سی چٹیں پڑ جاویں یہ علامتیں ہوں تو جاننا چاہیے کہ بات رکت ہوگا۔

باتا دھک بات رکت کی علامتیں } پاؤں میں بہت درد ہو اور پھڑکیں۔ سوجن ہو روکھے اور سیاہ ہوں اور جو بس ناڑی اور انگلیوں کا بیچ سکڑ جاوے بدن جکڑ بند ہو رعشہ پیدا ہو بدن سوکھا سا نظر آوے یہ علامتیں ہوں تو باتا دھک بات رکت جانو۔

رکتا دھک بات رکت کی علامتیں } جس میں سوجن ہو درد زیادہ ہو سرخی سمیت ہو چمچی اور کھجلی ہو تو رکتا دھک جانو۔

پتا دھک بات رکت کی علامتیں } جس میں جلن غفلت اور سوجن ہو پک جاوے اور گرم بہت ہو یہ علامتیں ہوں اس کو پتا دھک بات رکت جانو۔

کفا دھک بات رکت کی علامتیں } بدن کمزور اور بھاری چکنا ٹھنڈا ہو سن پڑ جاوے کھجلی ہو جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو کفا دھک بات رکت کہنا چاہیے اور جس میں یہ سب علامتیں ملی ہوں اس کو سنپات کا بات رکت جانو۔

بات رکت ہاتھوں میں ہو اس کی علامتیں } جیسے پاؤں کے تلوؤں میں ہوتا ہے ویسے ہی ہاتھ کی ہتھیلی کے اوپر پھنسی وغیرہ ہوتی ہیں پھر سب بدن میں ہوتی ہیں۔

لاعلاج بات رکت کی علامتیں } پاؤں کے تلوے سے گھٹنوں تک پھنسی ہوں بدن کی طاقت گوشت ہاضمہ یہ سب زائل ہوں تو بات رکت لاعلاج جانو یہ بیمار ایک برس تک

زندہ رہے۔

بات رکت کا فساد} نیند نہ آوے۔ کھانے کی رغبت جاتی رہے۔ دمہ ہو گوشت گل جاوے
اور درد سر۔ بیہوشی۔ پیاس۔ بخار۔ غفلت۔ ہچکی۔ بدن میں رعشہ ہو۔ انگلی گل جاوے۔ بسرپ ہو
یعنی بدن پھیل جاوے۔ پھنسیاں پک جاویں سول ہو۔ چکر آوے۔ انگلیاں ٹیڑھی ہو جاویں۔
پھوڑے میں جلن ہو یہ اس کے فساد ہیں۔

بات رکت کا علاج} بات رکت والے کے جونک یا سینگی لگا کر یا پچھنے یا فصد کرکے خون
نکلوانا چاہیے مگر خون اتنا نکلوانا لازم ہے کہ جہاں تک ہو زیادہ نہ بڑھے اور دن کو سونا غصہ
محنت جماع نہ کرے اور تلخ گرم بھاری روکھی کھٹائی اتنی چیزیں بات رکت والا نہ کھاوے
اور پرانا جو۔ پرانا گیہوں۔ پرانا دھان۔ اتنی چیزیں کھاوے یا لوا۔ تیتر۔ بٹیر۔ ارہر چنا مونگ
مسور۔ کلتھی۔ کشنیز۔ مکوی۔ بتھوا۔ لنیا چیل۔ بکری کا دودھ۔ گھی۔ اتنی چیزیں لائق کھانے کے
ہیں یا گوگل ایک درم گلو کے جوشاندہ سے پیوے یا روغن ارنڈ ۲ ½ درم گلو کے جوشاندے میں
ڈال کر پیوے تو بات رکت جاوے مجیٹھ کا کاڑھا لکھتے ہیں۔ مجیٹھ۔ ترپھلا۔ کٹکی۔ نیج۔ دار ہلدی۔ گلو
پوست نیم یہ سب برابر لے کر جوکوٹ کرکے ۲ ½ درم کا جوشاندہ ہمیشہ پیوے تو بات رکت۔ جذام (کوڑھ)
کھجلی۔ پھوڑا ان سب عارضوں کو دور کرتا ہے اس کا نام لگھ منجشٹھادک کواتھ ہے یا گلو۔ باوچی پنواڑ۔
پوست نیم۔ پوست ہلیلہ۔ ہلدی۔ اڑوسہ۔ چھتاور۔ نیتربالا یا سفید کٹیلی۔ کھریٹی ملیٹھی۔ مہوا۔ گوکھرو۔
بڑل یعنی پرول کے پتے۔ خس۔ مجیٹھ۔ سرخ چندن یہ سب برابر لے کر جو کوٹ کرکے
۲ ½ درم کا جوشاندہ ہر روز پیوے تو بات رکت جذام۔ کھجلی۔ جلن ان عارضوں کو
کاڑھا دور کرتا ہے اس کا نام گڑوچیا کواتھ ہے اور بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا بھیسیا گوگل مصفا
ایک ثار۔ پوست ہلیلہ ایک اثار آملہ ایک آثار پوست ہلیلہ ایک ثار گلو ۴ ۶ تولہ ان سب کو
جوکوٹ کرکے ۴ ۶ ثار پانی میں اوٹاوے جب آدھا پانی رہ جاوے تب اتار کر چھان لے
پھر کڑاہی میں اوٹا کر گاڑھا کرے پھر پارہ ۲ ½ درم بائے بڑنگ ۲ ½ درم نسوت ۲ ½ درم
گلو ۲ ½ درم دانتی ۲ ½ درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر یہ سب دوا باریک پیس کر
ملا کر اس گوگل میں ڈالے پھر سب کو خوب ملا کر چار ماشہ یا آٹھ ماشہ منجشٹھادک کاڑھے سے ہر روز

کھاوے تو بات رکت۔ پھوڑا پھنسی گھاؤ۔ کھانسی۔ گولا۔ جذام۔ سوجن۔ عارضہ شکم۔ پانڈروگ
جریان۔ ضعف معدہ ان سب کو یہ دور کرتا ہے اور اس کا کھانے والا محنت نہ کرے دھوپ میں
نہ رہے آگ کے پاس نہ بیٹھے کھٹائی نہ کھائے جماع نہ کرے راہ بھی نہ چلے۔ نمک کھٹائی بھی نہ
کھائے اس کا نام کشور گوگل ہے یا ایک سیر بھلانوے ایسے بھاری لے کہ پانی میں ڈوب جاویں
ان کو منھ پر سے گھس کر ۱۶ سیر پانی میں ڈال کر اوٹادے اور اس اوٹے پانی میں گلو دو سیر جو کوٹ
کر کے ڈالے جب اس پانی کا چوتھا حصہ رہ جاوے تب اس میں گلو ۲½ درم بادچی ۲½ درم
پوست نیم ۲½ درم پوست ہلیلہ ۲½ درم آملہ ۲½ درم ہلدی ۲½ درم۔ ناگر موتھا ۵ درم بچ ۵ درم
الائچی ۵ درم۔ زنجبیل ۵ درم ناگ کیسر ۵ درم۔ پت پاپڑہ ۵ درم۔ پترج ۵ درم نیتر بالا ۵ درم۔
خس ۵ درم۔ چندن سفید ۵ درم۔ گوکھرو ۵ درم کچور ۵ درم سرخ چندن ۵ درم۔ ان کو باریک پیسکر
ڈالے اور بھلانوے سمیت خوب ملا کر امرت بان میں رکھے پھر اس میں سے بقدر ۵ درم ہر روز
گرم پانی کے ساتھ کھائے تو بات رکت جذام۔ بواسیر۔ بسرپ۔ پاما (کھجلی) باد اور خون کے سب
فساد اتنے عارضوں کو یہ دور کرتا ہے اس کا کھانے والا محنت نہ کرے دھوپ میں نہ بیٹھے اور
آگ کے پاس نہ رہے اور کھٹائی اور گوشت نہ کھاوے اور تیل نہ لگاوے اور راہ نہ چلے
اس کا نام امرت بھلاتکا اولیہ ہے یا السی یا ارنڈی کو دودھ میں پیس کر ہاتھ پیروں میں ملے تو
بات رکت جاوے یا سفید سرسوں۔ رال۔ موم۔ مجیٹھ یہ سب برابر لے کر تیل میں پکاوے پھر
اس کی مالش کرے تو بات رکت جاوے یا بیخ ارنڈ۔ گلو۔ اڑوسہ ان کا کاڑھا کر کے اس میں گوگل
چار ماشہ روغن ارنڈ ۲½ درم ڈال کر پیے تو بات رکت۔ بیہوشی۔ دردسر۔ دمہ۔ پھوڑا ان سب کو دور
کرتا ہے یہ بیدرہس میں لکھا ہے یا ہرتال کے اچھے پترے ان کو سانٹھی کے رس میں دو دن
کھرل کرے پھر اسکو گاڑھا کر ٹکیا کر کے سکھاوے پھر سانٹھی کی راکھ کے بیچ میں اس ہرتال کی
ٹکیا کو چولھے پر چڑھا کر پانچ دن رات نرم آنچ دے اور جب کسی قدر ٹھنڈا ہو جاوے تب
اتارے جو وہ ہرتال سفید نکلے اور پوری تول اترے تو اس میں سے بقدر ایک رتی گڑ دچیاد
کاڑھے کے ساتھ کھائے تو بات رکت اور اٹھارہ طرح کی کوڑھ باد فرنگ بسرپ پاما۔
پھوڑا ان سب کو یہ دور کرے اور اس کا کھانے والا نمک کھٹائی کڑوا رس نہ کھاوے۔

اور دھوپ میں اور آگ کے پاس نہ بیٹھے اور سیندھا نمک بیمارس کھاوے اس کا نام تالکیشر رس ہے یہ ہرتال بنانے کی ترکیب بھاوپرکاش میں لکھی ہے۔

## سول کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

سول کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج ان سب قسموں سے سول باد۔ صفرا۔ بلغم۔ سنپات۔ آنوش۔ باد بلغم۔ بلغم صفرا۔ باد صفرا ان سب قسموں سے سول آٹھ قسم کا ہوتا ہے۔

باد کے سول کی پیدائش محنت سے گھوڑے وغیرہ کے دوڑانے سے زیادہ جماع کرنے سے بہت چلنے سے اور پانی وغیرہ کے زیادہ پینے سے مٹر مونگ۔ ارہر کودوں اور سوکھی چیز کے زیادہ کھانے سے بدہضمی میں کھانا کھانے سے چوٹ لگنے سے کیلی تیکھی۔ کڑوی چیز اور بھیگا ہوا ناج خلاف چیز سوکھے گوشت کے کھانے اور پاخانہ اور پیشاب اور شہوت اور ریح کے روکنے اور فاقہ کرنے اور بہت ہنسنے سے باد بڑھ کر سینہ اور دونوں پسلی منھ اور اعضا میں اور شام اور بدلی اور سردی میں بہت درد پیدا کرے بار بار تھم جائے پھر ہونے لگے پاخانہ اور پیشاب رک جائے سول اٹھے درد بہت ہو۔

## صفرا کے سول کی پیدائش اور علامت

کھاری اور مرچ وغیرہ بہت تیکھی اور گرم چیز اور تل کلتھی۔ کھٹائی کے کھانے سے غصہ اور محنت اور جماع کے کرنے سے اور شراب کے پینے سے دھوپ میں بیٹھنے سے صفرا فاسد ہو کر سول کو ظاہر کرتا ہے۔ تپ پیاس۔ سوزش۔ ناف میں پسینا بیہوشی غصہ ہو اور دوپہر آدھی رات گریکھم رت یعنے جیٹھ اساڑھ اور کنوار کاتک میں زیادہ درد ہو تو جانو کہ صفرا کا درد ہے۔

## بلغم کے سول کی پیدائش اور علامت

انوپ دیس کی مچھلی گوشت۔ پیڑا وغیرہ دودھ کی چیزیں اور میدہ کی چیز کھانے اور گنے کے چوسنے اور میٹھے رس کے پینے سے بلغم فاسد ہو کر سول کو پیدا کرتا ہے۔ سینہ میں درد قے آوے۔ کھانسی اور درد، ہو کھانے سے نفرت۔ درد شکم۔ درد سر۔ بدن بھاری کھانا کھانے کے وقت درد ہو اور پاخانہ نہ اترے اور بسنت کی بہار میں صبح کے وقت بہت درد ہو تو جانو کہ بلغم کا سول ہے

سنپات کے سول کی علامتیں } جو علامتیں پیچھے کہی ہیں وہ سب ملیں تو سنپات کا سول جاننا چاہیئے۔

آنوں کے سول کی علامتیں } اپھار اور پیٹ میں گڑگڑاہٹ ہو سینہ کٹا جاوے قے آوے۔ بدن بھاری ہو جاوے۔ لعاب گرے بلغم کے سول کی سب علامتیں ملیں تو آنوں کی سول کہنا چاہیئے۔

باد بلغم کے سول کی علامتیں } پیڑو۔ سینہ۔ گلا۔ دونوں پسلیوں میں درد ہو اس کو باد بلغم کا سول کہنا چاہیے۔

بلغم صفرا کے سول کی علامتیں } کوکھ۔ سینہ اور ناف میں درد ہو تو بلغم صفرا کا سول کہنا چاہیئے۔

سول روگ کا فساد } درد۔ پیاس۔ بیہوشی۔ اپھار۔ بدن بھاری۔ نفرت۔ سانس اور کھانسی ہو تو سول کا فساد جاننا چاہیئے۔

## سول کی ایک قسم پرنام سول ہے اس کی علامتیں

جتنی قسمیں سول کی ہیں اتنی ہی پرنام سول کی ہیں وہی اس کی پیدائش ہے اور اس میں اس قدر زیادتی ہے کہ جو فاسد باد ہے وہ بلغم صفرا سے مل کر سول کو پیدا کرتا ہے۔

اس کی علامتیں } کھانا ہضم ہونے کے بعد سول پیدا ہو اس کو پرنام سول کہتے ہیں۔

انگ درد سول کی علامتیں } کھانا کھایا ہو کبھی ہضم ہو جائے اور کبھی ہضم نہ ہو۔

جرت پت سول کی علامتیں } جو کھانا کھانے کے وقت درد ہو اسکو جرت پت سول کہتے ہیں

علاج } سول روگ والے کو قے کرادے اور دواؤں سے پسینا نکلوائے ہاضمہ کی چیزیں کھلاوے عمل کراوے بجی کھار وغیرہ کا چورن اور کریتا درس دینا چاہیئے اور گرم گرم کلتھی کا سینک کرانا چاہئیے اور ریت کو گرم کر پانی ڈال کر اسے بھگا کر کپڑے میں رکھ کر پوٹلی بنا کر سینک کرادے یا کاکڑا سنگی کلتھی تل۔ جو بیخ ارنڈ السی بیج سانٹھی تخم لہسن ان کو کانجی میں گرم کر کے جہاں درد ہو وہاں اس کی سینک کرادے تو سول جاوے یا تلوں کو پیس کر کانجی میں گرم کر کے تھوڑا سا تیل ڈال کر کپڑے کی پوٹلی سے سینک کرادے تو جلد سول دور ہو یا میٹر حل کو کانجی میں پیس کر

ناف میں ملے تو سول جاوے یا زنجبیل۔ بیخ ارنڈ ان کا کاڑھا دے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا زنجبیل
اور ہلیلہ کے کاڑھے میں ہینگ۔ نمک سیاہ ڈال کر پیے تو سول جاوے یا گڑ کو اوٹا کر اس میں جواکھار
ڈال کر پیے تو سول جاوے یا کانسے روپے تانبے کے برتن میں پانی بھر کر اس کے اوپر اس برتن
کو پھیرے تو یہ بیماری جاوے یا اگر صفرا کا سول ہو تو جلاب سے دور ہو۔ یا گڑ اور پوست ہلیلہ کو پیس کر
گھی ملا کر کھاوے تو پت کا سول دور ہو۔

بلغم کے سول کا علاج } آملہ کا چورن شہد میں چاٹے تو یہ بیماری دفع ہو یا نیم کی چھال کا کاڑھا
کر کے اس میں شراب ڈال کر پیئے تو یہ بیماری جاوے یا جواکھار۔ سیندھا نمک۔ نمک سیاہ سانبھر نمک
بیل۔ پیپلا مول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل بھنی ہوئی ہینگ۔ ان کو برابر لے کر باریک پیس کر
۲½ درم گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ جاوے جو علاج بلغم کے سول کے ہیں وہی آنوں کی سول
کے ہیں یا رائی اور ترپھلا شہد اور گھی سے کھاوے تو یہ بیماری جاوے یا دار ہلدی بیخ چوکھ
یعنے ستیاناسی۔ کوٹ۔ باویاں۔ ہینگ۔ سیندھا نمک ان سب کو کانجی میں پیس کر نیم گرم لیپ کرے
تو یہ بیماری جاوے۔ یا بیخ بیل۔ بیخ ارنڈ۔ چترک۔ زنجبیل۔ بھنی ہینگ۔ سیندھا نمک ان سب کو
باریک پیس کر چورن کر ۲½ درم گرم پانی سے کھاوے تو سول دور ہو یا کچے پیٹھے کے ٹکڑے
کر کے دھوپ میں سکھا کر ان کو پیتل کے برتن میں رکھ کر چولھے پہ چڑھا کر آگ لگا کر ترکیب
سے کوئلہ کرے تو راکھ نہ ہونے پاوے پھر ان کوئلوں کو پیس کر اس میں دو ماشہ زنجبیل کا
چورن ملا کر پانی سے پیے تو لاعلاج بھی سول کا عارضہ دور ہو اس کا نام کوشمانڈ چھار ہے۔ یہ
سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا اجوائن۔ سیندھا نمک۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ جواکھار
نمک سیاہ۔ پوست ہلیلہ ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ڈھائی درم گرم پانی کے ساتھ
کھائے تو باؤ کا سول جاوے یا نمک سیاہ ایک درم۔ زیرہ تین درم۔ کالی مرچ چار درم۔
ان کو باریک پیس کر املبید کے رس میں سات پٹ دے بعدہ بجورے کے رس میں سات
پٹ دے پھر اس کی ۵ ماشہ کی گولی باندھے ہر روز ایک گولی گرم پانی سے کھاوے تو باد
کا سول دور ہو یا زنجبیل پوست ہلیلہ۔ پیپل۔ فسوت نمک سیاہ یہ سب برابر لے اور ان کو پھر باریک
پیس کر ۱½ درم گرم پانی سے کھائے تو سول۔ اپھار۔ بواسیر آنوں بات ان سب

عارضوں کو یہ دور کرتا ہے اس کا نام پنچ سم چورن ہے یا زنجبیل کے کاڑھے میں ارنڈ کا تیل اور
نمک سیاہ بھنی ہوئی ہینگ کو ملا کر پیے تو یہ بیماری فوراً دور ہو یا سنکھ کا چورن نمک سیاہ بھنی ہوئی
ہینگ۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل یہ سب برابر لے کر اور پیس کر ۲½ درم گرم پانی سے کھائے تو جلد سول
جائے یا سنگی بھرہ مصفا۔ چترک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ زیرہ سفید بھنی ہوئی ہینگ یہ سب برابر
لے کر باریک پیس کر اس میں بھانگرے کی رس کی تین پٹ دے کر اس کی گولی چنے کے برابر باندھ کر
ایک گولی گرم پانی سے کھائے تو سول جلد جائے یا سنکھ کی راکھ۔ بیج گنگچ بھنی ہوئی ہینگ
سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ پانچوں نمک یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر گرم پانی کے ساتھ ۲½ درم
کھائے تو یہ بیماری جلد جائے اس کا نام سول ناشک چورن ہے۔ یا چترک بھنی ہوئی ہینگ۔ پاڑھ
سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ پانچوں نمک۔ زیرہ سفید۔ کشنیز۔ بالچھڑ۔ اجوائن۔ پیپلامول یہ سب
برابر لے کر اور باریک پیس کر جھمیری کے رس کی پانچ پٹ دے پھر اس کی گولی باندھے ایک
گولی ہر روز گرم پانی سے کھائے تو سول۔ درد سینہ۔ پسلی کا درد۔ گنفرت۔ اسی طرح کا باد
آنتوں کا درد۔ ان سب کو یہ گولی جلد دور کرتی ہے۔ اس کا نام چترکادی گٹکا ہے۔ یا پوست ہلیلہ
زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ کچلا۔ گندھک مصفا۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ سیندھا نمک۔ یہ سب برابر
لے کر باریک پیس کر چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز گرم پانی سے کھائے تو بیماری
سنگرہنی یعنی اسہال کبدی اتیسار یعنی اسہال ضعف معدہ۔ اجیرن ان سب کو دور کرتا ہے۔
اس کا نام شول ناشک گٹکا ہے۔ یا کوٹ ۲½ درم۔ زنجبیل ۲½ درم۔ نمک سیاہ ۱½ درم بھنی ہوئی
ہینگ ½ درم ان کو باریک پیس کر سہجنہ کی جڑ کے رس میں یا لہسن کے رس میں گولی باندھے
ایک گولی ہر روز کھائے تو سول فوراً دور ہو اس کا نام کوٹادی گٹکا ہے یا تربھلا۔ سار۔ [illegible]
ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ½ درم شہد یا گھی کے ساتھ چاٹے تو تینوں خلطوں کا سول
دور ہو یا صاف کیا ہوا پارہ دس درم۔ سنگی بھرہ مصفا ۱۰ درم کالی مرچ ۱۰ درم۔ پیپل ۲۰ درم۔
بھنی ہینگ ۱۰ درم۔ زنجبیل ۲۰ درم۔ پانچوں نمک ۱۰ تولہ املی کا کھار ۱۶ تولہ۔ جھمیری کا رس
اور سنکھ کو سات مرتبہ جلاوے پھر اس سنکھ کا چورن ۱۶ تولہ بھر لے کر سب کو اکٹھا کر کے لیموں کے
رس میں پانچ روز کھرل کرے پھر اس کو ½ درم گرم پانی سے کھائے تو سول جلد دور ہو

اس کا نام سول داوانل ہے یا سیر اکسیس پاؤ بھر۔ لاہوری پھٹکری پاؤ بھر۔ سیندھا نمک پاؤ بھر
قلمی شورہ ۲ آثار ان کو باریک پیسکر ٹیکلی جنتر میں ان کو چوا کر اور چینی کے برتن میں رکھ کر رس نکالے
پھر ہر روز ایک ماشہ بھر لے اور کھانے کے وقت زبان میں گھی لگالے اور دانت لگنے نہ پاوے
تو یہ بیماری پھیا شکم کے عارضے۔ بواسیر اور اجیرن یعنی بدہضمی باد کے عارضے ان سب کو یہ دور
کرتا ہے اس کا نام شنکھ دراؤ ہے یا صاف کی ہوئی گندھک سے آدھا صاف کیا ہوا پارہ ان
دونوں کو برابر صاف کیا ہوا بیدھی کنک تانبے کا پتر ان تینوں کو کھرل میں ڈال کر پیسے پھر
ایک دن پیچھے اس کا گولا بنا کر ہنڈیا میں نمک بھر کر اس کے بیچ میں اس گولے کو رکھ کر پکاوے اور
تین روز آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو ایک رتی ناگر بیل کے پتے سے کھاوے تو یہ بیماری
بہت جلد دور ہو اس کا نام سول گج کیسری رس ہے یا زیرہ سفید۔ سونٹھ۔ بھنی ہوئی ہینگ
کالی مرچ خراسانی۔ نج یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ۲½ درم گرم پانی سے کھائے تو یہ
بیماری دور ہو یا ترپھلا ۲ تولہ۔ صاف کی ہوئی گندھک ۵ درم۔ پارہ ۲½ درم ان کو باریک پیسکر
۲½ درم شہد اور ۲½ درم گھی کے ساتھ تین مہینے تک استعمال رکھے تو سب طرح کے درد
باد کے فساد پھوڑا یہ سب دور ہوں اس کا نام گندھک رسائن ہے یا قند سیاہ ایک درم۔ آملہ
ایک درم۔ پوست ہلیلہ ایک درم۔ منڈور ایک درم ان سب کو باریک پیسکر ۲½ درم شہد اور گھی
سے کھاوے تو شول انّ ورد جرت پت اہل پت پر نام شول ان سب کو دور کرتا ہے اس کا نام
گوڑاد منڈور ہے یا بابے برنگ۔ چترک۔ چب۔ ترپھلا۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل یہ سب برابر
لے کر اور ان سب کے برابر منڈور لے کر اور منڈور ہی کے برابر قند سیاہ لے اور سب سے دس حصہ
زیادہ گائے کا پیشاب لے پھر ان کو کڑاہی میں بھر نرم آنچ سے پکا دے ان کا ایک پنڈا بنا کر
چکنے برتن میں رکھے پھر ۲½ درم غذا کھانے سے پہلے کھائے تو سول پکت سول۔ کاملا روگ
یعنی یرقان۔ پانڈروگ۔ سوجن۔ ضعف معدہ۔ بواسیر۔ سنگرہنی۔ کیڑوں کی بیماری۔ گولا۔ شکم
کے عارضے اہل پت ان سب کو دور کرتا ہے اس کا نام تار امنڈور ہے یا پوست ہلیلہ۔ سہاگہ
اور زنجبیل۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ کالی مرچ۔ چترک۔ صاف کی ہوئی گندھک۔ سیندھا نمک۔
یہ سب برابر لے اور ان سب کے برابر کچلہ لے کر سب کو باریک پیسکر اور ملا کر ایک ماشہ پانی سے

کھائے تو یہ بیماری - اپھار - قبض - گولہ - کھانسی - بلغم کے عارضے - بدہضمی - ضعف معدہ یہ اُن سب کو دور کرتا ہے اس کا نام سول گج کیسری گٹکا ہے یا بیج گنگچ - بھنی ہوئی ہینگ بھنا ہوا سہاگہ زنجبیل یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر ۲ ½ درم گرم پانی سے کھائے تو بڑا سول دور ہو یہ علاج بید رہس میں لکھے ہیں یا نسوت - بابرنگ - سہجنہ کی چھلی - کمیلہ - پوست ہلیلہ - یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر گھوڑے کے پیشاب میں پکاوے پھر ۲ ½ درم شراب کے ساتھ کھاوے تو باد کا سول دور ہو یہ چکروت میں لکھا ہے - یا بھنی ہینگ - امل بید - پیپل - کالا نمک - اجوائن - جوا کھار - پوست ہلیلہ سیندھا نمک سب برابر لے کر باریک پیس کر ۲ ½ درم شراب کے ساتھ کھاوے تو باد سے پیدا ہوئی سب بیماریاں دور ہوں یا کالا نمک - امل بید - زیرہ سفید یہ سب ایک سے ایک دوگنا لے کر اور باریک پیس کر بجورے کے رس میں گولی باندھے پھر ایک گولی گرم پانی سے کھاوے تو سول دور ہو - اس کا نام سوبر چلاؤ گٹکا ہے یا بیج بجورہ ۲ ½ درم باریک پیس کر گھی سے پیوے تو باد سے پیدا ہوا یہ مرض دور ہو اس کا نام بیج پوراد جوگ ہے سرب سنگرہ میں لکھا ہے یا بھنی ہوئی ہینگ - امل بید - زنجبیل - کالی مرچ - پیپل کلاں - اجوائن - کالا نمک - سیندھا نمک یہ سب برابر لے کر اور باریک پیس کر بجورے کے رس میں گولی باندھے - پھر ایک گولی گرم پانی سے کھائے تو یہ مرض دور ہو اس کا نام ہنگواد گٹکا ہے یا زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل کلاں نمک سیاہ ان کو برابر لے کر باریک پیسکر بجورے کے رس میں تین پٹ دے کر سکھاوے پھر ۲ ½ درم شہد کے ساتھ چاٹے تو تینوں خلطوں کا سول جاوے - یا سنکھ کی راکھ - کالا نمک - بھنی ہوئی ہینگ اور زنجبیل کالی مرچ پیپل کلاں یہ سب برابر لے کر اور باریک پیسکر ۲ ½ درم گرم پانی سے کھائے تو یہ بیماری دفع ہو یا زرد چوب یعنی ہلدی - پوست سہجنہ - سیندھا نمک - بیج ارنڈ - بھینسا گوگل سرسوں میتھی کے دانہ - سونف - اسگندھ - تھوا ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر کانجی کے پانی میں روٹی پکا کر پیٹ کے اوپر اس کا سینک کرے تو درد شکم دور ہو یا کوڑی کی راکھ - صاف کیا ہوا سنگی مہرہ - سیندھا نمک - زنجبیل - کالی مرچ - پیپل - یہ سب برابر لے کر اور باریک پیسکر برگ تنبول کے رس میں ایک رتی بھر کی گولی باندھے - پھر ایک گولی ہر روز کھاوے تو سول جاوے اسکا نام سول گج کیسری رس ہے یا مصفا پارہ - صاف کی ہوئی گندھک - ابرک - تانبے کی راکھ -

کے رس میں تین رتی کی

املبید۔ صاف کیا ہوا سنگی مہرہ۔ یہ سب برابر لے کر اور باریک پیسکر ادرک کے رس میں تین رتی کی گولی باندھے۔ ایک گولی پانی سے کھاوے تو بادکا سول جاوے اسکا نام اگن مکھ رس ہے یا بڑے سنکھ کو اکیس مرتبہ گرم کرکے نیموں کے رس میں بجھاوے پھر اس کو خوب پیسے پھر اس میں املی کا کھار ۲ تولہ اور پانچ نون ایک درم۔ ٹھڑ نون ایک درم۔ زنجبیل ۲ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۲ ماشہ۔ پیپل ۲ ماشہ۔ بھنی ہوئی ہینگ ایک درم۔ صاف کیا ہوا سنگی مہرہ پانچ درم۔ صاف کی ہوئی گندھک ایک درم۔ پارہ ایک درم۔ ان سب کو باریک پیسکر پارہ اور گندھک کو حل کرے اس میں یہ دوا ملا کر چھوٹے بیر کے برابر گولی باندھے ایک گولی لونگ کے کاڑھے کے ساتھ کھاوے تو یہ بیماری فوراً دفع ہو اور اس کا نام سنکھ بٹی رس ہے یا سیپ کی راکھ ۲ ½ درم گرم پانی کے ساتھ پیے تو کھانے کے بعد اگر درد ہوتا ہو تو بند ہو یا صاف کیا ہوا پارہ ۲ تولہ صاف کی ہوئی گندھک ایک درم صاف کیا ہوا سنگی مہرہ ایک درم فلفل سیاہ ایک درم۔ پیپل کلاں ایک درم۔ کاکڑا سینگی ایک درم بھنی ہوئی ہینگ دو درم۔ پانچوں نمک ۸ درم۔ املی کا کھار ۸ درم جھمیری کے رس میں بجھائی ہوئی سنکھ کی راکھ ۸ درم۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرکے پھر اس میں یہ دوا ملا کر نیموں کے رس میں حل کرکے ایک درم کی گولی باندھے ایک گولی پانی سے ہر روز کھائے تو بیماری اجیرن ہاضمہ بھنمی۔ ان سب کو دور کرے اس کا نام سول وادانل رس ہے یہ سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔

**پسلی کے درد کا علاج** سنگی مہرہ۔ ہڑتال۔ ہینگ۔ رائی۔ نوشادر مینسل لہسن۔ خراسانی اجوائن۔ ان کو برابر لے کر باریک پیس کر گرم پانی سے نیم گرم لیپ کرے تو پسلی کا درد دور ہو۔

# باب گیارھواں

## اوداورت روگ کے بیان میں

### اوداورت کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جو شخص تیرہ زوروں کو اختیار کرے اسکے اوداورت کی بیماری پیدا ہوتی ہے وہ تیرہ زور تحریر کرتے ہیں۔ ریح۔ پاخانہ۔ پیشاب۔ جماہی۔ آنسو۔ چھینک۔ ڈکار۔ قے۔ شہوت۔ پیاس۔ بھوک۔ دم نیند۔ ان تیرہ زوروں کو جو آدمی روکے اس کے اوداورت کی بیماری پیدا ہوتی ہے

## ترتیب سے ریح وغیرہ تیرہ زوروں کے روکنے کی علامتیں

ریح کے روکنے سے جو عارضے پیدا ہوں وہ لکھتے ہیں جو شخص ریح کو روکتا ہے اسکے پاخانہ اور پیشاب کے روکنے کے عارضے اپھارہ پیٹ میں زیادہ باد کے عارضے یہ علامتیں ہوں تو ریح روکنے کا اوداورت جانو

**پاخانے کے روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) پیٹ میں گڑگڑاہسٹ کی آواز ہو درد ہو پیڑو میں درد ہو۔ پاخانہ نہ اترے ڈکار بہت آوے۔ پاخانہ منہ میں نکل آوے یہ علامتیں ہوں تو پاخانہ کے روکنے کا اوداورت جانو۔

**پیشاب کے روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) پیڑو اور آلت میں درد ہو پیشاب تکلیف سے اترے سر میں درد ہو۔ بسبب درد کے بدن سیدھا نہ ہو۔ پیڑو میں اپھارہ ہو تو پیشاب روکنے کا اوداورت جانو۔

**جمھائی روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) جس میں گلا کندھا رک جاوے۔ سر میں کوئی فساد ہو۔ جمھائی بہت آویں۔ باد کے فساد ہوں۔ آنکھیں۔ ناک کان۔ ان میں بہت درد ہو یہ علامتیں ہوں تو جمھائی کے روکنے کا اوداورت جانو۔

**آنسو روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) خوشی یا رنج کے آنسوؤں کو روکے تو اسکی پیشانی بھاری رہے۔ آنکھوں کے عارضے ہوں خناق ہو۔

**چھینک روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) کندھا نہ مڑے۔ پیشانی میں درد ہو آدھا سیسی ہو سب حواس سست ہو جاویں۔

**ڈکار روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) گلا اور منہ کھانے سے بھرا ہوا نظر آوے اور غفلت زیادہ ہو اور بدن میں درد اور ہوا کے بہت فساد ہوں تو ریح صادر نہ ہو۔

**قے کے روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) بدن میں کھجلی ہو اور چکتے پڑجاویں کسی چیز کی رغبت نہ رہے منہ پر چھائیں پڑجاویں۔ سوجن۔ پیلا رنگ۔ بخار۔ جذام ہو۔ سینہ میں درد ہو اور بسرپ روگ ہو۔

**منی کے روکنے کے اوداورت کی علامتیں** ) پیڑو۔ مقعد۔ فوطے۔ آلت میں درد ہو اور سوجن ہو۔ پیشاب رک جاوے منی اور خون آلت میں سے گرنے لگے پتھری کا

**بھوک روکنے کے اوداورت کی علامتیں}** غنودگی۔ اعضا شکنی۔ نفرت ہو بغیر محنت آزار ہو۔ آنکھوں میں فساد ہو۔

**پیاس روکنے کے اوداورت کی علامتیں}** گلا اور منہ سوکھے کم سنے سینے میں درد ہو کے تکان معلوم ہو بدن دبلا اور کمزور ہو اور نظر سست پڑجاوے۔

**دم روکنے کے اوداورت کی علامتیں}** دوڑنے میں دم ہوآوے اسکو روکنے سے یہ علامتیں ہوں اسکے سینے میں درد اور زیادہ غفلت ہو پیٹ میں گولے کا عارضہ ہو۔

**نیند روکنے کے اوداورت کی علامتیں}** جمائی بہت آوے۔ اعضا شکنی ہو۔ آنکھیں اور پیشانی بھاری رہے غنودگی ہو۔

**اوداورت کی پیدائش}** معدہ میں جو ہوا رہتی ہے وہ کسیلی۔ روکھی۔ تلخ۔ خوراک سے فاسد ہو کر اوداورت کے عارضے پیدا کرتی ہے۔

**اوداورت کی عموماً علامت}** جہاں ہوا اونچے جاکر گھومے اس کو اوداورت کہتے ہیں

**اوداورت کی زیادہ علامتیں}** بلغم اور چربی کو لے چلنے والی جو نسیں ہیں وہ ریح اور پائخانہ اور پیشاب کو اونچا لے جاکر اس کو پائخانہ سکھا دیتی ہیں اور سینہ اور پیڑو میں درد پیدا کرتی ہیں تب بدن بھاری رہتا ہے اور نفرت ہوتی ہے ریح اور پائخانہ اور پیشاب بہت مشکل سے اترتا ہے اور دمہ۔ کھانسی۔ خناق۔ سوزش۔ غفلت۔ پیاس۔ بخار۔ قے۔ ہچکی درد سر ہول دل ہو کر کم سنے اور باد کے بہت سے عارضے ہو جاویں اور پیاس سے تکلیف پا کر آدمی کمزور ہو جائے بہت درد ہو۔ پائخانہ کی قے کرے ایسا اوداورت والا مرجائے۔

## ترتیب سے اوداورت کا علاج

ریاح کے روکنے سے پیدا ہوا جو اوداورت ہو اس کو تیل پلادے تو دفع ہو یا ان دواؤں سے پسینہ نکلوادے یا قے کرادے تو اوداورت دور ہو۔

**پائخانہ روکنے کے اوداورت کا علاج}** ان کو جلاب دے اور سول کی دور کرنے والی دوا دے اور ایسے ہی خوراک دے تیل کی مالش کرادے یا عمل کرادے۔

**پیشاب روکنے کے اوداورت کا علاج}** جوکھار ½ درم خراسانی بچ ½ درم ان کو

پانی میں باریک پیسکر پلاوے تو یہ اوداورت جاوے یا گلیل۔ بیخ ارجن کا کاڑھا پیے تو پیشاب روکنے کا اوداورت دور ہو یا تخم تھوری پانی میں پیس کر سیندھا نمک ڈال کر پیے تو پیشاب روکنے کا اوداورت دور ہو یا مصری۔ اوکھ کا رس۔ دودھ۔ داکھ ان کا شربت پیے تو پیشاب روکنے کا اوداورت رمو تر کرچھر۔ پتھری کا عارضہ یہ سب جاویں۔

جمھائی کے روکنے کے اوداورت کا علاج } تیل کے پینے یا مالش کرنے یا پسینہ لینے سے یہ عارضہ اور بھی باد کے عارضے جاویں

آنسوؤں کے روکنے کے اوداورت کا علاج بہت بلند آواز سے رو کر آنسو ڈالے تو یہ عارضہ دور ہو یا آرام سے اچھی طرح سووے تو یہ عارضہ دور ہو یا دلچسپ قصہ سنے تو یہ عارضہ جاوے۔

چھینک کے روکنے کے اوداورت کا علاج } کالی مرچ۔ رائی۔ نک چھکنی وغیرہ کی ناس دے یا سورج کو دیکھ کر چھینک لے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا تیل کی مالش کراوے یا پسینا نکلواوے تو یہ بیماری دور ہو۔

ڈکار روکنے کے اوداورت کا علاج } تیل کی مالش اور پسینا نکلوانے سے یہ عارضہ دور ہو۔

قے روکنے کے اوداورت کا علاج } اس مریض کو قے اور فاقہ کراوے اور جلاب دے یا تیل کی مالش کراوے یا عمل کراوے یا ناس سونگھاوے تو یہ عارضہ دور ہو۔

منی کے روکنے کے اوداورت کا علاج } نہایت خوبصورت نوجوان سولہ برس کی عورت سے جماع کرے تو یہ عارضہ دفع ہو یا تیل کی مالش کرے یا شراب پلاوے یا مرغی کا گوشت کھلاوے۔ یا سانٹھی کے چاول کھلاوے یا عمل کرے۔ تو یہ بیماری دور ہو

بھوک روکنے کے اوداورت کا علاج } مرغن۔ گرم ہلکی لذیذ فائدہ بخش غذا کھاوے اور خوشبودار پھولوں کا ہار پہناوے تو یہ عارضہ دور ہو۔

پیاس کے روکنے کے اوداورت کا علاج } ٹھنڈی جگہ سے جاوے یا پانی کی چادر فوارہ وغیرہ دکھلاوے اور ٹھنڈے پانی میں بھیم سینی کافور ڈال کر آہستہ آہستہ اس کو پیے

تو یہ عارضہ دور ہو۔

**محنت کے دم روکنے کے اوداورت کا علاج** } آرام کرا کے اس تکان کو دور کرے یا گھی کے ساتھ چانول کھلاوے تو یہ عارضہ دور ہو۔

**نیند کے روکنے کے اوداورت کا علاج** } گرم دودھ میں مصری ڈال کر گرم گرم پیے یا آرام سے سووے یا دلچسپ قصہ سنے تو یہ عارضہ جاوے۔

**روکھی چیز وغیرہ کے کھانے سے پیدا ہوئے اوداورت کا علاج** } ہینگ۔ شہد۔ سیندھا نمک۔ ان کو باریک پیس کر بتی کر کے گھی سے چپڑے جب تک اچھا معلوم ہو مقعد میں رکھے تو یہ اوداورت جاوے اس کا نام ہنگوادی پھل ورتی ہے۔ یا مین پھل۔ پیپل۔ کوٹ۔ خراسانی بچ۔ سرسوں۔ قند سیاہ ان کو دودھ میں باریک پیس کر ان کی بتی کر کے گرم گرم مقعد میں رکھے تو اوداورت جاوے اس کا نام مدن پھلادی پھل ورتی ہے یا شکر ۱½ درم نسوت ۲½ درم پیپل ۵ درم۔ ان کو پیس کر کھانے کے پہلے ۲ درم شہد کے ساتھ کھاوے تو اگر گاڑھا دہرا پاخانہ اترتا ہو وہ بند ہو جاوے اور اوداورت دور ہو۔ اس کا نام نارائن چورن ہے یا زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ نسوت۔ دانتونی۔ چترک ان سب کو برابر لے کر باریک پیس کر ایک درم قند سیاہ کے ساتھ صبح ہوتے ہی پانی سے کھاوے تو اوداورت۔ بھپیا۔ گولا۔ سوجن۔ پیلیا یہ دور ہوں اس کا نام گڈاشٹک ہے۔ یا سوکھی مولی۔ بیج سانٹھی۔ پیپل خرد۔ پیپلا مول۔ چب۔ چترک۔ زنجبیل۔ دسمول۔ مغز املتاس ان سب کو گھی میں پکا کر پھر اس گھی کو کھاوے تو سب طرح کا اوداورت دور ہو اس کا نام شٹنگ مول کا دھرت ہے یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا صاف کیا ہوا جمال گوٹہ۔ پارہ مصفا۔ صاف کی ہوئی گندھک۔ بھنا ہوا سہاگہ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل کلاں۔ یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر یہ سب چیزیں ملا کر چار رتی یا ایک ماشہ مصری کے ساتھ کھاوے تو اوداورت اپھار عارضہ شکم۔ گولا۔ ان سب کو دور کرتا ہے اس کا نام ناراچ رس ہے یہ بیدرہس میں لکھا ہے یا نسوت برگ تھوہڑ۔ تل وغیرہ گرم چیزوں کے کھانے سے اوداورت جاتا ہے یا نسوت۔ دانتونی بیج۔ تھوہڑ۔ سنکھا ہولی۔ املتاس۔ کمیلہ۔ بیج کنگچ۔ چونکہ ان کو برابر جوکٹ

کر کے ایک درم کا کاڑھا کرے اس میں ۲½ درم تیل ڈال کر ہر روز سات دن تک پیے تو اودا ورت شکم کے عارضے۔ اپھارہ زہر کے پیدا ہوئے عارضے۔ گولا ان کو یہ دور کرتا ہے۔

## آناہ کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

پیٹ میں آنوں کے یا پاخانہ کے بڑھنے سے یا ریح رکنے سے یا بدن میں خراب ہوا کے بڑھنے سے آدمیوں کے پیٹ میں آناہ یعنی اپھار کا عارضہ ہوتا ہے اس میں پیاس ہنیں سر کے سب فساد درد شکم ہو بدن بھاری رہے۔ پیٹ میں درد ہو۔ ڈکار نہ آوے یہ علامتیں ہوں تو آنوں کا اپھار کہنا چاہیئے۔

**پاخانہ بڑھنے کے اپھار کی علامتیں** } بدن جکڑا بند ہو پاخانہ کے وقت کمر اور پیٹھ میں درد ہو۔ بیہوشی ہو۔ پاخانہ کی قے کرے۔ دمہ اور ہیضہ ہو اور پیچھے کہی ہوئی علامتیں بھی ہوں تو پاخانہ کے بڑھنے کا اپھار جانو۔

**اپھار کا علاج** } جو اودا ورت کا علاج پیچھے لکھا ہے وہی اپھار کا بھی جاننا مگر کچھ زیادہ ہے وہ لکھتے ہیں نسوت ۲ حصہ۔ پیپل ۴ حصہ۔ پوست ہلیلہ کلاں ۵ حصہ ان کو باریک پیس کر ان کے برابر قند سیاہ ملا کر بقدر ایک درم گولی بنا کر ایک گولی ہر روز پندرہ دن تک پانی سے کھاوے تو اپھار کا عارضہ دور ہو یا زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل کلاں۔ سیندھا نمک۔ سرسوں۔ دھماسہ۔ کوٹ۔ میٹھا علی۔ یہ سب برابر لے کر اور باریک پیس کر قند سیاہ میں ملا کر پکا دے پھر اس کی انگوٹھے کے برابر موٹی بتی بنا کر اور اس میں گھی ملا کر مقعد میں رکھے تو اپھار۔ اودا ورت شکم کے عارضے پیڑو کی بیماریاں۔ گولا دور ہوں۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں تحریر ہیں۔

## گلم یعنی پیٹ میں گولا پیدا ہونے کی علامت اور علاج

خوراک اور آسایش کے تفرقہ اور بد پرہیزی سے ہوا صفرا بلغم فاسد ہو کر مرد یا عورت کے پیٹ سے پیڑو تک گولے کے مانند ایک گانٹھ کو پیدا کرتے ہیں۔ وہ گولا ہوا۔ صفرا۔ بلغم سنپات اور خون سے پانچ قسم کا ہے پیٹ میں جہاں جہاں گولا ہوتا ہے وہ جگہ لکھتے ہیں دونوں پسلیوں میں۔ سینہ میں۔ ناف میں۔ پیڑو میں۔

**گولے کی عموماً علامتیں** } سینہ اور پیڑو کے بیچ میں گانٹھ ہو اور پھرے یا نہ پھرے

اس عارضے میں نفرت ہو پاخانہ اور پیشاب
گول ہو اور بڑھتی جاوے اس کو گلم کہتے ہیں۔ جس میں یہ علامتیں ہوں
وہ ابھار ہو ہو اونچی جاوے اور اُترے ہو ابڑھے اور آنت بولے۔
اس کو گلم کا روگ کہتے ہیں۔

بادی گولے کی پیدائش اور علامت ہے روکھی غذا کے کھانے اور ناہموار جگہ پر بیٹھنے
اور پیشاب روکنے اور فکر کرنے اور چوٹ لگنے اور دل کے فکر مند ہونے اور فاقہ کرنے اور
خلاف حرکت اور طاقتور کے ساتھ لڑائی لڑنے سے گولا پیدا ہوتا ہے۔
علامتیں ہیں جو گولے کی جگہ میں درد گھٹے بڑھے اور ریح بخوبی تمام صادر نہ ہو اور پاخانہ
اچھی طرح نہ اترے اور منہ اور گلا سوکھے اور بدن کی رنگت سیاہ ہو جائے۔ سردی کا بخار ہو
سینہ کوکھ پسلی۔ سر ان سب میں درد ہو اور کھانا ہضم ہونے کے بعد سینہ میں زیادہ درد ہو
اور کھانا کھانے کے بعد تھوڑا ہی ہو اور روکھی کسیلی کڑوی رس سے زیادہ درد ہو۔ جو یہ
علامتیں ہوں اس کو بادی کا گلم کہنا چاہیئے۔

صفرا کے گولے کی پیدائش ہے تلخ۔ تیکھا۔ ترش۔ گرم وغیرہ رسوں کے استعمال سے
اور غصہ کرنے اور شراب پینے سے اور آگ اور دھوپ میں بیٹھنے سے اور آنتوں کے بڑھنے
سے چوٹ کے لگنے اور خون بگڑنے سے صفرا فاسد ہوتا ہے۔
صفرا کے گولے کی علامتیں ہیں بخار اور پیاس ہو اور بدن میں درد اور سول اور سوزش ہو
اور بدن پھٹ جائے اور گولے میں ہاتھ لگانے سے زیادہ درد ہو اور کھانا ہضم ہونے کے
وقت بہت پسینا آوے یہ علامتیں ہوں تو صفرا کا گولا جانو۔

بلغم کے گولے کی پیدائش ہے ٹھنڈی بھاری۔ مرغن چیزوں کے کھانے سے اور بیٹھے
رہنے اور دن میں سونے سے بلغم کا گولا پیدا ہوتا ہے اور یہ سب علامتیں ملیں تو سنپات
یعنی تینوں خلطوں کے بگڑنے کا گولا جانو۔
بلغم کے گولے کی علامتیں ہیں جس میں سردی سے بخار اور بدن میں درد ہو تلخ اور
ترش قے کرے کھانے سے نفرت ہو تو بلغم کا گولا جانو۔

عورت کے حیض کے خون سے پیدا ہوئے گولے کی علامتیں ہیں یہ خون کا گولا

عورت کا کچا حمل گرتا ہی خلاف خوراک سے پہلے حمل کے حیض کے وقت یا وقت کے بغیر بھی اس عورت کی باد خون کو پکڑ کر گولے کو پیدا کرتی ہے اس گولے میں زیادہ درد اور جلن ہو اور صفرا کے گولے کی سب علامتیں ملیں اور وہ وجوہ بغیر ہی سب پیٹ میں پھرے اور درد ہو اور گولے میں حمل کی سب علامتیں ملیں اس کو خون سے پیدا ہوا گولا جانو مگر اس عورت کا دسواں مہینا گزر چکے تب بید اس گولے کا علاج کرے۔

گولے کی لاعلاج علامتیں ۔ جس شخص کا گولا پھرے یا نہ پھرے اور درد بہت ہو اور بدن میں سوزش ہو پتھری کے مانند گانٹھ اونچی ہو وہ گانٹھ مل کو بگاڑ کر اور بدن کو کمزور کر کے ہاضمے کی طاقت کو زائل کر دے اس گولے کو تینوں خلطوں کے فساد کا جانو اور یہ لاعلاج ہے۔

دیگر گولے کی اور لاعلاج علامتیں ۔ گولا ترتیب سے بڑھے درد ہو۔ کچھوے کے مانند سخت ہو بدن کمزور ہو جاوے کھانے سے رغبت جاتی رہے۔ کڑوی ترش قے کرے۔ پیاس۔ بخار۔ غنودگی۔ ہچکی۔ اسہال ہو اور سینہ۔ ناف اور ہاتھ پیروں میں سوجن ہو۔ ایسے مریض کو لاعلاج جانو۔

گولے کا علاج ۔ گرم دودھ میں ارنڈ کا تیل اور ہلیلہ کا چورن ڈال کر ہمیشہ پیے تو جلاب لگ کر گولا دور ہو یا تیل کی مالش سے گولا جاوے یا سجی۔ کوٹ۔ جواکھار۔ کیوڑے کا کھار پیس کر چھان کر ان میں ارنڈ کا تیل ملا کر پیئے تو باد کا گولا دور ہو۔

صفرا کے گولے کا علاج ۔ نسوت کو پیس کر استعمال کرے یا تر پھلے کو پیس کر استعمال کرے یا کیلے کو مصری کے ساتھ یا شہد کے ساتھ دے تو یہ بیماری دور ہو۔

باد اور بلغم کے گولے کا علاج ۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پیپلا مول۔ کشنیز۔ زیرہ سفید خراسانی بیج۔ چب۔ چترک۔ پارہ۔ کچور۔ مالی بید نمک۔ سیاہ سانبھر نمک۔ سینڈھا نمک۔ جواکھار۔ سجی۔ انار دانہ پوست ہلیلہ۔ پوہکر مول۔ ڈالسرہ۔ بیج جھاؤ۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر اس میں ادرک کے رس کی سات پٹ دے پھر بجورے کے رس کی سات پٹ دے پھر ۲½ درم روز کھاوے تو گولا اپھار بواسیر اودادرت اور شکم کے عارضے ان سب کو دور کرتا ہے۔ اس کا

نام ہینگواد چورن ہے یا سجی ۴ ماشہ۔ قند سیاہ ۴ ماشہ ان کو ملا کر ہر روز کھاوے تو گولا دور ہو یا
پلاس کا کھار۔ تھوہڑ کا کھار۔ آندھی جھاڑے کا کھار۔ املی کا کھار۔ آک کا کھار۔ تل کا کھار۔
جواکھار۔ سجی۔ ان کو باریک پیس کر ۱½ درم یا ۲½ درم کے قریب نیم گرم پانی کے ساتھ کھاوے
تو گولا اور سول کے عارضوں کو دور کرتا ہے اس کا نام چھار اشٹک ہے یا سانبھر نمک۔ کچ نون۔ جواکھار
سیاہ نمک۔ سہاگہ۔ سجی یہ سب برابر لے کر ان کو باریک پیس کر تھوہڑ کے دودھ میں ایک روز
بھگو رکھے پھر دھوپ میں سکھا کر تین دن آک کے دودھ میں بھگووے اور دھوپ میں
سکھاوے پھر آک کے پتوں میں لپیٹ کر مٹی کے برتن میں رکھ کر گجپٹ میں پکا لے۔ پھر
زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل کلاں۔ ترپھلا۔ اجوائن۔ زیرہ سفید۔ چیترک ان کو ان کھاروں کے
برابر لے کر باریک پیس کر ان میں ملا کر ان کو ۲½ درم گرم پانی سے کھائے تو گولا۔ اجیرن۔ سوجن
پیٹ کے سب عارضے۔ ضعف معدہ ادواورت۔ پھیا ان سب کو دور کرتا ہے اس کا نام
بجر چھار چورن ہے۔ یا گوار کے پٹھے کا گودا لے کر اس میں زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل کلاں۔
سیندھا نمک ان کو باریک پیس کر ملا کر بقدر ۲½ درم گھی کے ساتھ ہر روز کھاوے تو گولا
اور پھیا سب دور ہوں۔ یا گوار کے پٹھے کے ایک من گودے میں چار تولے قند سیاہ ڈالے
اور زنجبیل ۵ تولہ فلفل ۵ تولہ۔ پیپل خرد ۵ تولہ۔ تج ۵ تولہ۔ تیرج ۵ تولہ۔ چب ۵ تولہ۔
الائچی ۲½ تولہ۔ کچور ۲½ تولہ۔ ترپھلا ۲½ تولہ۔ چیترک ۲½ تولہ ناگ کیسر ۲½ تولہ بیج بھاؤ
۲½ تولہ اجمود ۲½ تولہ۔ زیرہ سفید ۲½ تولہ۔ ہاؤبیر ۲½ تولہ۔ بیر کا چھلکا ۲½ تولہ اسگندھ ۲½ تولہ
راسنا ۲½ تولہ۔ بدھارا ۲½ تولہ۔ اندر جو ۲½ تولہ۔ ان کو باریک پیس کر گوار کے پٹھے کے رس میں
ڈالے پھر ان کو خوب ملا کر چکنے برتن میں بھر کر اکیس دن زمین میں گاڑے پھر نکال کر ۱½ تولہ
پھر کھاوے تو گولا۔ ادواورت۔ پیٹ کے فساد۔ ہیضہ۔ گردھرسی۔ دمہ۔ کھانسی۔ پیلیا۔ باد
کے سب فسادوں کو دور کرتا ہے۔ اس کا نام گوار کے پٹھے کا اسب ہے اور یہ بھاؤ پرکاش
میں لکھا ہے یا شورہ ۱½ درم ادرک ۱½ درم ان کو ہر روز کھاوے تو گولا جاوے یا سیب کی راکھ ایک درم
قند سیاہ چار ماشہ ہر روز کھاوے تو گولا دور ہو اس کا نام سیب پریوگ ہے یا لہسن ۲½ تولہ
دودھ میں تحلیل کر کے ہر روز کھاوے تو گولا جاوے یا بیج ارنڈ۔ چیترک۔ زنجبیل۔ پیپلا مول

باے بڑنگ ۔ سینندھا نمک ۔ بھنی ہینگ ۔ ان کا کاڑھا دے تو گولا اپھار اور سول دور ہو
یا اجوائن ۱۶ ماشہ ۔ زیرہ سفید ۵ درم ۔ کشنیز ۵ درم ۔ فلفل سیاہ ۵ درم کڑاکی چھال ۵ درم
اجمود ۵ درم ۔ زیرہ سیاہ ۵ درم ۔ بھنی ہینگ ۶ درم جواکھار ۸ درم ۔ سجی ۸ درم ۔
پانچوں نمک ۸ درم ۔ نسوت ۸ درم ۔ داتیونی ۱۰ درم ۔ کچور ۱۰ درم ۔ پوہکرمول دس درم
باے بڑنگ ۱۰ درم ۔ انار دانہ ۱۰ درم ۔ پوست ہلیلہ ۱۰ درم ۔ چترک ۱۰ درم ۔ امل بید ۱۰ درم ۔
زنجبیل ۱۰ درم ان سب کو باریک پیسکر بجورے کے رس کی دس پٹ دے پھر ایک درم بھر کی گولی
باندھے ایک گولی گھی یا دودھ کے ساتھ ہر روز کھاوے تو صفرا کے گولے کو اور شراب کے ساتھ
کھاوے تو باد کے گولے کو دور کرے اور سینہ کی بیماریاں ۔ سنگرہنی ۔ سول ۔ کیڑے بواسیر کے
عارضوں کو بھی یہ گولی دور کرتی ہے اس کا نام کانکائن گٹکا ہے ۔ یا نون بھاسکر چورن جو پیچھے لکھا ہے
اس کے کھانے سے گولے کا عارضہ دور ہو اور پیپل[1] خرد ۔ بھارنگی ۔ پیپلا مول ۔ دیودار ۔ بیخ گنگچ ۔
تل ۔ ان کا کاڑھا پیے تو گولے کا عارضہ دور ہو یا تلوں کا کاڑھا پیے تو گولا جاوے یا بھارنگی
قند سیاہ ۔ روغن زرد ۔ پیپل کلاں ۔ زنجبیل ۔ تل ۔ مرچ کا کاڑھا پیے تو گولے کا عارضہ دور ہو
اس کا نام کنادکواتھ ہے ۔ یا مینسل ۔ ہڑتال ۔ سونا مکھی ۔ آملسار گندھک تانبے کی راکھ ۔
پارہ ۔ یہ سب برابر لے کر پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ سب دوا ڈالے پھر
بیل کے کاڑھے کے رس میں ایک روز کھرل کرے پھر تھوہر کے دودھ میں ایک روز کھرل
کرے پھر ایک درم شہد میں یا گاے کے پیشاب میں کھائے تو گولا اور سول کا عارضہ دور ہو
اس کا نام بدیادھر رس ہے یا پارہ ۔ صاف کی ہوئی گندھک ۔ بھنا سہاگہ ۔ ترپھلا ۔ زنجبیل
کالی مرچ ۔ پیپل ۔ ہڑتال مصفا ۔ سنگی مہرہ مصفا ۔ تانبے کی راکھ ۔ جمالگوٹہ مصفا ۔ یہ سب برابر
لے کر پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ دوائیں کر ملا دے پھر بھانگرے کے
رس کی تین پٹ دے اور تین دن تک اسے کھرل کرے پھر اس کی ایک رتی بھر کی گولی باندھے
ایک گولی ادرک کے رس میں کھاوے تو گولا جاوے اس کا نام گلم کٹھار رس ہے اور یہ
سب علاج بیدرہس میں لکھے ہیں یا ہاتھ وغیرہ کی فصد لوادے تو گولے کے سب عارضے

[1] جن دوائیوں کی مقدار چورن یا کاڑھا کے بیان میں نہیں لکھی ہو ان کو ہم وزن سمجھنا چاہئے ۔

کے رس میں کھرل کر اور مجورے برابر لے کر اور سب برابر یہ برنوں ۔ انار دانہ ۔ بہینگ بھنی یا ہوں دور کرے پھر ۲ ½ درم شراب کے ساتھ ہمیشہ کھائے تو باد کا گولا دور ہو ۔ یا سجی ۔ کوٹ ۔ جوا کھار یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ۲ ½ درم تیل کے ساتھ پیے تو گولا جاوے ۔
عورت کے مقام مخصوص میں درد ہو اس کا علاج } ترپھلا ۔ نسوت ۔ دانتونی ۔ ببول یہ سب علیحدہ دو دو تولے لے کر پھر ان کو جوکوٹ کر کے ۵ درم کا کاڑھا کر کے چھان کر اور اس میں ارنڈ کا تیل ڈال کر اور گھی ملا کر دودھ سے پیے تو درد دور ہو اس کا نام مسرک سینہ ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے یا ایک درم اجوائن کو باریک پیس کر ۵ درم قند سیاہ میں ملا کر مٹھے کے ساتھ ہمیشہ پیے تو گولا جاوے اور بھوک لگے پاخانہ اور پیشاب اترے یہ برند میں لکھا ہے یا اجوائن بھنی ہینگ ۔ سیندھا نمک ۔ جوا کھار ۔ نمک سیاہ ۔ پوست ہلیلہ ۔ یہ سب برابر لے کر اور باریک پیس کر ۲ ½ درم شراب کے ساتھ ہر روز پیے تو گولا سول جاوے یا بھنی ہینگ ایک حصہ سیندھا نمک دو حصہ ۔ پیپلا مول ۴ حصہ ۔ کنکول مرچ ۵ حصہ ۔ اجوائن ۶ حصہ ۔ پوست ہلیلہ ۷ حصہ ۔ انار دانہ ۸ حصہ ۔ انب کی جڑ کا چھلکا ۹ حصہ ۔ چترک ۱۰ حصہ زنجبیل ۱۱ حصہ پھٹکری ۱۲ حصہ ان سب کو باریک پیس کر ۲ ½ درم ہمیشہ پانی سے کھائے تو گولا نفرت سینہ کا عارضہ ۔ اپھار ۔ بواسیر ۔ باد کے فساد وغیرہ کو دور کرتا ہے ۔ اس کا نام ہینگ وداوش چورن ہے یا خراسانی بچ ۔ پوست ہلیلہ ۔ بھنی ہینگ ۔ سیندھا نمک ۔ امل بید ۔ جوا کھار ۔ اجوائن ۔ ان کو برابر لے کر باریک پیس کر ۲ ½ درم گرم پانی سے کھائے تو سول اور گولا دور ہو اس کا نام بچاد چورن ہے یا پچیس عدد ہلیلہ کلاں کو ۱۶ اثار پانی میں پکاوے اور پانی ہی میں دانتونی ۳۲ تولہ ۔ چترک ۱۲ تولہ ان کو ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی کا چوتھا حصہ رہ جاوے پھر اس میں مع ہڑوں کے ۳۲ تولے قند سیاہ ڈال کر پھر اوٹاوے جب آدھا رہ جاوے تب اس میں پیپل کلاں ۲ تولہ زنجبیل ۲ تولہ گھی ۸ تولہ شہد ۸ تولہ تج قلمی ۲ تولہ تیزج ۲ تولہ ناگ کیسر ۲ ½ تولہ الائچی خرد ۲ تولہ ان سب کو خوب ملا کر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو جلاب لگے اور گولا ۔ سنگرہنی ۔ یرقان ورم ۔ بھم جور جذام ۔ بواسیر ۔ نفرت بھیا بیماری سینہ یہ سب عارضے دور ہوں ۔ اسکا نام دنتی ہرتکی ہے یا لنکھ داوسے بھی گولا جاتا ہے یا بڑی پکی جھمیری دو سو عدد لے اور اس کا رس لے کر گھی کے چکنے برتن میں رکھے پھر بھنی ہینگ ۴ تولہ سیندھا نمک

۲ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ۔ کالی مرچ ۲ تولہ۔ نمک سیاہ ۸ تولہ۔ اجوائن ۲ تولہ۔ سرسوں ۸ تولہ۔ ان سب دواؤں کو باریک پیسے اس رس میں ڈالے پھر دو دن گھورے میں گاڑ رکھے پھر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو گولا۔ پھپیا۔ بدروہ استھیلہ۔ باد اور بلغم کا اسہال۔ پسلی کا درد۔ بیماری سینہ۔ قبض۔ زہر کا فساد پیٹ کے عارضے۔ باد بلغم کا عارضہ سب دور ہوں۔ اس کا نام جمبیری دراؤ ہے اور یہ علاج بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔ یا نری کرڈا۔ آک۔ سہجنہ۔ کٹیلی۔ تھوہر بیل۔ بکائن۔ اندھی جھاڑا۔ کذنب۔ الوسہ۔ ان سب کا کھار اور سانبھر نمک برابر لے اور اس میں مقدار کے موافق بھنی ہینگ ڈال کر پھر ان کو ۲½ درم گرم پانی سے کھاوے تو گولا۔ سول۔ پیٹ کے عارضے سب جاویں اس کا نام ناوی چھار ہے یہ جوگ شتک میں لکھا ہے۔ یا سونف بیخ کنگج۔ بچ۔ دار ہلدی۔ پیپل کلاں ان کا کاڑھا دے اور تل۔ قند سیاہ۔ زنجبیل۔ مرچ۔ بھنی ہینگ۔ بھارنگی۔ یہ سب دوا کاڑھے میں ڈال اور اوٹا کر دے تو خون کا اور عورت کے حیض کے خون کا گولا دور ہو۔ یا جواکھار۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل خرد۔ ان کو اوٹا کر پلا دے تو خون کا گولا دور ہو یا پارہ مصفا ایک حصہ بنگ کی راکھ ایک حصہ۔ گندھک مصفا چار حصہ۔ تانبے کی راکھ ۴ حصہ ان سب کو دو دن تک آک کے دودھ میں کھرل کرے پھر اس کو گولہ بنا کر سردے میں رکھ کر گجپٹ میں پکاوے پھر نکال کر ٹھنڈا کرے اور دو رتی کے برابر گھی کے ساتھ کھاوے تو گولا۔ پھپیا۔ پیٹ کی بیماری یہ سب دور کرتا ہے اس کا نام بنگیشر رس ہے۔ اور ایسا مریض۔ گوشت۔ مچھلی۔ سوکھی ترکاری۔ دال۔ میٹھا۔ پھل۔ گولے والی چیزیں نہ کھاوے یہ سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔

## یکرت پلیہہ کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

یکرت اور پلیہہ دونوں بدن کے حصوں میں رہتے ہیں۔ داہنی پسلی میں یکرت رہتا ہے اور سینہ کے نیچے اور بائیں پسلی میں پلیہہ رہتا ہے۔ اسی کو عوام لوگ پھپیا کہتے ہیں۔ یہ دونوں خون سے پیدا ہوتے ہیں اور خون کے لے چلنے والی نسوں میں خاص ان کی جگہ ہے۔
پلیہہ روگ کی پیدائش اور علامتیں } جو آدمی گرم یا دہی وغیرہ بلغم پیدا کرنے والی بہت چیزیں کھاوے اس کا خون اور بلغم بڑھ کر تھوڑا بخار اور ضعف معدہ کرتے ہیں اور بلغم صفرا کی جس میں علامتیں ہوں اس کے بدن کی طاقت جاتی رہے بدن زرد پڑ جاوے

اسکو پھپیا کہتے ہیں۔ یہ پھپیا باد صفرا۔ بلغم خون سے چار قسم کا ہے۔

بادکے پھپیا کی علامتیں } شکم میں ہمیشہ اپھار۔ اودادرت اور درد رہے تو باد کا پھپیا جانو۔
صفرا کے پھپیا کی علامتیں } بخار رہے۔ پیاس بہت لگے۔ جلن اور غفلت ہو۔ بدن زرد ہوجاوے تو صفرا کا پھپیا جانو۔
بلغم کے پھپیا کی علامتیں } سب حواس تمسہ سست اور کمزور ہوجاویں۔ بیہوشی ہو۔ بدن کا رنگ اودکا اور ہوجاوے۔ غفلت ہو۔ بدن بھاری رہے۔ شکم سرخ ہوجاوے یہ علامتیں بلغم کے پھپیا کی جانو اور تینوں خلطوں کا پھپیا ہو تو اعلاج جانو اور یہی علامت یکرت کی بھی جاننا چاہئے
پھپیا کا علاج } جواکھار۔ اونٹنی کے دودھ کے ساتھ کھائے تو پھپیا جاوے یا سیپ کی راکھ دہی کے ساتھ کھائے تو پھپیا جاوے یا ۱½ درم پیپل دودھ کے ساتھ روز کھاوے تو پھپیا جاوے یا آک کے پتوں کی راکھ نمک ملاکر مٹھے کے ساتھ کھاوے تو پھپیا جاوے یا بھنی ہینگ کالی مرچ پیپل۱۔ زنجبیل۔ کوٹ۔ جواکھار سیندھا نمک یہ سب برابرلے کر باریک پیسکر ۲½ درم بجورے کے رس سے ہر روز کھائے تو پھپیا جاوے یا چھیلے کے کھار میں بھگوئی ہوئی پیپل ۲½ درم کھائے تو پھپیا اور گولا جاوے یا سنکھ کی راکھ چھ ماشہ جمبیری کے رس کے ساتھ کھائے تو پھپیا جاوے یا بائیں ہاتھ کی فصد کھلوائے تو پھپیا جاوے یا داہنے ہاتھ کی فصد کھلوائے تو یکرت جاوے یا پکے ہوئے آنب کے رس میں شہد ملاکر پیئے تو پھپیا جاوے یا اجوائن۔ چترک۔ جواکھار۔ پیپلا مول۔ دانتونی۔ پیپل۔ شراب کے ساتھ ہمیشہ کھاوے تو پھپیا جاوے یہ سب علاج بھاوپرکاش میں لکھا ہے یا سیندھا نمک ۵ درم پانی میں اوٹا کر پیئے تو پھپیا جاوے۔ یہ بیدرہس میں لکھا ہے یا جواکھار۔ باے بڑنگ۔ پیپل۔ بیج کنگج۔ امل بید۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر ۲ درم روز گرم پانی سے کھائے تو پھپیا دور ہو یا پیپل۔ زنجبیل دانتونی۔ یہ سب برابر لے کر اور ان سے دوگنا پوست ہلیلہ لے کر سب کو باریک پیسکر قند سیاہ کے ساتھ پانی سے کھائے تو پھپیا جاوے یا باے بڑنگ۔ بیج اندرائن۔ سیندھا نمک۔ چترک۔ یہ سب برابر لے اور ان سے دوگنا دیودارے اور تگنی زنجبیل۔ بیج سانٹھی اور باے بڑنگ

۱؎ کاڑھے میں کلان اور چورن یا چٹنی میں خورد پیپل سمجھنا چاہیئے۔

برابر اور نسوت چوگنی لے کر ان کو باریک پیسکر ۱½ درم گرم پانی سے کھائے تو پھیا جاوے یا
بیخ سہجنہ سیندھا نمک۔ چترک۔ پیپل ان کا کاڑھا کر کے پیے تو پھیا دور ہو۔ یا بھلانواں مصفا
پوست ہلیلہ۔ زیرہ سفید یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر اس میں برابر کا قند سیاہ ملاکر ۵ درم ہر روز
سات دن تک کھاوے تو پھیا جاوے۔ یا لہسن۔ پیپلا مول۔ پوست ہلیلہ۔ یہ سب برابر لے کر
باریک پیس کر ۲½ درم گاے کے پیشاب کے ساتھ کھاوے تو پھیا جاوے یہ چکروت میں لکھا ہے
یا بیخ رو ہت۔ پوست ہلیلہ یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر ۲½ درم گاے کے پیشاب کے ساتھ
کھائے تو پھیا اور شکم کے عارضے۔ جریان۔ بواسیر۔ بلغم کے عارضے۔ جذام۔ یہ سب دور ہوں
یہ جوگ ترنگنی میں ہے یا سانبھر نمک۔ زرد چوب۔ رائی۔ ان تینوں کو ایک ایک تولہ لے کر اور
۱۰۰ تولہ مٹھے کو چکنے برتن میں بھر کر پانچ دن تک رکھے پھر ۵ تولہ بھر تین دن تک پیے تو
پھیا جاوے اس کا نام تکر سندھان ہے اور بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا دو سو تولہ
روہکھہ اور چار ثار بیر کی جڑ کو کوٹ کر ۶ اثار پانی میں ان دونوں کو اوٹاوے جب پانی
چوتھائی رہ جاوے تب اتار کر چھان لے پھر اس پانی میں ایک سیر گاے کا گھی ڈالے
اور بکری کا دودھ چار ثار ڈالے پھر زنجبیل ۲ درم۔ کالی مرچ ۲½ درم۔ پیپل ۲½ درم۔
تر پھلا ۲½ درم۔ بھنی ہوئی ہینگ ۲½ درم اور اجوائن ۲½ درم۔ بیخ سانٹھی ۲½ درم تمیر یعنی
تونبا ۲½ درم۔ باے برنگ ۲½ درم۔ نمک سیاہ ۲½ درم انار دانہ ۲½ درم دیودار ۲½ درم۔
بیخ اندرائن ۲½ درم۔ جواکھار ۲½ درم۔ پوہکر مول ۲½ درم۔ بیخ جھاؤ ۲½ درم۔ خراسانی
اجوائن ۲½ درم۔ چب ۲½ درم ان کو باریک پیسکر گھی میں نرم آنچ سے پکاوے جب یہ دوا اور
دودھ جل جاوے اور گھی رہ جاوے۔ تب اس کو مرتبان میں چھان کر بھر رکھے پھر اس گھی
میں سے تین تولہ پہر سے کھاوے تو پھیا۔ پلیہو درد کوکھ کا درد۔ پسلی کا درد۔ نفرت۔ قبض
پانڈو روگ۔ قے۔ اسہال۔ بھم جور۔ ان سب کو یہ دور کرتا ہے اس کا نام جھار وجک گھرت ہے
یہ چکروت میں لکھا ہے۔ یا چترک دو سو تولہ لے اور اس کا کاڑھا کر کانجی کا پانی چار سو تولہ بھر
اور دہی کا مٹھا ۸۰۰ تولہ اور پیپلا مول ایک تولہ۔ چب ایک تولہ۔ چترک ایک تولہ۔ زنجبیل
ایک تولہ۔ تالیس پترا ایک تولہ۔ جواکھار ایک تولہ۔ سیندھا نمک ایک تولہ۔ دونوں زیرہ

۴ تولہ دونوں ہلدی ۴ تولہ۔ کالی مرچ ۲ تولہ ان سب کو باریک پیس کر چھڑک کے کاڑھے میں ملاوے پھر اس میں ایک ثار گھی ملاوے جب پانی وغیرہ سب جل جاویں اور صرف گھی رہ جاوے تب اسے اتارے اور چھان کر مرتبان میں بھر رکھے اور اس کا استعمال کرے تو پھیپا۔ گولا پیٹ کے عارضے اپھار۔ پانڈو روگ۔ نفرت۔ بھمبھ جور۔ پیڑو کا درد۔ سوجن۔ ضعف معدہ ان عارضوں کو یہ دور کرکے طاقت کو بڑھاتا ہے۔ اس کا نام چترکادی گھرت ہے اور برند میں لکھا ہے اور جو پھیپا کا علاج ہے وہی یکرت کا بھی جاننا یا جواکھار۔ بائے بڑنگ۔ پیپل۔ نیخ۔ گنگچ۔ ان کے کاڑھے سے یکرت۔ پھیپا دونوں جاویں۔

**ہردوروگ (یعنی سینہ میں درد پیدا ہوئے) عارضے کی پیدائش علامت اور علاج**

بہت گرم اور بھاری اور بہت کھٹی کسیلی بہت تیکھی چیزوں کے کھانے سے اور بہت محنت کرنے سے بھاری چوٹ کے لگنے سے اور بہت فکر کرنے اور پیشاب اور پاخانہ کے روکنے سے سینہ کا عارضہ پیدا ہوتا ہے۔ وہ باد۔ صفرا۔ بلغم۔ سنپات اور کیڑوں سے پانچ قسم کا ہے۔

ہردوروگ کی عموماً علامتیں ] غذا کا رس جو پہلے سینے میں جاوے اس رس کو باد صفرا بگاڑ کر سینہ میں درد پیدا کرے اس کو بید ہردوروگ کہتے ہیں۔

بادی ہردوروگ کی علامتیں ] سینے میں پتھر اور کلہاڑی کی سی چوٹیں لگیں یہ علامتیں ہوں تو باد کا ہردوروگ جانو۔

صفرا کے ہردوروگ کی علامتیں ] پیاس بہت لگے۔ جلن ہو۔ چھاتی میں درد ہو۔ گلے میں سے دھواں نکلے۔ بیہوشی ہو۔ بدن سرد ہو جاوے۔ پسینا آوے۔ منہ سوکھ جاوے جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو پت کا ہردوروگ جانو۔

بلغم کے ہردوروگ کی علامتیں ] چھاتی بھاری رہے منہ میں سے بلغم بہت نکلے کھانے کی رغبت جاتی رہے بدن جکڑا سا ہو جائے۔ منہ میٹھا ہو۔ ضعف معدہ ہو۔ چھاتی میں بلغم جم جاوے۔ یہ علامتیں ہوں تو بلغم کا ہردوروگ جانو اور یہ سب علامتیں ملی ہوں تو سنپات کا ہردوروگ جانو۔

کیڑوں کے ہردوروگ کی علامتیں ] آنتوں میں کیڑا ہو۔ پھر بد پرہیزی کرنے والا

آدمی تل دودھ قند سیاہ وغیرہ شیریں چیزیں کھاوے تب اسکے مرم استھانوں میں درد ہو
چھاتی میں درد ہو۔ چھاتی سڑ جائے تب وہ نہایت تکلیف پاوے یہ علامتیں جس میں ہوں
اور متفکر ہو اور قے آوے اور بہت تھوکے اور چھاتی میں درد ہو اور کھانے سے نفرت ہو اور
آنکھیں سیاہ ہو جاویں اور بدن سوکھ جاوے یہ کیڑوں کے ہردروگ کی علامتیں جاننی چاہئیں۔
ہردروگ کا فساد] سب حواسوں کا ہوش جاتا رہے۔ بدن میں درد ہو اور چکر آویں بدن
سوکھ جاوے۔

ہردروگ کا علاج] بیڑے کے درخت کی چھال کا چورن ۴ تولہ ہر روز دودھ یا گھی
یا قند سیاہ کے پانی کے ساتھ کھاوے تو ہردروگ۔ جیرن جور۔ رکت پت ان کو دور کرے
یا پوست ہلیلہ۔ خراسانی بچ۔ راسنا۔ پیپل۔ زنجبیل۔ کچور۔ پوہکرمول۔ یہ سب برابر لے کر باریک
پیسکر ۲ ½ درم پانی سے پیئے تو ہردروگ دور ہو۔ یا ہرن کے سینگ کو پٹ پاک کرے اور
گاے کے گھی کے ساتھ کھاوے تو ہردروگ اور سب طرح کے درد دور ہوں۔ یا کھریٹی
پوست گنگیرن کاہو کے درخت کی چھال۔ ملیٹھی یہ سب دوا برابر لے کر باریک پیس کر ۲ ½ درم کا
کاڑھا کرکے ہر روز پیئے تو ہردروگ۔ بات رکت۔ رکت پت۔ ان سب کو دور کرے یہ بھاؤ پرکاش
میں لکھا ہے۔ یا کوٹ۔ باے بڑنگ باریک پیسکر ۲ ½ درم گاے کے پیشاب کے ساتھ کھائے
تو سینے کے کیڑے گر پڑیں اور ہردروگ جاوے یا بیج گنگیرن اور کاہو کے درخت کی چھال
پوہکرمول ان سب کو باریک پیس کر ۲ ½ درم دودھ کے ساتھ یا شہد کے ساتھ کھائے تو ہردروگ
دمہ۔ کھانسی۔ قے۔ ہچکی ان کو دور کرے یا پوست ہلیلہ۔ بچ۔ راسنا۔ پیپل۔ زنجبیل۔ کچور۔ پوہکرمول
ان کا چورن کھائے تو ہردروگ جاوے۔ اس کا نام ہریتکیادی چورن ہے یا دسمول کے
کاڑھے میں ارنڈ کا تیل اور سانبھر نمک ڈال کر پیئے تو ہردروگ جاوے یا پوہکرمول زنجبیل
کچور۔ پوست ہلیلہ۔ جواکھار۔ یہ سب برابر لے اور ان کا کاڑھا کرکے اس میں گھی ڈال کر پیئے
تو بادی ہردروگ جاوے۔ یہ بید رہس میں ہے یا بھنی ہینگ۔ بچ۔ باے بڑنگ۔ زنجبیل۔
پیپل۔ پوست ہلیلہ۔ چترک۔ جواکھار۔ نمک سیاہ۔ پوہکرمول۔ یہ سب برابر لے کر باریک کرکے ۲ ½ درم
شہد کے ساتھ کھائے تو ہردروگ۔ دمہ۔ کھانسی۔ اداج روگ۔ ہچکی۔ یہ سب عارضے دور ہوں

یا بھنی ہینگ۔ زنجبیل۔ چیتک۔ کوٹ۔ جواکھار۔ پوست ہلیلہ۔ بیج بائے بڑنگ۔ نمک سیاہ۔ پارہ مصفا۔ پوہکر مول۔ یہ سب برابر لے کر کھائے تو ہر دو روگ۔ اجیرن۔ ہیضہ یہ سب دور ہوں۔ یہ رس پردیپ میں لکھا ہے۔

## موتر کرچھر کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

ناچنے سے بدمعاش گھوڑے کی سواری سے اور دریائی جانوروں کے گوشت کھانے اور کھانے پر کھانا کھانے سے اور سنج کرنے۔ تیکھی اور روکھی اور کڑوی چیز کھانے اور شراب پینے۔ اجیرن سے آدمیوں کو موتر کرچھر کا عارضہ پیدا ہوتا ہے۔ وہ آٹھ قسم کا ہے۔ باد کا۔ صفرا کا بلغم کا سنپات کا۔ چوٹ لگنے کا۔ پائخانہ کے روکنے کا۔ منی کے روکنے کا۔ پتھری کا۔

عام علامتیں} اعتدال سے زیادہ باد۔ صفرا۔ بلغم فاسد ہوکر اپنے آپ ہی پیڑو میں جاکر پیشاب کی راہ میں بہت درد کر کے نہایت تکلیف سے ٹیس ہوکر پیشاب اتارتے ہیں اور پیشاب بند ہونے میں تو کم اور پیشاب کرنے میں زیادہ درد ہو اسکو موتر کرچھر کہتے ہیں۔

باد کے موتر کرچھر کی علامتیں} رانوں اور پیڑو کے جوڑیں اور آلت میں زیادہ درد ہو اور تھوڑا تھوڑا بار بار پیشاب کرے یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو باد کا موتر کرچھر کہنا چاہیے۔

صفرا کے موتر کرچھر کی علامتیں} زرد اور سرخ اور گرم پیشاب بہت تکلیف سے ٹیس ہوکر اترے اسکو صفرا کا موتر کرچھر کہنا چاہیے۔

بلغم کے موتر کرچھر کی علامتیں} پیڑو اور آلت یہ دونوں بھاری ہوں اور پیشاب میں جھاگ آویں اور پیشاب دقت سے اترے۔ یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو بلغم کا موتر کرچھر جانو اور یہ سب علامتیں ملی ہوں تو اس کو سنپات کا موتر کرچھر کہنا چاہیے۔

چوٹ لگنے کے موتر کرچھر کی علامتیں} پیشاب کو لے چلنے والی نسوں میں کسی طرح چوٹ لگنے سے پیشاب رک جاوے اور باد کے موتر کرچھر کی علامتیں اس موتر کرچھ کی علامتوں سے ملیں تو آدمی مرجاوے۔

پائخانہ روکنے کے موتر کرچھر کی علامتیں} جو آدمی پائخانہ کے زور کو روکے

اس کے باد فاسد ہو کر پیڑو اور پیٹ میں اپھار کرے اور آلت کی جگہ میں درد زیادہ کرے پیشاب نہایت آزار سے اُترے یہ علامتیں ہوں تو پاخانہ کے روکنے کا موتر کرچھر جانو۔
شہوت کے روکنے کے موتر کرچھر کی علامتیں } منی کے روکنے سے پیشاب کی راہ رک جاوے تو آدمی کے پیڑو اور آلت میں درد ہو اور منی کو لیے ہوے پیشاب تکلیف دے کر اترے تو منی کے روکنے کا موتر کرچھر جانو۔
پتھری کے موتر کرچھر کی علامتیں } پتھری اور ریت یہ دونوں فوطوں میں رہتے ہیں انھیں سے موتر کرچھر ہوتا ہے وہ پتھری صفرا سے جلی اور باد سے روکھی ہوئی پتھری کی صورت ہو کر پیشاب کو روکتی ہے۔
شر کرا یعنی ریت کا فساد } سینے میں درد ہو بدن کانپے کوکھ میں سول اٹھے ضعف معدہ اور بیہوشی ہو یہ علامتیں ہوں تو آدمی مرجاوے۔
موتر کرچھر کا علاج } گوکھرو۔ مغز املتاس۔ بیخ ڈابھ۔ بیخ کاش۔ جواسہ۔ آملہ۔ پاکھان بھید۔ پوست ہلیلہ۔ یہ سب برابر لے کر جوکوٹ کر ۲ ½ درم کا کاڑھا کر کے شہد ملا کر ہر روز کھائے تو موتر کرچھر اور پتھری کا لاعلاج عارضہ بھی دور ہو اس کا نام گوکھرادو کواتھ ہے یا الائچی۔ پاکھان بھید۔ سلاجیت۔ پیپل۔ گوکھرو۔ تخم توری۔ سیندھا نمک کیسر۔ یہ سب دوائیں برابر لے کر باریک پیس کر اکیس درم چانول کے پانی کے ساتھ یا پرانے قند سیاہ کے پانی کے ساتھ ہر روز کھاوے تو موتر کرچھر دور ہو یا دودھ میں پرانا قند سیاہ یا مصری ڈال کر کچھ گرم کر کے پیے تو موتر کرچھر جاوے۔
چوٹ لگنے کے موتر کرچھر کا علاج } آملہ کے رس میں شہد ملا کر پیے یا ادکھ کے رس میں شہد ڈال کر پیے تو موتر کرچھر دور ہو۔
پاخانہ روکنے کے موتر کرچھر کا علاج } گوکھرو کا کاڑھا کر کے شہد۔ جواکھار ملا کر پیے تو موتر کرچھر جاوے یا ترپھلا ۵ درم بیر کی جڑ کی چھال ۵ درم ان دونوں کو رات میں بھگو کر صبح اسی پانی میں پیس کر سیندھا نمک ڈال کر پیے تو یہ بیماری دور ہو یا جواکھار ۵ ماشہ۔ مصری ۵ ماشہ۔ ان کو باریک پیس کر پانی سے کھائے تو موتر کرچھر ضرور دور ہو

یا مویز منقی ۵ درم۔ مصری ۱۰ درم۔ دہی کا مٹھا ۱۰ درم یہ تینوں ملا کر پیے تو موترکرچھ
جاوے۔ یا گوکھرو کا جڑ سمیت کاڑھا کر کے شہد اور مصری ملا کر پیے تو موترکرچھ جاوے
یہ علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا گلو۔ زنجبیل۔ آملہ۔ اسگندھ۔ گوکھرو۔ یہ سب برابر لے
ان کو جوکوٹ کر کے ۲½ درم کا ہر روز کاڑھا کر کے پیے تو موترکرچھ جاوے یا پکے ہوئے
لیموں کا رس گائے کے کچے دودھ میں ڈال کر ہر روز رغبت کے موافق پیے تو عورت
کے مقام مخصوص کے جو عارضے پیدا ہوں اور جلن اور جریان۔ موترکرچھ وغیرہ عارضوں
کو دور کرے۔ یا پوست ہلیلہ۔ گوکھرو۔ مغز املتاس۔ پاکھان بھید۔ دھماسہ۔ اڑوسہ یہ سب
برابر لے کر جوکوٹ کر کے ۵ درم کا کاڑھا کر کے شہد ڈال کر ہر روز پیے تو جلن سمیت
موترکرچھ اور قبض دور کرے۔ اس کا نام ہریت کیادکواتھ ہے۔
تکلیف سے خون کا پیشاب کرتا ہو اس کا علاج } بیخ ڈابھ۔ بیخ کاش۔ بیخ دوب
بیخ سرکنڈا ادکھ کی جڑ۔ ان کا کاڑھا کر کے دے تو خون کا پیشاب اچھا ہو اس کا نام ترن
پنچک ہے یا پکے پیٹھے کے رس میں مصری ملا کر پیے تو موترکرچھ جاوے اسکا نام کوشمانڈ رس
ہے یا کٹیلی کے رس میں شہد ڈال کر پیے تو موترکرچھ جاوے یا چھپن تولہ بھر گوکھرو۔ اٹھگونے
پانی میں اوٹا کر جب آدھا جل جاوے تب اتار کر چھان لے پھر اس میں گوگل ۲۸ تولہ ڈال کر
پکاوے۔ پھر اس میں زنجبیل ۲ تولہ۔ کالی مرچ ۲ تولہ۔ پیپل ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ ۲ تولہ۔ بہیڑہ
کی چھال ۲ تولہ۔ آملہ ایک درم۔ ناگرموتھ ایک درم۔ ان سب کو خوب ملا کر پیسے اور گوگل
میں ڈالے پھر ۵ ماشہ ہر روز پانی سے کھائے تو یہ موترکرچھ۔ موتراگھات۔ جریان۔
پردر۔ بات رکت۔ نطفہ کا عارضہ دور کرتا ہے اس کا نام گوکھرادگوگل ہے یا زیرہ سفید ۲ تولہ
قند سیاہ ۲ تولہ ہر روز کھائے تو موترکرچھ جاوے۔ یا جواکھار ۲½ درم گائے کے
مٹھے کے ساتھ پیئے تو چنک سے پیشاب آنے کی بیماری اور پتھری دونوں دور ہوں
ان کا نام جواکھار تکرجوگ ہے۔ یا پارہ مصفا ایک حصہ۔ گندھک مصفا چار حصہ۔
ان دونوں کو حل کرے پھر اس کو بڑی کوڑی میں بھرے اور بھنے سہاگہ کو پانی سے پیسکر
کوڑی کے منہ میں لگاوے پھر کوڑی کو کلٹھرے میں رکھ گجپٹ میں پھونک دے اور ٹھنڈا

ہونے کے پیچھے اس کوڑی کو کلھڑے سے نکال کر باریک پیسکر چار رتی کی گولی باندھے اور
انکیں کالی مرچ پیسکر گھی کے ساتھ کھاوے تو موتر کرچھر جاوے اس کا نام لگھ لوکیسر رس ہے
یہ سب علاج بھاؤ پرکاش اور بید رہس میں لکھے ہیں یا تر دہ بست یا اتر بست کرنے سے موتر کرچھر
جاوے۔ یا پھتاور۔ بیخ کاش۔ بیخ ڈابھ۔ گوکھرو۔ بداری قند۔ بیخ سالر۔ کسیرو۔ اُن کا
کاڑھا کر کے شہد اور مصری ملا کر پیے تو موتر کرچھر جاوے۔ یہ چکروت میں لکھا ہے یا تخم توری
مھوا۔ دار ہلدی۔ ان کا کاڑھا پیے تو صفرے سے پیدا ہوئی یہ بیماری دور ہو۔ یا کیلے
کے رس میں گائے کا پیشاب ڈال کر پیے تو بلغم کا موتر کرچھر دور ہو یا الائچی کو باریک پیسکر
پانی سے پیے تو بلغم کا موتر کرچھر جاوے۔ یا پسا ہوا مونگا اہلے ورم چانول کے پانی سے
کھاوے تو بلغم کی یہ بیماری دور ہو یا گوکھرو اور زنجبیل کا کاڑھا پیے تو بلغم کا موتر کرچھر
جاوے یہ برند میں لکھا ہے۔ یا بڑی کٹیلی۔ پارہ۔ ملیٹھی۔ مھوا۔ اندر جو۔ ان کا کاڑھا کر کے
پیے تو سنپات یعنی تینوں خلطوں کا موتر کرچھر دور ہو۔

منی کے روکنے کے موتر کرچھر کا علاج} سلاجیت شہد میں ملا کر کھاوے تو منی کے
کے روکنے کا موتر کرچھر دور ہو یہ چکروت میں لکھا ہے یا نہایت خوبصورت عورت سے
صحبت کرے تو یہ بیماری دفع ہو یا بیخ کھرٹی کا کاڑھا پیے تو سب موتر کرچھر جاویں یا
گوکھرو کا پنچانگ دو سو تولے لے اس کو کوٹ کر آٹھ گنے پانی میں اوٹاوے جب چوتھا حصہ
رہ جاوے تب اس میں سو تولہ بھر مصری کے اولیہ کی سی چاشنی کرے اس میں زنجبیل ۴ تولہ
پیپل ۴ تولہ۔ الائچی ۴ تولہ۔ جواکھار ۴ تولہ۔ کیسر ۴ تولہ۔ کاہو کے درخت کا چھلکا ۴ تولہ تخم ترئی ۴ تولہ
بنسلوچن ۱۶ تولہ۔ ان سب کو باریک پیس کر اس چاشنی میں ڈالے پھر ۲ تولہ ہر روز کھاوے
تو یہ بیماری اور سوزش۔ قبض۔ پتھری۔ خون کا پیشاب کرنا۔ مدھو پرمیہ یعنی جریان
ان سب کو دور کرے۔ اس کا نام گوکھرو اولیہ ہے۔ یہ سب علاج سرب سنگرہ میں
لکھے ہیں۔

## موتراگھات عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

عام لوگ موتر کرچھر اور موتراگھات میں شک کرتے ہیں سو ان کا فرق لکھتے ہیں۔

موتر کرچھر میں نہایت آزار اور موتر بندھ میں تھوڑا اور موتر گھات میں موتر بندھ تو بہت کم پیشاب کرتے وقت درد کم ہوتا ہے اتنا فرق ہے۔

موترا گھات کی پیدائش } بد پرہیزی سے باد۔صفرا۔بلغم فاسد ہوکر موترا گھات کو پیدا کرتے ہیں وہ موترا گھات روگ تیرہ قسم کا ہے۔بات کنڈلکا۔اسٹیلا۔بادبست۔موترا گھات موتر جٹھر۔موترودت سنگ۔موتر چھے۔موتر گرنتھ۔موتر شکر۔اوشن بات۔موتر ساد۔بدہ گھات۔بست کنڈلکا۔

بات کنڈلکا کی علامتیں } روکھی چیز کے کھانے اور پاخانہ اور پیشاب اور منی کے روکنے سے باد پیڑو میں جاکر درد پیدا کرے اور جب پیشاب کی نسوں میں جاکر گھومے اور فاسد ہوجاوے تب بلغم پیشاب کے چھید کو روکے اور آلت کے منھ میں باد وائرے کے مانند ہوجاوے تب آدمی تھوڑا تھوڑا پیشاب کرے اور پیشاب کرتے وقت درد زیادہ ہو یہ علامتیں ہوں تو اس کو بات کنڈلکا عارضہ کہتے ہیں یہ لاعلاج ہے۔

اسٹیلا کی علامتیں } پیڑو میں اپھار ہو۔ریاح صادر نہ ہوں اور مقعد میں ہوا کی گانٹھ پتھری ہوجاوے۔اس جگہ درد بہت ہو اور پھر ہوا پیشاب کو روک دے تو اسٹیلا کی علامتیں جاننی چاہئیں۔

بادبست کی علامتیں } جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اسکے ہوا پیڑو میں جاکر پیشاب کی نسوں کے منھ کو روک دے اور پیشاب نہ اترنے دے۔پیڑو اور کوکھ میں درد پیدا کرے اس کو بادبست کا عارضہ کہتے ہیں۔یہ عارضہ بہت آزار دیتا ہے۔

موترا تیت عارضے کی علامتیں } پیشاب کو بہت مرتبہ روکے اور دیر تک پیشاب نہ کرے تب آدمی کے پیشاب کم اترے اس کو موترا تیت کہتے ہیں۔

موتر جٹھر کی علامتیں } جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اس کے مقعد کی ہوا شکم کو بھر کر ناف کے نیچے اپھار کے عارضے کو پیدا کرکے بہت درد کرے اسکو موتر جٹھر کہتے ہیں۔

موترودت سنگ کی علامتیں } پیڑو یا آلت کی نسوں میں جو پیشاب آیا ہو اس کو نہ کرے اس شخص کے پیشاب کے ذریعہ سے درد یا بغیر درد تھوڑا خون اترے

اسکو موتر دت سنگ کا عارضہ جانو۔

موتر چھے کی علامتیں ] جس شخص کا بسبب محنت کے روکھا بدن پڑ جاوے اسکے پیڑو میں جو باد صفرا بلغم رہتے ہیں وہ درد اور سوزش سمیت پیشاب کو زائل کریں اسکو موتر چھے جانو

موتر گرنتھ کی علامتیں ] پیڑو کے بیچ میں گول اور بے حرکت اور چھوٹے آملہ کے برابر بہت سخت ہوائی گانٹھ اچانک پیدا ہو اسکو موتر گرنتھ کہتے ہیں۔

موتر شکر کے عارضے کی علامتیں ] پیشاب زور سے لگ رہا ہو اور جماع کرنے کے لیے عورت کے پاس جاوے تب اس کی ہوا اس کی منی کو خاص جگہ سے ہٹاوے اور پیشاب کرنے کے پہلے یا اس کے بعد ارنے اپلے کی راکھ کے پانی کے مانند گرے اس کو موتر شکر کہتے ہیں۔

اوشن بات روگ کی علامتیں ] عورت سے قربت کرنے یا محنت یا دھوپ میں رہنے سے پیڑو میں جو باد۔ صفرا بلغم رہتے ہیں وہ پیڑو آلت اور مقعد کو جلاتا ہے تب ہلدی کے مانند پیشاب اترے یا خون لیے نہایت تکلیف سے پیشاب اترے اُس کو اوشن بات کہتے ہیں۔

موتر ساد کی علامتیں ] بد پرہیزی سے پیڑو میں جو باد رہتی ہے وہ صفرا اور بلغم کو ملاتی ہے تب اُسکے پیشاب بہت تکلیف سے اُترے اور زرد یا سرخ یا سفید بہت گاڑھا گرم گورو چن کے مانند یا چونے کی راکھ کے مانند تھوڑا اترے بدن سوکھ جاوے اسکو موتر ساد کہتے ہیں

بڈ گھات عارضے کی علامتیں ] جو شخص بہت روکھا کھاوے وہ دبلا ہووے پاخانہ سمیت موتے اور اس کے پیشاب میں پاخانہ کی سی بدبو آوے اور بہت تکلیف سے پیشاب اترے اس کو بڈ گھات کہتے ہیں۔

بست کنڈل عارضے کی علامتیں ] بہت جلد دوڑنے اور فاقہ کرنے اور بہت محنت کرنے اور پیڑو میں کسی طرح کی چوٹ لگنے سے پیڑو میں گانٹھ پڑ جاتی ہے تب اُسکے وقت درد ہو اور گانٹھ بڑھی ہوئی نہ ٹلے گل کے مانند رہے۔ درد ہو۔ بدن پھڑکے درد زیادہ ہو اُس گانٹھ کو ہاتھ سے دباوے تو پیشاب کا قطرہ اُترے اور بہت درد ہو تو

پیشاب کی دھار اترے اور ہتھیار کی ضرب لگنے کا سا درد ہو اس کو بست کنڈل کہتے ہیں یہ لا علاج ہے یہ مریض مر جاوے۔

موترا گھات کا علاج } بیج نرسل۔ بیج ڈابھ۔ بیج کاش۔ بیج ساٹھی۔ بیج کھرٹی۔ ان کا کاڑھا کر کے شہد ڈال کر اور ٹھنڈا کر کے پیے تو یہ بیماری دفع ہو۔ یا کافور کو پانی سے باریک پیس کر کپڑے میں اس کا لیپ کرے اور بتی بنا کر پھر اس بتی کو آلت پر رکھے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا کشنیز۔ گوکھرو۔ ان دونوں کا کاڑھا کر اور اس میں گھی پکا کر کھاوے تو موترا گھات اور موترکرچھ منی کا فساد یہ تینوں دور ہوں اس کا نام دھانیہ گوچھر گھرت ہے اور جتنا علاج موترکرچھ اور پتھری کا ہے اتنا ہی موترا گھات کا جان لینا یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا تخم تورسی ۵ درم۔ کشنیز ۵ درم ان کو رات کے وقت بھگو کر صبح میں پانی میں پیس کر چھان کر سیندھا نمک ایک درم ڈال کر پیے تو موترا گھات دور ہو۔ یا پاٹل درخت کا کھار ۲ ½ درم۔ نمک سیاہ ½۱ درم یہ دونوں شراب کے ساتھ پیے تو موترا گھات دور ہو یا شراب میں ترش انار کا رس اور الائچی ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یہ برند میں لکھا ہے یا سلاجیت کا استعمال کرے تو موترا گھات دور ہو۔ یا تخم کوپنج ۵ درم کھرٹی ۱۰ درم۔ پیپل ایک درم۔ تالمکھانہ ½۱ درم مصری ۱۰ درم مویز منقی اور کشمش دس دس درم ان کو باریک پیس کر گرم دودھ میں شہد اور گھی ڈال کر پیے تو منی کے روکنے کا موترا گھات جاوے یہ بانجھ عورت کے لڑکا پیدا کرنے والی ہو یہ سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔ یا چترک۔ ستار سفید سرسوں ۵ درم۔ کھرٹی ۱۰ درم۔ داکھ آدھ پاؤ۔ بیج اندرائن ۵ درم۔ ترپھلا ۵ درم آملہ کلاں ۱۰۰ عدد۔ انکا ۲ اثار پانی میں کاڑھا کرے جب اس کا چوتھا حصہ رہ جاوے تب اتار کر چھان لے۔ پھر اس کاڑھے میں ۴ سیر گھی ڈال کر پکاوے جب دوا اور پانی جل جاوے اور صرف گھی رہ جاوے تب چھان کر اس میں آدھ پاؤ بنسلوچن ڈال کر ہر روز کھاوے تو سب طرح کے منی کے فسادوں کو دور کرتا ہے اور اس دوا کے استعمال سے عورت کے حمل رہ جاتا ہے اور یہ موترا گھات۔ پردر۔ عورت کے مقام مخصوص کے فساد جنگ سے پیشاب آوے ان سب عارضوں کو دور کرتا ہے اس کا نام چترک آدھ گھرت ہو اور چترک میں لکھا ہو۔ یا ترپھلے کے کاڑھے میں قند سیاہ اور دودھ ڈال کر پیے تو موترا گھات جاوے یا پاڑھل۔ ارلو نیم کی چھال۔ سونٹھ۔ چوب گوکھرو۔ پلاس کی چھال۔ یہ سب برابر لے کر ان کا کاڑھا کر کے اس میں

قند سیاہ ڈال کر پیے تو موتر اگھات جاوے اور نہایت خوبصورت اور نوجوان عورت سے جماع کرے تو یہ بیماری دور ہو یہ سب اگترے میں لکھا ہے۔

## موتر رودھ کا علاج

جو علاج موترا گھات اور موتر کچھر کے ہیں وہی اسکے بھی جان لینا اور جو کچھ زیادہ ہے وہ لکھتے ہیں تخم ککڑی۔ تر پھلا۔ سیندھا نمک۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر وہ دم گرم پانی کے ساتھ پیے تو موتر رودھ جاوے یا کل مکے کا کرے کو جلا کر کھار نکالے اور دو دم دہی اور شہد کے ساتھ کھاوے تو پیشاب کے سب عارضے دور ہوں۔

## پیشاب بہت گرم اترے اس کا علاج

چنبیلی کی جڑ کو بکری کے دودھ میں پیس کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا کنول کی جڑ کو گائے کے پیشاب میں پیس کر اور تل ملا کر پیے تو موتر رودھ جاوے یہ سب اگترے میں لکھا ہے

## اشمری کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

اشمری کو عوام میں پتھری کہتے ہیں۔ یہ پتھری کا عارضہ چار قسم کا ہے۔ بادی صفرا کا۔ بلغم کا۔ منی کے رکنے کا۔ ان چاروں میں جو بلغم ملا ہے وہ مار ڈالتا ہے

پتھری کی پیدائش ] پیڑو میں جو بادی رہتی ہے۔ وہ پیڑو کی منی۔ پیشاب۔ بلغم۔ صفرا کو سکھا کر بتدریج پتھری کو پیدا کرتی ہے یہاں یہ مثال ہے کہ جیسے گائے کے پتے میں گئو روچن پڑ جاتا ہے ویسے ہی آدمی کے پتھری پڑ جاتی ہے۔

پتھری کی پہلی شکل ] پتھری کا عارضہ سنپات یعنی تینوں خلطوں کے بگڑنے سے پیدا ہوتا ہے۔ پتھری والے بیمار کے پیشاب میں مست بکرے کی سی بو آوے پیڑو میں اپھا ہو اور درد بہت ہو پیشاب بڑی تکلیف سے اترے بخار ہو کھانے سے نفرت ہو یہ پتھری کی پہلی شکل کی علامتیں ہیں۔

پتھری کے عارضے کی عموماً علامتیں ] ناف اور پیشاب کی نسوں اور پیڑو میں بہت

---

ف پتھری بے نکلے معلوم نہیں ہو سکتی کسی سے تو حقیقی فائدہ یہ ہے کہ نکلنے کے بعد میں صفرا و بلغم وغیرہ کم ہونے کا علاج کرے تا کہ پھر پیدا نہ ہو۔

درد ہو اور پیشاب کی دھار بندھی نہ گرے اور پیشاب کی راہ رک جائے جب یہ پتھری پیشاب کی راہ سے سرک جائے تب اس آدمی کو آرام ملے پیشاب اچھی طرح زرد اترے اور جب وہ فاسد ہو تب نہایت تکلیف سے خون ملا ہوا پیشاب اترے

بادی کی پتھری کی علامتیں! جس میں پیشاب کے وقت درد زیادہ ہو دانتوں کو زیادہ چباوے اور پیشاب کرتے وقت آلت کانپے اور آلت اور ناف میں درد ہو پیشاب کرتے وقت پکار اٹھے اور پائخانہ کرے پیشاب قطرہ قطرہ ہو کر اترے پتھری کا رنگ سیاہ ہو اور پتھری میں کانٹے سے ہوں اس کو بادی کی پتھری کہتے ہیں۔

صفرا کی پتھری کی علامتیں! پیڑو آگ کے مانند ایسا جلے کہ گویا پک گیا ہے اور پتھری بادام کے چھلکے کے مانند اور زرد و سرخی سفیدی لیے ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو صفرا او[ر] بلغم کی پتھری جانو۔

بلغم کی پتھری کی علامتیں! پیڑو میں بہت درد ہو اور پیڑو ٹھنڈا اور بھاری ہو اور اس کی پتھری چکنی اور نیلی اور سفید مرغی کے انڈے کے برابر ہو جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو بلغم کی پتھری کہنا چاہیے۔

منی کے رک جانے کی پتھری کی علامتیں! جس شخص کو جماع کرنے کی خواہش ہو اور وہ منی کو روکے کسی طرح جانے نہ دے اس کو منی کی پتھری پیدا ہوتی ہے آلت اور فوطوں کے بیچ میں یہ ہوا منی کو سکھا کر پتھری پیدا کرتی ہے۔ پھر وہ پتھری پیڑو میں درد کرے پیشاب تکلیف سے اترے فوطے سوج جاویں اس کی منی زائل ہو جاوے اور آلت میں درد کرے تو آلت کے ذریعہ سے منی نکلے یا وہ آلت میں درد پیدا کرے تب جو باد اس پتھری کی نزدیک باریک منی کے ریت کے مانند ٹکڑے کر دے تب اس کو شرکرا کہتے ہیں۔

پتھری کے فساد! بدن کمزور ہو کر زرد ہو۔ کوکھ میں درد اٹھے کسی چیز کی رغبت نہ رہے بدن زرد ہو جاوے اور مزا اگ جاتا پیڑو ناف میں ورم ہو پیشاب رک جائے یہ اس کے فساد ہیں۔

پتھری کے عارضے کا علاج! زنجبیل۔ ارنی۔ پاکھان بید۔ کرٹ۔ بنا۔ گوکھرو

ارنڈ کی چھال۔ مغز املتاس یہ سب برابر لے کر جو کوٹ کر کے ۵ درم کا کاڑھا کر کے اس میں بھنی
ہوئی ہینگ۔ جواکھار۔ سیندھا نمک۔ یہ تینوں ڈال کر پتھری والا پیے تو پتھری اور موتر کرچھ یہ دونوں
دور ہوں اور کوٹھے کی ہوا۔ اپدنس۔ بواسیران کو بھی دور کرتا ہے اور ہاضمہ کرتا ہے اس کا نام
شنٹھیا دکواتھ ہے۔ یا الائچی پیپل۔ مہوا۔ پاکھان بھید۔ پت پاپڑہ۔ گوکھرو۔ اڑوسہ۔ بیج ارنڈ
یہ سب برابر لے کر جو کوٹ کر کے ان کا کاڑھا کر کے اس میں سلاجیت ڈال کر پیے تو موتر کرچھ اور
پتھری کو دور کرے اس کا نام ایلادکواتھ ہے یا پیٹھے کے رس میں بھنی ہوئی ہینگ۔ جواکھار ڈال کر
پیے تو پیڑو کا درد اور پتھری جاوے یا ارنی کی چھال یا پاکھان بھید۔ زنجبیل گوکھرو ان کا
کاڑھا جواکھار ڈال کر پیے تو پتھری جاوے یا گوکھرو کے چورن میں پانچ درم شہد ملا کر بھیڑ کے
دودھ میں پیے تو پتھری جاوے۔ یا بیج برنا کا کاڑھا کر کے اس میں قند سیاہ ڈال کر پیے تو
پتھری کا عارضہ اور پیڑو کا درد دور ہو۔ یا ادرک کا رس۔ جواکھار۔ پوست ہلیلہ۔ ملیاگر چندن۔
ان کا کاڑھا کر کے دہی ڈال کر پیے تو پتھری دور ہو۔ یا برنا کا چھلکا دو سو تولے کر اس میں
چوگنا پانی ڈال کر اوٹا دے۔ جب چوتھا حصہ رہ جاوے اس میں دو سو تولہ قند سیاہ کی چاشنی
کر چکنے برتن میں رکھے۔ اس میں زنجبیل ۲ تولہ۔ تخم پیٹھہ ایک درم مغز بہیڑہ ۲ تولہ۔ تخم بتھوا ۲ تولہ
تخم سہجنہ ۲ تولہ۔ داکھ ۴ تولہ۔ الائچی ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ ۲ تولہ۔ بائے بڑنگ ۲ تولہ ان کو پیس کر
اس میں ڈال کر خوب ملا کر ہر روز کھاوے تو پتھری کا عارضہ دور ہو۔ یہ برنادگڑ کا اولیہہ
ہے یا بجیٹھ۔ تخم توری۔ زیرہ سفید۔ بادیان۔ آملہ۔ بیر کی گٹھلی۔ گندھک مصفا۔ آملہ سار۔
سنبل۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ½ درم ہر روز شہد کے ساتھ کھاوے تو پتھری
یقیناً دور ہو یا ۵ تولہ بھر کلتھی کا کاڑھا کر کے اس میں سیندھا نمک ۲ ماشہ۔ سرپھوکہ کا رس
۲ ماشہ ملا کر پیے تو پتھری دور ہو یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا ہلدی کا چورن ۵ درم
قند سیاہ ۱۰ درم ان کو ایک ماشہ کانجی میں ڈال کر پیے تو پتھری دور ہو یا نمک سیاہ
دودھ۔ بلیٹھی کی راکھ یہ سب شراب میں ملا کر تین دن پیے تو پتھری جاوے۔ یہ چکردت
میں لکھا ہے۔ یا بلیٹھی کی راکھ ۲ ½ درم۔ شہد ۵ درم۔ ان کو دودھ کے ساتھ پندرہ دن
پیے تو پتھری ضرور گر پڑے۔ یا بیج گوپال ککڑی یعنی اندرائن کی جڑ ۲ درم لے کر اور اس کو

رات میں بھگو رکھے صبح کے وقت اسی پانی میں پیس کر سات دن پیے تو پتھری اکھڑ کے ذریعہ سے گر پڑے۔ یہ راج مارتنڈ میں لکھا ہے۔ یا کلتھی۔ سیندھا نمک۔ بارے بڑنگ۔ سار بصری۔ سانٹھی کا رس۔ جواکھار۔ پیٹھے کا رس۔ تل کا کھار۔ پیٹھے کے بیج۔ گوکھرو۔ ان سب کا کاڑھا کر کے اس میں گائے کا گھی پکا کر ۲ تولہ ہمیشہ کھاوے تو پتھری۔ موتر کرچھ۔ موترا گھات۔ شکر بندھ ان سب عارضوں کو یہ دور کرتا ہے اس کا نام کلتھیادگھرت ہے یہ برند میں لکھا ہے اور بونگ۔ جو گیہوں۔ چاول۔ دودھ۔ گھی۔ ٹنڈسہ۔ سیندھا نمک اس عارضہ میں کھانے چاہئیں۔

## پرمیہہ کے عارضے کی پیدائش اور علامت

بہت زیادہ بیٹھنے اور بہت سونے اور نئے پانی کے پینے اور بکرا بھیڑ اور قند سیاہ وغیرہ بہت شیریں چیزوں کے اور بہت دہی اور بلغم پیدا کرنے والی چیزوں کے کھانے اور محنت اور بہت جماع کرنے اور دھوپ کے رہنے اور خلاف طبیعت چیزوں کے کھانے اور بہت شراب پینے اور تلخ چیزوں کے کھانے سے آدمی کے پرمیہہ یعنی جریان کا عارضہ پیدا ہوتا ہے

باد صفرا کے پرمیہہ کی پیدائش } پیڑو میں چربی اور گوشت اور بدن کا پانی پہونچے اس کو بلغم خراب کر کے بلغم کے پرمیہہ کو پیدا کرتے ہیں ایسے ہی صفرا گرم چیز سے فاسد ہو کر پیڑو میں جو چربی اور گوشت کا پانی پہونچتا ہے ان کو خراب کر کے صفرا کے پرمیہہ کو کرتے ہیں ایسے ہی باد بھی کمزور بلغم اور صفرا کو پیڑو میں پہونچا کر صاف گوشت کی چربی اور بدن کے پانی کو پیڑو کی نسوں میں پہونچا کر بادی پرمیہہ کو کرتے ہیں اور بلغم کے دس پرمیہہ قابل علاج ہیں کیونکہ عام علاج سے جاتے ہیں اور صفرا کے چھ پرمیہہ جاپیہ ہیں یعنی ہمیشہ موجود رہ کر دوا کھانے سے دبے رہتے ہیں۔ اس کے علاج میں دوا وغیرہ کا رد و بدل ہوتا ہے اور باد کے چار پرمیہہ لاعلاج ہیں وہ نہیں جاتے اور بدن کو ضعیف کر دیتے ہیں۔

بیس طرح کے پرمیہوں کا نام } اودک پرمیہہ۔ اچھو پرمیہہ۔ سانڈر پرمیہہ۔ سرا پرمیہہ۔ پشٹ پرمیہہ۔ شکر پرمیہہ۔ سکتا پرمیہہ۔ شیت پرمیہہ۔ شنیہ پرمیہہ۔ لالا پرمیہہ۔ یہ دس تو بلغم کے پرمیہہ ہیں اور چھار پرمیہہ۔ نیل پرمیہہ۔ کالا پرمیہہ۔ ہاردر پرمیہہ۔ مانجشٹھ پرمیہہ۔ رکت پرمیہہ۔ یہ چھ صفرا کے پرمیہہ ہیں۔ اور بسا پرمیہہ۔ نیل پرمیہہ۔ کالا پرمیہہ۔ ہاستی پرمیہہ۔ یہ چار باد کے

پرمیہہ ہیں۔ یہ بیس پرمیہہ باگبھٹ سشرت چرک بھاؤ پرکاش وغیرہ کے مطابق ہیں اور اترے کی رائے سے اور زیادہ ہیں۔ وہ لکھتے ہیں بوٹی پرمیہہ۔ تکر پرمیہہ۔ پنڈ کا پرمیہہ۔ شرکرا پرمیہہ کھرت پرمیہہ۔ بہت موتر پرمیہہ۔

پرمیہہ کی پہلی شکل } دانت اور تالو اور زبان میں میل زیادہ ہو ہاتھ اور پیروں میں سوزش اور بدن چکنا ہو۔ پیاس بہت لگے۔ منہ میٹھا رہے۔ یہ علامتیں ہوں تو سمجھو کہ اسکے پرمیہہ کا عارضہ ہوگا۔

پرمیہہ کی عموماً علامتیں } بہت ٹھنڈا اور پتلا پیشاب ہو تب جاننا چاہئے کہ اسکے پرمیہہ ہوگا

## بلغم کے دس پرمیہہ ترتیب سے لکھتے ہیں

اودک پرمیہہ کی علامتیں } بغیر میل کے سفید اور ٹھنڈا بہت بغیر بو کے پانی کے مانند کچھ بدرنگ اور چکنا پیشاب کرے اس کو اودک پرمیہہ کہتے ہیں۔

اکچھو پرمیہہ کی علامتیں } نیشکر کے رس کے مانند میٹھا ہو اس کو اکچھو پرمیہہ کہتے ہیں۔

ساندر پرمیہہ کی علامتیں } جیسے باسی پانی برتن میں رکھا ہوا ٹھنڈا ہوتا ہے ویسا ہی آدمی پیشاب کرے اس کو ساندر پرمیہہ کہتے ہیں۔

سُرا پرمیہہ کی علامتیں } جس کے پیشاب میں شراب کی سی بدبو آوے اور اس کا پیشاب اوپر تو صاف ہو اور نیچے بدرنگ ہو اس کو سرا پرمیہہ کہتے ہیں۔

پشٹ پرمیہہ کی علامتیں } چانول وغیرہ کے چورن کے پانی کے مانند سفید نہایت آزار دے کر پیشاب اُترے اور پیشاب کرتے وقت بال کھڑے ہو جاویں اس کو پشٹ پرمیہہ کہتے ہیں۔

شکر پرمیہہ کی علامتیں } منی سمیت پیشاب گرے اس کو شکر پرمیہہ کہتے ہیں۔

سکتا پرمیہہ کی علامتیں } جسکے پیشاب میں بالو کے ذروں کے مانند بلغم کی پھٹکیاں آویں اسکو سکتا پرمیہہ کہتے ہیں۔

شیت پرمیہہ کی علامتیں } بار بار ٹھنڈا پیشاب کرے اس کو شیت پرمیہہ کہتے ہیں۔

شنیہہ پرمیہہ کی علامتیں } آہستہ آہستہ نہایت سستی سے پیشاب کرے اس کو

شنیہ پرمیہہ کہتے ہیں۔
لالا پرمیہہ کی علامتیں} لعاب کی تانت ہمیشہ موتے۔ اس کو لالا پرمیہہ کہتے ہیں۔ یہ
دس بلغم کے پرمیہہ ہیں۔

## صفرا کے چھ پرمیہہ ہیں پہلے چھار پرمیہہ کی علامتیں

جس کے پیشاب میں کھاری کی سی بدبو آوے اور اسی کا رنگ ہو اور کھاری پانی کے مانند
پیشاب کرے اس کو چھار پرمیہہ بولتے ہیں۔
نیل پرمیہہ کی علامتیں} جس کا پیشاب نیل کے رنگ کے مانند اترے اُس کو
نیل پرمیہہ کہتے ہیں
کال پرمیہہ کی علامتیں} روشنائی کے مانند سیاہ پیشاب کرے اس کو کال پرمیہہ کہتے ہیں
ہارور پرمیہہ کی علامتیں} ہلدی کے رنگ کے مانند تلخ اور سوزش لیے پیشاب کرے
اس کو ہارور پرمیہہ جانو۔
منجشٹھ پرمیہہ کی علامتیں} مجیٹھ کے پانی کے رنگ کے مانند پیشاب کرے اور بدبو
بہت آوے اس کو منجشٹھ پرمیہہ جانو۔
رکت پرمیہہ کی علامتیں} خون کے مانند بدبودار پیشاب بہت کرے اس کو رکت پرمیہہ
کہتے ہیں۔ یہ چھ صفرا کے پرمیہہ ہیں۔

## باد کے چار پرمیہوں میں پہلے بسا پرمیہہ کی علامتیں

چربی کے رنگ کے مانند پیشاب کرے اس کو بسا پرمیہہ کہنا چاہیے۔
مجا پرمیہہ کی علامتیں} ہڈیوں کی مینگی کو لیے اور اسکے رنگ کے مانند بار بار پیشاب
کرے اس کو مجا پرمیہہ کہتے ہیں۔
چھودر پرمیہہ کی علامتیں} کسیلا اور شہد کے مانند اور روکھا جس کا پیشاب ہو اُس کو
چھودر پرمیہہ جانو۔ اور جس شخص کے پرمیہہ ہو اور وہ علاج نہ کرے اور پرمیہہ بہت پُرانا
ہو جاوے اور ایسا بیمار بدپرہیزی کرے اس کے مدھو پرمیہہ ہوتا ہے اور یہ لاعلاج ہے۔
بلغم کے پرمیہہ کا فساد} کھانا ہضم نہ ہو کھانے سے نفرت ہو اور قے کرے نیند اور

کھانسی بہت آوے۔ پینس ہو۔ یہ بلغم کے پرمیہہ کے فساد ہیں۔
صفرا کے پرمیہہ کا فساد } پیڑو اور آلت میں درد ہو فوطے پھٹنے لگیں۔ بخار۔ سوزش۔ پیاس۔ بیہوشی اور اسہال ہو کھٹی ڈکاریں آویں یہ صفرا کے پرمیہہ کے فساد ہیں۔
باد کے پرمیہہ کا فساد } جس میں اود اورت روگ ہو۔ بدن کانپے سینے میں درد ہو سب رسوں کے کھانے کی خواہش رہے۔ درد شکم ہو۔ نیند نہ آوے بدن سوج جاوے کھانسی اور دمہ ہو یہ بادی پرمیہہ کے فساد ہیں۔
لاعلاج پرمیہہ کی علامتیں } باد صفرا بلغم کے فسادوں سمیت جس شخص کے پرمیہہ ہو اس کو لاعلاج جانو وہ مرجاوے اور پرمیہہ کی دس پیڑ کا لکھی ہیں ان کے سمیت جو شخص ہی وہ بھی مرجاتا ہے
آترییٔے جی کی راے ہے جو پرمیہہ ہیں اُن کے نام اور علامتیں
پوے پرمیہہ۔ تکر پرمیہہ۔ پیڑ کا پرمیہہ۔ شرکرا پرمیہہ۔ گھرت پرمیہہ۔ ات موتر پرمیہہ۔
پوے پرمیہہ کی علامتیں } پیپ کے مانند پیشاب کرے اسکو پوے پرمیہہ کہتے ہیں۔
تکر پرمیہہ کی علامتیں } جس کا پیشاب مٹھے کے مانند اترے اور پیشاب میں مٹھے کے مانند بو آوے اس کو تکر پرمیہہ جانو۔
پیڑکا پرمیہہ کی علامتیں } جس کے پیشاب میں منی کی پھٹک پڑے اس کو پیڑکا پرمیہہ کہنا چاہیۓ۔
شرکرا پرمیہہ کی علامتیں } جس کا پیشاب مصری کے مانند میٹھا اور مصری کے رنگ کے مانند ہو اس کو شرکرا پرمیہہ کہنا چاہیۓ۔
گھرت پرمیہہ کی علامتیں } جس کے پیشاب کا رنگ گھی کے مانند ہو اُس کو گھرت پرمیہہ کہتے ہیں۔
ات موتر پرمیہہ کی علامتیں } جس شخص کے رات اور دن کو بہت پیشاب اترے اور وہ شخص کمزور ہو جاوے۔ اس کو آت موتر کہنا چاہیۓ یہ چھے آترییٔے جی کے راے کے مطابق پرمیہہ ہیں۔

جریان والے شخص کے دس قسم کی پڑکا یعنی پھنسی ہوتی ہیں اُنکے نام
شرابکا۔ کچھپکا۔ جالنی۔ بنتا۔ الجی۔ مسورکا۔ سرکھپکا۔ پترنی۔ بدارکا۔ بدروڈھ

پڑکا پرمیہہ کی علامتیں} بدن کے مضبوط جگہ میں ان کے مرم استھان دس جوڑوں میں پیدا ہوں۔

شرابکا کی علامتیں} پھنسی اوپر تو اونچی اور جس کے بیچ میں گڑھا ہو اسکو شرابکا کہتے ہیں۔

کچھپکا کی علامتیں} پیچھے کیسے ہوے جو بدن کے مضبوط اعضا ہیں ان کے سرسوں کے برابر سوزش ہیے کچھوے کی طرح پھنسی ہو اس کو کچھپکا کہتے ہیں۔

جالنی کی علامتیں} جس پھنسی میں سوزش بہت ہو اور وہ گوشت کے مجموعہ میں ہو اسکو جالنی کہتے ہیں۔

بنتا کی علامتیں} جس پھنسی کے اندر درد ہو اور وہ پھنسی بڑی ہو اور پیٹھ کے پیچھے یا شکم میں ہو اس کو بنتا کہتے ہیں۔

الجی کی علامتیں} جو پھنسی سرخ اور سیاہ ہو بہت پھٹے درد زیادہ ہو اس کو الجی بولتے ہیں

مسورکا کی علامتیں} جو پھنسی مسور کے برابر ہو اور اس کا مسور ہی کا سا رنگ ہو اس کو مسورکا کہنا چاہیئے۔

سرکھپکا کی علامتیں} جو پھنسی سرسوں کے مانند ہو اور سرسوں کا سا ہی رنگ ہو اس کو سرکھپکا کہتے ہیں۔

پترنی کی علامتیں} جو پھنسی اُٹھتے ہی بڑی اُٹھے اسکو پترنی کہتے ہیں۔

بدارکا کی علامتیں} جو پھنسی بداری قند کے مانند گول اور سخت ہو اور ویسا ہی رنگ ہو اس کو بدارکا کہتے ہیں۔

بدروہ کی علامتیں} بدروہ کا عارضہ چھ قسم کا ہے اس کی علامتیں پیچھے لکھی ہیں وہی یہاں بھی جان لینا چاہیئے۔ دس قسم کی پھنسیاں جریان کے مریض کو ہوتی ہیں اور جس کی چربی خراب ہو اسکو یہ بغیر جریان کے عارضے کے بھی پیدا ہوتی ہیں۔

دس پھنسیوں کے فساد} پیاس۔ کھانسی ہو۔ گوشت سمٹے۔ ہچکی اور تھوڑا انجان پسرپ مرم

کارو کنا۔ یہ اس کے فساد ہیں۔

**لاعلاج پھنسیوں کی علامتیں** } مقعد۔ سینہ۔ پیشانی۔ کندھوں میں کم ہاضمہ والے کے پھنسیاں ہوں تو لاعلاج جانو کئی بیدوں کی رائے یہ ہے کہ عورتوں کو جریان کا عارضہ نہیں ہوتا کیونکہ عورت کے مہینے مہینے میں حیض ہوتا ہے اس سے کل عارضے جاتے رہتے ہیں

**پرمیہہ جاتا رہا ہو اس کی علامتیں** } پیشاب صاف ہو اور پانی کے مانند رقیق ہو اور تلخ اور تیکھا ہو جائے اس کا پرمیہہ گیا ہوا جانو۔

**رکت پت پرمیہہ کی قسم** } جس کے بدن کا رنگ ہلدی کے مانند ہو جائے اور پیشاب خون کے مانند اترے اس کے خون کا پرمیہہ جاننا چاہئے یا رکت پت کا فساد جانو۔

**پرمیہہ کا علاج** } سانوان۔ گندم۔ نخود۔ ارہر۔ کلتھی۔ جو۔ مونگ۔ موٹھ۔ سانٹھی چاول ہمیشہ اس قدر اشیاء پرانی کھاوے۔ اور تیکھا ساگ۔ ہرن کا گوشت کبھی نہ کھاوے اور قند سیاہ وغیرہ شیریں چیز دودھ۔ گھی۔ تیل۔ مٹھا۔ شراب۔ کھٹائی۔ سانٹھا یعنی پونڈے کا رس۔ نیا اناج۔ انوپ دیس کا گوشت۔ پرمیہہ والا اتنی چیزوں سے پرہیز رکھے۔

**بلغم کے دس پرمیہہ والے کو یہ کاڑھا پینا چاہیئے** } ناگر موتھا۔ پوست ہلیلہ۔ لودھ۔ پٹھانی۔ کاتھل۔ ان کو برابر لے کر جوکوٹ کرکے ۵ درم کا کاڑھا ہر روز شہد ڈال کر پیے تو صفرا اور بلغم کے پرمیہہ جاویں یا خس۔ لودھ کاہو کا چھلکا۔ سرخ چندن مساوی الوزن لے کر اور جوکوٹ کرکے ۵ درم کا کاڑھا ہر روز شہد ڈال کر پیے تو صفرا کا پرمیہہ دور ہو۔ یہ علاج بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

**جل پرمیہہ کا علاج** } دھو کے درخت کی چھال۔ کدمب کی چھال۔ سرخ چندن۔ سال درخت کی چھال ان کا کاڑھا کرکے پیے تو یہ مرض جاوے۔

**خون کے پرمیہہ کا علاج** } باسی پانی میں واکہ کا شربت کرے اس میں ملیٹھی اور صندل سفید ڈال کر پیے تو رکت پرمیہہ جاوے۔

**کھار پرمیہہ کا علاج** } نہایت خوبصورت عورت کے ساتھ مباشرت کرنے سے کھار پرمیہہ

کا ہو کے درخت کا چھلکا۔ اڑوسہ کا چھلکا۔ کسیرو۔ کیلے
جاوے یا دھو کے درخت کا چھلکا۔ کاہو کے درخت کا چھلکا۔ ان کا کاڑھا کر کے دے تو چھار پرمیہ جاوے۔
کے درخت کے اندر کا سفید بکل بیج کنول۔ داکھ۔ ان کا کاڑھا کر کے دے تو چھار پرمیہ جاوے۔
تکر پرمیہ کا علاج } لودھ پٹھانی۔ کاہو کا چھلکا۔ خس۔ نیم کے پتے۔ آملہ۔ سرخ صندل۔
ان سب کا کاڑھا کر کے قند سیاہ ڈال کر پیے تو تکر پرمیہ اور پیڑ کا پرمیہ جاوے۔
شکر پرمیہ کا علاج } دوب۔ مور با یعنی مورہری۔ بیج ڈابھ۔ کاس کی جڑ۔ دیتونی۔ مجیٹھ
سالر کا چھلکا۔ ان کا کاڑھا پیے تو شکر پرمیہ اور خون کا پرمیہ یہ دونوں جاویں۔
گھرت پرمیہ کا علاج } ترپھلا۔ مغز املتاس۔ بیج املتاس۔ مور با یعنی مورہری۔ برگ نیم۔
کیلے کا سفید چھلکا۔ مویز منقی۔ داکھ۔ ان کا کاڑھا دے تو گھرت پرمیہ جاوے۔
اچھو پرمیہ کا علاج } کوٹ۔ پت پاپڑہ۔ کٹکی۔ مصری۔ ان کا کاڑھا دے تو اچھو پرمیہ
جاوے یا بیج ارنی یا ڈھل۔ دھماسہ۔ ارلو۔ بیج چھیلا۔ ان کا کاڑھا پیے تو اچھو پرمیہ جاوے۔
پت پرمیہ کا علاج } بیج کنول کاہو کا چھلکا۔ اندر جو۔ دھو کا چھلکا۔ املی کی چھال۔ آملہ
بنولی۔ ان میں مصری ڈال کر پیے تو صفرا کا پرمیہ جاوے۔ یا باے بڑنگ۔ رال۔ کاہو کے
درخت کا پوست۔ کائپھل۔ کدمب کا پوست۔ لودھ۔ بیجے سار۔ ان کا کاڑھا پیئے تو صفرا کا
پرمیہ دور ہو۔ یہ سب طرح کے جریان اور پیشاب کے عارضوں کو دور کرتا ہے یا کرہاری
اور پوست بلیلہ۔ ہلدی۔ کاہو کے درخت کا پوست یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ان کے
برابر مصری ملا کر بقدر ۵ درم شہد کے ساتھ کھائے تو سب طرح کے پرمیہ جاویں۔
دھو پرمیہ کا علاج } برگد۔ ارلو۔ چھونجی۔ آملہ۔ پیپل کلاں۔ املتاس۔ ان سب کی جڑ کا
چھلکا۔ اصل السوس۔ پوست نیم پٹول۔ پوست برگد۔ دانتونی۔ میڑھا سنگی بیج کرنجھ۔ اندر جو
ترپھلا۔ بھلانواں مصفا۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ تج۔ تیزج۔ الائچی۔ یہ سب برابر لے کر باریک
پیس کر ۱½ درم شہد کے ساتھ کھاوے تو دھو پرمیہ دور ہو یا برگد کی جٹا وغیرہ سے ان دواؤں کا
کاڑھا دے یا ان کے تیل کی مالش کرے یا ان کا گھی بنا کر کھائے تو دھو پرمیہ جاوے
اس کا نام نیگرودھادیہ چورن ہے یا سونا مکھی مصفا۔ پاکھان بھید۔ سلاجیت مصفا۔ صندل
گھرت پیپل۔ بنسلوچن۔ یہ سب برابر لے کر اور باریک پیس کر ڈھائی دام یہ دوا اور ۱۰ درم شہد ملا کر

گائے کے دودھ کے ساتھ ہر روز پیے تو دھو پرمیہ اور پیشاب کی رکاوٹ ان سب کو یہ دور کرتا ہے۔ یہ سب علاج آتریہ میں لکھے ہیں۔

## چندر پربھا گٹکا

کچور ایک درم۔ بچ ایک درم۔ ناگر موتھا ایک درم۔ چرائتہ ایک درم۔ دیودار ایک درم۔ زرد چوب ایک درم۔ اتیس ایک درم۔ دار ہلدی ایک درم۔ پیپلا مول ایک درم۔ چیتر ک ایک درم کشنیز ایکدرم ترپھلا ایک درم۔ چب ایک درم۔ گج پیپل ایک درم۔ جواکھار ایک درم۔ سجی ایک درم۔ سیندھا نمک ایک درم۔ نمک سیاہ ایک درم سانبھر نمک ایک درم۔ سار ۵ درم مصری ۷ درم سلاجیت مصفا ۴ درم گوگل مصفا ۴ درم ان سب کو علیحدہ علیحدہ باریک پیسے پھر سب کو خوب ملا دے پھر پارہ مصفا ایکدرم گندھک مصفا ایک درم ابرک ایک درم۔ پارہ اور گندھک کو حل کرے۔ یہ سب دوا اس میں ملا لیے پھر چار ماشہ شہد اور گھی کے ساتھ کھا دے تو سب طرح کے جریان۔ بواسیر۔ چھپی روگ۔ منی کا فساد۔ آنکھ اور دانتوں کا عارضہ۔ کھانسی پانڈروگ۔ پاؤں کا درد۔ درد شکم۔ موتر کرچھر۔ موتراگھات۔ بھیا۔ کوڑھ۔ ان سب کو یہ دور کرتا ہے اور اس کا نام چندر پربھا گٹکا ہے یا ترپھلا ۸ تولہ زیرہ ۸ تولہ۔ کشنیز ۸ تولہ۔ دار چینی ۴ تولہ لونگ ۴ تولہ۔ ناگ کیسر ۴ تولہ۔ تخم بالنگ ۴ تولہ تخم کونچ ۸ تولہ۔ الائچی خورد چار تولہ باریک خوب پیس کر مصری اور گھی میں ملا کر ۲ تولہ کا لڈو بنا دے ایک صبح کے وقت کھائے تو سب طرح کے پرمیہ دور ہوں اس کا نام پرمیہا دچورن ہے۔

دھو پرمیہ کا علاج } پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ کاہو کے درخت کا پوست۔ مصری ان کو برابر لے کر کھرل میں باریک پیس کر بیج سار کی تین پٹ دے پھر اس کو کھرل کر کے ایک ماشہ کی گولی۔ بندھے ایک گولی ہر روز کھا دے تو دھو پرمیہ جا دے یا لودھ پٹھانی ایک درم۔ شہد سے یا کھیرٹی کے کاڑھے سے کھا دے تو پرمیہ جا دے یا گلو کا ست۔ ترپھلا۔ سار یہ تینوں ملا کر ایک درم شہد ملا کر کھا دے تو پرمیہ دور ہو۔ یا مصری۔ سنگھاڑا۔ ریوند چینی یہ سب برابر لے کر باریک پیس کر ½ درم پانی سے ہمیشہ کھا دے تو بہت دنوں کا بھی پرمیہ دور ہو۔ یا بنگیشر یعنی رانگے کی راکھ ایک رتی شہد سے کھا دے اور اسکے اوپر پکے گولر

جاوے یا بچے ہوئے گولرکا کے پھل کا چورن شہد سے کھاوے تو لا علاج پرمیہہ بھی صنرور جاوے پیپل بقدر ایک درم سپید حا نمک کے ساتھ کھائے تو لاعلاج پرمیہہ دور ہو۔

## بنگیشر رس یعنی رانگے کے کشتہ بنانے کی ترکیب

عمدہ رانگا آدھ ثار گلاوے اور اس میں گلتے وقت آدھ پاؤ پارہ مصفا ڈالے پھر اس کی تھالی میں پتلی پیڑی جماوے پھر اس کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے جدا رکھے پھر پانچ پانچ سیر گوبر کے بڑے دو کنڈے تھاپے ایک اپلے کے اوپر دو سیر کیسر ویسا ہوا بچھاوے اور تدبیر سے پسی ہوئی مہندی اس میں ایک ثار ملاوے پھر پارہ[له] اور رانگ کے ٹکڑوں کو تدبیر سے رکھ اوپر دوسرا کنڈا رکھے پھر اسی تدبیر سے جہاں ہوا نہ آتی ہو اس جگہ پر پھونک دے پھر ٹھنڈا کرکے جب اس کا پھول سفید ہو جاوے اور پوری تول اترے تب نکال لے یہ بنگیشر رس کی ترکیب ہے یہ علیحدہ علیحدہ بدرقوں سے سب طرح کے عارضوں کو دور کرتا ہے

## سپاری پاگ

دکھنی سپاری ۱۶ تولہ باریک پیس کر گائے کے ۱۶ تولہ گھی میں بھونے اور تین سیر گائے کے دودھ میں پکاوے کہ کھویہ ہو جاوے پھر اس میں ناگ کیسر ۵ درم۔ ناگرموتھا ۵ درم۔ چندن سفید ۵ درم۔ زنجبیل ۵ درم۔ فلفل سیاہ ۵ درم۔ پیپل ۵ درم۔ آملہ ۵ درم۔ کوہلہ کا بیج ۵ درم جائفل ۵ درم لونگ ۵ درم کشنیز ۵ درم۔ چرونجی ۵ درم۔ تج ۵ درم۔ پترج ۵ درم۔ الائچی ۵ درم۔ دونوں زیرے ۱۰ درم سنگھاڑا ۵ درم۔ بنسلوچن ۵ درم۔ ان سب کو باریک پیس کر مادے میں ملاوے۔ پھر سو تولہ بھر مصری کی چاشنی کرے اس چاشنی میں سب دواؤں سمیت اس مادے کو ڈالے پھر اس کی ۲½ تولہ بھر کی گولی باندھے ایک گولی صبح کے وقت اور ایک شام کو کھاوے تو پرمیہہ۔ جیرن جور۔ امل پت۔ بواسیر۔ بدہضمی۔ ضعف معدہ۔ منی کے فساد اور پردران کو یہ دور کرکے بدن کو تازہ کرتا ہے اس کا نام سپاری پاگ ہے۔

## گوکھرو پاگ

گوکھرو آدھ سیر لے کر باریک پیس کر گائے کے ایک سیر گھی میں ملاوے پھر پانچ سیر گائے کے

له جہاں پارہ ڈالے وہاں شنگرف کا نکالا ہوا ڈالے ۱۲

کے دودھ میں اس کو پکا کر ماوا بنائے اور اس میں بیل گری ۲½ درم کالی مرچ ۲½ درم جائپھل
۲½ درم سمندر سوکھ ۲½ درم الائچی ۲½ درم۔ بھیم سینی کافور ۲½ درم تیرج ۲½ درم۔ دار چینی ۲½ درم
زردچوب ۲½ درم کوٹ ۲½ درم۔ تال مکھانا ۲½ درم افیون ۲½ درم۔ ان دواؤں سے آدھی
بھنگ لے کر ان کو باریک پیس کر اس ماوے میں ڈالے پھر چار سیر مصری کی چاشنی کرے اس پانی
میں دوا سمیت ماوا ملا کر ۵ درم کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز صبح کے وقت کھائے تو پرمیہ کو دور
کرے امساک ہو اور عورتوں کو بہت خوش کرے یا چترک۔ گندھک مصفا۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔
پارہ مصفا۔ سنگی مہرہ مصفا۔ ترپھلا۔ ناگرموتھا۔ یہ سب برابر لے کر پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے
پھر اس میں یہ دوا باریک پیس کر ملا دے پھر اس میں بھانگرے کے رس کی ایک پٹ دے کر
پھر کھرل کرے پھر ایک درم بھر کی گولی باندھے۔ ایک گولی ہر روز صبح کے وقت کھائے تو
اٹھارہ طرح کا کوڑھ دور ہو اس کا نام پنچانن گٹکا ہے۔ یہ سب بیدرہس میں لکھے ہیں۔ یا بھیم سینی
کافور ایک ماشہ۔ کستوری ایک ماشہ۔ افیون ۴ ماشہ۔ جاوتری ۴ ماشہ ان سب کو برگ تنبول
کے رس میں پیس کر ایک رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز دودھ اور مصری کے ساتھ
کھائے تو پرمیہ سب قسم کے دور ہوں اور امساک پیدا کرے۔

**گھرت پرمیہ کا علاج** ؛ گلو۔ چترک۔ پارہ۔ کڑا کی چھال۔ بھنی ہینگ۔ کٹکی۔ کوٹ یہ سب
برابر لے کر باریک پیس کر ۲½ درم گھی سے کھائے تو گھرت پرمیہ دور ہو۔ یا آملہ۔ ہلدی۔ یہ برابر لے کر
۵ درم رات کو بھگو کر صبح کے وقت اسی پانی میں پیس کر اور شہد ملا کر ہر روز پیے تو سب طرح
کے پرمیہ دور ہوں۔ یا پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ سار۔ سونا مکھی مصفا۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ
پیپل کلاں۔ ترپھلا۔ سلاجیت۔ بیر کی مینگی۔ زردچوب۔ کیتھ یہ سب برابر لے کر پہلے پارہ
اور گندھک کو حل کرے پھر اس میں یہ دوا باریک پیس کر ملا دے پھر بھانگرے کے رس
کی ۱۲ پٹ دے پھر سوا درم ہر روز کھاوے تو سب طرح کے پرمیہ دور ہوں اس کا نام
میگھناد رس ہے یا پارہ مصفا۔ ابرک برابر لے کر آملہ کے رس میں سات دن کھرل کرے
پھر ایک رتی ہر روز کھائے تو سب طرح کے پرمیہ جاویں اس کا نام ہرشنکر رس ہے۔
الائچی یا ایک خرد۔ بھیم سینی کافور۔ بھارنگی۔ جائپھل۔ گوکھرو کلاں۔ پوست مالر۔ موچرس

پارہ مصفا۔ ابرک۔ رانگے کا کشتہ یہ سب برابر لے ان کو کھرل میں باریک پیسکر دو رتی ہر روز شہد سے کھائے تو سب طرح کے پرمیہہ دور ہوں اس کا نام پرمیہہ کٹھار رس ہے یا تخم بجائن بقدر ۵ درم چانول کے پانی میں پیسکر اس میں گائے کا گھی ملاکر ہر روز پیے تو بہت دن کا بھی پرمیہہ دور ہو یہ علاج سرب سنگرہ میں لکھا ہے۔

## اترییے کی رائے سے پرمیہہ اور پیڑکا یعنی پھنسی کی علامتیں اور علاج

صفرا کی پھنسی زرد یا سرخ اور سوزش اور بخار ہو اور بادی کی پھنسی سیاہ ہو۔ بدن کانپے پیشاب کرتے وقت درد ہو۔ جس سے آدمی نہایت آزردہ اور دق ہو اور بلغم کی پھنسی سفید اور پیرنگ اور ٹھنڈی ہو۔ دیر میں پکے۔ سوجن لیسے ہو۔ یہ سب علامتیں ہوں تو اس کو سنپات یعنی تینوں خلطوں کے فساد کی پھنسی جانو۔

پیڑکا کا علاج } دہو۔ کاہو۔ کدمب۔ بیر شیشم۔ نیم کے پوست کا کاڑھا کر اس پانی سے اس پھنسی کو دھووے تو پھنسی دور ہو۔

آلت کے اوپر پیپ پڑ گئی ہو اس کا علاج } کاہو اور کدمب کا پوست اور تیندو کے درخت کا ملائم اندر کا پوست لے کر کاڑھا بناوے اور اس سے دھووے تو یہ مرض جاوے۔

آلت کے اوپر بادی کے پیڑکا یعنی پھنسی ہو اس کا علاج } بھانگرے کا رس ہر گ تلسی برگ پٹول کو کانجی سے پیسکر لیپ کرے تو پھنسی دور ہو۔

صفرا کے پیڑکا یعنی پھنسی کا علاج } ملیٹھی۔ کوٹ۔ صندل سرخ۔ خس۔ روہکہ۔ گیرو۔ کنول گٹہ۔ یہ دودھ میں پیسکر کے صفرا کی پھنسیوں پر لیپ کرے تو جلن دور ہو۔

آلت کی پھنسی پک جائے اس کا علاج } ٹھنڈے پانی سے سو مرتبہ کے دھوئے ہوئے مسکہ کا لیپ کرے تو اس کی سوزش دور ہو۔ یا کدمب۔ کاہو۔ انار۔ کھیر۔ آملہ کے پتوں کو گرم پانی سے پیسکر لیپ کرے تو یہ پھنسیاں دور ہوں یا تر پھلے کے پانی کے دھونے سے پیپ دور ہو۔ یا کانجی مٹھے اور ٹھنڈے پانی کے دھونے سے پیپ جاوے یہ علاج اتر یے میں لکھا ہے

لالا پرمیہہ کا علاج } کپاس کی مینگی کو بھینس کے مٹھے میں سات دن کھرل کرے

پھر اس میں سے دو ماشے بھر ہر روز کھاوے تو لالا پرمیہ دور ہو یہ رس رتناکر میں لکھا ہے۔
موتر پرمیہ کا علاج } پارے کا کشتہ۔ بنگ کا کشتہ۔ سار۔ ابرک۔ ان سب کو برابر لے کر شہد میں ایک روز کھرل کرے پھر ایک ماشہ شہد سے ہمیشہ کھاوے تو زیادہ پیشاب آنے والا پرمیہ دور ہو اس کا نام بالک رس ہے۔ اس رس کے کھانے کے پیچھے پکے ہوئے گولر کا چورن بقدر ۲ ½ درم کھائے تو یہ بیماری دور ہو یا پنچ بکتر رس بقدر ۲ ماشہ لے تو یہ بیماری جاوے یہ علاج رس رتناکر میں لکھا ہے۔

## باب تیرھواں

## شکم وغیرہ کی بیماریوں کا بیان

### میدیعنی شکم کے بڑھ جانے کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

بہت عیش و آرام کرنے اور بیٹھے رہنے اور دن کے سونے اور بلغم پیدا کرنے والی اور شیریں اور گھی وغیرہ مرغن چیزوں کے کھانے سے شکم بڑھ جاتا ہے تب آدمی کچھ کام نہیں کرسکتا کیونکہ جو ہڈیاں چربی منی وغیرہ دھات ہیں وہ شکم بڑھنے سے قوت نہیں پکڑتیں اس لیے آدمی نکما ہو جاتا ہے۔
مید کے اور فساد } جس کو پیٹ بڑھنے کا عارضہ ہو اس کے دمہ۔ پیاس۔ غفلت وغیرہ ہوں کراہتا سووے بدن میں درد ہو۔ چھینکیں اور پسینا آوے۔ بدن میں بدبو آوے اور مباشرت کرنے کی طاقت نہ ہو یہ مید کی علامتیں ہیں۔
مید کی جگہ } جانداروں کے شکم میں چربی رہتی ہے۔ اس سبب سے وہ چربی شکم کو بڑھاوے اور پھیلاوے کیونکہ چربی سے ڈھکی ہوئی ہوا معدہ میں گھوم کر ہاضمہ کی آگ کو روشن کر کے کھانے کی بڑی خواہش زیادہ کرتی ہے تب اس شخص کو بہت خوراک کھانے سے طرح طرح کے وحشت ناک عارضے پیدا ہوں پھر جو شکم میں ہوا اور آگ رہتی ہے اس سے فربہ ہو کر اس کو جلاوے پھر چربی کے بہت بڑھنے سے شکم میں جو باد صفرا اور آگ رہتے ہیں وہ بہت سے فسادوں کو پیدا کر کے اس شخص کو مار ڈالتے ہیں۔

استھول کی علامتیں } کہ چربی اور گوشت جب بہت بڑھے تب اس شخص کے سرین شکم پستان بڑھ جاویں اور اس شخص کی قوت۔ گوشت۔ ہمت جاتی رہے اس کو استھول کہتے ہیں پھر اس شخص کے بسرپ یعنی بدن کا پھیل جانا۔ بھگندر۔ بکھم جور۔ اسہال۔ بواسیر۔ کھجلی وغیرہ اور بھی وحشتناک عارضے ہوتے ہیں۔

میدکا علاج } پرانا چاول۔ مونگ۔ کلتھی۔ کوددں وغیرہ کھاوے اور لکھنا۔ عمل۔ محنت فکر۔ ورزش کشتی۔ راہ چلنا اور شہد اور جو کا کھانا۔ جاگنا۔ کھارا رس۔ ارنڈ کے پتوں کی ترکاری بینگن۔ چانول کا ماڑ اتنی چیزیں اس مریض کو کھانی چاہئیں۔ یا گلو اور ترپھلے کے کاڑھے سے میدروگ جاوے یا گلو ترپھلے کے کاڑھے میں سار اور شہد ملاکر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا گرم اناج کھاوے اور چانول کا ماڑ پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا باسی ٹھنڈے پانی میں شہد ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ چیترک۔ ترپھلا۔ ناگرموتھا۔ بائے۔ بڑنگ کے کاڑھے میں گوگل ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا بیل شہد سے ہر روز کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا بڑوانل رس۔ پارہ مصفا۔ تانبے کا کشتہ۔ سار۔ بیجابول۔ ان کو برابر لے باریک پیسکر کو کر بھانگرے کے رس میں تین روز کھرل کرے پھر دورتی کی گولی ہر روز شہد سے چاٹے تو یہ عارضہ دور ہو اس کا نام بڑوانل رس ہے یا دھتورے کے پتوں کا رس ملے تو یہ عارضہ دفع ہو یہ بیدرہس میں لکھا ہے۔ یا چب۔ زیرہ سفید۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ نمک سیاہ یہ سب برابر لے اور باریک پیسکر جو کے ستو کے ساتھ بقدر ۲ ½ درم ہر روز کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یہ چکردت میں ہے یا بائے بڑنگ۔ زنجبیل۔ جواکھار۔ پیپل۔ سار۔ ان کو باریک پیسکر اس میں ایک درم جو اور آملہ کا چورن ملاکر شہد سے کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو یا بیر کے پتوں کا جوشاندہ کانجی کے پانی میں ڈالے اور اس میں ارنی کا رس اور سلاجیت ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا گلو۔ الائچی۔ کڑاکی چھال۔ آملہ یہ سب ترتیب وار ایک سے ایک زیادہ لے اور ان سب کے برابر گوگل لے ان سب کو ملاکر ایک درم شہد سے کھاوے تو پیٹ کے عارضے اور بھگندر وغیرہ سب جاویں۔ اس کا نام امرت گوگل ہے اور چکردت میں لکھا ہے۔ یا ترپھلا۔ نسوت۔ مورہ۔ آتیس۔ چیترک۔ اڈوسہ۔ پوست نیم۔ مغز املتاس۔ پیپلا مول۔ دونوں ہلدی۔ گلو۔ اندرائن۔ پیپل

کوٹ ۔ سرسوں ۔ زنجبیل ۔ یہ سب برابر برابر لے اور ان کا کاڑھا کر اس میں تلسی کا رس مقدار کے موافق کر پھر اس میں تیل پکاوے اور اس روغن کی مالش کرے یا عمل کرے تو یہ عارضہ اور بلغم کے سب عارضے دور ہوں اس کا نام ترپھلا دتیل ہے یہ چکردت میں لکھا ہے

## بدن میں پسینے سے بدبو آتی ہو اس کا علاج

برگ اڑوسہ کے رس میں پیسا ہوا سنکھ ملا کر ملے تو بدبو دور ہو یا بیل کے پتوں میں سنکھ کا چورن ملا کر لیپ کرے تو بدن کی بدبو جاوے۔

## بغل میں بدبو آتی ہو اس کا علاج

لیموں کے پتوں کا رس لے کر لیپ کرے تو بغل کی بدبو جاوے۔ یا ہلدی کو نیم بریاں کر کے پانی میں پیس کر لیپ کرے تو بغل کی بدبو جاوے یا ناگ کیسر ۔ پوست سرس ۔ پٹھانی لودھ خس پوست ہلیلہ ان کو پانی میں پیس کر ابٹن کرے تو بدن کی بدبو جاوے۔ یا بیر کے پتوں کو پانی میں باریک پیس کر بدن میں مل کر نہاوے تو بدن کی بدبو دور ہو یہ علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

بدن کی بدبو کے دور ہونے کا ابٹن } برگ تنبول ۔ پوست ہلیلہ اور کوٹ کو پانی میں پیس کر بدن میں ملے تو بدن کی بدبو دور ہو۔ یہ برند میں لکھا ہے۔

عورت کے خوشنما رنگ کرنے کا لیپ } پوست ہلیلہ ۔ پٹھانی لودھ ۔ برگ نیم پوست انبا پوست انبہ کو باریک پیس کر بدن میں لیپ کرے تو بدن میں نہایت نکھار ہو۔ یہ کاشی ناتھ پدہت میں لکھا ہے۔

بغل کی بدبو دور کرنے کا دوسرا علاج } کوٹ ۔ دونوں ہلدی ۔ ان کو گائے کے پیشاب یا گوبر میں پیس کر لیپ کرے تو بغل کی بدبو دور ہو اور یہ دوا جذام کیلئے بھی مفید ہے یہ چکردت میں لکھا ہے

جسم کی بدبو دور ہونے کا علاج } کلتھی ۔ کوٹ ۔ چھر چھبیلا ۔ صندل سفید بھنے ہوئے جو کا چورن ۔ تج ۔ نیج ۔ ان سب کو پانی میں پیس کر جسم میں لیپ کرے تو بدبو دور ہو ۔ یہ سارنگ دھر میں لکھا ہے۔

## کارش کے عارضہ کی پیدائش علامت اور علاج

کارش کے عارضہ کو عوام میں چھین کہتے ہیں اور یہ مرض بادی اور سوکھے اناج کے

کھانے اور فاقہ کرنے اور زیادہ مباشرت اور محنت کرنے اور خوف اور دولت اور اولاد کے
زائل ہونے اور تفکرات سے پیدا ہوتا ہے۔
کارش کی علامتیں } کولا شکم۔ اور کندھے سوکھ جاویں۔ نسیں نکل آویں۔ ہڈیاں اور چمڑا
بدن میں باقی رہ جاوے۔ بدن کمزور و نحیف ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو چھینتا کا عارضہ جاننا چاہئے
جو شخص بہت چھین ہو جاوے اس کے اتنے عارضے ہوتے ہیں
سنگرہنی۔ اپھارہ وغیرہ اور بہت اشخاص دیکھنے میں دبلے ہوتے ہیں ان کے بدن میں
چربی کا حصہ تو کم اور منی کا حصہ زیادہ ہوتا ہے۔ وہ مباشرت زیادہ کریں اور امساک بہت
رہے اور عورتوں میں حمل قائم کر دیں اور کوئی تو دیکھنے میں بدن سے تروتازہ ہیں مگر کم طاقت
اور جماع میں کم قوت رکھتے ہیں ان کو چھین کہتے ہیں ان کے بدن میں چربی کا حصہ زیادہ
اور منی کا حصہ کم ہوتا ہے اس لیے ان کو بھی چھین کہتے ہیں۔
کرشن نامی چھینتا کا علاج } جتنی قوت پیدا کرنے والی اور ممسک دوائیں اور جتنی
طاقت پیدا کرنے والی گھی دودھ اور گوشت وغیرہ چیزیں ہیں ان سے یہ عارضہ دور
ہوتا ہے اور اس کے علاج طاقت پیدا کرنے کے اسی کتاب کے آخر میں لکھے ہیں۔

## لاعلاج سوکھے کے عارضے کی علامتیں

جس شخص کے اپنے آپ مزاج سے ہی دبلا پن اور ضعف معدہ ہو اور ہمیشہ بدن دبلا رہے
اُس کا علاج نہیں ہے۔ یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

## اودر روگ یعنی پیٹ کے عارضوں کی پیدایش علامت اور علاج

سب پیٹ کے عارضے آٹھ قسم کے ہیں وہ معدہ کے ضعیف ہونے سے ضروری پیدا
ہوتے ہیں اور بدہضمی سے بے تعداد عارضے پیدا ہوتے ہیں ایسی ایسی چیزوں کے
کھانے سے یہ عارضہ ہوتا ہے اور جو پیٹ میں خلطوں کا ہی فساد ہو اور معدہ میں آنوں
اور مواد جمع ہو تو پیدا ہوتا ہے۔
پیٹ کی بیماریوں کی پیدایش } بدہضمی سے جو باد صفرا بلغم مجتمع ہوتا ہے وہ پانی
کی بہنے چلنے والی نسوں کو روکتا ہے اور چھاتی کی ہوا آتش اور مقعد کی ہوا کو بہت فاسد

ہو کر آٹھ قسم کے شکم کے عارضوں کو پیدا کرتی ہے۔

شکم کی بیماریوں کی عموماً علامتیں } پیٹ میں اپھار ہو چلنے اور پھرنے کی طاقت جاتی رہے۔ بدن دبلا ہو جائے اور معدہ ضعیف ہو بدن میں سوجن اور اعضا میں درد ہو پاخانہ اور پیشاب اچھی طرح نہ اترے بدن میں جلن ہو یہ علامتیں ہوں تو اس کو اودر روگ جانو۔

آٹھ قسم کے اودر روگ } بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ اور تینوں خلطوں کا۔ پھیا کا۔ قبض ہونے کا۔ چوٹ لگنے کا۔ جلودر۔

باد کے اودر روگ کی علامتیں } جس شخص کے ہاتھ پاؤں اور ناف میں ورم ہو اور کوکھ پسلی کمر پیٹھ اور جوڑوں میں درد ہو اور روکھا کھانسی بدن بھاری رہے پاخانہ نہ اترے بدن کی جلد ناخن اور آنکھیں سیاہ پڑ جاویں اور درد شکم اور اپھار ہو۔ پیٹ بولا کرے تو باد کا فساد جانو۔

صفرا کے اودر روگ کی علامتیں } جس میں بخار۔ بیہوشی۔ جلن۔ پیاس ہو اور منہ کا ذائقہ تلخ رہے اور چکر آویں اور اسہال ہو اور بدن کی جلد زرد اور ہری ہو اور پیٹ بدن میں پسینا آوے اور جلن ہو اور دھوئیں کو لیے ڈکار آوے اور جلد نازک پکی سی ہو جائے تو اس کو صفرا سے سمجھنا چاہیے۔

بلغم کے اودر روگ کی علامتیں } جس کے بدن میں بہت درد ہو اور بہت سوئے اور سوجن ہو اور بدن بھاری رہے سینے میں درد ہو اور کھانے سے نفرت ہو اور دیر میں ہضم ہو اور بدن ٹھنڈا رہے اور پیٹ بولا کرے تو اسے بلغمی جانو۔ اور جس میں یہ سب لچھن ملے ہوں اس کو سنپات کا جانو۔

سنپات یعنی تینوں خلطوں کے اودر روگ کی علامتیں } جس شخص کا دشمن کسی طرح شیر کا ناخن یا موچھ کا بال یا اور کسی جانور کا غلیظ پیشاب خون منی یا کسی خوراک یا پانی میں زہر کھلاوے اس کو یہ عارضہ پیدا ہوتا ہے سوائے بدن کا خون۔ باد۔ صفرا بلغم فاسد ہو کر سنپات کا نہایت خوفناک اودر روگ پیدا کرتے ہیں پھر وہ اودر روگ برسات میں خرابی پیدا کرے آدمی کو بہت آزردہ کر کے بیہوش کر دے بلکہ مرنے کے

قریب کروے اس کو دکھودر کہتے ہیں۔

**بلی ہو ورم یعنی پھپیا سے پیدا ہوئے اودر روگ کی علامتیں}** گرم چیز کھانے اور پینے سے خون فاسد ہو کر بلغم سے پلیہ کو بڑھاوے پھر وہ بڑھا ہوا پھیا یا بائیں پسلی میں پیٹ کے عارضوں کو پیدا کرے اس کی تکلیف پا کر آدمی کو ضعف معدہ بدہضمی کا بخار ہو طاقت زائل ہو جائے۔

**قبض کے اودر روگ کی علامتیں}** جو شخص بغیر صاف اور درست کی ہوئی غذا کھاوے اور اس میں بال کنکر ریت۔ دھول ملے ہوں اس کے خلطوں کے سیلے مواد منجمد ہو تب اس شخص کے تکلیف سے تھوڑا مواد اٹھے اور اس شخص کا سینہ اور ناف بڑھ جاوے اس کو بدھ گدودر کہتے ہیں۔

**چھتودر کی علامتیں}** جو شخص پتھر۔ ریت وغیرہ ملا ہوا اناج کھاوے اس شخص کی آنتوں کو کاٹ کر اناج پانی کے مانند ہو کر مواد نکلے اور اس کی مقعد رات دن بہا کرے اور اس کا پیٹ بڑھے اور درد ہو اس کو چھتودر کہتے ہیں۔ چھتودر اور قبض کا اودر روگ ایک ہی ہے۔

**جلودر کی علامتیں}** جو شخص گھی کھا کر یا عمل اور جلاب لے کر یا قے کر کے ٹھنڈا پانی پیے اس کے پانی بہنے والی نسیں فاسد ہوں اور چربی سے لپٹی ہوئی وہی نسیں جلودر کو پیدا کریں اس ٹھنڈے پانی سے جو جلودر پیدا ہو وہ ناف کے ادھر ادھر گول اور چکنا ہو اور پانی کی مشک کے موافق بہت بڑھے تب آدمی اس سے بہت تکلیف پاوے اور اس کا بدن کانپے یہ علامتیں ہوں تو جلودر کہنا چاہیئے۔ یہ پیٹ کے آٹھ عارضے پیدا ہوتے ہیں اور باعلاج ہیں اور طاقتور شخص کے جلودر جو نیا پیدا ہوا ہو وہ بھی باعلاج ہے۔

**اودر کے روگوں کی لاعلاج علامتیں}** قبض سے پیٹ کا عارضہ ہو تو ہفتہ کے بعد لاعلاج ہے یا پسلیوں میں درد ہو اور آنکھوں کے اوپر سوجن ہو اور آلت ٹیڑھی ہو اور بدن کی جلد گل جاوے اور خون اور گوشت خشک ہوتا جاوے معدہ ضعیف ہو وہ شخص لاعلاج ہے دوسرا قاعدہ پسلیوں میں درد ہو اور پسلی ٹوٹی سی ہو۔ غذا سے رغبت جاتی رہے۔ بدن میں سوجن ہو اور اسہال ہو اور پیٹ خالی ہو مگر بھرا ہوا نظر آوے تو بھی لاعلاج ہے

**بادی کے اودر روگ کا علاج**} دسمول کے کاڑھے میں ارنڈ کا تیل ڈال کر پیے تو بیماری جاوے یا ترپھلے کے رس میں گائے کا پیشاب ڈال کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا کوٹ بیخ جاگلوٹہ۔ جواکھار۔ پارہ۔ نمک سیاہ۔ سیندھا نمک۔ سانبھر نمک۔ خراسانی۔ بیخ۔ زنجبیل یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر پانچ درم گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ جاوے اس کا نام کوٹاد چورن ہے۔ یا اک پوتھیا لہسن دوسو تولے لے کر اس کو پیسکر سولہ سیر پانی میں اوٹاوے اور اوٹتے ہی میں زنجبیل دو تولہ۔ مرچ سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ بیخ سانٹھی ایک تولہ نمک سیاہ ۲ تولہ۔ بڑنون ۲ تولہ۔ ترپھلا ۶ تولہ۔ بیخ جاگلوٹہ دو تولہ۔ پوست بہجنہ ۲ تولہ اجوائن ۲ تولہ بیخ پیپل دو تولہ۔ نسوت ۱۲ تولہ۔ ان کو باریک پیسکر اور لہسن کے کاڑھے میں ڈالے اس میں سہ ثار روغن سیاہ ڈال کر نرم آنچ میں پکاوے جب رس سب جل جاویں اور دوا جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب اتار کر برتن میں بھر رکھے اور ۵ درم صبح کے وقت اپنے ہاضمہ کے مطابق پیے تو سب طرح کے پیٹ کے عارضے اور وہ بیماری جسمیں پیشاب جنگ سے اٹکتا ہو اور وادورت آنتوں کا بڑھنا درد گردہ۔ آنون۔ شول۔ نفرت۔ پھپیا۔ اسٹھیلا۔ اعضا شکنی اور بادی کے سب عارضے مہینہ بھر کے استعمال سے جاتے رہیں

**صفرا کے اودر روگ کا علاج**} جلاب لینے سے یہ بیماری جائے۔

**بلغم کے اودر روگ کا علاج**} نسوت کا چورن ۲ ½ درم اونٹنی کے دودھ میں ڈالکر روغن ارنڈ ۵ درم پیپل۔ پیپلامول۔ چترک یہ سب چھ چھ ماشہ بھر ڈال کر اس دودھ کو ایک مہینہ گرم کر کے پیے تو یہ بیماری دور ہو۔

**سنپات یعنی تینوں خلطوں کے اودر روگ کا علاج**} زنجبیل اور ترپھلے کا کاڑھا کر کے اس میں دہی یا تیل یا گھی ڈال کر پکاوے پھر اس کو کھاوے تو یہ بیماری دور ہو یا گرم دودھ میں ارنڈ کا تیل اور گائے کا پیشاب ڈال کر پیے تو بادی اودر روگ جاوے یا مٹھے میں نمک سیاہ اور پیپل ڈال کر پیے تو بادی کا اودر روگ جاوے یا مصری فلفل سیاہ پانی سے پیئے تو صفراوی پیٹ کا عارضہ دور ہو یا اجوائن۔ بیخ جھاؤ۔ زیرہ۔ زنجبیل فلفل سیاہ۔ پیپل خرد ان کو باریک پیسکر پانچ درم گرم پانی کے ساتھ کھائے تو بلغم سے پیدا ہوئی یہ بیماری دفع ہو۔ یا زنجبیل کالی مرچ۔ پیپل کلاں۔ جواکھار۔ سیندھا نمک

ان کو باریک پیس کر ۵ درم گرم پانی سے پیے تو سنپات کا اور روگ جاتو۔

## نارائن چورن

اجوائن۔ پوست جھاؤ۔ کشنیز۔ ترپھلا۔ پیپل کلاں۔ زیرہ سیاہ۔ اجمود۔ پیپلا مول باے بڑنگ یہ سب برابر لے اور بیخ جما لگوٹہ ایک دوا سے تگنی لے اور نسوت ایک دوا کے حصہ سے دوگنی لے۔ اندرائن ایک دوا کے حصہ سے دوگنی لے تھوہڑ کا دودھ سب سے چوگنا سان سب کو باریک پیس کر تھوہڑ کے دودھ کی ایک پٹ دے پھر سکھا کر ۲ ½ درم گرم پانی سے کھاوے تو پیٹ اور باد کے عارضوں کو دور کرے اور اس کو بیر کے چھلکے کے کاڑھے سے کھائے تو بادی بیماریوں کو دور کرے اور شراب سے کھاوے تو اپھار جاوے مٹھے سے کھائے تو قبض رفع ہو انار کے رس سے کھائے تو بواسیر جاوے اور گرم پانی سے استعمال کرے تو بدہضمی دفع ہو اور یہ چورن بھگندر۔ پانڈ روگ۔ کھانسی۔ دمہ سوکھے کا عارضہ۔ سنگرہنی جذام۔ ضعف معدہ اور زہر کو دور کرے جیسے بھگوان کا سدرشن چکر دیتوں کو مارتا ہے ویسے ہی یہ چورن نارائن بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ یا تھوہڑ کا دودھ و بیخ جما لگوٹہ ترپھلا باے بڑنگ۔ کٹیلی۔ چیتک۔ کوکر بھانگرہ یہ سب دو دو سیر لے کر اور اس سے چوگنا پانی ڈالے اور ایک سیر گاے کا گھی ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور گھی رہ جاوے تب اتار کر برتن میں بھر رکھے پھر اس میں سے ۲ ½ درم کھائے تو جلاب کا اثر کرے اور پیٹ کے عارضوں کو دور کرے اس کا نام نارا چ گھرت ہے یا بیخ سانٹھی۔ دار ہلدی۔ پٹول۔ کٹکی۔ پوست ہلیلہ۔ پوست نیم۔ دیودار زنجبیل۔ گلو۔ یہ سب برابر لے کر اور جوکوٹ کر کے ۵ درم کا کاڑھا ہر روز گاے کا پیشاب اور گوگل ڈال کر پیئے تو بلغم کی یہ بیماری پسلی کا درد دمہ۔ پانڈ روگ وغیرہ سب جاویں۔ اس کا نام نیر نارائن کوانتھ ہے اور یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا اجوائن ۱۴ درم۔ بھنا ہوا سہاگہ ۴ تولہ۔ ان کا چورن کر کے ۲ ½ درم گرم پانی سے کھائے تو پیٹ کے عارضے جاویں۔ یا پیپل ۱۰ تولہ لے اور اس کو تھوہڑ کے دودھ میں سترہ روز تک بھگو رکھے پھر سایہ میں سکھا کر باریک کر کے ۴ ماشہ پانی سے ایک دن کے فرق سے

کھاوے اور اس کے اوپر سے مٹھا اور چانول کھاوے تو پیٹ کے عارضے جاویں اس کا نام
اودوامیٹے ہرن چورن ہے یا ایک ہزار پیپل لے اور تھوہڑ کے دودھ کی سات پٹ دے یا
ہڑ کے چورن میں تھوہڑ کے دودھ کی سات پٹ دے پھر اس میں سے سوا درم گاے کے
پیشاب کے ساتھ کھائے تو سب پیٹ کے عارضے جاویں یا بیخ املتاس۔ پیپل۔ زنجبیل برابر
لے کر اور ان سب سے دوگنا چوکھ لے کر اور ان سے چوتھائی نونوں لے پھر ان کو باریک پیس کر
ایک درم گرم پانی سے کھائے تو پھیا۔ گولا ضعف معدہ۔ پانڈو روگ۔ پیٹ کے عارضے کو دور کرتا ہے
یا آک کے پتوں میں سیندھا نمک ڈال کر ہنڈی میں پھر اس کے منہ کو بند کر پھونک دے پھر اسکو
پیس کر پانچ درم مٹھے سے یا گوار کے پٹھے سے ہر روز کھاوے تو پیٹ کے عارضے جاویں
یا قند سیاہ اور ہلیلہ یا قند سیاہ اور پیپل سب کو بقدر ۲ ½ درم ہر روز کھاوے تو پیٹ کے
عارضے دور ہوں اور سوجن پیش کھانسی نفرت۔ بدہضمی کا بخار بواسیر۔ سنگرہنی بلغمی۔ اور
بادی بیماریوں کو دور کرتا ہے یہ سب بیدرس میں ہیں۔

جلودر کا علاج } نیلا تھوتھہ۔ گندھک آملہ سار۔ پیپل۔ پوست ہلیلہ یہ سب برابر لے کر باریک
پیس کر تھوہڑ کے دودھ میں پانچ روز کھرل کرے پھر بقدر ایک ماشہ گرم پانی سے ہر روز کھاوے
تو جلودر کا عارضہ دور ہو اور اس کے اوپر چانول کھاوے اور املی کا شربت پیے اس کا نام
اودورارس ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے یا زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ پانچوں نمک سہاگہ
سبھی یہ سب برابر لے کر اور ان سب کے برابر جمالگوٹہ مصفا لے کر ان سب میں بیخ جمالگوٹہ کی تین
پٹ دے پھر بجورے کے رس کی تین پٹ دے اور کھرل کر کے سایہ میں سکھاوے اور
آدھ رتی ہر روز کھائے تو پیٹ کے عارضے پھیا۔ گولا۔ اپھار سول۔ بواسیر ان سب کو دور
کرتا ہے اور اس کی آنکھوں میں انجن کرنے سے سانپ کا زہر دور ہوتا ہے اس کا نام اودےبھاسکر
ہے اور رس رتن پردیپ میں لکھا ہے یا آک کا دودھ چار تولہ۔ پوست کرنجا ۲ تولہ۔ تھوہڑ کا دودھ
۱۲ تولہ نسوت ۱۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ ۲ تولہ کمیلا ۱ تولہ ان سب کو باریک پیس کر اکٹھا کرے اور
پانچ سیر پانی میں گھی سمیت دیگچے کے اوپر چڑھا کر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی وغیرہ سب
جل جاویں گھی رہ جائے اتار کر برتن میں بھر رکھے پھر اس گھی کے جتنے قطرے کھاوے اتنے ہی دست

جلاب میں آویں تب پیٹ کے عارضے بھگندر گولا ان سبکو یہ گھی دور کرتا ہی اسکا نام بند گھرت ہی اور بید بنود میں لکھا ہی

# باب چودھوان

## ورم وغیرہ کے بیان میں

### سوجہ یعنی ورم کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جو شخص قے کرنے اور خود بخود قے ہونے اور پاخانہ اور فاقوں سے کمزور ہو اس کے کھاری کھٹی تیکھی اور بھاری چیز اور دہی اور کچا اور موٹی چیز اور ساگ اور خلاف چیز گیہوں کا میدہ زہر کا ملا ہوا اناج کھانے سے اور بواسیر کے رہنے سے پیٹ میں آنوں ہو اور جلاب پینے سے اور چوٹ لگنے سے اور حل کے گرنے اور جلاب وغیرہ پانچ کرم کرے اس میں بدپرہیزی کرنے سے اس کمزور آدمی کے ورم کا عارضہ ہوتا ہے اور وہ نو قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی بلغمی۔ بادی صفراوی۔ بادی بلغمی۔ بلغمی صفراوی۔ سنپات یعنی تینوں خلطوں کا اور چوٹ لگنے کا اور زہر کا۔

ورم کی پہلی شکل } بدن میں بوار ہے اور تاں کے سو سنے سے نسوں میں درد ہو بدن بھاری رہے۔ یہ علامتیں ہوں تو جانو کہ اس کے سوجن کا عارضہ ہوگا۔

ورم کی عموماً علامتیں } تو دو بخود باد صفرا خون فاسد ہو کر بدن کے باہر کی نسوں میں بلغم پہونچا کر بدن کی جلد گوشت کے مجموعہ کو بہت پھلا دیتے ہیں اس سبب سے اسکو شوتھ روگ کہتے ہیں۔ یہ عارضہ بدن کو بھاری کرے اور جہاں چاہے وہاں ہو جاوے گرمی رہے نسیں نکل آویں رؤیں کھڑے ہو جاویں بدن کا رنگ اور کا اور ہو جائے یہ علامتیں ہوں تو شوتھ یعنی سوجن کا عارضہ جانو یا کالی سوجن ہو تو وہ سینک وغیرہ کرنے سے اچھی ہو اور دن میں سوجن بہت ہو تو بادی ورم جانو۔

صفرا کی سوجن کی علامتیں } بدن کی جلد نازک اور بدبو لئے زرد اور سرخی لئے ہو۔ بدن گھومے۔ بخار ہو۔ پسینا بہت آوے پیاس بہت لگے۔ نشہ معلوم ہو بدن کا چھونا اچھا نہ معلوم ہو۔ آنکھیں سرخ ہوں۔ بدن کی جلد میں جلن بہت ہو۔

بلغم کی سوجن کی علامتیں } جس سوجن میں بدن کا بھاری رہے جلد زرد ہو نیند بہت آوے۔ معدہ ضعیف ہو سوجن اونچی ہو کھانے کی رغبت جاتی رہے رات کو بڑھ جاوے یہ علامتیں جس میں ہوں اس کو بلغم کی سوجن کہنا چاہیے اور اور فسادوں کی جس میں یہ علامتیں ملی ہوں اُسے انہیں فسادوں کی سوجن کہنا چاہئے اور جس سوجن میں سب فسادوں کی علامتیں ملیں اس کو سنپات کی سوجن کہنا چاہئے۔

چوٹ لگنے سے جو ورم پیدا ہو اس کی علامتیں } ہتھیار یا ٹھنڈی ہوا کے لگنے اور دہی کے کھانے یا بھلاواں یا کونچ یا زمین قند وغیرہ کے لگنے سے جو سوجن ہو وہ ایک جگہ کی سوجن سب بدن میں پھیل جاوے اس میں جلن بہت ہو سرخ ہو آوے اور صفرا کی سب علامتیں ملیں یہ علامتیں جس میں ہوں اسے ہتھیار کی ضرب کا ورم جانو۔

زہریلے جانور کے ورم کی علامتیں } زہریلے جانور کے پیشاب کے چھونے یا دانت کے لگنے یا دانت کے کاٹے یا ناخن کے لگنے یا پاخانہ پیشاب کے چھونے یا زہریلے درخت کی ہوا یا زہر کھانے یا لگانے سے ورم پیدا ہوتا ہے۔

ان سب کی علامتیں } جس ورم میں بہت درد ہو۔ بدن میں بہت پھیلے سوزش ہو تب جانو کہ یہ زہر کی سوجن ہے۔

سوجن کے فساد } دمہ۔ پیاس اور قے ہو۔ بدن کمزور ہو جاوے۔ بخار ہو۔ غذا کی رغبت جاتی رہے۔ یہ اس کے فساد ہیں۔ ایسے بیمار کا معالجہ نہ کرنا چاہئے۔

قابل علاج سوجن کی علامتیں } جو ورم پیڑو سے لے کر پستان تک ہو تو بمشکل دفع بھی ہو اور جو سب بدن میں ہو تو وہ لاعلاج ہے۔

اور طرح سے لاعلاج ورم کی علامتیں } مرد کے پہلے پاؤں سے لے کر اوپر تک سوجن چڑھے۔ عورت کے پہلے منھ پر ہو اور پاؤں تک آوے وہ لاعلاج ہے اس کا علاج نہیں ہے اور پہلے پیڑو میں ہو اور پھر سب جگہ پھیلے۔ وہ دونوں لاعلاج جانو۔

سوجن کا علاج } سونٹھ۔ بیج سانٹھی۔ ارنڈ۔ بیل کلاں۔ پیلا مول۔ چبہ۔ چیترک ان کا کاڑھا پیے تو بادی ورم دفع ہو۔ یا پٹول۔ ترپھلا۔ پوست نیم۔ دار ہلدی۔ ان کا کاڑھا

اگر گل ڈال کر پیوے تو صفرا کی سوجن زائل ہو اور پیاس اور بخار کو بھی یہ کاڑھا دور کرتا ہے

بلغم کی سوجن کا علاج } پیپل کلاں یا ہلیلہ کو تھوہر کے دودھ میں بھگو دے پھر تین دن بعد ان کو سکھا کر باریک پیس کر ۲ ½ درم دس روز تک کھاوے تو بلغم اور تینوں خلطوں کی سوجن دور ہو۔

بھلانوے کی سوجن کا علاج } تل اور گیلی مٹی بھینس کے دودھ میں یا مسکہ میں پیس کر لیپ کرے تو بھلانوہ کی سوجن دور ہو یا اصل السوس تل سیاہ بھینس کا دودھ مسکہ میں پیس کر لیپ کرے تو بھلانوہ کی سوجن دور ہو یا سال کے درخت کے پتوں کو پیس کر لیپ کرے تو بھلانوہ کی سوجن دور ہو زہر کی سوجن کا علاج زہر کے باب میں لکھیں گے۔

سوجن کا عموماً علاج } پوست ہلیلہ۔ زرد چوب۔ بھارنگی۔ گلو۔ چترک۔ دار ہلدی بیخ سانٹھی۔ دیودار۔ زنجبیل۔ ان کا کاڑھا پیوے تو پیٹ پاؤں۔ منہ کی سوجن جلد دور ہو اس کا نام پنچیادکو تھ ہے۔

فوطے کی سوجن کا علاج } ترپھلے کے کاڑھے میں گائے کا پیشاب ڈال کر پیوے تو فوطے کی سوجن دور ہو۔ یا بیخ بسکھپرہ۔ دیودار۔ زنجبیل کے کاڑھے سے سوجن جاوے یا بیخ جانگوٹہ۔ نسوت۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل کلاں۔ چترک کا کاڑھا پیوے تو سوجن جاوے یا سونا مکھی۔ بسکھپرہ۔ پوست نیم۔ گائے کے پیشاب کا کاڑھا پیوے تو سوجن جاوے یا بیخ سانٹھی دار ہلدی۔ زنجبیل۔ بیخ سہجنہ۔ سرسوں کو کانجی کے پانی میں باریک پیس کر گرم کر کے لیپ کرے تو سب طرح کی سوجن دور ہو یا قند سیاہ ادرک یا قند سیاہ سونٹھ۔ یا قند سیاہ پوست ہلیلہ۔ یا قند سیاہ پیپل خرد۔ ان کو باریک پیس کر ۲ ½ درم سے ۴ تولہ تک ہمیشہ بڑھاتے بڑھاتے ایک مہینہ بھر کھائے تو سوجن۔ پینس۔ گلے کے عارضے۔ دمہ۔ کھانسی۔ نفرت۔ بواسیر تپ کہنہ۔ سنگرہنی۔ بلغم اور باد کے سب فسادوں کو یہ دور کرتا ہے۔ یا پیپل کلاں۔ اور زنجبیل کو باریک پیس کر ان کے برابر قند سیاہ ملا کر کھاوے تو سوجن آنوں۔ بدہضمی اور سول کو دور کرے یا قند سیاہ ۶ تولہ۔ زنجبیل ۶ تولہ۔ پیپل ۶ تولہ۔ منڈور ۲ تولہ۔ تل ۲ تولہ ان کو باریک پیس کر خوب ملاوے پھر بقدر ۲ ½ درم ہر روز کھاوے تو سب طرح کی سوجن

جاوے۔ یا سوکھی مولی۔ بیج سانٹھی۔ دارہلدی۔ راسنا۔ زنجبیل۔ ان کا کاڑھا کر کے
اس کے رس میں تیل پکاوے پھر اس تیل کی مالش کرے تو درد سمیت ورم دور ہو یہ علاج
بھاؤ پرکاش میں تحریر ہیں۔

## سوجن کی جلن دور کرنے کا لیپ

} بہیڑے کی مینگی کو پانی میں پیس کر لیپ کرے
تو سوجن کی جلن دور ہو۔ یا بیج سانٹھی۔ دارہلدی۔ گلو۔ پارہ۔ زنجبیل۔ گوکھرو ان سب کو
برابر لے کر باریک پیس کر ۲½ ورم گائے کے پیشاب سے کھائے تو سب طرح کی بدن میں
پھیلی ہوئی سوجن اور آٹھ قسم کے پیٹ کے عارضے اور زخم وغیرہ جاویں۔ اس کا نام پنرنواد
چورن ہے۔ یا بیج سانٹھی۔ پوست ہلیلہ۔ پوست نیم۔ دارہلدی۔ کٹکی۔ پرور۔ گلو۔ زنجبیل کا
کاڑھا کر کے گائے کے پیشاب میں ڈال کر پیے تو سب بدن کا ورم۔ کھانسی۔ دمہ۔ پیٹ
کے مرض اور پانڈروگ کے عارضوں کو یہ دور کرتا ہے اس کا نام پنرنواد کواتھ ہے۔

## انتر بردہ یعنی فوطوں کے بڑھنے کی پیدایش علامت اور علاج

یہ عارضہ چھ قسم کا ہے۔ بادکا۔ صفراکا۔ بلغم کا۔ خون کا۔ چربی کا۔ پیشاب کا اور باد سے
آنتوں کے بڑھنے کا۔

## فوطوں کے بڑھنے کی عموماً علامتیں

} نیچے جانے والی ہوا اپنے آپ فاسد ہو کر
فوطوں اور جانگھوں کی جڑوں میں پہونچ کر ان میں گھومتی ہوئی سوجن اور درد کو پیدا کرے
اور پیچھے ان دونوں فوطوں کی کھال کے بھنڈاری کو بہنے والی جو نسیں ہیں ان میں وہ بگڑی
ہوا پہونچ کر ان نسوں میں درد پیدا کرے اور ان دونوں فوطوں اور ان دونوں بھنڈاروں
کو بڑھاوے اس کو بید انتر بردھ کہتے ہیں۔

## بادی انتر بردھ کی علامتیں

} ہوا کی بھری ہوئی لوہار کی دھونکنی کے مانند ہو اور
روکھی ہو اور بغیر کسی سبب سے ان میں درد ہو اس کو بادی انتر بردھ کہتے ہیں۔

## صفرا کے انتر بردھ کی علامتیں

} جس کا رنگ پختہ گولر کے پھل کے مانند ہو اور جلن اور
پسیب ہو اس کو صفرا کی انتر بردھ بولتے ہیں۔

## بلغم کی نتر بردھ کی علامتیں

} جو انتر بردھ۔ ٹھنڈی بھاری اور چکنی ہو اور بہت

خارش ہو اور کچھ درد بھی ہو تو بلغم کی انتر بردھ جانو۔

خون کے فساد کی انتر بردھ کی علامتیں] کالی ہو اور پھوڑے بہت ہوں اور خون کی انتر بردھ کی علامتیں ملیں تو اس کو خون کے فساد کی انتر بردھ کہنا چاہیئے۔

چربی کے انتر بردھ کی علامتیں] جس میں سب بلغم کی علامتیں ہوں اور نازک تاڑ کے پھل کے مانند ہو اسکو چربی کی انتر بردھ کہتے ہیں۔

پیشاب روکنے کی انتر بردھ کی علامتیں] جو کوئی پیشاب کے زور کو روکے اور راہ چلے اس کے مشک کے مانند وہ نازک فوطے بڑھیں اور ان میں درد ہو پیشاب مشکل سے اترے اس کو پیشاب روکنے کی انتر بردھ جانو۔

## آنتوں کے بڑھنے کی پیدایش علامت اور علاج

جن چیزوں سے ہوا فاسد ہو ایسی غذا کھائے اور ٹھنڈے پانی سے نہائے یا لکھانہ اور پیشاب کے زور کو روکے اور لڑائی میں رہے بوجھ اٹھاوے راہ چلے بدن کو توڑے اور کسی خوفناک کام کو کرے ان سے ہوا رک کر بدن کی چھوٹی آنتوں کے اجزاؤں کو اپنی جگہ سے گرا کر پیڑو اور رانگھ کی جڑوں میں ابھار کرے جب آدمی فوطوں کو ہاتھ سے دباوے تب وہ فوطے بول کر اپنی جگہ پر بیٹھ جاویں اور پھر کسی طرح ابھار ہو تب باہر نکل آویں اور جس شخص کے ہوا بہت جمع ہو اس کی آنتوں کا جز مل کر انتر بردھ یعنی آنتوں کے بڑھنے کو پیدا کرتا ہے یہ آنتوں کا بڑھنا ہوا کے بڑھنے کے برابر ہے اور لا علاج جانو۔

انتر بردھ کا علاج] دودھ میں ارنڈ کا تیل ڈال کر ایک مہینے تک پیے تو بادی فوطوں کا بڑھنا دور ہو۔ یا گوگل۔ ارنڈ کا تیل گائے کے پیشاب میں ملا کر پیے تو صفرا کی انتر بردھ دور ہو یا صندل سرخ۔ مہوا۔ کنول گٹہ۔ خس۔ نیج کنول کو برابر لے کر دودھ میں باریک پیس کر فوطوں پر لیپ کرے تو صفرا کے انتر بردھ جلن درد کو یہ لیپ دور کرتا ہے۔ یا زنجبیل فلفل سیاہ پیپل۔ ترپھلا۔ ان کا کاڑھا کرے اور اس میں جوا کھار۔ سیندھا نمک ڈال کر پیے تو بلغم سے فوطوں کے بڑھنے کا عارضہ دور ہو۔ یا روکھی کڑوی تونبی کا گرم گرم لیپ کرے اور ارنڈ کے پانی کا تریڑا دوے تو سب طرح کا یہ مرض دور ہو۔ بار بار جونک لگا کر

اس جگہ کا خون نکلوایا کرے تو خون کے فساد کی انتر برودھ جاوے۔ یا جلاب سے خون
کی انتر برودھ جاوے یا مصری اور شہد پانی میں ملا کر پئے تو خون کے فساد کا یہ عارضہ
دور ہو یا ٹھنڈی چیزوں کے علاج سے خون اور صفرا کی یہ بیماری جاوے یا ٹلسی
کے پتوں کو ابال کر اس کا گرم گرم لیپ کرے تو جربی کی انتر برودھ جاوے۔
گوسا اتر گیا ہو اس کا علاج } بھیڑ کا کھی کانسے کی تھالی میں مسل کر اس میں لال ملا دے
پھر اوس میں پھر تھوڑا سنگ جراحت ملا دے پھر اس کو گوسے پر ضماد کرے تو اچھا ہو جاوے۔
انڈ برودھ کا علاج } مغز کمیرہ ۵ درم۔ خراسانی بیج ۱۰ درم۔ زنجبیل ۱۵ درم۔ گاے کا دودھ
۸ تولہ پھر اس میں ثعلب مصری ۸ تولہ ملا کر ۴ درم ہر روز اکیس دن تک خوطوں پر لگاوے
تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا خوطوں کی سیون کو پسلیوں کے نیچے باریک ہتھیار سے چھید دے
تو پیشاب کی انتر برودھ جاوے۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں ہیں یا ارسنا۔ گلو۔ میتھی
بیج ارنڈ۔ مغز املتاس۔ گوکھرو۔ پٹول۔ اڑوسہ ان کا کاڑھا کر کے ارنڈ کا تیل ڈال کر پیے
تو آنتوں کا بڑھنا دور ہو۔ یا پوست ہلیلہ۔ جہائتہ۔ کشنیز یہ سب ایک تولہ لونگ پون تولہ
سونا مکھی ایک درم ان سب کے برابر مصری لے کر اور مصری کے برابر شہد ملا کر ہر روز ۲ درم
کھاوے تو خوطوں کا بڑھنا ضرور دور ہو یہ بید کا اس میں تجربہ ہے۔

## بردھن جس کو عام میں بد کہتے ہیں اس کی پیدائش اور علاج

بہت بھاری اور بلغم پیدا کرنے والی چیز کھاوے یا بھاری اور صفرا کرنے والا گوشت کھاوے
آرام و آسائش کے تفرقہ اور عورت سے مباشرت وغیرہ سے صفرا یا دمیت فاسد ہو کر لوگوں کے
پیڑو اور جانگھوں کی جڑوں میں سوجن کو لئے گانٹھ پیدا کرے اور وہ گانٹھ بخار اور درد کو پیدا
کرے اور بدن کے اعضا میں درد کرتی ہے۔ اس کو بید بردھن یا بد کہتے ہیں۔
بد کا علاج } پوست ہلیلہ۔ پیپل کلاں۔ سیندھا نمک برابر لے کر باریک پیس کر ارنڈ کے
تیل میں بھونے پھر ۲ ½ درم اس میں سے کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو یا زیرہ سفید۔ جھاؤ کا پوست
کوٹ۔ گیہوں۔ بیر کے پتے کانجی کے پانی میں باریک پیس کر بد پر لیپ کرے تو یہ عارضہ دور ہو
یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے یا اسی وقت کا مارا ہوا کوا اس کے اندر کی بیٹ لے کر اس کو کچھ گرم

کرکے بدن میں باندھے یا لیپ کرے تو اسی وقت بدا چھی ہو۔ یہ بید رس میں تحریر ہے یا
کندرو کو بھیڑ کے دودھ میں پیسکر لیپ کرے تو بدا اچھی ہو۔

## گل گنڈ۔ کنٹھ مالا۔ اپچی۔ گرنتھ۔ ارنبد وغیرہ عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

جس کے گلے میں انڈے کے مانند سخت سوجن ہو نکلے اور بڑی ہو یا چھوٹی اسکو
بید گل گنڈ روگ کہتے ہیں۔

**اس کی عموماً علامتیں** } باد اور بلغم یہ دونوں گلے میں فاسد ہوں اور گلے کے بیچ چربی کو پکڑ کر رفتہ رفتہ انڈے کے مانند اپنے نشان کو لیے پچ پکا دیتے ہیں اس کو گل گنڈ کہتے ہیں۔ وہ گل گنڈ تین قسم کا ہے۔ باد کا۔ بلغم کا۔ مید کا۔

**باد کے گل گنڈ کی علامتیں** } جس میں بہت درد ہو اور گلے کی نسیں سیاہ ہوں یا سرخ ہوں اس میں سختی ہو اور دیر میں بڑھے اور یہ پکے نہیں اور منھ کی لذت جاتی رہے اور تالو اور گلا سوکھے۔ یہ علامتیں باد کے گل گنڈ کی جانو

**بلغم کے گل گنڈ کی علامتیں** } گلے میں فوطوں کی مانند لٹکتی ہوئی سوجن ہو اور بھاری ہو اور کھجلی اس میں بہت ہو اور وہ ٹھنڈی ہو دیر میں بڑھے اور دیر میں پکے اس میں درد کم ہو اور اس کا منھ میٹھا ہو اور تالو اور گلا خشک ہو جاوے اس کو بلغم کا گل گنڈ جانو۔

**چربی کے گل گنڈ کی علامتیں** } جو گل گنڈ چکنا نازک اور زرد ہو اور اس میں کھجلی اور درد ہو گلے میں گھیا کے مانند لٹکے اس کی جڑ تھوڑی ہو اور مریض کے بدن کے موافق گھٹے اور بڑھے اور اس کا منھ چکنا ہو وہ گلے ہی میں بولے۔ یہ علامتیں ہوں تو اس کو چربی کا گل گنڈ جانو

**گل گنڈ کی لاعلاج علامتیں** جس کو مشکل سے دم آوے اور بدن کمزور ہو جاوے دم اچھے نہ نکلیں اور اس بیماری کو ہوئے ایک برس گذر گیا ہو غذا کی رغبت جاتی رہے اور بدن کمزور ہو جاوے تو وہ بیمار مر جاوے۔

## کنٹھ مالا کی علامتیں

جس کے بغل اور گلے یا کندھوں یا پیڑو اور رانوں کی جڑوں میں بیر یا آملہ کے برابر بلغم کی بہت سی گانٹھیں پڑ جاویں اس کو بید کنٹھ مالا بولتے ہیں۔

## اپچی کی بیماری کی علامتیں

جو گنڈ مالا پکا نا ہو جاوے اور اس میں یہ علامتیں ہوں کہ گانٹھیں پک کر بہنے لگیں اسکو اپچی جانو
اپچی کی لاعلاج علامتیں } پسلی میں درد ہو اور کھانسی بخار اور قے ہو یہ علامتیں ہوں تو لاعلاج ہے۔

## گرنتھ جس کو گانٹھ کہتے ہیں اس کی علامتیں

باو صفرا بلغم خون گوشت چربی اور نسوں کو خراب کریں اور گول اور اونچی سوجن لیے گانٹھ کو پیدا کرتے ہیں اس کو بید گرنتھ روگ کہتے ہیں۔ وہ گانٹھ پانچ قسم کی ہے باوکی۔ صفرا کی بلغم کی۔ چربی کی۔ نسوں کی۔

باوکی گانٹھ کی علامتیں } پہلے وہ گانٹھ جلد کو کھینچ کر بڑی ہو پھر اس میں چٹکی چلیں درد زیادہ ہو اور جب پھوٹے تو صاف خون نکلے۔

صفرا کی گانٹھ کی علامتیں } جس میں آگ سی جلے اور کھنچاؤ اور سوزش زیادہ ہو اور اُس کا سُرخ اور زرد رنگ ہو اور جو پھوٹے تو اسمیں سے بہت برا خون نکلے اس کو صفرا کی گانٹھ کہنا چاہیے۔

بلغم کی گانٹھ کی علامتیں } وہ گانٹھ ٹھنڈی ہو اور شکل اس کی مانند آرسی کے ہو درد کم اور کھجلی بہت ہو پتھر کے مانند گانٹھ ہو دیر میں بڑھے اور پھٹے پر بدرنگ ہو پیپ و خون نکلے یہ علامتیں ہوں تو بلغم کی گانٹھ جانو۔

چربی کی گانٹھ کی علامتیں } بدن کے موافق وہ گانٹھ بڑھے اور گھٹے اور چکنی اور بڑی ہو اور اس میں کھجلی چلے درد بہت ہو اور جب وہ پھوٹے تب کھل اور گھی کے مانند میل نکلے اس کو چربی کی گانٹھ جانو۔

نسوں کی گانٹھ کی علامتیں } جو گانٹھ کمزور آدمی کے محنت سے پیدا ہو اور نسوں کو سکوڑے باوکی گانٹھ کو پیدا کرے اونچی اور گول ہو اور اس میں درد ہو اور کچھ قائم ہو۔ اور اگر درد بھی نہ ہو اور گانٹھ مرم جگہ پر ہو تو ضرور لاعلاج ہے یا مشکل سے اچھی ہو۔

مرم جگہ کا بیان } رخسارہ۔ گلا۔ کندھا اور بدن کی جڑیں۔ چھاتی۔ مقعد کے قریب کی جگہ پیٹھ یہ مرم استھان کہلاتے ہیں۔

## اربد روگ کی پیدایش

جو شخص گوشت بہت کھاوے اور اناج کم اسکے باوصف بلغم فاسد ہوں اور خون اور گوشت کو بگاڑ کر اس کے بدن میں یا بدن کے ایک حصہ میں بڑی گول گانٹھ قائم ہو اور جس میں تھوڑا درد ہو اور جس کی جڑ تھوڑی دیر میں بڑھے اور نہ پکے ایسی گوشت کو بیدار بد روگ کہتے ہیں وہ دو قسم کا ہے ایک تو رکتار بد یعنی خون سے پیدا ہو دوسرا مانسار بد یعنی گوشت سے۔

**رکتار بد یعنی خون سے پیدا ہوئی اربد کی علامتیں** } اپنے آپ ہی خون فاسد ہو کر نسوں کو سکوڑ کر ان میں درد پیدا کرے اور ان کے گوشت کا پنڈا کر کے گوشت دانوں سے ڈھکے اور بڑھاوے پھر اس کو کچھ پکا کر خون سمیت ہمیشہ بہت بہاوے یہ لاعلاج ہے خون کے زائل ہونے سے یہ بدن میں اور فساد اور پانڈ روگ وغیرہ کو کرتا ہے اس کو رکتار بد کہتے ہیں۔

**گوشت سے پیدا ہوئی اربد کی علامتیں** } جس کو گھونسے وغیرہ کی ضرب سے کسی طرح کی بدن میں چوٹ لگے اس جگہ کا گوشت بگڑ کر سوجن پیدا کرے اور اس سوجن میں درد نہ ہو اور اس سوجن کا بدن کے رنگ کے مانند رنگ ہو چکنی ہو پکے نہیں پتھر کے مانند سخت اور قائم ہو اس کو مانسار بد کہتے ہیں یہ بھی لاعلاج ہے۔

**اودہ اربد کی علامتیں** } جو اربد مرم جگہ پہ پیدا ہو یا نسوں میں پیدا ہو اور چھوٹی ہو اسکو اودہ اربد بولتے ہیں۔

**جو اربد نہ پکے اس کا سبب** } یہ بلغم اور چربی کی زیادتی سے نہ پکے اور یہ لاعلاج ہے

**ان سب کا علاج** } سرسوں۔ تخم سہجنہ۔ تخم سن۔ السی۔ جو۔ مولی کے بیج ان کو برابر لے کر کھٹے مٹھے میں باریک پیس کر لیپ کرے تو گنٹھ مالا۔ گل گنڈ۔ گانٹھ۔ ان سب عارضوں کو جلد دور کرے۔ یا سرسوں۔ جل مکھی کی راکھ۔ ان دونوں کو تیل میں پیس کر لیپ کرے تو گنٹھ مالا جاوے۔ یا سنکھاہولی کو پانی میں پیس اور چھان کر صبح کے وقت پندرہ روز تک پیے اور اوپر سے گاے کا بہت سا گھی کھاوے تو یہ مرض دور ہو یا کنگی کو باریک پیس کر اس کو پختہ کدو کے پانی میں بھگو رکھے پھر اسی پانی میں اس کو باریک پیس کر چھان کر سات دن پیے تو گل گنڈ جاوے۔ یا گلو۔ پوست نیم۔ بانجھڑ۔ پوست تن۔ پیپل۔ دونوں کھرنٹی

دیودار، سب برابر لے کر ان کے کاڑھے کے رس میں تیل پکاوے پھر اس تیل کو ۵ درم
ہر روز پندرہ روز تک پیے تو گل گنڈ جاوے اس کا نام امرتا تیل ہے۔ یا جو۔ مونگ۔ پٹول
تلخ چیزیں۔ روکھا اناج کا کھانا اور قے کرنا اور فصد لینا یہ گل گنڈ کے بیمار کو مفید ہیں۔ یا
جل کمبھی۔ سیندھا نمک۔ پیپل۔ ان کو باریک پیس کر صبح کے وقت زنجبیل ڈال کر پیے تو
گنڈ مالا جاوے یا بیج برنا کے کاڑھے میں شہد ڈال کر پیے تو گنٹھ مالا جاوے یا پوست کچنار
۱۰ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ۔ پیپل ۲ تولہ۔ مرچ ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ ۱۰ تولہ۔ پوست بہیڑہ ۱۰ تولہ۔ آملہ ۱۰ تولہ
پوست برنا ۲ ½ درم سج ایک درم۔ تیزپات ایک درم۔ الائچی ایک درم ان کو باریک پیس کر ان کے
برابر صاف کیا ہوا گوگل ملا کر چار ماشہ صبح ہی پانی سے ہمیشہ کھاوے تو گل گنڈ اربد۔ گانٹھ۔
گولا۔ جذام۔ بھگندر علیحدہ علیحدہ سے بدرقوں سے دور کرتا ہے اس کا نام کچنار گوگل ہے۔ یا
بیج بائے برنگ کا کاڑھا کر کے اس میں جل بھانگرے کا رس ڈال کر انداز کے موافق تیل
ڈالے اور نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس میں
سیندور ڈال کر اس کا لیپ کرے تو گنٹھ مالا جاوے اس کا نام چکرمرد تیل ہے۔ یا چرمٹی
رگھو نگچی سفید، کا پنچانگ لے کر پانی سے باریک پیس کر انداز کے موافق اس میں تیل ڈالکر
نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس کی مالش کرے
تو گنٹھ مالا دور ہو۔ اس کا نام گنجا تیل ہے۔

اپچی کا علاج } سرسوں۔ برگ نیم اور بھلانواں کو سیاہ بکری کے پیشاب میں پیس کر لیپ
کرے تو اپچی جاوے۔ یا صندل سرخ۔ پوست ہلیلہ۔ لاکھ۔ خراسانی بچ۔ ٹکگی کو پانی میں پیس کر
اس پانی میں تیل پکاوے پھر اس کی مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو اس کا نام چندنادی تیل ہے
یا زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بائے برنگ۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ دیودار ان کو پانی سے باریک
پیس کر اس میں تیل ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی سوکھ جاوے اور تیل رہ جاوے
تب اس تیل کی ناس لے تو اپچی جاوے اس کا نام شنٹھیادی تیل ہے۔

گانٹھ کا علاج } مولی کے کھار اور سنکھ کے چورن کو پانی میں باریک پیس کر لیپ کرے
تو گانٹھ اور اربد کو دور کرتا ہے اور جا تیادگھرت آگے برن کے عارضے میں کہا ہے اس سے

گانٹھ وغیرہ سب زخم بھر جاویں۔

**اربد کا علاج** } زرد چوب۔ لودھ پٹھانی۔ پتنگ۔ دھماسہ۔ مینسل ان کو شہد میں باریک پیسکر لیپ کرے تو چربی کی اربد دور ہو۔ یا مولی کا کھار۔ زرد چوب اور سنکھ کے چورن کو پانی میں باریک پیس کر لیپ کرے تو یہ عارضہ جاوے یا کوٹ۔ کھاری نمک برگد کے دودھ میں باریک پیس کر لیپ کرے اور اوپر برگد کے پتے سات روز باندھے تو اربد دور ہو یا تخم سہجنہ بیج سہجنہ۔ سرسوں۔ برگ تلسی۔ جو۔ پوست کنیر اندر جو برابر لے اور مٹھے سے باریک پیس کر لیپ کرے تو یہ بیماری جاوے۔ یہ سب بھاؤ پرکاش میں تحریر ہیں۔ یا بیج سرخ ارنڈ اور بیج چیلہ کو چاول کے پانی میں پیس کر لیپ کرے تو گنٹھ مالا جاوے یا بیج سمھالو کو پانی میں پیس کر لیپ کرے تو گنٹھ مالا جاوے۔ یا سرسوں۔ سور کا غلیظ ان کو برابر لے کر باریک پیس کر روغن سیاہ ملا کر کسی صاف برتن میں رکھے پھر لیپ کرے تو گنٹھ مالا جاوے۔ یہ سب بید رہس میں تحریر ہے۔

## شلیپد روگ یعنی پیل پاؤں کی پیدائش علامت اور علاج

جس کے پیڑو اور جانگھوں کی جڑوں میں بہت سوجن ہو اور بیٹھنے میں درد بہت کرے اور وہ درد تپ کو پیدا کرے پھر وہ سوجن اس جگہ سے بڑھ کر بتدریج پاؤں تک آوے اس کو بید شلیپد کہتے ہیں اور اکثر حاذق طبیب اگر ہاتھ۔ کان۔ آنکھ۔ لب اور ناک میں سوجن ہو اُسے بھی شلیپد کہتے ہیں۔ یہ عارضہ چار قسم کا ہے۔ باو کا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات یعنی تینوں خلطوں کا۔

**باد کے شلیپد کی علامتیں** } سیاہ اور روکھا ہو کر پھٹ جاوے اور اس میں بہت درد اور بخار ہو۔

**صفرا کے شلیپد کی علامتیں** } جس کا رنگ زرد ہو اور سوزش اور بخار کو لیے ہو اور چھونے میں ملائم معلوم ہو اس کو صفرا کا شلیپد جانو۔

**بلغم کے شلیپد کی علامتیں** } چکنا زرد ہو اور ایک ہی جگہ رہے اور سفیدی لیے ہو تو بلغم کا شلیپد جانو یہ تینوں شلیپد بلغم کی زیادتی سے پیدا ہوتے ہیں کیونکہ بلغم کے بغیر

وزن اور بڑاپن نہیں ہوتا۔
سنپات یعنی تینوں خلطوں کی شلیپد کی علامتیں} جس شلیپد میں بہت سے چھید
ہوں اور چٹکنے لگے اور بانبی کی طرح ہو وہ شلیپد سنپات کا جانو۔ اور یہ لاعلاج ہے۔
شلیپد کا عام علاج} اس بیمار کو فاقہ کرا دے یا لیپ کرا دے یا پسینا لوا دے یا خون
نکلوا دے اور جلاب دے اور گرم چیزیں کھانے کو دے یہ سب مفید ہیں۔ یا سرسوں۔
بیج سہجنہ۔ دیودار۔ زنجبیل کو گائے کے پیشاب میں باریک پیس کر لیپ کرے تو عارضہ
دور ہو۔ یا بیج سانٹھی۔ زنجبیل۔ سرسوں۔ ان کو کانجی میں پیسکر لیپ کرے تو عارضہ دور
ہو یا بیج دھتورہ۔ بیج ارنڈ۔ بیج سمھالو۔ بیج سانٹھی۔ بیج سہجنہ اور سرسوں کو پانی میں پیسکر
لیپ کرے تو شلیپد جاوے۔ یا سہدنی کو تال پھل کے رس میں پیسکر لیپ کرے تو یہ
عارضہ دور ہو یا ساکھوٹک (اخروٹ) درخت کے پوست کے کاڑھے میں گائے
کا پیشاب ڈال کر پیے تو شلیپد جاوے یا زرد چوب اور قند سیاہ دونوں کو برابر لے کر
باریک پیس کر گائے کے پیشاب سے پیے تو یہ بیماری جاوے اور جذام سوزش وغیرہ کو
بھی دور کرتا ہے۔ یا بیج سانٹھی۔ ترپھلا اور پیپل کو برابر لے کر باریک پیسکر ۲½ درم شہد سے
کھاوے تو بہت دنوں کا بھی شلیپد دور ہو یا ہلیلہ کلاں کے چورن میں روغن ارنڈ ملا کر
اور گائے کا پیشاب ڈال کر پندرہ روز پیے تو یہ عارضہ دور ہو اور یہ سب علاج بھاؤپرکاش
میں تجربہ ہیں۔ یا بھدائرہ پیپل۔ زنجبیل۔ کالی مرچ اور باے برنگ کو پانی میں پیسکر انداز
سے تیل ملا کر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اتارلے
پھر اس کی مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو یا دھتورے کے بیجوں کو ایک سے بیس تک
بڑھا کر کھاوے اس کے اوپر ٹھنڈا پانی پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یہ سب بھاؤپرکاش میں لکھے
ہیں یا مجیٹھ۔ مہوا۔ راسنا۔ اور بیج جل سانٹھی ان کو کانجی میں باریک پیسکر لیپ کرے تو صفرا کا
عارضہ دور ہو۔ یا انگوٹھے کی اوپر کی نسوں کا خون نکلوا دے تو صفرا کی یہ بیماری دور ہو یا
بیج کسونذی ۲½ درم گائے کے گھی کے ساتھ پیے تو شلیپد جاوے۔ یا پیپل۔ ترپھلا۔
دیودار کو باریک پیسکر ۲½ درم ہر روز کانجی کے پانی سے کھاوے تو یہ بیماری بلغمی

باد کی بیماری پھیپا وغیرہ ان عارضوں کو دور کرکے اشتہا بہت بڑھاتا ہے اس کا نام پیپلادچورن ہے یہ برند میں لکھا ہے۔

## بدردھ کی پیدایش علامت اور علاج

جو ہڈیوں میں باد صفرا اور بلغم رہتے ہیں وہ بدن کی جلد خون گوشت چربی بگاڑکر رفتہ رفتہ آدمی کے خوفناک سوجن پیدا کرتے ہیں وہ سوجن گول ہو اور درد کو لیے ہو اور بہت گہری اور بہت بڑی ہو یہ جس میں علامتیں ہوں اس کو بدبدردھ کہتے ہیں یہ عارضہ چھ قسم کا ہے باد کا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات کا۔ چوٹ لگنے کا۔ خون کا۔

**باد کی بدردھ کی علامتیں** } جو سوجن کالی یا سرخ ہو ایک لحظہ میں تو تھوڑی ہو اور وہ اٹھتے ہی پکنے لگے۔ یہ علامتیں ہوں تو باد کی بدردھ کہنا چاہیئے۔

**صفرا کی بدردھ کی علامتیں** } جو سوجن پکنے پر گولر کے پھل کے مانند ہو اور سیاہ ہو اور سوزش اور بخار لیے ہو اور جلدی پک جاوے یہ علامتیں ہوں تو صفرا کی بدردھ کہنا چاہیئے۔

**بلغم کی بدردھ کی علامتیں** } زرد رنگ اور ٹھنڈی اور چکنی ہو اور اس میں درد بہت کم ہو بہت دنوں میں پکے اس کو بلغم کی بدردھ جانو۔

**سنپات کی بدردھ کی علامتیں** } جس سوجن میں طرح طرح کے رنگ ہوں اور وہ سوجن گلے کی گھانٹی کے نزدیک اور ناہموار ہو کبھی تو گھٹے اور کبھی بڑھے اور کبھی جلد اور کبھی دیر سے پکے تو سنپات کی بدردھ جانو۔

**ضرب لگنے کی بدردھ کی علامتیں** } جس جگہ چوٹ لگے وہاں کی ہوا صفرا سے مل کر خون کو بگاڑے پھر اُس جگہ سوجن کو پیدا کرے اور بخار۔ پیاس۔ جلن ہو اور اس بدردھ میں صفرا کی بھی علامتیں ملی ہوں اُس کو چوٹ لگنے کی بدردھ جانو۔

**خون کی بدردھ کی علامتیں** } سوجن سیاہ ہو اور اس میں بہت سے پھوڑے ہوں اور درد اور جلن ہو اور بخار بھی ہو اور صفرا کی بدردھ کی علامتیں ملی ہوں اس کو خون کی بدردھ جاننا چاہیئے۔

**یا علاج اور لاعلاج اندر بدردھ کی علامتیں** } علیحدہ علیحدہ یا ملے ہوئے باد صفرا

بلغم یہ بدپرہیزی سے بگڑ کر بدن میں ایک گانٹھ گولے کے مانند یا بانبی کے مانند اونچی پیدا کرتے ہیں اس کو بدھانتر بردھ کہتے ہیں وہ انتر بدردھ دس قسم کی ہے۔ مقعد میں۔ پیڑو کے منھ میں۔ ناف میں۔ کوکھ میں۔ پیڑو اور جانگھ کے جوڑ میں اور چھاتی میں اور پیاس کی بھیا میں۔ سینہ میں۔ ناف کی داہنی طرف۔ پیاس کی جگہ میں۔

**مقعد وغیرہ کی بدردھ کی علامتیں}** مقعد میں بدردھ ہو تو ریاح بخوبی تمام صادر نہ ہو یا ریح رک جاوے اور پیڑو کے منھ میں بدردھ ہو تو اس کے موتر کرچھر کا عارضہ ہو ناف میں بدردھ ہو تو اس کو ہچکی بہت آویں اور پیٹ میں اپھارہ بہت رہے کوکھ میں بدردھ ہو تو اس جگہ باد بگڑی ہو پیڑو اور جانگھ کے جوڑ میں بدردھ ہو تو کمر میں درد بہت ہو سینہ اور پیاس کی جگہ کے درمیان میں بدردھ ہو تو پسلیاں سکڑ جاویں اور اس جگہ درد زیادہ ہو بھیا میں بدردھ ہو تو دم نہ آوے سینہ میں بدردھ ہو تو سب اعضا میں درد ہو اور سب اعضا رک جاویں اور کھانسی ہو اور ناف میں داہنی طرف بدردھ ہو تو دمہ کا عارضہ ہو اور پیاس کی جگہ بدردھ ہو تو پانی بہت پیے۔

**لاعلاج بدردھ کی علامتیں}** ناف کے اوپر جو بدردھ پک کر پھوٹے اس کا پیپ اوپر کو جاتا ہے اور ناف کے نیچے کا جو بدردھ پک کر پھوٹے اس کی پیپ نیچے کو جاوے جس مریض کے پیپ نیچے کو بہے وہ زندہ نہیں رہے گا اور جس بیمار کا پیپ پھوٹ کر اوپر کو جاوے وہ مریض اچھا ہو جاتا ہے۔ ناف سینہ اور پیڑو میں بدردھ ہو وہ اچھی نہیں اور جگہ میں ہو تو وہ اچھی ہو اور اگر بدردھ کچی یا پکی یا جل گئی ہو اس کو سوجن کی طرح دیکھ لینا۔

**اندر کی بدردھ کی لاعلاج علامتیں}** اپھارہ۔ قے۔ ہچکی اور پیاس بہت ہو اور درد زیادہ پیدا کرے۔ یہ علامتیں ہوں تو وہ بیمار مر جاوے۔

**وہ بدردھ جو مشکل سے اچھی ہو اس کی علامتیں}** بدردھ کچی ہو اور باد کی ہو اور بڑی ہو یا چھوٹی ہو یا مرم جگہوں میں ہوں تو مشکل سے اچھی ہو اور جو بدردھ سنپات کی ہو اور چھاتی ناف اور پیڑو میں ہو یا وہ مٹھی کے برابر ہو تو لاعلاج ہے اور مٹھی کے برابر گوشت اور خون کا گولا بھی ہوتا ہے وہ بدردھ تو پک جاتی ہے گولا نہیں پکتا یہی اس میں فرق ہے۔

بدردھ کا علاج ؛ سب بدردھ میں جونک لگاوے اور اسکا خون نکلواوے تو اچھی ہو۔ جلاب سے صفرا کی بدردھ جاوے یا بدردھ پکی نہ ہو تو اس کا سوجن کا سا علاج کرے یا ارنڈ کی جڑ کا کاڑھا کر کے اس میں تیل یا گھی پکا کر اس کا گرم گرم سینک کرے تو بادی بدردھ جاوے یا جو گیہوں اور مونگ کا چورن گھی سے پکا کر لیپ کرے تو بادی بدردھ بغیر پکی بھی اچھی ہو۔ یا اسگندھ۔ خس۔ مہوہ۔ سرخ صندل کو دودھ سے باریک پیس کر اس میں گھی ملا کر گرم گرم لیپ کرے تو صفرا کی بدردھ دور ہو۔ یا اینٹ کی ریت اور لوہے کا میل اور گوبران کو باریک پیس کر گائے کے پیشاب میں ملا کر اس کا گرم گرم سینک کرے یا لیپ کرے تو بلغم کی بدردھ دور ہو۔ یا سمول کے کاڑھے میں تیل یا گھی ڈال کر اس کا تریڑا دے تو بدردھ کے زخم کی سوجن جاوے اور اس کا درد بھی دور ہو۔ یا صندل سرخ۔ مجیٹھ۔ زرد چوب۔ مہوہ۔ گیرو کو دودھ میں سجا کر لیپ کرے تو خون اور ضرب کی بدردھ دور ہو۔ اسی طرح اگر ذکور پیال کاڑھے کو پیے تو معدہ کی بدردھ جاوے۔ یا زیرہ سیاہ۔ بیج اندرائن ترئی کا پھل۔ سفید پھر چٹے کی جڑ۔ بیج برنا۔ ان کو پانی میں اوٹا کر پیے تو انتر بردھ جاوے یا بیج سہجنہ کا رس شہد ملا کر پیے تو انتر بردھ یعنی آنتوں کا بڑھنا دور ہو۔ یا بیج سہجنہ کے کاڑھے میں بھنی ہوئی ہینگ اور سیندھا نمک ڈال کر صبح کے وقت پیے تو آنتوں کا بڑھنا جاوے یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

## برن شوتھ روگ یعنی جراحت کی پیدائش علامت اور علاج

یہ عارضہ چھ قسم کا ہے۔ بادکا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات یعنی تینوں خلطوں کا۔ خون کے بگڑنے کا۔ اور کسی طرح لکڑی وغیرہ سے چوٹ لگنے کا ان سببوں سے پہلے زخم ہوں پھر زخم میں شوتھ یعنی ورم ہو۔

برن شوتھ کی علامتیں ؛ باد کا زخم بخوبی تمام نہ پکے صفرا کا جلد پک جاوے۔ بلغم کا دیر سے پکے اور خون اور چوٹ لگنے کا بھی بہت جلد پکے۔

کچے برن شوتھ کی علامتیں ؛ جس برن شوتھ میں گرمی اور سوجن کم ہو اور کڑا ہو اور اسکے بدن کی جلد کے موافق رنگ ہو اور درد بھی کم ہو یہ علامتیں ہوں تو برن شوتھ کچا جانو۔

**پکے ہوئے برن شوتھ کی علامتیں** } سوجن آگ کی طرح جلے اور کھار کی طرح پکے اور چیونٹی اور چھری کی طرح کاٹے اور ڈنڈے کی طرح مارے اور ہاتھ کے چھونے سے درد ہو گویا سوئی سے چھدا ہوا ہے اس میں سوزش بہت ہو انگلی کے دبانے سے درد ہو اور کسی وقت آرام مطلق نہ ہو اور اس میں بچھو کے کاٹنے کا سا درد ہو اور یہ سوجن گاڑھی ہو اور کسی تدبیر سے نہ پھوٹے اور اس سوجن میں بخار پیاس اور کھانے سے نفرت ہو یہ علامتیں ہوں تو سوجن پکی ہوئی جانو۔

**برن شوتھ پک گیا ہو اس کی علامتیں** } جس برن شوتھ میں درد نہ ہو اور سرخی لیے ہو بہت اونچا نہ ہو اور اس کی سوجن میں تہ پڑ جاویں اور درد ہو اور خارش معلوم ہو سب فساد جاتے رہیں پردہ سوجن نہ جاوے جلد پھٹنے لگے اور اسمیں انگلی لگنے سے درد ہو اور پیپ نکلے یہ علامتیں ہوں تو جانو کہ برن شوتھ پک گیا ہے اس میں بھی ہوا بغیر درد نہیں۔ صفرا بغیر پکتا نہیں۔ بلغم بغیر پیپ نہیں اس لیے پکنے کے وقت یہ تینوں ہوتے ہیں۔

**جراحتوں کی پختگی کے لیے اور بھی رائے ہے** } اس کے علاج کرنے میں دیر کرے تو صفرا بڑھ کر بلغم کو لے اور خون پکاوے وہ خون پکا ہوا پیپ پیدا کرے۔ پیپ کو نہ نکالے تو یہ مرض پیدا ہو اس کے لیے ایک مثال لکھتے ہیں کہ جیسے تنکوں کے مجموعہ کو جو ہوا سے متحرک ہوں آگ جلا ڈالتی ہے ویسے ہی اس کی پیپ نہ نکالے تو اسکے بدن کے گوشت اور نسوں کو یہ پیپ کھا جاتا ہے۔

## کچے پکے کے جاننے کے لیے بید کی ہوشیاری کی صفتیں

جو پکے اور کچے ہوئے زخم کو جانے وہ بید ہے اور جو نہ جانے وہ بید نہیں وہ چور کا کام کرنے والا چور ہے اور جو بید پھوڑے کو یا زخم کو کچا پھاڑے اور پکے کو نہ پھاڑے اور جس کو کچے اور پکے کا علم نہ ہو اس کو چنڈال جانو۔ یہ مادھوی سے لکھا ہے۔

## زخم کے روگ کی پیدائش علامت اور علاج

یہ زخم آٹھ قسم کے ہیں۔ بادی صفرا اور بلغم کے فسادوں کا ہتھیار کے لگنے کا۔ باد صفرا کا بلغم کا۔ خون کا۔ باد صفرا کا۔ باد بلغم کا۔ بلغم صفرا۔ سنپات یعنی تینوں خلطوں کا۔

بادی زخم کی علامتیں} زخم قائم اور سخت ہو آہستہ آہستہ پیپ بہے درد بہت ہو زیادہ بھڑکے سیاہ ہو۔ یہ علامتیں ہوں تو اسکو بادکا زخم جانو۔

صفرا کے زخم کی علامتیں} پیاس غفلت اور بخار ہو اور تری اور سوزش اور درد ہو پھٹے تو بدبو دے پیپ نکلے۔ یہ علامتیں ہوں تو اس کو صفرا کا زخم کہنا چاہیئے۔

بلغم کے زخم کی علامتیں} جس میں زیادہ سستی اور بھاری پن اور چکناپن ہو اور جس میں درد کم ہو زرد ہو دیر سے پکے ان علامتوں سے بلغم کا زخم جانو۔

خون کے زخم کی علامتیں} زخم سرخ ہو اس میں خون بہت نکلے جس زخم میں بادی صفرا کی علامتیں ہوں تو اسے بادصفرا کا کہنا چاہیے جس میں ہوا بلغم کی علامتیں ہوں اسکو بادبلغم کا کہو جس میں بلغم صفرا کی علامتیں ہوں اس کو بلغم صفرا کا کہیئے اور جس میں سب علامتیں ملی ہوں اس کو سنپات کا جانو۔

صاف ہوئے زخم کی علامتیں} زبان کے نیچے کے پیندے کے مانند رنگ ہو اور نہایت نازک اور صاف اور چکنا ہو درد نہ ہو اور اس کی حالت اچھی ہو اور اس میں سے پیپ وغیرہ نہ نکلے تب جانو کہ زخم صاف ہوا۔

فساد کرنے والے زخم کی علامتیں} جس میں سے پیپ اور خون بدبو لیے نکلا کرے اور سوجن ہو اور قائم رہے اس کو برا زخم جانو۔

انکرت شدہ برن کی علامتیں} جو زخم زرد ہو یا بدرنگ ہو اور پیپ وغیرہ اور دانوں میں سے نکلنے لگے اس کو انکرت شدہ برن جانو۔

اچھی طرح زخم بھر آتا ہو اس کی علامتیں} جس زخم میں دانے اچھی طرح نکلیں اور درد کانٹھ نہ ہو اور سوجن ہو اس کو اچھی طرح بھرا زخم جانو۔

زخم کے باعلاج ہونے کی علامتیں} وہ زخم مرم جگہوں میں نہ ہو۔ ور جلد اور گوشت میں ہو اور بیمار جوان اور ہوشیار ہو اور پرہیز کرے اور سردی میں ہوا ہو تو باعلاج ہے۔ بادی صفرا بلغم کا تو زخم ہو اور چربی اور ہڈی کی مینگی اور سر کے مغز کے مانند تو اچھا ہو اور ہتھیار وغیرہ کی ضرب کے زخموں میں سے بھی جو مواد چربی اور سر کے میل کے مانند نکلے تو اچھا ہو۔ کوڑھی اور

زہر کے کھانے والے اور مدھو پرمیہہ (جریان) والے عضووں کو مشکل سے اچھا ہو

بد زخم کی لاعلاج علامتیں} جس زخم میں بہت جلن ہو اور زخم باہر سے ٹھنڈا ہو اور اس شخص کا گوشت اور خون سوکھ گیا ہو اور دمہ کھانسی نفرت وغیرہ ہوں اور وہ بیمار بوڑھا ہو اس زخم میں سے پیپ نکلا کرے مرم جگہوں میں ہو تو ایسا زخم اچھا نہ ہو بید اپنی مشہوری چاہے تو علاج نہ کرے۔

## آگنتک برن یعنی تلوار وغیرہ ہتھیار کی ضرب سے جو گھاؤ ہو اس کی پیدائش اور علامتیں

تلوار۔ سیل۔ تیز چھری۔ گولی۔ تیر۔ کلھاڑا وغیرہ کسی ہتھیار کے کسی عضو میں لگنے سے طرح طرح کے زخم ہوتے ہیں وہ چھ قسم کے ہیں۔ چھن[۱]۔ بھن[۲]۔ بدھ[۳]۔ چھت[۴]۔ پچت[۵]۔ گھرشٹ[۶]۔

چھن زخم کی علامتیں} جو شخص تلوار وغیرہ ہتھیار سے ٹیڑھا کٹا ہو اور گھاؤ بڑا ہو اور آدمی کے بدن کو زمین پر ڈال دے اس کو بید چھن زخم کہتے ہیں۔

بھن زخم کی علامتیں} جس کو برچھی۔ سیل۔ چھری اور تلوار وغیرہ کی ضرب لگی ہو اُسکا کوٹھا کسی طرح کٹ جائے اس کٹے ہوئے کوٹھے سے خون چلے تب خون سے پیٹ بھر جاوے تب بخار اور سوزش کو پیدا کرتا ہے۔ پھر وہ خون۔ آلت۔ مقعد۔ منہ۔ ناک کے ذریعہ سے نکلے اور بیہوشی۔ دمہ۔ پیاس۔ اپھارہ۔ نفرت کو پیدا کرے اور پاخانہ و پیشاب رک جاوے پسینہ آوے آنکھیں سرخ ہو جائیں منہ میں سے خون اور بدن میں سے بھی بدبو آوے سینہ اور پسلی میں درد ہو۔ جس میں یہ علامتیں ہوں اس کو بھن زخم کہنا چاہیئے۔

بدھ زخم کی علامتیں} جس شخص کے اندر ہتھیار کی نوک لگے اور اس کا بدن کٹ جاوے اس کو بدھ زخم کہتے ہیں۔

جس زخم میں تیر وغیرہ رہ گئے ہوں اس کی علامتیں} جو گھاؤ ورم سمیت سیاہ ہو اور اس میں پھنسیاں ہوں اور اس کے گھاؤ کا گوشت بلبلے کے مانند اونچا ہو اور اس میں درد ہو اس گھاؤ میں ہتھیار جانو۔

معدہ میں تیر رہ گیا ہو اس کی علامتیں} بدن کی ساتوں جلد اور بدن کی نسوں کو طے کر کے ان نسوں کو پھاڑ ڈالے اور معدہ میں جو تیر رہا ہے وہ اپھار کو کرے اور زخم کے منہ میں

غذا اور پاگکانہ اور پیشاب کو لے آوے تب جانو کہ اسکے معدہ میں تیر ہے۔

**لادوا خون کی علامتیں** } معدہ میں رہنے والا خون زرد ہو کر بدن کو زرد کرے ہاتھ پاؤں منہ ٹھنڈے ہوں اور اس کی ناک کا دم ٹھنڈا چلے آنکھیں سرخ ہوں ان علامتوں سے یہ خون لا دوا ہے۔

**چھت برن کی علامتیں** } جس میں ات چھن ات بھن کی علامتیں نہ ملیں وہ دونوں کی علامتیں ملی ہوں وہ زخم بکھم ہے

**پچھت برن کی علامتیں** } جو عضو مگدر۔ اور دروازے وغیرہ کسی بھاری چیز سے کچل جاوے اور ہڈیوں میں زخم ہو جاوے اسکو پچھت کہنا چاہیئے۔

**گھرشٹ برن کی علامتیں** } جس کے اینٹ پتھر دیوار وغیرہ کی رگڑ سے بدن کا چمڑا گھس جاوے اور بدن دودہ سا ہو جاوے اور اسمیں سے پیپ نکلا کرے اور جلن ہو اُس کو گھرشٹ برن جاننا چاہیئے۔

## جس کے گوشت نس اور مرم جگہوں میں ضرب لگی ہو اس کی عموماً علامتیں

مدہوشی اور بکواد ہو گر پڑے غفلت ہو ہوش جاتے رہیں نفرت اور سوزش ہو عضو کمزور پڑ جاویں درد زیادہ ہو اور گوشت کے پانی کے مانند اسکا خون ہو اور حواس خمسہ گندہ ہوں اور پیچھے جو پانچ مرم جگہیں ہیں ان میں ضرب لگے

## مرم جگہ عضو ہڈی وغیرہ جو زخم چھد گئے ہوں ان کی علیحدہ علیحدہ علامتیں

اندر کے وھنکہ اور سارں کی بیر ہوتی کے مانند جسم میں سے خون نکلے اس کو چھت زخم کہنا چاہیئے یہ گھاؤ باد کے سبب تعداد عارضوں کو پیدا کرتا ہے اور تیر تلوار وغیرہ ہتھیار سے نسیں چھد جاویں اس سے زخم پیدا ہو اس سے بدن کبڑا ہو جاوے ہر ایک عضو میں درد ہو چلا نہ جاوے اور عرصہ کے بعد اس میں انگور آوے تب جاننا کہ نس چھد جانے کا زخم ہے جس زخم میں بہت سوجن ہو طاقت زائل ہو جاوے اور اعضا میں گھاؤ نہ لگے ہوں تو اعضا کی حرکت بند ہو جاوے اور اس میں درد ہو اور رات دن آرام نہ پاوے اس کی ہڈی میں ہتھیار کی ضرب سے پیدا ہوا زخم جانو اور مرم جگہوں پر چوٹ لگنے سے زخم ہوں

اس سے بدن کا رنگ بھی زرد ہو اور زخم چھونے کی برداشت نہ ہو۔

**زخم کے سولہ فساد** } بسرپ روگ۔ بجھا گمات۔ سر نہ گھومے۔ اپتان۔ جبریان۔ خفقان۔ زخم میں درد۔ بخار۔ پیاس۔ کندھا پیچھے کو نہ جھکے۔ کھانسی۔ قے۔ اسہال۔ ہچکی۔ دمہ۔ رعشہ وغیرہ سولہ فساد ہیں۔

## اگن وگدھ یعنی آگ سے جلے ہوئے کی پیدائش اور علامتیں

پہلے اگن وگدھ دو قسم کا ہے ایک تو تیل وغیرہ سے جلا ہو دوسرا وہ ہے آگ وغیرہ سے جلا ہوا۔ وہ اگن وگدھ چار قسم کا ہے۔ پلشٹ۔ درو گدھ۔ سمیک وگدھ۔ ات وگدھ

**پلشٹ وگدھ کی علامتیں** } آگ سے جل کر اور ہی قسم کی رنگت ہو جائے اس کو پلشٹ کہنا لازم ہے۔

**درو گدھ کی علامتیں** } جس میں سوزش اور درد ہو اور پھوڑے ہو جاویں اور بہت دنوں میں مٹیں اس کو درو گدھ جانو۔

**سمیک وگدھ کی علامتیں** } جس کے بدن کا تانبے کا سا رنگ ہو جاوے اور وہ بڑا ہو اس میں سوزش اور درد ہو اور نہ پھیلے اس کو سمیک وگدھ کہنا چاہیے۔

**ات وگدھ کی علامتیں** } جس کی جلد اور گوشت سب جل جاویں اور ان سے بدن علیحدہ ہو جاوے اور نسیں الگ ہوں یہ سب جل جاویں اور ان میں درد ہو اور سوزش۔ بخار۔ پیاس۔ بیہوشی ہو اور جس میں انگور دیر سے آوے رنگت اور ہو جائے اس کو ات وگدھ جانو۔

**ان فسادوں سے جو زخم پیدا ہوا اس کا علاج** } اس کے علاج گیارہ قسم کے ہیں وہ ترتیب سے لکھے جاتے ہیں اور سشرت اور چرک میں زخم کے علاج ساٹھ قسم کے ہیں لیپ کرے دوائیوں کے پانی سے گرم گرم تریڑا دے اور بانس کی لکڑی سے انگوٹھا مسل کر اس کے پسینا لوا دے۔ کسی طرح خون نکلوا دے۔ دواؤں سے پٹی باندھ کر اس کے پسینا لوا دے اسے پکا دے۔ ہتھیار وغیرہ سے چیر دے زخم کو انگوٹھے سے دبا کر اس کا پیپ نکالنا۔ زخم کا صاف کرنا اور اس میں انگور لانا۔ جلد کے موافق کر دینا۔

**بادی کی سوجن کے دور کرنے کا لیپ** } بیج بجورہ۔ بانچھڑ۔ دیودار۔ زنجبیل۔ راسنا۔ ارلو یہ

سب برابر لے کران کو پانی سے باریک پیس کر گرم گرم لیپ کرے تو وہ سوجن دور ہو۔

**صفرا کی سوجن کا لیپ}** کھوا۔ سرخ صندل۔ دوب۔ آملہ۔ بیخ کمل۔ خس۔ نیتر بالا پدمالکھ یہ سب برابر لے کر پانی سے باریک پیسکر ٹھنڈا لیپ کرے تو صفرا کی سوجن دور ہو۔ یا برگد۔ گولر۔ پیپل۔ پاکر اور بیخ بید کا پوست لے کر پانی سے باریک پیس کران دواؤں سے دسواں حصہ گھی ملا کر لیپ کرے تو صفرا کی سوجن دور ہو۔

**بلغم کی سوجن کا لیپ}** اجموڈ۔ بادچی۔ میڑھا سنگی۔ مجیٹھ۔ رال۔ اسگندھ۔ چھتاور کو پانی میں پیسکر گرم گرم لیپ کرے تو بلغم کی سوجن دور ہو۔ یا پیپل۔ پرانی خس۔ پوست سہجنہ۔ ریت۔ پوست ہلیلہ ان کو گائے کے پیشاب میں باریک پیسکر گرم گرم لیپ کرے تو بلغم کی سوجن دور ہو اور رات کو لیپ کرنا چاہیے نیچے لکھی ہوئی دواؤں سے گرم گرم تڑیڑا دے اسی ترتیب سے لکھتے ہیں۔

پوست ہلیلہ کو اوٹا کر اس کا گرم گرم اس سوجن کی سوزش پر تڑیڑا دے تو جلن جلد دور ہو یا باد کو دور کرنے والی دوا کے کاڑھے سے پانی کا اس پر تڑیڑا دے یا تیل کا تڑیڑا دے یا گوشت کے پانی کا تڑیڑا دے یا گرم گرم گھی کا یا گرم گرم کانجی کا تڑیڑا دے تو باد کی سوجن دور ہو۔

**صفرا کی سوجن کے دور کرنے کا تڑیڑا}** ٹھنڈی دواؤں کے کاڑھے کا تڑیڑا دے اور دودھ گھی۔ سانٹھی کے رس کے تڑیڑوں سے صفرا کی سوجن جاوے۔

**بلغم کی سوجن کا تڑیڑا}** بلغم کو دور کرنے والی دواؤں کا گرم گرم تڑیڑا دے تو بلغم کی سوجن دور ہو خون صفرا اور سوجن کا علاج ایک ہی ہے اور زخم کی سوجن کو انگوٹھے وغیرہ سے مسل کر پسینا لوادے جو زخم سخت ہو اسے انگوٹھے یا بانس کی لکڑی صاف سے آہستہ آہستہ سلوادے تو وہ ڈھیلا پڑ کر اچھا ہو جاوے اور جس کی رنگت اودے سے اودی ہو جائے سیاہ ہو درد بہت ہو ایسے زخم کی سوجن کے یا کسی زہریلے جانور کے کاٹنے کی سوجن کے جونک لگا کر اس کا خون نکلوادے یا پچھنا دلوا کر خون نکلوائے۔ یہ ایک ہی علاج سب کے برابر ہے۔

**کچے زخم کے پکانے کی دوا}** دھبول۔ کھرٹی۔ مدانا۔ اسگندھ۔ کھمپ۔ بیخ ارنڈ۔ یا اس کا پھل۔ نرگندی۔ سانٹھی۔ سہجنہ۔ پیپل۔ سیندھا نمک۔ زنجبیل۔ تخم سن۔ تخم کپاس۔ السی۔ کلتھ تل۔ جو۔ سرسوں۔ تخم ترب۔ سونف۔ برگ نیم۔ برگ تنبول۔ برگ گلاب وغیرہ گرم گرم کر کے اور

اور باریک پیس کر باندھے یا ان کے کاڑھے کا تکمید دے تو بادکے زخم کی سوجن جاوے۔

**زخم کے ورم دور کرنے کا لیپ**} بیج سانٹھی۔ دیودار۔ زرد چوب۔ زنجبیل۔ پوست سہجنہ اور سرسوں کو کھٹائی سے باریک پیس کر گرم گرم لیپ کرے تو سب طرح کے ورن شوتھ دور ہوں۔

**زخم کے پکانے کی ترکیب**} زخم لیپ وغیرہ سے نہ پکے تو بیج سن اور سہجنہ کا پھل اور تل اور سرسوں اور السی جو۔ گیہوں۔ برگ نیم کو سجا کر زخم میں باندھے تو زخم پک جاوے۔

**پکے ہوئے زخم میں چیر دینے کی ترکیب**} جس زخم میں پیپ پڑ گئی ہو اس کو ہوشیار بید نشتر سے چیر دلوا کر اس کا پیپ نکلوا ڈالے پھر مرہم وغیرہ لگا دے تو زخم اچھا ہو اور اتنے لوگ چیرا نہ لگاویں لڑکا اور بوڑھا کہ جس کو چیرنے کی برداشت نہ ہو کمزور آدمی کے خوف زدہ کے۔ عورت کے مرم جگہوں میں ان کو کبھی چیرا نہ دے ان میں دوا سے پھوڑ کر اس کی پیپ نکلوا کر اچھا کرنا چاہیے۔

**دنبل کے توڑنے والی دوائیں**} بیج تگج۔ چترک۔ بیج بھلاگوٹہ۔ بھلانواں۔ کبوتر کی بیٹ۔ گدھ کی بیٹ۔ ان میں سے کسی کا لیپ کرے تو زخم آپ ہی پھوٹے۔ اور پیپ نکل کر اچھا ہو۔ یا کھاری نمک۔ جوا کھار۔ سجی۔ آندھی جھاڑے کا کھار۔ ان میں سے کسی کا لیپ کرے تو زخم کا پیپ نکل جاوے یا زخم کڑا ہو تو ہاتھی دانت کو پانی میں گھس کر اس کا قطرہ زخم پر رکھے تو سوجن دور ہو اور اس کا پیپ نکل جاوے۔

**قاعدہ**} جس میں پیپ پڑ گیا ہو اور مرم جگہوں میں ہو ایسے زخم کو چیرا نہ دینا چاہیے اور نیچے لکھی ہوئی دوا لگا کر اس کا پیپ نکال ڈالے تو وہ زخم اچھا ہو۔ دوا یہ ہے۔ جو۔ گیہوں ماش کو باریک پیس کر پانی میں گرم کرے اور زخم کے منہ میں سے پیپ نکال ڈالے پھر اس کے اوپر مرہم وغیرہ لگا دے تو زخم اچھا ہو۔

**زخموں کے صاف کرنے کا طریقہ**} جو زخم کچا ہو تو برگ پٹول یا برگ نیم کو سجا کر ان کے پانی سے زخم کو دھووے تو زخم اچھا ہو یا دھول کے کاڑھے سے زخم کو دھووے تو باد کا زخم اچھا ہو یا پوست گولر کے کاڑھے سے زخم دھووے تو زخم اچھا ہو یا

گولر۔ برگد بیل کے پوست املتاس کے کاڑھے سے دھووے تو بلغم کا زخم اچھا ہو اور پیپل۔ پوست کے کاڑھے سے زخم کی سوجن اور اُپدرش کو دھووے تو زخم اچھا ہو یا تل۔ سیندھا نمک۔ ملیٹھی۔ برگ نیم۔ اور دونوں ہلدی۔ نسوت۔ ناگرموتھہ۔ باریک پیسکر لیپ کرے تو زخم پکے اور اس کی پیپ نکل جاوے یا نیم کے پتے۔ تل۔ دانیونی۔ نسوت۔ سیندھا نمک ان میں شہد ملا کر باریک پیسکر لیپ کرے تو بڑا زخم اچھا ہو یا نیم کے پتوں کو بچھا کر باندھے تو زخم اچھا ہو۔ یا ہلیلہ۔ نسوت۔ سیندھا نمک۔ دانیونی۔ کلہاری کی جڑ۔ انھیں شہد میں پیس کر ان کی بتی زخم میں دیوے تو زخم اچھا ہو یا زخم کا منہ تھوڑا ہو تو نیم کے پتوں کے رس وغیرہ دواؤں کی بتی دے تو زخم اچھا ہو۔ یا نیم کے پتے گھی۔ شہد۔ دارہلدی۔ جو ان کی بتی بنا کر زخم میں دے تو زخم اچھا ہو یا تلوں کو اوٹا کر اس کی بتی دے تو زخم اچھا ہو۔

**زخم پر انگور لانے کا علاج** } جن زخموں کی پیپ نکل گئی ہو اور زخم بھرے نہ ہوں اُنکو نیم کے پتے اوٹا کر اس پانی سے دھوئے پھر شہد ملا کر تیل کا پھاہا اس پر رکھے تو زخم بھر جاوے یا اسگند۔ کائپھل۔ ملیٹھی۔ مجیٹھ۔ دھوئی کے پھول باریک پیسکر زخم پر باندھے تو زخم جلد بھر آوے

**زخم کے جلن اور درد کے دور کرنے کا لیپ** } جو کا آٹا۔ شہد۔ تیل۔ گھی۔ یہ سب ملا کر نیم گرم لیپ کرے تو زخم کی جلن اور درد دور ہو۔

**زخم کے کیڑے دور ہونے کا علاج** } بیج گنگچ۔ پوست نیم۔ نرگنڈی انھیں باریک پیسکر لیپ کرے تو زخم کے کیڑے جائیں یا لہسن کا لیپ کرے تو زخم کے کیڑے دور ہوں۔ یا ہینگ اور پوست نیم کا لیپ کرے تو زخم کے کیڑے مریں۔

**زخم میں پیپ اور کھجلی اور درد ہو اور کیڑے ہوں اس کی دھونی** برگ نیم۔ بچ۔ ہینگ۔ گھی۔ نمک۔ سرسوں کو اکٹھا کر گھی میں باریک پیسکر ان کی دھونی دے تو زخم کا پیپ اور کھجلی اور کیڑے جاویں یہ سب بھاؤ پرکاش میں تحریر ہیں۔

**زخم کے بھرنے کا مرہم** } روغن سیاہ ڈھائی تولہ۔ پانی ڈھائی تولہ۔ کانسے کی تھالی میں ایک دن تک ہاتھ سے گھسل کر اس میں رال پانچ تولہ باریک پیسکر ملا دے اور نیلا تھوتھہ ۲½ درم ملا دے اور بروزہ سوا درم۔ مرچ سوا درم۔ پھر ان کو خوب ہاتھ سے مل کر زخم میں

لگاوے تو زخم اسی وقت بھر جاوے۔

## آگنتک یعنی تلوار وغیرہ ہتھیار کی ضرب لگنے کے زخم کا علاج

جن لوگوں کی تلوار وغیرہ ہتھیار کی طرح طرح کی دھار سے جلد پھٹ گئی ہو یا جلد کی طرح طرح کی صورت ہو تو اسے اچھے ہوشیار جراح سے ایسی جگہ پر کہ جہاں ہوا نہ آتی ہو ریشم کے سوت سے سلاوے پھر ان ٹانکوں کو زخم کی جگہ میں گیہوں کے میدہ میں پانی اور گھی ملا کر پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہ جاوے تب اس کی کوئی بنا کر گرم گرم سینک کرے تو زخم بہت جلد اچھا ہو۔ یا کنگنی۔ موم۔ زرد چوب۔ اصل السوس۔ بیج پھل۔ برگ کنگنیج اور پٹول۔ برگ نیم۔ برگ چمیلی ان کو گھی میں ڈال کر پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہ جاوے تب اس گھی کا گرم گرم سینک کرے تو زخم بہت جلد اچھا ہو۔ یہ علاج بیدرہس میں تحریر ہیں یا تلوار وغیرہ سے جس کا خون بہت نکل گیا اور اسکے باد کا درد ہو اس کے دور کرنے کے لیے گھی پلانا چاہئے اور جس کا تلوار وغیرہ سے بدن کٹ جائے تو بیج گنگیرن کا رس اس میں بھر دے تو دے زخم بہت جلد اچھے ہو جاویں اس زخم کو ٹھنڈے علاج سب اچھے ہیں اور ہتھیار لگنے سے جس کا خون آنتوں کی جگہ میں جاوے تو اس شخص کو قے کراوے تو اچھا ہو اور پیڑو میں خون جاوے تو وہ جلاب سے اچھا ہو اور پوست بانس۔ پوست ارنڈ۔ گوکھرو۔ پاکھان بھید کا کاڑھا کر کے اس میں سینکی ہوئی ہینگ اور سیندھا نمک ڈال کر پیے تو معدہ کا خون نکل کر اچھا ہو۔ اور جو۔ کلتھ۔ سیندھا نمک۔ روکھے اناج کا کھانا مفید ہے۔ یا چمیلی کے پتے برگ نیم۔ پٹول۔ کنگی۔ دارہلدی۔ سفید سرسوں۔ مجیٹھ۔ پوست ہلیلہ۔ موم۔ نیلا تھوتھ۔ شہد۔ تخم کنگنیج یہ سب برابر لے کر ان کے برابر گائے کا گھی لے اور ان سے اٹھ گنا پانی لے کر ان کو نرم آنچ سے پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہ جاوے تب اس کی بتی زخم میں رکھے تو گنبھیر وغیرہ سب زخم اچھے ہوں اس کا نام جاتیادگھرت ہے۔ یا چمیلی۔ نیم۔ پٹول۔ املتاس۔ ان سب کے پتے۔ موم۔ جھوا۔ کوٹ۔ دارہلدی۔ زرد چوب۔ کنگی۔ مجیٹھ۔ پدماکھ۔ پوست ہلیلہ۔ لودھ۔ بیٹھانی تخم کنول گٹہ۔ سفید سرسوں۔ نیلا تھوتھ۔ مغز املتاس کو برابر لے کر کاڑھا کر کے اس کے رس میں نرم آنچ سے تل کا روغن پکاوے جب کاڑھے کا رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کو

اتار کر اچھے برتن میں رکھے پھر اس تیل کی بتی بنا کر کسی طرح سے زخم میں رکھے تو زخم جلد بھر آوے
اسکا نام جاتیادی تیل ہے یا چترک۔ لہسن۔ ہینگ۔ سرسوں کر جو گوڑ دیس میں ہوتا ہے۔ کلہاری جڑ
کی جڑ سیندور۔ انیس۔ کوٹ۔ روغن تلخ لے اور ان میں اندازسے پانی ڈال کر نرم آنچ سے
پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کو برتن میں بھر رکھے پھر اس کو کپڑے کی بتی وغیرہ
سے زخم میں کسی طرح پر لگادے تو سب طرح کا زخم دست برن۔ ناڑی برن وغیرہ کو یہ تیل
دور کرتا ہے اس کا نام بپریت مل تیل ہے۔ یا گلو۔ بیخ پڑول۔ ترپھلا۔ بابے بڑنگ کو برابر
لے کر باریک پیس کر ان سب کے برابر گوگل ملا کر ۱/۲ درم پانی سے ہر روز کھاوے تو زخم۔ بات رکت
گولا شکم کے عارضے اور ورم کو یہ تیل دور کرتا ہے اس کا نام امرتادگوگل ہے اور یہ سب علاج
بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

## چھ قسم کے اگن وگدھ کا ترتیب سے علاج

آگ سے کسی طرح پر جل گیا ہو اس کو آگ سے تپاوے تو وہ شخص جلد شفا پاوے یا اس
شخص کے اگر وغیرہ گرم دواؤں کا لیپ کرے تو وہ اچھا ہو یہ پلشٹ کا علاج ہے۔
دور وگدھ کا علاج } دواؤں کے گھی کو یا اسی گھی کو گرم کرے پھر ٹھنڈا کر کے لیپ کرے تو یہ مرض دور ہو
وگدھ سمیک کا علاج } طباشیر۔ بیخ برگد۔ سرخ صندل۔ رسوت۔ گیرو۔ گلو کر باریک
پیس کر گرم کرے پھر ٹھنڈا کر کے لیپ کرے۔
ات وگدھ یعنی بہت جل گیا ہو اس کا علاج } برے گوشت کو دور کر کے پھر سانٹھی
کے چانول اور تیندو کو گھی میں باریک پیس کر لیپ کرے اور اوپر گلو کا پتا باندھے تو ات وگدھ
اچھا ہو۔ یا موم۔ مہوا۔ لودھ پٹھانی۔ رال۔ مجیٹھ۔ سرخ صندل اور سوربا کو برابر لے کر باریک
پیس کر گائے کے گھی میں پکاوے پھر اس گھی کا لیپ کرے تو ات وگدھ اچھا ہو اور سب بدن میں کھال
اور گوشت پیدا ہو اس کا نام سکتا و گھرت ہے یا پٹول کے پنچانگ[1] کا کاڑھا کر اس میں کڑوا
تیل پکاوے جب کاڑھے کا رس جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اتار کر لگاوے تو
آگ کے جلنے کی جلن اور اسکا بہنا اور پھوڑے سب اچھے ہوں یہ سب بھاؤ پرکاش میں ہیں

[1] پنچانگ سے مراد پانچوں چیزیں ہیں یعنی پھل۔ پھول۔ پتے۔ جڑ۔ چھال

لکھے ہیں یا پرانے کھانے کے گیلے چونے کو دہی کے پانی میں پیسکر جلے ہوئے کے اوپر
لگادے تو وہ اچھا ہو اگر تیل سے جلا ہو تو اس کے پھپھولے بھی اچھے ہوں یا جو کو جلا کر تلوں
کے تیل میں پیسکر جلے ہوئے کے اوپر لیپ کرے تو اچھا ہو۔ بھنے ہوئے زیرہ کو باریک پیس کر
اس کے برابر موم۔ رال اور گھی ملا کر لیپ کرے تو آگ کا جلا ہوا بہت جلد اچھا ہو۔

تیل کے جلے ہوئے کا علاج } تل کا تیل پاؤ بھر اور کھانے کا چونا گیلا چار تولہ اسکو
ہاتھ سے ایک پہر تک مسلے اور راب کی طرح بنا کر روئی کے پھل سے اس کے اوپر لگادے
تو جلا ہوا جلد اچھا ہو۔

## برن گرنتھ کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

بغیر کسی محنت کے بدن سے نکلے ہوئے خراب خون کو ہوا اکٹھا کر گانٹھ پیدا کرے اس گانٹھ
میں جلن اور کھجلی بہت ہو اس کو برن گرنتھ کہتے ہیں۔

برن گرنتھ کا علاج } گلیلہ۔ باے بڑنگ سجی اور دارہلدی کو پانی سے باریک پیسکر اس میں تل کا تیل
ڈال کر نرم آگ میں پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کا لیپ
کرے تو برن گرنتھ دور ہو۔

## بھگن روگ کی پیدائش علامت اور علاج

ہڈیوں کے شکست ہونے کو بھگن کہتے ہیں وہ دو قسم کا ہے کانڈ کا۔ سندھ کا۔ کانڈ کا توڑنا۔
کھوپڑی۔ کلائی وغیرہ میں ہوتا ہے اور سندھ کا چھ قسم کا ہے۔ اُتپشٹ۔ اوشلشٹ۔ برتت
ترجک گت۔ چھپشٹ۔ ادھ

پہلے کہے کے موافق کسی جگہ بدن میں کا جوڑ شکست ہو گیا ہو اسکی عموماً علامتیں
اٹھتے پھیلاتے اکٹھا کرتے جوڑ میں بہت درد ہو اور اس جگہ کا چھونا اچھا معلوم نہ ہو تو جاننا
کہ جوڑ ٹوٹ گیا ہے۔

اتپشٹ سندھ ٹوٹنے کی علامتیں } ہڈیوں کا جوڑ شکست ہو گیا ہو اس جگہ چاروں
طرف بہت ورم ہو اور درد بھی معلوم ہو تو جاننا چاہیے کہ اتپشٹ سندھ
ٹوٹی ہوئی ہے۔

بشلشٹ سندھ کے ٹوٹنے کی علامتیں } اس جگہ ورم ہو اور رات کو درد سوجن اور ورم زیادہ ہو اس کی بشلشٹ سندھ ٹوٹی ہوئی جانو۔

ببرتت سندھ کے ٹوٹنے کی علامتیں } پسلیوں میں بہت درد ہو اور اس جگہ ورم اور درد رہا کرے تو ببرتت سندھ ٹوٹی ہوئی جانو۔

ترجک گت سندھ ٹوٹی ہوئی کی علامتیں اس جگہ ورم ہو اور درد بھی زیادہ ہو تو ترجک گت سندھ ٹوٹی ہوئی جانو

چھپت سندھ ٹوٹی ہوئی کی علامتیں } جانگھوں میں کبھی کم اور کبھی زیادہ درد ہو اس کی چھپت سندھ ٹوٹی ہوئی جانو۔

ادھ سندھ ٹوٹی ہو اس کی علامتیں } جو نیچے کا جوڑ شکست ہو گیا ہو اسکے نیچے درد ہو اس کو ادھ سندھ کہنا چاہیے۔

## جوجوڑ بغیر نل سر اور کلائی کی ہڈیاں شکست ہوں اس کی علامتیں

نرکل کے موافق وہ ہڈیاں سوراخ لیے ہوں سیدھی ہوں اس کو نل جانو۔

## ہڈیوں کا شکست ہونا نیچے لکھے کے موافق بارہ قسم کا ہے

کرکٹ۔ اشوکرن۔ بچورنت۔ پچت یعنی جھنرت۔ اسنھی چھاکا۔ کانڈ میں بھگن۔ اتٹ پاتت مجاگت۔ پرچپت۔ بکرچھن۔ دوہا کرتا۔ جیسے انکے نام ہیں ویسی ہی علامتیں بھی جان لینا چاہیے۔

ہڈی ٹوٹی ہو اس کی علامتیں } اعضا کمزور ہو جاویں اور اس جگہ کا چھونا اچھا نہ معلوم ہو اور وہاں بدن بچڑکے اور بدن میں درد اور سول ہو۔ رات دن کبھی بھی چین نہ پڑے یہ علامتیں ملیں تو جانو کہ اس کی کسی جگہ سے ہڈی ٹوٹ گئی ہے۔

بھگن جو نہایت مشکل سے دور ہو اس کی علامتیں } ہاضمہ کی آگ سست ہو جاوے بد پرہیزی کیا کرے بادی کا بدن ہو۔ بخار اور اپھال کے عارضے بھی ہوں۔ ایسا مریض مشکل سے شفا پاوے۔

لاعلاج بھگن روگ کی علامتیں } جس کا سر پھٹ گیا ہو۔ کمر شکست ہو گئی ہو اور جوڑ کھل جاوے۔ جانگھ پس جاوے۔ کھوپڑی چٹک جاوے پستان کی جگہ۔ سینہ۔ مقعد

کنپٹی۔ پیشانی پھٹ جاوے وہ لاعلاج ہے۔ دوسرا طریقہ ہڈی کو اچھی طرح مضبوط باندھے اگر وہ بری طرح بندھ جاوے اور اس میں ضرب آجاوے اور جراح وغیرہ کرے تو وہ ہڈی شکست ہونا لاعلاج ہو جاوے۔

## بدن میں جگہ جگہ کی ہڈیوں میں ضرب لگی ہو اس کی علامتیں

گلا۔ تالو۔ کنپٹی۔ کندھے۔ سر۔ پاؤں۔ کھوپڑی۔ ناک اور آنکھوں میں کسی طرح کی ضرب لگے تو اس جگہ کی ہڈیاں جھک جاویں اور کلائی پیٹھ وغیرہ کی کہ سیدھی ہڈیاں ہیں ٹیڑھی ہو جاویں اور ان میں زخم آجاوے اور کھوپڑی وغیرہ کی جو گول ہڈیاں ہیں وہ پھٹ جاویں اور دانت وغیرہ چھوٹی ہڈیاں ٹوٹ جاویں۔

**بھگن روگ کا علاج** } پہلے چوٹ وغیرہ سے اگر کسی طرح ہڈی اور جوڑ شکست ہو جاوے تو اسی وقت اس جگہ ٹھنڈا پانی ڈالے پھر ہوشیار جراح اس کا دواؤں سے سینک کرے یا پٹی باندھے اور اس جگہ کا ٹھنڈا علاج کرے اور پٹی ڈھیلی نہ باندھے نہ بہت کڑی اچھی طرح باندھے ڈھیلی باندھنے سے اچھی طرح ہڈی مضبوط نہ ملے اور بہت کمزور کے باندھنے سے جلد میں ورم اور درد ہو اور پک جاوے اس لیے پٹی نہ بہت زور سے اور نہ بہت ڈھیلی باندھنی چاہیئے۔ ہڈی کی ٹوٹی جگہ میں گانٹھ بخوبی تمام باندھے دواؤں سے تر کرے یا چوٹ کی جگہ پر گیلی پیاز لگاوے تو ہڈی اور جوڑ ٹوٹا ہوا اچھا ہو یا مہوے اور مجیٹھ کو ٹھنڈے پانی سے باریک پیسکر ٹوٹی ہوئی ہڈی پر لیپ کرے تو اچھی ہو یا سو مرتبہ کے دھوئے ہوئے گھی میں یا سانٹھی کے چاول پیسکر لیپ کرے تو اچھا ہو۔ یا بیر اور پیپل کی لاکھ۔ گندم پوست درخت کا ہو کو گھی میں پیسکر پانچ درم دودھ سے پئے تو جوڑ اور ہڈی ٹوٹی اچھی ہو۔ یا لاکھ۔ یا پوست درخت کا ہو۔ اسگندھ۔ کھریٹی اور گوگل کو برابر لے اور خوب ملا کر ۲ ½ درم دودھ کے ساتھ کھائے تو اچھا ہو یا گیہوں کو ٹھیکرے میں رکھ کر ادھ جلا کرے پھر اس کو باریک پیسکر دس درم شہد کے ساتھ پانچ درم دوا کو ملا کر سات روز تک ہر روز چاٹے تو ہڈی ٹوٹی اچھی ہو۔ یا سیدہ لکڑی آملہ۔ اور تل کو ٹھنڈے پانی میں باریک پیس کر اس جگہ لیپ کرے اور اس میں گھی بھی ملاوے تو ٹوٹی ہڈی اور ٹوٹا جوڑ اچھا ہو یا آدمی کے گوشت کو

اچھی مومیائی اندازسے دے کرشہد کے ساتھ اس کو چٹاوے تو ٹوٹی ہڈی اور ٹوٹا جوڑا اچھا ہو اور چوٹ والے کو گوشت کا شوربا گھی دودھ وغیرہ قوت پیدا کرنے والی چیزیں دے تو یہ سب اچھی ہیں اور اتنی چیزیں اچھی نہیں ہیں۔ نمک۔ کڑوی چیز۔ کھاد۔ کھٹائی۔ مباشرت دھوپ روکھا اناج۔ لڑکے اور جوان کی چوٹ بہت جلد اچھی ہو۔ بوڑھے اور بیمار کی چوٹ جلد اچھی نہ ہو یا لاکھ ۲ ½ درم دودھ سے پیے تو ہڈی ٹوٹی اچھی ہو۔ یا زردکوڑیوں کا چونہ دو ڈلی یا تین رتی اوٹاکر دودھ سے ۵ روز پیے تو ٹوٹی ہڈی جڑجاوے یہ سب بیدرہس میں لکھے ہیں۔ یا بیر کا پوست۔ ترپھلا۔ زنجبیل۔ مرچ اور پیپل ان سب کے برابر گوگل ڈال کر سب کو خوب ملاکر ½ درم ہر روز پندرہ تک دودھ کے ساتھ کھائے تو بدن بہت مضبوط پتھر کے مانند ہو جائے یا بیر کا پوست دو درم باریک پیسکر شہد سے ایک مہینہ بھر کھاوے تو بدن بہت مضبوط ہو یہ جوگ ترنگنی میں لکھا ہے۔

## مگدر وغیرہ سے کسی طرح کی ضرب لگی ہو اُس کے اچھے ہونے کی دوا

میتھی۔ میدہ لکڑی۔ سونٹھ اور آملہ کو گائے کے پیشاب میں باریک پیس کر چوٹ پر لیپ کرے تو چوٹ اچھی ہو۔

## ناڑی برن کی پیدائش اور علامت

جو بیوقوف بید یا ستھیا زخم کو کچا جان کر اس کا علاج نہ کرے اور اس کا پیپ نہ نکالے تو وہ پیپ نسوں میں گھس جاوے پھر ان کی جگہوں کو بگاڑدے پھر وہ کسی طرح باہر نہ نکلے اور پیپ کی زیادتی نہ ہو وہ پیپ نسوں میں نل کے مانند بڑھے کہ جیسے نل میں پانی بڑھتا ہے ویساہی نسوں میں پیپ بڑھے اس عارضہ کا نام ناڑی برن ہے یہ بیماری پانچ قسم کی ہے بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کی۔ ہتھیاروں کے چوٹ لگنے کی۔

بادی ناڑی برن کی علامتیں ہیں جس کا سخت اور باریک منھ ہو اور سول ہو اور منھ میں پیپ بہے اور رات میں بہت رہے تو ان علامتوں سے بادی ناڑی برن جانو۔

صفراوی ناڑی بران کی علامتیں ہیں جس میں پیاس۔ تپ۔ جلن وغیرہ ہوں اور گرم اور زرد پیپ نکلے اس کو صفراوی ناڑی برن جانو۔

بلغم کے ناڑی برن کی علامتیں} جس زخم کے منہ میں خون لیے ہوئے بہت بدرنگ سپید کیپ نکلے اور اس میں کھجلی اور درد بھی ہو اور رات کو بہت درد ہو تو ان علامتوں سے بلغم کا ناڑی برن جانو۔

سنپات کے ناڑی برن کی علامتیں} جس میں پیپ۔ تپ۔ دمہ۔ بیہوشی ہو۔ منہ سوکھے اور پیپ بہت دور تک ہو اور سپید پیپ نکلے وہ ناڑی برن گویا موت کی نشانی ہے مار ہی ڈالتا ہے۔ یہ علامتیں سنپات کی ناڑی برن کی جانو۔

## ہتھیاروں کی چوٹ سے پیدا ہوئے ناڑی برن کی علامتیں

جس کے بدن میں تیر۔ گولی وغیرہ لگی ہوں اور وہ کسی طرح بدن میں رہ جاویں اس کو بید یا تھیا نکالے اس سے اس جگہ زخم پڑ جاویں اور اس زخم میں سے جھاگ سمیت پیپ نکلا کرے کسی طرح بدن ہلنے سے درد رہے اسے ہتھیار وغیرہ کی ضرب کا ناڑی برن جانو۔

## لاعلاج اور مشکل سے اچھے ہونے والی ناڑی برن کی علامتیں

تینوں خلطوں کا ناڑی برن اچھا نہ ہو اور چاروں قسم کا ناڑی برن اچھا ہے وہ بید کے علاج سے آرام پا جاتا ہے۔

ناڑی برن کا علاج} چھوٹے منہ کے زخم میں جو پیپ نکلا کرے تو اس کو سہونڈ کے دودھ یا آک کے دودھ میں دار ہلدی بھگو کر گھسے اور اس کی بتی بنا کر اس زخم کے منہ میں رکھے تو وہ زخم بھر جاوے۔ یا بیخ املتاس۔ زرد چوب اور مجیٹھ کو شہد میں باریک پیسکر اس کی بتی بنا کر زخم میں تدبیر سے رکھے تو اچھا ہو یا چمیلی کے پتوں کا رس۔ آگ کی جڑ۔ بیخ املتاس۔ دانتی۔ سیندھا نمک۔ جواکھار۔ ان کو باریک پیس کر بتی بنا کر زخم میں تدبیر سے رکھے تو زخم بھر کر اچھا ہو اور جاتیادگھرت اور جاتیادتیل سے ناڑی برن اچھا ہوتا ہے۔ یا ترپھلا۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل اور ان کے برابر صاف کیا ہوا گوگل لے ان کو باریک پیسکر خوب ملا کر ۲½ درم ہر روز انچاس روز تک ٹھنڈے پانی سے کھاوے اور پرہیز سے رہے تو سب طرح کا ناڑی برن وغیرہ اچھا ہو یا گوگل اور سیندور کو باریک پیسکر تدبیر سے ناڑی برن میں بھرے تو ناڑی برن اچھا ہو۔ یہ بھاؤ پرکاشش

میں لکھے ہیں۔ یا تخم آندھی جھاڑہ اور تل کو باریک پیسکر تدبیر سے ناڑی برن پر لیپ کرے
تو بادی ناڑی برن اچھا ہو۔ یا تل مجیٹھ ہاتھی کا دانت۔ ہلدی باریک پیس کر صفرا کے زخم
میں لیپ کرے تو ناڑی برن اچھا ہو۔ یا تل۔ ملیٹھی۔ دا تیونی۔ پوست نیم۔ اور اسی کے
پتے سیندھا نمک باریک پیس کر لیپ کرے تو ناڑی برن اچھا ہو یا تل شہد اور گھی اکٹھا
کرکے لیپ کرے تو ناڑی برن اچھا ہو یا شہد کی بتی یا نمک کی بتی سے فساد کرنے والا
زخم اچھا ہو۔ یا سجی۔ جواکھار۔ کمیلا۔ مہندی۔ سہاگہ اور سپیدہ کھیر سار کو برابر لے کر
گھی میں باریک پیس کر ایک روز پیچھے زخم میں بھرے تو زخم کے کیڑے مرجاویں اور
کھجلی جاتی رہے اور زخم اچھا ہو اس کا نام سوچکا گھرت ہے اور چکردت میں لکھا ہے
یا سمھالو کے پتوں کے رس میں تیل پکا کر اس تیل کی بتی زخم میں رکھے تو اچھا ہو اسکا نام
نرگنڈی تیل ہے اور برند میں لکھا ہے۔

## سفید مرہم کے بنانے کی ترکیب

رال ایک تولہ سفید موم دو تولہ۔ مردار سنگ ایک تولہ۔ ان کو باریک پیسکر اس میں گائے کا گھی
۶ تولہ پھر گرم کرکے اس میں موم پگھلا کر درست کرے پھر وہ دوا بھی موم کے گھی میں اسی وقت
ڈال کر اس کو کانسے کی تھالی میں پانی ڈال کر اس پانی میں موم سمیت سب دوا ڈال کر ہاتھ
سے خوب ایک سو آٹھ مرتبہ دھووے پھر زخم میں لگادے تو زخم اچھا ہو۔ یا پارہ مصفا اور
آنولہ سار گندھک اور ان دونوں کے برابر مردار سنگ لے کر ان تینوں کے برابر کمیلا لے اور
ان میں تھوڑا نیلا تھوتھہ ڈال کر اور ان سب سے چوگنا گائے کا گھی ملادے اور نیم کے پتوں کا
رس اندازے سے ڈالے پھر ان سب کو گھی میں خوب دو دن تک پیسے پھر زخم میں لگاوے
تو سب زخم اچھے ہوں۔ یہ بیدرہس میں لکھا ہے۔ یا سفید موم۔ مصطگی۔ گوند۔ میٹھا تیل۔
نیلا تھوتھہ۔ سہاگہ۔ سجی۔ سیندور۔ کمیلا۔ مردار سنگ۔ گوگل۔ فلفل سیاہ۔ سون گیرو الائچی
بیر۔ سپیدا۔ شنگرف اور گندھک مصفا۔ ان سب کو برابر لے کر موم بغیر سب کو اکٹھا کر
علیحدہ علیحدہ باریک پیسے اور موم کو گائے کے گھی میں آگ پر تپا کر درست کرے اور
یہ سب دوائیں اس موم میں ملا کر کھرل میں دو دن خوب باریک پیس کر لگادے

تو اس سے ہتھیار کی ضرب کا زخم اور دست برن بھی دور ہو۔ یہ بید کتوہل میں تحریر ہیں۔ یا نیلا تھوتھہ۔ مردار سنگ۔ سپیدہ۔ کھیر سار سفید اور سیندور۔ شنگرف۔ موم۔ کیسر۔ گاے کا گھی یہ سب برابر لے کر اور گاے کے گھی کو گرم کر کے نیچے اتار کر پہلے اس میں نیلا تھوتھہ پیسکر ڈالے پھر اسی وقت اس میں موم ڈال کر پگھلائے پھر اسمیں یہ دوا باریک پیسکر ڈالے پھر ان کو خوب ملا کر کانسے کی تھالی میں بہت سا پانی ڈالے اس میں موم سمیت یہ سب دوا ڈالے اور ہتھیلی سے ایک روز تک اچھی طرح ملے پھر اس کو زخموں میں لگاوے تو زخم اور چاندہ وغیرہ سب اچھے ہوں یہ بھی بید کتوہل میں لکھا ہے یا شنگرف تین تولہ۔ سفید موم تین تولہ۔ بجی ایک تولہ نیم کے پتوں کی ٹکیا کر کے گاے کے گھی میں پکاوے اور موم کو گھی میں پگھلا کر مردار سنگ ایک تولہ لے کر پھر ان کو باریک پیس کر خوب ملا کر زخم میں لگاوے تو سب طرح کے زخم اچھے ہوں۔

**بدن میں ہاتھ پاؤں وغیرہ پھٹیں اور ان میں دوائی لیپی پڑ جاوے اسکے اچھے ہونے کا مرہم**

رال ایک تولہ۔ کتھہ ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ گاے کا گھی ۴ تولہ چمیلی کا تیل ۴ تولہ۔ یہ سب دوائیں برابر پیسکر لوہے کے کرچھلے میں مرہم کر کے پھر اسکو لگاوے تو ہاتھ پاؤں وغیرہ کا پھٹنا ضرور اچھا ہووے۔

## نیم کا مرہم

نیم کے پتوں کا رس ایک سیر نکال کر پھر گاے کا گھی پاؤ بھر کڑاہی میں چڑھاوے اور اس میں گرم کرے جب گرم ہو جاوے تب اس میں رال ۴ تولہ ڈال کر اس کو پگھلاوے جب ان پتوں کا رس ان میں سوکھ جاوے اور گاڑھا ہو جاوے تب کتھہ ایک تولہ نیلا تھوتھہ ایک تولہ مردار سنگ ایک تولہ ان کو باریک پیس کر اس میں ڈال کر خوب ملا کر اور کپڑے میں لگا کر زخم کے اوپر لگاوے تو زخم بہت جلد اچھا ہو۔

## زخم کے جگہ کی جلد کے رنگ اچھا کرنے کی دوا

مینسل۔ مجیٹھہ۔ لاکھہ۔ اور دونوں ہلدی برابر لے کر ان کو گھی اور شہد میں باریک پیس کر جلد پر لیپ کرے تو زخم کی جلد اچھی ہو۔

# باب سولھواں

## بھگندر وغیرہ کے بیان میں

### بھگندر کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

مقعد کے آس پاس چاروں طرف دو دو انگل کے فاصلہ میں پھنسی ہوں اور پھیلیں تب بہت درد ہو اور اس جگہ پھنسی بہا کریں اس کو بھگندر کہتے ہیں اور فرج و مقعد کے بیچ میں یہ ہوتی ہے فرج کی طرح یہ عارضہ ہوتا ہے۔ اسی واسطے اس کو بیدیہ بھگندر بولتے ہیں یہ پانچ قسم کا ہے بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپاتی۔ اور ہتھیار وغیرہ کی چوٹ کا۔

**بادی بھگندر یشت جونک کی علامتیں**] جو شخص روکھی اور کسیلی بہت غذا کھاوے اس کی باد فاسد ہو کر مقعد کے پاس پھنسی پیدا کرے اور جو شخص سستی کر کے اس کا علاج نہ کرے تب وہ پھنسی پکے اور اس جگہ درد بہت پیدا کرے اور وہ پھوٹے تب اس میں سے پیپ وغیرہ اور پاخانہ اور پیشاب اور منی بھی نکلا کرے اور اس میں چھلنی کے مانند سو سوراخ ہو جاویں اس لیے اس کو شت جونک بھگندر کہتے ہیں۔

**صفرا کے اوسٹر گریو بھگندر کی علامتیں**] گرم چیزوں کے کھانے سے صفرا فاسد ہو کر مقعد کے چاروں طرف دو انگل فاصلہ میں سرخ پھنسی پیدا ہوں اور وہ جلد پک جاویں اور ان میں سے گرم گرم پیپ نکلے اور وہ پھنسی اونٹ کی گردن کے مانند اونچی ہوں اس کو صفرا کا اوشٹر گریو بھگندر کہنا چاہیے۔

**بلغم کے پرسراوی بھگندر کی علامتیں**] اس میں کھجلی بہت چلے اور گاڑھی پیپ نکلے اور درد کم ہو وہ پھنسی سفید ہو کر بہا کرے اس کو پرسراوی بلغم کا بھگندر بولنا چاہیے۔

**سنپات کے شمبو کاورت نامے بھگندر کی علامتیں**] اس پھنسی میں بہت طرح کا درد ہو اور بہت قسم کے رنگ ہوں اور وہ بہا کرے اور وہ پھنسی منقی داکھ کے مانند ہو اور سنکھ کے اندر کے ناف کے مانند ہو اس کو شمبو کاورت بھگندر بولنا لازم ہے۔

**ہتھیار کی ضرب لگنے سے پیدا ہوئے بھگندر کی علامتیں**] مقعد کے پاس کانٹے

وغیرہ لگے ہوں یا وہاں کھجلانے سے ناخن وغیرہ لگ جاویں یا بال بناتے میں استرے
کی دھار لگ جاوے تب وہاں پھنسی ہو اور وہ پھنسی پھوٹے تب اس کے پیپ کی جیب سے
وہاں اور بھی پھنسیاں ہو جاویں اور بھاری اور وہ نہ جاویں اسے اونارگ نام ہتھیار کی
ضرب کا بھگندر کہنا چاہیئے

لا علاج بھگندر کی علامتیں ] بھگندر تو سب ہی مشکل سے اچھے ہوتے ہیں مگر سنپات
کا اور ضرب کا بھگندر تو اچھا ہوتا ہی نہیں۔

بھگندر کا علاج ] مقعد کی جگہ بھگندر پیدا ہو جائے تب بید جونک لگا کر اس جگہ کا خون
جلد نکلوا ڈالے تو وہ پھنسیاں دبکیں یا اس جگہ پھنسی پیدا ہو ہی جائے تو وہاں سانٹھی کی
جڑ۔ گلو۔ سونٹھ۔ ملیٹھی اور برگد کی کونپل کو باریک پیس کر گرم گرم لیپ کرے تو بھگندر کی
پھنسی اچھی ہو۔ یا نیم کا پوست اور مہوے کو باریک پیس کر ٹھنڈے پانی سے
لیپ کرے تو صفراوی بھگندر اچھا ہو۔ یا چمیلی کے پتے۔ برگد کے پتے۔ گلو۔ زنجبیل۔
سیندھا نمک کو باریک پیس کر مٹھے میں بھگندر پر لیپ کرے تو بھگندر اچھا ہو۔ یا ہلدی۔ آک کا دودھ
سیندھا نمک۔ گوگل۔ نیم کے پتے ان کو اوٹا کر اندازے تیل میں پکاوے جب پانی خشک ہو اور
تیل رہ جاوے تب اس تیل کی مالش کرے۔ بھگندر جاوے یا گوگل۔ ترپھلا۔ پیپل کو برابر
لے کر باریک پیس کر بڑا دم پانی سے کھاوے تو ورم۔ گولا۔ بواسیر۔ اور بھگندر کو یہ دور
کرتا ہے۔ اس کا نام نو کا کنک گوگل ہے یا بہت ہوشیار بید اوہ سینگے سے چیرا دلاوے
اور مرہم وغیرہ لگا کر زخم کا علاج کرے تو بھگندر اچھا ہو اور بھگندر کا مریض اتنی باتیں نہ کرے
ورزش۔ محنت۔ جماع۔ لڑائی گھوڑے کی سواری اور نیا اناج نہ کھاوے اور جو بھگندر اچھا
ہو گیا ہو تو بھی ایک برس تک اتنی باتیں نہ کرے۔ یہ بھاو پرکاش میں لکھا ہے۔ یا رسوت۔
دونوں ہلدی۔ مجیٹھ۔ نیم کے پتے نسوت تیج بل۔ اور دانتونی کو باریک پیس کر بھگندر میں لیپ
کرے اور انھیں سے اس کو دھووے تو بھگندر اچھا ہو یا کتے کی ہڈی اور کھوپرے کو گدھے
کے خون سے باریک پیس کر لگا دے تو بھگندر اچھا ہو یا بلی اور کتے کی ہڈی کی راکھ کو لوہے
کے برتن میں گائے کے گھی سے گھس کر لیپ کرے تو بھگندر جاوے یا بلی کی ہڈی کو

ترپھلے کے رس سے باریک پیس کر بھگندر میں لیپ کرے تو بھگندر جاوے۔

## روپ راج رس کے بنانے کا طریقہ

پارہ ایک حصہ تانبے کا میل چار حصے اور ان دونوں کو اکٹھا کر کے کاگ لہری کے رس میں پانچ روز کھرل کرے پھر اُن کو تانبے کے سمپٹ میں رکھے اس کے چاروں طرف اوپرے اوپر ریت سے ہنڈیا بھر کر پھر اس کے نیچے لکڑیوں کی آٹھ پہر آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو اس میں سے نکال کر پھر اس کو گھی اور شہد میں ڈبووے پھر انھیں پکی کٹھالی میں دھر کر دھونکنی سے خوب دھونکیں جب چرچراٹ آجاوے اس میں سے نکال لے اس وقت یہ رس تیار ہوتا ہے اس میں سے ۲ رتی لے کر شہد میں ملا کر لگادے تو بھگندر ضرور اچھا ہو اور اوپر سے ترپھلے کا کاڑھا پیے اور پرہیز سے رہے۔ اس کا نام روپ راج رس ہے۔

## رب سندر رس

پارہ ایک حصہ۔ آملہ سار گندھک دو حصہ لے کر کھرل میں حل کرے پھر گوار کے پٹھے کے رس میں کھرل کرے پھر اُس کا گولا بنا کر تانبے کے سمپٹ میں رکھے اور اس سمپٹ کو ہنڈیا کے چاروں طرف اوپر نیچے راکھ بھر کر بیچ میں رکھے پھر اس کے نیچے ایک روز تک آگ جلاوے جب درست ہو کر ٹھنڈا ہو جاوے تب اس کو نکالے پھر اس میں جمبیری لیموں کے رس کی سات پٹ دے پھر اس کی ایک رتی شہد اور گھی سے چاٹے تو بھگندر جاوے اس کے اوپر موصلی اور لہسن پیے اور جب یہ دوا کھاوے تو شیریں غذا نہ کھاوے اور دن میں نہ سووے اور جماع نہ کرے اور سرد غذا نہ کھاوے اس کا نام رب سندر رس ہے اور یہ رس سندھو میں لکھا ہے۔

## اپدنش کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جلق لگانے سے یا آلت میں کسی طرح ناخن اور دانت کے لگنے سے یا عورتوں کے مقام مخصوص کے اوپر سخت بالوں کے اکھاڑنے سے یا فرج کا سوراخ باریک ہونے سے یا فرج خراب ہونے سے یا آلت کو نہ دھونے سے یا عورت مرد سے جماع بہت کرے تو مرد کے آلت میں پانچ قسم کا اپدنش ہوتا ہے۔ بادی۔ بلغمی۔ صفراوی۔ سنپاتی۔ اور آلت میں کسی طرح ناخن اور دانت وغیرہ کی ضرب کا۔

**بادی اپدنش کی علامتیں** } آلت میں گرمی کے سبب سے درد ہو اور ہوائی کے مانند پھٹ جاوے اور وہ پھڑکے اور اس جگہ سیاہ پھنسیاں ہو جاویں تو جانو کہ بادی اپدنش ہے۔

**صفراوی اپدنش کی علامتیں** } اس جگہ زرد پھنسیاں ہو جاویں اور ان میں بہت چیپ نکلے اور گلے میں جلن بہت ہو یا پھنسیاں سرخ ہوں تو صفراوی اُپدنش جانو۔

**بلغم کے اُپدنش کی علامتیں** } جس میں بہت کھجلی ہو اور سفید پھنسیاں ہوں اور گاڑھی پیپ بہے اس کو بلغم کا اپدنش کہنا چاہیئے۔ اور جس میں یہ سب علامتیں ملی ہوں اس کو سنپات کا اپدنش جانو۔

**لاعلاج اُپدنش کی علامتیں** } جو آلت کا گوشت بکھر جاوے اور اس میں کیڑے پڑ جاویں آلت گل جاوے فوطے باقی رہ جاویں وہ اپدنش لاعلاج ہے یا ایسا مریض علاج نہ کرے اور جماع کرتا رہے اس کے وقت پا کر آلت میں سوجن ہو آوے اور آلت پک جاوے اور اس میں کیڑے پڑیں اور آلت گل جاوے وہ شخص مر جاوے۔

**لِنگارش کی علامتیں** } جس شخص کے آلت میں دھان کے انکھوے کے مانند انگور ہو جاوے یا کتے کے سر کے بال کے مانند ہو جاوے اور آلت میں اور اس کے جوڑ کی نسوں میں درد بہت ہو اور اس کا جوڑ اور آلت ٹپکنے لگے اس کو لنگارش کہنا چاہیئے۔

**اپدنش کا علاج** } جونکیں لگا کر اس جگہ کا خون نکلوا دے اور اس کو پکنے نہ دے تو اپدنش دور ہو۔ یا پنچ ساتھی۔ گلو۔ زنجبیل۔ ملیٹھی۔ برگد کی کوپل ان کو اوٹا کر پانی سے آلت دھووے تو اپدنش جاوے یا آلت کی فصد کھلوائے تو اپدنش دور ہو۔ یا برگد کے نرم پتے۔ پوست مہوہ۔ پوست جامن۔ پٹھانی لودھ۔ پوست ہلیلہ۔ درجوب سب برابر لے کر ان کو پانی میں باریک پیس کر آلت کے اوپر لیپ کرے تو سب تکلیفیں دور ہوں اگر آلت پک جاوے تو انہیں دواؤں سے دھووے تو اُپدنش جاوے یا ترپھلے کے کاڑھے سے دھووے یا بھانگرے کے رس سے دھووے یا کنول کے پانی سے دھووے یا لیپ کرے تو اپدنش جاوے یا سیہجنے کے درخت کے پوست کا چورن یا دیوتوفی کے پوست کے چورن کو باریک پیس کر آلت پر لیپ کرے تو اپدنش جاوے یا سپاری کو پانی میں گھس کر لگاوے تو اپدنش جاوے یا کڑھائی

میں ترپھلے کو جلا کر اس کی راکھ کو شہد سے اپدنش پر لیپ کرے تو یہ عارضہ دور ہو یا پٹول
پوست نیم۔ ترپھلا۔ چرایتا۔ کھیرسار۔ بجے سار اور گوگل ان کو برابرلے کر اور اوٹا کر پئے
تو اپدنش دور ہو۔ یا چرائتہ پوست نیم۔ ترپھلا۔ پٹول۔ پنج گلیچ۔ آملہ۔ کھیرسار۔ بجے سار۔
ان کے کاڑھے کے پانی میں گھی پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہ جاوے تب اس
گھی کا لیپ کرے یا غذا کے ساتھ کھاوے تو اپدنش جاوے اس کا نام بھونبا دگھرت ہے۔ یا
جو گھرت جذام اور برن کے علاج میں لکھا ہے وہ لگاوے یا غذا میں کھاوے تو اپدنش
جاوے یا جلاب لینے سے اپدنش جاوے یا ہلیلہ زنگی آٹھ تولہ۔ کتھا سفید ایک تولہ۔
نیلا تھوتھہ ایک تولہ باریک پیسکر چھپے ہوئے سو عدد لیموں کے رس میں کھرل کر کے پورے
سکھاوے پھر اس کی ایک ماشہ بھر کی گولی بناوے ایک گولی ہر روز پندرہ دن تک دہی کے
ساتھ کھاوے اور پرہیز سے رہے تو اپدنش ضرور دور ہو۔ یا نیلا تھوتھہ ایک حصہ۔ کتھا دو حصہ
مردارسنگ دو حصہ۔ سپاری کی راکھ دو حصہ۔ ان کو باریک پیسکر اپدنش پر اس کو چھڑکے
تو اپدنش کا عارضہ دور ہو۔ یا پارہ۔ گندھک۔ ہڑتال۔ سیندور اور مینسل کو تانبے کے برتن
میں تانبے کے گھوٹے سے گھی میں گھوٹ کر تین روز بعد اس کو لگاوے تو اپدنش دور ہو۔
یا مسہ کے دور ہونے کا معالجہ جو پیچھے لکھا ہے اس سے لنگارش کا علاج بھی ہے یہ سب
بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

## شوک روگ کی پیدائش، علامت اور علاج

جو بیوقوف آدمی بغیر سبب کے کسی بیوقوف آدمی کے کہنے سے آلت میں پٹی باندھے یا لیپ
وغیرہ کرکے بڑھانا چاہے اس کی اٹھارہ قسم کی آلت میں شوک کے عارضے پیدا ہوتے ہیں وہ
یہ ہیں۔ سرشپکا۔ اسٹھیلکا۔ گرتھت۔ کمبھکا۔ الجی۔ مروت۔ سوڑھ پڑکا۔ اودتھ۔ پشکرکا۔
اسپرش ہان۔ اوتمان۔ ہت جونک۔ تو ک پاک۔ شونت ار بد۔ مانسار بد۔ بانس پاک۔
بدردھ۔ تل کالک۔

سرشپکا کی علامتیں ہیں جس کے کسی طرح سے آلت میں بلغم اور خون سے سرسوں کے مانند
پھنسی ہو جاوے اس کو سرشپکا نامے شوک روگ کہنا چاہیئے۔

**استیلکا کی علامتیں** } کسی طرح آدمی کے آلت میں سخت اور بہت بڑھی درد لیے ہوئے بادی پھنسیاں پیدا ہوں اس کو استیلکا شوک روگ کہتے ہیں۔

**گرتھت کی علامتیں** } کسی طرح آلت میں بلغم سے پھنسی ہو جاوے اس کو گرتھت نام شوک روگ جانو۔

**کمبھکا شوک روگ کی علامتیں** } کسی سبب سے خون صفرا سے جس کے آلت میں جامن کی گٹھلی کے مانند پھنسی ہو جاوے اس کو کمبھکا شوک روگ کہنا چاہیے۔

**الجی شوک روگ کی علامتیں** } جس کے آلت میں پرمیہ کی پھنسی ہو جاوے اسکو الجی کہنا چاہیے۔

**مروت شوک روگ کی علامتیں** } جس کا آلت کسی طرح مسل گیا ہو اور اس میں بادسے درد ہو اس کو مروت شوک روگ کہنا چاہیے۔

**سموڑہ پڑکا شوک روگ کی علامتیں** } جس کی دونوں ہاتھوں سے آلت مسلی گئی ہو اس سے پھنسی ہو آوے اس کو سموڑہ پڑکا جانو۔

**اونتھ شوک روگ کی علامتیں** } جس کے کسی سبب سے آلت میں بلغم خون کے بگڑنے سے بڑی اور بہت پھنسیاں ہوں اور ان میں درد ہو۔ بال کھڑے ہو آویں اس کو اونتھ شوک روگ کہنا چاہیے۔

**پشکر کا شوک روگ کی علامتیں** } جس کی سپاری کے اوپر صفرا خون کے فساد سے پھنسیاں بہت ہوں اس کو پشکر کا شوک روگ جاننا چاہیے۔

**اسپرش ہان شوک روگ کی علامتیں** } جس کی آلت کسی سبب سے ہاتھ وغیرہ کا چھونا برداشت نہ کرے اس کو اسپرش ہان شوک روگ جانو۔

**اوتما شوک روگ کی علامتیں** } جس شخص کے دھتی سے مونگ یا ماش کے مانند خون صفرا کے فساد سے آلت میں سرخ پھنسی ہو جاوے اس کو اوتما شوک روگ جاننا چاہیے۔

**شت جونک روگ کی علامتیں** } جس کے آلت میں کسی سبب سے باد اور خون کے فساد سے زیادہ سوراخ ہو جاویں اس کو شت جونک روگ کہتے ہیں۔

**توک پاک روگ کی علامتیں** } جس کا الت باد صفرا اور بلغم کے سبب سے پک جاوے اور اس میں جلن ہو اور درد ہے بدن میں بخار ہو اسکو توک پاک شوک روگ کہنا چاہیے۔

**شونتار بدشوک روگ کی علامتیں** } جس کے الت میں سیاہ سرخ پھنسی ہو اور وہاں درد ہو اس کو شونتار بدشوک روگ کہنا چاہیے۔

**مانسار بدشوک روگ کی علامتیں** } جس کے الت کا گوشت بکھر جاوے اور وہاں درد زیادہ ہو اس کو سب خلطوں کے فساد کا مانسار بدشوک روگ جانو۔

**مانس پاک روگ کی علامتیں** } جس کے الت کا گوشت سڑ جاوے اور پیپ بہنے لگے اور درد شدید ہو اسے مانس پاک روگ کہنا چاہیے۔

**بدرودھ شوک روگ کی علامتیں** } جس کے الت میں تینوں خلطوں کے فساد سے پھنسیاں اٹھیں اس کو بدرودھ شوک روگ جانو۔

**تل کالک شوک روگ کی علامتیں** } جس کے الت میں سیاہ اور طرح طرح کے رنگوں کو اور زہر لیے ہوئے پھنسی ہوں اور پکنے لگیں اور اس میں پیپ پڑ جاوے الت گل جاوے یہ سنپات یعنی تینوں خلطوں کے فساد سے پیدا ہوتی ہے اس کو تل کالک شوک جانو۔

**شوک روگ کی لاعلاج علامتیں** } مانسار بد۔ مانس پاک۔ بدرودھ۔ کالک۔ یہ اچھے نہیں ہوتے۔

**شوک روگ کا علاج** } اٹھارہوں طرح کے شوک روگوں کے دور کرنے کے لیے زہر کے ہٹانے والے علاج کرنا چاہیے یا الت میں جونکیں لگا کر خراب یا غلیظ خون نکلوانا چاہیے تو یہ عارضہ دور ہو یا الت کو عمدہ جلاب دے تو شوک روگ جاوے یا کم غذا کھانے سے شوک روگ جاوے یا ترپھلے کے کاڑھے سے کوگل کھاوے یا اچھی دواؤں سے لیپ کرے یا ٹھنڈی دوائیں استعمال کرے تو یہ عارضہ دور ہو یا دار ہلدی۔ تلسی۔ ملیٹی اور دھماسہ کو روغن تلخ میں ہلاوے جب یہ دوا پک جاویں تب اس روغن کی مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو یا کھوٹی کے تیل کی مالش کرے تو شوک روگ جاوے یہ علاج سرب سنگرہ میں لکھے ہیں۔

## کشٹ روگ یعنی جذام کی پیدائش علامت اور علاج

خلاف غذا یا پینے کی چیز یا کوئی رقیق اور بھاری چیز کے کھانے سے اور دھوپ میں رہنے اور ریاضت کرنے اور قے کرنے سے اور پاخانہ اور پیشاب کے زور روکنے اور بہت آگ تاپنے اور بہت خوراک کھانے سے اور سردی گرمی کے شمار نہ کرنے اور خوف اور دھوپ اور ریاضت سے آزردہ ہو کر جلد اس کے اوپر ٹھنڈا پانی پینے اور اجیرن یعنی بدہضمی میں غذا کھانے اور قے اور جلاب وغیرہ میں بدپرہیزی کرنے سے پانی پینے اور دہی مچھلی بہت نمک کھٹائی ماش مولی اور پیسا ہوا غلہ زرد چوب تل اور قند سیاہ وغیرہ کے زیادہ کھانے سے اور دن کے سونے اور کسی برہمن کی بددعا سے طرح طرح کے زیادہ کھانا کھانے سے عورت سے زیادہ مباشرت کرنے اور طرح طرح کے گناہوں کے کرنے سے آدمی کے بادصفرا۔ بلغم اور ساتوں دھاتیں فاسد ہوں اس کے بدن کا خون گوشت کے خون کو خراب کرے اور اٹھارہ طرح کے کوڑھ کو ظاہر کرتا ہے۔

## اٹھارہ طرح کے کوڑھوں کے نام

کپال[1]۔ اودمبر[2]۔ منڈل[3]۔ رکچھ جھو[4]۔ پنڈریک[5]۔ سدھم[6] یعنی بھوت۔ کاکن[7]۔ ایک کشٹھ[8]۔ گجچرم[9]۔ چرم دل[10]۔ بچرچکا[11]۔ پاما[12]۔ داد[13]۔ بسپھوٹک[14]۔ بپادک[15]۔ کبٹھ[16]۔ السک[17]۔ شتارو[18]۔

**اس عارضے کی پہلی شکل** } پہلے زخم ہوں اور وہ زخم نرم ہوں یا بہت کھردرے یا روکھے ہوں یا ان زخموں میں سوزش ہو۔ کھجلی چلے یا بدن کی جلد سوکھ جاوے زخموں میں بہت درد ہو۔ زخم اونچا ہو درد بہت ہو۔ بہت جلد پیدا ہو اور بہت روز تک رہے اور تھوڑی بدپرہیزی کرنے سے بھی بہت درد ہو اور بادکے ہونے سے بال کھڑے ہو جاویں اور اس میں سے خون سیاہ نکلے جس میں یہ علامتیں ہوں تو جاننا چاہیے کہ اُس کو جذام کا عارضہ ہوگا۔

**کوڑھ کی عام علامتیں** } پہلے جنم کے گناہ سے یا لوگوں کے کہنے سننے سے بدپرہیزی کرے ان بدپرہیزیوں سے بادصفرا اور بلغم فاسد ہو کر بدن کی نسوں میں پہونچ کر خون اور گوشت جلد کو خراب کرے اور بدن کی جلد کا رنگ اور کا اور کرے اُسی کو بید کوڑھ

کہتے ہیں اور باد بدن میں بہت فاسد ہو کر کپال کشٹھ کو پیدا کرے بدن میں بلغم فاسد ہو تو منڈل کوڑھ پیدا کرے جو صفرا فاسد ہو تو بچرچکا اور رکچھ جھو نامی جذام کو پیدا کرے اور باد بلغم بدن میں فاسد ہو کر گجرم کبھہ کشٹھ سدھم۔ اس بپادک کوڑھوں کو ظاہر کریں صفرا بلغم میں فاسد ہو کر داوشتار پنڈریک اور بسپوتک کوڑھ۔ پانوں۔ چرم دل کوڑھوں کو ظاہر کرتے ہیں۔ اور باد صفرا۔ بلغم۔ بدن میں فاسد ہو کر کاکن کوڑھ کو پیدا کرتے ہیں۔

**ساتوں کوڑھوں کے بیچ میں کاپالک کوڑھ کی علامتیں** جس کے بدن کی جلد سیاہ۔ سرخ۔ پھٹی۔ روکھی۔ سخت اور سوکھی ہو اور اسمیں زیادہ درد ہو اُسکو بید کپال نامی کوڑھ کہتے ہیں۔ یہ کوڑھ دیر میں جاتا ہے۔

**اودمبر کوڑھ کی علامتیں** جس کے بدن کی جلد میں سوزش اور سرخی بہت ہو اور کھجلی چلے۔ روئیں میں زیادہ درد ہو اور بدن کی جلد گولر کے پھل کے مانند ہو جائے اس کو اودمبر کوڑھ جانو۔

**منڈل کوڑھ کی علامتیں** جس کی جلد سفید اور سرخ ہو اور وہ ہمیشہ رہے اور چکنی اور اونچی ہو۔ تر رہا کرے اس کو منڈل نام کوڑھ کہنا چاہیے۔

**سدھم یعنی بھبوت کوڑھ کی علامتیں** جس کے بدن کی جلد سفید تانبے کے مانند اور جلد کم ہو اس میں کھجلی اُٹھے اور باریک باریک کھال اتر جائے اور زیادہ کر کے سینہ میں بہت ہو اور کدو کے پھول کے مانند ہو اس کو سدھم بولتے ہیں۔

**کاکن نامے کوڑھ کی علامتیں** جس کی کھال ریشم کے مانند ہو اور درمیان میں سیاہ آخر میں سرخ ہو اور وہ نہ پکے اور اس میں بہت درد ہو اس کو کاکن کوڑھ کہتے ہیں۔ وہ سنپات یعنی تینوں خلطوں سے پیدا ہوتا ہے۔ یہ کوڑھ اچھا ہو جاتا ہے۔

**پنڈریک نامے کوڑھ کی علامتیں** جس کی جلد سفید سرخی لیے کنول کے پھول کی پنکھڑی کے مانند ہو اس کا نام پنڈریک کوڑھ ہے یہ بلغم کے فساد سے عیاں ہوتا ہے۔

**رکچھ جھو کوڑھ کی علامتیں** جس کی جلد خون تک سرخ اور سیاہ بھی ہو اُسکو رکچھ جھو کوڑھ جانو۔

گیارہ چھدر کوڑھ ہیں ان میں ایک کشٹھ نام کوڑھ کی علامتیں
جس کی جلد میں پسینا نہ آوے اور اس کی بڑی جگہ ہو اور مچھلی کے ٹکڑے کے مانند ہو اس کو ایک کشٹھ کوڑھ کہتے ہیں۔
گجچرم کوڑھ کی علامتیں } ہاتھی کے چمڑے کے مانند جس کی کھال بدرنگ ہو اس کو گجچرم کوڑھ جانو۔
چرم دل کوڑھ کی علامتیں } جس کے بدن کی جلد درد لیے سرخ ہو اور کھجلی ہو اور اس میں پھٹے ہوئے پھوڑے ہوں اور ہاتھ کے چھونے کی برداشت نہ ہو اسکو چرم دل کوڑھ جانو۔
بچرچکا کوڑھ کی علامتیں } جس کی جلد میں کھجلی لیے سیاہ پھنسیاں ہوں اور ان میں سے پیپ نکلے اور ہاتھ پاؤں میں ہوں اس کو بچرچکا کوڑھ جانو۔
پاما کوڑھ کی علامتیں } جس کے بدن میں چھوٹی چھوٹی اور بہت پھنسیاں ہوں اور پیپ نکلے اور کھجلی ہو اور وہ سرخ پھنسیاں ہوں اور جلن ہو اس کو پاما یعنی پاؤں کوڑھ جانو۔
داونیا بے کوڑھ کی علامتیں } جس میں کھجلی ہو اور پھنسیاں سرخ ہوں اور جلد سے اونچی ہوں تو داد کوڑھ جانو۔
داد کا ایک قسم کچھ داد ہے اس کی علامتیں } جس کے پاؤں اور کمر میں پھنسیاں ہوں اور ان میں سوزش ہو اس کو کچھ داد کوڑھ کہنا چاہئے۔
بسپھوٹک نامے کوڑھ کی علامتیں } جس کے بدن کی جلد میں پھوڑے سیاہ سرخ اور پھوٹے پھوٹے ہوں اس کو بسپھوٹک کوڑھ جانو۔
کٹبھ کوڑھ کی علامتیں } جس کے بدن کی جلد سوکھے زخم کے موافق سرخ کھردری ہو اس کو کٹبھ کوڑھ کہتے ہیں۔
بیپادک کوڑھ کی علامتیں } جس میں کھجلی اٹھے اور سوزش درد لیے پاؤں میں ہی ہو اس کو بیپادک کوڑھ کہتے ہیں۔
السک کوڑھ کی علامتیں } جس کی جلد میں سرخ کھجلی لیے پھنسیاں ہوں اُس کو السک کوڑھ جانو۔

شتار نام کوڑھ کی علامتیں} جس کے بدن کی جلد میں پھنسیاں سرخ اور سیاہ جلن کو لیے ہوں اس کو شتار جانو۔

## ساتوں دھاتوں میں گھسے ہوے کوڑھ کی مختلف علامتیں

رس دھات میں پیدا ہوے کوڑھ کی علامتیں} جس کے بدن کی جلد میں کوڑھ ہو اس کی جلد کا رنگ اور کا اور ہو جائے اور جلد روکھی اور سوکھ جائے۔ روئیں کھڑے ہو جائیں۔ پسینا بہت آوے یہ علامتیں ہوں تو رس دھات میں پہونچا ہوا کوڑھ جانو۔

خون میں پہونچے ہوئے کوڑھ کی یہ علامتیں} جس میں کھجلی ہو اور پیپ نکلے تو جانو کہ خون کا کوڑھ ہے

گوشت میں پہونچے ہوے کوڑھ کی یہ علامتیں ہیں} جو کوڑھ بہت موٹا ہو اور منہ بہت سوکھے اور پھنسیاں بہت سخت ہوں اور انمیں بہت درد ہو تو گوشت میں پہونچا ہوا کوڑھ جانو

چربی میں پہونچے ہوے کوڑھ کی یہ علامتیں ہیں} ہاتھ خراب ہو جائیں اور کہنی الٹ اور چلا دہ جائے اعضا ٹوٹنے لگیں تھوڑی ضرب سب جگہ پھیل جائے منہ سوکھے اور پھنسیاں سخت ہوں اور ان میں درد ہو تو چربی میں پہونچا ہوا کوڑھ جانو۔

گودے میں پہونچے ہوے کوڑھ کی علامتیں} ناک گل جاوے آنکھیں سرخ ہو جاویں اور اس زخم میں کیڑے پڑ جاویں گلا گھون گھون بولے اور زخم میں درد ہو تب جاننا چاہئے کہ ہڈیوں کے گودے میں کوڑھ پہونچا ہے۔

منی میں پہونچے ہوے کوڑھ کی علامتیں} جس کے والدین کے نطفے میں کوڑھ کے فساد بہت ہوں اس سے پیدا ہوئی اولاد بھی کوڑھی ہو۔

کوڑھ کے باعلاج اور لاعلاج ہونے کی علامتیں} جو کوڑھ باد بلغم کا ہو اور جلد خون اور گوشت میں رہتا ہو وہ باعلاج ہے اور جو کوڑھ چربی میں پہونچ جاویں اور کیڑے پڑ جاویں اور سوزش ہوا کرے اور معدہ ضعیف ہو جاوے اور ترو دوکہ یعنی تینوں خلطوں کا ہو وہ لاعلاج ہے اور جو منی میں کوڑھ پہونچا ہو تو وہ بھی لاعلاج ہے۔

دوسرا طریقہ} کوڑھ بکھر جاوے اور بہنے لگے اور آواز گھوں گھوں بولے اور قے اور جلاب کرکے

## کشٹھ کی ایک قسم شوتر بھی ہے اس کی پیدائش علامت اور علاج

جو کوڑھ کی پیدائش ہے وہی اس عارضے کی پیدائش ہے یہ بھی سرخ ہو اور نہ ہے کوڑھ
ہے اسمیں یہی فرق ہے اور شوتر کی قسم کلاس ہے یہ سرخ ہوتا ہے پھر شوتر دو قسم کا ہے
ایک تو بادصفرا بلغم کا دوسرا زخم کا۔

**شوتر کوڑھ کے باعلاج اور لاعلاج ہونے کی علامتیں** } باریک ہو اور سیاہ بال
میں ہو اور ایک ہی خلط کا ہو اور نیا پیدا ہوا ہو آگ سے پیدا ہو تو باعلاج ہے جو اسمیں
اور علامتیں ملی ہوں تو لاعلاج ہے یا کوڑھی کے ملنے سے جیسے کوڑھ اور شخصوں کو جا لگتا
ہے ویسے ہی اور بھی یہ عارضے جا لگتے ہیں جیسے کہ ان مریضوں کے ساتھ نشست برخاست
رکھے یا اکٹھا کھاوے یا اکٹھا سووے یا آپس میں کپڑے پہنے یا باہم کسی چیز کا لیپ کرے
تو ان عارضوں میں مبتلا ہو۔ دمہ۔ کوڑھ۔ بخار۔ راج روگ آنکھوں کے عارضے سیتلا
چیچک وغیرہ یہ اڑکے لگتے ہیں۔

**لاعلاج کوڑھ کی علامتیں** } مقعد و شرمگاہ کا کوڑھ۔ منہ اور ہاتھوں کا کوڑھ
لاعلاج ہے۔

**کوڑھ کا عام علاج** } پوست ہلیلہ۔ بیخ پنگنگ۔ سرسوں۔ ہلدی۔ چب۔ باوچی سیندھا نمک
بائے بڑنگ برابر لے کر گائے کے پیشاب میں باریک پیس کر لیپ کرے تو کوڑھ دور ہو۔
اس کا نام پچھیا دلیپ ہے۔ یا باوچی کو باریک پیس کر ادرک کے رس کی اس میں
پٹ دے پھر اس کا کوڑھ کے اوپر اوبٹن کرے تو کوڑھ جاوے۔ نیم کے پھولنے
کے وقت نیم کے پھول لے اور اس کا پھل اور پوست اور بیخ اور برگ یہ پانچوں چیزیں
لے کر اور دونوں قسم کی زردچوب۔ ترپھلا۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ برا ہمی۔ گوکھرو۔
صاف کیا ہوا بھلاواں۔ چیتک۔ بائے بڑنگ۔ سار۔ باراہی قند۔ گلو۔ باوچی۔ مصری۔ املتاس
کوٹ۔ اندرجو۔ بانسہ۔ کھیرسار۔ برابر لے کر باریک پیس کر ناگر موتھے کے رس کی پٹ دے پھر
نیم کی پانچوں چیزوں کے رس کی سات پٹ دے پھر بھانگرے کے رس کی سات پٹ
دے پھر اس کو سائے میں سکھا کر باریک پیس کر چورن کرے پھر اچھا دن دیکھ کر کوڑھ والے کو

شہد کے ساتھ یا کھیر سار کے کاڑھے کے ساتھ صبح کے وقت گرم پانی سے بقدر چھ ماشہ کے
جلاب دے پھر تھوڑا تھوڑا چار تولہ تک بڑھاتا جاوے اور گھی سمیت اس کے اوپر ہلکی غذا کھاوے
تو اتنے عارضوں کو یہ دور کرے۔ ہیوچی۔ اودمبر۔ پنڈریک۔ کپال۔ داد۔ کنٹھ۔ الس۔ شتارہ
بسپھوٹک یہ سب طرح کے کوڑھ اور بسرپ یعنی بدن پھیل جاوے۔ بھگندر۔ پیل پانو۔ بات رکت
اور سب طرح کے زخم۔ جریان۔ پردر۔ اور سب طرح کے زہر اور شکم کے عارضوں کو یہ نمب
پنچانگ چورن دور کرتا ہے۔ یہ نسخہ برہماجی کا بتایا ہوا ہے اور سارنگدھر جی نے اس کا
استعمال کیا ہے اور مفید پایا۔ یا باوچی دس تولہ۔ گوگل مصفا دس تولہ۔ صاف کی ہوئی گنگچ
سونا مکھی چھ تولہ۔ سار چار تولہ۔ گورکھ منڈی چھ تولہ۔ ترپھلا چھ تولہ۔ بچ دو تولہ۔ کھیر سار
دس تولہ۔ گلو چار تولہ۔ نسوت چار تولہ۔ ناگرموتھ چار تولہ۔ بابرنگ دو تولہ۔ زردچوب
چار تولہ۔ بچ دو تولہ۔ نیم کی پانچوں چیزیں دس تولہ۔ چیترک چار تولہ ان سب کو باریک پیس کر
بقدر دو درم گھی اور شہد کے ساتھ گولی بناوے اور صبح کے وقت ایک گولی گائے کے
پیشاب سے کھاوے تو سب قسم کے کوڑھ۔ اور بات رکت۔ پانڈروگ۔ شکم کے عارضے
جریان وغیرہ عارضوں کو دور کرتا ہے اور بڑھاپے کو دفع کر کے جوان کر دیتا ہے اس کا
نام سوا ٹمبھو گوگل ہے۔ یا چیترک۔ ترپھلا۔ زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ زیرہ سفید کلونجی۔ خراسانی
بچ۔ سیندھا نمک۔ انیس۔ کوٹ۔ چب۔ الائچی۔ جواکھار۔ بابرنگ۔ اجمود۔ ناگرموتھ
دیودار۔ ہموزن لے کر اور ان کے برابر گوگل مصفا لے اور ان سب کو باریک پیس کر خوب ملاوے
اور گھی سے ۴ ماشہ بھر کی گولی بناوے ایک گولی غذا کے وقت کھاوے تو کوڑھ کیڑے زخم
سنگرہنی۔ بواسیر۔ گردھرسی۔ گولا وغیرہ کو دور کرتا ہے۔ اس کا نام کشور گوگل ہے۔ یا دو سیر
صاف کیے ہوئے بھلاواں کو ۱۶ ثار پانی میں اوٹاوے اور اسی وقت گلو دو سیر کوٹ کر
ڈالے جب اس پانی کا چوتھا حصہ رہ جائے تب اتار کر اس میں گائے کا گھی ایک ثار اور
گائے کا دودھ چار ثار ڈالے پھر ایک ثار مصری اور آدھ ثار شہد ڈالے پھر نرم آنچ سے پکاوے
جب ٹھنڈی ہو جاویں تب اس کو آنچ سے اتار کر یہ دوا ڈالے۔ باوچی دو درم۔ تخم پنواڑ
دو درم۔ پوست نیم دو درم۔ پوست ہلیلہ دو درم۔ آملہ دو درم۔ سیندھا نمک دو درم۔ ناگرموتھ ۲ درم

تج دو درم۔ الائچی دو درم۔ ناگ کیسر دو درم۔ پت پاپڑہ دو درم۔ بیرج دو درم۔ نیتر بالا دو درم۔
خس دو درم سفید چندن دو درم۔ گوکھرو دو درم۔ بجور دو درم۔ صندل سرخ دو درم یہ سب دوا باریک
پیسکر اس میں ملا دے۔ پھر بقدر دو تولہ صبح کے وقت پانی سے کھاوے تو سب طرح کے کوڑھ
بات رکت بواسیر وغیرہ دور کرتا ہے اور اس امرت بھلاتک کا استعمال کرنے والا اتنی باتیں نہ کرے
ریاضت نہ کرے دھوپ میں نہ رہے۔ آگ کے نزدیک نہ جاوے۔ کھٹائی گوشت دہی نہ کھاوے
تیل نہ لگاوے راہ نہ چلے اور اس کا نام امرت بھلاتکا ولیہ ہے۔ یا بت نیم۔ سفید سرسوں۔
مجیٹھ۔ کٹکی ترایمان۔ ترپھلا۔ ناگرموتھا۔ پت پاپڑہ۔ باوچی۔ جواسہ۔ بنگ۔ کھیرسار۔ سرخ صندل
پاڑھ۔ زنجبیل۔ بھارنگی۔ اندرسن۔ چرائتہ۔ پوست کرنا۔ نسوت۔ بیج اندرائن۔ موربا۔ بائے برنگ
اندرجو۔ چترک۔ مان پات۔ بکائن۔ گلو۔ بچول دونوں ہلدی۔ پیپل۔ مغز املتاس۔ سنون۔
بیدصات کی سوئی چرمٹی۔ مجیٹھ۔ بیج کریاری۔ راسنا۔ بیج سانٹھی۔ داتیونی جمالگوٹہ مصفا بھلاں
کت بیلا۔ اخروٹ۔ ساکھو تک یہ سب دوا علیحدہ علیحدہ دو دو تولہ بھر لے کر اور جوکوٹ کر سولہ تار
پانی میں اوٹاوے جب رس کا چوتھا حصہ رہ جاوے تب اوٹا کر چھان کر پھر ایک ہزار
بھلاواں مصفا کو سولہ تار پانی میں اوٹاوے جب اس کا بھی چوتھا حصہ رہ جاوے تب
جدا رکھے اور دونوں کو اکٹھا ملا کر پھر ان دونوں کے رس میں دو سو تولہ بھر گڑ کی چاشنی بنا کر
اس میں زنجبیل دو تولہ۔ مرچ سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ ترپھلا دو تولہ۔ ناگرموتھا دو تولہ بائے برنگ
دو تولہ۔ چترک دو تولہ۔ سیندھا نمک دو تولہ۔ چندن دو تولہ۔ کوٹ دو تولہ۔ اجمود دو تولہ۔ تج
دو تولہ۔ تیرج دو تولہ۔ ناگ کیسر دو تولہ۔ الائچی دو تولہ۔ یہ سب دوا باریک پیس کر اولیہ میں اگر
خوب ملا دے پھر اچھا دن دیکھ کر چار تولہ ہر روز کھاوے تو سب طرح کی کوڑھ بواسیر سب طرح
کے کیڑوں کا عارضہ۔ رکت پت اودا ورت۔ کھانسی اور دمہ اور بھگندر ان عارضوں کو دور
کرتا ہے اور آنوں بات کو بھی دفع کرکے تیزی لاتا ہے اور بدن میں بہت رونق لاتا
ہے اور بھوک بڑھاتا ہے۔ اس کا کھانے والا کھٹائی۔ گرم چیزیں وغیرہ نہ کھاوے
اور کسی طور کی بدپرہیزی نہ کرے اس کا نام بھلاتک اولیہ ہے۔ یا مجیٹھ۔ ترپھلا۔ کٹکی۔ بنج
دارہلدی۔ پوست نیم اور گلو برابر لے کر جوکوٹ کر۔ پانچ پانچ درم کا کاڑھا کرکے

ہر روز استعمال کرے تو سب طرح کے کوڑھ۔ بات رکت۔ بسرپ۔ بسپھوٹک کو دور کرتا ہے
اس کا نام لگھو منجشٹادی کواتھ ہے۔ یا مجیٹھ۔ بادچی۔ پواڑ۔ پوست نیم۔ پوست ہلیلہ زرد چوب آملہ
اڑوسہ۔ شتاور۔ کھریٹی۔ پوست گنگیرن۔ ملیٹھی۔ مہوا۔ کٹیلی۔ پٹول۔ خس۔ گلو۔ سرخ صندل۔
ان کو برابر لے کر جوکوٹ کرکے پانچ درم کا کاڑھا پیے تو ہر قسم کے کوڑھ۔ بات رکت کو دور
کرتا ہے اس کا نام مدھیہ منجشٹادی کواتھ ہے۔ یا مجیٹھ۔ اندرجو۔ گلو۔ ناگرموتھ۔ سونٹھ۔ زنجبیل
زرد چوب۔ دونوں کٹیلی۔ پوست نیم۔ پٹول۔ کوٹ۔ کٹکی۔ بھارنگی۔ بابے بڑنگ۔ چیترک۔
مورہا۔ دیودار۔ جل بھانگرہ۔ پیپل۔ ترایان۔ پاڑھ۔ ستاور۔ کھیرسار۔ بجے سار۔ ترپھلا چرائتہ۔
بکائن۔ مغز املتاس۔ نسوت۔ بادچی۔ سرخ صندل۔ برنا۔ وائیوولی۔ شاکھوٹک۔ اڑوسہ۔
پت پاپڑہ۔ سفید سرسوں۔ اتیس۔ جواسہ۔ بیخ اندرائن یہ سب برابر لے کر جوکوٹ کر پانچ درم
کا کاڑھا ہر روز پیے تو اٹھارہ قسم کے کوڑھ و بات رکت۔ خون کے فساد۔ بسرپ۔ جلد
سن پڑ گئی ہو۔ ان سب عارضوں کو دور کرتا ہے۔ اس کا نام برہت منجشٹادی کواتھ ہے۔ یا
کالی مرچ۔ نسوت۔ ناگرموتھ۔ ہڑتال۔ بیخ اندرائن۔ کلونجی۔ دونوں ہلدی۔ بالچھڑ۔ کوٹ۔ صندل
سرخ۔ مینسل۔ دیودار۔ آک کا دودھ۔ گوبر کا رس۔ یہ سب دوا چھ چھ ماشہ لے کر اور سنگی مہرہ
ایک تولہ روغن تلخ ایک ثار پانی ۴ ثار۔ گائے کا پیشاب ۸ ثار لے کر ان سب کو نرم آنچ
سے پکاوے۔ جب یہ سب جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب اتار چھان کر پھر اس کی
مالش کرے تو سب طرح کے کوڑھ یہ دور کرتا ہے اس کا نام لگھو مرچادی تیل ہے یا کالی مرچ۔
نسوت۔ وائیوڑنی۔ آک کا دودھ۔ گوبر کا رس۔ دیودار۔ دونوں ہلدی۔ بالچھڑ۔ کوٹ۔ سرخ صندل
بیخ اندرائن۔ کلونجی۔ ہڑتال۔ مینسل۔ بیخ کنیر۔ چیترک۔ بیخ کلہاری۔ ناگرموتھ۔ بابے بڑنگ۔
پواڑ۔ بیخ سرس۔ پوست کڑا۔ پوست نیم۔ پوست سنوان۔ گلو۔ تھوہر کا دودھ۔ مغز املتاس
کھیرسار۔ بیخ مالکنگنی۔ بادچی۔ یہ سب دوا چار چار تولہ اور سنگی مہرہ آٹھ تولہ روغن تلخ ۴ ثار
گائے کا پیشاب ۱۶ ثار۔ ان سب کو جمع کرکے نرم آنچ سے پکاوے جب گائے کا پیشاب
وغیرہ سب جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب اتار کر چھان کر پھر اس تیل کی مالش کرے تو سب
قسم کا کوڑھ دفع ہو اور اس کی مالش تیاری اور جوانی لاتی ہے اور یہ دوا گھوڑا ہاتھی وغیرہ

کے بادکو بھی دور کرے اس کا نام مرجادنیل ہے یا ہرتال کا عمدہ پترے کر چترک کے رس سے ایک روز
کھرل کرے پھر سانٹھی کے رس سے ایک روز کھرل کرے پھر اس کے ٹکڑے کر اچھی طرح سکھاوے
پھر اس ہرتال کو سانٹھی کے پنچانگ کے کھار کے بیچ میں رکھ کر چولھے پر چڑھاوے اور اس ہرتال کا
دھواں نہ نکلنے دے پھر اس ٹکڑے کو اس سانٹھی کے کھار کے بیچ میں خوب دباوے پھر اس کے
نیچے برابر ایک رات دن نرم آنچ دے یہ چار روز تک دے جب تیار ہو کر ٹھنڈا ہو جاوے تب
اس ٹکڑی کو بہت ہوشیار آدمی تدبیر سے نکالے وہ ہرتال وزن میں پوری اترے بغیر دھوئیں کے
سفید ہو پھر اس میں سے دو رتی کھاوے اس کے اوپر مرچ وغیرہ کا کاڑھا پئے تو اٹھارہ
قسم کے کوڑھ بات رکت اور پدنش فرنگ باد ان کو یہ ہرتال دور کرتا ہے اور اس کا کھانے والا
نمک کھٹائی۔ گڑ وارس نہ کھاوے دھوپ میں نہ سووے اگر نمک بغیر نہ رہا جاوے تو
سیندھا نمک کھائے اور شیریں چیزیں بہت کھاوے۔ یہ ہرتال کے بنانے کا طریقہ ہے اس کو
تال کیشر رس کہتے ہیں یا پارہ اور گندھک مصفا تانبے کا کشتہ۔ سار۔ گوگل۔ چترک۔ سلاجیت۔
کچلا۔ بچ۔ ابرک۔ یہ سب برابر لیوے اور تخم کنگچ ایک دوا کے حصہ سے چوگنا لے کر پہلے پارہ اور
گندھک کو حل کر کے پھر اس میں یہ دوا ڈال کر خوب ملاوے پھر اس میں سے دو درم گھی اور
شہد کے ساتھ ہر روز کھاوے اور اوپر سے چانول اور دودھ کھاوے تو گلت کشٹھ جاوے
اور اس کا بدن نہایت خوبصورت ہو جاوے اگر یہ رس کھاوے تو مباشرت نہ کرے
گلت کشٹھار رس اس کا نام ہے۔

**بھبوت کا علاج** } کوٹ۔ تخم ترب۔ سرسوں۔ زردچوب۔ کیسران کو سرس کے پانی میں پکا کر
لیپ کرے تو بہت دن کی بھی بھبوت جاوے۔ یا کیلے کا کھار۔ زردچوب۔ دارہلدی۔ تخم ترب۔
ہرتال۔ دیودار۔ سنکھ کا چورن یہ سب برابر لے کر ان کو برگ تنبول کے رس میں باریک پیس کر
لیپ کرے تو بھبوت دور ہو۔

**چرم دل کوڑھ کا علاج** } انجور میں تھوڑا سا سیندھا نمک ڈال کر پانی سے تانبے کے
برتن میں تانبے کے گھوٹے سے خوب گھوٹے اور خوب باریک پیس کر لیپ کرے تو چرم دل
کوڑھ جاوے۔

**پاما کوڑھ کا علاج** } زیرہ ۲ تولہ۔ سیندور دس تولہ۔ ان دونوں کو روغن تلخ میں پیسکر لیپ کرے تو پاما اچھی ہو یا مجیٹھ۔ ترپھلا۔ لاکھ۔ بیخ کرہاری۔ ہلدی۔ آملہ سار گندھک ان کو برابر لیکر باریک پیس کر دھوپ میں خوب گرم کرے پھر ان کا لیپ کرے تو پاما اچھی ہو۔ یا پارہ دونوں قسم کا زیرہ۔ دونوں ہلدی۔ مرچ سیاہ۔ سیندور۔ آنولا سار گندھک۔ مینفل یہ سب برابر لے کر پھر پارہ اور گندھک کو حل کرے اور یہ دوا باریک کرکے اس میں ملاوے۔ پھر ان سب دواؤں کو گاے کے گھی میں ایک روز کھرل کرے پھر اس کی مالش کرے تو پاما دور ہو۔ یا پارہ۔ آنولہ سار گندھک۔ نیلا تھوتھہ۔ کتھہ۔ مہندی۔ خراسانی اجوائن۔ موم۔ مالکنگنی کو برابر لے کر پھر پارہ اور گندھک کو حل کرے اور موم کو گھی میں جدا پگھلاوے۔ پھر یہ سب دوا علیحدہ پیس کر ملاوے پھر سب دوا گاے کے گھی میں اکٹھی کرے اور ایک روز پیس کر مالش کرے تو پاما وغیرہ خون کے سب فساد جاویں۔ یا گندھک آنولا سار مصفے دو درم۔ نیلا تھوتھہ ۲ ماشہ پانی سے باریک پیس کر گولی باندھے اور اس گولی کو باریک کپڑے میں باندھ کر پوٹلی کرے اور اس پوٹلی کو گیہوں کی بغیر نمک کی تین یا چار روٹی میں سینکے پھر باریک پیس کر گھی میں چپڑ کر کھلاوے یا اس کو شکر میں چورا کرے اور پانچ روز کھاوے تو پاما وغیرہ خون کے سب فساد دور ہوں یا سیندھا نمک۔ تخم پنواڑ۔ سرسوں اور پیپل کو کانجی کے پانی میں باریک پیس کر لیپ کرے تو پاؤں کی کھجلی دور ہو۔

**کچھ داد کی دوا** } آک کے پتوں کا رس اور ہلدی کے کاڑھے کے رس کو سرسوں کے تیل میں پکاوے پھر اس کی مالش کرے تو کچھ داد دور ہو۔ اس کا نام ارک تیل ہے۔ یا مینسل ہیرا کسیس آنولا سار گندھک۔ سونا مکھی۔ پتھر پھوڑ۔ زنجبیل۔ پیپل۔ کرہاری۔ کنیر۔ بابے بڑنگ۔ چترک۔ بیخ املتاس۔ سیندھا نمک۔ برگ نیم۔ چھ چھ ماشہ لے کر اور پانی سے باریک پیس کر روغن تلخ دو سیر میں پکاوے اور اس میں آک اور تھوہڑ کا دودھ آدھ آدھ پاؤ گاے کا پیشاب ۴ تار ڈالے پھر اس کو نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاویں اور تیل رہ جاوے تو اس کی مالش کرے تو وہ علاج بھی کچھ داد دور ہو اور پاما اور کھجلی اور خون کے سب عارضے جاویں اس کا نام کچھ راکھس تیل ہے۔

**داد کا علاج** } کوٹ۔ بابے بڑنگ۔ تخم پواڑ۔ تل۔ سیندھا نمک۔ سرسوں کو برابر لے کر کھٹائی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو داد کوڑھ دور ہو یا دوب۔ پوست ہلیلہ۔ سیندھا نمک تخم پواڑ پوست کنیر کو برابر لے کر کانجی میں یا مٹھے میں باریک پیس کر لیپ کرے تو کچھ داد اور کھجلی دور ہو۔

**شوتر نامے کوڑھ کا علاج** } پوست بہیڑہ۔ پوست ہلیلہ۔ کتھ مرا در باوچی کا کاڑھا کر کے استعمال کرے تو شوتر کوڑھ دور ہو۔ یا ہڑتال مینسل۔ چرمٹی۔ اور چترک کو گائے کے پیشاب میں پیس کر لیپ کرے تو شوتر کوڑھ دور ہو۔ یہ سب علاج بجاؤ پرکاش میں تحریر ہیں یا زرد چوب سولہ تولہ۔ گائے کا گھی بارہ تولہ۔ گائے کا دودھ چار ثار۔ مصری دس تولہ۔ زنجبیل دو تولہ فلفل سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ بچ دو تولہ۔ ناگ کیسر دو تولہ۔ بابے بڑنگ دو تولہ ناگر موتھ دو تولہ نسوت دو تولہ۔ ترپھلا چھ تولہ۔ کیسر دو تولہ۔ ان کو جدا جدا پیس کر گھی ملا کر ہلدی اور دودھ میں شکر کی چاشنی کر کے اس میں یہ سب دوا ڈالے پھر اس کی دو تولہ بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو کوڑھ۔ کھجلی۔ پھوڑے کی داد وغیرہ عارضوں کو دور کرتا ہے اس کا نام ہرورا کھنڈ ہے۔

## ہڑتال مارنے کی ترکیب

عمدہ طبقیہ ہڑتال لے کر اس میں دسواں حصہ سہاگہ ملا کر اس کی بافتہ کے کپڑے میں چار پوٹلی بناوے پھر وہ پوٹلیاں جمبھیری کے رس میں رکھ کر ڈولا جنتر کر کے اس کے نیچے دو پہر تیز آنچ دے کر اوٹاوے پھر کانجی کے پانی میں اوٹاوے پھر پیٹھے کے پانی میں اوٹاوے پھر تیل میں اوٹاوے پھر ترپھلے میں اوٹاوے پھر اس ہڑتال کو کسی طرح کی کھٹائی میں دھوے پھر اس کو چھیلے کے پوست کے رس میں دو رات دن کھرل کرے پھر دھوپ میں سکھا کر اس کا گولا بناوے پھر وہ گولا سکورے میں رکھ کر اس کے اوپر دوسرا سکورہ نہایت حفاظت سے ڈھک دے اور خوب بند کرے پھر گجپٹ میں ارنے اپلے کی آنچ دے اور ٹھنڈا ہونے کے پیچھے ہڑتال کو نکال کر بکری کے دودھ میں ایک روز کھرل کرے پھر اس کا گولا کر دھوپ میں سکھاوے پھر پلاس کی چار ثار راکھ کچی ہنڈیا میں بھرے اس کے

بیچ میں ہرتال کا گولا رکھ کر خوب راکھ منھ تک دبا کر بھرے پھر اس ہنڈیا کو چولھے پہ چڑھا کر نیچے آنچ دے اور اس کا دھواں نکلنے نہ دے اسی طرح ترکیب سے نرم تیز اور بہت تیز بتیس پہر تک آنچ دے جب بن کر ٹھنڈا ہو جاوے تب اس ہرتال کو نکالے اگر ہرتال سفید نکلے اور پوری تول بغیر دھوئیں کے ہو تو اس کو پرانے قند سیاہ کے ساتھ ایک رتی ۲۱ روز کھاوے اور اس کے اوپر نان نخود اور برنج ساٹھی اور روغن مادہ گاؤ اکیس روز تک کھائے اور کھٹائی اور نمک نہ کھائے تو اٹھارہ قسم کے کوڑھ۔ بات رکت۔ فرنگ باد کو یہ ہرتال دور کرتی ہے۔ یا پارہ دو درم۔ گندھک مصفا۔ دو درم۔ ہرتال دو درم۔ مینسل دو درم۔ باوچی ۵ درم۔ دھماسہ دو درم۔ سیندور دو درم۔ دونوں ہلدی ۵ درم۔ ان سب کو گائے کے گھی سے خوب باریک پیس کر لیپ کرو پھر دھوپ میں بیٹھے پھر نہاوے تو کوڑھ داد اور کیڑے تین روز کے استعمال کرنے سے اچھے ہوں یا چھیلے کی جڑ کا پوست پچاس تولہ جلا کر راکھ کرے اسکو نئی اور مضبوط ہنڈیا میں بھر کر اس کے بیچ میں ہرتال طبقی پچیس ماشہ ترکیب سے رکھ کر بعد پھر ہنڈیا کے اوپر سروار رکھ اور اس ہنڈیا کو چولھے پہ چڑھا کر اس کے نیچے ایک پہر تک خوب تیز آنچ دے جب ٹھنڈا ہو تو نئے کپڑے میں چھان لے پھر اس میں سے بقدر دو رتی اور زیرہ ایک ماشہ خوب ملا کر پختہ برگ تنبول اور ٹھنڈے پانی کے ساتھ کھائے اس کے اوپر چنے کی روٹی بغیر نمک ایک مہینہ تک کھاوے تو اٹھارہ قسم کے کوڑھ بات رکت سب قسم کے گھاؤ اور پیڑکا نامی پھنسیاں بادی عارضوں کو دور کرتا ہے اس کا استعمال کرنے والا دھوپ اور ہوا نہ کھائے۔

داد کا علاج } تخم پواڑ۔ باوچی۔ سرسوں۔ تل۔ کوٹ۔ دونوں ہلدی۔ ناگرموتھ یہ سب برابر لے کر اور ان کو مٹھے میں خوب باریک پیس کر لیپ کرے تو داد کنڈو بیوچی دور ہوں۔

کوڑھ کے دور ہونے کا لیپ } نیلا تھوتھ۔ سہاگہ دونوں دو دو درم۔ باوچی پانچ درم ان تینوں کو باریک پیس کر جل بھانگرے کے رس کی سات پٹے دے پھر اس کا لیپ کرے تو کوڑھ دور ہو۔ یہ علاج بیدرہس میں لکھے ہیں۔

## مہالیپ

پارہ دو تولہ۔ سنکھ کا کھار دو تولہ۔ اندھی جھاڑہ کا کھار دو تولہ۔ تل کا کھار دو تولہ۔ سانٹھی کا کھار دو تولہ۔ ہلیلہ کا کھار دو تولہ۔ اڑوسہ کا کھار دو تولہ۔ بڑول کا کھار۔ ارنڈ کا کھار۔ جوا کھار۔ سہاگہ سجی۔ نوسادر۔ آنولا سار۔ گندھک پانچوں نمک۔ کوٹ۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل بیخ ڈانسر بیخ آک۔ نیلا تھوتھا۔ بیخ کرہاری۔ ہلدی۔ زمین قند کورکہ منڈی کا کھار۔ کاہو کا کھار بیل کا کھار رائی۔ سرسوں۔ سیندور۔ سلاجیت۔ پاڑیا کھار۔ کمیلہ۔ لودھ پٹھانی۔ بیخ تھوہر بیخ آم چیترک۔ اور آک کے پنچانگ کا کھار۔ یہ سب دوا علٰحدہ علٰحدہ دو دو تولہ لے کر پھر ان سب کو باریک پیس کر اکٹھا کر کے گائے کے پیشاب میں ملا کر تانبے کے بڑے برتن میں رکھے۔ پھر اس میں بھینس۔ گھوڑا۔ بکرا۔ ہاتھی اور اونٹ کا پیشاب اور لیمو اور جمبیری بجورہ۔ نارنگی کا رس۔ چنے کا کھار۔ سہجنہ کا رس۔ رائی۔ کانجی۔ یہ سب اس کے انداز کے موافق ڈالے۔ پھر اس کا منہ ڈھک کر اکیس روز اچھی طرح سے رکھ چھوڑے پھر اس کا لیپ کرے تو سب طرح کے کوڑھ دور ہوں اور گنٹھ مالا۔ بسرپ۔ بواسیر۔ بیوچی سب بادی عارضے ایک مہینے میں دور ہوں یہ سب رس سار سنگرے میں لکھا ہے۔

## باب ستر ھواں

### دربیان شیت پت اودرد کوڑھ وغیرہ

### شیت پت اودرد کوڑھ اوتکوڑھ عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

ٹھنڈی ہوا کے چھونے سے بلغم اور ہوا مع صفرا کے طرح طرح سے فاسد ہو کر جلد میں اور اور باہر اور بادو بلغم سے سردی اور گرمی کے عارضوں کو پیدا کرتی ہے۔

شیت پت کی پہلی شکل } پیاس لگے۔ نفرت ہوتے آوے۔ بدن میں درد ہو۔ بدن بھاری رہے۔ آنکھیں سرخ ہو جاویں۔ یہ علامتیں ہوں تو جاننا چاہئے کہ شیت پت وغیرہ کا عارضہ ہوگا۔

شیت پت اودرد کی علامتیں } جیسے کیڑے کے کاٹے سے چکتے ہوتے ہیں

ویسے ہی جلد کے اوپر بہت سے چکتے ہوں اوران میں کھجلی چلے اور بہت درد ہو اور قے اور
بخار ہو جلن معلوم ہو تو جاننا چاہیئے کہ شیت پت ہے اور اسی کو اودرد کہتے ہیں باو کی زیادتی ہو
تو شیت پت جانو ۔ اور بلغم کی زیادتی ہو تو اودرد جاننا چاہیئے یہ ششسر رت یعنی گنوار کاتک
میں بہت ہوتا ہے۔

کوٹھ اُنکو ٹھہ کی علامتیں } قے کو روکے تو صفرا اور بلغم فاسد ہوں اور سرخ سرخ
کھجلی کرنے چکتے بدن میں پیدا کرے اس کو کوٹھہ کہتے ہیں ۔ یہ تھوڑی دیر رہے اور جو یہی
دیر تک رہے تو اُنکوٹھہ کہنا چاہیئے۔

ان سب کا علاج } دوا کے زور سے قے کراوے تو شیت پت اوودرد دور ہو ۔ یا پٹول ۔
پوست نیم سارٹوسہ ۔ ترپھلا ۔ گوگل اور پیپل کا کاڑھا دے تو شیت پت اوودرد دور ہو یا جلاب
دے تو یہ عارضہ مذکور دور ہو یا روغن تلخ کی مالش کرے اور بدن کو گرم پانی سے دھووے
تو یہ عارضے دور ہوں یا ترپھلا شہد سے کھاوے تو شیت پت اوودرد دور ہوں یا مصری کے
ساتھ کٹکی کا جلاب لے تو شیت پت اوودرد جاوے یا قند سیاہ اور آملہ کا استعمال کرے تو
شیت پت اوودرد دور ہو ۔ یا اجوائن ۔ زنجبیل ۔ کالی مرچ ۔ پیپل اور جواکھار کا چورن بقدر دودرم
سات روز تک گرم پانی سے کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو ۔ یا ادرک کا رس بڑا تاگڑ کھاوے
تو یہ عارضہ دور ہو یا سرسوں ۔ ہلدی ۔ تخم پنواڑ اور تل کو روغن تلخ میں باریک پیس کر لیپ کرے
تو شیت پت اوودرد دور ہو ۔ یا اجمود پانچ درم ۔ قند سیاہ پانچ درم ۔ ان دونوں کو اکھٹا کر کے
پانچ روز یا سات روز بلا ناغہ کھاوے تو شیت پت اوودرد جاوے یا پوست بکائن ایک درم
باریک پیس کر گائے کے گھی کے ساتھ پیے تو یہ عارضے دور ہوں یا خون نکلوائیں تو یہ عارضے
دور ہوں یا آملہ اور نیم کی کونپل کو گھی میں تل کر بقدر ایک درم پندرہ روز کھاوے تو پھوڑے
کی بیماری ۔ پتی کیڑے ۔ شیت پت کھجلی اور گرمی کے عارضوں کو یہ دور کرتا ہے یا ایک سیر
چھیلی ہوئی ادرک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرے اور گائے کا گھی ۲ ثار لے اور گائے کا
دودھ ۲۲ ثار اس کا مادا کرے اس میں ادرک کے ٹکڑے گھی سے چیڑ کر ڈالے پھر اس
مادے کے نیچے آنچ دے اور اس کا گاڑھا مادا کرے اور ایک سیر مصری کی چاشنی

رقیق اولیہ کے مانند بنا کر اس میں ماوے کو ڈالے اور یہ دوائیں باریک پیسکر ڈالے پیپلامول
مرچ۔ زنجبیل۔ چترک۔ بائے بڑنگ۔ ناگرموتھ۔ ناگ کیسر۔ تج۔ الائچی۔ پترج۔ بچور یہ سب دوائیں
علحدہ علحدہ دو دو تولے کر ان کو باریک پیس کر مصری کی چاشنی میں ڈالے پھر بقدر دو تولہ
صبح و شام کھاوے تو شیت پت اودرد اور کوڑھ کے عارضے راج روگ رکت پت کھانسی۔
نفرت باد کا گولا۔ سوجن۔ اودادرت۔ کجلی۔ کیڑوں کا عارضہ۔ بیماری شکم کو یہ اولیہ دور کرتا ہے
اور قوت اور منی کو بڑھا کر فربہ کرتا ہے اس کا نام کردرک اولیہ ہے اور یہ بھاؤ پرکاش میں
لکھا ہے۔ یا سیندھا نمک کو گھی میں باریک پیس کر بدن میں مالش کرے پھر سرخ کمل اوڑھے
تو پتی کا عارضہ دور ہو یا گائے کا گھی گیرو۔ سیندھا نمک۔ کسم کے پھول یہ سب برابر لے کر
ان کو باریک پیس کر بدن میں اوبٹن کرے تو پتی دور ہو جاتی ہے۔ اڑوسہ۔ کٹکی۔ پٹول۔ ترپھلا
سرخ صندل۔ پوست نیم ان کا کاڑھا پیے تو پتی کا عارضہ۔ پھوڑا۔ جلن کا بخار۔ منہ شوکہ۔ یعنی
منہ کا سوکھنا۔ پیاس کی بیماری۔ قے۔ ان سب عارضوں کو یہ کاڑھا دور کرتا ہے۔ یا ارنے
اوپلے کی راکھ بدن میں ملے تو پتی جاوے۔ یا پھٹکری پان کے پتوں کے رس میں پیس کر
بدن میں مالش کرے تو پتی جاوے۔ یا لہسن دو تولہ کھاوے۔ یا ترپھلا دس تولہ باریک پیسکر
شہد سے چاٹے تو پتی دور ہو۔ یہ سب علاج بید رہس میں لکھے ہیں۔ یا میتھی کے دانہ دو تولہ کالی مرچ
دو تولہ۔ ہلدی دو تولہ ان سب کو باریک پیس کر ادرک کے رس کی تین پٹ دے پھر ایک گولی بقدر
دو دو دام بنا کر ایک گولی کھاوے تو پتی کے سب فساد دور ہوں یہ بید رہس میں لکھا ہے۔

## امل پت کی پیدائش علامت اور علاج

نمک۔ کھٹائی اور گرم چیزوں کے کھانے سے صفرا فاسد ہو کر امل پت کو پیدا کرے وہ امل پت
عارضہ تین قسم کا ہے۔ بادی۔ بلغمی۔ بلغمی بادی۔

امل پت کی علامتیں } غذا ہضم نہ ہو۔ بغیر ریاضت کے محنت معلوم ہو۔ قے آوے کڑوی
اور کھٹی ڈکاریں آویں۔ بدن بھاری ہو۔ چھاتی اور گلے میں جلن ہو۔ کھانے سے نفرت ہو
یہ علامتیں امل پت کی ہیں۔ یہ عارضہ دو قسم کا ہے ایک اردھ گامی وہ منہ میں ہو کر جاوے
دوسرا ادھو گامی جو مقعد کے ذریعہ سے ہو جاتا ہے۔

**اور دھ گامی امل پت کی علامتیں}** جو قے کرے تو ہرا۔ زرد۔ سیاہ اور سرخ اور بہت
صاف گوشت کے پانی کے مانند ہو اور امل پت بلغم سے ملا ہو تو بہت چکنا اور کڑوا نمکین اور
تیکھا قے کرے۔

**ادھو گامی امل پت کی علامتیں}** اس کے پاخانہ میں طرح طرح کے رنگ ہوں۔
قے آوے بدن میں چکتے پیدا ہوں اور پیاس۔ جلن۔ غشی اور غفلت اور چھاتی میں درد ہو۔
قوت ہاضمہ سست ہو جائے بال کھڑے ہوں پسینا آوے بدن زرد پڑ جاوے۔ یہ
علامتیں ہوں تو ادھو گامی امل پت جانو۔

**غذا کھا کر امل پت کی یہ علامتیں ہوتی ہیں}** غذا کھاوے یا نہ کھاوے تو بھی
تیکھی اور کھٹی قے کرے اور بدن میں کھجلی ہو چکتے پڑ جاویں اور ڈکار بہت آویں گلے اور
کوکھ میں جلن اور سر میں درد ہو۔ ہاتھ پانوں میں جلن۔ غذا سے نفرت۔ اور بخار ہو۔ یہ علامتیں
ہوں تو امل پت کا عارضہ جانو۔

**امل پت میں اور بھی فسادوں کا میل ہوتا ہے}** امل پت میں باد اور بلغم کا میل
ہو تو بید بخوبی واقفیت نہ کر سکے اور جس میں رعشہ۔ غشی۔ بدن میں جھنجھناہٹ اور بدن میں درد
اور سول ہو اور اندھیری چکر۔ غفلت اور تکلیف ہو تو جاننا چاہیے کہ امل پت میں باد کا
میل ہے۔ یا بلغم تھوکے۔ بدن بھاری رہے۔ نفرت ہو۔ بدن میں سردی لگے قے ہو۔
قوت ہاضمہ اور طاقت جاتی رہے۔ بدن میں کھجلی ہو اور نیند بہت آوے تو امل پت میں
بلغم ملا ہوا جانو

**باعلاج لاعلاج امل پت کی علامتیں}** امل پت کا عارضہ ابتدائی ہو تو باعلاج ہے
اور بہت دنوں کا ہو اور پرہیز نہ کرے تو لادوا ہے۔

**امل پت کا علاج}** اس مریض کو پٹول۔ پوست نیم۔ اڑوسہ برابر لے کر اس کے کاڑھے
سے قے کراوے تو امل پت جاوے۔ یا مینڈھل۔ شہد۔ سیندھا نمک سے قے کراوے تو امل پت
جائے یا جلاب سے یہ عارضہ دور ہو۔ یا نسوت۔ شہد۔ آملہ کا جلاب دے تو امل پت
جاوے اگر اور دھ گامی امل پت ہو تو قے اور جلاب کراوے اور ادھو گامی امل پت

ہو تو جلاب دینا چاہیئے یا جو یا گیہوں کا ستو۔ یا چانول کا ستو مصری ملا کر کھاوے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا جو۔ اڑوسہ۔ آملہ۔ پترج۔ تج۔ الائچی ان کا کاڑھا کر کے شہد ڈال کر پیے تو امل پت بہت جلد دور ہو۔ یا گلو۔ پوست نیم۔ پٹول ان کا کاڑھا کر کے شہد ڈال کر پیے تو بڑا خوفناک بھی امل پت دور ہو۔ یا اڑوسہ۔ گلو۔ پت پاپڑہ۔ چرائتہ پوست نیم۔ جل بھانگرہ۔ ترپھلا۔ کلتھ۔ ان کو ٹھنڈے پانی سے پیسے تو امل پت دور ہو۔ یہ امل پت چورن ہے۔

## بسرپ روگ کی پیدایش علامت اور علاج

نمک۔ کھٹائی اور گرم چیزوں کے کھانے سے بسرپ روگ پیدا ہوتا ہے وہ پھیلا ہوا عارضہ سات قسم کا ہوتا ہے۔ بادی۱ صفراوی۲۔ بلغمی۳۔ سنپات۴ کا۔ بادی صفراوی۵۔ بادی بلغمی۶ بلغم صفراوی۷۔

بسرپ روگ کی علامتیں } نمک۔ کھٹائی۔ اور گرم چیز وغیرہ جو اوپر لکھی گئی ہیں انکے بہت کھانے سے باد صفرا۔ بلغم فاسد ہو کر بدن کے خون۔ گوشت وغیرہ ساتوں دھاتوں کو بگاڑ کر بدن میں چھوٹی چھوٹی بہت پھنسیوں کے گھیرے کو پھیلا دیتے ہیں۔ اسی سے اس کو بسرپ کہتے ہیں۔

بادی بسرپ کی علامتیں } بدن میں بدپرہیزی کرنے سے باد فاسد ہو کر بدن میں کئی جگہ چھوٹی بڑی پھنسیاں پیدا کریں تب پھنسیاں بدن میں پھیل جاویں اور ان میں بام روگ کے مانند درد اور کھجلی بہت ہو۔

صفراوی بسرپ روگ کی علامتیں } بدپرہیزی سے صفرا فاسد ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیاں پیدا کرے۔ اور اس میں صفراوی بخار کی سب علامتیں ہوں اور وہ پھنسیاں بہت جلد پھیل جاویں سرخ ہوں۔

بلغم کے بسرپ روگ کی علامتیں } بدپرہیزی سے بلغم فاسد ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیاں پھیلادیں اور ان میں بہت کھجلی ہو اور وہ پھنسیاں چکنی ہوں اور اس میں بلغمی بخار کی سب علامتیں ملیں۔

سنپات کے بسرپ روگ کی علامتیں } بدپرہیزی کرنے سے سنپات فاسد

ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیوں کو پیدا کر کے جلد پھیلا دیتے ہیں اور ان پھنسیوں کو سب علامتیں مذکورہ بالا ملیں اور سنپات بخار کی بھی سب علامتیں ہوں تو سنپات کا بسرپ کہنا چاہئے۔

باد صفرا کے بسرپ روگ کی علامتیں } جس کے بدن میں باد صفرا بدپرہیزی کرنے سے فاسد ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیوں کو پیدا کریں وہ بدن میں پھیل جاویں ان پھنسیوں کا نام اگنیا کھیہ ہے اس کا رنگ آگ کے مانند ہو اور اس میں باد صفرا کے بخار کی علامتیں ملیں اور قے بیہوشی اسہال پیاس۔ بے چینی بھی ہو اور بدن کی ہڈیاں ٹوٹیں۔ اندھیری آوے کسی چیز کی رغبت نہ ہو کل بدن آگ کے مانند جلے جس جگہ ہوں اس کو سیاہ نیلا یا سرخ کریں۔ مرم جگہوں میں پھیل جاویں۔ اس جگہ بہت درد ہو ہوش جاتے رہیں۔ نیند نہ آوے تو بسرپ روگ لاعلاج ہے۔ بدن میں چین نہ پڑے۔ دل اور بدن سب بگڑ جاویں بدن کا ہوش جاتا رہے۔ یہ بسرپ روگ بہت ہی لاعلاج ہے۔

بادی بلغمی بسرپ کی علامتیں } بد پرہیزی کرنے سے باد بلغم فاسد ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیوں کو پیدا کر پھیلا دیں۔ ان پھنسیوں کو گرنتا کھیہ کہنا چاہئے۔ وہ گانٹھ کے موافق ہوتی ہیں اور بلغم سے رکی اور رکی ہوا بلغم کو بہت طرح سے حرکت دے پھر جلد گوشت اور نسوں میں پہنچا ہوا خون اور سردی کو کرتا ہے اور چھوٹے بڑے اور کھردرے گول اور بھاری جکتوں کا مجموعہ پیدا کرے اس میں بہت سی زرد سرخ بخار کو لیے پھنسیاں ہوں اور ورم کھانسی ہو منہ سوکھے اور ہچکی۔ قے۔ شک۔ غفلت ہو بدن کی رنگت اور کی اور ہو اور غشی۔ اعضا شکنی۔ ضعف معدہ بھی ہو تو باد بلغم کا بسرپ جانو۔

بلغم صفرا بسرپ روگ کی علامتیں } اپنے ہی سبب سے بلغم صفرا فاسد ہو کر بدن میں چھوٹی بڑی پھنسیوں کو پیدا کر کے پھیلا دیں ان پھنسیوں کو بید کردم نام سے خوفناک بسرپ کا عارضہ کہتے ہیں۔ اس میں یہ علامتیں ہوں۔ بدن میں بخار۔ درد۔ اعضا شکنی۔ بکوانہ شک ہو۔ اشتہا جاتی رہے۔ ہڈیاں ٹوٹیں۔ پیاس ہو۔ بدن بھاری رہے۔ آنوں پیدا ہو اندریاں پک جاویں۔ بدن میں درد ہو۔ سب بدن میں پھنسیاں پھیل جاویں اور بہت

سرخ چکنی سیاہ۔ سوجن بے بھاری ہوں دیر میں پکیں۔ جلن بہت ہو پیپ نکلے رعشہ پیدا ہو۔ بدن کی نسیں نکلی رہیں اور مردہ کی سی بدبو آوے یہ علامتیں ہوں تو کردم تا ہے بسرپ روگ کہنا چاہئے۔

**ہتھیار کے زخم سے پیدا ہوئے بسرپ کی علامتیں** ہتھیار کی ضرب لگنے سے باد فاسد ہوکر خون بمعہ صفرا کو فاسد کرکے کلتھ کے برابر بدن میں پھنسیوں کو پیدا کریں پھر ان پھنسیوں کے پھوڑے ہو جاویں اور ان میں سوجن اور بخار ہو۔ خون سیاہ ہو۔

**بسرپ کے فساد** بخار۔ اتیسار یعنی اسہال قے اور پیاس ہو گوشت بکھر جاوے۔ عقل درست نہ رہے۔ کسی چیز کی رغبت نہ ہو غذا ہضم نہ ہو۔ یہ اس کے فساد ہیں۔

**باعلاج لاعلاج بسرپ کے پہچاننے کی علامتیں** باد صفرا بلغم کا بسرپ اور آگ سے پیدا ہوا جو بسرپ اور مرم جگہوں میں جو بسرپ پیدا ہو وہ لاعلاج ہے۔

**عام علاج** جلاب قے اور دوائیوں کا استعمال اور خون نکلوانا بسرپ کو مفید ہے۔

**باد کے بسرپ کا علاج** راسنا۔ کنول گٹہ۔ دیودار۔ سرخ صندل۔ مہوا۔ کھرنٹی۔ ان کو برابر لے کر دودھ یا گھی سے باریک پیس کر لیپ کرے تو بسرپ روگ اچھا ہو۔

**صفرا کے بسرپ کا علاج** کسوہا۔ سنگھاڑا کنول گٹہ پانی کا سوار۔ سرخ صندل کو باریک پیسکر دھوے گھی یا ٹھنڈے پانی سے پکاوے تو بسرپ روگ جاوے۔

**بلغم کے بسرپ کا علاج** ترپھلا۔ کنول گٹہ۔ خس۔ لجالو۔ بیخ کنیر۔ بیخ نرسل۔ جواسہ کو پانی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو بلغم کا بسرپ جاوے۔

## وشانک لیپ

تگر۔ بیخ سرس۔ ملیٹھی۔ سرخ صندل۔ الائچی۔ بالچھڑ دونوں ہلدی۔ نیتر بالا۔ ان کو پانی سے باریک پیس کر گائے کا گھی ڈال کر لیپ کرے تو سب طرح کے بسرپ جاویں۔ یا چرائتہ۔ کٹکی۔ اڑوسہ۔ پٹول۔ ترپھلا۔ سرخ صندل۔ پوست نیم یہ سب برابر لے کر جوکوٹ کرکے دودرم کا کاڑھا پیئے تو بسرپ جلن بخار۔ سوجن۔ کھجلی۔ پھوڑے پھنسی اتنے عارضوں کو یہ کاڑھا دور کرتا ہے یا گلگچ۔ پوست سنہنیہ۔ کلیاری کی جڑ۔ تھوہر کا دودھ۔ آگ کا دودھ۔ چیترک۔ جل بھانگرہ۔

ہلدی۔ سنگی بھرو۔ یہ سب دو دو تولہ اور گائے کا پیشاب ۴ ثار۔ پانی ۲ ثار تلوں کا تیل
ایک ثار لے کر پھر ان کو جمع کرکے اس کے نیچے نرم آنچ دیوے جب سب جل جاوے اور
تیل رہ جاوے تب اس کی مالش کرے تو بسرپ پھوڑا۔ پھنسی ان کو یہ تیل دور کرتا ہے
یہ علاج بھاو پرکاش میں تحریر ہیں یا۔ برگد کی جٹا۔ ناگرموتھہ۔ کیلے کا مغز دھوئے ہوئے گھی سے
لیپ کرے تو بسرپ اور گانٹھ دور ہو یا سرس کے پوست کو سو مرتبہ کے دھوئے گھی
سے باریک پیس کر لیپ کرے تو بسرپ روگ اور گانٹھ کو دور کرتا ہے۔ اور کوڑھ پھوڑا
سیتلا یعنی چیچک یہ سب جونک کے لگانے سے دور ہوں۔ یہ سب علاج بید رہس
میں تحریر ہیں۔

## سنایو روگ یعنی بالا کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

خراب غذا کھانے اور خراب پانی پینے سے باد فاسد ہو کر ہاتھ پیروں میں پھوڑے اور سوجن
پیدا کرے پھر اس پھوڑے کو وہ باد پھوڑ کر اس جگہ پہونچے وہ صفرا سے نسوں کو سکھا کر
تانت کے مانند ڈورے کو وہ فاسد باد پیدا کرتی ہے وہ تانت کے مانند ڈورے کو ہلانے
سے آہستہ آہستہ باہر نکل پڑے اور جو وہ شکست ہو جاوے تو وہ فاسد ہو اور وہ باہر نکل آتے
تو جاتا رہے اور وہی بدن میں ہو جاوے یا ہاتھ میں ہو جاوے تو اس سے مریض ٹونڈا اور
لنگڑا بھی ہو جاتا ہے۔

بالا کا علاج } پانچ درم ہینگ ٹھنڈے پانی سے تین روز کھاوے تو بالا کا عارضہ کبھی نہ ہو
یا گائے کا گھی پاؤ بھر بلا ناغہ تین روز پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا نرگنڈی کا رس تین روز
چار تولہ ہر روز پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا بیج کلونجی ٹھنڈے پانی سے سات روز پیئے تو
یہ عارضہ جاوے یا بیج ارنڈ کا رس گھی سے سات دن پیئے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا اتیس۔
ناگرموتھہ۔ بھارنگی۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پوست بہیڑہ۔ یہ سب برابر لے کر باریک پیسکر دو درم سات
روز تک گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا بیج سہجنہ اور پتوں کو کانجی کے پانی سے
پیس کر سیندھا نمک ملاوے پھر اس کو بالا کے اوپر باندھے تو یہ عارضہ جاوے یا کانٹے
والی جاتی کی جڑ کو پانی سے پیسکر بالا کے اوپر سات روز باندھے تو بالا کا عارضہ جاوے۔

یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یاکوٹ۔ زنجبیل۔ بیج سہجنہ کو پانی سے باریک پیس کر بالا کے اوپر لیپ کرے یا یہ دوائیں پئے تو یہ عارضہ جاوے یا دھتورے کے پتے تیل لگا کر بالا کے اوپر باندھے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا تخم ببول کو کانجی سے ملا کر بالا کے اوپر باندھے تو دور ہو یا بالا کے منتر سے بالا جاوے وہ یہ ہے۔

## منتر

بروپ نام بارن کے پوت سوت کا دھ کے بہت پاک پھوٹ پیڑا کرے بروپ ناتھ کی اگیا پھرے اس منتر سے بالا کے اوپر گر سات مرتبہ منتر پڑھ بالا والے کو کھلاوے تو بالا جاوے یہ علاج بید رہس میں لکھے ہیں۔ یا کبوتر کی بیٹ کو شہد سے گولی باندھ کر سات روز نگل جاوے تو بالا کبھی نہ ہووے یہ بید رہس میں لکھا ہے۔ یا شہد میں بچ پیس کر لیپ کرے تو بالا جاوے۔

## بسپھوٹک کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

تلخ۔ کھٹی۔ گرم۔ روکھی۔ کھاری۔ چیز کے کھانے سے اور بد ہضمی میں دھوپ میں رہنے اور غذا بے بھیر غذا کھانے سے اور سردی گرمی اور برسات یہ جہاں ہوں یا نہ ہوں یا ان کے خلاف ہونے سے باد صفرا بلغم فاسد ہو کر بدن کی جلد میں پہونچ کر بدن کے خون گوشت اور ہڈیوں کو بگاڑ دیتے ہیں اور بدن میں خوفناک پھوڑے پیدا کرتے ہیں اور پہلے بخار پیدا کرتے ہیں اس کو بسپھوٹک کا عارضہ جانو۔

بسپھوٹک روگ کی علامتیں} بخار ہوئے پھوڑے میں آگ سی جلے۔ ایسا پھوڑا پکے تو پھوڑے خون صفرا سے پیدا ہوں۔ بدن میں سب جگہ ہو جاویں یا کہیں ہوں اس کو بسپھوٹک کہتے ہیں۔

باد کے بسپھوٹک کی علامتیں} درد سر ہو۔ پھوڑے میں بہت درد ہو اور بخار اور پیاس اعضا شکنی ہووے۔ زخم سیاہ ہو یہ علامتیں ہوں تو بادی بسپھوٹک جانو۔

صفرا کے بسپھوٹک کی علامتیں} بخار۔ جلن اور پھوڑے میں درد ہو جلد پھوٹے اور پک جاوے۔ پیاس لگے۔ پھوڑے کے زرد سرخ رنگ ہوں یہ علامتیں ہوں تو

صفرا کا بسپھوٹک جانو۔

بلغم کے بسپھوٹک کی علامتیں} قے نفرت ہو دیر میں پکے اس کو بلغم کا بسپھوٹک جانو۔

باد صفرا کے بسپھوٹک کی علامتیں} بہت درد ہو اور باد صفرا کی علامتیں ملتی ہوں اسکو باد صفرا کا بسپھوٹک جانو۔

باد بلغم کے بسپھوٹک کی علامتیں} بدن بھاری ہو کھجلی ہو تو باد بلغم کا بسپھوٹک جانو۔

صفرا بلغم کے بسپھوٹک کی علامتیں} کھجلی۔ جلن۔ قے۔ بخار ہو تو بلغم صفرا کا بسپھوٹک جانو۔

سنپات کے بسپھوٹک کی علامتیں} پھوڑے کے بیچ میں گڑھے ہوں اور اونچے بھی ہوں اور پھوڑے گاڑھے ہوں کم پکیں اور ان پھوڑوں میں جلن ہو سرخی بہت ہو اور پیاس غفلت غشی ہو اور پھوڑوں میں درد اور بخار بکواد ہو بدن میں رعشہ ہو یہ علامتیں ہوں تو اسکو سنپات کی علامتیں کہی جاتی ہیں۔ یہ لا علاج ہے۔

خون کے بسپھوٹک کی علامتیں} جس میں صفرا کے پھوڑے کی سب علامتیں ملی ہوں اور پھوڑے کا چرمٹی سکھیرا رنگ ہو خون نکلے جلن ہو یہ عارضہ علاج سے اچھا نہیں ہوتا۔

بسپھوٹک کے فساد} پیاس۔ دمہ ہو اور گوشت سکڑ جاوے اور اس میں جلن ہو ہچکیاں آویں بخار ہو مرم جگہوں میں پھوڑے پھیل جاویں۔

باعلاج اور لاعلاج بسپھوٹک کے پہچاننے کی علامتیں} ایک خلط کا باعلاج دو خلط کا مشکل سے تکلیف دے کر اچھا ہو اور جس میں بہت سے فساد ہوں وہ لاعلاج ہے۔

بسپھوٹک کا علاج} بسپھوٹک کے مریض کو فاقہ کرا دے اور قے کرانا چاہیے اور جلاب دینا مفید ہے اور پرانے چاول۔ جو۔ گیہوں۔ مونگ۔ مسور۔ اور ارہر۔ یہ بھی فائدہ مند ہیں۔ یا دسمول کا کاڑھا۔ راسنا۔ دار ہلدی۔ خس۔ کٹیلی۔ گلو۔ کشنیز۔ ناگرموتھ ان کا کاڑھا دے تو باد کا بسپھوٹک جاوے۔ یا داکھ۔ کھمبھار۔ چھوہارا۔ پٹول۔ پوست نیم۔ اڑوسہ۔ کٹکی چاول کی کھیل۔ جواسہ ان کا کاڑھا دے تو صفرا کا بسپھوٹک دور ہو۔ یا چرائتہ۔ خراسانی۔ نیم۔ اڑوسہ۔ ترپھلا۔ اندر جو۔ پوست کڑا۔ پٹول۔ ان کا کاڑھا شہد ملا کر دے تو بلغم کا بسپھوٹک جاوے

یا چرائتہ۔ گلگی۔ ملیٹھی۔ پوست نیم۔ ناگرموتھ۔ پٹول۔ پت پاپڑہ۔ خس۔ ترپھلا۔ پوست کڑا ان کا کاڑھا دے تو سب طرح کا بسپھوٹک دور ہو۔ یا چانول۔ پوست کڑا۔ ان کو پانی سے باریک پیسکر پھوڑے کے اوپر لیپ کرے تو بسپھوٹک دور ہو۔ یا گلو۔ پٹول۔ چرائتہ۔ اڑوسہ۔ پوست نیم پت پاپڑہ۔ کھیر سار۔ ان کا کاڑھا دے تو بسپھوٹک کا عارضہ دور ہو اور بخار جاوے۔ یا صندل سرخ۔ ناگ کیسر سفید سرسوں۔ بیخ چولائی۔ پوست سرس۔ برگ چمیلی۔ ان کو پانی سے باریک پیسکر پھوڑوں کے اوپر لیپ کرے تو بسپھوٹک دور ہو۔ یا کنول گٹہ۔ سرخ صندل۔ پٹھانی لودھ۔ خس۔ سفید سرسوں ان کو پانی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو بسپھوٹک جاوے یا جب یو طا کی مٹی پانی سے باریک پیس کر لیپ کرے تو بسپھوٹک اور کا کھولائی۔ گلے کی گانٹھ کان کی گانٹھ اور پھوڑا پھنسی کو یہ لیپ دور کرتا ہے یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے اور شانگ لیپ اور کشور گوگل سے بھی یہ عارضہ دور ہو جاتا ہے۔

## فرنگ باد کی پیدائش علامت اور علاج

فرنگ روگ اور بد فش روگ کی ایک قسم میں سے ہے وہ بہت گرمی والی عورتوں کے ساتھ جماع کرنے یا اس سے اور کسی نے قربت کی ہو وہ جہاں پیشاب کرے یا اس کا کسی طرح خوراک وغیرہ میں شامل ہو تو باد اپنے آپ ہی سے فاسد ہو کر اس عارضے کو ظاہر کرے یا جو بالشخص ہو اور وہ بہت قربت اختیار کرے تو امساک اسکو نہیں رہتا اور باد کی طرح طرح کی بدن میں درد ہو تب اس کے باد صفرا بلغم یہ سب بہت فاسد ہو کر اگنتک[1] نامی فرنگ باد کو پیدا کریں وہ فرنگ باد تین قسم کی ہے بدن کی نسوں میں دھنس جاوے۔ بدن کی جلد کے باہر ہو اس کی علامتیں } آلت کے اوپر پھنسی اور پھٹنے وغیرہ کے نشان ہوں اور وہاں کم درد ہو تو با علاج ہے یہ علاج کرنے سے جاتا رہے۔

بدن کے جوڑوں میں اور نسوں میں دھنس جاوے اس کی علامتیں بدن میں کیڑوں کے کاٹنے کی سی چٹیں پڑ جاویں ہو رد ا جانگھ اور پیٹھ میں بہت درد ہو اور ورم ہو تو وقت سے آرام ہو۔

[1] نام عارضہ جس کا ذکر ہو چکا ہے۔

بدن کے باہر ہو اس کی علامتیں } یہ سب مذکورہ بالا علامتیں ہوں اور بہت دن تک رہیں تو وہ بہت ہی وقت سے اچھا ہو۔

فرنگ باد کے فساد } بدن دبلا ہو طاقت زائل ہو جاوے ناک گل جاوے قوت ہاضمہ سست ہو گوشت اور خون سوکھ جاوے صرف ہڈیاں رہ جاویں یہ اس کے فساد ہیں یہ اچھے نہیں۔

فرنگ باد کا علاج } رسکپور کے سلو ہنے اور کھانے کا طریقہ رسکپور چار رتی لے کر گیہوں کے آٹے کو پانی سے ابال کر اس کے بیچ میں رسکپور کو رکھ کر اس کی گولی بناوے بعدہ لونگ باریک پیس کر اس کے چورن میں یہ گیہوں کے آٹے کی گولی رسکپور سمیت لپیٹے پھر اس گولی کو ٹھنڈے پانی سے نگل جاوے دانت نہ لگنے پاویں اس کے اوپر پان بغیر کتھے چونے کے چباوے اور نمک کھٹائی نہ کھاوے ریاضت نہ کرے اور دھوپ میں نہ رہے اسی طرح تین روز کرے تو فرنگ باد دور ہو۔

## سمیر سار ان گٹکا

پارہ ایک درم۔ گمیر سار ایک درم۔ عاقر قرحا دو درم۔ شہد تین درم ان سب کو باریک پیس کر خوب ملاوے پھر اس کی سات گولیاں بنا کر صبح کے وقت ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو فرنگ باد دور ہو اس کے اوپر نمک کھٹائی نہ کھاوے یا پارہ دو درم۔ آنولا سار گندھک دو درم۔ چاول دو درم۔ ان تینوں کو کھرل میں باریک پیس کر حل کرے پھر اس کی سات ٹڑیاں بناوے پھر ایک ٹڑیا کی ہر روز آلت میں دھونی دے تو فرنگ باد جاوے یا پیلے پھول کی کھرٹی کے پتوں کا رس ایک درم۔ ان دونوں کو دونوں ہاتھوں میں ملے پارہ اور وہ رس جب تک ہاتھوں میں نظر آوے تب تک ملتا جاوے پھر ہاتھوں کو کچھ تپالے جہاں تک کر پسینا آوے اسی طرح سات روز کرے تو باد فرنگ دور ہو اور نمک کھٹائی نہ کھاوے یا برگ نیم آٹھ درم۔ پوست ہلیلہ سات درم آملہ سات درم زرد چوب ایکدرم ان سب کو باریک پیس کر چار ماشہ ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو باہر اور اندر کی فرنگ باد جاوے یا مثلہ چوب چینی کا چورن چار ماشہ لے کر شہد سے پندرہ دن چاٹے تو یہ عارضہ جاوے

اس کے اوپر نمک و کھٹائی نہ کھاوے اگر کھائے تو سیندھا نمک کھائے یا ایک درم پارہ کو
کسیلے کے رس میں کھرل کرکے اس میں گوگل پانچ درم عاقرقرحا پانچدرم ترپھلا پانچ درم یہ سب
باریک پیس کر شہد پانچ درم گاے کا گھی پانچ درم ملاکر اس چورن کو ہر روز اکیس روز تک پانچدرم
کھائے یا اس کی مالش کرے تو باوفرنگ جاوے اس کے اوپر نمک اور کھٹائی نہ کھاوے یہ
سب علاج بھاؤپرکاش میں لکھے ہیں اور جلاب لینے اور خون نکلوانے سے بھی فرنگ باد جاتا ہی
یا پارہ اور شنگرف۔ نیلا تھوتھہ۔ ہیراکسیس۔ آنولاسار گندھک مصفا یہ سب برابر لے کر انکو کھرل
میں خوب پیس کر ملاوے اور اس کا بھپارہ دے یا لیپ کرے تو یہ عارضہ جاوے اس کا نام
سوت کالیپ ہے یا سو مرتبہ کے دھوئے گھی کا لیپ کرے تو فرنگ باد جاوے یا نیلا تھوتھہ اور
موم کو گھی میں پکاکر لیپ کرے تو فرنگ باد دور ہو یا روغن تلخ دو تولہ۔ موم پانچ درم۔ کمیلہ۔
ہیرہ یہ دونوں چھ چھ ماشہ۔ سیندور دو درم۔ شورہ دو درم۔ مردارسنگ دو درم۔ ان کو باریک
پیس کر پیتل کے برتن میں نرم آنچ سے پکاوے۔ پھر ہاتھوں سے مل کر ڈبیا میں بھر رکھے
پھر اس کی ٹکلی دے تو فرنگ باد کے پھوڑے اور پدنش کو یہ مرہم اچھا کرتا ہے اسکا نام ملہر مرہم ہی
یا سیندور آدھ پاؤ گاے کا گھی ایک ثار ان دونوں کو ملاکر بدن میں لیپ کرے یعنی پرال کو
بدن میں لپیٹے اسی طرح تین روز کرے اور اس کے اوپر کھیر کھاوے تو سب طرح
کے زخم۔ پھپھولک۔ فرنگ باد کے چکتے یہ سب سوکھ جاویں یا پارہ اور سیسہ برابر لے کر
کھرل میں حل کرے اور گیہوں کی بالی کی بھوسی اور کچی املی اور نیم کی پتّی۔ دھماسہ یہ سب
برابر لے کر لیمو کے رس سے کھرل کرے پھر دو درم بھر کی گولیاں بناوے اور کپڑے سے
بدن کو ڈھک کر ایک گولی کی دھونی دے اور اسی طرح سات روز کرے تو سب طرح
کا پھپھولک دور ہو اس کے اوپر اکیس روز یا چودہ روز تک کھیر کھاوے یا ترپھلا کھیرسار
جاوتری برابر لے کر پانی میں اوٹاکر منہ دھوے پھر دھونی لے تو فرنگ باد جاوے
یا زیرہ سیاہ اور کوٹ دونوں تین تین درم لے کر پرانا گڑ ان سے تین حصہ زیادہ لے
اور ان کو کوٹ کر ان کی پندرہ گولیاں بناوے ایک گولی صبح اور ایک شام کے وقت
کھاوے تو فرنگ باد دور ہو اس کے اوپر گیہوں کی روٹی گھی سے چپڑ کر کھاوے اسکا نام

فرنگ گم کیسری رس ہے۔ یا شنگرف چھ ماشہ۔ سہاگہ دس ماشہ۔ عاقرقرحا دس ماشہ۔ موم دس ماشہ۔ ان کو باریک پیسکر ایک ایک رتی کی گولیاں بناوے۔ پھر ایک گولی کی بیر کی کونپل میں سات روز تک دھونی دے تو فرنگ باد جاوے۔ یا پوست سہجنہ پوست برگد پوست کاہو۔ ان کا کاڑھا پیے تو سات دن میں فرنگ باد دور ہو۔ یا شنگرف ۴ ماشہ سنیلس ۴ ماشہ۔ ان کو باریک پیس کر بیر کی لکڑی کی آگ میں ۲ ماشہ کی کپڑ اٹھا کر جہاں ہوا نہ آتی ہو ایسی جگہ میں دھونی دے تو فرنگ باد دور ہو یا اسکا دھواں مقعد میں دے تو فرنگ باد دور ہو اس کا نام ہنگلا دھوم ہے۔

رسکپور سے منہ آجاوے اس کا علاج ؟ پوست ببیل۔ پوست گولر۔ پوست پکریا پوست برگد۔ پوست چین۔ ان کا کاڑھا کر کے ان کی کلی کرے تو منہ کی سوجن دور ہو۔ یا زیرہ پانچ درم۔ کھیرسار دو درم۔ ان کو پانی سے باریک پیس کر چھالے میں لگاوے تو منہ پکنا دور ہو۔

## مسورکا نام سیتلا کی پیدایش علامت اور علاج

تلخ اور نمک کھٹائی کی چیز اور خلاف چیزوں کے کھلانے اور غذا کے اوپر خوراک کھانے سے اور بہت ساگ نمک اور گوشت کھانے یا خراب ہوا کے استعمال سے یا بد ستارے کے آنے سے شہر میں سیتلا کے فساد سے بدن کے خون کو خراب کر کے مسور کے مانند پھنسیوں کو پیدا کرتے ہیں۔ یہ عارضہ چودہ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ خونی۔ سنپات یعنے تینوں خلطوں کا جو بج یعنی چیچڑے سے پیدا ہوا۔ رومانتکا۔ ساتوں دھاتوں گت۔ رس گت۔ رکت گت۔ مانس گت۔ میدگت۔ استہ گت۔ مجاگت۔ شکرگت۔

۱۔ بادی مسورکا کی علامتیں ؟ جس کی پھنسیاں سیاہ اور روکھی ہوں اور بہت درد ہو سخت ہوں یہ علامتیں ہوں تو بادی مسورکا جانو۔

۲۔ صفراوی مسورکا کی علامتیں ؟ جس کی پھنسیاں سرخ زرد سیاہ جلن لیے ہوں اور ان میں بہت درد ہو اور جلد پکیں تو صفراوی مسورکا جانو۔

۳۔ بلغمی مسورکا کی علامتیں ؟ جس میں سپید اور بڑی۔ چکنی پھنسیاں ہوں اور

ان میں کھجلی آوے اور درد کم ہو دیر میں پکیں یہ علامتیں بلغمی مسورکا کی ہیں۔

۴۔ خونی مسورکا کی علامتیں } جس میں اسہال یعنی اتیسار اور بہت بخار ہو اور صفرا کی بھی علامتیں ہوں اُس کو خونی مسورکا جانو۔

۵۔ سنپات کی مسورکا کی علامتیں } جس میں پھنسیاں نیلی اور چپٹی ہوں اور پھیل جاویں اور بیچ میں کھجلی لیے ہوں درد بہت ہو اور پیپ پڑ گیا ہو۔ دیر میں پکیں اور بہت ہوں تو سنپات کی مسورکا جانو۔

۶۔ جلد میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں } جلد میں پہونچی ہوئی مسورکا گلے کو روکے نفرت اور جمبھائی اور بکواد وغیرہ ہو تو اسکے علاج میں بہت کوشش کرنا چاہیے۔

۷۔ روما نتکا میں پیدا ہوئی مسورکا کی علامتیں } پہلے بخار ہو بعد رُوئیں رُوئیں میں صفرا اور بلغم سے پھنسیاں پیدا ہوں اور جلد سے کچھ اونچی ہوں اس میں کھانسی اور کمی اشتہا ہو تو اس کو روما نتکا مسورکا جانو۔

۸۔ رس میں پیدا ہوئی مسورکا کی علامتیں } کھال میں پیدا ہوئی مسورکا پانی کے بلبلے کے مانند ہو اور ان میں کم فساد ہوں اور وہ پھوٹیں تو ان میں سے پانی برآمد ہو۔

۹۔ خون میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں } وہ پھنسیاں سرخ ہوں اور بہت جلد پکیں جلد میں ہو جاویں اور یہ بہت فاسد ہوئی با علاج نہیں ہیں۔ اور یہی پھوٹی ہوئی خون کو بہاویں۔

۱۰۔ گوشت میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں } وہ پھنسیاں سخت اور چکنی ہوں دیر میں پکیں جلد میں ہو جاویں بدن میں درد ہو اور کھجلی ہو اور سوزش غشی اور پیاس ہو۔

۱۱۔ چربی میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں } وہ پھنسیوں کی طرح نازک اور کچھ اونچی ہوں اور ان میں دہشت ناک بخار ہووے پھنسیاں بڑی اور چکنی ہوں اور درد کم لیے ہوں اور جو اس بیماری میں نفرت اور جلن ہو تو شاید کوئی آدمی زندہ رہے۔

۱۲۔ ۱۳۔ ہڈیوں میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں } پھنسیاں چھوٹی اور

بدن کے مانند روکھی چپٹی اور کچھ اونچی ہوں اور نفرت جلن اور درد ہو۔
کھرا۔ منی میں پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتیں} پھنسیاں پکی ہوئی نظر آویں اور
چکنی ہوں۔ اور ان میں بہت درد ہو اور نفرت غفلت اور ہول دل بھی ہو ایسی علامتیں
ہوں تو وہ شخص زندہ نہ رہے۔
با علاج مسورکا کی علامتیں} جلد خون میں مسورکا ہو اور صفرا یا بلغم سے پیدا ہوئی
ہو یا بلغم صفرا سے پیدا ہو وہ با علاج ہے بغیر علاج بھی اچھی ہوں۔
لاعلاج مسورکا کی علامتیں} جو سنپات سے پیدا ہوئی اور مونگا یا جامن یا خون
یا السی کے پھول کے مانند اس کی رنگت ہو تو یہ مسورکا لاعلاج ہے اس کے طرح
طرح کے رنگ ہیں۔
مسورکا کا علاج} مسورکا کے شروع میں سپید صندل بھگو کر سات روز لیپ کرے
تو مسورکا تھوڑی نکلے۔
بادی مسورکا کا علاج} دسمول۔ راسنا۔ آملہ۔ خس۔ دھماسہ۔ گلو۔ کشنیز۔ ناگرموتھہ۔
ان کا کاڑھا دے تو بادی مسورکا جاوے۔ یا مجیٹھ۔ برگد کے انکوے۔ پوست سرس۔
پوست گوگل ان میں گھی ملا کر لیپ کرے تو بادی مسورکا جاوے۔ یا گلو۔ تھوا۔ داکھ۔
موربا یعنی مرہری۔ پوست انار۔ ان کا کاڑھا کر کے قند سیاہ ڈال کر پیوے تو بادی مسورکا
اچھی ہو اور پکے نہیں یا مسورکا میں شالی کے چاول۔ مونگ۔ مسور۔ مصری کھاوے
اور نمک نہ کھاوے اگر کھائے تو تھوڑا سا سیندھا نمک کھالے۔
صفراوی مسورکا کا علاج} پٹول کی جڑ کا کاڑھا یا پانوں کا رس پیوے تو صفرا کی مسورکا
دور ہو۔ یا پوست نیم۔ پت پاپڑہ۔ پاڑھ۔ پٹول۔ دونوں صندل۔ خس۔ کٹکی۔ آملہ۔ اڑوسہ
ان کا کاڑھا مصری ملا کر پیوے تو صفراوی مسورکا دور ہو۔
بلغم کی مسورکا کا علاج} اڑوسہ۔ چرائتہ۔ ترپھلا۔ جواسہ۔ پٹول۔ پوست نیم۔ ان کا
کاڑھا شہد ڈال کر دیں تو بلغم کی مسورکا جاوے۔
خون کی مسورکا کا علاج} اسمیں سے خون نکلواوے تو خون کی مسورکا جاوے

سب قسم کی مسورکا کا علاج } باڑھ۔ بٹول۔ کٹکی۔ دونوں قسم کے صندل۔ خس۔ آملہ اڑوسہ۔ جواسہ۔ ان کا کاڑھا مصری ڈال کردیں تو سب طرح کی مسورکا اچھی ہوں۔

مسورکا کا گلے میں زخم ہوگیا ہو اس کا علاج } آملہ اور مہوے کے کاڑھے میں شہد ڈال کر کلی کرے تو گلے کے سب زخم اچھے ہوں۔

مسورکا میں آنکھ چپٹ گئی ہو اس کا علاج } مہوے کے پانی سے فوطوں کا سینک کرے تو آنکھیں کھلیں۔

مسورکا میں آنکھوں میں زخم ہو گئے ہوں اسکا علاج } مہوا۔ ترپھلا۔ مورہا۔ دارہلدی۔ کنول گٹہ۔ خس۔ پٹھانی لودھ۔ مجیٹھ۔ سب کا لیپ کرے تو آنکھوں کا زخم اچھا ہو پھر اس جگہ زخم نہ ہو۔ یا پوست برگد۔ پوست گولر۔ پوست پیپل پیس کر آنکھوں کے اوپر لیپ کرے تو آنکھیں اچھی ہوں یا ارنے کنڈے کی راکھ کے لگانے سے مسورکا اچھی ہو یہ سب علاج بھاؤپرکاش میں تحریر ہیں۔

## مسورکا کی ایک قسم سیتلا ہے اس کی شکل

پہلے کبھی بخار بہت ہو۔ کبھی تھوڑا کبھی سردی لگے کبھی گرمی اور اس کا بھی کچھ ٹھیک نہ رہے پھر مسور کے مانند پھنسیاں نکلیں وہ بڑی ہو جائیں بخار کے تین روز بعد سات روز تک نکلا کریں اور پھر ڈھلیں اس کو سیتلا کہتے ہیں وہ سات قسم کی ہے۔

سیتلا کا علاج } سیتلا پکی ہو تو ارنے کنڈے کی راکھ نیچے بچھانی چاہیے یا نیم کی ٹہنی سے مکھیاں اڑانا مفید ہے اس کے بخار میں ٹھنڈا پانی پلانا چاہیے یا سیتلا کسی عمدہ پاک جگہ میں استھاپنا یعنی قائم کرے اور پاک ہو کر سیتلا کی پرستش کرنا چاہیے اور سیتلا کا بہت علاج نہ کرنا چاہیے یا ٹھنڈے پانی کو ہلدی سے پیے تو سیتلا کے پھوڑے بہت کم ہوں یا کیلے کے پانی سے سپید صندل کو یا اڑوسہ کے رس میں مہوے کو یا شہد کے ساتھ مہوے کو پلانا مرد اور لڑکے کے لیے مفید ہے۔ اس سے کوئی فساد سیتلا کا ظہور میں نہیں آتا۔

سیتلا والے کی رچھیا یعنی حفاظت کا طریقہ } جس گھر میں سیتلا والا رہے اس

گھر کے دروازوں میں نیم کے پتے باندھنے چاہئیں یا صندل۔ اڑوسہ۔ ناگرموتھہ۔ گلو اور
واکھ کا کاڑھا دیں تو سیتلا کا بخار دور ہو یا جب ہوم خیرات برہمنوں کے کھانا کھلانے سے
یا شیوجی اور پاربتی جی کی پرستش نہایت پاک ہو کر کرانے سے دور ہو یا سیتلا کے آگے
سیتلا کا استوتر پڑھانا چاہئے استوتر یہ ہے۔

## اشلوک

سکندو باچ (۱) بھگون دیو دیوش۔ سیتلایاہ ستوم۔ شبھم۔ بکتومرہسیہ۔ شکیلیں بسپھوٹک
بھیاپہم ایشور باچ (۲) بندے ہم شیتلام دیویم۔ سرب روگ بھیاپہام یاماسادیہ نبرتیت
بسپھوٹک بھیم مہت (۳) شیتلے شیتلے چیتی یو بردیاداہ پیڑتہ۔ بسپھوٹک بھیم گھورم چھپرم تسیہ پرنشیتی
(۴) بیستوادرک مدھیتو دھرتو اسبوجیت نرہ بسپھوٹک بھیم گھورم کلے تسیہ تجاتیے (۵)
شیتلے توجان روگان نرنام۔ ہرس۔ دستران بسپھوٹک۔ بشیر نانام تپکا مرت برشنی (۶)
گلگنڈ گرہا روگا یے چانیے دارنام۔ نرنام توروفوت دھیان ماترین شیتلے یانت
سنچھئم (۷) دمنتر وداو کھدھم کنچت پاپ روگیہ۔ بدیتے تیکا شیتلے دھاتری نانیام پشیام
دیوتام (۸) مرنال تنتو سدرشیم نابھہ ہرن مدھیہ سنستھام یس توام بچنتیت دیبی تسیہ مرتیہ نجاتیے
(۹) شرو تیہم پٹھیتیم دے نریہ بھگت سمنوتیہ ادسپرگ بنا شار تسم پرم سو تسلیسنم جہت
(۱۰) سیتلا شتک جیت دے ندیئم یہ کسیہ چت کنتو تسمے پردو تویم بھگت۔ شرودھا نو تشچیہ
(۱۱) شیتلے تم جگن ماتا شیتلے توم جگت پتا شیتلے توم جگت دھاتری شیتلاے نمونمہ ات اسکند پورانے
شیتلا ستوترم سمپورنم یہ شیتلا اشٹک اسکند پوران میں لکھا ہے۔

شیتلا کی اور قسم ہے جو بلغم سے پیدا ہو اس کو درو اکہتے ہیں اس کی کودوں کی سی شکل ہے
اور بلغم کی سی بھی ہو جاتی ہے اس میں بدن میں گرمی ہو اور کل بدن درد سا ہو جاتا ہے
یہ سات دن میں یا بارہ روز میں بغیر کسی دوا کے اچھا ہو اس کو عوام میں
بودری اور بھودری کہتے ہیں اس میں بہت گرمی ہو اور بدن میں سرسوں کے
مانند زرد زرد پھنسیاں ہوں یہ سب لڑکوں کے ہوتا ہے یہ سب سیتلا کی
قسم ہے۔

# اٹھارھواں باب پھنسیوں کے بیان میں

## کچھدر روگ یعنی چھوٹی چھوٹی پھنسیوں کی پیدائش علامت اور علاج

### اجگلکا نامے پھنسی کی علامتیں

یہ پھنسی چکنی ہو اور بدن کے رنگ کے مانند ہو اور اس میں درد نہ ہو اور مونگ کے برابر ہو یہ بلغم بادسے پیدا ہوتی ہے۔

جو پرچا پھنسی کی علامتیں} جو کے مانند ہو اور سخت گٹھیلی ہو گوشت میں رہتی ہو یہ بلغم بادسے پیدا ہوتی ہے۔

انترالجا پھنسی کی علامتیں} وہ پھنسی بھاری اور سیدھی اور اونچی ہو گھیرا کئے ہو اور اس میں پیپ کم ہو یہ بلغم باد سے پیدا ہوتی ہے۔

پیرتا نامے پھنسی کی علامتیں} پھٹے منھ کی ہو اور بہت اس میں جلن ہو اور پکے ہوئے گولر کے پھل کے مانند مع گھیرے کے ہو۔

کچھپکا پھنسی کی علامتیں} پانچ یا چھ گانٹھیں دہشت ناک ہوں اور کچھوے کی طرح اونچی ہوں یہ بلغم باد سے پیدا ہے۔

بالمیک پھنسی کی علامتیں} کندھے اور بغل میں اور ہاتھ پاؤں اور گلا ان جگہوں میں ہو پہ ہیری سے بانبی کے مانند جو گانٹھ ہووے پھر وہ بڑھے اس کے بے تعداد منھ ہوں ان کے منھ میں سے پیپ نکلے اور درد ہو اور وہ اونچی ہوں اور یسرپ روگ کے موافق پھیل جاویں اس کا علاج نہیں ہے۔

اندر بردھ نام پھنسی کی علامتیں} کنول کے پھول کے بیچ میں جو کنول گٹے کا گھر ہے اس کے مانند پھنسیاں چاروں طرف باد صفرا سے ہوں اس کو اندر بردھ پھنسی کہتے ہیں۔

گردبھکا پھنسی کی علامتیں} دائرے کے مانند گول اور اونچی اور سرخ ہو اور اس میں درد ہو وہ باد صفرا سے پیدا ہوتی ہے اس کو گردبھکا کہنا چاہئے۔

پاکھان گرودبھکا پھنسی کی علامتیں } یہ داڑھی کے جوڑ میں سوجن کو لیے یا قائم بلغم سمیت ہو اس میں کم درد ہو اور چکنی ہو اس کو پاکھان گرودبھکا پھنسی کہنا چاہیے۔
پنسکا پھنسی کی علامتیں } کان کے بیچ میں ہو اس میں بہت درد ہو اور وہ قائم ہو وہ باد اور بلغم سے ہوتی ہے اسے پنسکا کہتے ہیں۔
جال گرودبھکا پھنسی کی علامتیں } جو سوجن پہلے کم ہو اور بسرپ روگ کے مانند پھیل جاوے اور وہ نہ پکے جلن اور بخار کو کرے اس کو جال گرودبھکا پھنسی کہتے ہیں۔
اربلیکا پھنسی کی علامتیں } جو ماتھے میں گول پھنسی ہو اور جس میں بخار لیے بہت درد ہو سنپات سے ہوتی ہے اس کو اربلیکا کہتے ہیں۔
کانکھولائی کی علامتیں } بازوؤں کے ایک حصہ میں یا پسلیوں کے ایک حصہ میں یا کندھوں کے ایک حصہ میں درد لیے صفرا کے فساد سے سیاہ پھوڑا ہوتا ہے اس کو کانکھولائی کہتے ہیں اور کتنے ہی نشتر کے فساد سے بغل میں پھوڑے ہوتے ہیں اسکو بھی کانکھولائی کہتے ہیں۔
اگن روہنی پھنسی کی علامتیں } بغل کے ایک حصہ میں گوشت کا پھاڑنے والا پھوڑا دہشت ناک ہوتا ہے اور اس پھوڑے میں جلن کا بخار بھی ہو جیسے اس پھوڑے میں انگارے بھرو لیے ہیں وہ پھوڑا سات یا بارہ دن یا سولہ دنوں میں آدمی کو مار ڈالتا ہے اس کو اگن روہنی کہتے ہیں۔ یہ سنپات سے پیدا ہوتا ہے اور لاعلاج ہے۔
چپ نامی پھنسی کی علامتیں } باد صفرا ناخن کے گوشت میں رہ کر سوزش اور جلن اور پیپ پیدا کرتے ہیں تب چپ نامی پھنسی پیدا ہوتی ہے۔
کنکھ روگ یعنی جس کا ناخن جاتا رہا ہو اس کی علامتیں } باد صفرا بلغم یہ کچھ فاسد ہو کر کنکھ کا عارضہ پیدا کرتے ہیں۔
انوشی پھنسی کی علامتیں } وہ پھنسی بداری قند کے مانند گول ہو اور بدن کے رنگ کے مانند پیپ میں ہو اور فساد پیدا کرے۔
بدارکا پھنسی کی علامتیں } وہ پھنسی بداری قند کے مانند گول ہو اور بغل میں

سنیات سے پیدا ہوتی ہے۔
شترکرا پھنسی کی علامتیں} بلغم چربی باد گوشت اور نسوں میں پہونچ کر گانٹھ کو شہد یا گھی یا چربی کے مانند کرے اور وہ گانٹھ بڑھی تھکی ہو کر میلے خون کو جلا دے اور بدن کے گوشت کو سکھا دے اس کو شترکرا بولتے ہیں۔
شترکرا ربد پھنسی کی علامتیں} وہ خراب گانٹھ ہو اور اس میں طرح طرح کے رنگ کا بہت پیپ نکلے اور اس کی نسیں خون بہایا ہی کریں۔
بیاؤ کی علامتیں} پاؤں بہت روکھا ہو اور بھرا کرے اس کے پاؤں کی تلی میں باد بیاؤ کو پیدا کرے۔
کدر پھنسی کی علامتیں} پاؤں میں یا ہاتھ میں کنکری چبھی ہو یا کانٹا چبھا ہو اس سے بیر کے مانند اونچی گانٹھیں ہوتی ہیں اسے کدر کہتے ہیں۔
کھروے کی علامتیں} خراب کیچڑ چھونے سے پاؤں کی انگلی کے نیچے کھجلی ہو اور اس جگہ جلن اور درد ہو اسے کھروا کہتے ہیں۔
اندرلپت جس کو عوام میں اووی لاگی کہتے ہیں اس کی علامتیں} ہر ایک روئیں میں جو صفرا رہتا ہے وہ باد بلغم سے مل کر بڑھے ہوئے بالوں کو دور کرتا ہے پھر معہ خون کے رویوں کو پیدا ہونے سے روک دے اس کو اندرلپت یا چاندلا کہتے ہیں۔
اروںکھکا اسی کی قسم ہے اس کی علامتیں} بالوں کی زمین میں کھجلی بہت چلے اور وہ زمین باد کے فساد سے روکھی پڑ جائے اس کو وارن کہتے ہیں۔ بلغم اور خون سر میں فاسد ہوں تو اروںکھکا ظاہر کرتے ہیں۔
جوانی میں سپید بال ہوں اس کی علامتیں} غصہ سے یا فکر سے بدن کی گرمی سر میں جاوے تب صفرا بالوں کو پیدا کر دیتا ہے۔
لہسن کی علامتیں} سیاہ اور چکنا ہو اور اس میں درد نہ ہو اور گول ہو یہ بلغم خون سے پیدا ہوتا ہے اور یہ بدن کے ساتھ پیدا ہوتا ہے اس کو لہسن کہتے ہیں۔
مسوں کی علامتیں} ان میں درد نہ ہو اور قائم اور سیاہ ہوں اور بدن میں ماش کے

برابر اونچے ہوں یہ بادسے ہوتے ہیں۔

تل کی علامتیں} سیاہ تل کے برابر ہوں اور ان میں درد نہ ہو بدن کے برابر ہوں یہ باد صفرا اور بلغم کی زیادتی سے ہوتے ہیں اور بہت ہوتے ہیں۔

نیچھ کی علامتیں} بڑا یا چھوٹا ہو اور سیاہ یا سفید ہو اور گول بغیر درد کے ہو اس کو نیچھ کہتے ہیں۔

لنگ برتکا کی علامتیں} آلت کے مسلنے یا اس کے دبانے سے یا وہاں ضرب لگنے سے آلت کی ہوا گھومتی رہے آلت کے چمڑے کو اُلٹا دے اور سپاری کے نیچے ایک لمبی درد لیے گانٹھ کر دے یہ باد سے پیدا ہوتی ہے اس کا نام لنگ برتکا ہے۔

اوپا ٹکا روگ کی علامتیں} جس عورت کے خاص مقام کا منہ بہت چھوٹا ہو اس عورت کے ساتھ مرد قربت کرنے کے لیے جاوے کسی خوشی سے یا اپنی طاقت سے بہت قربت کرے اس مرد کی آلت کا چمڑا اُتر جاوے اس کو اوپاٹکا کہتے ہیں۔

نردھ پرکاش روگ کی علامتیں} آلت میں باد اگر دھنس جاوے تب سپارے کے چمڑے میں رہ کر سپارے کے چمڑے سے آلت کو ڈھک کر پیشاب کی راہ کو روک دے اور وہاں باد سے مل کر درد پیدا کرے۔

من روگ کی علامتیں} نردھ پرکاش روگ کے ہونے کے بعد پیشاب کی دھار باریک بغیر درد کے چلے اور اس سوتے کا منہ چھوٹا ہو جاوے اس کو من روگ کہتے ہیں۔

نیروھ گدروگ کی علامتیں} جو شخص پاخانہ کے زور کو روکے اس کی مقعد کی بڑی راہ کو باد چھوٹا کر دیتا ہے۔ تب اس چھوٹی راہ کے سبب رکھا مواد بہت مشکل سے اُترے۔

برکھن کچھو روگ کی علامتیں} جو شخص نہیں نہاتا اس کے خصیے میں میل بہت ہو جاوے جس میں پسینا آوے کھجلی چلے تب اس کھجلانے سے پھوڑے ہو جاویں ان پھوڑوں میں پیپ بہت نکلے تب اس جگہ بلغم اور خون کے فساد سے برکھن کچھو روگ

پیدا ہوتا ہے۔

**گدبھرنش روگ کی علامتیں** } مونڈا تباہی اور اتیسار یعنی اسہال ان دونوں سے بھی آدمی کمزور ہو جاتا ہے اور اس کا بدن روکھا پڑ جاوے اور دبلا ہو جاوے تب اس بیمار کی مقعد باہر نکل آوے اور اس کو عوام میں کانچ کہتے ہیں۔

**شوکرونشٹر روگ کی علامتیں** } جس کی جلد پک جاوے اور اس جگہ بہت درد ہو جلن ہوتی رہے اور وہ جگہ سرخ ہو وہاں بہت کھجلی آوے اور بخار ہو اس کو شوکرونشٹر کہتے ہیں۔

**ان سب کا علاج** } اجگلکا وغیرہ جو پھنسیاں ہیں ان کا جونکیں لگا کر خون نکلوا لیں یا پکے ہوئے برن یعنی زخم کا علاج جو پیچھے لکھا ہے وہ کرے تو یہ عارضہ اچھا ہو۔ یا پھٹکری۔ سونف۔ پیاز۔ ان کو ٹھنڈے پانی سے باریک پیس کر لیپ کرے تو پھنسیاں اچھی ہوں۔ یا مینسل۔ دیودار کوٹ کر پانی سے باریک پیسکر لیپ کرے پھر نشتر سے چیر کر پیپ نکالے پھر جو مرہم کہا ہے اس کے لگانے سے یقیناً دور ہو۔ یا سہجنہ اور دیودار کو پانی سے باریک پیس کر لیپ کرے تو ہدار کا پھنسی اچھی ہو۔

**اربلکا پھنسی کا علاج** } جو صفراوی بسرپ کا علاج ہے وہی اسکا بھی ہے۔

**پنسکا پھنسی کا علاج** } پہلے برگ نیم باندھ کر اس کو پکا دے پھر مینسل۔ کوٹھ۔ زردچوب اور تل کو باریک پیسکر ان کا لیپ کر کے اس کو پکا دے پھر چیر اوے کر اس کا پیپ نکالے اور مرہم لگا دے تو پنسکا اچھی ہو۔

**پاکمان گروبھکا کا علاج** } پہلے جونکیں لگا کر خون نکلوا دے اور گرم لیپ کر کے اسکو پکا دے پھر برن یعنی زخم کے علاج سے اس کا علاج کرے۔

**بالمیک پھنسی کا علاج** } اسکو پکا کر چیرا دینا چاہیئے۔ پھر نمک اور چترک پکا کر لیپ کرے پھر اس کی پیپ نکال ڈالے پھر اربد یعنی بد کا علاج کر کے اس کو بھر دے یا جونک وغیرہ سے اس کا خون نکلوا دے۔ یا بیخ کلتھ۔ گلو۔ نمک۔ بیخ: ملتاس (دوا یتوفی) نسوت ان کو پانی سے باریک پیسکر گرم کر کے تھوڑا گھی اس میں ڈال کر لیپ کرے تو یہ پک جاوے

گوشت نکال ڈالے بجز زخم کے اچھے ہونے کے مرہم سے یہ
پھر چیرا دے کر مردار گوشت نکال ڈالے بجز زخم کے اچھے ہونے کے مرہم سے یہ
اچھا ہو۔ یا مینسل۔ الائچی۔ سرخ صندل۔ کوٹ۔ برگ چمبیلی۔ بھلاواں میٹھا۔ برگ نیم۔
ان میں تیل ملا کر اس میں پکاوے تو بالمیک پھنسی مع سوجن دور ہو۔ اسس کا نام
منشلاد تیل ہے۔

کانکھولائی اور اگن روہنی پھنسیوں کا علاج } پہلے جونکوں سے خون نکلوانا چاہیئے
یا جو صفراوی بسرپ کا علاج ہے وہی اسکا بھی کرنا چاہیئے۔ یا دیوادار۔ مینسل اور کوٹ
کو برابر لے کر باریک پیس کر پانی سے کچھ گرم کر کے اس کا لیپ کرے یا گرم گرم اس کا پنڈا
باندھے تو کانکھولائی اچھی ہو۔

اودپانکا کا علاج } چکنی چیزوں سے رفتہ رفتہ سینک کرے تو اودپانکا اچھی ہو۔

نزودھ پرکاش کا علاج } جو کے رس میں تیل کو پکا کر اس تیل کا سینک کرے
یا سور کے گھی کا سینک کرے تو نزودھ پرکاش اچھا ہو۔

سنرودھ گدا کا علاج } گرم گرم تیل کا سینک کرے یا باد کے دور کرنے والے تیل کا
سینک کرے تو سنرودھ گدا کا عارضہ دور ہو۔

برکھن کچھو روگ کا علاج } رال۔ کوٹ۔ سیندھا نمک اور سرسوں کو پانی سے باریک
پیس کر اوبٹن کرے تو یہ عارضہ دور ہو۔

گدبھرنش یعنی کانچ کے عارضے کا علاج } گائے کے گھی وغیرہ چکنی چیزوں کا
گرم گرم سینک کرے تو یہ عارضے دور ہو یا کملنی کے پتے سکھا کر اور اسس میں مصری
ملا کر دو درم ہر روز کھاوے تو کانچ نکلنی بند ہو یا چوہے کے گوشت کا روغن کانچ پر
لیپ کرے تو کانچ نکلنا بند ہو۔ یا ڈانسرہ۔ چیترک۔ لنیا۔ مغز بیل۔ پاڑھ۔ جواکھار
یہ سب برابر لے کر ان کا باریک چورن بقدر ڈھائی درم گائے کے مٹھے سے ہمیشہ پیئے
تو گدبھرنش دور ہو یا چوہے کا گوشت اور دسمول میں پانی ڈال کر اس کا کاڑھا بناوے
پھر اس میں تیل پکا کر اس کی مالش کرے تو کانچ کا نکلنا مقعد کا درد اور بھگندر کا عارضہ
دور ہو اس کا نام موشک تیل ہے یا چھچھوندر کا تیل چوہے کے تیل کی طرح نکال کر اسکا لیپ

کرے تو گدھبرنش یعنی کانچ کا نکلنا بند ہو۔ یا لیناکا رس یا بیر کی جڑ کا رس دہی مٹھا اسمیں
زنجبیل اور جواکھار اور گھی ڈال کر پکاوے پھر اس گھی کو پانچ درم ہر روز کھاوے تو گدھبرنش
کا عارضہ دور ہو اسکا نام چنگیری گھرت ہے۔

سوکر ونشٹر روگ کا علاج } تخم جل بھانگرے اور زرد چوب کو باریک پیسکر پانی سے
جہاں سور نے کاٹا ہووے وہاں اس کا لیپ کرے تو سور کی واڑھ کا زہر دور ہو۔

السن یعنی کھار کا علاج } پٹول مینسل۔ نیمو۔ گگولوچن۔ کالی مرچ۔ تل۔ گنٹیلی کا رس اور
کانجی میں روغن تلخ پکاوے پھر اس کو کھروے میں مالش کرے تو کھروا اچھا ہو۔ یا تخم کلیخ۔
زرد چوب۔ ہیرا کسیس۔ مہوا۔ گگولوچن۔ ہڑتال۔ یہ سب برابر لے کر ان کو شہد سے باریک
پیس کر لیپ کرے تو کھروا اچھا ہو۔

بیاؤ کا علاج } نیم گرم تیل کا سینک کرے یا موم اور جواکھار کو گھی میں ملا کر گرم گرم بیاؤ
میں بھرے تو بیاؤ اچھی ہو۔ یا رال۔ سیندھا نمک شہد اور گھی کو روغن تلخ میں ملا کر ملے
پھر اس کو بیاؤ میں بھرے تو بیاؤ اچھی ہو۔ یا شہد۔ موم۔ گیرو۔ گھی۔ قند سیاہ۔ گوگل۔ رال کو
باریک پیس کر خوب ملا کر بیاؤ میں بھرے تو بیاؤ اچھی ہو یا تخم دھتورہ اور جواکھار کو کڑوے
تیل میں پکا کر مالش کرے تو بیاؤ اچھی ہو۔

کدر کا علاج } جس کے پاؤں میں کانٹا یا کنکری چبھ گئی ہو اور اس میں زخم پڑ گیا ہو وہ
گرم تیل سے سینک کرے یا آک کے دودھ میں گڑ ملا کر باندھے تو کدر اچھا ہو۔

تل کا علاج } سرسوں۔ سجی۔ ہلدی اور کیسر کو پانی سے باریک پیس کر اوبٹن کرے پھر
جھری وغیرہ سے رگڑے تو بدن کے تل دور ہوں۔

مسّے کا علاج } سجی۔ چونہ اور صابون کو پانی سے باریک پیس کر مسوں پر لگادے
تو مسّے جاویں۔

لہسن کا علاج } لہسن کو پچھنے سے رگڑے۔ پھر سرسوں۔ ہلدی۔ کوٹ۔ سجی۔ جواکھار
کیسر کو پانی سے باریک پیس کر اوبٹن کرے تو لہسن دور ہو۔

چھیپ کا علاج } اس عارضہ میں جونکیں لگا کر خون نکلواوے یا سپاری کی راکھ اور

زرد کوڑی کی راکھ۔ کتھ۔ کمیلا۔ مردار سنگ۔ نیلا تھوتھا کو چھڑکے تو چیپ دور ہو۔
کنگھ روگ کا علاج } سار ایک ماشہ ہر روز شہد سے کھاوے یا کنگنی کو استعمال کرے تو
کنگھ کا عارضہ دور ہو۔
مسے اور تل اور لہسن کا علاج } شنگرف۔ بھنا ہوا نیلا تھوتھا۔ دونوں تولہ تولہ بھر اور
سیندور ایک درم رال سات درم ان سب کو گائے کے ۱۲ تولہ گھی میں کانسے کی تھالی میں لوہے
یا تانبے کے گھوٹنے سے تین روز رگڑے جب وہ پانی کے مانند ہو جاوے تب لیپ کرے
تو مسے۔ لہسن کھروا اور پھوڑا اور کھجلی یہ سب دور ہوں یا کالی زیری ۲۰ درم نوشادر ۵ درم
سیپ کا چونہ ۷ درم۔ نیلا تھوتھا چار تولہ ان سب کو باریک پیس کر ارنی کے رس کی تین پٹ
دے کر جل بھانگرے کے رس کی تین پٹ دے کر دھوپ میں سکھا کر گائے کے بچھڑے کے
پیشاب میں اس کی گولی باندھے اور ایک گولی اسی کے پیشاب سے گھس کر لگاوے تو تل
مسا اور لہسن سب دور ہوں۔
کھجلی کا علاج } لوہے کے برتن میں لوہے کے گھوٹنے سے آنولا سار گندھک ایک ماشہ
پارہ دو ماشہ نیلا تھوتھا تین ماشہ۔ گائے کے گھی سے خوب گھوٹ کر لیپ کرے تو کھجلی دور ہو۔
چیپ کا اور علاج } لوہے کے برتن میں ہڑ کو ہلدی کے رس سے رگڑے پھر گرم کر کے
لگاوے تو چیپ دور ہو۔
پلت یعنی عالم شباب میں بال سپید ہوں اس کا علاج } لوہے کا چورن ایک تولہ
آنب کی گٹھلی ایک تولہ۔ آملہ دو تولہ۔ بڑی ہڑ کا چورن دو تولہ بہیڑہ ایک تولہ ان سب کو باریک
پیس کر لوہے کے برتن میں بھانگرے کے رس سے دو دن بھگو رکھے پھر سفید بالوں میں لیپ
کرے تو سیاہ ہوں۔ یا بیخ کنٹکی۔ یا بیخ کیوڑہ۔ سہجنہ کا پھول۔ بیخ کنیر۔ لوہچون۔ جل بھانگرہ۔ ترپھلا
ان سب کو تیل میں پکاوے پھر لوہے کے برتن میں رکھ کر زمین میں گاڑ رکھے ایک مہینے کے بعد
اس تیل کو سپید بالوں میں لگاوے تو سپید بال سیاہ ہوں۔ یا ترپھلا۔ برگ نیم لوہچون
جل بھانگرے کا رس بکری کے پیشاب میں پیس کر اس کو سپید بالوں پر
لگاوے تو بال سیاہ ہوں یا پاپڑیا کھار ایک ماشہ سیندور ایک ماشہ۔ مردار سنگ

ایک ماشہ۔ کھانے کا چونہ آٹھ ماشہ ان کو پانی سے پتھر میں تین گھڑی تک پیسے جب اسکا رنگ ناخن کے اوپر سیاہ آوے تب بالوں میں لگاوے تو وہ بال سیاہ ہوں یا موٹا نیا مازو پھل لے کر کے بھوبھل میں ایسی ہوشیاری سے سینکے کہ وہ پھٹے اور نہ جلنے پاوے پھر مازو پھل ایک ماشہ۔ سنگراس ایک ماشہ۔ نیلا تھوتھہ چار رتی۔ نوسادر تین رتی لونگ تین ماشہ۔ پھٹکری تین رتی۔ لو ہچون ایک ماشہ۔ ان سب کو آملہ کے پانی میں اور لوہے کے برتن میں لوہے کے گھوٹے سے ایک پہر رگڑے جب اس کا رنگ ناخن پر کالا آوے تب سپید بالوں کو آملہ کے پانی سے دھوکر بالوں پر گہرا لیپ کرے اور لیپ اوپر نہ آنے پھر سپید بالوں کو آملہ کے پانی سے دھوڈالے تو بال سیاہ ہوں یا کھانے کا چونہ۔ یا اربہر کی راکھ یا کوڑیوں کی راکھ کو پیسے سے رگڑے اور اس میں تھوڑا سا گوپی چندن ڈال کر ایک ماشہ مردار سنگ ڈالے جب رگڑتے رگڑتے ناخن پر رنگ سیاہ آوے تب بالوں پر لیپ کرے اور اوپر سے ارنڈ کا پتہ باندھے تو بال سیاہ ہوں۔

اندر لپیت جسکو عوام میں اوردی لاگی بولتے ہیں اسکا علاج } پٹول کے پتے کے رس میں گھی کو پیس کر جہاں بال گئے ہوں وہاں پر لیپ کرے تو بال جم آویں یا گوکھرو اور تلوں کے پھول برابر لے کر گھی میں پیس کر جہاں بال گئے ہوں وہاں لیپ کرے تو بال جم آویں یا ہاتھی دانت کی راکھ کو بکری کے دودھ میں لگاوے تو بال ہو آویں یا بیج کنول۔ راکھ تیل گھی دودھ ان سب کو باریک پیس کر لیپ کرے تو بال ہو آویں یا برگ چمیلی بیج گھنگچی اور چیتک کو تیل میں لگا کر ملیں تو بال ہو آویں۔

چھیپ کا علاج } چید بجی کو کر چھل میں تجی جلا کر لیپ کرے تو چھیپ کا عارضہ دور ہو یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

## سر کے عارضوں کی پیدائش اور علامت

سر کے گیارہ قسم کے عارضے ہیں۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کا۔ خون کا دبنے کا۔ کیڑوں کا۔ سورج اورت کا۔ انت بات کا۔ شنکھ یعنی کنپٹی کے درد کا۔ ردھاو بھیدک۔ یہ گیارہ قسم کے سر کے عارضے ہیں سو یہ خاص کر خلاف غذا کے کھانے سے

پیدا ہوتے ہیں۔
بادی سر کے درد کی علامتیں} بغیر کسی سبب کے سر میں بہت درد ہو اور رات کو زیادہ ہو اور دوائیوں کے لیپ یا سینک کرنے سے آرام ہو تو جاننا چاہیے کہ بادی سر کا درد ہے۔
صفراوی سر کے درد کی علامتیں} جس کی پیشانی آگ کے مانند جلے سر کے ٹکڑے ہوتے جاویں اور آنکھوں میں بہت درد ہو رات کو سردی زیادہ لگے تو صفرا کا درد سر جاننا چاہیے۔
بلغمی درد سر کی علامتیں} جس کا سر بلغم سے لپا رہے اور بھاری اور ٹھنڈا ہو اور آنکھ اور ناک اور منہ میں سوجن ہو اور سر جلے تو ان علامتوں سے مریض کو بلغم کا درد سر جانو۔
سنپات کے درد سر کی علامتیں} اوپر کہی ہوئی سب علامتیں ملیں تو سنپات کا درد سر جانو۔
خون کے درد سر کی علامتیں} جو صفرا کے درد سر کی علامتیں کہی ہیں وہ سب ہوں اور پیشانی ہاتھ کو چھونا برداشت نہ کرے تو خون کا درد سر جانو۔
دبلے پن سے پیدا ہوئے درد سر کی علامتیں} بدن کی قوت زائل ہو جاوے تب سر خالی پڑ جاوے اور جلے اور بہت درد ہو تو چھین پنے کا یعنی دبلے پن سے درد سر جانو۔
کیڑوں سے پیدا ہوئے درد سر کی علامتیں} جس کا سر بہت درد کرے اور پھڑکے اور جس کی ناک سے خون اور پیپ بہت نکلے اور اسکا سر بہت بڑھے تو کیڑوں کا درد سر جانو
سورجاورت درد سر کی علامتیں} آفتاب کے طلوع ہوتے وقت آہستہ آہستہ درد ہو اور جیوں جیوں دن چڑھے تیوں تیوں دوپہر تک درد بڑھے اور آنکھیں اور ابروں میں بہت درد ہو اور دوپہر کے بعد درد کم ہوتا جاوے اس کو سورجاورت روگ کہتے ہیں۔
انّنت بات شِرو روگ کی علامتیں} باد صفرا اور بلغم ان تینوں کے خراب ہونے سے کندھے اور آنکھیں اور کنپٹیوں میں بہت درد ہو اور داڑھوں کو ہلنے دویں رخساروں

ہیں رعشہ آنکھوں میں فساد سر میں بہت درد پیدا کرے اسکو اننت بات کہتے ہیں۔

کنپٹی میں درد ہو اس کی علامتیں } صفرا خون اور باد فاسد ہو کر کنپٹی میں بہت درد پیدا کریں اور بدن میں جلن ہو اور کنپٹی کو سرخ کر دیں اور سر کے ٹکڑے ٹکڑے کریں اور گلے کو روگ دیں اس کو سنکھ نام سر کا درد کہتے ہیں ایسا مریض تین دن تک زندہ رہے۔

اردھا دبھیدک نامے درد سر کی علامتیں } روکھی چیزوں کے کھانے اور خوراک پر خوراک کھانے سے اور مشرقی ہوا سے اور بہت جماع کرنے اور پاخانہ اور پیشاب کے روکنے اور ریاضت کرنے سے باد فاسد ہو کر بلغم کو لے پھر وہ باد کندھے اور کنپٹی کان پیشانی اور بھوں کے آدھے آدھے حصے میں کسی بڑے ہتھیار کے لگنے کا سا درد کرے اس کو اردھا دبھیدک کہتے ہیں اور یہ درد آنکھ اور کان میں بہت ہونے سے آدمی کو مار ڈالتا ہے۔

باد کے درد سر کا علاج } باد کے دفع کرنے کا تیل یا عام تیل کی مالش کریں اور باد کے دور کرنے والی چیزوں کا استعمال کریں تو یہ عارضہ دور ہو یا کوٹ۔ بیج ارنڈ۔ زنجبیل کو مٹھے میں باریک پیس کر گرم کر کے پیشانی پر لیپ کریں تو بادی درد سر دور ہو یا سواس کٹھار رس کا ناس لیں تو طرح طرح کا درد سر دور ہو یا ماش کے آٹے کو اُبال کر روٹی بنا کر اس روٹی کو سر پر ایک پہر باندھے تو درد سر دور ہو۔

## شروبست

ماش کے آٹے کو پانی میں اوسن سولہ انگل یا آٹھ انگل کی روٹی کر اس کو گرم تیل سے بھرے وہ تیل ایک پہر یا چار گھڑی قائم جگہ میں سر کے اوپر رکھے تو بادی درد سر داڑھ میں کندھے آنکھ اور کان کے عارضوں کو اور پیشانی کے رعشہ کو دور کرتا ہے اس کا استعمال پانچ سات روز کرے اس کا نام شروبست ہے۔

صفراوی سر درد روگ کا علاج } صندل اور کنول گٹے کو ٹھنڈے پانی سے پیس کر لیپ کرے تو صفراوی درد سر دور ہو یا سو مرتبہ کے دھوئے گھی کا لیپ کرے تو درد سر کو دور ہو۔

یا سواس کھٹا رس۔ کپور۔ کیسر۔ مصری۔ چندن ان سب دواؤں کو بکری کے دودھ میں پیسکر لیپ کرے تو صفراوی دردسر دور ہو یا زنجبیل اور قند سیاہ کو پانی میں پیسکر ناس لے تو سب قسم کا دردسر دور ہو

خونی دردسر کا علاج } صفراوی سردرد اور اس کا ایک ہی علاج ہے۔ اس میں خون نکلوانا زیادہ مفید ہے۔

بلغمی دردسر کا علاج } اس بیماری میں فاقہ کرانا چاہیے۔ یا بلغم دور کرنے والی دوائیں پیسکر گرم گرم لیپ کرنا مفید ہے۔

سنپات کے دردسر کا علاج } سنپات کے دور کرنے والی دوائیوں کا لیپ کرنا چاہیے یا ان کو کھاوے تو دردسر دور ہو

## کھڈ بند تیل

بیخ ارنڈ۔ تگر۔ سونف۔ جیونتی۔ سیندھا نمک۔ راسنا۔ جل بھانگرہ۔ بابے برنگ۔ ملیٹھی۔ سونٹھ تلوں کا تیل ان سب دواؤں سے آٹھ حصہ زیادہ لے چوگنا جل بھانگرے کا رس لے اور تیل سے چارگنا زیادہ بکری کا دودھ لے کر ان سب کو جمع کرکے کڑاہی میں نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاوے اور تیل رہ جاوے تب اس کے چھ قطروں کی ناک میں ناس لے تو سر کے سب عدد اور دانت کے عارضے دور ہوں اور بلے پن کا دردسر مقوی علاج سے دور ہوتا ہے۔

کیڑوں سے پیدا ہوئے دردسر کا علاج } زنجبیل۔ پیپل۔ فلفل سیاہ۔ بیخ املتاس۔ اور تخم سہجنہ کو برابر لے کر بکری کے پیشاب میں باریک پیس کر ناس لے تو سر کے سب کیڑے مرجاویں اور دردسر دور ہو۔

سورجاورت یعنی آدھاسیسی کا علاج } دودھ اور گھی ملاکر ناس لے تو آدھاسیسی دور ہو یا گڑ اور گھی ملاکر مال پوا کھاوے یا کھیر کھائے یا تلوں کا سینک کرائے تو آدھاسیسی دور ہو یا جل بھانگرے کا رس بکری کا دودھ برابر لے کر دھوپ میں گرم کرے پھر اس کی ناس لے تو آدھاسیسی دور ہو۔ یا سنگی مہرہ۔ افیون۔ بیخ لاکھ۔ بیخ دھتورہ۔ زنجبیل۔ کوٹ۔ لہسن۔ انگوزہ۔ ان کو گائے کے پیشاب میں باریک پیس کر گرم کرکے لیپ کرے تو

آدھا سیسی دور ہو
آدھا سر درد کرے اس کا علاج } جلاب دے تو یہ عارضہ دور ہو یا گرم غذا کھانے سے جاوے۔ یا بابے بڑنگ سیاہ تل یہ دونوں باریک پیس کر لیپ کرے تو یہ اچھا ہو۔ یا مصری دودھ کچے ناریل کا پانی ملا کر پیے یا اس کا ناس لے تو آدھا سیسی اچھی ہو۔
اننت باد دردسر کا علاج } آدھا سیسی کا اور اس کا ایک ہی علاج ہے یا پیشانی کی رگ کی فصد کھلوا دے تو یہ اچھی ہو۔ یا شہد کے مال پوا کھاوے تو اننت بات کے سر کا عارضہ دور ہو۔

## پتھیادکاڑھا

پوست ہلیلہ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ ہلدی۔ گلو۔ چرائتہ۔ پوست نیم۔ قند سیاہ یہ سب برابر لے کر جو کوٹ کر کے ان کا کاڑھا دے یا ناس لے تو ابرو اور کنپٹی کا درد اور آنکھوں کا عارضہ آدھا سیسی دور ہو۔
کنپٹی میں درد ہو اس کا علاج } دار ہلدی۔ ہلدی۔ مجیٹھ۔ سفید سرسوں۔ خس۔ کنول گٹہ ان کو پانی سے باریک پیس کر کنپٹیوں میں لیپ کرے تو اچھی ہو۔ یا ٹھنڈے پانی سے ٹھنڈی دواؤں کا لیپ کرے تو کنپٹی اچھی ہو۔ یا اصل السوس اور ماش برابر لے کر اور انکا چوتھا حصہ سنگی مہرہ لے پھر ان کو باریک پیس کر سرسوں کے برابر کھائے تو سب قسم کا دردسر دور ہو۔ یا گلو۔ سیپ کا چونہ اور نوسادر ان کو باریک پیس کر ناس لے تو سب قسم کا سر کا درد جاوے۔
آدھا سیسی کا اور علاج } مصری اور کیسر کو گھی میں سینک کر اس کا ناس لے تو آدھا سیسی اور کنپٹی اور آنکھ کا درد سب دور ہوں۔ یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ پوہکرمول۔ ہلدی۔ راسنا۔ دیودار۔ اسگندھ۔ ان کا کاڑھا لے تو سب قسم کے سر کے درد دور ہوں یا مصری اور اس سے آدھی انار کی کلی کو باریک پیس کر ناس لے تو سب قسم کے سر کے درد دور ہوں۔ یا کوٹ۔ بیخ ارنڈ کو کانجی میں باریک پیس کر لیپ کرے تو دردسر دور ہو یا مچکند کے پھولوں کا لیپ کرے تو دردسر دور ہو۔ یا دیودار۔ تگر۔ کوٹ خس زنجبیل

تل۔ ان کو کانجی میں گھوٹ کر لیپ کرے تو درد سر دور ہو۔ یا مصری اور پیپل کو گاے کے پیشاب میں باریک پیسکر ناس لے تو آدھا سیسی دور ہو۔ یا خرگوش کے شوربے میں مرچ ڈال کر غذا کے وقت سات روز کھاوے تو آدھا سیسی وغیرہ سب سر کے درد دور ہوں یہ سب علاج بید رہس میں لکھے ہیں۔ یا سرخ صندل۔ لونگ زنجبیل کو پانی میں پیس کر لیپ کرے تو درد سر جاوے۔ یا پوست انبہ کا لیپ کرے تو سر کا درد اچھا ہو یا جل بھانگرے کے رس اور گاے کے مسکے کا لیپ کرے تو درد سر دور ہو۔ یا پیپل۔ مرچ۔ لودھ یہ سب برابر باریک پیس کر ان کا تین دن تک ناس لے تو آدھا سیسی وغیرہ درد سر دور ہو

سر کے کیڑوں کا علاج } کڑوے گلوڑے کے پتوں کے رس کا ناس لے تو کھوپڑی کے کیڑے دور ہوں۔ یا پیپل اندھی جھاڑا۔ سرسوں آک کے ڈوڈے کے بیج ان کا ٹھنڈے پانی سے لیپ کرے تو درد سر دور ہو۔ یہ بید بلبھ میں لکھا ہے۔

## سر کے بالوں کے بڑھنے کی ترکیب

جھاڑ چھبیلا۔ کوٹ۔ سیاہ تل۔ سفید سرسوں۔ کنول گٹہ ان کو شہد اور دودھ سے باریک پیسکر لیپ کرے تو سر کے بال بڑھیں۔ یا چرسٹی باریک پیسکر جل بھانگرے کے رس میں وہ چورن اور تل کا تیل پکا کر اس تیل میں الائچی۔ جھاڑ چھبیلا۔ کوٹ کو جل سے باریک پیس کر لیپ کرے تو بال بڑھیں۔ یا بال چھڑ۔ کھریٹی۔ پوست مولسری۔ آملہ اور کوٹ کو پانی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو بال بڑھیں۔

درد سر کا اور علاج } لونگ ایک عدد۔ مرچ تین عدد۔ ہینگ ایک چنے کے برابر ان تینوں کے پانی سے ناس لے تو درد سر یقیناً دور ہو۔

ادھا سیسی کا منتر } ادھ کپالی ناشے جاجاری پانیی جاجاری ہتیاری نہ جاوے تو تیرے گرو کی آگیا ہو۔ منت بیر کی اگیا گرڑ پنکھڑی کی آنگیا میری بھگت گرو کی شکت پھرو منتر ایشرو باچ۔ اس منتر سے سر میں رفتہ رفتہ اکیس مرتبہ پھونک ڈالے تو آدھا سیسی دور ہو جوانہ ہیرے یا کہ کی جو دس کو اپنی طاقت کے موافق اس منتر کا جاپ کرے

تو منتر سدھ ہوتا ہے۔

دوسرا منتر } اوم موآدھا سیسی ہُم ہُم کاری پھر بچاری کھ مونہ باٹ سے ڈاری اُمکا ل سیس رہے مکھ مہیشر کی آگیا پھرے اوم ٹھن ٹھن سواہا۔ اکیس مرتبہ اس منتر سے انگلی ماتھے کے اوپر پھیرے تو آدھا سیسی دور ہو۔

## آنکھوں کے عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

آنکھوں کا دائرہ دو ڈھائی انگل کے برابر ہے یا اپنے انگوٹھے کے پیٹ کے برابر ہے۔ سوسارنگ دھر کے موافق اس آنکھ کے گھیرے میں چورانوے عارضے ہیں اور کئی عقلمند لوگوں کی رائے سے اٹھتر عارضے خاص ہیں۔ پتلی میں تو بارہ عارضے ہیں آنکھوں میں دو عارضے ہیں۔ آنکھوں کی سیاہ جگہ میں چار بیماریاں ہیں۔ آنکھ کے سپید حصے میں گیارہ عارضے ہیں۔ آنکھوں کی جوت میں جہاں سے پانی نازل ہو اس کا نام مارگ ہے نو عارضے ہیں۔ آنکھوں کی واپھنی (پلک) میں دو بیماریاں ہیں۔ آنکھوں کے جوڑوں میں نو عارضے ہیں سب آنکھ میں سترہ عارضے ہیں اسی طرح آنکھوں میں اٹھتر عارضے ہیں یہ چرک اور شسترت میں لکھے ہیں۔ بادی دس صفراوی دس بلغمی تیرہ خونی سولہ سنپات کے پچیس آنکھوں کے باہر کے دو ایسی چھہتر بیماریاں ہیں۔

## آنکھوں کے عارضوں کی پیدائش

دھوپ وغیرہ سے بدن میں گرمی ہوئی ہو پھر دریا یا تالاب یا باؤلی وغیرہ کے پانی میں جانے سے۔ یا دور کے دیکھنے سے۔ دن کے سونے سے۔ یا پسینے سے۔ آنکھوں میں خاک پڑنے سے۔ آنکھوں میں دھوئیں کے جانے سے قے کے روکنے سے یا بہت قے کرنے سے گرم چیز اور کانجی کلتھ اور ماش کے کھانے اور ریاح و پاخانہ اور پیشاب کے روکنے سے اور موسم کے خلاف ہونے سے تکلیف اور بہت جماع کرنے سے آنسوؤں کے روکنے سے باریک چیز کے دیکھنے سے آنکھوں میں چھہتر عارضے پیدا ہوتے ہیں۔

## ورشٹ روگ کی علامتیں

اس آنکھ کے گھیرے کی کالی جگہ میں مسور کی دال کے برابر ایک مسہ ہے وہ مسہ پانچ جہا بھوت

سے پیدا ہوا ہے۔ اور وہ آگ کے مانند چمکے اور ہمیشہ رہنے والا ہے۔ اور وہ مثلہ پانی اور خون کے سہارے ہے۔ اس کی نظر کی پیاز کی طرح چار جھلیاں ہیں۔ پہلی جھلی تو نور اور پانی کے سہارے ہے۔ دوسری جھلی گوشت کے سہارے سے تیسری جھلی چربی کے سہارے ہے۔ چوتھی خون اور نور گوشت چربی ہڈی۔ ان پانچوں کے سہارے سے ہے۔

## پہلی جھلی میں پیدا ہوئے عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

پہلی آنکھ کی جھلی کی نظر میں جو عارضے رہتے ہیں اس شخص کو جو نظر آوے وہ درست اور پورا نہ ہو کیونکہ پہلی جھلی میں تھوڑے فساد رہتے ہیں۔

## دوسری جھلی میں پیدا ہوئے عارضوں کی علامتیں

دوسری جھلی میں جو فساد ہو تو مکھی مچھر اور بالوں کا مجموعہ نظر آوے اور دور کی نزدیک اور نزدیک کی دور چیز نظر آوے۔ نظر چکر کھاتی رہے اور بہت تدبیروں سے بھی سوئی کا سوراخ نظر نہ آوے کیونکہ نظر اس جگہ بہت پریشان ہو جاتی ہے۔

## تیسری جھلی میں جو فساد ہو اُسکی علامتیں

اونچی نظر آوے اور نیچے کی چیز نظر نہ آوے اور صورتوں کا اس طرح مجموعہ نظر آوے کہ گویا کپڑا بیچ میں آگیا ہے اور کان ناک آنکھیں ٹھیک نظر نہ آویں نظر میں بہت فساد آجاوے اور جو نیچے کی چیز ہے وہ اوپر اور جو اوپر کی چیز ہے وہ نیچے نظر آوے جو آنکھ کی پتلیوں میں بہت فساد آگیا ہو تو اسکو نزدیک کی کوئی چیز نظر نہ آوے اور آنکھ کے چاروں طرف جو فساد رہے ہوں تو چکا چوندھی نظر آوے اور نظر کے بیچ میں جو فساد رہتے ہیں اُس کو بڑی چیز چھوٹی اور چھوٹی چیز بڑی نظر آوے اور نظر میں جو فساد ہوں اس کو نزدیک کی چیز ایک کی دو نظر آویں اور بغل کی جو دو چیزیں ہیں وہ تین نظر آویں اور بغل میں بہت چیزیں ہوں تو ان کا شمار نہ ہو یہ علامتیں تیسری جھلی کی جانو۔

## چوتھی جھلی میں جو فساد ہو اس کی علامتیں

چوتھی جھلی میں جو فساد آگیا ہو اُس کو عوام میں تمر روگ کہتے ہیں اور کئی بید اس کو لنگ ناشک

ہو جاتے ہیں یعنی لنگ ناشک وہ چیز ہے جن کی آنکھوں کی جوت کی پتلی نیلی کانچ کے مانند ہوجاوے اور جس میں یہ علامتیں ہوں اس جھلی میں بہت فساد ہوں آفتاب ماہتاب اور ستارے آسمان اور بجلی جن کی صاف روشنی ہے وہ اچھی طرح نظر آویں بلکہ یہ چیزیں گھومتی ہوئی نظر آویں اور اس عارضے کو نزلہ کہتے ہیں اور کوئی کوئی موتیابند بھی کہتے ہیں یہ عارضہ چھ قسم کا ہے۔ بادی صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کا۔ خون کا۔ پرملاین یعنی خون سے بگڑے صفرا کا۔

موتیابند کی علامتیں } جس کو بادی موتیابند ہو اس کو سب چیزیں گھومتی ہوئی اور میلی نظر آویں اور بہت چیزیں کچھ سرخ معلوم ہوں اور ٹیڑھی نظر آویں۔

صفرا کے موتیابند کی علامتیں } جس کے صفرا کا موتیابند ہو اس کو آفتاب اور ماہتاب ستارے آگ اندر کا دھنکھ بجلی گھومتی ہوئی نظر آویں اور سب چیزیں نیلی سی نظر آویں۔

بلغم کے موتیابند کی علامتیں } جو بلغم کا موتیابند ہو اس کو چکنا اور سپید نظر آوے اور اس بیمار کی آنکھیں پانی سے بھری ہوئی ہیں

سنپات کے موتیابند کی علامتیں } جس کے سنپات کا موتیابند ہو اس کو طرح طرح کی شکلیں نظر آویں اور زیادہ کم نظر آوے اور سب چیزیں نورانی نظر آویں اور مذکورہ بالا سب علامتیں ہوں۔

خون سے پیدا ہوئے موتیابند کی علامتیں } جس کے خون کا موتیابند ہو اس کو سب چیزیں سرخ سپید ہری سیاہ اور زرد معلوم ہوں۔

پرملاین سے پیدا ہوئے موتیابند کی علامتیں } جو خون سے صفرا فاسد ہوا ہے اسکو پرملاین کہتے ہیں جو ایسے بیمار ہو اس کو دسوں اطراف زرد ہی نظر آویں گویا سب طرف آفتاب ہی طلوع ہوئے ہیں اور درخت وغیرہ سب چیزیں جلی ہوئی آگ کے مانند نظر آویں

موتیابند کی شکل } باد کا موتیابند قرمزی اور زردی لیے ہو اور ایسا ہی صفرا کا ہو اور بلغم کا سپید ہو اور خون کا سرخ ہو اور سنپات کا عجیب وغریب طرح طرح کا ہو۔

## بادی وغیرہ جو چھ قسم کے موتیابند کہے ہیں اُن کے آنکھوں کے گھیرے کی علیحدہ علیحدہ شکل

بادی آنکھوں کا دائرہ سرخ متحرک اور سخت ہو۔ صفرائی آنکھوں کا دائرہ کانسے کے رنگ کے مانند اور زرد ہو۔ بلغم کا دائرہ بہت چکنا ہو اور شنکھ یا کُند کے پھول کے مانند زرد اور متحرک ہو اور ان آنکھوں کے دائرے میں سپید بوند ہو۔

سنپات کے آنکھ کے دائرہ کی علامتیں} اس میں مونگے یا کنول کے پتے کے مانند آنکھ کا دائرہ ہو اور مذکورۂ بالا علامتیں ہوں۔

خون کے آنکھ کے دائرہ کی علامتیں} اس آنکھ کا دائرہ سرخ ہو۔

پرملاین آنکھ کے دائرہ کی علامتیں} اس آنکھ کا دائرہ بدرنگ کانچ کے مانند زرد ہو اور یہ دائرہ سرخ روکھا میلا اور نیلا ہو۔

پت ہرگدھ ورشٹ کی علامتیں} جس کے بدن میں صفرا خراب ہوا ہو اُس شخص کی نظر زرد ہو جاوے اور اسکو سب چیزیں زرد ہی نظر آویں۔

خراب صفرا تیسری جھلی میں پہونچے اس کی علامتیں} اس شخص کو دن میں نظر نہ آوے اور رات کو نظر آوے کیونکہ مہتاب کی سردی سے کچھ صفرا رات کو کم ہو جاتا ہے۔

بلغم سے خراب ہوئی نظر کی علامتیں} جس کی نظر بلغم سے جلی ہو اسکو سب چیزیں سپید نظر آویں۔ یہ عارضہ پہلی اور دوسری جھلی میں ہوتا ہے۔

نکتاندھ یعنی رتوندھی کی علامتیں} تیسری جھلی میں بلغم آوے تب نکتاندھ یعنے رتوندھی ہو۔ دن کو نظر آوے رات کو نہ معلوم ہو۔

دھوم درسی روگ کی علامتیں} تفکرات باطنی یا پت یا ریاضی سے گرمی سر میں پہونچے تب آدمی کی نظر دھوئیں سے مل جاوے تب اس کو سب چیزیں دھوئیں کے مانند نظر آویں۔

ہرسوجات روگ کی علامتیں} جو شخص شکل سے بڑی چیز کو دیکھے اور وہ چیزوں میں چھوٹی نظر آوے اور رات کو درست معلوم ہو اس کو ہرسوجات بولتے ہیں۔

تکلاندھ کی علامتیں ) جس شخص کی نظر دیکھنے میں تو اچھی معلوم ہو اور اس نظر میں فساد آجاوے اسکو رات کو عجائب غرائب نظر آویں اور شل بولے کے آنکھوں میں چمک ہو اسکو تکلاندھ بولتے ہیں۔

گمبھیر کی علامتیں ) جس شخص کی آئینہ دیکھنے سے نظر کی پتلی بالکل اندر دھس جاوے اور آنکھ میں درد ہو اس کو گمبھیر تال روگ بولتے ہیں۔

جو بغیر کسی سبب کے موتیا بند ہو اس کی علامتیں ) جس کی نظر بہت صاف اور اچھی ہو وہ بغیر کسی سبب کے سیاہ ہو جائے اسکو بغیر کسی سبب کا موتیا بند جانو۔

## آنکھوں کے دائرہ میں جو عارضے ہوتے ہیں اُن کے نام اور تعداد

یہ چار عارضے کانے دائرہ میں ہیں سبرن شکر۔ ابرن شکر۔ اکش یا کاشٹ۔ اجکاجات

سبرن شکر کی علامتیں ) آنکھوں کی سیاہ جگہ میں پتلی کے اوپر فساد آگیا ہو اور اس فساد کے سبب تارہ ڈھک جاوے اور وہ قطرہ آنکھ میں گر جاوے اور اس میں سوئی کے چبھنے کے مانند معلوم ہوں اور گرم گرم پانی آنکھوں میں سے گرا کرے تو اسس کو سبرن شکر کہتے ہیں۔

با علاج اور لا علاج سبرن شکر کی علامتیں ) وہ قطرہ نظر کی پتلی کے نزدیک گہرا اور پختہ جلد میں نہ ہو اور آنکھوں میں بہت پانی نہ پڑے اور اسمیں کم درد ہو اور ایک آنکھ میں ہو وہ شاید دفع ہو اور اس کے خلاف علامتیں ہوں تو وہ لا علاج ہے۔

ابرن شکر کی علامتیں ) جس کی سیاہ پتلی کے تارے پر منی کا قطرہ آیا ہو اور وہ قطرہ ہلے اور چلے اور سنکھ یا ماہتاب یا کند کے پھول یا آسمان یا بادل کے مانند ہو اسکو ابرن شکر کہتے ہیں یہ با علاج ہے مگر نیچے لکھی ہوئی علامتیں ہوں تو لا علاج ہے جس کی آنکھ کا گوشت بکھر جاوے اور وہ قطرہ اڑا ہو اور نسوں میں ہوا ہو اور بدرنگ ہو اور دوسری جھلی میں ہو اور چاروں طرف سرخ ہو اور بہت دنوں کا ہو تو اس کا علاج نہ کرنا چاہئے یا جس کی آنکھوں میں سے آنسو گرم اُتریں اور آنکھوں میں پھنسیاں ہوں اور پتلیوں کے اوپر منی کا قطرہ مونگ کے برابر ہو اور تیتر کے پر کے مانند اسکا رنگ ہو تو وہ ابرن شکر بھی لا علاج ہے۔

اکش پاکا تئے کی علامتیں} جس کی آنکھ کی سپید جگہ سب سوج جاوے اور آنسو بہت گریں اور اس جگہ بہت درد ہو اور وہ آنکھوں کے فسادوں سے پک جاویں یہ بھی لاعلاج ہے۔

اجکا جات کی علامتیں} جس کی آنکھ بکری کی مینگنی کے مانند ہو جاوے اور اس میں درد ہو اور سرخ رہیں اور ان میں سے سرخ ہی آنسو چلیں تو یہ اجکا جات ہے یہ چاروں دائرۂ سیاہ کے عارضے ہیں۔

## آنکھ کے سپید حصے میں جو عارضے ہیں اُنکا نام اور تعداد

آنکھوں کے سپید حصے میں گیارہ عارضے رہتے ہیں۔ پرستارم۔ شکلارم۔ رکتارم ادھ مانسارم اسنایوارم۔ شکت۔ ارجن۔ پشنک۔ شراجال۔ شراپیڑکا۔ بلاس گرتھت۔ یہ بلغم کے فساد سے آنکھ کے سپید حصے میں ہوتے ہیں۔

پرستارم آنکھ کے عارضے کی علامتیں} آنکھ کے سپید حصے میں گرمی رہے بڑا سیاہ اور سرخ نشان ہو۔

شکلارم روگ کی علامتیں} آنکھ کا سپید اور نرم گوشت بڑھے اسکو شکلارم روگ کہتے ہیں

رکتارم روگ کی علامتیں} آنکھ کے سپید حصے میں کنول کے پھول کے مانند نرم گوشت بڑھے اس کو رکتارم جانو۔

ادھ مانسارم کی علامتیں} آنکھ کے سپید حصے میں بڑا نرم اور موٹا نشان ہو اس کو ادھ مانسارم کہتے ہیں

اسنایوارم نیتر روگ کی علامتیں} نیتر کے سفید حصہ میں سخت اور پھیلنے والا خشک نس بڑھے اس کو اسنایوارم روگ کہتے ہیں۔

شکت روگ کی علامتیں} جس آنکھ کے سپید حصے میں سیاہ اور گوشت کے مانند بہت قطرے ہوں اس کو شکت نامی آنکھ کا عارضہ بولتے ہیں۔

ارجن روگ کی علامتیں} جس کی آنکھ کے سپید حصے میں خرگوش کے خون کے مانند ایک قطرہ ہو اس کو ارجن نامی آنکھ کا عارضہ بولتے ہیں۔

پشتک آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس آنکھ کے سپید حصے میں باد اور بلغم کے فساد سے پسے ہوئے آٹے کے مانند گوشت اونچا ہو اس کو پشتک جانو۔

سَراجال آنکھ کی بیماری کی علامتیں } جس آنکھ کے سپید حصے میں نسوں کا مجموعہ سخت اور زرد ہو آوے اس کو سراجال آنکھ کا عارضہ جانو

شَراپیڑکا کی علامتیں } جس کے آنکھ کے سپید حصے میں نسوں سے ڈھکی ہوئی سپید پھنسیاں ہوں اس کو شراپیڑکا آنکھ کی بیماری کہتے ہیں۔

بلاس گرتھت آنکھ کی بیماری کی علامتیں } جس آنکھ کے سپید حصے میں کانسے کے مانند سپید یا کنول کے پھول کے مانند رنگ اور سخت سا نشان ہو اس کو بلاس گرتھت بولتے ہیں۔

آنکھ کے مرم استھان میں اکیس عارضے جو اوپر کی اور نیچے کی پلکھڑی میں رہتے ہیں اوتسنگ[۱] پیڑکا۔ کمبھیکا[۲]۔ پوتھکی[۳]۔ ورتم شرکرا[۴]۔ ارشوبرتما[۵]۔ شششکارش[۶]۔ انجن نامکا[۷]۔ بہل برتما[۸] برتم بندھ[۹]۔ کلشٹ ورتما[۱۰]۔ ورتم کردم[۱۱]۔ شیاو ورتم[۱۲]۔ پرکلن ورتما[۱۳]۔ اکلن ورتما[۱۴]۔ بات ہت ورتما[۱۵]۔ ورتمار بد[۱۶]۔ اسرت نیمکھ[۱۷]۔ سونا رس[۱۸]۔ لگن[۱۹]۔ بس ورتما[۲۰]۔ پکھنجن[۲۱]۔

اوتسنگ پیڑکا کی علامتیں } آنکھوں کے مارگ میں پھنسی ہو اور اس پھنسی میں منھ ہو۔ وہ پھنسی سرخ اور بہت اونچی ہو اور خون سے پیدا ہوئی بڑی ہو اور اس میں کھجلی ہو۔

کمبھیکا پیڑکا کی علامتیں } جس کی آنکھ کے مارگ کے آخر میں مکھڑے کے بیج کے مانند پھنسیاں ہوں اور وہ پھنسیاں پھوٹ کر بہا کریں اور کویے میں سوجن ہو۔

پوتھکا آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس کے کویے میں سرخ سرسوں کے برابر پھنسیاں ہوں اور وہ جھڑیں اور بہت کھجلی اور درد ہو اس کو پوتھکا کی پھنسی کہتے ہیں۔

ورتم شرکرا پھنسی کے عارضوں کی علامتیں } جس کے کویے میں ککڑی کے بیج کے مانند پھنسیاں ہوں اور درد کم ہو اس کو ورتم شرکرا بولتے ہیں۔

ارشو ورتم آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جو پھنسی چکنی اور سخت ہو اس کو ارشو ورتم کہتے ہیں۔

ششکارش کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے میں بڑے بڑے دانے درد سے خوفناک ہوں اس کو ششکارش جانو۔

انجن نامکا کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے میں پھنسیاں جلن لیے ہوں اور سُرخ اور نرم اور چھوٹی ہوں اور ان میں کم درد ہو اسکو انجن نامکا پھنسی کہتے ہیں۔

جہل بر تما آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس کے کوئے میں چاروں طرف ایک رنگ کی بہت سی پھنسیاں ہوں اسکو جہل ورتما جانو۔

ورتم بندھ کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے میں ورم ہو اور اس میں تھوڑی کھجلی ہو اور کچھ درد ہو اور سوجن سے آنکھ رک جائے اس کو ورتم بندھ کہتے ہیں۔

کلشٹ ورتما آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے کا مارگ یکبارگی سرخ ہو اور کم درد ہو اس کو کلشٹ ورتما کہتے ہیں۔

ورتم کردم کی علامتیں } جس کی آنکھ کا مع صفرا کے بدپرہیزی سے خون جل گیا ہو اور آنکھ سے کیچڑ بہت بہے اسکو ورتم کردم آنکھ کا عارضہ جانو۔

شیاد ورتما آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے کے مارگ میں اور باہر سیاہ سوجن ہو اور اس ورم میں درد ہو اور کھجلی ہو اور کیچڑ بھی آوے اس کو شیاد ورتما کہتے ہیں۔

پرکلن ورتما کی علامتیں } جس کی آنکھ کے کوئے کے باہر سوجن ہو اور اس میں درد نہ ہو اور کیچڑ بہت آوے اس کو پرکلن ورتما کہتے ہیں۔

اکلن ورتما نامے آنکھ کے عارضے کی علامتیں } جس کی آنکھ دھونے سے نہ کھلے اور بند رہے اس کو اکلن ورتما کہتے ہیں۔

بات ہت ورتما کی علامتیں } جس کی پلک اچھی طرح بند نہ ہوں اور کھلی رہیں اور درد ہے یا نہ رہے یا ایک بند رہے اسکو بات ہت ورتما کہتے ہیں۔

ورتم اربد کی علامتیں } جس کی آنکھیں اندر کو بیٹھ جاویں اور بادے سے باپھنی دیک جلاکر اسکو ورتم اربد آنکھ کا عارضہ بولتے ہیں اور اسرست نمیکھ بھی اسی کا نام ہے۔

شونتارش کی علامتیں ] جس کے کوئے کی پلک کی مارگ میں پیدا ہوئی پھنسی کے نرم نرم دانے ہوں ان کے دور کرنے کے لیے باندھ کر سووے وہ دانے بڑھا کریں اُسکو سونتارش کہتے ہیں۔

لگن نامے آنکھ کے عارضے کی علامتیں ] جس کے آنکھ کے کوئے کی مارگ میں بیر کے برابر گانٹھ ہو اور گانٹھ نہ پکے اور سخت ہو اور اس میں کھجلی ہو اور آنکھوں میں کیچڑ آوے اس کو لگن کہتے ہیں۔

بکھ ورتما آنکھ کے عارضے کی علامتیں ] جس کی آنکھ کے کوئے میں بہت سے سوراخ ہو جاویں اور کوئے کے اوپر سوجن چڑھ جاوے اور آنکھوں میں بہت سے آنسو آویں اُسکو بکھ ورتما جانو۔

کنچن آنکھ کے عارضے کی علامتیں ] جس کی راہ کو باد صفرا اور بلغم سکوڑے اور کوئے کو آنکھوں میں اُٹھنے نہ دے۔ کوئی چیز نظر نہ آوے اس کو کنچن کہتے ہیں صرف اتنے ہی کوئے کے عارضے ہیں اور آنکھوں کی باپھنی میں دو عارضے ہوتے ہیں پچھم کوپ پچھم شانت۔

پچھم کوپ کی علامتیں ] جس کی کوئے کی باپھنی جاتی رہے یا کوئے میں گھس جاوے یا باپھنی میں بہت کھجلی ہو۔ یہ باد کے فساد سے ہوتا ہے اور بہت دہشتناک ہے اس میں سوجن بھی بہت ہو لاعلاج ہے۔

پچھم شانت کی علامتیں ] آنکھوں کے کویوں کی باپھنی جاتی رہے اور اس میں کھجلی ہو اور جلتی رہے۔ یہ صفرا کے فساد سے ہوتا ہے۔ یہ آنکھ کے جوڑ میں نو عارضے ہوتے ہیں جن کا ذکر ذیل میں ہے۔ پوپاتس۔ اوپناہ۔ پینک سنراد۔ کف سنراد۔ سنپات سنراد رکت سنراد پرمنی سنراد۔ انج۔ جنت گرنتھ۔

پوپاتس آنکھ کے جوڑ کی علامتیں ] آنکھ کے نزدیک پتلی کے پاس کوئے کے آخر میں جو جوڑ ہے اس میں درد پیدا ہو اور پک کر اس میں ورم ظاہر ہو اور اس میں سے کیچڑ پیپ کے مانند بہت گھر آوے اسکو پوپاتس بولتے ہیں۔

اوپناہ آنکھ کے جوڑ کے عارضے کی علامتیں ] آنکھ کی نظر کی جوڑ میں بڑی گانٹھ ہو اور وہ نہ پکے اور اسمیں کھجلی آوے اور درد نہ ہو اس کو اوپناہ کہتے ہیں۔

پیتک شراد آنکھ کے جوڑ کی علامتیں ] جس کی آنکھ میں درد بہت ہو اور روئیں کھڑے ہو جاویں اور آنکھ میں کھجلی ہو آنکھیں کڑوی ہوں اور سر گرم رہے اور آنکھ کے جوڑ سے بہت آنسو ہلدی کے مانند زرد ہوں اسکو پیتک شراد کہتے ہیں۔

کف شراد آنکھ کے جوڑ کے عارضے کی علامتیں ] جس کی آنکھ کے جوڑ میں سپید رنگ اور چکنے آنسو آویں اسکو کف شراد بولتے ہیں۔

سنپات شراو کی علامتیں ] آنکھ کے جوڑ میں ناسور پڑ جاوے اور اس میں بدبو لیے پیپ نکلا کرے اسکو سنپات شراد آنکھ کے جوڑ کا عارضہ بولتے ہیں۔

رکت شراو کی علامتیں ] جس کی آنکھ کے جوڑ میں سے گرم گرم خون بہت نکلے اسس کو رکت شراد آنکھ کی جوڑ کا عارضہ جانو۔

پربنی کی علامتیں ] جس کی آنکھوں کا جوڑ تانبے کے مانند سرخ ہو جاوے اور باریک ہو اس میں درد ہو اور ورم گول ہو اسکو پربنی کہتے ہیں۔

الجی آنکھ کے جوڑ کی علامتیں ] جس کی آنکھ کا جوڑ تانبے کے مانند سرخ اور باریک ہو اور سوزش اور درد لیے ہو اس کا ورم گول ہو اس کو الجی کہتے ہیں اس کی اور پربنی کی ایک ہی علامتیں ہیں۔

جنت گرنتھ آنکھ کے جوڑ کی علامتیں ] جس کی آنکھ کے جوڑ کی گانٹھ میں کیڑے پڑ جاویں اور اس سے بابھنی جاتی رہے اور اس جگہ کھجلی آوے اور اس کی آنکھوں کے جوڑوں میں بہت سے باریک سوراخ ہو جاویں اور آنکھوں میں زیادہ درد ہو اسس کو جنت گرنتھ بولتے ہیں۔ صرف اتنے ہی جوڑ کے عارضے ہیں۔

## آنکھ کے سب عارضوں کی تعداد اور اُن کے نام

بادکا ابھکیند ۔ صفرا کا ابھکیند ۔ بلغم کا ابھکیند ۔ خون کا ابھکیند ۔ باد کا ادھ منتھ ۔ صفرا کا ادھ منتھ ۔ بلغم کا ادھ منتھ ۔ خون کا ادھ منتھ ۔ شسوتھ پاک ۔ اشوتھ پاک ۔ ہتا دھ منتھ بات پرجا

شنکاکش پاک۔ اینو بات۔ امل ادھمنت۔ سروتپات۔ شرد ہرش۔ اور آنکھوں کی اشبامنتا۔ آنکھوں کی ترامنتا۔

آنکھوں کے باد کے ابھکھیند کی علامتیں } جس کی آنکھوں میں زیادہ درد ہو اور رونگیں کھڑے ہو جاویں اور آنکھوں میں کھجلی ہو اور سخت ہو جاویں سر گرم رہے اور آنسو ٹھنڈے گریں تو اس کو بات ابھکھیند بولتے ہیں اس کو عوام نیتر پیڑا یعنی آنکھوں کا درد کہتے ہیں۔

صفرا کے ابھکھیند کی علامتیں } جس کی آنکھوں میں بہت جلن ہو اور آنکھیں پک جاویں آنکھوں میں ٹھنڈی چیز اچھی معلوم ہو اور دھواں سا نکلے گرم آنسو گریں اور آنکھیں زرد ہو جاویں تو صفرا کا ابھکھیند جانو اس کو عوام میں گرمی سے آنکھ کا درد بولتے ہیں

بلغم کے ابھکھیند کی علامتیں } جس کی آنکھ میں گرمی اچھی لگتی ہو اور آنکھیں بھاری ہوں اور ان پر سوجن ہو اور کھجلی آنکھوں میں معلوم ہو اور کیچڑ بہت گرے اور آنکھیں بہت ٹھنڈی رہیں اور بہت جڑیں اس کو بلغم کا ابھکھیند بولتے ہیں۔

خون کے ابھکھیند کی علامتیں } جس کی آنکھوں کے کوئے سرخ ہوں اور آنکھوں کے آنسو تانبے کے مانند گریں۔ آنکھوں میں جلن اور ٹھنڈک پسند ہو اس کو خون کا ابھکھیند جانو۔

## باد کے ادھ منتھ جس کو عوام میں بڑا آنکھوں کا درد کہتے ہیں اس کی علامتیں

جب آنکھ درد کرے اور بدپرہیزی کرے تب آنکھوں میں بہت درد ہو اور ایسے رونے چلیں گویا آنکھیں پھوٹی جاتی ہیں۔ آدھا سر نیچے ہو جاوے سر جل اٹھے آنسو ٹھنڈے آویں تو جاننا چاہیے کہ باد کا ادھ منتھ ہے۔

صفرا کے ادھ منتھ کی علامتیں } جس کی آنکھ میں درد ہوا ہو وہ گرم چیزیں اور کھٹائی وغیرہ استعمال کر کے بدپرہیز ہو تب اس کی آنکھوں میں بہت رونے چلیں گویا آنکھ درد سے پھوٹی جاوے جلن ہو اور پک جاویں اور ٹھنڈی چیزوں کا لگانا اچھا معلوم ہو

آنسو بہیں اور زرد آنکھیں ہوں تو صفرا کا ادھ منتھ جانو۔
بلغم کے ادھ منتھ کی علامتیں } جس کی آنکھ میں رمے بہت چلیں گویا آنکھ پھوٹی جاتی ہے اس میں گرم چیزوں کا لگانا اچھا معلوم ہو اور آنکھوں میں ورم ہو کھجلی آوے اُس کو بلغم کا ادھ منتھ آنکھ کی بیماری جانو۔
خون کے ادھ منتھ کی علامتیں } جس کو آنکھوں کی بیماری ہو اور وہ ایسی بد پرہیزی کرے کہ خون بگڑے اس کی آنکھوں میں رمے بہت چلیں آنکھ بیٹھی جاتی ہے اور تلچھٹ کے مانند گرم آنسو گریں اور آنکھیں سرخ ہوں اور سوزش ہو پک جاویں تو خون کا ادھ منتھ جانو۔ یہ بیماری سات روز میں آنکھ کو پھوڑے بادی ادھ منتھ چھ دن میں اور صفرا کا ادھ منتھ جلدی آنکھوں کو پھوڑ ڈالتا ہے۔
سشوتھ پاک آنکھوں کی بیماری کی علامتیں } جس کی آنکھوں سے آنسو آویں اور خارش معلوم ہو اور آنکھیں پکے ہوئے گولر کے مانند پک جاویں اور ورم ہو اور آنکھیں سرخ ہوں اس کو سشوتھ پاک آنکھوں کی بیماری جانو۔
اشوتھ پاک کی علامتیں } جس کی آنکھ کے اوپر ورم نہ ہو اور خارش ہو اور پکے ہوئے گولر کے مانند پک جاوے اور آنکھیں سرخ ہوں اس کو اشوتھ پاک جانو۔
ہتادھ منتھ کی علامتیں } جس کو آنکھوں سے نظر نہ آوے اور ان میں درد بہت ہو اور جیسے کنول کا پھول سوکھتا ہے ویسے ہی سوکھے اس کو ہتادھ منتھ بیماری بولتے ہیں۔
بات پریائے کی علامتیں } جس کے ابرو اور آنکھوں میں بار بار بہت درد ہو اس کو بات پریائے کہتے ہیں۔
ششکا چھ پاک کی علامتیں } جس کی آنکھیں بند ہو جاویں اور جلیں اور سرخ ہوں اور بخوبی تمام نظر نہ آوے اور آنکھیں روکھی ہو جاویں اس کو ششکا چھ پاک جانو۔
انیتو بات آنکھ کی بیماری کی علامتیں } جس کے کندھے سر داڑھی کان ابرو

اور آنکھوں میں باد سے بہت درد ہو اس کو اینو بات بولتے ہیں۔

املا وھشت آنکھ کی بیماری کی علامتیں } جس کی آنکھیں سیاہ اور سرخ ہو کر پک جاویں اور ان میں ورم ہو اور پانی آنکھوں سے آوے اس کو املا وہشت آنکھ کی بیماری بولتے ہیں۔

اشرو تپات جس کو عوام میں سبل باد کہتے ہیں اس کی علامتیں } جس کی آنکھوں میں درد ہو یا نہ ہو لیکن آنکھوں کی نسیں چاروں طرف تانبے کے مانند سرخ ہوں اس کو اشرو تپات بولتے ہیں۔

اشرو سرکھ کی علامتیں } جو شخص بیوقوفی سے سبل بادے کا علاج نہ کرے اس کی آنکھوں سے آنسو بہت گرتے رہیں اور اس کو آنکھوں سے کچھ بھی نظر نہ آوے۔

آنکھ کی بیماری کی علامتیں } آنکھوں میں بہت درد ہو اور ان میں سرخی رہے کھجلی ہو شول چلے تو جاننا چاہیے کہ ان آنکھوں میں بیماری ہے۔ گئی نہیں۔

صاف آنکھ کی علامتیں } آنکھوں میں کچھ درد نہ رہے اور کچھ کھجلی اور ورم نہ ہو اور آنسو وغیرہ نہ آویں آنکھوں کی رنگت اچھی ہو اور چیزیں باریک بھی درست طور سے نظر آویں تو آنکھوں سے بیماری گئی ہوئی جانو اور جب تک آنکھوں میں بیماری رہے تب تک مذکورہ ذیل باتیں کرنا چاہیے کہ سر سہ اور کاجل نہ لگاوے گھی اور کھٹائی اور کسیلی گرم چیزیں اور پان وغیرہ گرم چیزیں اور بھاری غذا نہ کھاوے اور نہانا بھی ترک کر دے۔

سب بیماریوں کا عموماً علاج } آنکھوں کے مریض کو فاقہ کراوے اور لیپ دے اور پسینا نکلواوے اور سر کی نس کی فصد کھلواوے اور جلاب اور آشچوتن کرم وغیرہ علاج کرے تو آنکھوں کے فساد سب دور ہوں۔

آنکھوں کے درد کا علاج } جس کی آنکھ میں درد ہو اس کا تین روز تک علاج نہ کرے کیونکہ تین دن تک آنکھیں کچی رہتی ہیں چوتھے دن پک جاتی ہیں تب آنکھوں میں انجن وغیرہ کی دوا کرے تو وہ جلد اچھی ہوں ہیمنت اور ششر رت میں تو دوپہر کے

وقت انجن کرنا چاہئے اور گریکھم اور سرد رت میں دوپہر کے پہلے برساکال میں جب بادل نہ ہوں تب انجن کرنا فائدہ پہونچاتا ہے اور بسنت رت میں ہر وقت انجن کرنا درست ہے اور سر درد غیرہ کا انجن کرے تو آنکھوں کے عارضے کبھی نہ ہوں پہلے تو بائیں آنکھ میں انجن کرنا چاہئے پھر داہنی آنکھ میں یہ عام طریقہ ہے۔

## آنکھ کے درد کا لیپ

پوست ہلیلہ۔ سیندھا نمک۔ گیرو۔ رسوت یہ سب برابر لے کر پانی سے باریک پیس کر آنکھوں کے اوپر لیپ کرے تو سب آنکھوں کے عارضے دور ہوں۔ دوسرا لیپ لوہے کے برتن میں لیمو کا رس ڈال کر پھر اس رس کو کچھ گاڑھا کر کے آنکھوں کے اوپر لگا دے تو آرام ہو یا افیون ایک ماشہ بھنی ہوئی پھٹکری ایک ماشہ پٹھانی لودھ ایک ماشہ ان کو نیم کے رس میں باریک پیس کر لوہے کی کڑاہی میں نیم گرم آنکھوں کے اوپر لیپ کرے تو آنکھ کا درد جلد دور ہو۔ یا اصل السوس۔ گیرو۔ سیندھا نمک۔ دارہلدی۔ رسوت یہ سب برابر لے کر پانی سے باریک پیس کر آنکھوں کے اوپر لیپ کرے تو آنکھ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

آنکھ کے درد کی پوٹلی کی پٹھانی لودھ ایک ماشہ بھنی ہوئی پھٹکری ایک ماشہ رسوت ایک ماشہ۔ اصل السوس ایک ماشہ ان کو باریک پیس کر گوار کے پٹھے کے رس میں یا پوست کے پانی میں یا پانی میں ایک ماشہ بھر کی پوٹلی بنا دے پھر آنکھوں پر بار بار اس کو پھیرے تو آنکھیں اچھی ہوں۔

## آنکھوں میں باد سے سول چلتا ہو اسکے آرام ہونے کا سینک

پٹھانی لودھ کو باریک پیس کر کپڑے میں چھان کر گھی میں بھونے پھر اس کو گرم پانی سے سینک کرے تو آنکھیں اچھی ہوں۔

آنکھوں کے آرام کے لئے اس طرح اتنے علاج شارنگ دھر باگ بھٹ سنسکرت زبان کی کتابوں سے لکھے گئے ہیں تو بید مغالطہ میں نہ پڑے

سینک۔ انجن کرم۔ پکیرا بندھن۔ آنکھوں کے اوپر لیپ کرنا۔ ترپن یعنی آنکھوں میں

گھی اور رس کا ڈالنا۔ پٹ پاک انجن شستر کرم۔ ان سے آنکھوں کا علاج کرنا چاہیے
اور ارنڈ کے پتے یا جڑ کو اوٹا کر ان کا پانی نکال کر اس پانی کو بکری کے دودھ میں اوٹا دے
جب پانی خشک ہو جاوے اور دودھ رہ جاوے تب اس دودھ کو کچھ گرم کر کے آنکھ کے
اوپر سو مرتبہ تریڑا دے تو بادی آنکھ کا درد اچھا ہو یا دودھ میں تھوڑا سیندھا نمک
ڈال کر گرم کر کے آنکھ کے اوپر تریڑا دے تو بادی آنکھ کی بیماری اچھی ہو یا زرد چوب
دار ہلدی اور سیندھا نمک دودھ میں پکا کر اس دودھ کا آنکھ کے اوپر تریڑا دے
تو آنکھ اچھی ہو۔

**آنکھ میں گرمی سے درد ہو اس کا سینک** پٹھانی لودھ اور اصل السوس کو باریک
پیس کر گھی میں سینکے پھر بکری کے دودھ میں ان کو پکاوے پھر اس دودھ کا آنکھ کے
اوپر تریڑا دے تو گرمی سے آنکھ کا درد دور ہو اور خراب خون سے آنکھوں میں درد ہو
اسکا بھی یہی علاج ہے۔ یا تر پھلا۔ لودھ ملیٹھی۔ مصری۔ ناگر موتھہ۔ ان کو ٹھنڈے
پانی سے پیس کر آنکھوں پر تریڑا دے تو خون سے دکھتی ہوئی آنکھوں کو آرام ہو جاوے
یا املی کے پتوں کو کوٹ کر افیون لونگ جو کوٹ اور پھٹکری بریان ان دواؤں کی پوٹلی
بنا کر پانی بھری ہوئی آنکھ پر پھیرے تو دکھتی ہوئی آنکھ اچھی ہو۔

**اشچوتن کی ترکیب** اشچوتن کرم رات کو کرنا چاہیے آنکھیں کھلی رکھے اس میں دواؤں
کے رس کے آٹھ قطرے ڈالے گرمی میں ٹھنڈا اور جاڑے میں گرم دوا ڈالنا چاہیے بادی
سے آنکھوں میں درد ہو تو گرم دوا ڈالنی واجب ہے۔ بلغم سے آنکھوں میں درد ہو تو
تیکھی چیزوں کا رس اور گرم دوا ڈالنا چاہیے۔

**باد سے آنکھ میں درد ہو اسکا لیپ** نیم کے پتوں کا رس پانی میں ڈال کر نکالے
اور اس میں پٹھانی لودھ کو پیسکر گرم کرے پھر اس کو آنکھ کے اوپر لیپ کرے۔

**خون صفرا اور باد سے آنکھ میں درد ہو اس کا علاج** عورت کے دودھ کے
آٹھ قطرے ڈالے تو گرمی سے آنکھ کا درد دور ہو یا باد سے آنکھوں میں رو دے جلیں
اور علاج سے آرام نہ ہو تو اس کی پیشانی کی رگ کا خون نکلوا دے یا ابرو کے اوپر

دواغ دے تو روے اچھے ہوں یا سہجنے کے پتوں کی پنڈی یا نیم کے پتوں کی پنڈی آنکھ کے اوپر باندھے تو روے دور ہوں۔

**گرمی سے آنکھ میں روے چلیں اس کا علاج** آنولے کو پانی سے پیس کر اس کی پنڈی باندھنے یا بکائن کے پتوں کی پنڈی باندھے تو گرمی سے پیدا ہوسے لئے آنکھوں کے روے دور ہوں یا ترپھلے اور بودھ کو کانجی کے پانی میں پیسکر گھی میں تلے پھر اس کی پنڈی باندھے تو گرمی اور بلغم کی آنکھوں کے روے دور ہوں جو آنکھوں میں روے اور سوجن اور کھجلی ہو تو نجھیل۔ نیم کے پتے اور ان میں تھوڑا سا سیندھا نمک ملاکر باریک پیس کر ان کی پنڈی آنکھوں میں باندھے تو جلد آرام ہو۔

**آنکھوں کی کھانی کا علاج** آنکھ کی کھانی کو گھی سے سینک کر پھر اس کھانی کو نشتر سے چاک کرکے اس کے اوپر ہرتال تگر اور سیندھا نمک یہ سب برابر لے کر ان کو شہد سے باریک لیپ کرے تو کھانی دور ہو۔

**آنکھ کے دکھنے کے بیے ترپن کی ترکیب** جس جگہ ہوا نہ آتی ہو وہاں بیمار کو سیدھا سلانا چاہیئے اس کی آنکھ کے اوپر جو کو باریک پسا ہوا ماش کا آٹا پانی میں بھگا کر اس کی دو انگل کی باڑی بنانی چاہیئے پھر اس میں تھوڑا سا گھی گرم کرکے یا سو مرتبہ کا دھویا ہوا گھی یا دودھ رکھے تو آنکھوں کی بیماریاں بانکاپن یا پھڑی جاتی رہے۔ آنکھیں اچھی طرح نہ کھلیں تمر یعنی اندھیرا نظر آوے پھولا درد سر بادی روے یہ سب اس ترپن سے دور ہوتے ہیں یہ ترپن جبکہ بادل ہوں یا گرمی یا فکر اور شک میں نہ کرنا چاہیئے۔

## آنکھوں کا انجن

سنکھ کی ناف۔ بہیڑے کی مینگی۔ ہڑ کی مینگی۔ مینسل۔ پیپل۔ کوٹ اور خراسانی بچ یہ سب برابر لے کر بکری کے دودھ میں باریک پیسکر انجن کرے تو پھولا تمر جو آنکھوں میں فاضل گوشت بڑھتا ہو۔ آنکھوں میں کاچ آگئی ہو اور رتوندھی اور سب بیماریوں کو یہ انجن دور کرتا ہے اس کا نام چندرودے گٹکا ہے۔

**لیکھنی گٹکا** کنگچ کے بیجوں کو باریک پیسکر اس میں ڈھاک کے پھول کے رس کی

بہت سی پڑتیں دے پھر اس کی گولی بنا دے جب سوکھ جاوے تب پانی میں گھس کر انجن کرے تو پھولا وغیرہ سب بیماریوں کو دور کرے سو کر گائے بکری۔ گھوڑا اور گدھے کے دانت سنکھ۔ ناف مروارید ناسفتہ۔ سمندر پھین سب برابر لے کر ان کو باریک پیس کر ان کا انجن کرے تو سب قسم کی پھلی دور ہوں۔ یا کنول گٹہ۔ تخم سہجنہ۔ ناگ کیسر کو باریک پیس کر انجن کرے تو بہت نیند آتی ہو وہ دور ہو اس کا نام نیندا ناسک انجن ہے۔

روپنی گٹکا } تلوں کے پھول اسی عدد۔ پیپل کے بیج ساٹھ عدد۔ چمیلی کے پھول پچاس عدد فلفل سیاہ سولہ عدد ان کو باریک پیس کر گولی بنا رکھے ایک گولی کو گھس کر انجن کرے تو تمر اور انجن آنکھوں کی بیماریاں دور ہوں۔

سنینہ کی گٹکا } رسوت دونوں ہلدی چمیلی کے پھول یا برگ نیم ان کو باریک پیس کر گوبر کے رس سے انجن کرے تو رتوندھی دور ہو یا آنولہ کے بیج۔ بہیڑہ کے بیج۔ ہڑ کے بیج۔ انھیں باریک پیس کر انجن کرے تو آنکھوں کے پانی کو اور بادی خونی بیماریوں کو یہ انجن دور کرتا ہے یا نیلا تھوتھہ۔ سونا مکھی۔ سیندھا نمک۔ مصری۔ سنکھ کی ناف۔ مینسل۔ گیرو۔ سمندر پھین۔ فلفل سیاہ۔ یہ سب برابر لے کر شہد سے ان کو باریک پیس کر انجن کرے تو تمر آنکھوں کا پھولا اور کاچ کو یہ دور کرتا ہے۔

پھولی کے دور ہونے کا انجن } جنیا کا فور کو برگد کے دودھ میں دو ماشہ تک انجن کرے تو پھولا دور ہو۔

نیند دور کرنے والا انجن } فلفل سیاہ کو باریک پیس کر گھوڑے کے لعاب سے یا شہد سے انجن کرے تو نیند جاتی رہے۔

غنودگی کے دور ہونے کا انجن } مونگا۔ کالی مرچ۔ کنگی بیج۔ سیندھا نمک یہ سب برابر لے کر ان کو بچھڑے کے پیشاب میں گھس کر انجن کرے تو غنودگی دور ہو۔

رس انجن گٹکا } رسوت۔ رال۔ چمیلی کے پھول۔ مینسل۔ سمندر پھین۔ سیندھا نمک۔ گیرو۔ کالی مرچ۔ یہ سب برابر لے کر ان کو باریک پیس کر شہد میں انجن کرے تو آنکھوں کی خارش یا جو بافر پڑی جاتی رہی ہو اس کو اچھا کرے۔

موتیابند کے دور ہونے کا انجن ہے گلو کا رس ڈھائی درم شہد ایک ماشہ سیندھا نمک ایک ماشہ ان سب کو اکٹھا باریک پیس کر انجن کرے تو تمر اور دھوند وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں یا بیچ سانٹھی کو عورت کے دودھ میں گھسکر انجن کرے تو آنکھوں کا پانی بند ہو یا بیچ سانٹھی کو گھی سے رگڑ کر انجن کرے تو پھولا دور ہو اور سانٹھی کی جڑ کو تیل سے گھس کر انجن کرے تو تمر دور ہو اور سانٹھی کی جڑ کو کانجی سے انجن کرے تو رتوندھی دور ہو۔

آنکھوں سے پانی گرے اس کے دور ہونے کا انجن ہے ببول کے پتوں کا کاڑھا کرکے رس نکالے اور اس رس کو گاڑھا کرکے اس میں شہد ملا کر انجن کرے تو آنکھوں سے پانی گرنا بند ہو۔ یا ہڑ کے پھل کو پانی میں گھس کر انجن کرے تو آنکھوں کا پانی بند ہو اور ہڑ کے پھل کو شہد میں گھس کر اس میں تھوڑا سا کافور ملا کر انجن کرے تو آنکھیں صاف ہوں۔

## آنکھوں میں موتیابند کانچ وغیرہ سے نظر نہ آوے اسکے اچھے ہونے کا انجن

کالے سانپ کے گوشت کا روغن اور سنکھ کی ناف اور ہڑ کو باریک پیس کر آنکھوں میں انجن کرے تو موتیابند وغیرہ سب عارضے آنکھوں کے دور ہوں اور اس سے نظر تیز آنے لگے۔ یا مرغی کے بیضے کا پوست مینسل۔ کانچ۔ سنکھ کی ناف۔ صندل سرخ سیندھا یہ سب برابر لے کر ان کو باریک پیس کر انجن کرے تو موتیابند اور پھولا وغیرہ آنکھوں کی بیماریاں دور ہوں۔

## آنکھوں کی سب بیماریوں کے دور ہونے کا انجن

مرچ سیاہ دو ماشہ پیپل دو ماشہ۔ سمندر پھین دو ماشہ۔ سیندھا نمک دو ماشہ۔ سرمہ چھ ماشہ ان کو باریک پیس کر چتر انچھتر کے دن اس کا انجن کرے تو پھولا اور کھجلی کانچ وغیرہ سب آنکھوں کی بیماریاں دور ہوں یا کھاپری کو باریک پیسکر اس کو پانی میں ڈبو دے پھر اس کا پانی لے کر جدا رکھے اور برابر پانی کے اور اس کھاپری کے پانی کو جدا برتن میں سکھا رکھے پھر اس کی پاپڑی بناوے پھر اس پاپڑی کو ترپھلے کے رس کی تین پٹ

دے پھر اس پا پڑی کا دسواں حصہ کافور ملادے پھر اس کو باریک پیسکر انجن کرے تو آنکھوں کی سب بیماریاں دور ہوں۔

آنکھوں کی بیماریوں کے دور ہونے کا علاج } سرے کو آگ سے گرم کر تر پھلا کے رس میں سات مرتبہ ڈبودے پھر اسی طرح عورت کے دودھ میں سات مرتبہ ڈبودے اسی طرح گائے کے پیشاب میں بھی بار بار گرم کر کے ڈبودے پھر عورت کے دودھ میں پانچ مرتبہ ڈبودے پھر اس کو باریک پیس کر انجن کرے تو آنکھوں کی سب بیماریاں دور ہوں۔

## آنکھوں کی نظر تیز کرنے والی سلائی

سیسہ کو آگ میں گلا کر تر پھلے کے رس میں سو مرتبہ ڈبودے پھر اسی طرح جل بھانگرے کے رس میں پچاس مرتبہ ڈبودے اسی طرح سونٹھ کے رس میں پچاس بار ڈبودے اسی طرح گھی میں پچاس بار ڈبودے اور گائے کے پیشاب میں پچیس مرتبہ ڈبودے پھر شہد میں پچیس مرتبہ ڈبودے پھر بکری کے دودھ میں پچیس مرتبہ ڈبو کر سیسے کی سلائی بنوالے اور سلائی کو آنکھوں میں پھیرے تو آنکھوں کی سب طرح کی بیماریاں دور ہوں۔

نینامرت انجن } صاف کیے ہوئے سیسے کو گلا کر اسی کے برابر اس میں پارہ ملا کر پھر سرمہ اور سیسہ پارہ کے برابر ملا کر ان سب کا دسواں حصہ بھیم سینی کافور ڈالے پھر ان سب کو پیسکر انجن کرے تو آنکھوں کے سب فساد دور ہوں۔

## سانپ وغیرہ کے زہر کے دور ہونے کا انجن

جمالگوٹے کی گٹھلی میں نیموں کے رس کی اکیس پٹ دے پھر اس کی گولی کو آدمی کے لعاب میں گھس کر انجن کرے تو سانپ وغیرہ کا زہر دور ہو اس سے مرا ہوا آدمی بھی زندہ ہو جاتا ہے۔ یہ سب نسخے سارنگ دھر میں لکھے ہیں۔

## آنکھ کے دکھنے کے آرام ہونے کا شاہ حضوری کا بتایا ہوا نسخہ

عطار کی دوا زنگی ہڑ ان دونوں کو پانی میں گھس کر آنکھوں کے چوگرد لیپ کرے تو باد صفرا

اور بلغم کے آزاروں میں اگر کسی فساد سے آنکھ دکھتی ہو جلد آرام ہو۔ یہ نسخہ آزمایا ہوا ہے۔

## باگ بھٹ کتاب کے موافق موتیا بند کا علاج

کچے موتیا بند کا جالا سلائی سے اتارنا نہ چاہیئے پکے ہوئے کا جالا اتارنا لازم ہے۔

**پکے ہوئے موتیا بند کی علامتیں** } آنکھ کے تل کے اوپر دہی یا مٹھے کی طرح قطرہ آجاوے اور اس کو کچھ بھی نظر نہ آوے اور اس آنکھ میں درد وغیرہ کچھ نہ ہو سلائی وغیرہ سے اسکا جالا اتارے اور اتنے بیماریوں کا جالا نہ اتارنا چاہیئے پینس کے مریض کا یا جسکے کان اور آنکھوں میں سول چلے اور ساون اور کاتک اور چیت کے مہینے میں جالا نہ اتارنا چاہیئے اور معتدل وقت ہو تو جلاب وغیرہ دے کر بدن کو صاف کر کے اور غذا کھلا کر اچھی جگہ بٹھاوے کہ جہاں پر ہوا وغیرہ نہ ہو دوپہر کے پہلے آنکھ کی بیماری کے دور کرنے والے عقلمند اور ہوشیار بید کے پاس آنکھ کا جالا سلائی سے نکلوا دے اور بیمار کو پالتی مار کر بٹھاوے اور بیمار کے پیچھے کسی ہوشیار تجربہ کار آدمی کو بٹھا دے وہ آدمی دونوں ہاتھوں سے بیمار کو پکڑے ہلنے نہ دے پھر اس کی آنکھ میں بید سلائی ڈالے اور بہت ہوشیاری سے اس کی آنکھ میں سلائی پھیرے آنکھ کے جزو میں جالے کو چھوڑ سب آنکھ کے جالے کو دور کرے اس جالے میں سے آنکھ کے تل کے اوپر کا وہ فاسد قطرہ ڈھل پڑے تب اس آدمی کو سب رنگ درست نظر آویں سلائی کے پھیرنے سے پہلے آنکھ کو منہ کی بھاپ سے پھونک دے کہ اس میں نمی آجاوے اور بید اپنے انگوٹھے سے اس بیمار کی آنکھ کو مسل کر نرم کرے پھر سلائی سے جالا لے بید بھی اپنا ہاتھ اور طرح ہلنے نہ دے اس طرح سے آنکھ کا جالا لے پھر بیمار کو اچھی اچھی باتوں سے خوش کر کے سلا دے پھر اس بیمار کی آنکھ کے اوپر گھی کا پھایہ باندھے اور اس بیمار کو سیدھا سلا دے مگر ایسی جگہ میں جہاں ہوا اور جھکا چونمہ وغیرہ نہ ہو اور بیمار کے سر وغیرہ بدن ہلنے نہ پاویں اور بیمار کو چھینک کھانسی ڈکار تھوکنا اور بہت پانی پینا مسواک نہانا ریاضت یا محنت وغیرہ کام نہ کرنے دے اور اس بیمار کو الٹا سونے نہ دے اور بہت ہلکی غذا کھلا دے اور گھی وغیرہ بھاری چیزیں کھانے نہ دے یہ طریقہ سات روز مستعمل رکھے

پھر کچھ گھی ڈال کر پتلا غلہ کا حریرہ کھلاوے پھر باد کی دور کرنے والی مصری وغیرہ کی چیزیں کھلاوے اور کچھ بد پرہیزی نہ کرنے دے اور ہوا نورانی چیز اور باریک چیز وغیرہ کو نہ دیکھے جس سے آنکھوں میں ٹھنڈک ہو ایسی دوب وغیرہ چیزیں دیکھنے دے تو موتیا بند وغیرہ آنکھوں کی سب بیماریاں دور ہوں ٹھنڈا چشمہ لگادے تو یہ بیماری بھی نہ ہو۔

پانڈروگ کے دور ہونے کا انجن } ہینگ کو ڈر گھل کے رس میں گھس کر آنکھوں میں انجن کرے تو پانڈروگ یعنی پیلیا دور ہو۔

## نارائن انجن

تلسی اور تلسی کے پتوں کا رس برابر لے کر دونوں کو کانسے کے برتن میں ڈال کر دونوں کے برابر عورت کا دودھ ڈالے پھر ان تینوں کا نجبیل کے گھوٹے سے رگڑے پھر کانسے ہی کے برتن میں تانبے کے گھوٹے سے دو پہر رگڑ کر اس کا انجن کرے تو آنکھوں کی ٹیس اور آنکھوں کا پکنا جلد دور ہو۔

## نین امرت گٹکا

زنجبیل۔ پوست ہلیلہ۔ کلتھ۔ کھاٹھ۔ پھٹکری۔ مازو یہ سب برابر لے کر اور بھیم سینی کافور کستوری۔ مروارید ناسفتہ۔ یہ ایک دوا سے وزن میں آدھی آدھی لے پھر ان سب کو کھرل میں باریک پیس کر نیم کے رس میں پانچ روز کھرل کرے پھر گولیاں بنا کر ایک گولی گھس کر انجن کرے تو تمر دور ہو اور اس گولی کو عورت کے دودھ میں گھس کر انجن کرے تو پھولا اور جھلی کے عارضے دور ہوں اور شہد سے انجن کرے تو آنکھوں سے پانی گرنا بند ہو جو گائے کے پیشاب سے انجن کرے تو رتوندھی دور ہو اور کیلے کے رس میں انجن کرے تو آنکھوں کا گوشت بڑھنا دور ہو۔

آنکھوں کی بابھنی جاتی رہی ہو اس کے آنے کا انجن } آندھی جھاڑہ یعنے پاہارگ کے پتوں کو گائے کے پیشاب میں پیس کر اس سے آدھا کھاپرہ لیکر ان دونوں کو کھرل میں پیسے پھر ان دونوں کے مونج میں جست کا باریک پتر رکھے اور کپڑ مٹی کر کے سکھا کر ارنے اپلے میں گجپٹ[1] کی

[1] یہ وہ ترکیب ہے کہ ایک ہاتھ کا چاروں طرف گڑھا کھود کر جنگلی کنڈوں کی آگ میں کسی ظرف دوا رکھ کر پھونک دیتے ہیں۔

آگ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو جائے تو نکالے اور باریک پیسکر انجن کرے تو آنکھ کی بابھنی آوے۔

سیتلا پھلی کے دور ہونے کا انجن } گدھے کی واڑھ پیسکر انجن کرے تو سیتلا کی پھلی اچھی ہو۔

سبل بائے کے دور ہونے کا انجن } آنولا سار گندھک سے تانبے کے کشتہ کو باریک پیس کر انجن کرے تو سبل بائے اور جھلی وغیرہ آنکھ کے سب عارضے دور ہوں یہ سب بید رہس میں لکھے ہیں۔

پھلی اور دھندھ کے دور ہونے کا علاج } نیلا تھوتھ پانچ درم بھنی ہوئی ٹھیکری پانچ درم۔ بھگوئے ہوئے پیپل کے بیج پانچ درم مصری پانچ ماشہ۔ ان کو باریک پیسکر جل کر کے آنکھوں میں انجن کرے تو پھلی اور دھندھ سب دور ہوں۔

## چندرودے گٹکا

بہیڑہ کی مینگی۔ پوست ہلیلہ مینسل پیپل۔ مرچ۔ کوٹ اور خراسانی بچ کو برابر لے کر بکری کے دودھ میں باریک پیس کر گولیاں بنا دے پھر ایک گولی کو گھس کر انجن کرے تو تمر آنکھ کا گوشت بڑھنا۔ پھلی۔ کانچ۔ رتوندھی اور پھولا وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں۔

## چندر پربھا گٹکا

دارو چوب۔ برگ نیم۔ پیپل۔ فلفل سیاہ۔ بائے بڑنگ۔ ناگر موتھ۔ پوست ہلیلہ۔ یہ سب برابر لے اور باریک پیسکر بکری کے پیشاب میں تین روز کھرل کرے پھر اس کی گولی بنا کر سایہ میں سکھلا دے پھر اس کی گولی کو گائے کے پیشاب میں گھس کر انجن کرے تو اندھیالی کو دور کرے۔ پانی سے گھس کر انجن کرے تو آنکھ کی کانچ کو دور کرے اگر شہد سے گھس کر انجن کرے تو جھلی کے عارضے کو دور کرے۔ عورت کے دودھ سے گھس کر انجن کرے تو پھلی کو دور کرتا ہے۔

دواوش امرت ہریتکی } پوست ہلیلہ ایک حصہ۔ پوست بہیڑہ دو حصہ۔ آملہ چار حصہ

چھتا ور ۴ تولہ۔ ملیٹھی دو درم۔ تج دو درم۔ سیندھانمک پانچ درم پیپل پانچ درم ان سب کے برابر مصری لے کر پھر ان کو باریک پیس کر دو درم گھی اور شہد کے ساتھ انچاس دن تک ہر روز کھاوے تو تمر جھلی کا پچ اور رتوندھی پھولا اور آنکھ سے پانی گرنا۔ بل بارے وغیرہ سب عارضے دور ہوں۔

## ترپھلا دگھرت

ترپھلے کا رس ایک ثار جل بھانگرے کا رس ایک ثار اڑوسہ کا رس ایک ثار چھتاور کا رس ایک ثار بکری کا دودھ ایک ثار۔ گلو کا رس ایک ثار آملہ کا رس ایک ثار کنول گٹہ ملیٹھی۔ ترپھلا پیپل داکھ۔ مصری۔ کنگیلی ان سب کا رس آدھ سیر ان میں گائے کا گھی پختہ ۲ ثار ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل کر جم جاویں اور صرف گھی رہ جاوے تب اس گھی کو چار تولہ بھر ہر روز کھاوے تو آنکھ کا تمر کا پچ پھولا بل بارے وغیرہ سب عارضے دور ہوں اسکا نام مہا ترپھلا دگھرت ہے۔

گرمی کے فساد کے دور ہونے کا انجن یا لیپ } آنکھ دکھنے آوے یا سوجن ہو تو آنکھ میں انجن یا لیپ کرنے سے آرام ہو سپیدہ مصفا دس ماشہ اس کے صاف کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ سپیدے کو باریک پیسکر چینی کے برتن میں بہت پانی سے دھووے جب سپیدا نیچے کو بیٹھ جاوے تب اسکا پانی نکال ڈالے اس طرح تین مرتبہ کرنا چاہیئے پھر عطار کی انزروت دوا تین ماشہ لے اس کے صاف کرنے کی ترکیب انزروت کو باریک پیسکر جس عورت کے لڑکی پیدا ہوئی ہو اس کا دودھ لے کر اس میں اتنا ملاوے کہ اس میں آٹھ پہر میں خشک ہو جاوے اس طرح پانچ پٹ دے کر پھر کتیرا ایک ماشہ کافور بھیم سینی ۴ رتی۔ عطار کی نسوت دوا دو ماشہ۔ سپید گوند ایک ماشہ کے انداز کے موافق سب دوا جمع کر کے گلاب میں حل کر کے بیر کے برابر گولی باندھے پھر گلاب کے پانی میں یا خالی پانی میں گھس کر انجن یا لیپ کرے تو گرمی کے فساد دور ہوں۔

## کان کے عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

سشرت نامی کتاب میں کان کے اٹھائیس عارضے لکھے ہیں وہ درج ذیل ہیں۔

کرن شول ـ کرن ناد ـ بہراپن ـ کرن چھوپڑ ـ کرن شراو ـ کرن کنڈو ـ کرن گوتھ ـ کرن پرتناو ـ کرم کرن ـ ضرب سے کان میں زخم ہو ـ فساووں سے کان میں زخم ہو ـ کان پک جاوے پوت کرن ـ باد کا کان کا ورم ـ صفرا کا کان کا ورم ـ بلغم کا کان کا ورم ـ خون کا کان کا ورم ـ باد کا کرن شوتھ ـ صفرا کا کرن شوتھ ـ بلغم کا کرن شوتھ ـ خون کا کرن شوتھ ـ باد کا کرن اربد ـ صفرا کا کرن اربد ـ بلغم کا کرن اربد ـ خون کا کرن اربد گوشت کا کرن اربد ـ چربی کا کرن اربد شول کا کرن اربد ـ اور چرک میں بنا گوش کے لئے چار اور زیادہ بیماریاں ہیں ـ او تپات راو تھک وکہ بروپن ـ پرلیہن ـ

کرن شول کی علامتیں } جس کے کان میں ہوا دھنس جاوے اور وہ فاسد ہو تو کان میں بہت ٹیس پیدا کرے اس کو کرن شول کہتے ہیں ـ

کرن ناد کی علامتیں } جس کے کان کے سوراخ میں ہوا دھنس جاوے اور وہ فاسد ہو تب اس شخص کے کان میں مردنگ اور سنکھ وغیرہ باجوں کی آواز ہو اُس کو کرن ناد کہتے ہیں ـ

بدھر یعنی بہرے پن کی علامتیں } جو کان کے سوراخ میں مع باد کے بلغم دھنس کر اس میں بیٹھ رہے تو اس شخص کو بہرا کر دے ـ

لاعلاج بہرے پن کی علامتیں } لڑکا بوڑھا اور بہت دن کا بہرا ہو تو وہ اچھا نہ ہو

کرن چھوپڑ کی علامتیں } جس کے کان میں باد صفرا بلغم دھنس جاوے اور اُس کے کان میں بانس کے بجنے کی سی آواز ہو اس کو کرن چھوپڑ جانو ـ

کرن شراو کی علامتیں } جو سر میں ضرب لگی ہو یا کان میں پانی بھر گیا ہو تو کان میں سے پیپ بہا کرے اسکو کرن شراو کہتے ہیں ـ

کرن کنڈو کی علامتیں } جس کے کان میں مع بلغم کے باد و ھنسے اس کان میں کھجلی کرے اس کو کرن کنڈو جانو ـ

کرن گوتھ کی علامتیں } جس کے کان میں صفرا کی گرمی دھنس جاوے اور بلغم کو خشک کرے اس کے کان میں سے بہت پانی بہے اس کو کرن گوتھ بولتے ہیں ـ

کرن پرتناد کی علامتیں} وہ کرن گوتھ پتلا پڑجاوے۔ پھر وہ ناک میں ہو پہنچے اسکو کرن پرتناد بولتے ہیں۔

کرم کرن کی علامتیں} جس کے کان میں پتنگ یا کنکھجورہ وغیرہ کوئی جانور گھس جاوے اور اس کے کان میں پھر پھر اوے اور اس شخص کو بہت دق کرے اور درد کرے اور درد وغیرہ جاتے رہیں اس کو کرم کرن کہتے ہیں۔

کرن بدردھ کی علامتیں} یہ دو قسم کی پھنسیاں ہیں ایک تو کان میں چوٹ لگنے سے صورت زخم نمودار ہو اور ایک فساد سے کان میں زخم پڑجاوے پھر اس کان سے خون پیپ وغیرہ سب نکلے اور کان میں جلن وغیرہ سب رہے اس کو کرن بدردھ بولتے ہیں۔

کرن پاک کی علامتیں} جس کا کان صفرا سے پک جاوے اور کان میں سے کاڑھے کے مانند پیپ نکلے اسکو کرن پاک کہتے ہیں۔

پوت کرن کی علامتیں} جس کے کان میں زخم پڑیں پھر اس کے کان سے پانی گرا کرے اور اس میں پیپ بھی پڑے اس کو پوت کرن کہتے ہیں۔ یا باد صفرا۔ بلغم یا خون جو ہو تو ان کی علامتوں سے جانو اور باد صفرا بلغم اور خون کے سبب سے مسے کی صورت کان میں ارش پیدا ہوتا ہے اس کو باد وغیرہ سے جان لینا اور کان میں باد صفرا بلغم خون گوشت چربی نسیں یہ ساتوں ہی ایک اربد نامی عارضہ گانٹھ کی صورت ہوتا ہے اسکو بھی پیدا کرتا ہے اسکی بھی علامتیں اربد کے عارضے میں لکھی ہیں وہ دیکھ لینا یہ سب اٹھائیس عارضے ہیں۔ چرک کی رائے ہے کان کے نیچے بادی۔ صفراوی۔ بلغمی سنپات کی چار بیماریاں ہیں۔

کان کی بناگوش میں پانچ بیماریاں ہوتی ہیں انکی اور پرپوٹک کی علامتیں

کان کی بناگوش بہت نرم ہوتی ہے اس کو بڑھایا کرے تو اس میں ورم پیدا ہو اور درد رہے اسکو پرپوٹک کہتے ہیں۔

اوتپات کی علامتیں} کان کی بناگوش میں بھاری زیور پہنے اس سے یا کسی طرح کھینچنے سے ادپر ورم اور اسمیں جلن اور درد ہو اس کو اوتپات کہتے ہیں۔

**اونمنهک کی علامتیں**} جو کان کی بناگوش کو ہٹھ سے بڑھایا جاہے تب وہاں باو فاسد ہوکر مع بلغم کے ورم پیدا کرے اور وہاں کھجلی معلوم ہو۔

**ڈکھ بردھن کی علامتیں**} جس کے کان کا بناگوش آزار یا تکلیف سے بند کی گئی ہو اور وہاں جلن ہو اور پک جاوے اس کو دکھ برکھن کہتے ہیں۔

**پریہیہ کی علامتیں**} جس کے کان کی بناگوش کے اوپر بلغم خون کے فساد سے سرسوں کی برابر پھنسیاں ہوں اور اس جگہ کھجلی ہو اور جلن پیدا ہو اور پک جاوے اس کو پریہن بولتے ہیں۔

## کان کی بیماریوں کا علاج

ادرک کا رس۔ شہد۔ سیندھا نمک اور تیل کو جمع کرکے اور گرم کرکے کان میں ڈالے تو کان کا درد اور کرن ناد یعنی کان میں آواز ہونا اور بہراپن اور کرن چھوڈ یہ سب دور ہوں یا لہسن ادرک اور برنا کی جڑ اور کیلے کے رس کو گرم کرکے کان میں ڈالے تو کان کا درد وغیرہ کان کی بیماریاں دور ہوں۔

**کان کے سول دور ہونے کا علاج**} آک یعنی مدار کے نرم پتوں کو کھٹائی سے باریک پیس کر رس نکالے اور اس میں تیل اور نمک ڈالے پھر اس کو تھوہڑ کی لکڑی میں بھرے پھر اس لکڑی میں کپڑ مٹی کرکے اس کو پٹ پاک کرکے رس نکالے پھر اس رس کو تھوڑا گرم کان میں ڈالے تو کان کی سول جاوے یا آک کے پتوں میں گھی لگاکر آگ سے گرم کرکے اس کا رس نکالے پھر اس رس کو گرم کرکے کان میں ڈالے تو سول دور ہو۔ یا بکرے کے پیشاب میں سیندھا نمک ڈال کر تھوڑا آرام کرکے کان میں ڈالے تو کان کا درد دور ہو یا اروی کی جڑ کے رس میں نرم آنچ سے تیل کو پکاوے جب وہ خشک ہو جاوے اور تیل رہ جاوے تو اس تیل کو کان میں ڈالے تو تینوں خلطوں سے پیدا ہوا بھی کان کا درد اچھا ہو

## بہرے پن وغیرہ سب کان کی بیماریوں کے دور ہونے کا تیل

روغن تلخ میں ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ کوٹ۔ پیپلا مول۔ اپا مارگ (لٹ زیرہ) کا کھار۔ جوا کھار۔ بیل کی جڑ کا رس۔ گائے کا پیشاب یہ سب نرم آنچ سے پکاوے۔ جب یہ سب

جل جاویں اور تیل باقی رہے تو اس تیل کو کان میں ڈالے تو بہرا پن کان کی آواز اور کان کا بہنا ان سب بیماریوں کو دور کرے اس کا نام بلو تیل ہے یا بیل کے کچے پھلوں کا رس نکال کر اسمیں پسی ہوئی سبجی ڈال کر اس کو پٹے تو کان کا درد بہرا پن جلن ان سب کو دور کرتا ہے۔

جو کان سے پیپ بہتا ہو اس کے اچھے ہونے کا تیل } آنوے کے پتے اور جامن کے پتے اور مہوے کے پتے اور برگد کی جڑ اور چھیل کے پتوں کے رس میں تیل ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور تیل رہ جاوے تو اس تیل کو کان میں ڈالے تو کان کا بہنا اچھا ہو یا رسوت کو عورت کے دودھ میں گھس کر اور شہد ملا کر کان میں ڈالے تو کان کا بہنا بند ہو یا کوٹ۔ انگوزہ ۔ ہینگ ۔ نیچ ۔ دار ہلدی ۔ سونف ۔ زنجبیل اور سیندھا نمک کو باریک پیسکر بکرے کے پیشاب میں گھول کر اس میں تیل ڈالے اور نرم آنچ سے پکاوے جب یہ جل جاویں اور تیل رہ جاوے تب اس تیل کو کان میں ڈالے تو پیپ بہنا بند ہو۔

کان میں زخم پڑ گیا ہو اس کے دور ہونے کا تیل } موتی سیپ کو پیسکر کڑوے تیل میں پکاوے پھر اس تیل کو کان میں ڈالے تو کان کے زخم اچھے ہوں یا آنولہ سار گندھک دو تولہ ۔ سینسل دو تولہ ۔ زرد چوب دو تولہ ۔ روغن تلخ سولہ تولہ ۔ دھتورے کے پتوں کا رس سولہ تولہ ان سب کو باریک پیسکر نرم آنچ میں پکاوے ۔ جب یہ سب جل جاویں اور تیل باقی رہے تو اس کو کان میں ڈالے تو کان کے زخم دور ہوں۔

کان میں کیڑے پڑ گئے ہوں اس کے دور ہونے کا علاج } کیڑوں کے دور ہونے کا علاج جو پیچھے لکھا ہے اس سے کیڑے دور ہوں یا بیگن کی جڑ کے رس کا دھواں سرسوں کے تیل کے ساتھ کان میں ڈالے تو کان کے کیڑے دور ہوں اور کان کے ورم اور کان کے ارید کا علاج جو پیچھے لکھا ہی اس سے دور ہوں یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھا ہی

بہرے پن کے دور ہونے کا تیل } نیچ ترب کا رس ۔ روغن تلخ اور شہد برابر لے کر کچھ گرم کر کے کان میں ڈالے تو بہرا پن دور ہو یا مصری اور الائچی کو باریک پیسکر کان میں ڈالے تو بہرا پن دور ہو۔

**کان کے درد کے دور ہونے کا تیل** } گاڑھی اور موتی سیپی کو پیسے اور پدماگ ہینگ
تمبو سیندھا نمک۔ کوٹ۔ کپاس کی مینگی کو پیپلران کا کاڑھا کرے اور اس میں روغن تلخ
چودہ تولہ ڈالے اور مہل ہل کا رس بھی ان سب کی برابر لے کر سب کو نرم آنچ سے پکاوے
جب رس وغیرہ سب جل جاویں اور تیل باقی رہ جاوے تب اس تیل کو کان میں ڈالے تو
کان کے زخم پیپ اور بہرا پن اور کان میں آواز ہو ان سب کو یہ دور کرتا ہے یا گوکربھا گر سے کا
رس یاؤ آثار ہر بھار یوڑی کا رس ۴ تولہ لہسن کا رس ۴ تولہ سونف ڈھائی درم۔ خراسانی بیج
ڈھائی درم کوٹ ڈھائی درم زنجبیل ڈھائی درم مرچ ڈھائی درم پیپل ڈھائی درم بکری کا دودھ آدھ سیر
روغن تلخ دس تولہ یہ سب جمع کر کے نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں
اور تیل باقی رہے تب اس تیل کو کان میں ڈالے تو بہرا پن کان کا پیپ اور کان کی سب
بیماریاں دور ہوں۔

**کان میں پیپ بہتا ہو اس کے اچھے ہونے کی دوا** } سمندر پھین۔ سپاری کی
راکھ اور گھٹے کو باریک پیس کر کان میں ڈالے تو کان کا بہنا بند ہو یہ سب علاج بید رہس میں
لکھے ہیں جو کان کی بنا گوش پک گئی ہو تو اس دوا سے دفع ہو یا چھتاور۔ اسگندھ۔ دودھ
بیخ ارنڈ اور سیاہ تلوں کے تیل میں نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور تیل
رہ جاوے تب اس روغن کو کان کی بنا گوش میں لگاوے تو درد وغیرہ سب دور ہوں
اور کان کی بنا گوش بڑھے۔

**پرپوٹک کے اچھے ہونے کا تیل** } چونتی میں تیل پکا کر مالش کرے تو پرپوٹک
اچھے ہوں اور جونکوں کے لگانے سے بھی اوتیات کی بیماریاں دور ہوتی ہیں اور سرسہ کرہاری
باونجی اور کوے کے گوشت کو نرم آنچ میں تلوں کا تیل پکاوے جب رس خشک ہو جاوے
اور تیل باقی رہ جاوے تو کان کی بنا گوش میں لگاوے تو ادنمنہ دور ہو یا جامن کے پتے آنب
کے پتے اور برگد کے پتوں کا کاڑھا کر کے تیل میں اس کاڑھے کو پکاوے پھر اس تیل کی مالش
کرے تو دکھ پردھن کی بیماری دور ہو یا گوبر کے کنڈے سے سینک کرے یا دودھ سے یا گائے
کے پیشاب سے کافور کا لیپ کرے تو کان کی بنا گوش اچھی ہو یہ سب علاج بھاوپرکاش میں ہیں

## ناک کے عارضوں کی پیدائش علامت اور علاج

ناک میں چونتیس بیماریاں ہیں ان کے یہ نام ہیں پینس۔ پوتناس۔ ناساپاک۔ پویہ شونت۔ بہت چھینکیں آویں۔ چھینکیں نہ آویں۔ ناک جلا کرے۔ پرتناہ۔ پرسراو۔ ناشا شوکھ۔ پرتشیا ی۔ چار قسم کا ناسار بد۔ سات قسم کا ناسارس۔ چار قسم کا ناک میں ورم ہو۔ چار قسم کا ناک میں اور چار قسم کا خونی اور صفراوی۔

پینس کی علامتیں } جس کی ناک میں بسبب بلغم کے دم اچھی طرح نہ آوے اور ناک رک جاوے اور سوکھی رہے اور اس میں سے دھواں نکلے اور اس کی ناک میں خوشبو اور بدبو کی کچھ بھی تمیز نہ رہے اس کو پینس کہتے ہیں۔

پوتناس کی علامتیں } جس کے گلے اور تالو کی جڑ کی ہوا صفرا بلغم کو خراب کرے اور اسکے منھ اور ناک میں وہ ہوا دم کی راہ بدبو نکالے اُسے پوتناس کہتے ہیں

ناساپاک علامتیں } جس کی ناک میں صفرا خراب ہو کر ناک میں پھنسی پیدا کرے اور اس کو پکاوے اور اسمیں سے پیپ نکلے اس کو ناساپاک کہتے ہیں۔

پوے رکت کی علامتیں } جس کی پیشانی میں کسی طرح کی چوٹ لگے تو وہاں کی اخلاط خراب ہو کر اور ناک کے ذریعے پیپ کو لئے خون نکالیں اس کو پویے رکت کہتے ہیں۔

چھینکھ یعنی بہت چھینکیں آویں اس کی علامتیں } جس کی ناک میں باد فاسد ہو کر ناک کی مرم جگہوں کو خراب کرے پھر وہ بلغم سے ملے تب وہ بہت چھینکیں جاری کرے اس کو چھینکھ کہتے ہیں۔ یا جو شخص ناک میں مرچ دوا ڈالے یا سورج کو دیکھے یا ناک میں ناس وغیرہ ڈالے تو اس کی ناک سے چھینکیں بہت آویں اس کو بھی چھینکھ کہتے ہیں

چھینکھ بھرنش کی علامتیں } جس کی ناک میں صفرا سے بلغم جل جاوے اور اس شخص کو چھینکیں نہ آویں اس کو چھینکھ بھرنش کہتے ہیں۔

دیپت روگ کی علامتیں } جس کی ناک میں صفرا فاسد ہو کر ناک میں بہت جلن کرے اور ناک میں سے دھواں بہت نکلے اور اس ہوا سے ناک جلے اسکو دیپت کہتے ہیں۔

---

لے وہ جگہیں ہیں جہاں ضرب سے شدید صدمہ ہو

پرتناہ کی علامتیں } بادی سے بلغم مل کر ناک کے دم کو نہ آنے دے اس کو پرتناہ کہتے ہیں
پرسراو کی علامتیں } جس کی ناک کے دم میں سے گہرا اور درد اور سپیدی نیلے میل بھی
آوے اس کو پرسراو بولتے ہیں۔
ناسا سنشوکھ کی علامتیں } جس کی ناک میں باد صفرا بلغم تینوں فاسد ہوں اور بہت تکلیف
سے سانس لے اس کو سنشوکھ جانو
پرتشیائے کی علامتیں } جس کے پینس کا عارضہ ہو اور وہ سستی سے اس کا علاج کرے
تو وہ پینس بڑھے پھر وہ فاسد ہو کر اور جگہوں میں ظاہر ہو تب اس کے بہت سے نام نزلہ وغیرہ
ہوں اور وہ بہت سی بیماریوں کو پیدا کرے۔
پینس نامی بیماری کی پہلی شکل } جس کو چھینکیں آویں سر بھاری رہے بدن جکڑ بند
ہو جائے اور بال کھڑے ہوں اور اور فساد ہوں تو جاننا چاہئے کہ پینس کی بیماری ہوگی۔
بادی پینس کی علامتیں } جس کی ناک کی راہ رک جاوے اور اس سے تھوڑا سا رقیق
گرم پانی بھی گرے اور گلا تالو اور لب سوکھ جاویں اور اس کی کنپٹی میں درد ہو اور آواز
گھوں گھوں ہو اس کو بادی پینس بولنا چاہئے۔
صفراوی پینس کی علامتیں } جس کی ناک میں جلن ہو اور زردی لئے گرم گرم پانی
گرے اور وہ شخص دبلا ہو جائے اور اس کا بدن گرم رہے اور اس کی ناک میں سے آگ کی صورت
سے دھواں نکلے اور وہ قے بھی کرے اس کو صفراوی پینس بولنا چاہئے۔
بلغم کی پینس کی علامتیں } جس کی ناک میں سے گہرا سپید بلغم بہت نکلے اور اسکا بدن
سپید ہو جاوے اور آنکھوں کے اوپر سوجن ہو اور مشک بھاری رہے اور گلا تالو لب اور سر میں
بہت کھجلی ہو تو بلغم کی پینس اس کو جانو۔
سنپات کی پینس کی علامتیں } جس کی ناک میں مذکورۂ بالا سب علامتیں ملیں اور
وہ پینس بار بار ہو اور علاج کرنے سے نہ جاوے اور پکے بھی نہیں اس کو سنپات کی پینس
جانو۔ لاعلاج ہے۔
خراب پینس کی علامتیں } جس کی ناک بار بار چھینکا کرے اور سوکھ جاوے اور ناک

میں سے اچھی طرح دم نہ آوے ناک رک جاوے اور کبھی کبھی کھل جاوے اور خوشبو اور بدبو کا تمیز نہ رہے اس کو دشٹ یعنی خراب پینس کہتے ہیں۔

**خون سے پیدا ہوئی پینس کی علامتیں** } جس کے سینے میں ضرب لگی ہو اس کو خون کی پینس ہو جاوے اور ناک میں سے خون بہے اور اس کے صفرا کی علامتیں جو اوپر بتلائی گئی ہیں وہ ہوں اور اس کی آنکھیں سرخ ہوں اس کو خون کی پینس کہنا چاہیئے۔

**پینس کی لاعلاج علامتیں** } سستی سے پینس کا علاج نہ کرے تو سب قسم کی پینس لاعلاج ہو جاویں۔

## اگر پینس والے کی ناک میں کیڑے پڑ گئے ہوں اس کی علامتیں

جس کی ناک میں پینس سے پیپ اور چکنے چھوٹے کیڑے پڑ جاویں اور نظر نہ آویں تو اس کو سر کی بیماری ہو جاوے اور اور بھی بیماریوں کو ظاہر کرے یعنی بہرا پن آنکھوں کی بیماری اور ضعف معدہ وغیرہ اور ناک میں اربد گانٹھ سات قسم کی ورم چار قسم کا ارش یعنی مسے کا بھی چار قسم کا اور رکت پت میں ناک میں چار قسم کا ہوتا ہے پیچھے ان سب کی علامتیں لکھی ہیں وہ جان لینا۔

**پینس کے کچے ہونے کی علامتیں** } جس کا سر بھاری رہے اور غذا سے رغبت نہ ہو ناک جھڑا کرے آہستہ بولے بدن کمزور اور دبلا ہو جاوے اور بہت تھوکے یہ علامتیں ہوں تو پینس کچا جانو۔

**پکے ہوئے پینس کی علامتیں** } جس کی ناک سے کف گہرا نکلے اور ناک کے سوراخ میں بھی رہے اور رنگ بھی اچھا ہو جاوے اور دم بھی اچھا ہو اور بھوک وغیرہ سب لگیں اس کو پکا ہوا پینس جانو۔

**ناک کی بیماریوں کا علاج** } کالی مرچ۔ قند سیاہ اور انگوزہ آپس میں خوب ملا کر انداز کے موافق کھاوے تو پینس کی بیماری دور ہو۔ یا کائپھل۔ پیپلامول۔ کاکڑا سنگی۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل اور کلونجی کو باریک پیس کر ڈھائی درم ادرک کے رس کے ساتھ کھاوے یا اس کا کاڑھا پیے تو پینس۔ سر بھنگ۔ تجانور۔ سنپات۔ بلغم دمہ۔ کھانسی آنکو

دور کرتا ہے۔ یا کائپھل۔ ہینگ۔ مرچ۔ لاکھ۔ اندر جو۔ کوٹ۔ نج۔ بچ سہجنہ بائے برنگ ان کا کاڑھا پئے تو پینس دور ہو۔

## پینس کا و گٹکا

زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ چترک۔ تالیس۔ تیز پات۔ انسرو۔ امل بید۔ چب۔ زیرہ سفید۔ الائچی بیج۔ تیز ج یہ سب برابر لے کر اور ان کی برابر پرانا گڑ لے اور باریک پیس کر تھوڑی دوم کی گولیاں بنا دے اور ایک گولی ہر روز کھا دے تو دس روز میں پینس اور کھانسی اچھی ہو۔

پینس کے دور ہونے کا تیل ﴿ گٹیلی۔ وائیونی۔ نج۔ پوست سہجنہ۔ تلسی کے پتوں کا رس۔ ان سب کو تیل میں پکاوے پھر اس تیل کا ناس لے تو پینس دور ہو اس کا نام بیاگھر تیل ہے۔ یا پوست سہجنہ۔ گٹیلی۔ نسوت۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل سیندھا نمک۔ بیل کے پتوں کا رس ان سب کو تیل میں پکا دے پھر اس کا ناس لے تو پینس دور ہو اس کا نام شگروہ تیل ہے جس کو بہت چھینکیں آویں اس کا علاج ﴿ گھی۔ گوگل اور موم کی ناک میں دھونی دے تو چھینکیں آنا بند ہوں یا زنجبیل۔ کوٹ۔ پیپل۔ مغز بیل۔ داکھ کا کاڑھا تیل میں پکا دے پھر اس کا ناس لے تو بہت چھینکیں آنا دور ہو۔

پینس کے دور ہونے کا چورن ﴿ بائے برنگ۔ سیندھا نمک۔ انگوزہ۔ گوگل مینسل اور خراسانی بچ کو باریک پیس کر سونگھے تو پینس دور ہو۔

پینس کے دور ہونے کا تیل ﴿ بھانگرے کے پتوں کا رس اور سیندھا نمک میں تیل پکاوے پھر اس تیل کو سونگھے تو پینس دور ہو۔

ناک میں ارش نام مسہ ہو اس کے دور ہونے کا تیل ﴿ دھماسہ۔ پیپل دار ہلدی اپا مارگ کے بیج۔ جواکھار۔ مغز کریالا یا پوست اور سیندھا نمک اسمیں تیل پکاوے اور یہ تیل ناک کے مسے پر لگاوے تو مسے دور ہوں اور ناک کے جو عارضے لکھے ہیں اسمیں اسکا علاج دیکھ لینا یہ سب بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں یا سونے کے وقت آدھا اونٹا ہوا پانی پیے تو پینس کی بیماری دور ہو یا دیرہ گھی اور شکر ملا کر کھائے تو یہ بیماری دور ہو۔

## منھ کی بیماریوں کی پیدائش علامت اور علاج

منھ کے سات حصے ہیں۔ لب۔ مسوڑھے۔ دانت۔ زبان۔ تالو۔ گلا اور گلے کے شروع سے

کل منھ اور زبان کے پانچ اور تالو کے نو گلے کے اٹھارہ یہ تمام منھ میں پھیل جاتے ہیں۔
منھ کی بیماریوں کی پیدائش } غیر ملک کے گوشت کھانے سے بہت دودھ پینے سے اور بہت دہی اور ماش وغیرہ کے کھانے سے باد صفرا اور بلغم فاسد ہو کر منھ کی بیماریں پیدا کرتے ہیں۔

## لب کی بیماریوں کی پیدائش اور تعداد

لب میں آٹھ بیماریاں ہیں۔ بادی ۱۔ صفراوی ۲۔ بلغمی ۳۔ سنپات ۴ کی۔ خون ۵ کی۔ گوشت ۶ کی۔ چربی ۷ کی۔ چوٹ ۸ لگنے کی۔

**بادی لب کی بیماری کی علامتیں** } جس کے لب سخت اور کھدرے اور گاڑھے اور سیاہ ہوں اور جن میں زیادہ درد ہو اور بہت پھٹیں تو بادی لب کی بیماری جانو۔

**صفراوی لب کے عارضے کی علامتیں** } جس کے لبوں میں پھنسیاں ہوں اور وہ پھنسیاں بہنے لگیں اور ان میں چوگرد درد ہو اور پک جاویں اور ان کا زرد رنگ ہو تو صفراوی لب کی بیماری جانو۔

**بلغم کے لب کی بیماری کی علامتیں** } جس کے لب بدن کے رنگ کے مانند ہوں اور وہ بہیں اور ان میں پھنسیاں ہوں اور درد نہ ہو خارش پیدا ہو اور اُن میں سے گہرا اور سخت بلغم نکلے۔

**سنپات کے فساد کے لب کی بیماری کی علامتیں** } کبھی سیاہ کبھی زرد کبھی سپید ہوں اور بہت دانوں میں پھنسیاں ہوں اور ان میں سب علامتیں ملیں اس کو سنپات کے لب کی بیماری جانو۔

**خون کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتیں** } جس کے لبوں میں بہت پھنسیاں ہوں اور ان میں بہت درد ہو اور ان پھنسیوں کی رنگت چھوہارے کے مانند ہو اور ان میں سے خون بہے تو خون کی فساد کی لب کی بیماری جانو۔

**گوشت کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتیں** } جس کے لبوں کا گوشت خراب ہو اس کے لب بھاری اور گٹھیلے ہوں اور اس کے خون میں جانور ڈالنے سے

بیہوش ہو جاوے تو خون کے فساد سے لب کی بیماری جانو۔

چربی کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتیں } جس کے لبوں کی پھنسیوں کا خون مثل روغن زرد یا چانول کے ماڑ کے مانند نکلے اور خارش ہو اور لب نرم ہوں اور خون سپید مثل تھر کے گہرا ہوا کرے تو چربی کے فساد کا لبوں کا عارضہ جاننا چاہیئے۔

ضرب لگنے سے لبوں کی بیماری کی علامتیں } جس کے لب میں کسی طرح کی چوٹ لگی ہو تو اس کے لب پھٹ جاویں اور ان میں خارش ہو اور لب اور طرح کے ہو جاویں اور درد بھی ہو۔

## لبوں کی بیماری کا علاج

جس کے لبوں میں بیماریاں ہوں اس کو جونکوں سے خون نکلوانا چاہیئے یا صاف موم میں گھی ڈال کر اس کی بتی سے اچھی طرح سکا دے تو لبوں کی بیماریاں دور ہوں یا چار قسم کے اسینہ میں یعنی تیل گھی گوشت کا تیل۔ یا گوشت کے بیچ کی مینگی ان چاروں میں موم ملا کر گرم گرم سینک کرے تو لبوں کی بیماریاں دور ہوں یا پرینگ کے پھول تر پھلہ اور پٹھانی لودھ کو باریک پیس کر اسینہ میں ملا کر لبوں میں سینک کرے یا شہد سے کھاوے تو لبوں کی بیماریاں دور ہوں۔

پرتسارن کا طریقہ } لبوں میں چورن اوپر انگلی سے رفتہ رفتہ لگا دے اس کو پرتسارن بولتے ہیں۔

لبوں میں بہت زخم پڑ گئے ہوں اس کا علاج } جو خراب زخم کے اچھے ہونے کا علاج پیچھے لکھا ہے وہ کرے۔

## مسوڑھے کی بیماریوں کے نام اور تعداد

شیتاد[۱]۔ دنت پپٹ[۲]۔ دنت بیشٹ[۳]۔ سوکھر[۴]۔ مہا سوکھر[۵]۔ پرودر[۶]۔ اوپکش[۷]۔ بیدربھ[۸]۔ کھلی بردھن[۹] ادھ مانس[۱۰]۔ پنچ ناڑی[۱۱] یعنے بادسے مسوڑھے کی نس نکلے صفرا سے مسوڑھے کی نس نکلے[۱۲] بلغم سے مسوڑھے کی نس نکلے[۱۳]۔ سنپات کے سب مسوڑھے کی نس نکلے[۱۴]۔ چوٹ لگنے سے مسوڑھے کی نس نکلے[۱۵]۔ دنت بداردھ[۱۶]۔

شیتاد مسوڑھے کے عارضے کی علامتیں } بغیر کسی سبب کے اتفاقاً مسوڑھے

میں زخم سے خون نکلے اور اس خون میں بہت بدبو آوے اور خون سیاہ ہو اور مسوڑھے نرم ہوں اور بکھر جاویں آپس میں پکنے لگیں اس طرح بلغم خون کے خراب ہونے سے پیدا ہو اس کو شیتاوک روگ بولتے ہیں۔

دنت پپٹ مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں} دانتوں کے تین مسوڑھے میں ورم پیدا ہو جاوے اس کو دنت پپٹ روگ کہتے ہیں یہ خون کے فساد سے پیدا ہوتا ہے۔

دنت بیشٹ کی علامتیں} جس کے مسوڑھے میں پیپ کو لیے خون نکلے اور دانت ہلنے لگیں اس کو دنت بیشٹ بولتے ہیں۔

سوکھر مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں} مسوڑھے میں ورم پیدا ہو اور اس میں درد ہو اور لعاب گرے اور کھجلی ہو اس کو سوکھر مسوڑھے کی بیماری کہتے ہیں یہ بلغم اور باد سے پیدا ہوتا ہے۔

مہاسوکھر کی بیماری کی علامتیں} ان مسوڑھوں میں دانت ہلنے لگیں اور تالو بیٹھ جاوے یا تالو پر سوراخ ہو جاویں یہ سنپات کے فساد سے پیدا ہوتی ہے اس کو مہاسوکھر کہتے ہیں۔

پرودر مسوڑھے کی بیماریوں کی علامتیں} جس کے دانت کے مسوڑھے بکھر جاویں اور وہاں میں خون نہ رہے وہ صفرا خون اور بلغم کے فساد سے پیدا ہوتا ہے اس کو پرودر کہتے ہیں۔

ادہکش مسوڑھے کی بیماریوں کی علامتیں} جس کے مسوڑھے میں جلن ہو اور پک جاوے دانت ہلنے لگیں اور مسوڑھے کے دبانے سے یا دواؤں کے گھسنے سے خون نکلے اور اسمیں درد ہو اور مسوڑھے میں سے بدبو آوے یہ صفرا اور خون سے پیدا ہوتی ہے۔ اس کو ادہکش بولتے ہیں۔

بیدربھ مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں} جس کے مسوڑھے میں کسی طرح کی چوٹ لگے یا دوا گھس جاوے تب ان میں ورم پیدا ہو اور دانت ہلنے لگیں اور ان میں سوزش اور درد بھی ہو اس کو بیدربھ مسوڑھے کی بیماری بولتے ہیں۔

کھلی بردھن مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں} جس کے مسوڑھے میں دانت بہت بڑھیں اور وہاں درد زیادہ ہو اس کو کھلی بردھن جانو۔

**ادھ مانس مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے نیچے کی داڑھ کی جڑ میں بہت ورم ہو اور اس میں بہت درد ہو اور منھ سے لعاب گرے یہ بلغم سے پیدا ہوتی ہے اس کو ادھ مانس کہتے ہیں مسوڑھے کی نسوں میں باد صفرا بلغم سنپات اور چوٹ لگنے سے پانچ قسم کی نسوں کی بیماری کہتے ہیں۔

**دنت بدرودھ مسوڑھے کی بیماری کی علامتیں** } دانت کے مسوڑھے میں سے خون نکلے اور وہاں ورم بہت پیدا ہو اور اس میں جلن اور درد بھی ہو اور پیپ لیے خون نکلے

## مسوڑھے کی بیماریوں اور شیتاد مسوڑھے کی بیماری کا علاج

اس بیماری میں مسوڑھے کا خون نکال کر زنجبیل سرسوں اور ترپھلے کے کاڑھے کی کلی کرے تو شیتاد وغیرہ مسوڑھے کی بیماریاں دور ہوں یا ہیراکسیس پٹھانی لودھ۔ پیپل مینفل۔ پرینگ کے پھول تیج بل ان کو برابر لے کر باریک پیس کر شہد سے مسوڑھے پر لگا دے تو شیتاد مسوڑھے کی بیماریاں دور ہوں یا تیل یا گھی کی کلی کرے تو شیتاد مسوڑھے کی بیماریاں دور ہوں

**دنت پپٹ مسوڑھے کا علاج** } اس بیماری میں مسوڑھے کا خون نکالے پھر پانچوں نمک جواکھار میں شہد ڈال کر منجن کرے تو یہ بیماری دور ہو۔

**چل دنت مسوڑھے کا علاج** } پٹھانی لودھ۔ پتنگ۔ مہوا۔ اکہ بیل۔ سرس کا پوست ان کو باریک پیس کر مسوڑھے میں ملے تو چل دنت مسوڑھے کی بیماری دور ہو یا ناگرموتھ۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ بائے برنگ۔ برگ نیم۔ ان کو باریک پیس کر گائے کے پیشاب میں گولیاں بنا دے پھر اس گولی کو سائے میں سکھا دے سونے کے وقت منھ میں رکھے تو چل دنت مسوڑھے کی بیماریاں دور ہوں اور دانت گاڑھے ہوں اس کا نام چل بدرستاو گٹکا ہے یا نیلے پھول کا کتھ سیلہ۔ دھماسہ۔ کھیرسار۔ جامن کا پوست۔ پوست انبہ۔ ملیٹھی۔ کنول گٹہ۔ یہ سب برابر چار چار تولہ بھگوئے کر ان کو ۱۶ اثار پانی میں اوٹا دے اس کا چوتھا حصہ رکھے پھر اس میں تیل یا بکری کا گھی نرم آنچ سے پکا دے جب رس وغیرہ سب جل جاویں اور تیل باقی رہے تب اس تیل یا گھی کو دو گھڑی منھ میں رکھے تو دانت مضبوط ہوں اس کا نام بجر اوگھرت ہے۔

**سوکھر مسوڑھے کا علاج** } اس بیماری میں مسوڑھے کا خون نکلوا دے۔ پھر لودھ ناگرموتھ رسوت اور شہد کو پیس کر مسوڑھے پر لیپ کرے اور پھر دودھ کی کلی کرے تو سوکھر مسوڑھے کی بیماری دور ہو۔

**پرودر مسوڑھے کا علاج** } پہلے مسوڑھے کا خون نکلوا کر زنجبیل۔ سرسوں اور ترپھلے کے کاڑھے سے کلی کرے تو پرودر اور اُوپکش دور ہو۔

**مسوڑھے میں زخم پڑ جاویں اس کا علاج** } گولر کے پتے۔ نمک۔ شہد۔ زنجبیل پیپل فلفل سیاہ۔ ان کا کاڑھا کرے اور پہلے مسوڑھے کا ہتھیار وغیرہ سے خون نکلوا دے پھر اس کاڑھے کی کلی کرے پھر اس مسوڑھے پر نمک وغیرہ کا کھار لگا دے تو مسوڑھے کا گھاؤ دفع ہو کر کیڑے مر جاویں

**کھلی بردھن مسوڑھے کی بیماری کا علاج** } اس بیماری میں مسوڑھے کا گوشت نکال ڈالے پھر شہد کی کلی کرے۔ بھربنج۔ تیج بل۔ پاڑھ۔ سجی۔ جواکھار۔ اور پیپل کو باریک پیس کر مسوڑھے میں لگا دے تو کھلی بردھن مسوڑھے کی بیماری دور ہو۔

**مسوڑھے کی نسوں میں پانچ قسم کے زخم پڑ گئے ہوں اس کا علاج**

مسوڑھوں کا گوشت کسی نشتر سے دور کرے پھر برگ پٹول۔ برگ نیم اور ترپھلے کا کاڑھا کر کے گرم گرم کلی کرے تو مسوڑھوں کی نسوں کے زخم دور ہوں یا چمیلی اور دھتورے کے پتے گٹیلی اور گوکھرو کا پنچانگ۔ مجیٹھ۔ لودھ۔ کھیر سار۔ اور ملیٹھی اس کا کاڑھا کر کے اس کاڑھے میں نرم آتش سے تیل کو پکا دے پھر اس تیل کی کلی کرے تو مسوڑھے کے زخم وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں مجرب و آزمودہ ہے۔

## دانتوں کی بیماریوں کے نام اور تعداد

والن ۱۔ کرم دنتک ۲۔ بھنجنک ۳۔ دنت ہرکھ ۴۔ دنت شرکرا ۵۔ کپالکا ۶۔ شیاودنتک ۷۔ کرال ۸۔

**والن نامے دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانتوں میں ٹوٹنے ہوئے دانت کا درد ہو وہ درد بادسے ہو اس کو والن جانو۔

**کرم دنت بیماری کی علامتیں** } جس کے دانت میں سیاہ سوراخ پڑ جاویں جلدی ہو اور اسہیں سے کچھ خون نکلے اور ورم ہو بغیر کسی سبب کے باد کا سا درد ہو اس کو کرم دنت بولتے ہیں۔

**بھجنک ونت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانت ٹیڑھے ہوں شکست ہو جاویں
یہ بلغم سے پیدا ہوتا ہے اس کو بھجنک ونت جانو۔
**ونت ہرکھ دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے ٹھنڈے پانی وغیرہ یا روکھی چیز
یا ٹھنڈی ہوا یا کھٹائی سے دانت کھٹے ہو جاویں یہ باد صفرا سے ہوتا ہے اسکو ونت ہرکھ کہتے ہیں
**ونت شرکرا دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانتوں میں میل رہے اور میل کو
بلغم باد سکھاوے پھر اس کے دانت کھردرے لگیں اور ریت کے مانند کھل جاویں اسکو شرکرا بولتے ہیں
**کپالکا نام دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانت مٹی کے گھڑے کی سر کی صورت
ہوں اور ان میں سوراخ ہوں اور کھل جاویں اور ان میں میل ہو اس کو کپالکا کہتے ہیں۔
**شیاو ونتک دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانت خراب خون سے مل کر
سب جل جاویں اور وہ دانت سیاہ اور نیلے ہوں اسکو شیاو ونتک دانت کی بیماری بولتے ہیں۔
**کرال نامے دانت کی بیماری کی علامتیں** } جس کے دانتوں کو باد رفتہ رفتہ خراب
کر کے خوفناک کر دے اس کو کرال دانتوں کی بیماری جانو یہ بیماری لاعلاج ہے۔

**اور کتاب کی رو سے ہنو موکچھ دانت کی بیماری کی علامتیں**

جس کی داڑھ میں باد فاسد ہو کر دانتوں کو پکڑنے اور دانتوں میں یا داڑھ میں درد پیدا کرے
اس کو ہنو موکچھ کہتے ہیں اور اس میں اردت یعنی لقوے کی علامتیں۔

## دانتوں کی بیماریوں کے دور کرنے والا لاکچھادی تیل

لاکھ کا رس پاؤ ثار۔ تلوں کا تیل پاؤ ثار۔ گائے کا دودھ پاؤ ثار۔ پٹھانی لودھ دو تولہ کائپھل
دو تولہ۔ کنول گٹہ ۲ تولہ۔ کمل کی کیسر ۲ تولہ۔ صندل سرخ دو تولہ۔ ملیٹھی دو تولہ ان سب کا کاڑھا
کر کے اس کاڑھے میں نرم آنچ سے تیل پکاوے جب سب رس جل جاوے اور تیل باقی
رہ جاوے تب اس تیل کو منہ میں ایک گھڑی تک رکھے تو دانتوں کی سب بیماریاں دور ہوں
اس کا نام لاکچھادی تیل ہے یا باد کے دور کرنے والے تیل کی کلی کرے تو دانتوں کی بیماریاں دور ہوں۔
**کرم ونت دانتوں کی بیماری کا علاج** } ہینگ کو کچھ گرم کر کے دانتوں کے بیچ میں
رکھے تو دانتوں کے کیڑے دور ہوں یا کاکھری نیل کی جڑ اور کڑوی تونبی کی جڑ کو باریک

پیسکر دانتوں میں ملے تو کیڑے دور ہوں۔

**جو دانت کھٹے رہیں اُس کا علاج}** سانبھر نمک۔ تر کچور۔ زنجبیل اور عاقر قرحا کو باریک پیسکر دانتوں میں مالش کرے تو کھٹے دانت اچھے ہوں۔

**دانتوں کی سب بیماریوں کے دور ہونے کا علاج}** پانچوں نمک۔ نیلا تھوتھہ۔ سونٹھ مرچ پیپل۔ پیپلامول۔ ہیراکسیس۔ مازو۔ اور بابے بڑنگ کو باریک پیسکر دانتوں میں ملے تو دانتوں کی سب بیماریاں دور ہوں۔

**دانتوں کے مضبوط ہونے کی مستی}** ہیراکسیس۔ مازو۔ لوہچون۔ سونا مکھی۔ مجیٹھ بھنی ہوئی پھٹکری اور ترپھلہ کو برابر لے کر کھرل میں کاجل کے مانند باریک پیس کر بقدر ایک ماشہ دو گھڑی تک سات روز دانتوں میں ملے تو دانت کالے اور مضبوط ہو جاویں۔

**دانتوں کے سب فساد دور ہونے کا علاج}** بھنی ہوئی پھٹکری۔ نیلا تھوتھہ تیج بل پیپر یا کتھہ۔ پیپل کا پوست۔ لاکھ۔ زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ آملہ۔ ہیراکسیس۔ مازو۔ مجیٹھہ۔ رومی مصطگی۔ مولسری کا پوست۔ سیندھا نمک۔ اور دکھنی سپاری۔ یہ سب برابر لے کر ان کو کوٹ کپڑ چھان کر نرگنڈی کے رس کی اکیس پٹ دے۔ پھر مولسری کے پوست کی اکیس پٹ دے اور دھوپ میں سکھا دے پھر اس کو باریک پیس کر تھوڑا سا سیندھا نمک ملا دے اور دانتوں میں ملے تو سب بیماریوں کو دور کرے۔

**دانتوں کے دکھنے کا علاج}** کوٹ۔ زنجبیل۔ مرچ۔ خراسانی اجوائن۔ پوست ہلیلہ کتھہ سب پانچ پانچ درم لے کر باریک پیس کر دانتوں میں ملے تو دانت دکھنے بند ہوں یا گنگا جی کے پار کی تمباکو۔ عاقر قرحا۔ کائپھل۔ بابے بڑنگ۔ زنجبیل۔ مرچ پیپل اور نمک کو باریک پیس کر دانتوں میں ملے تو دانت کا دکھنا بند ہو۔

## زبان کی بیماریوں کی پیدایش علامت اور علاج اور اُن کی تعداد

زبان کی بیماریاں پانچ قسم کی ہیں۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ الاش۔ اوپ جھوا۔

**بادسے پیدا ہوئے اوپ جھوا بیماریوں کی علامتیں}** جس کی زبان کٹ کر سوجے اور ہری ہو جاوے اور زبان میں کانٹے پڑ جاویں اور میٹھے وغیرہ کی لذت زبان میں معلوم نہ دے

تو بادی زبان کا عارضہ جانو۔

**صفرا کے زبان کے عارضے کی علامتیں** } جس کی زبان میں جلن رہے اور رنگ سرخ ہو جاوے اور کانٹے پڑ جاویں تو زبان میں صفرا سے پیدا ہوا عارضہ جانو۔

**بلغم کے زبان کی بیماری کی علامتیں** } جس کی زبان بھاری نظر آوے اور سخت ہو اور زبان میں سپید کانٹے پڑ جاویں تو زبان میں بلغم کی بیماری جانو۔

**آلاس زبان کی بیماری کی علامتیں** } زبان کے نیچے بہت ورم ہو زبان کو اور داڑھ کو بحرکت کر دے اور جنبش نہ کرنے دے اور زبان کے نیچے ٹپک جاوے یہ بیماری بلغم خون سے پیدا ہوتی ہے اس کو آلاس کہتے ہیں۔ یہ لاعلاج ہے۔

**ادپ جھوا کی علامتیں** } زبان کی نوک کے اوپر ورم ہو اور ایسا معلوم ہو کہ گویا دوسری زبان ہے اور زبان میں سے بہت لعاب گرے اور خارش ہو اور جلن پڑے اسکو ادپ جھوا زبان کی بولتے ہیں۔

**زبان کی بیماریوں کا علاج** } زبان کی بیماریوں کو دفع کرنے کیلئے خون نکالنا چاہیئے یا گلو۔ پیپل۔ پوست نیم اور کنگنی کا کاڑھا کر کے کلی کرے تو زبان کی بیماری سب دور ہوں یا لبوں کا علاج جس کا پیچھے ذکر ہوا ہے اس سے زبان کی بیماری دور ہوتی ہے۔ یا زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ جواکھار۔ ہلیلہ۔ ان کو باریک پیس کر زبان میں لگا دے تو زبان کی بیماریاں دور ہوں۔ یا زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ جواکھار۔ پوست ہلیلہ۔ ان میں تیل کو پکا کر اس تیل کی کلی کرے تو ادپ جھوا دور ہو۔

## تالو کی بیماریوں کے نام اور اُن کی تعداد

تالو میں نو عارضے ہیں۔ گل شنڈی۔ تندکیری۔ دھروو۔ کچھپ۔ تالوا ربد۔ مانس سنگھات۔ تال پھپٹ۔ تال شوک۔ تال پاک۔

**گل شنڈی کی علامتیں** } تالو کی جڑ سے سوجن بڑھے اور وہ سوجن کٹی ہوئی کھال کے مانند ہو جاوے تو جاننا چاہیئے کہ اس کھال میں باد بھری ہے اور اسکو پیاس لگے اور کھانسی اور دمہ بھی ہو اس کو گل شنڈی کی بیماری بولتے ہیں یہ بلغم خون سے پیدا ہوتا ہے۔

تند کیری کی علامتیں } تالو کی جڑ سے پیدا ہو کر ورم جلن درد اور پیپ کو لیے پیدا ہو وہ بلغم خون کے فساد سے ہوتا ہے۔

دھرو کی علامتیں } جس کے تالو میں بخار لیے سرخ ورم ہو اسکو دھرو بولتے ہیں۔

کچھپ بیماری کی علامتیں } جس کے تالو میں مثل کچھوے کے اونچی سوجن اور درد بھی ہو یہ بلغم سے پیدا ہوتا ہے اس کو کچھپ بولتے ہیں۔

تال اربد کی علامتیں } جس کے تالو میں مثل کنول کے پھول کے ورم ہو اور اس میں بڑے دانے اور جلن ہو اس کو تال اربد کہتے ہیں۔

مانس سنگھات بیماری کی علامتیں } جس کے تالو میں خراب گوشت بڑھے اور اس میں درد نہ ہو اس کو مانس سنگھات کہتے ہیں۔

تال پپٹ بیماری کی علامتیں } جس کے تالو میں مثل بیر کے ورم ہو اور درد نہ ہو اس کو تال پپٹ کہتے ہیں۔

تال پاک بیماری کی علامتیں } جس کا تالو بسبب گرمی کے پک جاوے اس کو تال پاک بولتے ہیں۔

تالو کی بیماریوں کا علاج } جو گل ٹھنڈی تالی بیماری ہو تو ہوشیار بید کسی اوزار سے زہر نکال ڈالے تو گل ٹھنڈی کی بیماری دور ہو۔ یا کوٹ۔ مرچ۔ خراسانی بچ۔ سیندھا نمک۔ پاڑھ۔ ناگرموتھ۔ ان کو باریک پیس کر گل ٹھنڈی میں ملے تو گل ٹھنڈی کی بیماری دور ہو۔ یا پیپل اتیس کوٹ بچ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ سیندھا نمک۔ ان کو باریک پیس کر شہد سے گل ٹھنڈی پر لگا دے تو گل ٹھنڈی دور ہو۔ یا پیپل۔ اتیس۔ کوٹ۔ بچ۔ راسنا۔ کٹکی پوست نیم۔ ان کو جو کوٹ کر کے ان کا کاڑھا دے تو گل ٹھنڈی تند کیری وغیرہ تالو کی بیماریاں دور ہوں۔

## گلے کی بیماریوں کی علامتیں اور علاج اور نام اور تعداد

گلے میں اٹھارہ بیماریاں ہیں۔ پانچ قسم کی روہنی۔ یعنی بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنیپات خون کی۔ اور کنٹھ شالوک۔ ادھ جہوا۔ بجے۔ ولاس۔ ایک برند۔ برند۔ تنگھنی۔ گلایو۔ گل بدر۔ گلوگھ۔ سرگھن۔ مانس تان۔ بداری۔

بادی روہنی کی علامتیں } کل زبان میں درد ہو اور زبان میں دانے نکل آویں اور ان سے حلق رک جاوے اور باو سے سب فساد ہو جاویں اس کو بادی روہنی کہتے ہیں۔

صفراکی روہنی کی علامتیں } جس کا گلا پک جاوے اور گلے میں جلن اور بخار ہو اُسکو صفراکی روہنی جانو۔

بلغمی روہنی کی علامتیں } جس کے گلے کا سوت بلغم سے رک جاوے اور گلا دیر میں پکے اور بھاری ہو اس کو بلغم کی روہنی جانو۔

سنپات کی روہنی کی علامتیں } جس میں بہت پیپ ہو اور بہت تدبیر سے بھی دور نہ ہو اور اس میں سب علامتیں ملیں اس کو سنپات یعنی تینوں خلطوں کی روہنی جانو۔

خون کی روہنی کی علامتیں } جس کے گلے میں درد ہو آوے صفراکی سب علامتیں ملیں اس کو خون کی روہنی جانو۔

کنٹھ شالوک کی علامتیں } جس کے گلے میں بیر کی مینگی کے برابر بلغم کی گانٹھ ہو جاوے اور گلے میں کھردرے کانٹے پڑ جاویں اور اس جگہ درد بھی ہو اس کو کنٹھ شالوک بولتے ہیں۔

ادھ جھوا کی علامتیں } جس کی زبان کی نوک کے اوپر ورم ہو اور خون لیے بلغم تھوکے اور زبان بلغم اور خون سے لیپی رہے اور پکی سی ہو جاوے اس کو ادھ جھوا گلے کی بیماری بولتے ہیں

بلئے نامی گلے کی بیماری کی علامتیں } جس کے گلے میں بلغم بڑھے پھر ورم پیدا کرے اور غذا کو گلے میں جانے نہ دوے اس کی راہ روک دوے اسکو بلئے گلے کی بیماری بولتے ہیں یہ لاعلاج ہے

بلاس نامے گلے کی بیماری کی علامتیں } جس کے گلے میں بلغم باو بڑھ کر گلے میں ورم کرے اور وہ بلغم باو اور درد کو ظاہر کر کے مرم استھان کو چھیدتا ہوا سینہ میں درد کرے اُسکو بلاس گلے کی بیماری بولتے ہیں

ایک برند گلے کی بیماری کی علامتیں } جس کے گلے میں بلغم خون خراب ہو کر گلے کے بیچ میں جلن کو لئے گول اور اونچی سوجن پیدا کرے اور وہاں خارش ہو اور گلا پک جاوے اور بھاری اور نرم ہو اس کو ایک برند بولتے ہیں۔

برند گلے کی بیماری کی علامتیں } جس کے گلے میں صفرا خون خراب ہو کر مع باد کے گلے میں

گول ورم کو ظاہر کرے اور بغیر درد کے گلے میں سوزش ہو اور یہ بہت تیز بخار کو پیدا کرے اسکو بند گلے کی بیماری بولتے ہیں۔

**شکھنی نامے گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے میں گوشت کے دانے سخت اور آواز کے روکنے والے ہوں اور ان میں درد ہو اور بہت جلیں اسکو مار ڈالنے والا جانو گویا حلق میں خون کا لٹھ ڈالا ہے یہ بیماری تینوں خلطوں سے پیدا ہوتی ہے اور لا علاج ہے

**گلایو نامے گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے میں آملہ کی گٹھلی کے برابر گانٹھ ہو اور اس میں کم درد ہو اور وہ گانٹھ بلغم خون سے پیدا ہوتی ہے اور کھانا کھاوے تب وہ بُری لگے اس کو ہتھیار سے دور کرے تو یہ دور ہوتی ہے اس کو گلایو گلے کی بیماری بولتے ہیں۔

**گل بدردھ کی علامتیں** } جس کے سب گلے میں ورم ہو اور ان میں جان کا زائل کرنے والا بہت درد ہو یہ بھی تینوں خلطوں کے فساد سے پیدا ہوتا ہے اس کو گل بدردھ کہتے ہیں۔

**گلوگھ نامے گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے کی راہ میں بہت ورم ہو اور وہ جس کے گلے کی راہ میں ہوا جانے سے بھی رک جاوے اور اس کے تیز بخار پیدا ہو جاوے یہ بلغم خون کے بگڑنے سے پیدا ہوتا ہے اس کو گلوگھ کہتے ہیں۔

**سُر گھن گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے میں بلغم خراب ہو کر گلے کی آواز کو دور کرے اور دونا گوشت نکلے اور حلق گھون گھون بولے اور غذا بجز پی تمام کھائی نہ جاوے اور یہ بلغم گلے کی ہوا کو بگاڑے اس کو سُر گھن بولتے ہیں۔

**مانس تان گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے میں ورم رفتہ رفتہ بڑھے اور سب گلے میں ورم ہو جاوے اور جان کا زائل کرنے والا درد ہو یہ بھی تینوں خلطوں سے پیدا ہوتا ہے اس کا نام مانس تان ہے۔

**بداری نامے گلے کی بیماری کی علامتیں** } جس کے گلے میں تانبے کے رنگ سے بھابھر جلن اور درد کو لیے زیادہ ورم ہو اور گلا لٹک جاوے اور پک جاوے اور پیپ پڑ جاوے وہ صفرا کے فساد سے ہوتا ہے اور وہ بداری گلے کے پیچھے ہوتی ہے جس کروٹ سووے وہاں اس کو بداری نامے گلے کی بیماری بولتے ہیں۔

## گلے کی بیماریوں کا علاج

جس کے دموی بیماری ہو اس کے گلے کا جونک وغیرہ سے کسی طرح سے خون نکالے تو دموی کی بیماری دور ہو اور قے کرنا اور دواؤں کا حقنہ پینا اور دواؤں کی کلی کرنا ناس دینا خون نکلوانا نمک کا سینک یہ سب گلے کی بیماری کو مفید ہیں یا اسینہ کی کلی کرے تو یہ سب علاج بادی گلے کی بیماریوں کو اچھے ہیں

**صفرا کے گلے کی بیماری کا علاج** } مصری۔ شہد۔ پرینگ کے پھول اس کے کاڑھے سے صفرا کی گلے کی بیماری دور ہو۔

**بلغم کے گلے کی بیماری کا علاج** } گھر کا دھواں اور کنگی ان کے کاڑھے سے بلغم کے گلے کی بیماری دور ہو۔ یا کنگی اور زنجبیل۔ پیپل۔ مرچ سیاہ۔ بائے برنگ۔ بیج جمالگوٹہ اور سیندھا نمک کا کاڑھا کر کے اس میں پکا دے پھر اس تیل کا ناس دے تو بلغم کے گلے کی سب بیماریاں دور ہوں یا بشن کرانتا کا کاڑھا پیئے تو دموی نامے گلے کی بیماری دور ہو یا بشن کرانتا اور سنکھاہولی کو گھوٹ کر پیئے تو کنٹھ شالوکا۔ تالو کیری۔ اوپ جھوا۔ ادھ جھوا ایک برند گلا یو وغیرہ سب جاتی رہیں یا نشتر کو درست کر کے گلے کا خون نکالے تو گل بندہ وغیرہ گلے کی سب بیماریاں دور ہوں۔

**حلق کی بیماریوں کا علاج** } حلق کی بیماریاں خون نکالنے اور ناس دینے سے اچھی ہوتی ہیں۔ یا دار ہلدی۔ پوست نیم۔ اندر جو۔ پوست ہلیلہ۔ سجی ان کا کاڑھا کر کے اس میں شہد ڈال کر پیئے تو حلق کی بیماریاں دور ہوں۔ یا کنگی۔ اتیس۔ دار ہلدی۔ ناگرموتھا اور اندر جو کا کاڑھا کر کے اس میں گائے کا پیشاب ڈال کر پیئے تو حلق کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا پوست ہلیلہ کا کاڑھا شہد میں ڈال کر پیئے تو حلق کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا سنجی دالکہ کنگی۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ دار ہلدی۔ سجی۔ ترپھلہ۔ ناگرموتھا۔ پاڑھ۔ رسوت۔ مور بانجھل زرد چوب کا کاڑھا کر کے شہد ڈال کر پیئے یا اسکی کلی کرے یا شہد سے اس کی گولی باندھے اور اس گولی کو منہ میں رکھے تو گلے اور حلق کی سب بیماریاں دور ہوں۔

## سب منہ کی بیماریوں کی پیدائش علامت اور علاج

بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات۔

**بادی منہ کی بیماری کی علامتیں** } جس کے منہ میں سب جگہ چھالے ہو جاویں اور ان میں بہت درد ہو تو بادی منہ کی بیماری جانو۔

**صفراوی منہ کی بیماری کی علامتیں** } جس کے منہ میں سرخ چھالے ہوں یا جلن سے زرد ہوں اس کو صفرا کے منہ کی بیماری جانو۔

**بلغم کے منہ کی بیماری کی علامتیں** } جس کے منہ میں سپید چھالے بغیر درد کے ہوں اور ان میں خارش ہو اسے بلغم کی بیماری جانو۔

**لاعلاج منہ کی بیماری کی علامتیں** } جس کے لب اور سوڑھے میں خون کے فساد سے یا تینوں خلطوں کے فساد سے چھالے ہوں وہ لاعلاج ہے۔

## سب منہ کی بیماریوں کا علاج

منہ میں باد کے چھالے ہوں تو نمک اور پھٹکری کی کلی کرادے۔ یا باد کے دور کرنے والے تیل کی کلیوں سے چھالے دور ہوں۔

**صفرا کے منہ کی بیماریوں کے چھالے کا علاج** } طباشیر اور کبیر سار کو اوٹا کر اور شہد ڈال کر کلی کرے تو صفراوی منہ کے چھالے دور ہوں۔ یا دودھ کو گرم کر کے تھوڑا سا گھی اور شہد ڈال کر کلی کرے تو صفراوی منہ کی بیماری دور ہو۔

**بلغم کے منہ کے چھالے کا علاج** } نیلا تھوتھہ اور پھٹکری کو باریک پیس کر چھالے میں لگا دے اور منہ کا لعاب ڈالے تو بلغم کے چھالے دور ہوں۔

**سنیپات کے منہ کی بیماری کے چھالے کا علاج** } اس بیماری میں منہ کے فس کی فصد کھلوا دے تو وہ چھالے دور ہوں۔ یا چمبیلی کے پتے۔ گلو۔ ترپھلہ۔ جواسہ۔ دار ہلدی۔ اور داکھ کا کاڑھا اس میں شہد ڈال کر کلی کرے تو تینوں خلطوں کی منہ کی بیماریاں دور ہوں۔ یا زیرہ سیاہ۔ کوٹھ۔ اندر جو ان کو باریک پیس کر دانتوں سے اس کا رس منہ میں لے پھر تھوک دے تو تینوں خلطوں کا منہ کا عارضہ دور ہو۔ یا پٹول کے پتے پوست نیم برگ جامن۔ برگ انبہ۔ برگ چمبیلی۔ ان کا کاڑھا کر کے اس کی کلی کرے تو تینوں خلطوں کے ملکہ پاک کے چھالے دور ہوں۔ یا برگ پٹول۔ ترپھلا۔ دار ہلدی کا کاڑھا کر کے

اس میں شہد ڈال کر کلی کرے تو تینوں خلطوں کی منہ کی بیماری دور ہو۔ یا خس۔ بٹول۔
ناگرموتھ۔ پوست ہلیلہ۔ کٹکی۔ ملیٹھی۔ پوست کرمالا۔ سرخ صندل کا کاڑھا کرکے اسکی کلی کرے
تو یہ بیماری دور ہو۔ یا تموں کی ڈنڈی۔ بیخ کنول۔ گھی۔ مصری۔ دودھ اور شہد کو جمع کرکے
کلی کرے تو تینوں خلطوں کے منہ کے عارضے دور ہوں۔ یا زردچوب۔ برگ نیم ملیٹھی
اور بیخ کنول کو تیل میں پکا کر اس تیل کی کلی کرے تو تینوں خلطوں کے
منہ کی بیماری کے چھالے دور ہوں۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

دانت ہلتے ہوں اور ان میں درد بھی ہو اسکی دوا } ہوپل۔ سیندھا نمک۔ زیرہ سیاہ
پوست ہلیلہ اور موچرس کو باریک پیسکر دانتوں میں رگڑے تو دانت ہلنا بند ہوں اور ان کا درد
اور درد دور ہو۔ یا ناگرموتھ۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ بائے بڑنگ۔ برگ نیم
ان کو باریک پیس کر گائے کے پیشاب کی تین پٹ دے اور سایہ میں سکھا کر گولیاں بناوے
ایک گولی رات کو منہ میں رکھ کر سووے اور صبح کے وقت اس گولی کو تھوک دے پھر کلی
کرے تو دانت کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا پھٹکری۔ نیلا تھوتھ۔ کھیر سار۔ بچھ۔ یا کتھہ
تیج بل۔ کچی لاکھ۔ بنسلوچن۔ مرچ سیاہ۔ آملہ۔ مجیٹھ۔ رومی مصطگی۔ مولسری کا پوست
سیندھا نمک۔ مازو پھل۔ دکھنی سپاری۔ ان کو باریک پیسکر کپڑ چھان کر اس میں ترنجونڈی
کے رس کی ایک پٹ دے پھر چنبیلی کے رس کی ایک پٹ دے اور دھوپ میں سکھالے پھر
باریک پیس کر دانتوں میں رگڑے تو دانت گاڑھے ہوں اور دانتوں کی سب بیماریاں دور ہوں

زبان کی بیماری کی دوا } کچنار کے پوست کا کاڑھا کرکے اس میں کھیر سار ملا کر کلی
کرے تو زبان کی سب بیماریاں دور ہوں۔

گلے کی سب بیماریوں کے دور ہونے کی گولی } تیج بل۔ پادڑ۔ رسوت دارہلدی
پیپل کو باریک پیس کر شہد میں گولیاں بنا کر ایک گولی منہ میں رکھے تو سب قسم کی
بیماری دور ہو۔

مکھ پاک یعنی منہ کی بیماریوں کے دور ہونے کی گولی } کھیر سار۔ جاپھل۔
بھیم سینی کافور۔ دکھنی سپاری۔ سج۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ الائچی۔ کستوری برابر لے کر اور باریک پیسکر

کھیر سار کے کاڑھے میں چنے کے برابر گولیاں بنا وے اور ایک گولی کو منہ میں رکھے تو زبان لب۔ دانت۔ منہ۔ گلا۔ تالو کی سب بیماریاں دور ہوں۔

دوسری کھیر سار کی گولی } جائپھل۔ کستوری۔ بھیم سینی کافور۔ پاری۔ ان کے برابر کھیر سار لے کر اور سب کو باریک پیسکر گولیاں بنا وے اور منہ میں رکھے تو منہ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

دانتوں کے خون بند ہونے کی دوا } سیندھا نمک۔ کھیر سار۔ کوٹ۔ کشنیز۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ بھنا ہوا زیرہ۔ بھنا ہوا نیلا تھوتھ۔ ان کو باریک پیس کر دانتوں میں ملے تو دانتوں سے خون نکلنا بند ہو۔

منہ پاک کی اور دوا } دار ہلدی۔ گلو۔ چمیلی کے پتے۔ دا کھ۔ اجوائن اور تر پھلے کا کاڑھا کر کے کلی کرے تو یہ بیماری دور ہو۔ یہ سب علاج بیدک میں لکھے ہیں۔

## منہ کے اوپر جھائیں دور کرنے والا علاج

پٹھانی لودھ۔ کشنیز۔ خراسانی بچ۔ گلو لوچن اور مرچ کو باریک پیسکر منہ پر لیپ کرے تو منہ کی جھائیں دور ہو۔ یا سرسوں۔ بچ۔ پٹھانی لودھ۔ سیندھا نمک۔ ان کو باریک پیس کر منہ پر لیپ کرے تو منہ کی جھائیں دور ہو۔ یا سرخ صندل۔ مجیٹھ۔ کوٹ۔ پٹھانی لودھ۔ پرینگ کے پھول۔ برگد کے انکھوے۔ مسور ان کو پانی سے باریک پیس کر لیپ کرے۔ تو جھائیں دور ہو۔ یا جائپھل کو گھس کر لیپ کرے تو جھائیں دور ہو یا آک کے دودھ میں ہلدی کو بھگو کر لیپ کرے تو منہ کی جھائیں دور ہو۔ یا مسور کو دودھ میں پیس کر اس میں تھوڑا سا گھی ملا کر لیپ کرے تو منہ کی جھائیں دور ہو اور نور کی ترقی ہو۔ یا کیسر۔ سرخ صندل۔ پٹھانی لودھ۔ خس۔ مجیٹھ۔ ملیٹھی۔ پترج۔ کوٹ۔ گلو لوچن۔ زرد چوب۔ لاکھ۔ دار ہلدی۔ ناگ کیسر۔ پرینگ کے پھول۔ برگد کے انکھوے۔ چمیلی کے پتے۔ موم۔ سرسوں اور بچ کا کاڑھا کر کے اس میں نرم آنچ سے پکاوے۔ پھر اس تیل کی مالش کرے تو منہ کی جھائیں۔ کیل۔ تل۔ مسے وغیرہ سب فساد دور ہوں۔

# باب انیسواں

## استھاور جنگم کے زہر کا بیان اور ان سے پیدا ہوئے عارضوں کی پیدائش تعداد علامت اور علاج

زہر دو قسم کا ہے استھاور اور جنگم۔ وہ دس جگہ رہتا ہے۔ درخت کی جڑیں پتے میں پھل میں پھول میں پوست میں درخت کے دودھ میں درخت کے رس میں۔ درخت کے گوند میں اور دھات یعنی ہرتال وغیرہ میں۔ کند یعنی سنگی مہرہ وغیرہ میں ان جگہوں میں استھاور نامی زہر رہتا ہے اور جنگم زہر تیرہ جگہوں میں رہتا ہے آدمی وغیرہ کی نظر میں سانپ وغیرہ کی سانس میں کتے اور سیار کی داڑھ میں شیر وغیرہ کے ناخنوں میں۔ کیکڑے وغیرہ کے مل میں پیشاب میں۔ بندر وغیرہ کی منی میں۔ ستری جانور یعنی باؤلے کتے اور سیار وغیرہ کی ھقعد میں۔ سانپ وغیرہ کی ہڈی میں نیولے اور مچھر وغیرہ کے پتے میں۔ بھونرے وغیرہ کے کاٹنے میں۔ چوہے کے دانت میں شیروں کے رونئیں میں۔

استھاور زہر کھانے سے یہ بیماریاں ہوتی ہیں؟ استھاور زہر کے کھانے سے بخار اور ہچکی ہو۔ دانت کھٹے ہو جاویں۔ گلا بند ہو جاوے۔ منہ میں سے جھاگ آویں قے۔ نفرت۔ دمہ اور غشی ہو۔

درخت وغیرہ کی جڑ کے زہر کھانے کی علامتیں؟ قے اور غفلت ہو۔

درخت کے پتوں کے زہر کھانے کی علامتیں؟ جمائیاں بہت آویں بدن میں رعشہ اور دمہ ہو۔

درخت کے پھلوں کے زہر کھانے کی علامتیں؟ منہ میں ورم اور بدن میں سوزش ہو اور غذا وغیرہ سے زیادہ نفرت کرے۔

درختوں کے پھولوں کے کھانے یا سونگھنے سے جو بیماریاں ہوں انکی علامتیں قے اپھار اور غشی میں مبتلا ہو۔

درخت وغیرہ کے پوست کے کھانے یا لگانے کے زہر کی علامتیں؟ اسکے منھ

بدبو آوے بدن کڑا ہو جاوے درد سر رہے اور منھ میں بہت بلغم نکلے۔

**درخت وغیرہ کے دودھ کے زہر کے کھانے کی علامتیں** } سینہ میں درد ہو غشی ہو۔ منھ سے پھینا نکلے۔ اور مقعد کے بند چھوٹ جاویں زبان بھاری رہے۔

**ہرتال وغیرہ زہر کھانے کی علامتیں** } چھاتی دکھے۔ بیہوشی ہو۔ بدن میں جلن ہو اور تالو میں جلن ہو اس زہر سے بہت جلد مر جاوے یا کچھ عرصے میں ہلاک ہو۔

**کند یعنی سنگی مہرہ وغیرہ کھانے کی علامتیں** } سنگی مہرہ وغیرہ کا کھانے والا جلدی ہلاک ہو۔ چھاتی دکھے۔ غشی ہو۔ بدن میں جلن ہو۔ تالو جلے۔

**سب قسم کے زہر صاف کرکے کھانے کا نتیجہ** } سب قسم کے زہر روکھے اور گرم اور تیکھے ہیں اور ان کا یہ عام فائدہ ہے کہ یہ سبھی ہوتے ہیں اور کل بدن میں جلد پھیل جاتے ہیں اور ان کی صفتیں جلد عیاں ہو جاتی ہیں اور جلد پک جاتے ہیں یہ دس علامتیں استھاور زہر میں ہیں۔

**استھاور زہر کے کھانے سے جو بیماریاں پیدا ہوں اُن کی علامتیں**

زہر کے روکھے ہونے کے سبب مواد بگڑ جائے اور سب جگہوں کے جوڑوں کو کاٹے اور بدن کے ہر ایک عضو میں وہ زہر تقسیم ہو جاوے اور زہر کی طاقت سے عورت سے زیادہ جماع کرے اس خاصیت سے بدن کے فساووں کو اور بدن کی دھاتوں کو اور بدن کے مل کو بگاڑے اور زہر کے جلد پھیلنے کے خاصیت ہونے سے اور بدن کو تکلیف دے انھیں باعثوں سے زہر کا علاج نہایت مشکل ہے

**زہر کے پانی بجھے ہوئے ہتھیار لگنے کی علامتیں** } جس کو زہر کے پانی کا بجھا ہوا ہتھیار لگے اُس کا زخم فوراً پک جاوے اور اس زخم میں سے بہت سا سیاہ خون نکلے اور بدبودار ہو اور گوشت بکھر جاوے پیاس لگے تب جلن وغشی وغیرہ بھی علامتیں ہوں تو جاننا چاہیئے کہ کسی دشمن نے زہر کے پانی کے بجھے ہوئے ہتھیار سے مارا ہے۔

**زہر دینے والے آدمی کے جاننے کی علامتیں** } زہر دینے والے آدمی کی زبان کی حرکتیں منھ کا رنگ اور طرح کا ہو جاوے اور کوئی اس سے پوچھے تو اُسکو جواب نہ دے

اور کا اور ہی کہے اور زہر کھانے والا غافل ہو جاوے اور اس سے بولا نہ جاوے اور
جو وہ بولے تو بیوقوف کے مانند بولے اور انگلی سے زمین کو کھودے اور بھاگ جاوے
اور گھر میں سے نکلنے کا ارادہ کرے اور ادھر ادھر باربار دیکھتا جاوے اور اس کا دل بے طرح
ہو جاوے یہ سب علامتیں زہر دینے والے میں ہوتی ہیں عقلمند جان لیں۔

## جنگم بش یعنی سانپ وغیرہ ذی روح کے کاٹنے کی بیماریوں کی عام علامتیں

جس کو کسی جانور نے کاٹا ہو اس کو غنودگی اور نیند ہو اور اس کا ہوش جاتا رہے اندھیری
آجاوے اور اس جگہ ورم ہو اور اسہال پیدا ہو جاوے یہ علامتیں ہو جاویں تو جاننا چاہئے
کہ کسی زہریلے جانور نے کاٹا ہے۔

## بھوگی منڈل یعنی سانپ کے کاٹنے کی علیحدہ علیحدہ علامتیں

بادی طبیعت والا بھوگی۔ صفرا والا منڈل۔ بلغمی طبیعت والا راجل۔ یہ سانپ جس کو کاٹیں
ان کی علامتیں مذکورہ ذیل ہیں۔ جس کو بھوگی سانپ کاٹے وہ جگہ ڈنک کے مانند زرد ہو
اور اسکو سب بادی بیماریاں پیدا ہوں اور جس کو منڈل سانپ کاٹے اس کے کاٹنے کی جگہ
زرد ہو اور کسی قدر ورم ہو اور جس کو راجل سانپ کاٹے اسکے کاٹنے کی جگہ پر قائم سوجن ہو
اور اس جگہ زرد چکنے جھاگ کو لیے گہرا خون نکلے اور اسکو سب بلغم کی بیماریاں ہو جاویں۔

## مختلف جگہ اور اوقات میں جو سانپ کاٹے اُن کی علامتیں

پیپل کی جگہ میں۔ دہلیز میں۔ مسان میں۔ ڈیوڑھی کے نزدیک۔ چوہٹے میں شام کے وقت
سبھی اور گھاٹ بیچ میں اور مرم جگہوں میں جو سانپ آدمی کو کاٹے تو وہ مر جاوے۔

## دربی کر سانپ جس کا پھن کرچھے کے مانند ہو اُس کے کاٹنے کی علامتیں

جس سانپ کا پھن چھتر یا کنول یا انکس کے مانند ہو اور وہ سانپ جلد چلے اس کو دربی کر
بولتے ہیں اتنے آدمیوں کو سانپ کاٹے تو علاج نہ کرنا چاہئے بدہضمی والے کو گرمی کے
فساد والے کو۔ لڑکے کو بوڑھے کو بھوکے آدمی کو زخمی کو پرمیہ یعنی جریان والے کو حاملہ
عورت کو اور جس کے بدن میں خون نہ ہو اتنے آدمیوں کو سانپ وغیرہ کاٹیں تو لا علاج ہے یعنی
جس کے منہ میں سے خون کی دھار نکلے یا جسکی مقعد یا آلت سے خون کی دھار گرے وہ بھی لاعلاج ہے

دوسرے زہر کی علامتیں } اسھاور یا جنگم زہر ہیں۔ وہ بہت دنوں کے اثر سے دوا سے بھی زہر ہو جاتے ہیں ان کی صفتیں جاتی رہتی ہیں۔ ان برانی دوا وغیرہ کے زہر سے بیہوشی قے وغیرہ ہو جاتی ہیں۔

چوہے کے زہر کی علامتیں } جہاں چوہا کاٹے اس جگہ سے خون زرد نکلے اور اس جگہ دائرہ ہو جاوے اور بخار اور نفرت ہو اور بال کھڑے ہو جاویں اور جلن ہو یہ علامتیں ہوں تو چوہے کا کاٹا ہے۔

جان کے زائل کرنے والے چوہے کے زہر کی علامتیں } جس چوہے کے کاٹنے میں بیہوشی اور اعضا میں ورم ہو اور بدن کا رنگ اور ہو جاوے اور بدن میں تکلیف بہت ہو اور کاٹنے کی جگہ میں سے خون بہت گرے اور بخار ہو آوے سر بھاری ہو اور بال بہت گرے۔ خون آوے تو اس چوہے کے کاٹے کو لاعلاج جانو۔

گرگٹ کے زہر کی علامتیں } گرگٹ کے کاٹنے کی جگہ میں ورم ہو اور وہ جگہ سیاہ ہو جاوے اور بدن کے طرح طرح کے رنگ ہو جاویں اور غفلت ہو اسہال پیدا ہو تو گرگٹ کے کاٹنے کا زہر جانو۔

بچھو کے زہر کی علامتیں } بدن میں جہاں بچھو کاٹے اس جگہ آگ سی لگ جاوے اور اونچا چڑھے اور کاٹنے کی جگہ پھٹنے لگے۔

بچھو کے کاٹنے کی لاعلاج علامتیں } بچھو بہت زہریلا ہو اور ناک میں کاٹے تو اس جگہ بہت آگ سی جلے اس کی زبان ورم سے پک جاوے اور اس جگہ کا گوشت گرنے لگے ایسا آدمی مر جاوے۔

زہریلے مینڈک کے کاٹنے کے زہر کی علامتیں } زہریلا مینڈک جسکو کاٹے اس کے کاٹنے کی جگہ ورم ہو اور وہاں درد ہو اور پیاس لگے اور نیند بہت آوے اور قے ہو

زہریلی مچھلی کے کاٹنے کے زہر کی علامتیں } جس کو زہریلی مچھلی کاٹے اس کے جلن پیدا ہو اس جگہ ورم اور درد ہو۔

زہریلی جونک کے کاٹنے کی علامتیں } اس جگہ کھجلی اور ورم ہو اور غشی میں بھی

مبتلا رہے تو زہریلی جونک کے کاٹنے کا زہر جانو۔

**زہریلے بھنبھیرے کے کاٹنے کی علامتیں}** اس جگہ ورم جلن اور درد ہو اور پسینا آوے

**کان سلائی کے کاٹنے کی علامتیں}** جس جگہ کان سلائی کاٹے اس جگہ درد ہو اور پسینا آوے اور جلن بھی ہو۔

**مچھر کے زہر کی علامتیں}** اس جگہ کھجلی اور درد ہو اور ورم بھی ہو۔

**جنگلی مچھر کے کاٹنے کی لادوا علامتیں}** جس کو زہریلا مچھر کاٹے اس کے مثل بچھو کے سرخ چھالے کے مانند زخم گہرے پڑ جاویں اور اس جگہ بہت درد ہو یہ لاعلاج ہے۔

**زہریلی مکھی کے کاٹنے کی علامتیں}** جس جگہ زہریلی مکھی بھونر مکھی کاٹے وہ جگہ سیاہ ہو جاوے اور جلن غشی اور بخار ہو اور وہاں چھالے ہوں اس کا کاٹا مر جاوے۔

**جس کو شیر بھیڑیا چیتا کاٹے اس کی علامتیں}** جس کو شیر وغیرہ کاٹیں اس کا زخم سڑے اور پیپ پڑ جاوے اور بخار ہووے۔

**باؤلے کتے کی علامتیں}** جس کے منہ سے لعاب گرے اور وہ کتا بہرا اور اندھا ہو جاوے اور چاروں طرف دوڑے اور اس کی دم سیدھی ہو جاوے اور اس کی داڑھ اور کندھے اور سر دکھے اس سے اس کا سر نیچے ہی رہے ایسا کتا یا سیار شیر اور چیتا وغیرہ باؤلا جانو۔

**باؤلا کتا وغیرہ جس کو کاٹے اس کی علامتیں}** جس کو باؤلے کتے وغیرہ کاٹیں اس کا خون سیاہ نکلے اس کے سر اور چھاتی میں بہت درد ہو اور بخار ہو بدن جکڑا بند ہو جاوے پیاس لگے اور اس جگہ کھجلی اور درد ہو بدن کا رنگ اور ہو جاوے۔ بدن میں بہت ہی تکلیف ہو چکر آویں جلن ہو اور کاٹنے کی جگہ ورم ہو گانٹھ پڑ جاوے کاٹنے کی جگہ پھٹنے لگے اور اس جگہ پھوڑے ہوں یہ علامتیں باؤلے کتے کے کاٹنے کی جانو۔

**اس کی لاعلاج علامتیں}** جو شخص پانی یا کانچ یا تیل میں سیار یا کتے کو دیکھے اور پکارنے لگے اور خلاف حرکتیں کرنے لگے اور ڈرے اور وہ مر جاوے۔

**سب قسم کے استھاور کا علاج}** جو استھاور زہر کھاوے اسکو دواؤں سے قے کراوے تو استھاور کا زہر دور ہو سب طرح کے زہر گرم ہیں اس لئے ٹھنڈے علاج سب مفید ہیں

یا مع شہد اور گھی کے زہر کی دفع کرنے والی دوائیں دیں تو زہر دور ہو اور اس زہر والے کو کھٹائی اور مرچ نہ دینا چاہیئے اور اس کو برنج سانٹھی کو دوں اور سیندھا نمک دینا چاہیئے۔

**زہر کے دور کرنے کا لیپ** ﴿ پرینگ کے پھول۔ مالکنگنی کی جڑ۔ پان کا پوست پھول اور بیج اور سرس کا پنچانگ ان کو گائے کے پیشاب میں باریک پیسکر لیپ کرے تو استھاور زہر کی بیماری دور ہو۔ یا پیپل۔ اوہش۔ چھڑ۔ لودھ۔ جٹا مانسی۔ الائچی۔ شورہ قلمی۔ کالی مرچ نیر بالا سوناگیرو۔ ان کو پانی سے باریک پیسکر اور لیپ کرے تو زہر دور ہو۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں ہیں یا چولائی کی جڑ کو چانولوں کے پانی میں پیسکر پیئے تو استھاور زہر کا فساد دور ہو۔

**جنگم زہر کا علاج** ﴿ پوست ہلیلہ۔ گٹو لوچن۔ کوٹ۔ آک کے پھول۔ کنول کی جڑ۔ نرسل اور بید کی جڑ۔ تلسی۔ اندر جو۔ مجیٹھ۔ جواسہ۔ چھتاور۔ اور سنگھاڑے کا کاڑھا کرکے اسمیں گائے کا گھی پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور گھی رہ جاوے تب اس گھی میں برابر کا شہد ڈال کر بدن میں لیپ کرے تو زہر کا فساد اور سانپ کا کاٹنا وغیرہ اور سب جانداروں کا زہر دور ہو یہ گھی کھانے پینے اور ناس لینے میں مفید ہے۔ اس کا نام مرتو پاش چھید گھی ہے یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

**سانپ کے زہر دور ہونے کا علاج** ﴿ گھی۔ شہد۔ مسکہ۔ پیپل۔ ادرک۔ مرچ۔ سیندھا نمک ان سب کو باریک پیسکر پیئے تو سیاہ سانپ کا کاٹا بھی اچھا ہو۔ یا سرس کے پھول کے رس میں سہجنے کے بیجوں کی سات پٹ دے۔ پھر اس کا انجن کرے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو یا سپید سانٹھی کی جڑ کو پشیارک یعنی پکھیہ نچھتر اور اتوار کے دن لاوے اس کو چانول کے پانی سے باریک پیسکر پیئے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو۔

**بچھو کے زہر کا علاج** ﴿ جمالگوٹے کو گھس کر بچھو کے ڈنک پر لگادے تو زہر دور ہو یا نوسادر اور ہرتال کو باہم باریک پیسکر بچھو کے ڈنک پر لیپ کرے تو بچھو کا زہر دور ہو۔ یا پلاس پاپڑہ کو آک کے دودھ میں گھس کر بچھو کے ڈنک پر لگادے تو زہر دور ہو۔ یا سرس کے بیجوں کو بکری کے دودھ میں گھس کر بچھو کے ڈنک پر لگائے تو زہر دور ہو۔

**بچھو کے زہر دور ہونے کا منتر** ﴿ اوم آوتیہ رتھ بیگین بشن باہو سلے بچھ شبرن بکش پاتین بھو سیام بچھ۔ جھابکھ۔ بھو بکش۔ جوگ۔ بدا گیا سری شودتم پر بھوبد اگیا بھو بیام بچھ جھابکھ

اس منتر سے اکیس مرتبہ ڈنک کے اوپر جھاڑے تو بچھو کا زہر دور ہو۔

**کنیر کے زہر کے دور کرنے کا علاج** ہلدی کو دودھ میں باریک پیسکر اس میں مصری ملاکر پئے تو کنیر کا زہر اترے۔

**دھتورے کے زہر کے دور کرنے کا علاج** چولائی کی جڑ یا گلو کو پئے یا کپاس کے پنچانگ کا استعمال رکھے تو دھتورے کا زہر اترے۔

**آک کے زہر کے دور ہونے کا علاج** زرد چوب۔ تل اور دوب کو بکری کے دودھ میں پیسکر لیپ کرے تو آک کا زہر دور ہو۔

**کونچ کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** گھی کی مالش کرے تو کونچ کا زہر دور ہو۔

**بھلانوے کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** سو مرتبہ کے دھوئے ہوئے گھی کی مالش کرے تو بھلانوے کا زہر دور ہو۔

**مکھی کے زہر دور ہونے کا لیپ** کیسر اور تگر اور زنجبیل کو باریک پیس کر لیپ کرے تو مکھی کا زہر دور ہو۔

**بھونرا مکھی کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** زنجبیل۔ کبوتر کی بیٹ۔ بجر سے کا رس ہرتال اور سیندھا نمک باریک پیسکر لیپ کرے تو بھونرا مکھی کا زہر دور ہو۔

**چوہے کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** دھماسہ۔ مجیٹھ۔ زرد چوب اور سیندھا نمک کو پانی میں باریک پیس کر لیپ کرے تو چوہے کا زہر دور ہو۔

**مینڈک کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** سرس کے بیجوں کو تھوہر کے دودھ میں باریک پیس کر لیپ کرے تو مینڈک کا زہر دور ہو۔

**کان سلائی کے زہر کے دور ہونے کا لیپ** چراغ کے تیل کا لیپ کرے تو کان سلائی کا زہر دور ہو۔

**سانپ کے زہر کے دور ہونے کا انجن** جمالگوٹہ کی مینگی میں نیم کے رس کی سات پٹ دے اور دھوپ میں سکھاکر لاکھ کے رس کی ایک پٹ دے کر پھر اس کا انجن کرے تو سانپ کا زہر دور ہو۔

باؤلے کتے اور سیار کے کاٹنے کا علاج } یہ جانور جس جگہ کاٹیں اُس جگہ کا خون
نکال ڈالیں اور اس جگہ لوہے کی سلاخ سے داغ دیں تو کتے اور سیار
وغیرہ کا زہر دور ہو۔ یا دھتورے کا رس ایک درم۔ آک کا دودھ ایک درم۔ گھی ایک درم
ان کو خوب حل کر کے پیس کر لیپ کرے تو باؤلے کتے کا زہر دور ہو۔ یا دھتورے
کے پھلوں کو مع بیجوں کے لے کر چولائی کی جڑ کے رس میں پیسے۔ یا گوبر
اور شہد سے پیس کر لیپ کرے تو باؤلے کتے کا زہر دور ہو۔ یا آک کا دودھ گوشت
تیل اور گڑ کو برابر لے کر ایک درم بلا ناغہ سات روز کھاوے تو اس کا زہر دور ہو
یا اس منتر سے ایک سو آٹھ آہت دے اور جس کو باؤلے کتے نے کاٹا ہو
اس کو جو بہتے ہیں یا دریا کے کنارے نہلا کر آپ پاک ہو کر اس منتر سے
ایک سو آٹھ آہت دے پھر ڈابھ سے اس کو جھاڑے تو زہر اترے۔ منتر یہ ہے
الرکا وہ پتے یکش بھارہی گنا دھپ۔ الرک مجٹت مے تن مے نر بکمم گرا چرات سواہا
اور قند سیاہ۔ تیل۔ آک کے دودھ کا لیپ کرے تو کتے کا زہر دور ہو یا مرغی کی بیٹ
کا لیپ کرے۔ یا گوار کے پٹھے کا مغز اور سیندھا نمک اس کے اوپر پانچ روز
باندھے تو کتے کا زہر دور ہو۔ یا چولائی کی جڑ۔ تلسی کے بیج۔ بچ کو چانول کے
پانی میں پیس کر سات دن پئے تو کتے کا زہر دور ہو یا چولائی کی جڑ کا رس
اور عمدہ گھی ملا کر سات روز کھاوے تو کتے کا زہر دور ہو۔ یا کڑوی تونبی کی جڑ
چار درم۔ زنجبیل چار درم۔ مرچ چار درم۔ نیم کی نکولی چار درم۔ جمالگوٹہ مصفا نو درم۔
نسوت سات درم ان کو باریک پیس کر قند سیاہ میں ڈھائی درم کی گولیاں بناوے
ایک گولی سات روز یا چودہ دن تک گرم پانی سے کھاوے تو باؤلے کتے کا زہر دور ہو
یا کڑوی تونبی کی جڑ۔ شنگرف۔ جمالگوٹہ مصفا۔ مرچ۔ سہاگہ بریاں۔ یہ سب برابر لے کر
ان کی دو رتی بھر کی گولیاں چولائی کے رس میں بناوے اور ایک گولی سات دن
تک گرم پانی سے کھاوے تو کتے کا زہر دور ہو اور جہاں کتے نے کاٹا ہو وہاں بچہ
اس کو پیشاب میں گھس کر لگاوے تو پیشاب میں ہو کر لٹ گر پڑے۔

# باب بیسوان

## عورت اور لڑکوں کی سب بیماریوں کے نام اور عورتوں کے پرودغیرہ سب بیماریوں کی پیدائش علامت اور علاج

### پرور کی بیماری کی پیدائش

غذا کے دہرانے اور بدہضمی پر خوراک کھانے خلاف غذا کھانے اور بہت شراب پینے اور غذا کے دہرانے اور بدہضمی پر خوراک کھانے اور حمل گرنے اور بہت جماع کرنے اور سواری پر سوار ہونے اور راہ چلنے اور تفکرات اور بہت تیزی ہونے اور بوجھ اٹھانے اور چوٹ کے لگنے اور دن کے سونے سے عورتوں کے باد صفرا اور بلغم سنپات یہ سب فاسد ہو کر پرور کی بیماریاں پیدا کریں وہ بیماری چار قسم کی ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کی۔

پرور کی عام علامتیں } عورت کی فرج میں سے بغیر ایام حیض کے خون نکلے اور خون نکلنے کے وقت اعضا ٹکٹنی ہو اور کل بدن میں درد ہو اس کو پرور بولتے ہیں۔

بادی پرور کی علامتیں } جس کی فرج کا خون روکھا ہو اور اس میں جھاگ ہو اور مثل گوشت کے پانی کے ہو۔

صفرا کے پرور کی علامتیں } اس کی فرج کا خون زرد نکلے اور نیلا سپیدی لیے سرخ اور گرم بھی بہت نکلے اور بدن میں جلن ہو۔

بلغم کے پرور کی علامتیں } جس کی فرج کا خون مثل گوند چکنا اور گلاب کے پانی کے مانند نکلے اس کو بلغم کا پرور کہنا چاہیے۔

سنپات کے پرور کی علامتیں } شہد یا گھی یا ہرتال یا سر کے گودے کے مانند مردے کی سی بدبو لیے خون نکلے تو تردو کہ یعنی سنپات کا پرور جانو۔

خون کے بہت جانے کا فساد } خون بہت نکلے تو عورت دبلی اور کمزور ہو جاوے تکلیف ہو اور غشی ہو اور پیاس بہت لگے جلن اور بک ہو بدن زرد ہو جاوے غنودگی ظاہر ہو اور بادی کی اور بھی بیماریاں ہوں۔

پردر کی لاعلاج علامتیں } فرج میں سے برابر خون نکلا کرے اور کبھی بند نہ ہو اور پیاس لگے اور جلن اور بدن میں بخار ہو بدن کمزور ہو جاوے تو لاعلاج ہے۔

شدھ آرتو یعنی حیض کی علامتیں } جس عورت کا خون فرج کا مہینے کے مہینے مثل خرگوش کے خون کے نکلے اور خون میں جلن نہ ہو اور خون نکلتے وقت درد نہ ہو اور پانچ رات نکلے اور نہ بہت نکلے اور تھوڑا بھی نہ نکلے اس کو شدھ استری دھرم یعنی درست خون حیض کا جانو۔ اور استری دھرم سولہ روز رہتا ہے۔

پردر روگ کا علاج } سونچر نمک۔ زیرہ۔ ملیٹھی۔ کنول گٹہ۔ ان کا کاڑھا کر کے شہد میں ملا کر پیئے تو بادی پردر دور ہو۔ یا ملیٹھی ڈھائی درم۔ مصری دو درم۔ ان کو باریک پیسکر چانول کے پانی سے پیئے تو صفراوی پردر دور ہو۔ یا رسوت ڈھائی درم چولائی کی جڑ کا رس دو درم اسی میں شہد ملا کر سات روز پیئے تو سب قسم کا پردر دور ہو یا آسا پالے کے پوست کا کاڑھا کر کے اس میں دودھ ڈال کر پیئے تو بہت عرصہ کا بھی پردر دور ہو یا ڈابھ کی جڑ کو چانول کے پانی سے پیس کر تین دن پیئے تو پردر روگ اچھا ہو یا کٹھومر کے پوست کے رس میں شہد یا مصری اور چانول کا پانی ڈال کر پیئے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا دار ہلدی۔ رسوت۔ چرائتہ۔ ناگرموتھ۔ اڈوسہ۔ سرخ صندل۔ آگ کے پھول کا کاڑھا شہد ڈال کر پیئے تو یہ بیماری دور ہو اس کا نام دار بیادکواتھ ہے۔ یا گولر کے پھلوں کو سکھا کر باریک پیس کر مصری اور شہد ڈال کر ایک درم کی گولیاں بنا دے اور سات روز کھاوے تو پردر کی بیماری دور ہو۔

## عورتوں کے پردر کی قسم سوم روگ ہے اُس کی علامتیں

عورتوں کے بہت جماع سے یا فکر سے یا ریاضت یا زہر کے ملاپ سے وتیسار یعنی مثل اسہال کے عورتوں یا مردوں کے بھی سوم روگ پیدا ہوتا ہے کہ بار بار پیشاب آوے۔

سوم روگ کی عام علامتیں } بہت خوبصورت عورت جو بار بار بہت پیشاب کرے اور وہ دبلی ہو جاوے اور اس کو ایک گھڑی بھی چین نہ پڑے اور پیشاب کرنے سے اُس کا بدن کمزور ہو جاوے اور منھ اور تالو سوکھا کریں اور غشی ہو اور جمھائیاں بہت آویں اور

بہت پکے اور اس کی جلد روکھی ہو جاوے اور خوراک وغیرہ سے سیری نہ ہو تو سوم روگ جانو

**سوم روگ کا علاج** } پکے ہوئے کیلے میں مصری ملا کر کھاوے یا آملہ کے رس میں شہد ڈال کر کھاوے یا ماش کا آٹا۔ ملیٹھی وبداری قند کو باریک پیس کر اس میں برابر کی مصری ملا کر دو تولہ دس دن کھاوے تو سوم روگ دور ہو۔

**سپید پردر جانے کا علاج** } آملے کے پانچ درم بیجوں کو پانی میں بھگو کر باریک پیس کر چھان کر اور مصری اور شہد ڈال کر بلا ناغہ چودہ روز تک پیئے تو سپید پردر دور ہو۔

**موترا تیسار کی علامتیں** } سوم روگ بہت دن تک رہے تو موترا تیسار ہو جاوے اور موترا تیسار میں قوت زائل ہو جاوے اور پیشاب کی زیادتی ہو۔

**موترا تیسار کا علاج** } تاڑ درخت کی جڑ۔ چھوہارا۔ ملیٹھی اور بداری قند کو باریک پیس کر اس میں شہد مصری ملا کر بقدر دو تولہ ہر روز کھاوے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا بہواڑ کی جڑ کو چانولوں کے پانی میں پیئے تو موترا تیسار دور ہو یا سپید موصلی۔ تاڑ کے درخت کی جڑ چھوہارا کیلہ پختہ دودھ سے کر پیئے تو موترا تیسار دور ہو۔

**پردر کا اور علاج** } چوہے کی مینگنی بقدر دو درم لے کر مصری ملاوے اور دودھ سے تین دن پیئے تو عورتوں کے سرخ اور سپید دونوں قسم کے پردر اچھے ہوں۔ یا دھوئی کے پھول بیجابول چوہے کی مینگنی کو برابر پیس کر مصری ملا کر دو درم پانی سے پیئے تو پردر کی بیماری دور ہو۔

## عورتوں کی فرج کی بیماریوں کی تعداد اور انکی پیدائش اور علامتیں

عورتوں کی غذا اور آسائش کے تفرقہ سے باد صفرا اور بلغم فاسد ہو کر فرج میں بیس قسم کی بیماریوں کو پیدا کرتے ہیں ان کے نام ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔ اداورت۔ بندھیا۔ بپلتا۔ پرپلتا۔ باتلا۔ لوہت چھیاؤ۔ پرجاوتی۔ بامنی۔ پترگھنی۔ پتلا۔ اتیانندا۔ کرنی۔ کرنکا۔ سات چرنا۔ اتارتوا۔ انتنی۔ کھنڈتا۔ انڈلی۔ مہابرتا۔ سوچی بکترا۔

**اداورت کی علامتیں** } جو عورت حیض سے ہو تو بڑی تکلیف سے جھاگ کو لیے خون نکلے اس کو اداورت کہتے ہیں اور جو حیض نہ ہو اس کو بندھیا کہتے ہیں اور جس کی فرج میں ہمیشہ درد رہے اس کو بپلتا کہتے ہیں اور جس عورت کے حیض ہونے کے وقت شدت سے درد ہو اس کو

پریلتا کہتے ہیں اور جس عورت کی فرج سخت ہو اور فرج میں سول چلے اس کو باتلا بولتے ہیں
جس کی فرج میں جلن رہے اور خون نکلا کرے اس کو لوہتا چھیا کہتے ہیں جس کی فرج بہا کرے
اور فاسد رہے اس کو دکھ پرجائنی جانو یعنی اس فرج سے اولاد بہت مشکل سے ہو اور جس کی فرج
میں مع ہوا کے خون منی کو لیے نکلے اس کا بامنی خون نام ہے اور جس عورت کے حمل رہے اور پھر جاتا رہے
اس کو پتر گھنی بولتے ہیں اور جس کی فرج میں جلن بہت ہو اور پک جاوے اور بدن میں بخار رہے
اس کو پتلا جون جانو اور جس کی فرج جماع سے سیر نہ ہو اُس کو اتیانندا جون جانو اور
جس کی فرج کرن پھول کے صورت ہو اور اس میں سے بلغم اور خون نکلے اس کو
کرنی جون جانو اور جس فرج میں منی نہ رہے اس کو اٹ چرنا بولتے ہیں اور جس
عورت کی بہت چھوٹی پستان ہو اس کو استنی جانو۔ اور جس کی فرج شکست ہو اور
جماع کرتے وقت کچھ لنگ آوے اس کا کھنڈتا نام ہے اور جس کی فرج کا سوراخ باریک
ہو اس کا انڈنی نام ہے اور جس کا منہ بڑا ہو اس کو مہا برتا بولتے ہیں اور جس کا منہ مثل
سوئی کے ہو اس کا سوچی بکتر نام ہے۔

## جون کند بیماری کی پیدایش اور علامت

دن کے سونے سے بہت غصہ کرنے سے محنت کرنے سے جماع کرنے سے فرج کے اوپر
کسی طرح کی ضرب لگنے سے یا فرج میں ناخن لگنے سے بلغم فاسد ہو کر فرج میں جون کند
کی بیماری کو پیدا کرتے ہیں۔

جون کند کی شکل ؎ فرج کے بیچ میں ایک گانٹھ پیپ اور خون کو لیے بڑہل کے پھل
کے مانند مذکورہ بالا باعثوں سے پیدا ہو اس کو بد بولتے ہیں اور جون کند بھی اسی کا نام ہے۔

یہ بیماری چار قسم کی ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کی۔

بادی جون کند کی علامتیں ؎ اس فرج کے بیچ کی گانٹھ روکھی ہو اور اس کا رنگ
اچھاٹ ہو اور فرج کے مانند ہو اور اس گانٹھ کا منہ پھٹا ہو۔

صفراکے جون کند کی علامتیں ؎ اس فرج کے بیچ کی گانٹھ جلن کو لیے سرخ ہو اور
اسمیں بخار آوے اور جس کو جون کند کی بیماری ہو اس عورت کے حیض کا خون برآمد نہیں ہوتا ہے

## بندھیا یعنی بانجھ کا علاج

مچھلی کا گوشت کھاوے یا کانجی بلا ناغہ۔ یا تل
جو عورت کہ حیض سے نہ ہو تو وہ عورت ہر روز
ہر روز کھاوے یا ماش کھاوے یا دہی کا استعمال رکھے تو عورت حمل سے ہو اور اس کا بانجھ پن
دور ہو۔ یا تخم سانٹھی۔ کڑوی تونبی۔ بیخ جالگوٹہ۔ پیپل۔ قند سیاہ۔ میڑھل۔ دارو کا جھاگ
جواکھار۔ تھوہر کا دودھ۔ ان سب کو اکٹھا کر کے باریک پیس کر فرج میں اس کی بتی ڈالے
تو عورت حیض سے ہو۔ یا مالکنگنی۔ رائی۔ بجے سار اور بیخ کو باریک پیس کر ٹھنڈے پانی سے
پانچ روز پیے تو عورت حیض سے ہو۔

**بانجھ عورت کے لڑکا پیدا ہونے کا علاج** } کھرہٹی کا پوست۔ مہوا۔ برگد کے
انکھوے ناگ کیسر برابر لے کر باریک پیس کر گائے کے دودھ میں پانچ درم شہد ڈال کر اس
بچھڑن کو ہر روز پندرہ روز تک پیے تو بانجھ عورت کے ضرور لڑکا ہو۔

**حیض کے خون نہ گرنے کا علاج** } تل سیاہ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بھارنگی اور
قند سیاہ کو ایک درم بھر اوٹا کر کاڑھا کرے اور پندرہ روز تک پیے تو عورت ضرور حیض سے ہو
اور اس کے خون کی گانٹھ دور ہو اور لڑکا پیدا ہو۔ یا اسگندھ کے کاڑھے میں گائے کا دودھ
اور گھی ملا کر حیض کے وقت عورت صبح کے وقت پانچ روز پیے تو عورت کو حمل رہے
یا سپید کٹیلی کی جڑ پکھ نچھتر میں اکھاڑ کر پانچ تولہ بھر دودھ کے ساتھ حیض کے وقت
تین روز پیے تو ضرور حمل رہے۔ یا کٹ نیلا کی جڑ۔ دھوئی برگد کے انکھوے اور
کنول گٹوں کو باریک پیس کر بقدر ۲½ درم حیض کے وقت عورت پیئے تو ضرور حمل
رہے۔ یا پارش پیپل یعنی سفید پیپل کی جڑ یا اس کے بیج اور سفید زیرہ اور سر بھو نکا۔ یہ
سب برابر لے کر باریک پیس کر ڈھائی درم حیض کے وقت عورت دودھ کے ساتھ کھاوے
تو اس عورت کے حمل رہے اور ضرور ہی لڑکا پیدا ہو۔ یا باراہی کند اور کیتھ اور شیو لنگی کو
باریک پیس کر حیض کے وقت ڈھائی درم دودھ سے پیئے تو عورت کے ضرور لڑکا پیدا ہو
یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا بجورے کے بیجوں کو گائے کے دودھ میں
پکاوے اور اس میں گائے کا گھی ملاوے اور اُس کے برابر ناگ کیسر ملا کر حیض

کے وقت پانچ درم مصری کے ساتھ سات روز کھاوے تو عورت حاملہ ہو یا ارنڈ کی انڈولی اور بجورے کے بیجوں کو گھی میں پیس کر دودھ کے ساتھ حیض کے وقت تین روز تک پیوے تو حمل رہے۔ یا پیپل۔ زنجبیل۔ مرچ۔ ناگ کیسر کو باریک پیسکر حیض کے وقت عورت گھی کے ساتھ تین روز پیے تو عورت کے حمل رہے۔ یہ سب علاج سرب سنگرہ میں لکھے ہیں۔

**عورت کے حمل نہ رہنے کی دوا** پیپل۔ بائے برنگ۔ اور سہاگہ برابر لے کر باریک پیسکر اور حیض کے وقت عورت پانی سے پانچ روز کھاوے تو عورت کبھی حمل سے نہ رہے یا پرانا گڑ دو تولے کر اوٹا دے اور حیض کے وقت عورت پندرہ دن تک پیے تو عورت کو کبھی حمل نہ رہے۔ یا نکلوی کے تیل کا پھایا عورت حیض کے وقت فرج میں پانچ روز تک رکھے تو عورت کو کبھی حمل نہ رہے۔ یہ نسخے بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

## عورت کی فرج کی بیماریوں کا ترتیب سے علاج

نگرہ کٹیلی۔ کوٹ۔ سینڈھا نمک اور دیودار کا کاڑھا کر کے اس کاڑھے میں تیل پکا دے پھر اس کا پھایا فرج میں رکھے تو عورت کی فرج کے پھیلنے کی بیماری دور ہو۔ بادی فرج کی بیماریوں کے دفع کرنے کے لئے پاڑھل کے پتوں یا چھال کو ابال کر فرج میں پسینا لوا دے اور دھویا کرے تو بادی فرج کی بیماری دور ہو۔ یا صفرا کی فرج کی بیماریوں کو دور کرنے کے لئے تلوں کے تیل میں نکلوی کو پکا کر اس تیل سے فرج کو سینکے تو صفرا کی فرج کی بیماریاں دور ہوں یا صفرا کے ہٹانے والی دوا کے گھی سے فرج کو سینکے تو صفرا کی فرج کی بیماریاں دور ہوں یا آملہ کے رس میں مصری ڈال کر دس روز تک عورت پیے تو عورت کی فرج کی جلن دور ہو یا کوکر بھانگرے کی جڑ کو اور چانولوں کے پانی کے ساتھ پیئے تو عورت کی فرج میں پیپ پڑنا دور ہو یا نیم کے پتے املتاس کے پتے خراسانی بچ۔ اڑوسے کے پتے۔ پٹول کے پتے ان کو اوٹا کر اس سے فرج کو دھوے تو فرج کی بدبو دور ہو۔ اور پیپل۔ مرچ۔ ماش۔ بادیان۔ کوٹ سینڈھا نمک کو اوٹا کر اس سے فرج کو دھووے تو فرج کے بلغم کے عارضے دور ہوں۔

**فرج کے سکڑ جانے کی دوا** مونگ کے پھول۔ کھیر سار۔ ہلیلہ۔ جائپھل۔ مازو پھل سپاری۔ ان کو باریک پیسکر اور باریک کپڑے سے چھان کر عورت کی فرج میں رکھے۔ یا

لونگ کی جڑ کے کاڑھے سے فرج دھووے تو عورت کی فرج سکڑ جاوے یا بھنگ کو باریک پیسکر پوٹلی کرکے فرج میں رکھے یا موچرس کو باریک پیسکر پوٹلی کرکے فرج میں رکھے تو عورت کی فرج سکڑ جاوے۔ یا آملہ کی جڑ۔ کسیلا۔ ببول کی جڑ۔ بیری کی جڑ۔ اڑوسہ کی جڑ۔ مازوپھل۔ ان سب کو اوٹا کر اس پانی سے فرج کو دھووے۔ یا دہی سے دھووے یا سفید پھٹکری کو بھون کر مازو پھل ملاوے اور باریک پیسکر فرج میں رکھے تو فرج سکڑ جاوے۔

**فرج کی سب بیماریوں کے دور ہونے کا پھل گھرت** } مجیٹھ۔ ملیٹھی۔ ترپھلا۔ کوٹ مصری۔ کھریٹی۔ بید۔ اسگندھ۔ اجموو۔ دونوں ہلدی۔ پرینگ کے پھول۔ کٹکی۔ کنول کی جڑ واکھ۔ صندل سرخ۔ یہ سب دوا چھ چھ ماشہ لے کر اور گائے کا گھی پاؤ بھر اور چھتاور کا رس ایک ثار لے کر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاویں اور گھی باقی رہ جاوے تب اس گھی کو مرد یا عورت ہر روز دو تولہ بھر پیئے تو مرد عنین بھی ہو تو بڑا مبھی اور طاقت ور لڑکو نکو پیدا کرنے والا اس گھی کے استعمال کرنے سے ہوتا ہے اور عورت جو اس گھی کو کھاوے تو اس کی فرج کی سب بیماریاں دور ہوں اور اس کے اس گھی کے سبب سے لڑکا پیدا ہو جو عمر دراز طاقتور اور عقلمند ہو۔

**جون گند کا علاج** } گیرو۔ باے بڑنگ۔ زرد چوب۔ کاٹپھل۔ ان سب کو باریک پیس کر ترپھلے کے کاڑھے میں شہد ملا کر اس چورن کو عورت کی فرج میں رکھے تو یہ بیماری دور ہو۔

**حاملہ عورت کی بیماریوں کا علاج** } جس عورت کا حمل گرتا ہو اس کو جھاؤ کی جڑ۔ انیس ناگرموتھ۔ موچرس اور اندرجو کا کاڑھا کرکے دے تو اس عورت کا حمل گرنا بند ہو۔

**حاملہ عورت کے بخار کا علاج** } ملیٹھی۔ سرخ صندل۔ خس۔ سفید سرسوں اور کنول کی جڑ کا کاڑھا کرکے مصری اور شہد ڈال کر پیئے تو حاملہ عورت کا بخار دور ہو۔

**حاملہ عورت کی سنگرہنی کا علاج** } بچا نوؤں کے ستو کو آم اور جامن کے پوست کے کاڑھے سے پیئے تو حاملہ عورت کی سنگرہنی دور ہو۔ یا جھاؤ کے درخت کا پوست۔ اور لودھ کا پوست۔ صندل سرخ۔ کھریٹی۔ کشنیز۔ پوست کڑا۔ ناگرموتھ۔ جواسہ۔ پتا پاپڑہ اور اتیس کا کاڑھا بنا کر حاملہ عورت پیئے تو اتیسار یعنی اسہال اور سنگرہنی دور ہو اور بخار دفع ہو۔

## عورت کے حمل گرنے اور گربھ شراو کی پیدائش علامت اور علاج

بہت جماع کرنے اور راہ چلنے اور بخار کے آنے اور فاقہ کرنے اور کسی ضرب کے لگنے اور بدہضمی میں کھانا کھانے اور دوڑنے اور قے کرنے اور جلاب لینے اور تیکھی گرم کڑوی اور روکھی چیزیں کھانے اور ناہموار جگہ پر بیٹھنے اور خوف کے ہونے اور پیٹ میں سول چلنے سے حمل کا گرنا اور گربھ شراو ہوتا ہے۔

**عورت کے حمل گرنے اور گربھ شراو کی پہلی شکل** } عورت کے حمل رہے اور چار مہینے میں حمل گرے تو اس کو شراو بولتے ہیں اور چار مہینے کے بعد پانچ چھ مہینے میں حمل گرے تو اس کو گربھ پات کہتے ہیں اس جگہ یہ مثال ہے کہ جیسے درخت کا لگا پھل کسی کی ضرب لگنے سے گر پڑے ویسے ہی کچا حمل کسی طرح چوٹ لگنے سے گر پڑتا ہے۔

**حمل گرتا ہو اس کے قائم رہنے کا علاج** } کنول کی جڑ۔ کنول کی نال اور پھول اور ملیٹھی کو دودھ کے ساتھ اوٹا کر پئے تو حمل گرنا بند ہو اور یہی حاملہ عورت کی جلن۔ غشی۔ قے اور نفرت کو دور کرتا ہے۔

**حمل گرنے کے فساد** } عورت کا حمل گرے تو جلن اور سول ہو پسلی اور پشت میں درد ہو حیض کا خون بہت گرے پیشاب نہ آوے۔

**حمل گرتا ہو اُس کے قائم رکھنے کا علاج** } ڈابھ۔ کانس۔ انڈ اور گوکھرو کی جڑوں میں گائے کا دودھ اوٹا کر حاملہ عورت پئے تو اس کے سینہ وغیرہ کا سول دور ہو یا گوکھرو۔ ملیٹھی۔ کٹیلی۔ مدن بان کے پھلوں کو گائے کے گھی میں اوٹا کر حاملہ عورت پئے تو حمل کا گرنا بند ہو اور عورت کے بدن کی سب تکلیفیں دور ہوں۔ یا کمھار کے چاک کی مٹی۔ گیرو۔ چمیلی۔ مجیٹھ دھوئی کے پھول۔ رسوت اور رال کا چورن پانچ درم شہد سے عورت کھائے تو پرور وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں یا بھرنگی جانور۔ بھونرے کے گھر کی مٹی۔ مجیٹھ۔ نجالو۔ کسیرو۔ بیج کنول کو گائے کے دودھ میں اوٹا کر عورت پئے تو حمل کا گرنا بند ہو۔

**حاملہ عورت کے اپھار ہو اُس کا علاج** } خراسانی بچ۔ رسوت۔ ہینگ اور نمک سیاہ میں دودھ اوٹا دے پھر پئے تو عورت کا اپھارہ دور ہو۔

حاملہ عورت کو پیشاب نہ آوے اُس کا علاج } ڈابھ۔ دوب اور کانس کی جڑوں کو دودھ میں اوٹا کر پئے تو پیشاب آوے جو نیچے لکھی ہوئی ماہ بماہ دوائیں استعمال کراویں تو حمل ہرگز نہ گرے۔ ملیٹھی سال کے درخت کے بیج۔ چھیر کاکولی۔ دیودار۔ لوناکھیہ یعنی لونیا کا ساگ۔ تل سیاہ۔ پیپل۔ رال۔ چھتاعد۔ کنول کی جڑ۔ جواسہ۔ سرسوں سفید۔ راسنا۔ دونوں کٹیلی بنگھارہ کسیرو۔ داکھ اور مصری کو اوٹا کر مہینے بمہینے سات روز پئے تو عورت کا حمل نہ گرے اور کوئی فساد نہ ہو یہ سب علاج سات ماہ تک کرنے چاہئیں۔

آٹھویں مہینے کا علاج } کبیھ۔ کٹیلی۔ بیل۔ پٹول۔ اور سانٹھی کی جڑوں کو دودھ میں اوٹا کر پئے تو حمل قائم رہے۔

نویں مہینے کا علاج } اصل السوس۔ جواسہ۔ چھیر کاکولی۔ سفید سرسوں ان کو چھ چھ ماشہ بھر لے کر دودھ میں اوٹا کر پئے تو حمل قائم رہے۔

دسویں مہینے کا علاج } زنجبیل اور چھیر کاکولی کو دودھ میں اوٹا کر پئے۔ یا زنجبیل ملیٹھی دیودار۔ چھیر کاکولی۔ کنول گٹہ اور مجیٹھ کو پانی میں اوٹا کر پانی سمیت دودھ میں اوٹاوے جب پانی جل جاوے اور دودھ رہ جاوے تب اس دودھ کو پئے تو عورت کا حمل قائم رہے اور وہ تندرست رہے اور اس کو کسی طرح کا فساد نہ ہو۔

بادسے حمل سوکھ جاوے اُس کا علاج } جس عورت کا حمل بسبب باد کے سوکھ جاوے اور اس عورت کا پیٹ پورا نہ ہو خالی رہے تب وہ عورت طاقت کی چیزیں دودھ گوشت کا شوربہ وغیرہ کھاوے اور دودھ پئے تب باد دور ہو اور حمل پورا ہو۔

حمل کے لڑکے ہونے کا مہینا } عورت نویں مہینے یا دسویں مہینے اولاد کو پیدا کرتی ہی اور کوئی عورت گیارھویں یا بارھویں مہینے لڑکا پیدا کرتی ہے ان مہینوں کے بعد جو حمل رہے وہ حمل کا فساد جاننا چاہئے اور اس حمل کو شکمی بیماریوں میں تصور کرکے علاج کرنا لازم ہے۔

عورت کے آرام سے وضع حمل ہونے کا علاج } سانپ کی کیچلی مروڑے یعنی نازبو کی فرج میں دھونی دے۔ یا کلہاڑی کی جڑ کو عورت ہاتھ پاؤں میں باندھے یا کوکر بھانگرے کی جڑ اور پاڑھل کی جڑ کو عورت ہاتھ پاؤں میں باندھے یا پوئی کے جڑ کے کاڑھے میں

تلوں کا تیل ڈال کر عورت حمل میں لیپ کرے یا پیپل اور خراسانی بیج کو پانی میں باریک پیسکر فرج پر لیپ کرے یا ارنڈ کے تیل کو ناف پر لیپ کرے یا مہوے اور بجورے کی جڑ کو گھی سے باریک پیس کر عورت پئے یا سانٹھی کی جڑ کو کمر میں عورت باندھے تو بہت جلد آرام سے حمل وضع ہو۔ یہ سب علاج بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔ یا آپا مارگ کی جڑ اور کاگ لہری کی جڑ کو جو کمر میں باندھے تو فوراً حمل وضع ہو۔ یہ نسخہ جوگ چنتامن میں لکھا ہے۔

**آرام سے جلد حمل کے وضع ہونے کے جنتر منتر** ] مکتاہ پاشا بمکتا شچہ مکتاہ سوروھین رتمیہ مکتہ سرب بھیاد گربھ ایہی ماچر ماچر سواہا۔ اس منتر سے سات مرتبہ پانی پڑھ کر وہ پانی عورت کو پلاوے تو جلد فراغت ہو یا اس جنتر کو حاملہ عورت دیکھے تو جلد وضع حمل ہو۔

| ۱۶ | ۶ | ۸ |
|---|---|---|
| ۲ | ۱۰ | ۱۸ |
| ۱۲ | ۱۴ | ۴ |

## موڑھ گربھ کی پیدائش علامت اور علاج

جس عورت کے بدن میں باد فاسد ہو کر عورت کی فرج اور شکم اور کوکھ میں سول پیدا کرے اور پیشاب نہ آوے وہ خراب ہوا حمل کو فرج میں چار قسم سے ٹیڑھا کر دے۔

**حمل میں بسبب خراب ہوا کے لڑکا چار طریق یا آٹھ طریق سے رہتا ہے** کیلک۔ پرتِ کھر۔ پرگھ۔ بیج۔ اوروھہ باہو۔ پاؤں۔ سرادوہ۔ پسلیوں تفرقہ سے آٹھ قسم سے لڑکا حمل میں رہتا ہے۔

**کیلک کی علامتیں** ] عورت کی فرج کے منہ میں کیلا سا لگ جاوے اس کو کیلک بولتے ہیں۔ عورت کی فرج کے منہ پر ہاتھ پاؤں آڑا آجاوے اس کو پرت کھر جانو۔ عورت کی فرج کے منہ میں آگ سی لگ جاوے اس کو پرگھ بولتے ہیں عورت کی فرج کے منہ میں سر آکر اٹکے اس کو بیچک موڑھ گربھ جانو عورت کی فرج کے تہرہ میں پیٹ اٹک جاوے اس کو اوروھہ باہو کہتے ہیں۔ عورت کی فرج کے تہرہ میں پسوارہ اٹکے اُسے چرن سمر

عورت کی فرج کے مہرہ میں پشواڑہ ادا
کہتے ہیں عورت کی فرج کے مہرہ کا منہ نیچا ہو۔
آٹھ قسم سے ہوتا ہے۔
پیٹھ آگے اس طرح موڑھ گربھ

**موڑھ گربھ کی لاعلاج علامتیں** } حاملہ عورت کا سر سیدھا نہ رہے لٹکا جاوے اور عضو ٹھنڈے ہو جاویں اور بدن کی نسیں نیلی ہو جاویں اس عورت کا لڑکا شرم جاتی رہے اور عضو ٹھنڈے ہو جاویں اور بدن کی نسیں نیلی ہو جاویں اس عورت کا لڑکا مرا ہوا جانو۔ اور وہ عورت بھی ہلاک ہو اور جس عورت کے حمل میں لڑکا مرا ہو اس عورت کا حمل نہ پھڑکے اور اس کا منہ سیاہ اور زرد فسوں کو لئے ہو اور اس کی ناک اور منہ میں سے مُردے کی سی بدبو آوے اور پیٹ میں سول چلے یہ علامتیں ہوں تو پیٹ میں مرا ہوا لڑکا جانو۔

**پیٹ میں اولاد کے مرنے کا سبب** } جس عورت کا کوئی بھائی۔ ماں باپ۔ بیٹا۔ خاوند وغیرہ کوئی عزیز مرا ہو۔ یا اس کی زر و دولت کسی طرح زائل ہو جاوے یا اس کے پیٹ میں کسی طرح چوٹ لگے تب اس عورت کو بڑا رنج پیدا ہو اور اس رنج کے سبب اُس کا حمل تکلیف میں رہے اور اس کی کوکھ میں طرح طرح کی بیماریاں پیدا ہوں تب اس کے پیٹ کی اولاد پیٹ میں مر جاوے۔

**حاملہ عورت کی لاعلاج علامتیں** } جس عورت کی فرج کا منہ مرے ہوئے لڑکے سے ڈھک جاوے اور کوکھ میں سول چلے اس حمل کو مکلک بولتے ہیں اس میں مذکورہ بالا فساد بھی ہوں تو لاعلاج ہے۔

**موڑھ گربھ کا علاج** } جس عورت کے حمل کے وقت فرج کے پاس لڑکا بری طرح سے آگیا ہو اس کے لئے بہت ہوشیار دایہ کو جس نے بہت لڑکے جنائے ہوں بلانا چاہئے وہ ہاتھ میں گھی لگا کر ہوشیاری سے فرج میں ہاتھ ڈال کر زندہ لڑکے کو سیدھا کرکے باہر نکالے۔

**رحم میں لڑکا مر گیا ہو اس کا علاج** } بہت ہوشیار دایہ بہت ہوشیاری سے فرج میں تیز اور چھوٹا نشتر ڈال کر اس مرے ہوئے لڑکے کے اعضاء کاٹ کر باہر نکال ڈالے اور جو اُس مرے ہوئے لڑکے کو اس طرح باہر نہ نکالے تو وہ حاملہ عورت اس کے ساتھ مر جاوے اور مرے ہوئے لڑکے کو حمل میں سے نکالنے کے بعد فرج کو بہت ہوشیاری سے گرم پانی سے

دھووے یا اس پر اسی وقت نیم گرم تیل یا گھی چپڑے تو فرج نرم رہے اور اس میں درد وغیرہ کوئی فساد نہ ہو پھر کڑوی تونبی کے پتے اور پٹھانی لودھ کو برابر لے کر باریک پیس کر اس کا فرج میں لیپ کرے تو فرج اپنی جگہ بدستور بیٹھ جاوے یا پلاس پاپڑہ اور پکے ہوئے گولر کے پھل کو برابر لے کر تلوں کے تیل میں باریک پیس کر فرج کے اوپر لیپ کرے تو فرج کا ڈھیلا اور اسی طرح اکیس روز لیپ کرے تو فرج میں کوئی بیماری نہ ہو۔ یا سانپ کی کینچل۔ کوٹ اور سرسوں کو باریک پیس کر روغن تلخ میں فرج کی دھونی دے تو فرج کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا کلہاری کی جڑ کو اوٹا کر اس پانی سے ہاتھ پاؤں میں لیپ کرے تو مرے ہوئے لڑکے کے سب فساد فرج کے دور ہوں۔

## مکلک بیماری کی پیدایش اور علامت

جس عورت کے اولاد پیدا ہوئی ہو اور وہ عورت خشک اور بادی چیزیں کھاوے اور اس عورت کو تیکھی چیزیں پیپلا مول وغیرہ نہ ملیں اور وہ نہ کھاوے تو اس کی باد ناف کے نیچے یا دونوں پسلیوں میں یا پیڑو میں خون کو روک باد کی گانٹھ پیدا کرے اور وہ ناف اور پیڑو اور شکم اور معدہ میں سول کو پیدا کرے یا وہ باد پیڑو میں اپھار کرے اور پیشاب نہ آنے دے اس کو بید مکلک بولتے ہیں۔

**مکلک روگ کا علاج** ] جواکھار کو گرم پانی میں پیکر عورت کھاوے تو مکلک کی بیماری دور ہو یا پیپل اور پیپلا مول۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ چترک۔ چب۔ سنبھالو۔ الائچی۔ اجمود۔ سرسوں بھنی ہوئی ہینگ۔ پاڑھ۔ اندرجو۔ زیرہ سفید۔ بجائن۔ موردھری۔ اتیس۔ کٹکی۔ بائے برنگ۔ ان کا نام پیلادگن ہے ان کو برابر لے کر باریک پیس کر بقدر ڈھائی درم گرم پانی سے کھاوے یا ان کا کاڑھا کر کے اس میں تھوڑا سا سیندھا نمک ڈال کر پیئے تو عورت کے بلغم یا بادی کی سب بیماریاں دور ہوں اور گولہ سول اور شکم کی بیماریاں اور بخار کو دور کرے اور بھوک لگاوے اور آؤں کو دور کرے اور اس مکلک بیماری کو ضرور ہی دور کرے۔ یا زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ رتج۔ تیزپات۔ ناگ کیسر۔ الائچی۔ کشنیز ان سب کو باریک پیس کر ۲ درم پرانے گڑ سے کھاوے تو مکلک کی بیماری دور ہو اور جس عورت کے اولاد پیدا ہوئی ہو اس کو تدبیر سے غذا دے اور عمدہ طور سے

آسائش دے اور وہ اتنی باتیں نہ کرے۔ رنج۔ ریاض۔ جماع۔ غصہ۔ اور ٹھنڈی جگہ نہ رہے۔

## سوتکا بیماری کی پیدائش

بدپرہیزی کے سبب یا بہت تکلیف سے یا ناہموار جگہ میں بیٹھنے سے یا بدہضمی میں غذا کھانے سے سوتکا بیماری پیدا ہوتی ہے علاوہ اسکے زچہ خانے میں جو بیماریاں ہوتی ہیں وہ سب وہشتناک ہیں۔ سوتکا روگ کی علامتیں ﴾ اعضا میں درد اور بخار اور کھانسی ہو پیاس لگے بدن بھاری ہو اور بدن میں ورم پیٹ میں سول اسہال اور اپھارہ ہو اور بدن کی طاقت زائل ہو جاوے اور غنودگی اور نفرت ہو اور اور بھی باد اور بلغم کی بیماریاں ہوں اور قوت اور گوشت اور قوت ہاضمہ یہ سب زائل ہو جاویں ان سب بیماریوں کو یہ سوتکا کی بیماریاں جانو۔

سوتکا کا علاج ﴾ جو دوا باد کو دور کرتی ہے وہی سوتکا کی بیماریوں کو بھی زائل کرتی ہے اور دشمول کے کاڑھے سے سوتکا کی بیماری دور ہو۔ یا گلو۔ زنجبیل۔ سہجنہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ چب۔ چترک۔ نیتر بالا۔ ان کا کاڑھا شہد ڈال کر دے تو سوتکا کی بیماری دور ہو۔ یا دیودار۔ خراسانی بچ۔ کوٹ۔ پیپل۔ زنجبیل۔ چرائتہ۔ جائپھل۔ ناگرموتھہ۔ پوست ہلیلہ۔ گج پیپل۔ دھماسہ۔ گوکھرو۔ جواسہ۔ کٹیلی۔ گلو۔ زیرہ سیاہ۔ یہ سب برابر لے کر ان کا کاڑھا کرکے ہینگ اور سیندھا نمک شامل کرے اور یہ کاڑھا دے تو سوتکا کی بیماری۔ سول۔ کھانسی۔ دمہ۔ بخار۔ غشی۔ دردسر۔ غنودگی۔ اسہال۔ قے وغیرہ کو دور کرتا ہے۔

## پنچ جیرک پاک

سیاہ سفید زیرہ۔ بادیان۔ اجمود۔ اجوائن۔ کشنیز۔ میتھی۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پپلامول۔ چترک جھاؤ کی جڑ کا پوست۔ بیر کی گٹھلی۔ کوٹ۔ کمیلا۔ یہ سب دوا دو دو تولے لے کر اور ان کو باریک پیس کر کپڑ چھان کر گا ئے کے ایک آثار گھی میں ملانے پھر اس چورن کو چار سیر گائے کے دودھ کے ماوے میں گھی سے ملا دے اور چورن کو پکا کر اس کا گاڑھا ماوا کرے پھر اس ماوے کو دو سو تولہ بھر شکر کی چاشنی میں ڈالے پھر دو دو تولہ کی گولیاں بنا دے اور بلاناغہ عورت کھاوے تو وضع حمل کی بیماری۔ بخار۔ چھئی یعنی سوکھے کی بیماری کھانسی۔ یرقان مانڈ روگ۔ چھینٹا یعنی روز بروز کمزور ہوتا جاوے اور بادی بیماریاں دور ہوں۔

## سوبھاگ سونٹھ پاک

ستواسونٹھ آدھ سیر باریک پیس کر کپڑ چھان کرکے آدھ سیر گائے کے گھی میں مخلوط کرے پھر پانچ آثار شکر کی چاشنی کرکے اس چاشنی میں یہ دوائیں باریک پیسکر کپڑ چھان کر ڈالے وہ یہ ہیں۔ جگت شنیر ایک درم۔ سونف پانچ درم۔ بائے بڑنگ دو تولہ۔ کالی مرچ ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ پیپل ایک تولہ۔ ناگ کیسر ایک تولہ۔ ناگرموتھ ایک تولہ۔ یہ سب باریک پیسکر اس چاشنی میں ڈالے۔ سار پانچ درم۔ ابرک پانچ درم اور میوہ مرضی کے موافق ڈال کر ایک تولہ بھر کی گولیاں بناوے اور ایک گولی کھاوے تو تشنگی۔ قے۔ بخار۔ جلن۔ کھانسی۔ پانڈروگ یعنے جھانو ضعف معدہ ان کو یہ دور کرتا ہے۔

## پستان کے عارضے کی علامتیں

کل بدن میں باد صفرا بلغم جو پھیلتے ہیں اور فساد سے خراب ہوکر عورت کے پستان میں پہونچ جاویں تو اس عورت کی پستان دودھ کی بھری ہوئی ہوں یا دودھ کے بغیر ہوں ان میں سے وے خراب ہوئی گانٹھ وغیرہ خون کی بیماریوں کو پیدا کریں۔

علاج } عورت کے پستان کے اوپر جو بید ورم دیکھیے تو بدرودھ کا علاج پیچھے جو لکھا ہے وہ کرے تو ورم پستان کی بیماریاں دور ہوں اور پستان کے اوپر گانٹھ پکی ہو تو گانٹھ کی دور کرنے والی ٹھنڈی دوائیں لگاوے تو پستان کی بیماری دور ہو یا جونکیں لگاکر پستان کا خون نکلواوے تو پستان کی سب بیماریاں دور ہوں۔

پستان کے درد کا علاج } گڑومبا (یعنی اندرائن) کی جڑ کو پانی میں باریک پیس کر لیپ کرے تو پستان کا درد دور ہو۔ یا ہلدی اور دھتورے کی جڑ کو پانی سے باریک پیس کر لیپ لے تو درد دور ہو یا بانجھ ککوڑی کی جڑ کو پانی سے پیسکر لیپ کرے تو پستان کی بیماری دور ہو یا لوہے کو گرم کرکے پانی میں بجھاکر عورت پیئے تو پستان کی بیماری دور ہو یہ سب جتن بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

بیوہ عورت کے حمل گرانے کا علاج } حیض کے وقت چوتھے دن تالیس اور گیرو دو دو درم باریک پیسکر ٹھنڈے پانی سے پیئے تو عورت بانجھ ہو یا حیض کے وقت چوتھے دن

پلاس پاپڑہ کو شہد اور گھی میں باریک پیسکر فرج میں لیپ کرے تو اس عورت کے کبھی حمل نہ رہے۔ یا تخم گاجر اور کلونجی کو قند سیاہ سے کھلاوے تو عورت کا حمل گر پڑے۔ یا بیج چولائی کو چاولوں کے پانی کے ساتھ عورت حیض کے وقت پانچ روز پئے تو وہ عورت بانجھ ہو۔ یا حیض کے وقت نیم کی جڑ کی تدبیر سے فرج میں دھونی دے تو عورت بانجھ ہو۔ یا میتھی دانہ آدھ سیر۔ قند سیاہ آدھ ثار ان کو پانی میں اوٹا کر یہ پانی پانچ دن پئے اور گڑ ومبا کی جڑ اور رال کی بتی کر کے فرج میں رکھے تو بیوہ عورت کا حمل گر پڑے۔ یا کڑوی تونبی اور سانپ کی کینچلی سرسوں کے کڑوے تیل میں پیسکر فرج میں دھونی دے تو حمل گر پڑے۔

# باب اکیسواں

## لڑکوں کی بیماریوں کے بیان میں

## لڑکوں کی بیماریوں کی پیدائش علامت اور علاج

پہلے لڑکوں کے نوگرہ یعنی نو ستارے ان ستاروں سے جدا ہی ہیں اور ناپاک لڑکے کو وہ نوگرہ تکلیف دیتے ہیں ان ستاروں سے لڑکے کو بچانا چاہئے ان کے نام یہ ہیں اسکند گرہ اسکند اپسمار۔ ششکنی۔ ریوتی۔ پوتنا۔ گندھ پوتنا۔ شیت پوتنا۔ مکھ منڈکا۔ نیگ میشی۔

## نوگرہ یعنی ستاروں کی پیدائش

یہ نو ستارے سوام کارتک کی حفاظت کے لئے مہادیو جی نے پیدا کئے ہیں ان نوگرہوں کی شکل نہایت خوبصورت عورت کی سی ہے اور کئی کی شکل خوبصورت مرد کی سی ہے۔ یا سوام کارتک جی کا بساکھ نام رکھا ہے اور اس کے بدن کا نور مثل آگ کے روشن ہے ان سب کو مہادیو جی نے پیدا کیا ہے سو یہ سب مل کر سوام کارتک جی کے ساتھ رہنے لگے پھر انھوں نے مل کر سوام کارتک جی سے عرض کیا کہ ہم بھوکے ہیں کھانے کے لئے کوئی چیز بتلایئے تب سوام کارتک جی نے شری مہادیو جی سے کہا تب مہادیو جی نے حکم دیا کہ جو دنیا میں چوپائے اور پرند اور آدمی اور دیوتا رہتے ہیں وے دیوتا آدمیوں کو آرام اور تکلیف دیتے

ہیں گرمی میں تو گرمی سے اور برسات میں سردی اور ہوا سے اور سردی میں سردی سے جو آدمی جاپ ہوں وغیرہ کرکے اچھی طرح دیوتوں کو خوش کرکے کھانے کا بھوگ دیں ان کو آرام اور جو اس طرح نہ کریں ان کے لڑکوں کو تکلیف دو اور ان کو کھاؤ۔ جو لوگ اپنے پوجنے کے لائق دیوتا اور پتر اور خداوند تعالیٰ اور برہمن اور فقیر گرو یعنی مرشد اور مہمانوں کی پرستش اور خاطر اور تواضع نہ کریں اور ان کو کھانا وغیرہ نہ دیں اور کانسے کے پھوٹے ہوئے برتن میں کھاویں اُن کے لڑکوں کو تم کھاؤ یہ مہادیو جی نے ان ستاروں سے کہا تب یہ ان کی معاش ہوئی۔

**ستارے جن لڑکوں کو لگیں اُن کی علامتیں؟** جن لڑکوں کو یہ گرہ یعنی ستارے لگیں وہ لڑکے ایک لحظہ میں تو اُٹھ بیٹھیں اور لحظہ میں رونے لگیں اور ایک لحظہ میں اپنی دایہ کو ناخون سے اور دانتوں سے کاٹنے لگیں اور اونچے آسمان کی طرف دیکھا کریں اور اپنے دانتوں کو چباویں اور کراہا کریں جمھائیاں لیں اور بھویں چڑھایا کریں لب کاٹا کریں اور اُن کے منھ میں جھاگ آویں اور قے کریں اور ان کو اسہال کی بیماری بھی پیدا ہو اور بدن کمزور پڑ جاوے اور رات کو جاگیں اور ان کے بدن میں ورم نمودار ہو جاوے اور گلے کی آواز گھون گھون ہوئے اور بدن دبلا ہو اور مقعد میں سے خون بہے اور بدن میں مچھلی کی سی بدبو آوے اور بدن کا ہوش جاتا رہے جس لڑکے میں یہ علامتیں ہوں تو اس کے ستارہ لگا جانو۔ یہ اس کی عام علامتیں ہیں

**بال گرہ یعنی ستارے جس کو لگیں اُس کی خاص علامتیں؟** جس کے عضو کمزور ہو جاویں اور بدن میں سے خون کی بدبو آوے اور پستان کا دودھ نہ پیئے اور منھ ٹیڑھا ہو جاوے اور آدھا بدن رہ جاوے اور آنکھوں میں آنسو رہیں اور روئے اور کچھ ہاتھ کی مٹھی بند بھی رہے یہ جس کی علامتیں ہوں تو اسکند گرہ لگا ہوا جانو۔

**بشاکھ جس کو لگا ہو اُس کی علامتیں؟** جس کا ہوش جاتا رہے اور پھر آجاوے اور کبھی ہاتھ پاؤں جھکانے لگے اور بغیر ہوش کے پاخانہ اور پیشاب کردے جمھائیاں اور منھ سے جھاگ بہت آویں تو بشاکھ گرہ لگا ہوا جانو۔

**جس کو شُکنی گرہ لگا ہو اس کی علامتیں؟** اعضا کمزور رہیں اور خوف سے متعجب رہا کرے

اور بدن میں سے مچھلی کی سی بدبو آوے اور بدن میں بہت سے زخم پڑ جاویں اور جلن ہو یہ علامتیں ہوں تو شکنی گرہ لگا جانو۔

جس کو ریوتی گرہ لگا ہو اس کی علامتیں } جس کا منھ سرخ اور ہرا ہو اور اُس کا زرد بدن ہو اور درد سے ہاتھ پاؤں سیاہ ہوں تو ریوتی گرہ لگا ہوا جانو۔

جس کو پوتنا گرہ لگا ہو اس کی علامتیں } جس کا بدن کمزور ہو جاوے اور رات دن نہ سووے اور سواد پتلا ہو اور اس کے بدن میں سے کاگ کی سی بدبو آوے اور قے ہو اور تشنگی زیادہ ہو تو پوتنا گرہ لگا ہوا جانو۔

جس کو گندھ پوتنا لگا ہو اس کی علامتیں } جو لڑکا ماں کا دودھ نہ پیئے اور اسہال اور کھانسی ہچکی قے اور بخار ہو اور بدن کا رنگ جاتا رہے اور بدن میں سے خون کی بدبو آوے تو گندھ پوتنا لگا جانو۔

شیت پوتنا کی علامتیں } جو لڑکا رویا کرے اور رعشہ ہو اور اس کی آنتیں بولیں اور بدن کمزور ہو جاوے اور اسہال بہت ہو تو شیت پوتنا کا فساد ہو۔

نیک ٹیٹی کی علامتیں } جس کے منہ میں سے بہت جھاگ آویں اور بدن میں رعشہ ہو اور بہت اونچا ہی دیکھے اور بہت پکارے اور بدن میں بدبو آوے ہوش جاتے رہیں تو نیک ٹیٹی گرہ کا فساد جانو اور یہی علامتیں ڈاکن کے فساد کی بھی جانو۔

عام گرہوں یعنی ستاروں کے فساد کا علاج } گورکھ منڈی اور خس کا کاڑھا کرکے اُس سے لڑکے کو نہلاوے۔ یا ہلدی۔ صندل۔ کوٹ کو باریک پیسکر بدن میں لیپ کرے تو لڑکا اچھا ہو یا سانپ کی کینچلی۔ لہسن۔ سرسوں۔ نیم کے پتے۔ بلی کا غلیظ۔ بکرے کا بال مینڈھے کے سینگ۔ گھوڑبچ اور شہد کو پیسکر لڑکے کو دھونی دے تو لڑکے کے گرہوں کے سب فساد دور ہوں اور اتارا وغیرہ سب علاج کرے۔

اسکند وغیرہ لڑکے کی گرہوں کے فساد کا علاج } باد کے دور کرنے والے درختوں کے پتوں کا کاڑھا کرکے اس لڑکے کو نہلاوے تو سب فساد دور ہوں یا سرسوں سانپ کی کینچلی بچ اور کاگلہری کو کوٹ کر اس میں اونٹ اور بکرے کے بال ملاوے اور گھی ملاکرنے

لڑکے کو دھونی دے تو لڑکے کے سب فساد دور ہوں۔

**اسکند اپسمار کے فساد کا علاج** } بیج بیل۔ بیج سرس۔ سفید دوب۔ سفید سرسوں پاڑھ۔ سفید رائی۔ بایچی۔ کائپھل۔ کمبھی۔ بائے برنگ۔ سمھالو۔ گولر۔ کھرٹی۔ چرپوٹن یعنی نکوے۔ بکائن۔ سیاہ تلسی اور بھارنگی کا کاڑھا کرکے لڑکے کو نہلاوے تو اسکند اپسمار لڑکے کے گرہوں کا فساد دور ہو۔ یا گئو۔ یا بکری بھینس۔ گھوڑے۔ گدھے۔ بھیڑ۔ اور اونٹ کے پیشاب میں تیل پکاوے جب وہ سب پیشاب جل جاویں اور تیل باقی رہ جاوے تب لڑکے کی مالش کرے تو اسکند اپسمار لڑکے کے ستارے کا سب فساد دور ہو یا گائے اور بکری کا پیشاب سر کے بال ہاتھی کا ناخن بیل کے رو ئیں ان میں گھی ملا کر اس کی دھونی دے تو فساد دور ہو یا جواسہ۔ مینسل۔ کستوری۔ کونچ کی جڑ ان کی دھونی دے یا لڑکے کے باندھے تو لڑکے کے اسکند اپسمار کا فساد دور ہو۔ یا لڑکے کو چوہٹے میں نہلاوے تو آرام ہووے اور اسکند اپسمار یعنی بساکھ ستارے کا فساد دور ہو۔

**شکنی ستارے کے فساد دور ہونے کا علاج** } بید کی لکڑی اور آنب کی جڑ اور کیتھ کی جڑ کے کاڑھے کے پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو شکنی ستارے کا فساد دور ہو یا جھاؤ کی جڑ مہوا۔ خس۔ سفید سرسوں۔ کنول کی جڑ۔ پدماکھ پیٹھانی لودھ۔ پرینگ کے پھول۔ مجیٹھ اور گیرو پانی سے باریک پیس کر اس کا ابٹن کرے تو شکنی گرہ کا فساد دور ہو یا اسکند اپسمار گرہ کا علاج جو پیچھے لکھا ہے اس سے شکنی گرہ کا فساد دور ہوتا ہے اور چھپتاور یا بیج اندرائن یا ناگ دون۔ یا گنٹیلی۔ یا سہدیٔ ان کی پوجا کرے لڑکے کے گلے میں باندھے تو شکنی ستارے کا فساد دور ہو یا تل چانول اور پھولوں کی مالا۔ ہرتال مینسل ان کا موافق طریقے کے شکنی گرہ کو بل دے اور لڑکے کو دوائیوں کے پانی سے نہلاوے تو شکنی گرہ کا فساد دور ہو۔

**ریوتی گرہ کا علاج** } اسگندھ۔ میڑھا سنگی۔ سفید سرسوں۔ بماٹھی کی جڑ۔ سیوتی کے پھول۔ بداری قندان کا کاڑھا کرکے اس کے پانی میں لڑکے کو نہلاوے یا لڑکے کے بدن میں تیل کی مالش کرے یا کوٹ۔ رال۔ گوگل۔ خس۔ ہلدی کی دھونی لڑکے کو دے یا خوشبودار سفید پھول چانول کی کھیل دودھ چانول اور دہی کو لڑکے کے اوپر ڈال کر نہلاوے اور

کا فساد دور ہو۔
انھیں کو جہاں گائے باندھی جاتی ہو۔ بل وے تو لڑکے کے ریوتی ستارے
پوتنا گرہ کا علاج } پوست نیم اور بشن کرانتا اور بن کی چھال کا کاڑھا کرکے پانی سے
لڑکے کو نہلاوے تو لڑکے کو پوتنا ستارے کا فساد دور ہو۔ یا نئی بداری قند سفید داکھ ہرتال
سینس۔ کوٹ اور رال کا کاڑھا کرکے اس کے رس میں تیل یا گھی پکاوے اور یہ تیل یا
گھی لڑکے کے مالش کرے تو پوتنے کا فساد دور ہو۔
گندہ پوتنا گرہ کا علاج } برگ نیم۔ برگ پٹول۔ برگ کٹیلی۔ برگ گلو۔ برگ اڑوسہ۔ ان کا
کاڑھا کرکے اس پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو۔ یا پیپل۔ پیپلا مول۔
اور دونوں کٹیلی کا کاڑھا کرکے اس میں گائے کا گھی پکاوے پھر اس کی مالش کرے تو گندہ پوتنا
کا فساد دور ہو۔ یا کیسر۔ اگر کافور۔ کستوری اور صندل کو باریک پیسکر لڑکے کی آنکھوں کے اوپر
لیپ کرے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو۔ یا مرغے کی بیٹ۔ لڑکے کے بال۔ بن کی چھال
اور گھی ان کو لڑکے کے اوپر وار کرکے چوہٹے میں رکھے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو۔
شیت پوتنا کا علاج } گائے اور بکری کا پیشاب۔ ناگر موتھ۔ دیودار اور صندل وغیرہ سب
خوشبودار چیزیں لے اور ان میں تیل پکاکر مالش کرے تو شیت پوتنا ستارے کا فساد دور ہو
یا کلکی۔ پوست نیم۔ کھیر سار۔ ڈھاک کا پوست اور کا ہو کا پوست ان کے کاڑھے میں گھی
پکاوے پھر اس گھی کو لڑکے کو کھلاوے یا لیپ کرے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو یا نیم کے
پتوں کی لڑکے کو دھونی دے یا لڑکے کو گنجا کی مالا پہناوے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو یا
دریا کے کنارے پر مونگ اور چاول شیت پوتنا کو دے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو۔
مکھ منڈ کا گرہ کا علاج } کیتھ۔ بیل۔ ارنی۔ اڑوسہ۔ سفید ارنڈ اور کوٹ کے کاڑھے کے
پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو مکھ منڈ کا فساد دور ہو۔ یا بھانگرے کے تیل یا رس میں تیل پکاوے
اور اس تیل کی لڑکے کے مالش کرے تو مکھ منڈ کا فساد دور ہو۔ یا رال اور کوٹ کا کاڑھا کرکے
اس میں گھی پکاکر لڑکے کے مالش کرے تو مکھ منڈ کا فساد دور ہو۔ یا گائے کی جگہ میں بل
وے اور اس منتر سے نہلاوے تو مکھ منڈ کا فساد دور ہو۔
نہلانے کا منتر } النکرتا کا موتی شبھ گا کال روپنی۔ گوشٹھ مدھیا لئے رتا پات تو ام مکھ منڈ کا

نینگ مٹی گرہ کا علاج :- بیل کی جڑ کا پوست ۔ بیخ ارنی ۔ بیخ کنگج ۔ ان کے کاڑھے کے پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو نینگ مٹی گرہ کا فساد دور ہو ۔ یا پرینگ کے پھول ۔ جواسہ ۔ سونف چپڑک کے درخت کا پوست اور گڑہل کا کاڑھا کر کے اس کاڑھے کے رس میں تیل پکا دے پھر اس تیل کے پکتے ہی میں گائے کا پیشاب دہی اور کانجی ڈال کر اس تیل کو پکا دے جب یہ سب جل جاویں اور تیل باقی رہ جاوے تب لڑکے کے اس کی مالش کرے تو نینگ مٹی گرہ کا فساد دور ہو ۔ یا تل چاول پھولوں کی مالا لڈو وغیرہ شیرینی لڑکے کے اوپر سے سات مرتبہ اتار کر کسی درخت کے پاس رکھے تو نینگ مٹی گرہ کا فساد دور ہو ۔

اوتارے کا منتر :- اجان شپلا کچھ پھرہ کام روپی مہایشا بالم بالئے بھو دیو نینگ یوس رکشتو

یہ سب مدا ہیر بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں یا راون کا بنایا ہوا بال تنتر گرنتھ ہے اس کے منتر سے لڑکوں کے ڈاکنی وغیرہ آسیبوں کے اچھے ہونے کی علامتیں لکھی جاتی ہیں لڑکے کے پیدا ہونے کے بعد پہلے روز پہلے مہینے پہلے برس میں مندا نامی ماترکا وغیرہ راون کی بارہ بہن ہیں وہ لڑکے کو آزار دیتی ہیں ۔ ان کی یہ علامتیں ہیں لڑکے کو بخار ہو اور بہت روئے یا نہ بولے اس کے اچھے ہونے کے لیے یہ ترکیب کرے کہ دریا کے دونوں کناروں کی مٹی لے کر اس کا کوری صحنک میں پتلا بنا دے اور اس کے پاس چاول اور سات سفید پھول ۔ سات دھوجا یعنی پھریرے سات چراغ سات گلگلے ۔ سات پان ۔ خوشبودار چیزیں ۔ دھوپ ۔ گوشت ۔ شراب یہ لڑکے کے اوپر سے اتار کر مشرق کی طرف چوراہے میں دوپہر کے وقت رکھ آوے اور پیپل کے پتے سر پر رکھ کر لڑکے کو نہلاوے تو مندا نام ماترکا کا فساد دور ہو اسی طرح چار روز کرے اور لڑکے کے سرسوں میڑھے کے سینگ نیم کے پتے شیوجی کا نرمال اسکی دھونی دے تو لڑکے کو آرام ہو

اوتارے کا منتر :- اوم نمو بھگوتے راونائے ہن ہن پھٹ پھٹ سواہا ۔

لڑکے پیدا ہونے کے دوسرے دن دوسرے مہینے دوسرے سال سُھدا نام راون کی بہن لڑکوں کو تکلیف دے اس کی علامتیں ذیل میں لکھی جاتی ہیں ۔ یعنی پہلے بخار ہو آنکھیں بند ہوں بدن میں رعشہ ہو اور نہ بولے اس کے اچھے ہونے کے لئے اُتارا کہا جاتا ہے جس سے لڑکے کو آرام ہو ۔ سوا سیر چاول دہی اور مچھلی کا گوشت شراب تل کا چورن یہ سب

کے وقت لڑکے کے اوپر اوتارا کرے
پیالہ میں رکھ کر بجانب مغرب چوراہے میں تین روز شام کے وقت لڑکے کے اوپر اوتارا کرے
پھر شیوجی کا نرمال خس بلی کے روئیں گھی دوب
پھر چانول کے پانی سے لڑکے کو نہلاوے پھر شیوجی کا نرمال خس بلی کے روئیں گھی دوب
کی لڑکے کو دھونی دے۔ چوتھے دن اپنی طاقت
اوتارے کا منتر } اوم راؤناے ہن ہن منچ منچ ہم پھٹ سواہا۔
کے موافق برہمنوں کو کھانا کھلاوے تو شبھدا ماترکا کا فساد دور ہو۔
تیسرے دن تیسرے مہینے تیسرے برس پوتنا راون کی بہن لڑکے کو آزار دے اس کی علامتیں
پیچھے لکھی جاتی ہیں۔
پہلے لڑکے کو بخار پیدا ہو۔ بدن کانپے اور نہ بولے اور پکارا کرے اور آسمان کی جانب دیکھا کرے
اور اس لڑکے کے آرام کے لئے اوتارا لکھا جاتا ہے دریا کے دونوں کناروں کی مٹی لے کر اس کا
پتلا بنا کر اور پتلے کو پیالے میں رکھ کر اس میں تنبول اور صندل سرخ۔ سرخ پھول۔ سات چراغ۔
سات ڈلی۔ گوشت۔ شراب۔ بھارت رکھ کر بجانب جنوب تیسرے پہر چوراہے میں
رکھ آوے پھر شیوجی کا نرمال دگوگل۔ سرسوں نیم کے پتے مینڈھے کے سینگ ان کی تین
روز تک دھونی دے۔
اوتارے کا منتر } اوم نمو راونا یے نمہ ہن ہن منچ منچ تراسے تراسے سواہا چوتھے دن
برہمنوں کو کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو۔
چوتھے دن چوتھے مہینے چوتھے برس کہ منڈ کا نامی راون کی بہن کے فساد کرنے کی علامتیں۔
پہلے بخار ہو۔ کندھا نہ جھکے۔ آنکھیں پھٹی رہیں لڑکا نہ بولے اور رویا کرے اور بہت سووے اور
اس کے ہاتھ کی مٹھیاں بند رہیں اس کے آرام کے لئے یہ اوتارا کرے دریا کے دونوں کناروں
کی مٹی لے کر پتلا بناوے اور اس کے سامنے کنول کے پھول رکھے اور خوشبو۔ برگ تنبول۔
سفید پھول چار چراغ تیرہ پوے۔ مچھلی کا گوشت شراب چھا چھ یہ سب پیالے میں
رکھے پھر شمال کی طرف جا کر تیسرے پہر کے وقت چوراہے میں رکھے تو
لڑکے کو آرام ہووے۔
اوتارے کا منتر } اوم نمو راونا ے ہن ہن متھ متھ سواہا۔ چوتھے روز براہمنوں کو کھانا کھلاوے

تو لڑکا آرام پاوے۔ پانچویں دن پانچویں مہینے۔ پانچویں برس پوتنا ماترکا راون کی بہن کے فساد کی علامتیں درج ذیل ہوتی ہیں۔

پہلے بخار ہو بدن کانپے اور منہ سے نہ بولے اور ہاتھوں کی مٹھیاں نہ کھولے۔

اوتارا} کمہار کے چاک کی مٹی لے کر اس کا پتلا بناوے اور اس کے آگے خوشبو برگ تنبول چانول سفید پھول پانچ چراغ بڑے پانچ دھجا ایسان کی طرف اتار کر رکھے پھر شانت کے پانی سے نہلاوے پھر شیو جی کے نرمال۔ سانپ کی کینچلی۔ گھی اور نیم کے پتوں کی دھونی دے تو لڑکے کو گونہ شفا ہو۔

اوتارے کا منتر} اوم نمو راونائے نمہ چورنئے چورنے سواہا۔ چوتھے روز براہمنوں کو کھلاوے تو لڑکا اچھا ہو۔ چھٹے دن چھٹے مہینے چھٹے برس شکنی نامے ماترکا راون کی بہن کے فساد کی علامتیں پہلے بخار ہو بدن کانپے رات دن چین نہ پڑے اونچا دیکھے اس کی آرام کے لئے اتارا گیہوں کے آٹے کا پتلا بناوے اور سفید زرد اور سرخ پھول۔ شراب۔ گوشت دس چراغ۔ دس دھجا۔ دودھ جامن ان کا اتارا اگن کون میں دوپہر کے وقت رکھے پھر ٹھنڈے پانی سے نہلاوے۔ پھر شیو جی کی نرمال۔ لہسن۔ گوگل۔ سرسوں سانپ کی کینچلی نیم کے پتے اور گھی کی دھونی دے۔

اوتارے کا منتر} اوم نمو راونائے چورنئے ہن ہن سواہا۔ تیسرے دن براہمنوں کو کھانا کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہووے۔

ساتویں دن ساتویں مہینے ساتویں سال شش کنک ریوتی نامے ماترکا راون کی بہن لڑکوں کو تکلیف دیتی ہے اس کی علامتیں اور علاج پہلے بخار ہو۔ بدن کانپے۔ مٹھیاں بند رہیں اور بہت رووے اس کی آرام کے لئے اوتارا دریا کے کنارے کی مٹی کا پتلا بناوے اس کے آگے سرخ پھول۔ برگ تنبول۔ سرخ برنج کی کھچڑی۔ دس چراغ۔ گوشت۔ شراب۔ تیرہ دھجا مغرب کی طرف گاؤں کے باہر تیسرے پہر کو اتارا کرے پھر نہلاوے اور شیو جی کا نرمال۔ مینڈھے کا سینگ۔ سرسوں۔ خس اور گھی کی دھونی دے۔

اوتارے کا منتر} اوم نمو راونائے تت تجسبے ہن ہن منج منج سواہا۔ چوتھے دن براہمنوں

ماترکارادن کی بہن لڑکوں کو کھلاوے۔ آٹھویں دن آٹھویں مہینے آٹھویں سال ارجانامے ماترکارادن کی بہن لڑکوں کو ستاتی ہے اس کی علامتیں اور علاج پہلے بخار ہو بدن میں بدبو آوے کھانا نہ کھاوے بدن میں کپکپی ہو۔ اس کے آرام کے واسطے اتارا۔ لال پھول۔ زرد دھجا۔ صندل سرخ۔ کھیر۔ گوشت۔ شراب۔ اُن کا اتارا صبح کے وقت دے۔

اوتارے کا منتر ہے اوم نمو راونائے تری لوکیہ بدراونائے چتروس موکھچنائے جو ہن ہن اوم پھٹ سواہا۔ چوتھے دن برہمنوں کو کھلاوے تو آرام پاوے۔

نویں دن نویں مہینے نویں سال موتکانامے ماترکارادن کی بہن لڑکوں کو آزار دیتی ہے اس کی علامتیں اور علاج۔ بخار اور بدن میں درد ہوتے ہو جاوے اس کے آرام کے لئے اوتارا۔ دریا کے دونوں کناروں کی مٹی کا پتلا بناوے اس کو سفید کپڑے پہنا کر سفید پھول۔ خوشبو تنبول تیرہ چراغ تیرہ دھجا۔ شمال کی جانب گاؤں کے باہر اوتارا کرے۔ پھر شانت کے پانی سے نہلاوے اور گوگل نیم کے پتے۔ گائے کا سینگ سرسوں اور گھی کی دھونی دے۔

اوتارے کا منتر ہے اوم نمو راونائے ہن ہن سواہا۔ چوتھے روز براہمنوں کو کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو۔ دسویں دن۔ دسویں مہینے دسویں برس کرپانامے ماترکارادن کی بہن لڑکوں کو آزار دیتی ہے۔ اس کی علامتیں اور علاج۔

بخار ہو۔ بدن میں رعشہ ہو۔ رووے۔ پاخانہ اور پیشاب کو کردے اس کا اوتارا دریا کے دونوں کناروں کی مٹی کا پتلا بناوے۔ پھر خوشبو۔ تنبول۔ سرخ پھول۔ سرخ صندل۔ پانچ دھجا۔ پانچ چراغ۔ پانچ پوے۔ گوشت۔ شراب۔ بایبیہ کونے میں رکھ دے اور کوے کی بیٹ۔ گائے کا سینگ بلی کے روئیں۔ نیم کے پتے اور گھی کی دھونی دے۔

اوتارے کا منتر ہے اوم نمو راونائے چورنت ہتائے منج منج سواہا۔ چوتھے روز برہمنوں کو کھلاوے تو لڑکا اچھا ہو۔ گیارھویں دن گیارھویں مہینے۔ گیارھویں سال پیلکانامی ماترکارادن کی بہن تکلیف دیتی ہے۔ اس کے فساد کی علامتیں اور علاج اس کے آرام ہونے کے لیئے بل بخار ہو کھانا نہ کھاوے اس کے آرام کے لئے اوتارا آرد گندم کا پتلا بناوے

اور پتلے کے منھ میں دودھ کی دھار دے ۔ پھر سرخ صندل اور زرد پھول ۔ خوشبو ۔ تنبول
سات چراغ ۔ آٹھ بڑے ۔ مال پوے ۔ گوشت ۔ شراب مشرق میں اتار ارکھے پھر
شانت کے پانی میں نہلاوے پھر شیو جی کا نرمال ۔ گوگل ۔ اور گاے کا سینگ ۔ سانپ
کی کیچل اور گھی کی دھونی دے ۔
اوتارے کا منتر } اوم نموراوناے پنچ منچ ہن ہن سواہا ۔ چوتھے دن برہمنوں کو کھانا
کھلاوے تو لڑکا آرام پاوے ۔

بارھویں روز بارھویں مہینے بارھویں سال کا مکا نامی ماترکا راون کی بہن لڑکوں کو آزار
دے اس کے فساد کی علامتیں اور علاج ۔
بخار ہو ہنسے ہاتھ سے دور کرے اور بہت پکارے اور دم بہت چلے اس کے اوتارے کا طریقہ
ماوے کا پتلا بناوے پھر خوشبو ۔ تنبول ۔ سفید پھول ۔ دھجا ۔ سات مال پوے کا بل دے پھر
شانت کے پانی سے نہلاوے پھر شیو نرمال ۔ گوگل ۔ سرسوں اور گھی کی دھونی دے ۔
اوتارے کا منتر } اوم نموراوناے پنچ منچ ہن ہن سواہا ۔ چوتھے روز برہمنوں کو کھانا
کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو ۔ یہ راون کا بنایا ہوا کمار تنتر چکروت میں لکھا ہے ۔

## بادی بیماریوں کی پیدائش علامت اور علاج

دایہ کے بھاری اور سخت کھانا کھانے سے اور اس کے باد صفرا کے آزاروں سے لڑکے
کے بدن میں خلط فاسد ہوتے ہیں اور ایسے ہی بدپرہیزی سے کھانا کھانے سے دایہ کی
پستان میں پہونچ کر دودھ کے ذریعہ سے بادی بیماریاں ہوتی ہیں تب وہ لڑکا کمزور ہو جاوے
اور اس کا منھ سفید ہو بدن دبلا ہو جاوے پاخانہ اور پیشاب مشکل سے اترے اس سے
اور بھی بادی بیماریاں پیدا ہوتی ہیں ایسے ہی لڑکا صفرا سے خراب دودھ پیئے تو
لڑکے کے صفرا کی بیماری پیدا ہو اس لڑکے کے پسینا آوے مواد رقیق ہو بدن
زرد پڑ جاوے تشنگی زیادہ ہو بدن گرم رہے اور اور بھی صفراوی بیماریاں ہوں اور منھ
سے لعاب بہت گرے نیند بہت آوے سردی زیادہ رہے بدن سن ہو جاوے آنکھیں
منھ اور کل بدن بھاری رہے اور بخار وغیرہ بیماریاں جو بڑے آدمیوں کو ہوتی ہیں وہی

لڑکے کے ہوں اور جو تالو کنٹک وغیرہ بیماریاں شیر خوار بچوں کو ہوتی ہیں وہ بڑوں کو نہیں ہوتیں۔

**تالو کنٹک کی علامتیں یہ ہیں }** تالو کے گوشت میں بچے کے بلغم فاسد ہو تب اس کے تالو میں کانٹے پڑ جاویں اور اس کا تالو بیٹھ جاوے اور تالو کے بیٹھنے کے سبب سے دودھ نہ پئے۔ پاخانہ رقیق ہو۔ تشنگی ہو آنکھ میں درد پیدا ہو اور گلے اور منہ میں درد ہو سر نہ اٹھے اور قے کرے۔

## مہاپدم روگ کی پیدائش اور علامات

لڑکے کے سر میں اور مقعد میں بیماری پیدا ہو اور باؤ پیدا ہو اور کنول کے رنگ کے مانند اس کا رنگ ہو۔ وہ تینوں خلطوں کے فساد سے ہوتا ہے پہلے وہ بیماریاں کنپٹیوں سے سینے میں آویں پھر سینے سے مقعد میں آویں اور ایسے ہی پیٹرو سے مقعد میں جاویں اور مقعد سے پھر سینے میں جاویں اور سینے سے سر میں۔

**گلکونک کی بیماری کی علامتیں }** گلکونک کی بیماری خراب دودھ کے پینے سے لڑکے کے ہوتی ہے اس میں آنکھیں دکھیں اور خارش ہو اور بار بار آنسو بہت گریں اور وہ لڑکا پیشانی آنکھ ناک کو گھسا ہی کرے اور دھوپ کی طرف نہ دیکھے اور آنکھ نہ کھلے اُسکو گلکونک کی بیماری بولتے ہیں۔

**تنڈ گدپاک کی علامتیں }** بچے کی مقعد پک جاوے اور اسکی ناف میں درد ہو اس کو تنڈ گدپاک کہتے ہیں۔

**اہی پوتنا بیماری کی علامتیں }** لڑکے کی مقعد پاخانہ اور پیشاب سے لپی رہا کرے یا دھووے یا کپڑے سے پونچھے ہوا لگے تب کھجلی ہو اور مقعد سرخ رہے اور وہ لڑکا مقعد کو کھجلاوے تو اس میں پھوڑے پیدا ہوں اور اس کی مقعد میں سے پانی سا جھڑا کرے اُس سے اس کی مقعد میں خوفناک زخم پڑ جاویں اس کو اہی پوتنا بولتے ہیں۔

**اج گلکا بیماری کی علامتیں }** جس کے بدن میں چکنی اور سرخ رنگ کی مونگ کے برابر بہت سی پھنسیاں ہو جاویں اور ان میں درد نہ ہو وہ بلغم سے پیدا ہوتی ہیں ان کو اج گلکا

بیماری بولتے ہیں۔

پار گربھک کی علامتیں } جو لڑکا حاملہ عورت کا دودھ پئے تو اس کے کھانسی آوے اور معدہ ضعیف ہو جاوے اور بدن میں جلن اور غنودگی ہو اور کمزور ہو جاوے کسی چیز کی رغبت نہ رہے چکر آویں اور اس کا شکم بڑھ جاوے اس کو پار گربھک بولتے ہیں۔

لڑکے کے دانتوں کی بیماریوں کی علامتیں } لڑکے کے دانت نکلنے کے وقت بخار ہو دست آویں۔ کھانسی آوے قے ہو سر اور آنکھیں درد کریں۔ رتوا ہو۔ یہ علامتیں دانتوں کی بیماری کی جانو۔

## لڑکوں کی بیماریوں کا علاج

جو بڑے آدمیوں کو بیماریاں ہوں وہی لڑکوں کو ہوتی ہیں جو علاج بڑے آدمیوں کا کرے وہی بچوں کا بھی کرنا چاہئے اور لڑکوں کو ایک برس تک ایک رتی کے برابر دوا دینی چاہئے اور دوسرے برس ایک ماشہ یہ قاعدہ ہے اور لڑکا جہاں ہاتھ لگا کر روے وہاں بیماری جانو۔ اس کا علاج کرنا چاہئے۔

لڑکے کے زیادہ بخار کا علاج } ناگرموتھ۔ پوست ہلیلہ۔ پوست نیم اور پٹول کا کاڑھا کرکے اس میں شہد ڈال کر لڑکے کو پلاوے تو لڑکے کا سب قسم کا بخار دور ہو یہ سب قسم کے بخاروں کی دوا ہے اور اس کا نام بھدرمستادکواتھ ہے

لڑکے کے جور اتیسار کا علاج } ناگرموتھ پیپل۔ اتیس۔ کاکڑا سنگی۔ ان کا چورن شہد سے لڑکے کو چٹاوے تو لڑکے کا بخار اور اسہال دور ہو اور کھانسی اور قے دور کرے۔

لڑکے کے اتیسار یعنی دست آنے کا علاج } مغز بیل۔ دھوئی کے پھول۔ نیتر بالا لودھ گج پیپل۔ ان کے کاڑھے میں شہد ڈال کر دے تو لڑکے کا اتیسار یعنی اسہال دور ہو۔

لڑکے کے خوفناک اتیسار کا اور علاج } مجیٹھ۔ دھوئی کے پھول۔ لودھ۔ سفید سرسوں ان کا کاڑھا شہد ڈال کر دے تو لڑکے کا خوفناک بھی اتیسار دور ہو۔

**لڑکے کے آنوں کے اتیسار کا علاج** } باے برنگ ۔ اجمود ۔ پیپل ۔ ان کو باریک پیسکر
چانول کے پانی سے دے تو آنوں کا اتیسار دور ہو ۔ اس کا نام بہنگادکواتھ ہے ۔

**لڑکے کے رکتا اتیسار کا علاج** } موچرس ۔ مجیٹھ ۔ دھوی کے پھول اور کنول کے پھول
ان کو باریک پیس کر اور سانٹھی کے چانول کے ماڑ میں دے تو رکتا اتیسار دور ہو ۔

**لڑکے کے سب قسم کے اتیسار کا علاج** } زنجبیل ۔ اتیس ۔ ناگرموتھ نیتربالا ۔ اندرجو
ان کا کاڑھا دے تو لڑکے کے سب قسم کا اتیسار دور ہو ۔

**لڑکے کے موڑھانباہی کا علاج** } چانول کی کھیل ۔ ملیٹھی ۔ مہوا ۔ ان کو باریک پیسکر
مصری اور شہد میں چٹاوے تو لڑکے کی موڑھانباہی دور ہو ۔

**لڑکون کی سنگرہنی کا علاج** } ہلدی ۔ چب ۔ دیودار ۔ کٹیلی ۔ گج پیپل ۔ پرسٹ پرنی سونف
ان کو باریک پیسکر شہد اور گھی سے چٹاوے تو سنگرہنی اور جانور کا بخار اور اسہال کو دور کرے
اور بھوک بڑھاوے اس کا نام رجنیادچورن ہے ۔

**لڑکون کی کھانسی کا علاج** } ناگرموتھ ۔ اتیس ۔ اڑوسہ ۔ پیپل ۔ کاکڑاسنگی ۔ ان کو
باریک پیس کر شہد کے ساتھ چٹاوے تو لڑکے کی پانچ قسم کی کھانسی اور دمہ دور ہوں ۔
اس کا نام مستادچورن ہے ۔

**کھانسی کا اور علاج** } کٹیلی کے پھولوں کی کیسر کو شہد سے چٹاوے تو لڑکے کی کھانسی
دور ہو ۔

**کھانسی اور دمے کا علاج** } منقی ۔ داکھ ۔ اڑوسہ ۔ پوست ہلیلہ ۔ پیپل ۔ ان کو باریک
پیس کر شہد اور گھی کے ساتھ چٹاوے تو لڑکے کی قے اور ہچکی دور ہو ۔

**لڑکے کی قے کا علاج** } آنب کی گٹھلی ۔ چانول کی کھیل ۔ سیندھانمک ۔ ان کو باریک پیسکر
شہد سے چٹاوے تو لڑکے کی قے دور ہو ۔

**لڑکے کے دودھ گرنے کا علاج** } کٹیلی کی کلی کا رس ۔ پیپل ۔ پیپلامول ۔ چب ۔ چیتر ک
زنجبیل ۔ ان کو باریک پیس کر شہد اور گھی سے چٹاوے تو لڑکے کی قے دور ہو ۔

**لڑکے کے پیٹ میں اپھارا اور سول چلے اس کا علاج** } سیندھانمک ۔ زنجبیل

الائچی۔ بھنی ہینگ۔ بھارنگی۔ ان کو باریک پیس کر گرم پانی سے کھائے تو لڑکے کا اپھار اور سول دور ہو۔

لڑکے کا پیشاب بند ہو گیا ہو اُس کا علاج } پیپل۔ مرچ سیاہ۔ چھوٹی الائچی سیندھا نمک ان کو باریک پیس کر مصری اور شہد سے چٹاوے تو پیشاب اچھی طرح سے اُتر آوے۔

لڑکے کے لعاب بہت گرے اُس کا علاج } سفید سرسوں۔ تل۔ لودھ۔ اُن کا کاڑھا کر کے اور شہد ڈال کر لڑکے کو پلاوے تو لڑکے کا لعاب گرنا بند ہو۔

لڑکے کے منھ میں چھالے پڑ گئے ہوں اُس کا علاج } پیپل کا پوست۔ اور اسکے پتے ان کو باریک پیس کر شہد میں ملا کر چٹاوے تو لڑکے کے منھ کے چھالے اچھے ہوں۔

لڑکے کی ناف میں ورم ہو اس کا علاج } زرد مٹی کو آگ سے سرخ کر کے دودھ سے لگاوے تو سوجن اچھی ہو۔

لڑکے کی ناف پک گئی ہو اُس کا علاج } زرد چوب۔ لودھ۔ پرینگ کے پھول انکو شہد سے باریک پیس کر ناف پر لیپ کرے تو آرام ہو۔

لڑکے کی مقعد پک گئی ہو اُس کا علاج } رسوت کو پانی میں باریک پیسکر لڑکے کی مقعد میں لیپ کرے تو مقعد پکنا بند ہو یا شنکھ۔ ملیٹھی۔ رسوت ان تینوں کو باریک پیسکر لگاوے تو آرام ہو۔

لڑکے کے دانت دوہرے نکلیں اُس کا علاج } دھونی کے پھول اور پیپل کو آملے کے رس میں لڑکے کے منھ میں لگاوے تو دانت اچھی طرح سے نکلیں اور لاکشا دی تیل سے لڑکے کا بخار وغیرہ جاوے۔

## باب بائیسواں
## قوت باہ اور علاج عنین کے بیان میں

باجی کرن وغیرہ } باجی کرن اس کو کہتے ہیں کہ جو آدمی دیکھنے میں فربہ اور طاقتور

نظر آوے اور وہ عنین ہو عورت کے کام کا نہ ہو وہ سات قسم کا ہوتا ہے۔ ایک یہ کہ عورت سے جماع کی خواہش تو ہو مگر اُس سے مباشرت نہ ہو سکے اس سبب سے کہ استادگی نہ ہو اس کو پنسک بولتے ہیں۔ اس کا سبب لکھا جاتا ہے۔ کڑوی۔ کھٹی۔ گرم چیزوں اور نمک زیادہ کھانے سے باہ زائل ہو جائے۔ یا رنج و غصہ وغیرہ سے منی زائل ہو۔ یا لڑکا عورت روپیہ کے نقصان سے باہ ضعیف ہو یا ہاتھ کی کسی طرح آلت میں چوٹ لگنے سے آلت کی نس ماری جائے اس سے اور بہت رکے رہنے سے عنین یعنی پنسک ہو جاوے اور بھی سبب ہیں۔

**ضعف باہ کا علاج** } شیریں اور طرح طرح کی لذت دار چیزوں کے کھانے یا نہایت خوبصورت عورت کی صحبت سے یا نہایت خوبصورت عورت جس کی آواز نہایت پیاری لگے۔ یا تنبول اور عمدہ شراب کے پینے اور پھلواری اور باغوں کے رہنے اور طاقت کی دودھ مصری ملے ہوئے مرگانگ اور چند روز وغیرہ ساتوں دھات دہی سکھرن ماش یہ سب چیزیں باہ کی ضعیفی کو دور کرتی ہیں اور امرس کے کھانے سے اور بھیم سینی کافور اور کستوری ملے ہوئے پان کے بیڑے سے اور اور چیزوں سے بھی باہ کی ضعیفی دور ہوتی ہے۔

**گوکھرادی چورن** } گوکھرو۔ تالمکھانا۔ اسگندھ۔ چھتاور۔ سفید موصلی۔ کونچ کے بیج۔ ملیٹھی کھریٹی کے بیج گنگیرن کا پوست۔ یہ سب برابر لے کر ان کو باریک پیس کر اندازہ سے مصری ملا کر دودھ کے ساتھ پانچ درم ہر روز رات کو کھاوے اور پرہیز سے رہے تو ضعیفی باہ دور ہو۔

## سپاری پاک

دکھنی سپاری آدھ سیر لے کر دو دن تک پانی میں بھگو رکھے پھر ان کو باریک کتر کر سکھاوے پھر اس کا چورن کرے اور کپڑ چھان کر برابر گھی میں مخلوط کر کے اٹھگنے دودھ میں ماوا کر کے پھر اٹھگنی مصری کی چاشنی بنا کر اس میں سپاری کا ماوا ڈالے اور یہ دوا اس میں ملاوے۔ الائچی۔ کھریٹی۔ پوست گنگیرن۔ جائپھل۔ لونگ۔ جاوتری

زنجبیل۔ پترج۔ چھتاور۔ موصلی۔ تخم کونچ۔ بداری قند۔ گوکھرو۔ داکھ۔ ثعلب مصری۔ سنگھاڑا
زیرہ۔ چھڑ۔ بنسلوچن۔ اسگندھ۔ کیسر۔ کستوری۔ کافور۔ چندن۔ بھیم سینی کافور۔ اگر یہ سب دوا
چار چار تولہ بھر لے یا بیداپنی عقل کے موافق ڈالے اور مرکانگ۔ چندروے۔ بنگ ساد
ابرک۔ خوشبودار چیزیں اور میوہ اپنی سمجھ سے اس میں ڈالے پھر دو تولہ کے لڈو بنادے
اور ایک لڈو ہر روز کھاوے اور پرہیز سے رہے تو ضرور ہی ضعیفی باہ دور ہو اس کا نام
امرت بلبھ منگی پاک بھی ہے۔

## آمرپاک

پکے ہوئے میٹھے آموں کا رس ۱۶ ثار اور اس میں ۴ ثار مصری ڈالے اور ایک ثار گھی ڈالکر
مٹی کے برتن میں پکا کر گاڑھا کرکے مثل چاشنی کے کرلے اور چاندی کے برتن میں رکھے
اور اس میں مذکورہ ذیل دوا ڈالے۔ زنجبیل ۱۶ تولہ۔ فلفل سیاہ ۱۶ تولہ۔ پیپل
زیرہ ۲ تولہ۔ چترک دو تولہ۔ پترج دو تولہ۔ دار چینی۔ دو تولہ۔ ناگ کیسر دو تولہ۔ نیسو تولہ۔ الائچی دو تولہ
لونگ دو تولہ۔ جائپھل دو تولہ۔ کستوری چار ماشہ۔ بھیم سینی کافور ایک تولہ۔ سہد پاؤ سیر پھر ان سب کو
خوب مخلوط کرکے مرتبان میں بھر رکھے اور اس میں سے دو تولہ ہر روز کھاوے تو ضعف باہ
دور ہو اور باہ کی کثرت ہو اور سنگرہنی۔ چھئی۔ دمہ۔ نفرت۔ امل پت۔ رکت پت۔ پانڈوروگ
وغیرہ کو یہ پاک دور کرتا ہے۔

## جلق وغیرہ کسی وجہ سے ضعف باہ ہو جاوے اُس کا علاج

مسی گوکھرو کا چورن پانچ درم شہد پانچ درم ملاکر بکری کے دودھ کے ساتھ دو مہینے تک کھاوے
تو ضعیفی باہ کی دور ہو۔

## چندن آدی تیل

صندل سرخ۔ پتنگ۔ اگر۔ دیودار۔ چھڑ۔ پکی لکڑی۔ پدماکھ۔ کافور۔ کستوری۔ کیسر۔ جائپھل
جاوتری۔ لونگ۔ دونوں الائچی۔ کنکول۔ سونٹھ۔ دارچینی۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ قیتر۔ بالا۔ خس
مجیٹھ۔ دارہلدی۔ موتھا۔ بچھ۔ ناگرموتھا۔ سنبھالو۔ ہرسنگار کے پھول۔ لوبان۔ گوگل۔ لاکھ۔ نکھ
رال۔ وصنی کے پھول۔ کسم کے پھول۔ بیلا پھول۔ مجیٹھ۔ تگر۔ موم۔ یہ سب دوا چار چار ماشہ

لے کر اور ان کا نرم آنچ سے کاڑھا کرکے جب اُن کا چوتھا حصّہ رہ جاوے پھر اس میں میٹھا تیل
پاؤ بھر ڈال کر نرم آنچ سے پکاوے۔ جب کاڑھے کا رس خشک ہو جاوے اور تیل باقی رہ جاوے
تب چھان کر برتن میں بھر رکھے اور اس کی مالش کرے تو بوڑھا آدمی بھی جوان ہو جاوے
اور بدن کی بیماریاں سب دور ہوں۔

## بانری گٹکا

تخم کونچ پاؤ سیر۔ اس کو پاؤ بھر گائے کے دودھ میں نرم آنچ سے پکاوے پھر اُس کا پوست
دور کرے اور اس کو خوب پیس کر دودھ میں اوٹائے اور چھوٹے چھوٹے اُس کے بڑے کرکے
گائے کے گھی میں تلے پھر اس کے دونی مصری کی چاشنی کرکے بڑوں کو پاگے پھر ان بڑوں کو
شہد میں ڈالے اور ان میں سے بقدر ایک درم بلاناغہ دو مہینے تک کھاوے تو باہ کی ضعیفی
دور ہو۔ اور جماع میں منی دیر سے انزال ہو۔

**ضعف باہ کے دور ہونے کا علاج** } عاقرقرحا۔ زنجبیل۔ لونگ۔ کیسر۔ پیپل۔ جائپھل
جاوتری۔ سفید صندل یہ سب دوا چھ چھ ماشہ لے اور افیون دو تولہ لے کر پھر ان سب کو شہد
میں باریک پیس کر ماش کے دانے کے برابر گولیاں ایک گولی رات کے وقت ہر روز کھاوے
اور اوپر سے دودھ پئے تو دیر سے منی کا انزال ہو اور ضعف باہ دور ہو اور بہت عورتوں سے
جماع کرے۔ یا بداری قند کو پیس کر گیلے بداری قند کے رس کی اکیس پٹیں دے اور سکھا تا جاوے
پھر اس میں مصری اور شہد اور گھی ملا کر ہر روز بقدر دو درم کھاوے یا چار ماشہ کھا کر اس کے
اوپر عمدہ دودھ پئے تو بوڑھا آدمی بھی جوان ہو جاوے یہ برند میں لکھا ہے یا آملوں کو پیس کر
گیلے آملوں کے رس میں اکیس پٹ دے کر سکھا کر اس کو شہد اور مصری سے دو درم ہر روز کھاوے
تو ضعف باہ دور ہو یہ چکروت میں لکھا ہے۔

## مدن منجری گٹکا

زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ان تینوں کو چار حصّے کرکے پارہ ایک حصّہ اور بنگ یعنے رانگے
کے کشتے کے دو حصّہ کرکے ان سب کے برابر جیتا اور بچ۔ بہیرہ۔ ناگ کیسر۔ جائپھل۔ مرچ
پیپل۔ الائچی۔ زنجبیل۔ لونگ۔ جاوتری۔ ان سب کے دو حصے کرکے پھر سب کو باریک پیس کر

مصری اور شہد اور گھی میں پانچ درم کی گولیاں بنا دے ایک گولی ہر روز کھا دے اور اوپر سے
دودھ پیئے تو بوڑھا بھی جوان ہو۔ اس کا نام مدن سنجری گٹکا ہے اور جوگ ترنگنی میں لکھا ہے
یا افیون پارہ برابر لے کر دونوں کو دھتورے کے بیجوں کے تیل میں تین دن کھرل کر کے پھر
مصری اور بھنگ برابر ملا کر ایک رتی کھا دے اور اوپر سے دودھ پیئے تو دیر سے انزال ہو اور
ضعف باہ جاوے۔ یہ رسالہ سنگرہ میں لکھا ہے۔ یا عاقرقرحا۔ جائپھل۔ لونگ۔ زنجبیل۔ کیسر
پیپل۔ کستوری۔ بھیم سینی کافور۔ ابرک۔ ان سب کے برابر افیون لے پھر ان سب کو باریک
پیس کر مونگ کے برابر گولیاں بنا دے اور ایک یا دو گولی کھا دے تو دیر میں انزال ہو یہ
دوا بہت امساک پیدا کرتی ہے۔

## لنگا ستمبھن گٹکا

چھیا کافور سہاگہ۔ پارہ یہ سب برابر لے کر اگست کے رس میں اور شہد میں ایک روز کھرل کر
کے آلت پر لیپ کر کے پہر بھر رکھے۔ پھر دھو کر عورت سے جماع کرے تو دیر میں انزال ہو۔

**عضو تناسل پر ضماد کرنے کی دوائیں** سفید کنیر کی جڑ کا پوست۔ عاقرقرحا۔ اجود
سیاہ دھتورے کے بیج۔ جائپھل۔ ان سب کو پانی سے باریک پیس کر کالی مرچ کے برابر گولیاں
بنا دے اور ایک گولی آدمی کے پیشاب سے گھس کر آلت پر لیپ کرے تو باہ کی ضعیفی دور ہو
اور دیر سے منزل ہو یا سور کی چربی اور شہد کو کھرل کر کے ایک مہینے تک آلت پر لیپ کرے
تو آلت کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا سفید کنیر کے پوست کو دودھ میں جما کر گھی نکال کر
اس گھی میں سنگی مہرہ۔ جائپھل۔ بجا گوشہ انداز کے موافق ملا کر آلت کے اوپر سات روز لیپ
کرے اور اوپر پان باندھ کر جماع ترک کرے تو ضعف باہ دور ہو۔

## ضعف باہ کا علاج

چوب چینی۔ زنجبیل۔ موچرس۔ دونوں موصلی۔ فلفل سیاہ۔ باؤبڑنگ۔ بادیان ہم وزن لے کر
باریک پیس کر ایک تولہ کو ایک سیر نیم گرم دودھ کے ساتھ کھائے تو قوت زیادہ ہو ایضاً چوب چینی
پانچ تولہ۔ زنجبیل۔ موچرس۔ دونوں موصلی۔ فلفل سیاہ۔ باؤبڑنگ۔ سونف ہم وزن پیس کر ایک
تولہ چھان کر ایک سیر نیم گرم دودھ کے ساتھ کھائے تو قوت باہ زیادہ ہو۔ ایضاً شہد

دو تولہ آدھ سیر گائے کے دودھ میں ملا کر پئے تو طاقت زیادہ ہو ایضاً سبز لکڑی بادشار کالی بکری
کے دودھ میں بھگو دے بعدہ ایک سیر گائے کے دودھ میں بھگو دے اور تین دن تک خشک
کرے بعدہ کوٹ چھان کے گوکھرو تین تولہ کھانڈ آدھ ثار ملا دے اور ایک تولہ آدھ سیر
گائے کے دودھ کے ساتھ کھاوے تو قوت باہ بہت زیادہ ہو اور سستی دفع ہو ایضاً اسگند
کنیر کی جڑ دو تولہ لیکر باریک کتر کے پانچ سیر گائے کے دودھ میں اوٹا دے جب دودھ تین سیر
رہ جاوے تب اتار کر ٹھنڈا کرکے جز جمیت جاوے اور دوسرے دن مکھن نکال لے بعدہ
سات گرو اسگند جائپھل سات عدد۔ جاوتری ایک پیسہ بھر لے ساتوں گردن میں بھر سے
پیٹ سے لے سر اور پاؤں کاٹ ڈالے پھر پاؤ بھر گائے کے گھی میں کھرل کرکے بھر لے
اور اس بیضہ کو کنیر کے گھی میں چار رتی کی گولی باندھے پھر عضو تناسل پر لیپ کرے پانچ
دن کھائے تو نامرد بھی مرد ہو جائے ایضاً مجیٹھ ایک آثار گوکھرو ایک آثار تمبیرے کے پھل
ایک سیر لیکر گائے کے چار سیر دودھ میں جوش کرے جب ایک سیر
باقی رہے اتار کر سکھائے پھر تینوں ادویہ کو باریک پیس کر کپڑ چھان کرکے جائپھل ایک
تولہ دونوں موصلی۔ پاؤ بھر ستاور پاؤ بھر پیپلا مول آدھ پاؤ۔ زنجبیل ۴ تولہ۔ بھانگرو پاؤ بھر
زرگنڈی پاؤ بھر کپڑ چھان کرکے آدھ سیر گھی میں ملا کر تین تین تولہ کی گولی باندھے اور دونوں وقت
ایک ایک گولی ۴۰ دن کھائے تو نامرد بھی مرد ہو جائے ایضاً بچھناگ ۲ تولہ۔ جمالگوٹہ ۲ تولہ
گھونگچی سفید ۲ تولہ۔ کنیر سفید کی جڑ ۲ تولہ بیر بہوٹی دو تولہ عاقرقرحا ۲ تولہ۔ مال کنگنی
ایک سیر۔ چمگادڑ ایک عدد۔ کچلا ۲ تولہ۔ کیچوا ایک سیر۔ سرسانڈہ ایک عدد اجوائن خراسانی
۲ تولہ۔ سہاگہ دو تولہ۔ سنبل دو تولہ۔ لونگ ۲ تولہ۔ جائپھل دو تولہ دارچینی دو تولہ بیخ مدار
دو تولہ۔ بیج بجیلی دو تولہ۔ چمگادڑ۔ سوکرا اور سانڈے کا جنتر سے تیل نکالے پھر اس کے بعد
ان سب دواؤں کو کپڑ چھان کرکے بکری کے دودھ میں تین روز کھرل کرے پھر پاتال جنتر
کے طریقے سے تیل نکال کر عضو تناسل پر سات دن تک لگا کر پان بنگلہ باندھے اور تیل
سے پرہیز کرے تو ضعف باہ جاتا رہے ایضاً بیج کنیر اور سنکھیا ایک تولہ چھالی کی تخم ایک تولہ ثعلب مصری
ایک تولہ زرگنڈی ایک پیسہ بھر یہ سب دوائیں کپڑ چھان کرکے پانچ سیر

گاے کے دودھ میں اوٹادے اور ان کو جما کر مکھن نکالے۔ پھر سپاری کو بچا کر
آٹے بنگلہ پان پر یہ سب دوا لگا کر چودہ دن تک پٹی باندھے اور جماع سے پرہیز
کرے تو نامرد بھی مرد ہو ایضاً ہینگ۔ دھتورہ کے بیج عاقرقرحا۔ سمندر پھین دارچینی
یہ سب دوائیں برابر لے کر کپڑ چھان کرکے اونٹ کٹیرہ کے رس میں چودہ دن عضو تناسل
لیپ کرے تو ضعف باہ زائل ہو جائے۔

کھانے کی دوائیں} اسگندھ ناگوری۔ جاوتری۔ جائپھل۔ لونگ۔ دارچینی یہ سب دوائیں
برابر لے کر پاؤ تل پاؤ بھر۔ شہد پاؤ بھر میں گولی باندھے اور اکیس روز کھائے تو ضعف باہ
زائل ہو ایضاً عاقرقرحا ایک تولہ۔ افیون خالص چھ ماشہ۔ دونوں ملا کر ایک تولہ بھین ایک تولہ لونگ ایک تولہ
سمبھل ایک تولہ۔ اسگندھ ۲ ماشہ۔ کھانڈ ۲ تولہ سب دواؤں کو کپڑ چھان کرکے کھانڈ کے
ساتھ ایک تولہ کی گولی باندھے اور چودہ دن تک سوتے وقت کھائے تو ضعف باہ جاتا ہے

پٹی} سہاگہ تیلیا ایک درم۔ کوٹ ایک درم۔ مینفل ایک درم۔ چمیلی کے پتوں کا رس
چار درم تل کا تیل پاؤ بھر دواؤں کو کپڑ چھان کرکے تیل میں اوٹادے جب خوب پکجاوے
اتار کر۔ اس تیل کی پھویا سات دن تک باندھے نہایت مفید ہے

حبوب ممسکی و مغلظ} پوست آدھ سیر مازو آدھ سیر۔ ایک من پانی میں اوٹادے
جب سیر بھر رہ جاوے تب اتار کر بعدہ یہ دوائیں کپڑ چھان کرکے ملاوے۔ جائپھل ۲ تولہ۔
لونگ ۲ تولہ۔ بیج دو تولہ۔ بہاری اقند آٹھ تولہ۔ تخم سنبھل آدھ سیر۔ ناگکیسر دو تولہ سونٹھ
آدھ سیر پرانا گڑ دو سیر۔ گاے کے دس سیر دودھ میں اوٹادے جب اوٹتے اوٹتے
تین سیر باقی رہے تب گڑ اور کھانڈ ڈال کر اوٹادے جب گاڑھا ہو جاوے تب اتار کر آملے
کے برابر گولی بناوے اور سویرے ڈیڑھ تولہ اور شام کو ایک تولہ پانی کے ساتھ کھاے تو
چودہ دن میں ضعف باہ کو دور کرے۔

اگر جلق سے یا کثرت خام کھانے یا سردی گرمی یا بہت محنت سے جو شخص نامرد
ہو گیا ہے اوس کے واسطے عمدہ عمدہ دوائیں اور طلا وغیرہ لکھے جاتے
ہیں۔

## طلا برائے مجلوق وغیرہ

دار چینی۔ جانپھل۔ دھتورہ مع جڑ و پتے کے جاوتری۔ لونگ۔ بھٹ کٹھیوری۔ مالکنگنی۔ جاگوٹہ سنکھیا تیلیا۔ جوہر پھلی لال۔ شنگرف۔ پارہ۔ لوبان۔ سادہ ورک کا رس۔ چنبیلی کے پتے۔ منیفل۔ ہڑتال طبقی۔ کوٹ۔ سہاگہ۔ چوکیا۔ میٹھا تیل۔ چمگادڑ کی چربی۔ ہلدی۔ سفید کنیر کی جڑ۔ لال کنیر کی جڑ۔ کیچوہ خشک ریگ ماہی۔ دس دس درم شیر کی چربی چالیس درم ارنڈ کا تیل پندرہ درم محیل کا پتہ دس درم۔ مرغ کا پتہ دس درم۔ شراب تند ڈیڑھ درم۔ گدھے کا بھیجا اگر یہ نہ مل سکے تو گدھے کے فوطوں میں جونک لگا کر دس درم خون لے لیوے۔ سور کی چربی دس درم ان دواؤں کو کپڑ چھان کرکے گولی باندھے پھر اسے آتشی شیشہ میں رکھکر شیشہ کے منہ پر سیکیں لگا دے پھر گل حکمت کرکے بطریق پاتال جنتر تیل نکالے اگر تیل نہ نکل سکے تو گولی دو رتی زعفران کے ساتھ سوپاری چھوڑ کر لیپ کرے۔ اگر تیل نکل آوے تو سوپاری اور سیون چھوڑ کر لیپ کرے اور اوپر سے بنگلہ پان باندھ دے اور جماع سے پرہیز کرے اور کھٹی اور گرم اشیاء اور تیل اور گڑ سے پرہیز کرے نہایت مفید ہے۔

دوسرا طلا} کیچوا بافتہ باؤ گزمادہ کے دودھ میں بھگو کر سکھا دے پھر شوہر کے دودھ میں بھگو دے اور پانچ تولہ گھی اس پر لپیٹے اور سنبل زرد پیسکر لیپ کرکے بتی بنا دے پھر لوہے کے گز پر لپیٹ کر اس کا تیل نکالے وہ تیل پان پر لگا کر سپاری اور سیون چھوڑ کر باندھے تو نامرد مرد ہو جاوے

تیسرا طلا} پارہ۔ سنکھیا۔ میٹھا تیلیا۔ بھلاواں۔ ہلدی کا زہر۔ بچھناگ۔ سنبل الطیب ہڑتال۔ جیرہ مٹی۔ سفید دھتورہ کے بیج۔ بیر بہوٹی۔ منیفل شنگرف لوبان۔ کیچوا لال کنگنی کے بیج۔ کنیر کی جڑ۔ جاگوٹہ۔ ایک ایک تولہ لے کر سب کو پیس کر شیشی میں بھر کر پاتال جنتر کرکے تیل نکالے دو رتی پھر عضو تناسل پر گیارہ دن تک بطریق معروف ہمراہ پان بنگلہ استعمال کرے تو نامرد مرد ہو جائیگا۔

چوتھا طلا} جانپھل۔ سہاگہ تیلیا۔ منیفل ایک ایک تولہ چنبیلی کے پتوں کا رس تین سیر

میٹھا تیل آدھ سیر ان سب کو ملا کر اوٹا دے جب رس جل جاوے اور تیل باقی رہ جاوے تو تیل شیشی میں رکھ کر گیارہ دن تک بطریق معروف عضو تناسل پر باندھ کر بنگلہ پان باندھے تو وہ نامرد مرد ہو جاوے۔

رگین جوڑنے کی پوٹلی کان کا میل ایک تولہ۔ بُرادہ دندان فیل چھ ماشہ۔ کلتی چھ ماشہ۔ پیچوہ۔ بیر بہوٹی۔ عاقر قرحا۔ جائفل۔ جاوتری۔ کیسر۔ چھ چھ ماشہ۔ جواص کی چربی چھ ماشہ مچھلی کا پتا ایک ماشہ نوشادر۔ شیر کی چربی۔ گائے کا گھی چھ چھ ماشہ ان سب کو لے کر تین ماشہ کی پوٹلی بنا کر گیارہ دن تک عضو تناسل پر سینک کرے تو ٹوٹی ہوئی رگیں جڑ کر مضبوط ہو جائیں۔

طلا ۔ اندر جو۔ چرٹی۔ سفید کنیر کی چھال۔ مالکنگنی۔ دھتورہ کے بیج سنگ خراسانی کٹائی کے بیج پیپل۔ ان سب کو ہموزن لے کر باریک پیسکر عضو تناسل پر لیپ کرے تو رگیں جڑ کر کجی دور ہو۔ دیگر ۔ ارنڈی ایک تولہ افیون خالص۔ عاقر قرحا۔ جائپھل۔ دارچینی۔ بیر بہوٹی۔ لونگ چھ چھ ماشہ ان سب کو کوٹ پیس کر سات دن تک عضو تناسل پر لگا کر اوپر سے بنگلہ پان باندھے تو نامرد مرد ہو جاوے۔ یا چمیلی کے پتوں کا رس نکال کر کوٹ۔ سہاگہ اور مینسل سب کو تلی کے تیل میں جوش دے۔ جب رنگ بدل جائے تب اُتار کر شیشی میں بھرے چالیس روز تک عضو تناسل پر مالش کرے تو رگیں جڑ کر کجی دور ہو۔ یا میٹھا تیل۔ مالکنگنی۔ چھ چھ ماشہ سب ہموزن لے کر گرم کر کے لیپ کرے۔ یا کنگیرن مار۔ کنیر۔ پیپل۔ کوٹ۔ نیج اور مکھن ملا کر لیپ کرے تو رگیں مضبوط ہو جاویں۔ یا عاقر قرحا دو درم۔ سفید کنیر کے پھول آدھا درم جائپھل ایک درم۔ سفید گوندا آدھا درم۔ باریک پیس کر مالش کرے یا بھینس کے دودھ میں ملا کر لیپ کرے تو رگیں جڑ جاویں اور عضو تناسل میں سختی آجاوے۔

دوا مغلظ و ممسک منی وغیرہ ۔ کونچ کے بیج اور جو کوٹ کر چار ماشہ ہمراہ شیر گاؤ و مصری چند روز کھائے تو قوت زیادہ ہو اور تولید منی بہت ہو۔ یا اُردو کا آٹا جو کا آٹا گوکھرو کے بیج۔ ستاور۔ ان سب کو ہموزن لے کر کوٹ چھان کر دودھ میں سانے اور بڑے بنا کر گھی میں تلے اور ایک بڑا چھ ماہ تک روزانہ سوتے وقت کھا کر اوپر سے دودھ اور مصری

پیئے تو بڈھا بھی جوان ہو جائے اور نہایت مغلظ ہے۔ یا ترپھلا دھوئی کے پھول برابر
لے کر پیس کر ایک رس کی بھاونا دے اور سات دن تک دھوپ میں سکھا دے۔ پھر
بوقت شام مصری اور شہد میں ملا کر چاٹے اور اوپر سے دودھ پیئے چند روز استعمال کرنے
سے اس قدر قوت ہو جائے کہ تو عورتوں سے جماع کر سکے اور بھوک بڑھے اور منی گاڑھی
ہو جائے۔ یا کونچ کی جڑ۔ تل۔ اسگندھ۔ بداری قند۔ ساٹھی کے چاول ان سب کو برابر لے کر
باریک پیس کر ایک سیر دودھ میں پکاوے پھر صبح کے وقت پانچ درم کی مقدار کھائے اور
پرہیز کرے تو نہایت قوی ہو جائے۔ اور لذت حاصل ہو۔ یا بداری قند اور گوکھرو پانچ درم
لے پھر پیس کر مصری اور دودھ کے ساتھ پھانکے تو بڈھا بھی جوان ہو جائے۔ اور نہایت
قوت باہ حاصل ہو اور جریان دفع ہو۔ یا جائپھل۔ جاوتری۔ لونگ۔ کیسر۔ اسگندھ
تل سیاہ۔ افیون خالص دو دو ماشہ لے کر کوٹ کرے اور دو ماشہ کی شہد میں گولی باندھے
صبح کے وقت سات دن تک کھائے تو نامرد بھی مرد ہو جائے۔ یا آرد۔ جو۔ تخم اسگندھ
سعد۔ ستاور۔ تال مکھانہ۔ سیل کی چھال یہ سب ہم وزن لے کر اور بھیڑ کے دودھ کے ساتھ
کھاوے تو سو عورتوں سے جماع کرنے کی قوت حاصل ہو۔ اور منی گاڑھی ہو جائے
لیکن پرہیز شرط ہے۔ یا جو اور آرد کا آٹا آٹھ تولہ لے کر حریرہ پکا کر دودھ اور
مصری کے ساتھ پیئے تو مغلظ منی ہو اور قوت باہ زیادہ ہو۔ یا چھ ماشہ آنولہ کو ایک رس کی
بھاونا دے کر سایہ میں خشک کرے بعدہ مصری اور شہد چار درم کے ساتھ کھائے تو
مغلظ منی ہو اور قوت باہ زیادہ ہو۔ یا عاقرقرحا۔ تیج بل۔ جاوتری۔ ناگ کیسر۔ جائپھل۔
لونگ۔ الائچی۔ مسلم۔ موصلی سفید تین تین درم۔ شکر سفید چار درم۔ ناگر پان پچیس عدد لے کر
کوٹ چھان کر بڑے بیر کے برابر گولی بناوے صبح ایک گولی کھاوے تو عنین بھی مرد ہو جاوے
گائے کا گھی ایک تولہ۔ سپید کنیر کی جڑ کی چھال تیس درم۔ لونگ تین درم۔ مالکنگنی۔
کوٹ۔ اجوائن خراسانی۔ عاقرقرحا۔ سفید گھونگچی۔ کچلا۔ اسپند۔ کٹک۔ بیج

۱؎ جن جن مقامات میں اس کی ہدایت کی جاتی ہے کہ پرہیز کرے تو وہاں یہ مقصود ہوتا ہے کہ اشیاء ترش
اور تیل۔ اور گڑ اور بادی چیزوں سے پرہیز کرے۔ ۱۲ صحیح

پیپل۔ جائپھل۔ جاوتری۔ پانچ پانچ درم۔ افیون خالص تین درم۔ کیتکی کے بیج پندرہ درم موصلی کے بیج پانچ درم۔ گھی میں ملاکر کوٹ رکھے پھر سات دن شیشی میں بھر کر بطریق پاتال جنتر چواوے اور بقدر چار رتی ہر روز کھاوے تو خشک لنگ بھی درست ہو کر قوت مردمی بہت زیادہ ہو اور اشیاء ترش سے پرہیز کرے۔

**کجی کا علاج** مغز بنولہ اور بکرے کی چربی ملاکر لیپ کرے تو کجی دور ہو اور سختی پیدا ہو یا سہاگہ۔ کوٹ۔ مینسل برابر لے کر کپڑچھان کر کے دمڑی بھر چمیلی کے پتے کارس میٹھے تیل میں پکاوے پھر کپڑچھان کر کے تیل شیشی میں رکھے اور عضو تناسل پر لیپ کرے تو ایک مہینے میں کجی دفع ہو۔ یا سمندر پھل۔ دارہلدی۔ ملیٹھی۔ شہد خالص گدھے کے پیشاب میں پیسکر مالش کرے تو کجی دور ہو۔ اور سختی پیدا ہو۔

## امساک کی دوا

جاوتری۔ سفید کنیر کی چھال۔ سمندر سوکھ۔ اجوائن خراسانی۔ افیون خالص۔ جائپھل پیپل چینی کھانڈ۔ یہ سب برابر لے کر کپڑچھان کر کے گڑ میں گولی باندھے اور بقدر ایک درم رات کو کھاوے تو ۱۲ گھڑی تک انزال نہ ہو۔ جب دودھ پیے تو انزال ہو۔ ایضاً سفید کنیر کی چھال دو درم۔ سفید کبوتر کی بیٹ دو درم لے کر شہد خالص میں دو درم کی گولی باندھے پھر پوست کے پانی سے گھس کر عضو تناسل پر لیپ کرے تو ۲ گھڑی تک انزال نہ ہو یا تالمکھانا۔ موصلی۔ ستاور۔ خراسانی بیج یہ سب پانچ درم۔ بھنگ ۵ درم گھی چالیس درم کھانڈ چھتیس تولے اور بھنگ پیسکر بنگلہ پان کی تین پٹ دے بعدہ کھانڈ کی چاشنی میں گولی بقدر دو درم باندھے ایک گولی روزانہ سوتے وقت کھائے تو نہایت مفید ہے ایضاً کیسر ایک درم۔ لونگ دو درم۔ جائپھل تین درم۔ افیون چار درم۔ مشک دو رتی لے کر ہمراہ شہد بقدر ایک درم گولی بنائے اور بوقت شام ایک گولی کھائے تو قوت باہ بہت زیادہ ہو اور جسم کا رنگ روز بروز ترقی پاوے بھوک زیادہ ہو اور قوت کبھی کم نہ ہو۔ ایضاً بھنگ چھ ماشہ۔ افیون خالص چھ ماشہ۔ پوست چھ ماشہ چھوہارہ ایک تولہ۔ مغز بادام ایک تولہ۔ بیخ موڈھا ایک تولہ دھتورے کے بیج چھ ماشہ۔

کھائے امساک بہت ہو۔ یا افیون
ان سب کو کوٹ پیس کر معجون بنائے پھر ۲ ماشہ روزانہ کھائے بعد گائے
ایک ماشہ۔ بھنگ۔ شہد۔ کھانڈ دو دو ماشہ لے کر پیس کر تین ماشہ کی گولی بنا کر کھائے
کا دودھ پیے تو امساک ہو ایضاً دونوں موصلی ایک تولہ۔ تالمکھانہ۔ بیج بند۔ کنیر کی جڑ کی
چھال۔ گولر کی چھال۔ گوندنی کی چھال۔ ریشہ برگد۔ لسوڑہ۔ سیلکھڑی۔ چھ چھ ماشہ لے کر
باریک پیس کر پرانے گڑ میں گولی باندھے اور ایک ماشہ ۲ گھڑی جماع سے پہلے کھائے تو
نہایت ممسک ہے۔ جب سیندھا نمک کھائے تو انزال ہو جائے۔ ایضاً جاپھل ۳ ماشہ
مصطگی رومی۔ لونگ۔ تخم الائچی چھ چھ ماشہ۔ کوٹ چھان کر شہد میں بقدر بیر گولی باندھے
اور ایک گولی روزانہ کھائے تو امساک ہو ایضاً مدار اور دھتورہ کے پھول چھ چھ ماشہ
موصلی سیاہ ایک تولہ۔ اسبند دس ماشہ۔ جاپھل چھ ماشہ۔ ان سب کو باریک
پیس کر ہمراہ شہد خالص بقدر بیر۔ گولی باندھے اور ایک گھنٹہ پہلے کھا کر دودھ اور جلیبی
کھائے تو امساک بہت زیادہ ہو۔ یا اوٹنگن کے بیج ایک تولہ۔ مغز کونچ ایک تولہ نشاستہ
ایک تولہ باریک پیس کر چھان کر بوقت شام ۴ ماشہ ہمراہ آب سرد پھانکے تو امساک پیدا ہو
ایضاً لونگ۔ افیون خالص بھنگ الائچی خرد۔ جاپھل جاوتری۔ کنول گٹہ۔ ان سب کو باریک
پیس کر پان کے رس میں گولی باندھے بقدر ۲ ماشہ کھاوے تو امساک پیدا ہو۔ اور
جب تک ترش چیز نہ کھاوے انزال نہ ہو۔ یا زمین قند اور تلسی کی جڑ ان دونوں کو ہموزن
لے کر باریک پیس کر پان کے رس میں گولی باندھے۔ ہمراہ پان کے کھائے نہایت ممسک ہے
یا وارچینی اور کالے تل برابر لے کر باریک پیس کر شہد میں بقدر ۲ ماشہ گولی بنائے اور سوتے
وقت ایک گولی کھائے تو جماع کے بعد بھی ایک پہر تک قوت زائل نہ ہو۔ یا کونچ کی جڑ
ایک انگل بھر لے کر منہ میں رکھ کر رس چوسے جب تک یہ منہ میں رہے انزال نہ ہو۔
ایضاً کنیر کی جڑ تین درم۔ افیون خالص ایک درم ادرک کے رس میں پیس کر عضو تناسل پر
لیپ کرے تب بھی امساک ہو۔ جب پان کھائے تو انزال ہو یا کھرنی کے بیج کی مینگی
اور مہوے کے بیج کی مینگی دونوں کو پانی میں پیس کر بتی سی بنا کر سپاری کے بیچ میں رکھے
تو پیشاب رک جائے یا سفید کنیر کی جڑ اور چھال سایہ میں سکھا کر کوٹ چھان کر جاپھل

پانچ درم۔ تیلیا ڈھائی درم۔ افیون خالص ایک درم۔ بچھناگ ایک درم ان سب کو برگد کی جڑ کے رس میں حل کرے اور جھڑبیری کے بیر کے برابر گولی باندھ کر سایہ میں خشک کرے پھر گولی کو پوست کے پانی میں گھس کر عضو تناسل پر لیپ کرے تو امساک بہت ہو ایضاً جائپھل۔ بھنگ۔ ناگ کیسر ہموزن لے کر اور مصری ان تینوں دواؤں کی بارہ گنی لے کر چلا۔ سمندر سوکھ کے بیج۔ اونٹ کٹائی۔ لونگ ہموزن لے کر شہد سے گولی باندھے اور ایک گولی کھائے تو امساک حد درجہ کا ہووے۔ یا سونٹھی اورک ایک درم تیج جسل ایک درم۔ پچھکنی ایک درم۔ گڑ تین درم سب ملا کر بقدر دو درم گولی بنائے اس گولی کو بوقت شام کھا کر چار تولہ دہی کا بڑا کھائے تو ۹ گھڑی تک امساک ہو۔ ایضاً کوپنچ کے بیج۔ تنگا موڑھ۔ فلفل سیاہ یہ سب پانچ پانچ درم بکری کے دودھ کے ساتھ عضو تناسل پر لیپ کرے تو بہت امساک ہو۔ یا چنے آدھے کچے آدھے پکے اور چونہ دونوں کو لیموں کی پھانک میں رکھ کر آگ پر رکھے اور دو گھنٹے کے بعد چوسے بعدہ کھانا کھائے تو بہت زیادہ امساک ہو اور جب تک کاغذی لیموں کا عرق نہ چوسے انزال نہ ہو ایضاً بیل گری۔ سونف اور سفیدہ تینوں کو کوٹ پیس کپڑ چھان کر کھاوے تو امساک ہو۔ یا کیسر ایک درم۔ لونگ دو درم۔ جائپھل ایک درم۔ کستوری ایک درم۔ ان سب کو باریک پیس کر گولی بنائے اور ایک گولی ۲ گھڑی پہلے جماع سے کھائے تو ۶ گھڑی تک انزال نہ ہو۔

## مرتکا مدن گٹکا

الائچی۔ کیسر۔ بیج قلمی۔ لونگ۔ جائپھل۔ جاوتری مصطگی رومی۔ عاقرقرحا۔ ناگرموتھ۔ پیپل۔ افیون خالص۔ صندل۔ کستوری و کافور خالص ایک ایک درم لے کر باریک پیس کر شہد میں دو ماشہ کی گولی بنائے۔ اور شام کو ایک گولی کھائے اوپر سے دودھ پیئے تو امساک ہو اور طاقت پیدا ہو اور قوت زائل نہ ہووے ایضاً کافور خالص ایک ماشہ۔ افیون خالص۔ کوانچ کے بیج۔ عاقرقرحا۔ لونگ گجراتی الائچی آٹھ آٹھ ماشہ بچھناگ مصفے دو ماشہ۔ مال کنگنی آٹھ ماشہ۔ شنگرف مصفے تین تولہ ان سب

دواؤں کی ایک سو پان کے رس میں تین رتی کی گولی بناوے اور رات کو کھا کر اوپر سے دودھ پیے۔ اگر گرمی کرے تو گھی کھائے اور دودھ زیادہ پیے تو امساک بہت ہو اگر انزال نہ ہوتا ہو تو لیموں کاغذی چوسے فوراً انزال ہو۔

**پھناگ کے مدبر کرنے کا طریقہ** پھناگ کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے گائے کے گوتی میں سات دن بھگو رکھے مگر گوتی روزانہ نئی ہو۔ اور ساتویں دن گائے کے دودھ میں اوٹا کر نکال لے اور سایہ میں خشک کرے۔

**شنگرف کے مدبر کرنے کا طریقہ** شنگرف کو بھیڑ کے دودھ میں ڈولا جنتر کرکے اوٹاوے

## نسخہ امساک

جائپھل۔ جاوتری۔ کنک بیج۔ ملیٹھی۔ سپارہ۔ عاقر قرحا۔ لونگ۔ افیون خالص ہر ایک سوا پانچ پانچ درم۔ ان سب کو باریک کرکے شہد میں بقدر گنجہ گولی باندھے اور سوتے وقت کھائے تو ایک پہر تک انزال نہ ہو۔ جب عرق لیموں چوسے تو فراغت ہو یا لجالو کا بیج ایک تولہ دودھ میں پیسکر پاؤں کے تلوے میں لیپ کرے تو ضرور امساک ہووے جب دھووے تب چھوٹے ایضاً سفید گھونگچی کا تیل نکال کر پیروں کے ناخن میں لگاوے تو خفیف امساک ہووے۔ اور لیموں چوسے یا نمک کھائے تو فراغت ہو۔ یا شنگرف سوا تین ماشہ۔ اجوائن خراسانی سوا تین ماشہ۔ افیون خالص۔ جاوتری تین تین ماشہ۔ عاقر قرحا ایک ماشہ سب کو باریک پیسکر پرانے پان کے رس میں مٹر کے برابر گولی باندھے اور رات کو سوتے وقت کھائے تو امساک ہو جب نمک کھائے تو انزال ہووے ایضاً مینڈکی۔ اسگندھ۔ جائپھل۔ جاوتری۔ افیون۔ بھنگ اور اجوائن دو گنی ان ساتوں کی گولی مجرب امساک دیگر پیپل۔ کستوری جائپھل۔ صندل۔ ناگر پان۔ فلفل سیاہ۔ عاقر قرحا۔ افیون بحصہ مساوی کی گولیاں بناکر ہر روز ایک گولی ایک سال تک کھانے سے بہت دیر تک امساک ہوتا ہے۔ دیگر کیسر ایک حصہ۔ لونگ دو حصہ۔ جائپھل تین حصہ۔ افیون چار حصہ۔ کستوری دو رتی۔ سب کو باریک پیس کر شہد میں سان کر دو رتی کی گولیاں بناکر شام کے وقت ایک گولی روز کھاکے جماع کرے اور جب تک

کھٹی چیز نہ کھاوے انزال نہ ہووے۔ دیگر افیون ۴ رتی۔ ہلیلہ ایک درم کے استعمال سے قوت باہ از حد ہوتی ہے۔ ایضاً ایک کندرو میں دو درم پیپل بھرے اور کپڑ مٹی کرکے مدھم آنچ سے پکاوے۔ پک جانے پر دار چینی ہموزن ڈال کر پیسے اور باریک کپڑے میں چھان کر آدھا درم شہد شامل کرکے پھٹکری کے رس میں حل کرے اور آدھے درم وزن کی گولیاں بناوے پھر پانی سے منہ دھو کر عضو تناسل پہ لیپ کرکے عورت سے جماع کرے تو ہر دو کو از حد لذت حاصل ہوتی ہے۔

## معجون مقوی و ممسک

کیسر۔ لونگ۔ جاوتری۔ عاقر قرحا۔ مصطگی رومی ایک ایک تولہ دونوں موصلی چار تولہ۔ چوب چینی الائچی دو دو تولہ۔ دارچینی۔ پیپل۔ ہڑ۔ انیس۔ ایک ایک تولہ۔ ستاور۔ بیج بلدھی دو دو تولہ مدن مرت چار تولہ۔ لال مرچ۔ اجوائن خراسانی کباب چینی ایک ایک تولہ۔ افیون خالص ۲ تولہ پستہ۔ بادام۔ ثعلب مصری۔ ورق نقرہ چار چار تولہ۔ ان سب دواؤں کو کوٹ چھان کر برابر کی شکر کی چاشنی میں ملا کر معجون تیار کرے اور مرتبان میں بھر کر رکھے شام کے وقت چھ ماشہ کھا کر دودھ پیئے نہایت درجہ مقوی ہے و ممسک ہے ایضاً دارچینی۔ جائفل۔ جاوتری۔ لونگ۔ گجراتی الائچی۔ کستوری۔ جیٹھی مدھ۔ ملیٹھی۔ کیسر۔ ثعلب مصری۔ ایک ایک تولہ۔ تیکھر۔ گوکھرو آٹھ آٹھ تولہ۔ بنسلوچن۔ ستاور۔ کوانچ ایک ایک تولہ۔ کافور بھیم سینی تین ماشہ۔ روغن بادام ایک تولہ۔ بھنگ کا کاڑھا آدھ سیر۔ گائے کا گھی آدھ سیر۔ دودھ ایک سیر ان سب دواؤں کو باریک پیس کر مصری کی چاشنی میں ملاوے اور تھالی میں معجون جما کر ڈلیاں کاٹ لے اور شام کے وقت ایک ڈلی کھائے تو امساک بہت زیادہ ہو اور گرمی کم ہو ایضاً کستوری۔ جاوتری۔ کباب چینی کونچ کے بیج۔ منڈی۔ ناگرموتھ۔ بیج بند۔ گوکھرو۔ مرچ سرخ۔ کیسر۔ ناگ کیسر الائچی۔ چوب چینی۔ گاجر کے بیج۔ مالکنگنی۔ مدن مرت۔ سمندر سوکھ۔ بیج بنفشہ کھرد۔ لونگ جوز۔ دارچینی۔ تخم اٹنگن مصطگی رومی۔ موچرس۔ موصلی سیاہ۔ پیپلا مول۔ اندر جو۔ ستاور عاقر قرحا۔ ایک ایک تولہ۔ گڑ سہ سالہ آٹھ تولہ۔ ان سب دواؤں کو کوٹ چھان کر

جائپھل کے برابر گولیں گولی باندھے۔ اور سوتے وقت ایک گولی کھاکر دودھ پیئے اگر دودھ نہ ملے تو شکر کے ساتھ گولی کھائے تو امساک زیادہ ہو۔ فائدہ کبھی ایسا ہوتا ہی کہ لڑکپن میں زیادہ مرچ اور کھٹائی کھانے یا دھوپ میں رہنے اور زیادہ محنت کرنے سے جریان کی شکایت ہو جاتی ہے ایسے اشخاص کو کسی قسم کا خطا نہیں ہو سکتا اور نہ اولاد قوی پیدا ہو سکتی ہے اس واسطے اس مرض کے ازالہ کی طرف خاص طور سے توجہ کی جائے اور ایسی دوائیں جو مغلظ دمبی ہوں اُن کا استعمال کرایا جائے۔

## مدن مودک گنگا

اسگندھ ناگوری۔ کوٹ۔ گیرو۔ چھڑیلہ۔ اجمود۔ ترپھلا۔ سونٹھ ملتانی۔ بداری قند۔ دھنیا ناگرموتھا۔ موچرس۔ گج پیپل۔ موسلہ۔ سینبھل۔ کچور۔ دونوں موصلی پیپل۔ دونوں کٹائی پترج۔ سونٹھ۔ گیہوں کا نشاستہ۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ جٹا مانسی۔ بھارنگی۔ کرنج کی مینگی ملیٹھی۔ کنول گٹہ۔ سنگھاڑا۔ کاکڑا سینگی۔ ناگ کیسر۔ پشکر مول۔ ستاور۔ طالیس۔ لونگ۔ جائپھل۔ جاوتری۔ دارچینی۔ سپاری۔ اگر۔ صندل سرخ۔ صندل سفید۔ چنیا کافور۔ بھانگرا۔ زگندی۔ چوک۔ یہ سب دوائیں ہموزن لے کر کپڑچھان کرے پھر پانچ سیر گائے کا دودھ پکاوے جب دو سیر رہ جاوے اتار کر اوپر لکھی دوائیں ملاوے۔ پھر لونگ۔ چرونجی۔ مغز ناریل۔ چھوہارا۔ بادام۔ اسگندھ ناگوری۔ دونوں الائچی۔ دداکھ ہموزن لے کر بھنگ آدھ سیر میں پوٹلی باندھ کر دودھ میں ڈال کر اوٹاوے۔ پھر سب دواوں کو ملا کر دو دو تولہ کی گولی باندھے اور ایک گولی روزانہ علی الصباح کھائے تو نہایت فائدہ مند ہے بھوک بہت زیادہ بڑھے۔

## کچلا دگنگا

کچلا ایک تولہ۔ سونٹھ ۵ تولہ۔ عاقرقرحا۔ جائپھل۔ لونگ۔ جاوتری۔ مصطگی رومی ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ کوٹ چھان کر بنگلہ پان کے دو سیر رس میں چار پہر کھرل کرے۔ بعدہٗ تین تین ماشہ کی گولی بنائے اور ایک گولی پان کے ساتھ کھائے تو کمزوری دور ہو اور بھوک بڑھے ایضاً تخم سینبھل آدھ سیر۔ پانچ سیر دودھ میں اوٹاوے بعدہٗ سکھا کر

جاوتری۔ جائپھل۔ لونگ۔ دارچینی۔ دو دو تولہ۔ دونوں موصلی پاؤ بھر۔ ترگنڈی۔ منڈی بھارنگی۔ بھانگرا۔ دو دو تولہ ان سب کو کوٹ چھان کر دو دو تولہ کی گولی بنائے ایک گولی سوتے وقت اور ایک گولی علے الصباح آدھ سیر دودھ کے ساتھ کھائے تو نہایت مقوی ہے۔

## معجون مغلظ و ممسک

جائپھل۔ جاوتری۔ لونگ۔ رومی مصطگی۔ چنیا کافور۔ عاقرقرحا۔ دارچینی۔ بیج قلمی۔ پترج۔ اگر۔ تگر۔ بنسلوچن۔ صندل۔ خس۔ کچور۔ اسگندھ ناگوری۔ پیپل۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ تل۔ تخم کونچ۔ ثعلب مصری۔ الائچی۔ مغز بادام شیریں مع اخروٹ۔ چھوہارا۔ مغز بنولہ۔ تخم مولی۔ تالمکھانہ۔ بیج بند۔ گوکھرو۔ دونوں موصلی۔ اندرجو۔ ملیٹھی۔ ناگ کیسر اسگندھ بالا موچرس۔ بداری قند۔ کلیجن۔ دونوں زیرے۔ بیج کانس۔ کنول گٹہ۔ کشنیز خشک۔ سلاجیت ایک ایک تولہ۔ روہو مچھلی کا تیل ایک تولہ۔ لوبان کا تیل ایک تولہ۔ مغز ناریل سات تولہ۔ گاے کا گھی ایک سیر۔ چینی کھانڈ دو سیر سب دوائیں کوٹ چھان کر گھی میں بھونے پھر کھانڈ ملا کر آنولہ کے برابر گولی بنائے ایک گولی صبح ایک شام کو کھائے تو نہایت درجہ طاقت ہو ایضاً اسگندھ ناگوری ۱۶ درم کوٹ چھان کر آٹھ درم گھی میں بھونے پھر نکال کر پانچ سیر دودھ میں اوٹاوے بعدہٗ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ بیج۔ پترج۔ پیپل۔ الائچی۔ سنگھاڑا۔ بیج کیلا۔ کاکڑا سینگی۔ دونوں صندل۔ بنگ۔ سلاجیت۔ جائپھل۔ ناگ کیسر۔ ناگر موتھا۔ کچور۔ جاوتری۔ بنسلوچن۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ چنیا کافور۔ سگندھ بالا۔ ابرک۔ مصطگی رومی۔ سار۔ کونچ کے بیج۔ تالمکھانہ۔ بیجبند۔ کنول گٹہ۔ طباشیر۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ ترگنڈی۔ بھانگرا۔ ایک ایک تولہ۔ کھانڈ تین سیر۔ ان دونوں کو کوٹ چھان کر اسی دودھ میں ملاوے۔ بعدہٗ کھانڈ کا قوام کر کے دو تولہ کی گولی بناوے اور صبح کے وقت ایک گولی کھائے تو جریان کو نہایت فائدہ ہو اور قوت بخشے۔ ایضاً

چوب چینی ملتانی۔ سونٹھ۔ مرچ۔ موچرس۔ بابے برنگ۔ سونف ایک ایک چھٹانک

کوٹ چھان کر ایک سیر گائے کے دودھ میں جوش دے جب آدھا رہ جاوے تو سب
دوائیں اور آدھ سیر شہد ملا کر۔ دو تولہ کی گولی باندھے اور ایک گولی صبح کو کھائے۔ ایضاً
اسگندھ ناگوری۔ برہم ڈنڈی۔ نرگنڈی ایک ایک تولہ کھانڈ پاؤ بھر لے کر بکری کے دودھ
کے ساتھ سات دن کھائے۔ یا بنسلوچن بجے سار کی گاو۔ کھانڈ یہ تینوں برابر لے کر کھائے
تو بہت مفید ہے۔ ایضاً موچرس۔ مرچ سیاہ۔ دونوں موصلی ملیٹھی۔ دونوں زیرے۔
اسگندھ ناگوری۔ مصطگی رومی۔ شنگھاہولی۔ الائچی۔ نرگنڈی۔ گلو۔ دال ماش۔ پیپل بھارنگی۔
لونگ۔ ستاور۔ سونٹھ۔ منڈی۔ بھانگرا۔ دارچینی۔ سج۔ چرونجی۔ واکھ۔ چھوہارا۔ بہمن بند۔ تالمکھانہ
بداری قند۔ ترپھلا ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر بعدہ ساڑھے پانچ سیر گائے کے دودھ کو جوش
دے کر کھوا کرے جب دو سیر رہ جائے تو دوائیں ملا کر پاؤ بھر گھی اور پاؤ بھر شہد ملا دے پھر
آنولہ کے برابر گولی باندھے اور ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کو کھائے تو قوت باہ بہت
زیادہ ہو اور بھوک بڑھے ایضاً آدھا سیر بداری قند میں تلسی کے رس کے تین پٹ دے
پھر سایہ میں خشک کر کے پانچ سیر گئو کے دودھ میں اوٹا وے جب دو سیر باقی رہے تب
اتار کر بداری قند اور آدھ سیر کھانڈ ملا کر سات حصے کر کے سات دن کھائے تو بہت فائدہ
بخشے ایضاً کستوری۔ کیسر۔ جاوتری۔ دارچینی۔ عاقرقرحا۔ لونگ۔ اسگندھ۔ تخم مولی۔ مصطگی
رومی۔ فلفل سیاہ۔ سج قلمی۔ تبرج۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ پیپل۔ ثعلب مصری۔ بہمن بند۔ گوکھرو
اجمود۔ ملکنگنی۔ سمندر پھین۔ سمندر سوکھ۔ گلو۔ چیتے کی چھال۔ تخم انگن۔ تخم کونچ۔ اندرجو
اسبند۔ بھیلا مول۔ کنول گٹہ ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر ایک سیر کھانڈ ملا کر ایک ایک تولہ
پھر دونوں وقت کھائے تو جریان کو نہایت مفید ہے یا چوب چینی موچرس۔ بائے برنگ
سونف۔ سج پیپل۔ تخم گاجر۔ تخم شلغم۔ تیج بل۔ اندرجو۔ ناگ کیسر۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید
موسلہ سینبھل۔ تخم السوڑہ۔ ثعلب مصری۔ بیخ اونٹ کٹارا۔ تالمکھانا۔ دارچینی۔ ستاور۔
گوکھرو خورد کلاں۔ بھارنگی۔ بھانگرا۔ چرونجی۔ کنول گٹہ۔ تخم کونچ ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر
پانچ سیر گائے کے دودھ کو جوش دے جب سیر بھر رہ جائے یہ دوائیں ملا دے۔ پھر
سیر بھر کھانڈ ملا کر دو تولہ کی گولی بنا کر کھائے تو جریان کو مفید ہے اور قوت بڑھے۔ یا

دونوں گوکھرو۔ تخم کونچ۔ بیجبند۔ ستاور۔ بداری قند۔ تالمکھانہ۔ اسگند ناگوری۔ بیج اڑوسہ
تخم اٹنگن۔ گلو۔ صندل سرخ۔ تج۔ پترج۔ الائچی۔ بنپل۔ ترپھلا۔ ناگ کیسر۔ موصلہ سینبل
بیج اونٹ کٹارا بیج کڑا۔ بیج ادکھ ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر رکھے۔ بعدہ پانچ سیر گائے
کے دودھ کو اوٹا دے۔ جب ایک سیر باقی رہے اس میں تین سیر کھانڈ اور سب دوائیں ملا کر
دو دو تولہ کی گولی بنا دے اور ایک ایک گولی صبح و شام کھائے نہایت مجرب ہے۔ ایضاً
موصلی سیاہ۔ موصلی سفید درتن جوت۔ اجمود۔ سینبل کا میدہ۔ ستاور۔ موچرس۔ بمندر سوکھ
تالمکھانہ۔ بیجبند۔ گل پستہ۔ دھنیا چھلا ہوا۔ دکھنی گوکھرو۔ مصطگی رومی۔ بسلوچن ثعلب مصری
شقاقل ایک ایک تولہ۔ تخم اٹنگن دو ماشہ۔ مغز چرچیا۔ گل دھاوا ایک ایک تولہ جائپھل
الائچی۔ دارچینی سیتل چینی کمین تین ماشہ۔ بیل ککڑی۔ چنیا گوند۔ ببول کا گوند چھ چھ ماشہ
پستہ۔ مغز اخروٹ۔ مغز ناریل۔ مغز بادام۔ مغز تربز۔ چہرونجی ایک ایک تولہ ان سب
دواؤں کو کوٹ چھان کر شہد میں معجون بنا کر تولہ تولہ بھر کی گولی باندھ کر کھائے تو جریان اور
ضعف باہ کو بہت مفید ہے۔ ایضاً تاکیشور دو ماشہ۔ بنگ تین ماشہ دودھی سات ماشہ
تل۔ کوٹ۔ تخم بنواڑ۔ بیج بند۔ گوکھرو نو نو ماشہ۔ سونٹھ آٹھ ماشہ۔ فاقل سیاہ
نو ماشہ۔ قند سیاہ پانچ تولہ سب دواؤں کو باریک پیس کر گڑ میں گولی باندھے
اور ایک گولی روزانہ کھائے اور کھٹے میٹھے سے پرہیز کرے تو جریان کو فائدہ بخشے
ایضاً اجوائن خراسانی۔ چنیا کافور۔ جائپھل۔ لونگ۔ بیج بند۔ عاقر قرحا۔ شنگرف
مازوپھل پھٹکری۔ سہاگہ۔ ہموزن لے کر کوٹے لیکن کافور بعد میں ڈالے پھر لیموں کے
رس میں جھڑبیری کے بیر کے برابر گولی بنائے اور ایک گولی صبح کو کھائے تو جریان کی
شکایت دفع ہو اور گیہوں چنے اور گھی کھائے کھٹائی اور بادی چیزوں سے پرہیز کرے
ایضاً بادام۔ کیسر۔ مالو چھوتی۔ جاوتری۔ شہد۔ میٹھے تیل میں پیس اور پستہ کے پھول
اور گڑ میں جھڑبیری کے برابر گولی باندھے۔ پھر ایک گولی بوقت صبح کھائے اور
گرم چیزوں اور کھٹائی سے پرہیز کرے تو جریان جاتا رہے ایضاً ہند گوند گلو
ہموزن باریک پیس کر گائے کے گھی اور دودھ کے ساتھ کھائے گیہوں اور چنے کی روٹی

بعینہٖ نمک کھائے تو جریان دفع ہو۔ یا ببول کی پھلی۔ دودھی جھڑبیری کی جڑ کی چھال
ہم وزن لے کر اور چینی ملا کر سفوف تیار کرے اور دو تولہ ہمراہ دودھ خالص صبح روزانہ
کھائے تو جریان جاتا رہے۔ یا تالمکھانہ۔ گوکھرو۔ سمندرسوکھ۔ سپاری کا پھول
افیون۔ پارہ۔ ببول کا گوند۔ سیبنبل کی چھال۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ بیج بند۔
کنول گٹہ دو درم۔ آرد سنگھاڑہ اکیس تولہ۔ چینی ۲۶ تولہ ملا کر ایک تولہ روزانہ کھائے
تو جریان دفع ہو۔ لیکن پرہیز شرط ہے یا تالمکھانہ۔ گوکھرو۔ سلاجیت
ایک ایک تولہ۔ ان سب دواؤں کو باریک پیس کر تین تولہ چینی ملائے اور سات
دن تک چھ چھ ماشہ ہر روز کھائے اور پرہیز کرے تو جریان جاتا رہے۔ یا تالمکھانہ۔
تج۔ چینی گوند۔ پانچ پانچ تولہ اور ان سب دواؤں سے دو چند شہد ملا کر دو تولہ ہر روز
دودھ کے ساتھ نگل جائے اور پچیس روز تک استعمال کرے اور دودھ
چھ تولہ سے شروع کرے اور ایک سیر تک روزانہ بڑھاتا جائے تو جریان
دفع ہو۔

## باب تئیسواں

## قوت کی دواؤں کے بیان میں

بڑھاپے کے مفید کشتہ جات جیسے سونا۔ چاندی۔ تانبا۔ پیتل۔ سیسہ۔ رانگا۔ لوہا وغیرہ کے
کشتہ بنانے کی ترکیب درج ذیل ہیں۔

### مرگانک بنانے کی ترکیب

سونے کا پتلا ورق کرا کر گرم کرتا جائے اور کانجی اور مٹھے اور ترپھلے اور گائے کے پیشاب اور
کلتھ کے کاڑھے میں دو دو بار بجھاوے پھر سونے سے دونا پارہ لے کر اور سونے کے
اوراق کھٹائی کے ساتھ کھرل کرے پھر اس کا گولہ بنا کر ان دونوں کے برابر آنولا سار
گندھک لے کر نیچے اوپر دے اور سکورے میں رکھ کر اس کے اوپر کپڑمٹی دے اور گج پٹ
میں پھونک دے اور اسی طرح اس میں تین پٹیں دے تو عمدہ مرگانک ہو یا سونے کا

عمدہ ورق لے کر اس میں اس کا سولہواں حصہ سیسہ ڈال کر ان دونوں کو کھٹائی سے کھرل کرے پھر اس کے نیچے اوپر گندھک مصفا ان کے برابر دے اور سکورے میں رکھ کر اس کو کپڑمٹی کر گجپٹ میں پھونک دے اس طرح سات پٹیں دے تو مرگانک عمدہ بنے۔ یا سونے کا ورق منگا کر اس کے برابر کھٹائی سے کھرل میں پارہ چڑھا دے پھر اس میں کچنار کے رس کی ایک پٹ دے پھر اس میں اگن جھال کے رس کی تین پٹیں دے کر پھر کرہاری کی جڑ سکھدرشن کی ایک پٹ دے کر اس میں سونے کی ورق سے چوتھا حصہ موتی ڈال کر کھرل کرے پھر اس میں سب کے برابر صاف کی ہوئی گندھک ڈال کر دو دو دن کھرل کرکے اس کا گولا کر سروے میں رکھ کر کپڑمٹی کر گجپٹ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو تو عمدہ مرگانک ہو۔ یا رانگہ ایک تولہ سیسہ ایک تولہ لے کر ایک نئے سکورے میں چولہے پر چڑھا کر نیچے ببول کی لکڑی جلائے جب یہ تینوں پگھل جائیں تو بسکھپرے کی سوکھی جڑ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ڈالتا جائے اور کرچھی سے چلاتا جائے جب راکھ ہو جائے تو ٹھنڈا کرکے رکھ چھوڑے اور ایک رتی ہمراہ پان کھائے تو جریان کو بہت فائدہ بخشے۔

## مرگانک کے کھانے کا طریقہ

ایک رتی مرگانک لے کر اس میں ڈھائی درم شہد اور ایک پیپلی ملا کر کھاوے تو کھانسی، دمہ، چھئی۔ نفرت وغیرہ سب بیماریوں کو دور کرے دو مہینے تک کھاوے تو بدن میں تازگی لاوے پرہیز سے رہے اور کھٹائی وغیرہ نہ کھاوے۔

## روپ رس یعنی چاندی کے کشتے بنانے کا طریقہ

ورق نقرہ تین حصہ ہرتال کا ورق ایک حصہ پھر دونوں کو کھٹائی سے کھرل کرے پھر ان کا گولا بنا کر اور سکورے کے سمپٹ میں رکھ کر گجپٹ میں پھونک دے اسی طرح چودہ پٹیں دے تو روپ رس بہت عمدہ بنے اور ایک رتی ہر روز کھاوے تو بہت فائدہ کرے۔ یا چاندی کے ورقوں کے نیچے اوپر دو یا مکھی برابر کرکے رکھے اور سروی کے سمپٹ میں پھونک دے تو روپ رس عمدہ ہو ایک رتی ایک ماہ تک کھاوے تو بہت

فائدہ کرے۔ یا چاندی دو تولہ اور جستہ چھ ماشہ نیلا تھوتھہ سے ایک بہر صاف کرکے اور ایک
بہر لیموں کے رس میں اور ایک بہر گلے کے مٹھے میں صاف کرے اور ایک بہر خرگوش کے
پیشاب میں بہر تانبے کے برتن میں رکھ کر پھونک دے تو کشتہ عمدہ بنے اور ایک رتی آملہ کے
مربے کے ساتھ کھائے تو بہت فائدہ بخشے یا کھجور کا رس دس سیر چونہ دو سیر ایک سنکھ منگا کر
کپڑ چھان کر تینوں کو ملا کر چار بہر کپڑ چھان کرے بعد سنکھ کے اندر دو پیسہ بھر صاف کی ہوئی
چاندی رکھے بہر سنکھ پر تین کپڑ روٹی کرکے اسے ایک مٹکے کے اندر چونہ ڈال کر بیچ میں لٹکا دو
اور مٹکے کے پیٹ میں چھید کرکے ایک نلی لگا دے بہر اسکا منہ بند کرکے کپڑ روٹی کرے اور
نلی کے راستے سے مٹکے کے اندر کھجور کا رس ڈالے اور نلی کا منہ بند کرکے گڑھا کھود کر گھوڑے
کی لید میں آٹھ دن دفن کرے تو چاندی کا کشتہ عمدہ بن جاوے۔ اور بقدر ایک چاول پان
میں روزانہ صبح کھائے اور دودھ گھی کا زیادہ استعمال کرے تو بھوک زیادہ بڑھے اور
قوت جسمانی بڑھے۔ یا ایک گوہ مار کر اس میں جس قدر رانگ سماوے بہر کر منہ اور دم کاٹ کر
دونوں طرف سی دے بہر سیتا پھل (کدو) منگا کر اور سات کپڑ روٹی کرکے سکھاوے۔ جب سوکھ جاوے
تو اس میں گوہ بھردے اور اس کے منہ پر تین کپڑ روٹی کرکے گجپٹ میں کنڈے کی آنچ سے
پھونک دے جب ٹھنڈا ہو تب نکالے تو کشتہ بن جائے۔ یہ ایک رتی تولہ بہر رانگ کو
بیدھے اور پچاس سال کی عمر میں کھائے تو بہت فائدہ کرے۔ یا رانگ چھ تولے لے کر
ڈھانک کی لکڑی میں ٹانکی دے ایسا چھید کرے کہ جس میں ایک سیر رانگ سما جائے
بہر اس میں نمک بچھا دے اور اس پر نک چکنی بچھا کر رانگ رکھے بہر نمک بچھا کر اور
بہر موسا کرکے اس لکڑی میں چاروں طرف کنڈا بہر کر آگ دے جب ٹھنڈا ہو تو نکالے
عمدہ کشتہ تیار ہوگا اور یہ ایک رتی تولہ بہر رانگ کو بیدھے اور نہایت طاقت
بخشے۔ یا گندھک ایک تولہ۔ شورہ ایک تولہ گوبھی کا رس ۴۸ تولہ بہر پیالی لگا کر
آٹھ آٹھ تولہ گوبھی کا رس ڈالے بعد شورہ اور گندھک لے کر گوبھی کے رس میں
دو بہر کھرل کرے اور پیالے میں ڈال کر چولہے پر چڑھا دے اور کرچھے سے چلاوے
جب رس جل جاوے تو دوسرا اور تیسرا پیالہ چڑھاوے اور اوپر سے رس

ڈالتا جائے جب پگھل جائے تو کشتہ تیار ہو جائے۔ یہ ایک رتی تولہ بھر رانگے کو بید سے
اور بہت فائدہ کرے۔ یا پارہ اور چاندی کا تاؤ برابر لے پھر ان کو تیل ملیٹھی۔ گئو موتر۔ کانجی۔
اور کلتھی کے کاڑھے میں صاف کر کے تر پھلے کے کاڑھے سے صاف کرے پھر ان کو کھرل میں
جب تک مانند بٹی کے نہ ہو جائے تب تک گھوٹے پھر گندھک اور ہڑتال برابر لے کر ان میں
ملائے اور لیموں کے رس سے گھوٹے بعد سکورے میں بھر کے کپڑ مٹی کر کے آنچ دے
تو کشتہ چاندی کا تیار ہو یہ نہایت فائدہ کرتا ہے۔

## تامیشر یعنے تانبے کے کشتہ بنانے کی ترکیب

عمدہ تانبے کا گہرا ورق بنوا کر تیل میٹھے اور تر پھلے کے رس میں سات مرتبہ صاف کر کے پھر ان
پتروں کے برابر بردہ پا ملکی باریک پیس کر اوپر اور نیچے کر دے اور سروے میں سمیٹ کر گجپٹ
میں پھونک دے تو عمدہ تامیشر بنے اور ایک رتی ہر روز مہینے بھر تک کھاوے تو دمہ۔
کھانسی وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں اور بہت فائدہ کرے۔ یا تانبا ۵ تولے اور پتر
کرا کر اپلے گائے کے پیشاب میں سات مرتبہ پھر مٹھے میں سات مرتبہ بجھاوے پھر
املی کے پھول منگا کر ایک ہانڈی میں بھرے اور بیچ میں تانبے کا پتر رکھے اور پانی ڈالکر
بارہ پہر کی آنچ دے پھر پتر مذکور کو ریت کر کڑھائی میں ڈال کر لیموں کے رس میں
کھرل کرے پھر پانچ تولہ پارہ منگا کر کاغذی لیموں کے رس میں دو پہر کھرل کر کے تانبے میں
چڑھاوے اور سات تولہ گندھک منگا کر لیموں کے رس میں کھرل کر کے گولی بنا دے
اور گولی کے اندر تانبا رکھ کر اس کے اوپر لیموں کے رس سے سات مرتبہ بجھا کر
خوب گھوٹے پھر مٹکا منگا کر سات کپڑ مٹی کر کے سکھالے۔ پھر اس میں آٹا لوہا بھر کر سایہ میں
سکھا رکھے اور بجز مونہا کر کے بھٹی پر چڑھا دے اور ۲ پہر آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے
تب اتار دے اور ایک رتی کھائے تو ۵ سیر سے بہت زیادہ بھوک معلوم ہو اور سردی اور
ہوا دور ہو کر نامرد مرد ہو جائے۔ دمہ۔ کھانسی۔ باد صفرا دور ہو۔ یا تانبہ پانچ تولے کر
پتر کراوے پھر ان کو تپا کر سرسوں کے تیل نکچکنی کے رس میں گھی کوار کے رس اور آک
یعنے مدار کے دودھ میں سات سات مرتبہ بجھاوے بعدہٗ املی کے پھولوں میں بارہ

چوتھے دن رتواکر اور
پھر اوتار دے پھر کھٹائی کی ہانڈی میں بند کر تین دن تک آنچ دے
ڈھائی تولہ پارہ ملا کر کڑاہی میں ڈال کر لیموں کے رس میں کھرل کر کے پارہ چڑھا دے پھر
اس میں سے ایک تولہ گندھک ڈال کر لیموں کے رس میں گولی بنا دے پھر کمہار سے کٹورے
کے مانند سمپٹ بنوا دے اور اس میں چولائی کی جڑ پیس کر سمپٹ کے اندر بچھا دے اور
اس پر گدا پورنا کی جڑ پیس کر گولی سے اوپر لپیٹے پھر چولائی کی جڑ پیس کر سمپٹ کے بھیتر
بچھا دے اور اسیر گندھک ڈال کر گولی کر گولی کو اس کے اندر رکھے اور سنپٹ کو بند کر کے
سات کپڑ مٹی کرے اور موٹی ہانڈی میں رکھ کر ہانڈی پر سات کپڑ مٹی کرے اور پیندے میں
چھید کر کے پھر اس میں بالو بھر کر اس بالو کے اندر تانبے کے اندر تانبے کے گوے کو رکھ کر ہانڈی
کے منہ کو بند کر کے بجر مونہا کرے اور اس پر بھی سات کپڑ مٹی کرے پھر بھٹی پر چڑھا کر ۱۲ پہر
تک کڑی آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے تب اُتار دے تو کشتہ تیار ہو جائے پھر عاقر قرحا۔
لونگ۔ کنکی ملا کر بنگلہ پان کے رس میں ایسی گولی باندھے جس میں ہر گولی پر ۲ رتی تانبا آوے
ایک گولی کھائے تو کھانسی۔ بلغم۔ دمہ اور جریان دور ہو کر قوت باہ زائد ہو اور آنکھوں کی روشنی
بڑھے اور فائدہ بخشے۔ یا ایک سیر تانبے کے پتر بنوا کر گائے کے پیشاب اور مٹھے اور تیل میں
تین مرتبہ بجھائے پھر پارہ پاؤ بھر گندھک پاؤ بھر ان تینوں کو گھیکوار کے رس میں
ایک روز کھرل کر کے تانبے کے پتروں پر لیپ کرے پھر سکھا کر دوسرے بار لیپ کرے اور
اور ہانڈی میں رکھے اور مٹی کی چینی رکھ کر منہ بند کر کے ہانڈی کو چولھے پر چڑھا کر آٹھ پہر
آنچ دے جب لال ہو جائے تب نکال لے تو کشتہ تیار ہو اور ایک رتی ہمراہ پان روزانہ
کھائے تو سب عارضے دور ہوں اور فائدہ کرے یا تانبے کا پتر کرائے پھر پارہ اور گندھک
برابر وہم وزن لے کر لیموں کے رس میں کھرل کر کے تانبے کے پتروں پر لیپ کرے پھر
سمپٹ میں رکھ کر سات کپڑ مٹی کر کے بجرے کی مینگنی کی آنچ میں سات مرتبہ گج پٹ
دے جب ٹھنڈا ہو جائے نکال لے کشتہ تیار ہو جائے گا۔ ایک رتی پان کے ساتھ
کھائے تو سب عارضے دور ہوں یا تانبیشر تین رتی۔ ریح۔ پترج۔ خراسانی بچ۔ ناگ کیسر
لونگ۔ جائپھل۔ جاوتری ترکٹا۔ عاقرقرحا۔ مجیٹھ یہ دوائیں چار چار ماشہ لے کر

گھیکوار کے رس یا شہد اور مصری میں گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھائے تو جریان کو
بہت مفید ہے اور دمہ۔ کھانسی۔ جریان اور بادی چھوئی۔ قبض۔ رکت پت۔ جلن اور سب
عارضوں کو بہت مفید ہے۔ یا تانبا ایک تولہ نینیا گندھک ایک تولہ لے کر ڈبیا میں رکھکر
کپڑوٹی کر کے ارنے کنڈے کی آنچ دے۔ جب ٹھنڈا ہو جائے تب نکال کر پتھر سنگا
اور مولی کا رس چھ چھ ماشہ ڈال کر کھرل کرے پھر آنچ دے تو کشتہ تیار ہو اور یہ سب
دوائیں بنگ میں ڈال کر کھرل کر کے پھونک دے تو بنگیشر تیار ہو۔ یا چار تولہ بھر تانبے
کے کٹورے بنوا کر گرم کر کے ایک سو ایک مرتبہ لیموں کے رس میں بجھاوے بعدہٗ
دو سیر کالے دھتورہ کی پتیوں کی دو روٹی بناوے ان میں سے ایک ہانڈی کے پیندے
میں بچھا کر اور اس پر چار پیسہ بھر گندھک آملہ سار پیس کر رکھے اس پر وہ روٹی اوندھاوے
پھر دوسری روٹی کٹوری پر رکھ کر دونوں کا منھ بند کر دے پھر ہانڈی کا منھ بند کر کے
بارہ پہر کی آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے تب نکال لے تو کشتہ تیار ہو اور سرسوں
کے برابر پان میں اکیس روز کھائے تو بخار جائے اور جسم میں رونق آوے یا
تانبا ایک تولہ۔ رانگ چھ ماشہ۔ نک چھکنی ۳ ماشہ۔ ان سب کو گھریا میں رکھ کر پھونکدے
تو تانبا بھسم ہو جائے۔ پھر اس میں پسی ہوئی پتھر سنگا کی جڑ۔ نک چھکنی۔ اور پارہ
گندھک گھریا میں رکھ کر پھونک دے تو کشتہ تیار ہو۔ یا پارہ اور گندھک کو لیموں
کے عرق میں کھرل کرے اور تانبے کے ورق پر لپیٹے۔ اور سکورے میں رکھ کر کپڑوٹی
کر کے تین مرتبہ آنچ دے تو کشتہ تیار ہو۔ یا پہلے دھوتر یا گزی کی چادر پیٹ کر چنے
کے کھیت میں کئی روز تک سویرے پھیرے جب اس میں چنے کی لونی لگ جائے
تب اس لونی کو جھاڑ کے بعدہٗ سات چکریا منگا کر اس میں لونی بھر کر بیچ میں ایک
ایک پیسہ رکھے پھر اُن کے منھ سکورہ سے بند کر کے کپڑوٹی کر کے سکھاوے
اور گڑھا کھود کر اور کنڈے بھر کر وہ چکریا یعنے کلھیا رکھ کر پھونک دے
جب آگ ٹھنڈی پڑ جائے تو یہ ایک رتی تولہ بھر رانگے کو بیدھتا ہے۔ یہ نسخہ
سدا شیو سے منقول ہے۔

# ناگیسر یعنی سیسے کے کشتے کی ترکیب

سیسے کو گلا کر تیل میں مٹھے میں گائے کے پیشاب میں کانجی میں ترپھلے کے پانی میں آک کے دودھ میں سات سات بار بجھاوے پھر کڑاہی میں رکھ کر چولہے پر چڑھا کر نیچے آگ جلاوے پھر سیسے کے اوپر پیپل کی چھال کا اور املی کی چھال کا چورن سیسے سے چوتھائی لے اور اس سیسے کے اوپر تھوڑا تھوڑا ڈالتا جائے اور لوہے کی کرچھلی کے پیندے سے اُسے ایک دن برابر رگڑتا جاوے پھر اس طریق سے اُسے گج پٹ میں پھونک دے اسی طرح جمبیری کے رس کی دس پٹیں دے پھر پان کے رس کی دس پٹیں دے پھر سیسے کے برابر مینسل لے کر کانجی سے کھرل کرے پھر ٹکلی باندھ کر سکورے میں رکھ کر گجپٹ میں پھونک دے اور جب ٹھنڈا ہو جاوے تو نکالے اسی طرح سات پٹیں دے تو ناگیسر عمدہ بنے اور بہت فائدہ کرے اور سب بیماریوں کو دور کرے اور ایک رتی یا دو رتی کھاوے۔

**دوسری ترکیب** } سیسے کو صاف کر کے کڑاہی میں چڑھاوے اور نیچے آگ جلا کر کیوڑے کے گھوٹنے سے ایک روز برابر رگڑتا جاوے جب راکھ سرخ ہو ایک رتی کھاوے اور اکیس روز تک استعمال کرے تو بہت فائدہ پہونچاوے۔ یا سیسہ پانچ پیسہ بھر مینسل ایک پیسہ بھر چھا چھیا گندھک ایک پیسہ بھر لے کر سیسہ پانچ پتر کرائے بعدہ دونوں دوا کو منگا کر دونوں دوائیں باریک پیس کر ان میں بجھاوے اور پرت دے کر سیسے کے پتر رکھے اور اوپر سے بقیہ دوا ڈالے پھر اس کو بند کر کے سات کپڑ مٹی کرے اور اس کپڑ مٹی کو ایک انگیٹھی میں رکھ کر ارنے کنڈوں سے گج پٹ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو نکالے کشتہ تیار ہو۔ ایک رتی کھائے تو بھوک زیادہ لگے اور دھات بہت بڑھے۔

# بنگیشر یعنی رانگے کا کشتہ بنانے کی ترکیب

رانگے کو گلا کر تیل میں مٹھے میں گائے کے پیشاب میں کانجی میں ترپھلے کے پانی میں سات سات مرتبہ بجھاوے پھر آک کے دودھ میں سات مرتبہ بجھاوے پھر کڑاہی میں رکھ کر

چولھے پر چڑھا کر رانگے سے چوتھائی پیپل کی چھال اور چوتھائی املی کی چھال باریک پیس کر رانگے کے اوپر ڈالتا جاوے اور کڑاہی کے پیندے سے دو پہر تک رگڑتا جاوے تب وہ رانگا راکھ ہو جاوے پھر رانگے کے برابر ہرتال اور کھٹائی سے کھرل کرے اور گج پٹ میں پھونک دے اسی طرح دس پٹیں دے تب بنگ بھسم عمدہ ہو جاوے ایک رتی ہر روز کھاوے تو بہت فائدہ کرے یا رانگا یعنی بنگ پاؤ بھر اور اس کے برابر پارہ لے کر ان کو خوب مخلوط کر کے پتر بناوے پھر ایک بڑا اوپلا لے کر اس میں کیسلا کا چورن پاؤ آثار بچھا کر اس کے اوپر رانگے کا ٹکڑا رکھے پھر اس کے اوپر کیسلے کا چورن رکھ کر اس پاس اوپلے رکھے اور جہاں ہوا نہ ہو وہاں پھونک دے تو اس رانگے کی کھیلن ہو جاویں یہ بہت فائدہ کرتا ہے۔ یا آدھ سیر رانگے کو کڑھائی میں پگھلاوے پھر تین سیر اجوائن اور پاؤ بھر ہلدی باریک پیس کر کڑھائی میں رانگے پر چھڑکتا جائے اور ڈھاک کی لکڑی سے چلاتا جائے تو کشتہ تیار ہو۔ تین تولہ یہ کشتہ اور لونگ۔ الائچی۔ جائپھل۔ جاوتری۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ پیپل۔ تج۔ پترج۔ ناگ کیسر سب دوائیں تین تین تولے کر ایک ورم کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز کھائے تو جریان کو فائدہ کرے اور دبلے پن ہڈ پھوٹن۔ جلن اور بخار اور درد اعضا کو مفید ہے یا رانگا اور پارہ برابر لے کر آگ میں جلا دے تو رانگے کا کشتہ تیار ہو جاوے اور جو قاعدہ سونے کے کشتہ کا ہے وہی اس سے حاصل ہو۔ یا رانگا پانچ پیسہ بھر ہلدی پندرہ پیسہ بھر دونوں اجوائن ۱۵ پیسہ بھر کوٹ چھان کر رانگے کو گرم کر کے سکورے میں سکھلاوے اور اوپر سے تھوڑی دوا ڈالتا جاوے جب دوا تیار ہو جائے تب سمیٹ کر نکال لے اور ایک سکورے میں رکھ کر سخت آنچ دے جب ٹھنڈا ہو نکالے پھر لونگ۔ الائچی کے ہمراہ کھائے تو جلن جائے اور بھوک بڑھے اور اگر ہمراہ سونٹھ کے کھائے تو بھوک بڑھے اور ریاح کو تحلیل کرے یا رانگے کو لوہے کے کرچھے میں تپا کر گائے کا مٹھا تل کا تیل گائے کا پیشاب بہیڑے کی کنٹھوتی میں ڈال کر اکیس اکیس مرتبہ بجھاوے۔ بعدہ گز بھر چوڑا اور گز بھر لانبا گڑھا کھود کر اس میں ارنے کنڈے بھر کر اوپر سے پیپل کی چھال بچھا کر رانگا رکھ کر پھر پیپل کی چھال رکھے

اور کنڈا رکھکر پھونک دے تو کشتہ تیار ہو یا ٹاٹ پر بھنگ بچھا کر رانگے کے پتر رکھے
اسی طرح کئی پرت دے کر گجپٹ میں پھونک دے تو کشتہ تیار ہو یا ہڑتال کو پیس کر
مدار کے دودھ میں ملا کر رانگ کے پتر میں لپیٹ کر پھر پیپل کی خشک چھال لپیٹ کر چھڑک کر
سکورے میں رکھ کر کپڑ مٹی کر کے گجپٹ کی سخت آنچ سے پھونک دیوے اسی طرح سے
پیپل کی خشک چھال سات مرتبہ چھڑک کر پھونک دے تو رانگ کا کشتہ تیار ہو جاوے
یہ نہایت مفید ہے۔

## سار کی ترکیب

گج بیل کے لوہے کا چورن کرا کر اسے تیل میں مٹھے میں گائے کے پیشاب اور کانجی میں
سات مرتبہ بجھا کر پھر چھیلہ کے رس میں کھرل کرے اور گجپٹ میں پھونک دے پھر
گوار کے پٹھے کی تین پٹیں دے پھر آگ کے دودھ کی سات پٹیں دے اور تھوہر کے
دودھ کی سات پٹیں دے اور ترپھلے کے رس کی سات پٹیں دے اور دوڈا کے پتے کے
رس کی سات پٹیں دے اسی طرح پٹیں دے کر راکھ کرے اور پتھر کے اوپر پیسے
جب تک وہ پانی اوپر نہ تیرے تب تک راکھ کرے تو بہت فائدہ کرے یا گجنیل کے
چورن میں لیموں کے رس کی اور نوسادر کی اکیس پٹیں دے اور گجپٹ میں پھونکتا جاوے
اور پیتا جاوے تو بہت عمدہ سار بنے اور بہت فائدہ کرے اور ایک رتی روز کھاوے
تو سب بیماریاں دور ہوں۔ یاکٹ سریا اور ناگ بیل کا ہموزن چورن نے کر ان کا بارھواں حصہ
اینگو ملا دے پھر اس میں گھی کوار کا رس ڈال کر دوپہر تک گھوٹے بعدہٗ سکورے میں بھر کر
کپڑ مٹی کرے اور گجپٹ کی سخت آنچ سے پھونک دیوے اسی طرح سے کئی مرتبہ
مذکورہ بالا ترکیب سے پھونکے تو لوہا کی بھسم تیار ہو۔

رس مارن کی ترکیب } لوہا اور چونہ پانچ پیسہ مینفل سے پیسے۔ چھ چھ ماشہ یہ دونوں
دوائیں سوکھی پیسے اور دواؤں کو تین حصہ کرے ایک حصہ چکیہا میں پانی ڈال کر ڈالے پھر
لوہے اور چونہ دونوں کو لوہے کے برتن میں ڈال کر لوہے کے گھوٹنے سے گھونٹے اور
دواؤں کا پانی ڈالتا جاوے اس طرح سات دن گھونٹے پھر سات آنچ دیوے

جب ٹھنڈا ہو جائے تو اُتارے اور کام میں لائیے۔
**طریقہ استعمال** یہ ہے کہ سونٹھ ایک تولہ۔ مصری ایک تولہ یہ دونوں دوائیں ملا کر اکیس پوڑیہ باندھے اور جریان والے کو کھلائے اور اوپر سے ایک سیر گائے کا دودھ پلائے نہایت فائدہ مند ہے یا سار دو پیسہ بھر لے کر مونگنے کے رس میں سات مرتبہ بجھائے پھر مولی کے رس میں سات مرتبہ بجھائے پھر چھ چھ ماشہ نوسادر لے کر سار میں کھرل کرے اور تھوڑا سا پانی ڈال کر ٹکیہ بنا کر تین دن رکھے تو سار تیار ہو جائے۔ سیسے کے کشتے کو ایک سیر دودھ کے ساتھ ایک رتی دے تو جریان کو نفع بخشے۔

## دھات اوپدھات کے مارنے کا طریقہ

اوپدھات یہ ہیں۔ سونا ماکھی اور روپا ماکھی۔ ابرک۔ مینسل۔ ہرتال۔ پارہ۔ کھپریا۔ سرمہ۔

## سونا ماکھی کے سودھنے یعنی صاف کرنے کا طریقہ

سونا ماکھی تین حصہ۔ سیندھا نمک ایک حصہ۔ ان دونوں کو لوہے کی کڑچھلی میں رکھ کر بجورے کے رس میں اور جمبیری کے رس میں جہاں تک لوہے کے پتر سرخ ہو جاویں تب تک پکاوے تو سونا ماکھی صاف ہو۔
**سونا ماکھی کے مارنے کا طریقہ یہ ہے** کہ سونا ماکھی کو کلتھی کے کاڑھے میں پیس کر سکورے کے سمپٹ میں رکھ کر گجپٹ میں پھونک دے یا تیل میں پیس کر گجپٹ دے یا مٹھے میں پیس کر گجپٹ دے یا بکری کے دودھ میں پیس کر گجپٹ دے تو سونا ماکھی کشتہ ہو اور بقدر ایک رتی کھاوے تو فائدہ بخشے۔

## ابرک کے صاف کرنے اور مارنے کا طریقہ

کالے بھوڈل کو لے اور آگ میں تپا کر دودھ میں بجھاوے یا چولائی کے رس میں بجھاوے یا کھٹائی میں بجھائے تب ابرک صاف ہو پھر ابرک کے علیحدہ علیحدہ پتر کر کے ان کو کوٹ پیس سکھا کر ان کو کمبل میں رکھے اور اس میں دھان ملا کر ابرک کو مع دھان کے بار بار مسل کر باریک کمبل سے پانی ملا کر علیحدہ علیحدہ برتنوں میں رس نکالے اس کا نام دھانیہ ابرک ہو جاوے پھر اس ابرک کو آگ کے دودھ میں کھرل کر کے

اس کی ٹکی باندھے پھر سکھا کر آگ کے پانی میں لپیٹ کر کپڑ مٹی دے اور بغیر پیالے کے
انگیٹھی میں پھونک دے اسی طرح سات پٹ دے اور اسی طرح کھوہڑ کے دودھ کی
سات پٹیں دے کر اسی طرح گوار کے پٹھے کی سات پٹیں دے اور چولائی کے رس کی
بھی سات پٹیں دے یا ناگرموتھا کے کاڑھے کی یا کانجی اور چترک کے کاڑھے کی یا جھیری
کی یا تر پھلے کی یا گائے کے پیشاب کی سات پٹیں دے تو ابرک عمدہ بنے اور یہ ابرک بلا ناغہ
دو ماہ تک ایک رتی کھاوے تو جریان وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں بدن میں تازگی
ہووے اور باہ کی ضعیفی دور ہو۔

**ابرک کے کشتہ کی دوسری ترکیب** سفید بھوڈل کے برابر قند سیاہ لے کر اور اس گڑ
کو پانی میں گھولے پھر بھوڈل کے پتوں میں گھراگھر لیپ کرے اور ان پتروں پر شورہ چھڑکتا
جاوے شورہ بھوڈل سے آدھا لے اور بھوڈل کی تہ کرتا جاوے اس بھوڈل کی تہ کو اپلوں
سے پھونک دے بھوڈل کھل جاوے جو بہت سپیدہ نہ ہو تو بھی فائدہ کرے اور ایک رتی
اس کی معتاد ہے یا ڈیڑھ تولہ ابرک لے کر ٹاٹ کی تھیلی میں باندھ کر خوب ملے جب
وہ میدہ سی ہو جاوے تو اس میں ڈیڑھ تولہ گڑ اور ڈیڑھ تولہ قلمی شورہ ملا کر کھرل کرے
پھر اس کے چار حصے کرے اور چار عدد ہی چار بڑے بڑے کنڈوں میں کھود کر رکھے اور
ان پر ایک ایک کنڈا اور رکھے پھر ایک ہاتھ گہرا گڑھا کھود کر اس میں جتنے ارنے اپلے
آویں بھر کر ان چاروں اپلوں کو رکھے پھر آگ دے جب ٹھنڈا ہو تب نکال لے
اسی طرح چار مرتبہ گڑ اور قلمی شورہ ملا کر پھونکے تو کشتہ تیار ہو۔ بقدر دو رتی مناسب
دوا کے ساتھ کھائے تو ہر ایک بیماری کو دفع کرے یا کالے ابرک کو دودھ تیل کانجی
اور کلتھی کے کاڑھے میں اکیس اکیس مرتبہ بجھائے پھر شورہ کو گرم پانی میں ایک سو ایک مرتبہ
بجھائے پھر کھرل کرکے ٹکیا باندھ کر سکھائے بعدہ ٹکیا کے برابر پارہ دے اور گجپٹ کی
آنچ دے تو کشتہ تیار ہو اگر کچا رہے تو پھر آنچ دے پھر اور دوا کے ساتھ کھائے تو سردی
اور گرمی کے سب عارضوں کو دور کرے۔ یا بھوڈل دس درم قند سیاہ کہنہ آدھ پاؤ شورہ
قلمی آدھ پاؤ لے کر پرانے گڑ اور دونوں دواؤں کو اوپر نیچے جما کر دس سیر کنڈوں میں

پھونک دے جب ٹھنڈا ہو تو حفاظت سے نکال لے کشتہ تیار ہو۔

## ہڑتال صاف کرنے کی ترکیب

زرد ہڑتال کے پتر بنوا کر اس کی پوٹلی باندھ کر ہانڈی میں کانجی بھر کر دولا جنتر میں ایک پہر تک پکاوے پھر چونے کی کلی کے پانی میں پوٹلی کر کے دولا جنتر سے چار پہر پکاوے اسی طرح ہڑتال کو پکاوے تو ہڑتال صاف ہو۔

## ہڑتال کے مارنے کی ترکیب

ہڑتال مصفا کو کھرل میں باریک پیس کر دودھی کے رس میں دو روز کھرل کرے پھر کھرٹی کے رس میں دو دن تک کھرل کرے پھر اس کا گولہ بنا کر سائے میں سکھاوے پھر پیپلے کی راکھ کو ہانڈی میں دبا دبا کر بھرے اس کے بیچ میں اس ہڑتال کے گولے کو رکھے پھر ہنڈیا کو چولھے پر چڑھا کر نیچے تین روز تک ترتیب سے اعلےٰ اوسط ادنےٰ آگ جلاوے اور اس کا دھواں نہ نکلنے پاوے اور جو دھواں نکلے تو اس دھوئیں کو پیپلے کی راکھ سے بند کرتا جاوے جب بالکل ٹھنڈا ہو جاوے تو اس ہنڈیا سے نکالے تب یہ عمدہ ہڑتال ہو ایک رتی کی اس کی معتاد ہے اس کے کھانے سے سب بیماریاں دور ہوں اور بھوک بہت بڑھاتا ہے۔ دوسری ترکیب پہلے اسی طرح صاف کرے پھر اس ہڑتال کو گھی کوار کے پٹھے کے رس میں تین دن کھرل کرے پھر چولھے پر چڑھا کر چار پہر تک آگ جلاوے جب بالکل ٹھنڈا ہو جاوے تو نکالے وہ ہڑتال وزن میں پورا اترے اور بغیر دھوئیں کے ہو اس کو پان میں ایک رتی کھاوے تو یہ کوڑھ کو دور کرتا ہے اور جب اس کا استعمال کرے تو غذا میں موٹھ یا چنے کی روٹی بغیر نمک کی کھاوے تو کوڑھ دور ہو۔ یا ہڑتال دو تولہ پارہ دو تولہ لے کر دو پہر کھرل کرے بعدہ مونگے کے رس میں آگ کے دودھ میں سہجنہ کے رس میں اور مکنا سینہوڑہ کے دودھ میں بارہ بارہ پہر کھرل کرے پھر مٹی کی گھریا میں بھر کر ایک سوا ایک کپڑ مٹی کر کے خوب سکھائے اس کے بعد قد آدم گڑھا کھود کر اس میں بہت سی لکڑی اور کنڈے بھر کر اس کے بیچ میں اسے رکھ کر پھونک دے جب ٹھنڈا ہو تو ترکیب سے نکال لے جنتر پھوٹنے والے جاڑے میں پان کے ساتھ کھائے تو بھوک بہت بڑھائے اور گرمی میں مکھن کے ساتھ کھائے

رکھ کر آٹھ پہر
تو قوت باہ بہت زیادہ ہو یا ہرتال ۵ تولہ لے کر گائے کے پیشاب میں
بھگوئے پھر گائے کا پیشاب سینہوڑہ کا دودھ سہدیئی کا رس آگ کا دودھ رانی
کا رس چرچرہ کا رس کوار کا رس بکری کا دودھ نک چھکنی کا رس لیموں کا رس برگد کا دودھ انہیں
ترتیب سے تین تین دن کھرل کرے بعدہٗ چندیا باندھ سات دن سکھلائے پھر موٹی ہانڈی
منگا کر سات کپڑ روٹی کر کے سکھائے اور اس میں پیپل کی لکڑی کی راکھ بھر کے اس کے
بیچ میں بھوڈل کے دو پتر منگا کر ان کے بیچ میں اس چندیا کو رکھ کر اوپر سے پھر اسی راکھ کو
ہاتھ سے دبا کر بھرے پھر ہانڈی کے منہ پر سکورہ رکھ کر پھر مدرا کر دے اس کے بعد
بڑے چولہے پر چڑھا کر تیس پہر کی آنچ دے پہلے دیپک کی سی آنچ دو پہر تک پھر مشعل کی
سی آنچ چار پہر تک پھر کھچڑی کی سی آنچ چھ پہر تک پھر بیگن کی سی آنچ بارہ پہر تک پھر دیپک
کی سی آنچ آٹھ پہر تک دے جب بالکل ٹھنڈا ہو جائے تو اتارے دو چاول پھر پان
کے ساتھ کھائے ہر قسم کے جذام کو مفید ہے یا ہرتال ایک تولہ لے کر پوٹلی باندھ کر ۵ سیر
گائے کے دودھ میں چار پہر اوٹاوے پھر اس میں سے نکال کر ہلدی اور زہر میں چار پہر
کھرل کرے پھر نک چھکنی اور بھوگی اور پتھر چٹا اور بھانگرا کے رس میں چار چار پہر کھرل کرے پھر
پانچ سیر پیپل کی چھال منگا کر اس کا میدہ کر کے گھریا بنا کر اور ہرتال بھر دو گھریوں کے بیچ
رکھ کر بیچ کپڑ روٹی کرے پھر انگیٹھی میں کنڈے بھر کر گجپٹ کی آنچ دے۔ جب بالکل ٹھنڈا ہو
تو اتارے اور ایک رتی پان کے ساتھ کھائے تو سب قسم کے کوڑھ دور ہوں یا ہرتال
اور بارہ چھ چھ ماشہ لے کر لیموں کے رس میں چار پہر کھرل کرے پھر چندیا باندھ کر پیپل
کی راکھ منگا کر تیلے کے رس میں بھگووے پھر ایک ہانڈی میں بھرے اور اس کے بیچ میں
ہرتال کی ٹکیہ دھرے پھر اوپر سے کمہار کے آنویں کی طرح بند کرے اور نیچے آگ
جلاوے جب ٹھنڈا ہو تب نکالے مگر جنبش ہونے نہ پاوے۔ تب ہرتال عمدہ ہو۔ اسکی
ایک رتی تولہ بھر رانگے کو بید ہے۔ یا ہرتال ایک تولہ لے کر پرانے کنڈے کو کھول کر کھریا
بنا کر اس میں رکھے پھر اس پر کیلے کے پتوں کا رس نچوڑے اگر ہرے پتے نہ مل سکیں تو
سوکھے پتوں کو بھگو کر نچوڑے پھر آگ دلوے اور اسی طرح آٹھ بار کرے جب سہاگ

کی سی کھیل ہو جاوے تب بند کرے تو نہایت عمدہ کشتہ تیار ہو۔ اور ایک رتی تولہ بھر
رانگے کو بیدھ ہے۔ یا ہڑتال دو تولہ اور پارہ دو تولہ لے کر دونوں کو ایک پہر کھرل کرے بعدہ
مونگے کے رس میں سہجنہ کی جڑ کے رس میں آم کے دودھ میں اور مکنا نیبھوڑہ کے دودھ
میں بارہ بارہ پہر کھرل کرے پھر چندیا بنا کر بارہ پہر سکھاوے پھر سکوروں کے جنتر میں دھر کر
ایک سو ایک کپڑ مٹی کرے۔ اس کے بعد خوب سکھا کر قد آدم گڑھا کھود کر اس میں لکڑیاں
اور کنڈے زیادہ بھرے اور اس کے بیچ میں جنتر رکھ کر کمہار کے آنویں کے مثل بنا کر
آگ دے جب بالکل ٹھنڈا ہو جائے تو ترکیب سے نکال لے جس میں جنتر نہ پھوٹے
اس کو ایک رتی بھر کھائے تو بھوک بہت بڑھے۔ یا ہڑتال چھ تولہ پھٹکری نو تولہ لے کر دوپہر
کھرل کرے بعدہ آک کے دودھ میں چار پہر کھرل کرے پھر چندیا بنا کر آٹھ پہر سکھائے
پھر اس چندیا کو دو سکوروں میں رکھ کر تین کپڑ مٹی چڑھا کر سکھاوے اور کمر برابر گڑھا
کھود کر آدھے میں کنڈا بھرے پھر سکورہ رکھ کر کنڈا بھرے اور آگ لگا دے اور
اوپر سے خوب ڈھانک دے جب بالکل ٹھنڈا ہو جائے تو نکال کر یہ دوائیں کپڑ
چھان کر کے ملائے۔ لونگ۔ جائپھل۔ دارچینی۔ عاقرقرحا۔ کنکی۔ جاوتری اور ادرک
کے رس میں دو رتی ہڑتال اور پارہ ملا کر اس کی ایک ماشہ کی گولی باندھے اور اکیاس
دن کھائے تو سب قسم کے جذام دفع کرے اور بدن کے ورم کو فائدہ کرے جسم کے
داغ اور جریان دفع کرے جب تک اس دوا کا استعمال رکھے صرف چنے کی روٹی
کھائے۔ یا ہڑتال دس درم باریک پیس کر پچیس درم سیسہ کو کھپرا میں چڑھا کر اس کے
نیچے آگ جلا دے جب پگھل جائے تب ہڑتال کا سفوف ڈال کر کرچھے سے چلائے
جب اس میں آگ اٹھے تب اوٹے ہوئے سربھونکا کے پانی سے بجھاوے اور ایک رتی
اجوائن کے ساتھ کھائے تو نامرد مرد ہو جائے۔ یا ہڑتال دو تولہ گھی کوار کے رس میں آٹھ پہر
کھرل کرے پھر سہجنہ کی جڑ کے رس میں آٹھ پہر کھرل کر کے گولی باندھ کر خشک کر کے
کاغذی لیموں کے اندر رکھے اور اوپر سے سات کپڑ مٹی کر کے گولہ بنا دے بعدہ پیپل
کی لکڑی کی راکھ بنا کر ہانڈی بھرے اور اس کے بیچ میں گولہ دھرے اور اوپر تک

کے بجر مدرا کرے خوب بھرے پھر ہانڈی پر سات کپڑ مٹی کرکے اسکے منہ پر ڈھکنا رکھ
اس پر تین کپڑ مٹی کرکے سکھا کر بھٹی پر چڑھا کر چوبیس پہر آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے تو
اتارے تو ہڑتال کا کشتہ ہو۔ اس کی ایک رتی پان کے ساتھ کھائے تو خون صاف ہو اور
چھٹے دن کھائے تو آئندہ کے احوال معلوم ہوں اور ساتویں دن کھائے تو تینوں لوگ
دیکھے۔ آٹھویں دن کھائے تو مہادیو جی اس سے خوش ہوں نویں دن کھائے تو خزانے
معلوم ہوں دسویں دن کھائے تو ہرن کی سی چوکڑی بھرے اور گیارھویں دن کھائے تو سدہ
کامل ہو جائے۔ یا ہڑتال ایک تولہ پیس کر تانبہ کی ڈبیہ میں بھرے اور اس میں چھ تولہ بڑے
گوکھرو کا رس ڈال کر بند کرکے کپڑ مٹی کرے پھر راکھ میں گاڑ کر اوپر سے آگ جلاوے
اور سویرے نکال لے پھر اس میں لیموں کا رس اور آٹھ تولہ سار گندھک ڈال کر آگ
دے تو ہڑتال کا کشتہ ہو جائے یا ہڑتال طبقی لے کر لیموں کے رس میں تین دن رکھے
چوتھے روز نکال کر ٹکیہ بنا کر مٹکے کے اندر پیندے میں رکھے اوپر سے سکورا اوندھا کر اسکے
چاروں طرف پھٹکری بچھاوے اس کے اوپر مٹکے کے منہ تک بالو بھر کر نیچے آگ جلائیے
جب اوپر کی بالو گرم ہو جائے تب اتار لے پھر چاہے جس کام میں لائے۔ یا ہڑتال طبقی ایک تولہ
لے کر گوار کے رس میں ایک پہر کھرل کرے پھر ہڑتال سے چوگنی پھٹکری لے کر ایک چکریا
میں نیچے دو تولہ پھٹکری رکھے اور اس پر ہڑتال رکھ کر اوپر سے پھر دو تولہ پھٹکری رکھے اور
اسکا منہ بند کرکے کپڑ مٹی کرکے سوا ہاتھ گہرا ڈیڑھ ہاتھ چوڑا گڈھا کھود کر اس میں ارنے
کنڈے بھر کر بیچ میں چکریا رکھے اور اس کے اوپر اور کنڈا رکھ کے پھونک دے جب
ٹھنڈا ہو جائے اس میں سے ایک رتی بتاشے میں کھائے تو فوراً تجاری دور ہو۔ دو
گھڑی بعد دودھ بھات کھائے اور جو سنپات والے کو دے تو چاول بھر یا
ڈیڑھ چاول بھر پان اور ایک لونگ میں کھلائے تو ہوش ہو جائیگے۔ جو سنپات
میں بہت ہی مبتلا ہو تو پان اور لونگ کے رس میں چٹا دے تو ضرور ہی سنپات
دور ہو۔ فائدہ کشتہ ہڑتال کو جو شخص بقدر ایک چاول ہمیشہ کھاتا رہے
یعنے پان میں کھا کر دودھ چاول کا بھوجن کرے تو نہایت مقوی ہے

اور مغلظ منی ہے اور قوت اس درجہ تک ہو جاوے کہ سمادھی لگاوے اور بے شمار فوائد ہیں
بہت بیماریوں کو دور کرے۔ یا ہرتال دو حصہ پارہ دو حصہ پھٹکری پانچ حصہ لے کر
رتنہ نام مصفی دوا کے رس میں گھول کر سکورے میں بند کر کے گجپٹ میں پھونک دے
تو ہرتال کا کشتہ تیار ہو جاوے۔

## چندرودے رس کے بنانے کی ترکیب

سونے کا عمدہ ورق دو تولہ اور پارہ مصفا سولہ تولہ یا شنگرف کا پارہ سولہ تولہ اور مصفا آنولہ سار
گندھک بتیس تولہ ان تینوں کو کھرل میں ڈال کر نادن بن نیبنے نرے کے پھولوں کے
رس میں تین روز کھرل کرے پھر گوار کے پٹھے کے رس میں تین روز کھرل کر کے اس کو سکھا کر
کانچ کے آتشی شیشے میں کپڑمٹی دے پھر اس کو سکھا کر اس شیشی میں یہ سب ادویہ مع سونے
کے ورق کے بھرے پھر شیشی کا منھ باندھ دے اور بالکا جنتر میں چولھے پر چڑھا دے
اور نیچے آگ جلا دے اور ادنی اوسط اور اعلیٰ آنچ دے اسی طرح تین پہر آنچ دے
پھر ٹھنڈا ہونے پر بالکا جنتر میں سے شیشی کو نکالے اور پھر اس چندرودے کو نکال کر
ڈبیا میں بھر رکھے اس کا رنگ مانند شنگرف کے سرخ ہو پھر اس میں سے بقدر ایک رتی
کھاوے اور اس میں جائپھل۔ بھیم سینی کافور۔ سمندر سوکھ۔ لونگ۔ کستوری۔ یہ سب
ہم ماشہ ملا کر ہر روز کھاوے تو بہت فائدہ کرے اور اوپر سے اوٹا کر مع مصری رغبت
کے موافق رات کو دودھ پیئے اور گوشت وغیرہ طاقت کی چیزیں کھاوے اور کھٹائی
نہ کھاوے تو بہت عورتوں سے جماع کرے اور باہ کی ضعیفی کو دور کر کے امساک
پیدا کرتا ہے۔

## سونے کا کشتہ

صاف کیا ہوا سونا اور اسکا دو چند سیماب مصفی لیموں کے رس میں گھونٹ کر گولی بنا کر اور اسکی
برابر گندھک میں کر نیچے اوپر گولی کے رکھے پھر مٹی کے ایک سکورے میں رکھ کر دوسرے کو
اوپر رکھ کر کپڑمٹی کر کے بنوا کنڈے کی آنچ دے اس کو سراؤ سمپٹ کہتے ہیں اسی طرح
آگ سے نکال نکال کر سمپٹ کر کے چودہ مرتبہ آگ دے ایسی ہی ہر آنچ میں

ماشہ بھر سیسہ گلا کر اس میں ماشہ بھر سونا ہو جاتا ہے یا ماشہ بھر سونا گلا کر اس میں ماشہ بھر سیسہ
گندھک دینے سے سونے کا کشتہ تیار ہو جاتا ہے یا ماشہ بھر سونا گلا کر اس میں ماشہ بھر سیسہ
ڈال کر اتار کر ٹھنڈا کر کے پیسے اور لیموں کے رس میں گولی باندھ کر نیچے اوپر گندھک رکھ کے
سکورے میں سمپٹ کرے پھر گوٹا کی آنچ دے تو کشتہ تیار ہو یا کچنال کے رس میں پارہ اور
گندھک برابر ملا کر کھرل کرے پھر سونے کے پتر پر لگا دے پھر کچنال کی چھال پیس کے اس
گولی پر لیپ کرے پھر دو گھڑیاں مٹی کی لے کر اس میں رکھ کر کپڑ مٹی کرے اور اسے سکھا کر
خوب آنچ دے اسی طرح حسب ترکیب بالا تین مرتبہ آنچ دے جب جلانے سے نہ جلے تو
سمجھے کہ عمدہ ہے پھر اس کی راکھ جیسے کچنال کی ترکیب میں کہی ہے کرے اور یہ کرہاری سے
بھی مرتا ہے ایسی ہی جوالا مکھی یعنی ارنی سے بھی مرتا ہے یا مینسل سے سیندور ملے پھر
مدار کے دودھ میں ستاور گھوٹ گھوٹ کر سکھا دے اور دس ماشے سونا گلا دے جب
وہ چکر کھانے لگے تو مینسل اور سیندور کا سفوف سونے میں چھڑک کر بکنی دے کر تیز آنچ دے
اور جب تک وہ بکنی نہ جل جائے تب تک آنچ دیتا رہے اسی طرح ترکیب سے بکنی دے کر
تین مرتبہ آنچ دے تو سونا کشتہ تیار ہو یا کبوتر اور مرغ کی بیٹ دونوں کو سونے کے
پتر پر لپیٹے اور اسی کے برابر گندھک چورن بھی دونوں طرف لپیٹے پھر سمپٹ کرے اور تھوڑی
سی زمین کھود کر پانچ گنڈے میں پھونک دے اسی طرح نو آنچ دے دسویں مرتبہ بڑی آنچ
تیس گنڈے کی دے اسی طرح سونے کا کشتہ تیار ہو جائے یا کچنال کا رس چھان کر آگ پہ
چڑھا دے اور تین مرتبہ اس میں سہاگے کا گلا ہوا سونا ڈالے پھر سونے کو نکال کر پتر بنا دے
اور پتر کے برابر پارہ لے کر کھرل میں گھونٹ کر گولی بنا دے اور اس کے برابر گندھک
لے کر گولے کے نیچے اوپر رکھے اور سکورے میں رکھ کر کپڑ مٹی کرے۔ بن گنڈوں کی
آنچ سے اور سکھا کر گجپٹ کی آگ میں پھونک دے تو کشتہ تیار ہو۔

## رس سیندور کی ترکیب

اس کا نام ہرگوری رس بھی ہے پہلے پارے کو صاف کرکے کھرل میں زرد چوب اور
ساوا دیہ لکھی ہوئی ترکیب کرنے سے پہلے بید کو چاہئے کہ سونے کو کانجی منگا کے کا پیشاب کلتھی کے
کاڑھے میں تین تین مرتبہ بجھا کر دھات کو صاف کرے ۱۲

اینٹ کا دھواںسہ اور لیموں کے رس میں تین روز کھرل کرے تب اسکی ساتوں کانچلی دور ہوں
پھر ترپھلا۔ کانجی۔ چترک۔ گوار کے پٹھے۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ان میں تین دن کھرل کرے
پھر لہسن کے رس میں تین دن کھرل کرے اور جمبیری کے رس میں تین دن کھرل کرے پھر ہانڈی
میں بھرکر دوسری ہانڈی کا منھ اس میں ملاکر جوڑدے پھر منھ بند کر چولھے پر چڑھاوے
اور اوپر کی ہانڈی کی پیندی پر گیلا کپڑا رکھ کر نیچے آگ جلاوے تب وہ پارہ اوپر کی ہانڈی کی
پیندی میں جالگے تب پارہ کو نکال لے یا شنگرف کا پارہ ترکیب سے نکالے پھر اس
پارہ کو بانجھ ککوڑے کے رس میں کھرل کرے پھر ہانڈی میں بانجھ ککوڑے کا رس
ڈال کر اس رس میں یہ چیزیں اور ڈالے سرپھونکا کی جڑ کا اور زمین قند کا رس اور بھانگرے کا
رس۔ سانبھر نمک۔ سیندھا نمک۔ اور کانجی یہ سب چیزیں ہانڈی میں ڈال کر پھر اس میں
دولک جنتر کر کپڑے میں پارہ باندھ کر چار پہر تک پکاوے تب وہ پارہ صاف ہو دوسری
ترکیب یا ایک ہزار لیمو کے رس میں زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ رائی۔ سانبھر نمک۔ چترک۔
انگوزہ۔ یہ سب دوا ڈال کر اکیس روز تک پارے کو اس میں کھرل کرے تب وہ پارہ صاف
ہوجائے پھر پارہ مصفا دس تولہ اور صاف کی ہوئی آنولا سار گندھک دس تولہ نوسادر
دو درم۔ پھٹکری دو درم۔ پھر ان سب کو تین دن تک کھرل کرے پھر آتشی شیشی میں سات
کپڑمٹی دے اور اس شیشی میں دوا بھرے پھر شیشی کا منھ بند کردے اور بالکا جنتر میں شیشی کو
رکھ کر اس کو بھٹی کے اوپر چڑھاوے اور نیچے ترتیب سے ادنی اوسط اور تیز آگ
جلاوے اسی طرح تیس پہر کی آنچ دے پھر ٹھنڈے ہونے پر بالکا جنتر میں سے شیشی کو
نکالے پھر شیشی میں سے اس رس سیندور کو نکال کر ایک رتی پان کے ساتھ کھاوے
اور پرہیز سے رہے تو سب بیماریوں کو جدا جدا بدرقوں سے یہ دور کرتا ہے اور بھوک بڑھاکر
بدن میں تازگی لاتا ہے اس کو ہرگوری رس کہتے ہیں یا شنگرف سے نکالا ہوا پارہ یا یہی
پارہ مصفا اور آنولہ سار گندھک ان دونوں کو برابر لے اور ان کو برگد کی جٹا کے رس میں
ایک دن کھرل کرے پھر آتشی شیشی کو کپڑمٹی دے اس میں یہ بھرے پھر شیشی کو پتلی اینٹ کے
ڈھکنے سے بند کرے اور بالکا جنتر میں شیشی کو رکھے پھر بالکا جنتر کو بھٹی پر چڑھاکر

ترتیب سے اکیس پہر اونی اوسط اور تیز آگ جلاوے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو آگ میں سے نکال کر اس شیشی میں سے نکالے اسکا رنگ مثل شنگرف ہوتا ہے اس کی مقدار پان میں ایک رتی کھاوے تو بہت فائدہ پہونچاوے اور سب بیماریوں کو دور کرے۔

## پارہ مارنے کی ترکیب

پارہ کو کھرل میں ڈال کر گوار کے دودھ میں ایک پہر کھرل کرے پھر اس کی گولی باندھے پھر گوار کے دودھ میں عمدہ ہینگ گھس کر اس ہینگ کی دو موسی یعنے گھڑیاں بناوے پھر پارے کی گولی کو موسی میں رکھ کر دوسری گھریا کا منھ جوڑ دے پھر سکھا کر ایک سیر اُپلے کی بھوبل میں پکاوے جب وہ پارہ سفید کھل جاوے تب اس کی راکھ ہو یہ سب بیماریوں کو دور کرے پاپا مرگ یعنی لٹ زہرے کے بیجوں کو باریک پیس کر اس کی دو گھریاں بنا کر پھر گوار کے دودھ میں پارہ کو کھرل کرے پھر پارہ کی گولی باندھ کر یہ گولی گھریا میں رکھے اور پارہ کی گولی کے نیچے اور پرو ڈ کھل کے پھول باے بڑنگ کتھہ ان کو چورن کر کے رکھے اسکا گولا بنا کر اس گولے کو دھونکنی سے کوئلوں میں دھونکاوے پھر اس کو کپڑ مٹی دے اور گجپٹ میں پھونک دے تب اس کی راکھ پورے وزن کی اترے یہ راکھ سب بیماریوں کو دور کرتی ہے۔ یا پارہ گندھک۔ سونا مکھی سات سات تولے کر لیموں کے رس میں کھرل کرے اور آتشی شیشی میں بھر کر اس شیشی کو بالو کے جنتر میں بھر کر آٹھ پہر آنچ دے پھر اتار کر گندھک دو تولہ رائی سات تولہ ڈال کر چاروں کھرل کرے پھر دوسری شیشی میں ڈال کر بالو کے جنتر میں چڑھا کر سات دن آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے تب اتار کر کام میں لائے۔ ایک چانول پان کے ساتھ کھائے تو بھوک بہت بڑھے۔ یا پارہ دو تولے کر سیاہ دھتورہ کے رس میں تین پہر کھرل کرے پھر کلہاری کے رس میں تین پہر کھرل کر کے ایک شیشی میں بھرے اور منھ بند کر کے سات کپڑ مٹی کر کے ارنے کنڈے کی آنچ سے گجپٹ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو جائے تب نکالے اور اسی طرح ایک انگیٹھی میں تھوڑے کنڈے بھر کر تھوڑی آنچ دے تو کشتہ تیار ہو نہایت مفید ہے۔

## بسنت مالتی رس کی ترکیب

ورق طلا ایک ماشہ موتی دوماشہ۔ شنگرف تین ماشہ۔ مرچ سیاہ چار ماشہ۔ سورت کھاپڑہ آٹھ ماشہ کھاپرے کو گائے کے پیشاب میں سولہ پہر گولک جنتر میں پکاوے پھر ان سب کو کھرل میں ڈال کر مسکہ سے کھرل کرے جتنا مسکہ اس میں جذب ہو اتنا ڈالے پھر لیموں کے رس میں کھرل کرے اور اتنا کھرل کرے کہ اس کی چکنائی دور کرے پھر اسکی گولیاں بنا کر ایک رتی دو پیپل اور شہد سے ہر روز کھاوے تو کھم جور یعنے پرانا بخار وغیرہ سب بیماریاں دور کرتا ہے۔ اور اس کو طاقت کی دوا سے کھاوے تو بدن میں تازگی ہو۔

## شنگرف صاف کرنے کی ترکیب

لیموں کے رس کی سات پٹ دے اور بھیڑ کے دودھ کی سات پٹ دے تو شنگرف صاف ہو جائے۔

شنگرف مارنے کی ترکیب } عمدہ شنگرف چار تولہ بھر کی ڈلی لے کر چھلنی میں رکھ کر اس ڈلی کے اوپر لیمو کا رس پاؤ آثار سکھاوے پھر شنگرف کے اوپر پیاز کا رس پانچ سیر سکھاوے پھر اس ڈلی کو نکال کر چھلنی میں رکھ کر اس ڈلی کے اوپر نیچے پاؤ سیر پیاز کی ٹکری دے کر پکاوے پھر اس ڈلی کو جدا نکال کر پاؤ آثار کچلا پاؤ آثار رائی پاؤ آثار مالکنگنی ایک ثار۔ پیاز ایک ثار۔ گھی ایک ثار شہد ان سب کو باریک پیس کر اور لگدا بنا کر کڑاہی میں رکھے اور ٹکری کے بیچ میں شنگرف کی ڈلی رکھے اور اس کے نیچے آٹھ پہر آگ جلاوے تب وہ شنگرف صاف ہو جاوے اور وزن میں پورا اترے اس کا رنگ سرخ ہو معتا و آدھی رتی یا ایک رتی پان میں کھاوے اور پرہیز سے رہے تو سب بیماریوں کو دور کرے اور اشتہا کی زیادتی کرے اور باہ کی ضعیفی کو دور کرے۔ یا شنگرف چار تولہ۔ پیپل ۴ تولہ دونوں کو ملا کر ایک پہر کھرل کرے پھر کالے دھتورے کے رس میں اکیس پہر کھرل کرے پھر چند پان باندھ کر اس پر ۴ ماشہ بچھناگ زہر پانی سے پیس کر لپیٹے پھر اس کو سکھا کر باریک کپڑے میں باندھے اور پانچ سیر گائے کا دودھ منگا کر ہانڈی میں بھر کر وہ چند پاڈالے اور سکورا موند کر

ماش کے آٹے سے اس کا منھ بند کرکے چولھے پر چڑھا دے چھ پہر تک اوسط آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے اتار کر زمین میں گاڑ دے پھر اس میں سے شنگرف نکال لے اسکی مقدار ۴ رتی پان کے ساتھ کھائے تو طاقت بہت ہو چہرہ کا رنگ دمکے بھوک بہت ہو یا گائے کا پیشاب آٹھ سیر کڑاہی میں چڑھائے اور اس میں زہر کا ڈھیلا ڈال کر کرچھے سے چلاتا جائے جب پاؤ بھر رہے اس میں ایک تولہ اینگر کھول کرے اور گائے کا پیشاب ڈالتا جائے جب بالکل گاڑھا ہو جائے تب ٹکیہ بنائے اور سرا کی سمپٹ میں رکھ کر چار کپڑ مٹی کرکے گجپٹ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو جائے نکال کر ایک رتی پان کے ساتھ کھائے تو طاقت پیدا کرے اور کھانسی دور ہو۔ یا شنگرف کو تھوہر کی ٹنگریا میں رکھ کر ایک سو ایک مرتبہ ریڈی کی آنچ میں بجھاوے پھر آ تولہ سار گندھک ڈال کر گھڑا میں رکھ کر آنوں میں رکھے شنگرف صاف ہو۔

## سم الفار مارنے کی ترکیب

سم الفار۔ دو تولہ اور گدھے کا پیشاب دو سیر تھوہر کا دودھ دو سیر ان دونوں کو ایک ہانڈی میں بھر کر ڈولا جنتر میں سم الفار لٹکا دے اور مدھم آنچ کرے جب دونوں کا کھار ہو جاوے تب نکالے پھر ایک سو ایک اندرائن کے پھل منگا کر ایک پھل میں بھر کر دو کپڑ مٹی کرے اور تھوڑے سے کنڈوں کی آنچ دے اسی طرح ہر ایک پھل میں رکھ کر ایک سو ایک مرتبہ آنچ دے تو سم الفار تیار ہو اور ایک رتی تولہ بھر رانگے کو بیدھے۔

## پیتل کانسہ مارنے کی ترکیب

پارہ اور گندھک ہموزن لے کر جمبھیری کے رس میں گھوٹے پھر پیتل و کانسہ دونوں کے پتر بنا کر اس پر دونوں طرف لپیٹے پھر سکورے میں رکھ کر کپڑ مٹی کرکے تین مرتبہ آنچ دے تو دونوں بھسم ہو کر کشتہ تیار ہو۔

کنک سندر رس ۔ کالی مرچ ۔ شنگرف مصفا ۔ سہاگہ ۔ گندھک ینکیا ۔ زہر مصفا ۔ صاف کیا ہوا پیتل ۔ دھتورہ کے بیج ۔ ان سبھوں کو کھرل میں ڈال کر بھانگ کے رس میں دو پہر گھوٹے تو کنک سندر رس ہو ۔ یہ سنگرہنی ۔ اتیسار ۔ مندا گنی کو دور کرتا ہے ۔

بڑوانل رس } ہرتال ایک حصّہ۔ پارہ ایک حصّہ۔ سیسہ کا کشتہ ایک حصّہ۔ گندھک مصفّٰی دو حصہ۔ سیاہ مرچ سولہ حصّہ۔ ان سب کو باریک پیسکر ایک رتی گھی کے ساتھ کھائے تو ہیضہ اور ہر قسم کے درد اور تلّی اور جملہ درد شکم اور گلم۔ سنگرہنی۔ دمہ۔ کھانسی۔ کف۔ بلغم۔ منداگن وغیرہ بہت سے عارضوں کو دور کرتا ہے۔

بھن رس } جاوتری تین کرش۔ مرچ سیاہ ایک پل۔ گندھک آدھا کرش۔ پارہ آدھا کرش۔ لونگ آدھا کرش۔ رش آدھا کرش ان سب دواؤں کو املی کے پتوں کے رس میں پیس کر گولی بناوے اور ایک ماشہ کی گولی کے استعمال سے بھوک بہت بڑھتی ہے اور درد وغیرہ سب بیماریوں کو یہ بھن رس دور کرتا ہے۔

شنکھلی رس } پارہ ایک حصہ۔ گندھک ایک حصّہ۔ سنکھ کی راکھ چار حصہ۔ کوڑی کی راکھ چھ حصہ مرچ سیاہ بارہ حصّہ۔ پارہ سے چوتھائی سہاگہ۔ ان سب کو پیسکر چار ماشہ گھی کے ساتھ کھائے تو چھٹی روگ دور ہو۔

شنکھ دراور رس } آک۔ سیہنڈ۔ تھوہڑ۔ املی۔ ڈھاک۔ کالے تل۔ اپامارگ۔ گوکھرو۔ کوڑی۔ سنکھ۔ ان سبھوں کی راکھ سے پیدا ہوا کھار اور پارہ پانچوں نمک۔ پانچ کھار یہ سب برابر لے کر اور سبھوں سے تہائی گندھک اور پھوہٹی۔ شورہ۔ کسیس۔ نوسادر۔ یہ چاروں چیزیں سب دواؤں کے برابر لے کر پھر ان سب کی کجلی کر کے لیموں کے رس میں گھوٹے پھر نالکا جنتر میں چڑھا کر چار پہر کی آنچ دے اس میں سے سونی کا گلانے والا جو رس ٹپکے اس کو لے اور اس میں سے تین رتی یا چھ رتی نلکا سے دے تو گلم۔ بواسیر۔ تلی وغیرہ بیماریوں کو دفع کرے۔ یہ سنکھ دراور رس فوراً فائدہ بخشتا ہے۔ اس میں ذرا بھی شک نہیں ہے۔

## ہیرا صاف کرنے اور مارنے کا طریقہ

کلتھی اور کودون کے کاڑھے کو دولا جنتر میں بھر کر بھٹکٹیا کی جڑ کی لگدی میں ہیرا رکھ کر کپڑے میں باندھ کر تین دن صاف کرے تب ہیرا صاف ہو۔ اور آگ میں تپا کر گدھے کے پیشاب میں اکیس مرتبہ بجھاوے اور چھ ہتر کشل لے کر اور ہرتال پیسکر دونوں کا گلا

بنا کر اس میں ہیرا رکھ کر تیز آنچ دے اور موشا جنتر میں رکھ کر بھاتی میں پھونک دے پھر گھوڑے
کے پیشاب میں اکیس مرتبہ بجھا کر ہرتال کو گوبے میں رکھ کر پھونکے۔ اسی طرح اکیس مرتبہ پھونکے
تو کشتہ تیار ہو۔ اس کا سفوف سب جگہ کام دیتا ہے۔ یا ہینگ۔ سیندھا نمک۔ کلتھی کے کاڑھے
میں ڈال کر اس میں تپا کر اکیس مرتبہ بجھا دے تو ہیرے کا کشتہ ہو جاوے یا مینڈک کو کانسے
کے برتن میں بند کرے اور اسے ڈراوے جب وہ خوف سے پیشاب کر دے تو اس
پیشاب میں ہیرا تپا کر بہت بجھاوے تو کھل کر کشتہ ہو جاوے

**کچے ہیرے کے صاف کرنے اور کشتہ بنانے کی ترکیب** } کچا ہیرا کالا ہو یا
لال ہو اس کو چودہ مرتبہ بجھا کر لال کر کے ہیرے کی طرح صاف کرے اور اسے ہینڈھا سنگھی
کے پنچانگ کے گوبے میں رکھ کر موشا جنتر میں بھر سمیٹ کر پھونک دے اسی طرح سات مرتبہ
کرے تو کشتہ ہو جائے۔ اور اس کو ہیرے کی جگہ دے تو فائدہ کرے

## سب جواہرات کے مارنے اور صاف کرنے کی ترکیب

اچھے موتی۔ مانک اور مونگا۔ ارنی کا رس دے کر ڈولا جنتر میں ایک پہر سدھ کرے تو صاف
ہوں اور گھیکوار اور چولائی یا عورت کا دودھ ان تینوں میں سات سات مرتبہ مانک وغیرہ کو
تپا تپا کر بجھاوے۔ مونگا۔ موتی وغیرہ سب کا تھوڑی دیر میں رنگ پلٹ جاتا ہے اس میں کچھ
شک نہیں ہے اور موتی۔ مونگا۔ سونا مکھی کے ترکیب سے بھی کشتہ ہوتے ہیں اور سب
جواہرات ہیرے کی طرح صاف کرے اور مارے۔

**سلاجیت صاف کرنے کی ترکیب** } گرمی کی تپش سے پہاڑ سے چوا ہوا سلاجیت
لا کر گائے کے دودھ۔ ترپھلے کے کاڑھے اور بھنگرہ کے رس میں پہر پہر گھوٹ کر دن بھر دھوپ
میں رکھے جب سوکھ جائے تب صاف ہو۔ یا اچھے سلاجیت کا پتھر لے کر چھوٹے چھوٹے
ٹکڑے کر کے زیادہ گرم پانی میں پہر بھر رکھے پھر اسے اتارے اسے چھارک کہتے ہیں۔ یہ
سفید ہو جاتا ہے اور سب پانی نہ جلے تو کاڑھا برابر رہتا ہے یہ دو قسم کے سار بید لوگ
دواؤں میں دیتے ہیں۔ کریلا۔ پلاش۔ بکائن۔ بہیڑہ۔ املتاس۔ مدار۔ السی۔ سینڈھ۔ چرچرہ
پاڑھ۔ کیلہ۔ جمالگوٹہ۔ سہجن۔ مولی یہ سب چھار برکش ہیں۔

**توتیا صاف کرنے کی ترکیب** } بلی کی بیٹ اور توتیا کا دسواں حصہ سہاگہ دے کر گھولکر برابر آنچ دے پھر دہی کی پٹ دے کر پھونکے پھر شہد کی پٹ دے کر پھونکے تو صاف ہو جائے۔

**سرمہ صاف کرنے اور مارنے کی ترکیب** } سرمہ کو باریک پیسکر جمبیری لیمو کے رس میں گھول کر ایک دن دھوپ میں رکھے بعدہٗ استعمال میں لائے اسی طرح سے گیرو۔ کسیس۔ سہاگہ۔ کوڑی۔ سنکھ۔ پھٹکری اور چوک یہ سب صاف ہوتے ہیں۔

**مینسل کے مارنے اور صاف کرنے کی ترکیب** } بکری کے پیشاب میں ڈولا جنتر سے تین دن پکا کر بکری کے پتے میں سات بھاونا دے تو مینسل صاف ہو جائے۔ یا اگست کے پتے کے رس میں سات بھاونا دے تو مینسل قابل استعمال ہو جاتا ہے۔

**کھپریا کے صاف کرنے کی ترکیب** } کھپریا کے کرگاے کے پیشاب سے ڈولا جنتر میں صاف کرے تو قابل استعمال ہو۔

**سب دھاتوں کے ست نکالنے کی ترکیب** } لاہی۔ لکھینا۔ جھکیری پتے۔ سہاگہ۔ ہرن کے سینگ۔ پیلا سرسوں۔ سہجن۔ لال گنجا۔ گڑ۔ سیندھا نمک۔ جو تو کڑ کا گھی۔ شہد۔ ان میں سے اگر بعض دوا نہ ملے تو کچھ مضائقہ نہیں جس دھات میں چاہے اس میں دے اور اندھ مکھ جنتر کر کے آنچ دے تو سب دھاتوں کا ست نکلتا ہے۔

**گندھک صاف کرنے کی ترکیب** } لوہے کی کڑاہی میں گندھک اور گھی دونوں کو خوب گرم کرے جب گندھک پگھل جاوے تو چار حصہ دودھ میں گرم گرم چھوڑ کر بجھاوے تو گندھک صاف ہو۔ اس طرح کم سے کم تین بار کرے تو گندھک صاف ہو اور کام میں لائیں۔

**شنگرف سے پارہ نکالنے کی ترکیب** } شنگرف کو لیموں کے رس نیم کے پتوں کے رس میں ایک پہر گھوٹے پھر اسکو ڈمرو جنتر کر کے اُتارے تو پارہ صاف ہو اور پارہ اُڑا لینے سے بھی صاف ہوتا ہے اور قابل استعمال ہو جاتا ہے۔

**پارہ کے مکھ کرنے کی ترکیب** } کال کوٹ۔ بچھناگ۔ سنکھیا۔ پروہن۔ ہلاہل۔ برہمپتر۔ ہلدیا۔ سکتک۔ سوڑا۔ شنگرف۔ یہ نو زہر کے نام ہیں۔ اوڈ مدار۔ دھتورہ۔ کریاری۔ سیندھ

ول کنیر گھونگچی۔ افیون۔ یہ سات اُپ بکھ ہیں۔ ان سب زہروں میں رگڑنے سے پارہ کمزور ہو جاتا ہے اور سب دھاتوں کو جذب کر سکتا ہے۔ یا ترکٹا۔ دونوں کھار۔ رائی۔ پانچوں نمک لہسن۔ نوسادر۔ سہجنہ کی چھال یہ سب برابر لے کر چورن کرے اور پارہ کے برابر جھبیری کا رس یا لیموں کے رس یا کانجی میں گرم کرکے تین دن رات کھرل کرے تو پارہ سب دھاتوں کو کھائے اور قوت زبر سے اور پارہ کے منہ ہو۔ یا چہ بندا یا بیر بہوٹی میں تین دن گھوٹنے پھر پانچوں نمک اور لیموں کے رس میں گھوٹنے تو پارہ کا منہ کھلے اور سب دھاتوں کو کھائے۔

ستارس } تانبا۔ سہاگہ۔ گندھک۔ بکھ۔ پارہ۔ ہرتال۔ بھنگ۔ توتیا۔ سب کو مصفا کر کے ایک گھڑی پیسے بعدہ کریلے کے رس میں حل کرنے سے رس تیار ہوتا ہے اور مصری۔ زیرہ سہدئی کے بدرقہ سے استعمال کرے تو سردی کا بخار۔ ایک روز کا بخار۔ دو روز کا بخار۔ چار روز کا بخار یعنی چوتھیا فوراً دفع ہوتا ہے۔

پنچامرت پرپتی رس } لوہا۔ ابرک۔ پارہ۔ دونوں گندھک ان کے مصفا رس لے کر لوہے کے برتن میں بھر دے پھر بیر کی لکڑی کی دھیمی آنچ میں پھونک کے یہ رس تیار کرے بعد ازاں گئو کے گوبر سے زمین لیپ کر کیلہ کے پتے بچھا کر اس رس کو پتوں پر ڈال کر پھر کیلہ کے پتوں سے ڈھک دیوے۔ اس طریقہ پر یہ رس تیار ہوتا ہے۔ اس کے استعمال سے سنگرہنی۔ اتیسار۔ کہنہ بخار۔ پکچھان۔ تلی بخار۔ پیلیا۔ امل پت۔ بخار میں کھٹی ڈکار کا آنا۔ بواسیر دفع ہوتے ہیں۔ اور بھوک بہت لگتی ہے۔ زیرہ۔ سیندھا نمک۔ انگوزہ کے ساتھ استعمال کرنے سے سنگرہنی اور صرف زیرہ کے بدرقہ سے پیلیا۔ اور شہد پیپل کے ساتھ استعمال سے کہنہ بخار دفع ہوتے ہیں۔ یہ رس جملہ بیماریوں کو دور کرتا ہے۔

بلاسنی بلبجہ رس } گندھک اور پارہ دو حصہ لے کر ان کے ہموزن دھتورے کے بیجوں کا تیل نکلوا کر اس تیل میں گندھک اور پارہ ہر دو کو حل کرنے سے یہ رس تیار ہوتا ہے اس کو مصری اور شہد کے ساتھ بمقدار ۲ پل (ایک وزن کا نام ہے) استعمال سے قوت باہ بہت زائد ہو کر منی مثل پتھر ہو جاتی ہے۔

دوسرا جور انگشن رس } ہرن کا سینگ پیس کر اس کے برابر جیت کا رس لے۔ اور مٹی

کے برتن میں رکھ کر منھ بند کرے اور ایک پہر کی آنچ دے کر اتار رے پھر آٹھواں حصہ ترکٹا کے پیس لے پھر چار رتی پان کے رس کے ساتھ دینے سے بادی صفرا دور ہو۔ یہ جور انکش رس سب بخاروں کو فائدہ کرتا ہے۔

جورارس } پارہ۔ کھپریا۔ ہرتال۔ توتیا۔ سُہاگہ اور گندھک یہ سب برابر لے کر (شدھ) صاف کرلے اور کریلے کے رس میں ایک دن گھونٹ کر تانبے کے برتن میں آدھے انگل موٹی کپڑ مٹی کرکے بالو کے جنتر میں دھو کر جنتر کا منھ کھلا رکھ کر آنچ دے جب اس بالو میں دھان ڈالنے سے کھیل ہو جائے تب سمجھا جائے کہ رس سدھ ہوا۔ جب آہستہ آہستہ ٹھنڈا ہو جائے تب اسکو برتن سے چھڑا لے پھر اس جورارس کے برابر کالی مرچ ملا کر پیس لے اور ماشہ بھر پان میں رکھ کر کھلائے تو بخار جاتا رہے اور تین دن کھانے سے ہر قسم کے بخار تجاری چوتھیہ وغیرہ کو بھی فائدہ کرتا ہے۔

شیت جورارس } ہرتال۔ توتیا۔ تانبے کا کشتہ۔ پارہ مصفّٰی۔ گندھک مصفّٰی مینسل۔ یہ سب ایک ایک قرش لے اور ترپھلے کے رس میں گھونٹ کر گولا باندھے پھر مٹی کی کپڑ مٹی کرکے خوب پھونک کر مدار کے دودھ میں جمالگوٹہ کی جڑ کے کاڑھے اور نسوت کے کاڑھے میں سات بھاونا دے اور ایک ماشہ رس اور پچاس کالی مرچ۔ چھ ماشہ گڑ۔ دو تلسی کے پتے ملا کر اعتقاد سے تین دن کھائے اس رس کا نام شیتا رہے اور مریض کو دودھ بھات دے تو جوڑی۔ جلن۔ بخار۔ تجاری۔ چوتھیا۔ اتریا روزانہ آنے والا اور بخار سے پیدا ہوئے عارضے سب دور ہوتے ہیں۔

جور گھن گنگا } پارہ مصفّٰی ایک حصہ۔ ایلوا۔ پیپل۔ زنگی ہر۔ عاقر قرحا۔ کڑوا تیل۔ گندھک مصفّٰی اندرائن۔ یہ چار چار حصے لے کر اندرائن کے رس میں ملا دے اور چھوٹی چھوٹی گولیاں باندھے ان گولیوں کو گرچ کے رس کے ساتھ دیں تو بخار دور ہو۔

اوک ناتھ رس } پارہ مصفا۔ دھات مصفا دو حصے لے اور دونوں کو کھول کر کے کجلی کرے پارہ سے چوگنا پارہ کا کشتہ اور پارہ کے بموزن سہاگہ دونوں کو گائے کے دودھ میں گھونٹے اور پارہ سے اٹھ گنا سنکھ کا کشتہ لے کر پیس ڈالے بعدہٗ دو پیالوں میں

رکھ کر کپڑ مٹی کرکے گجپٹ کی آنچ میں پھونک دے جب ٹھنڈا ہو تب کھرچ کر نکالے اور کھرل
کرے۔ یہ رس چھ رتی سے اور کالی مرچ کے ساتھ کھرل کرکے بادی امراض میں گھی اور صفراوی
امراض میں مکھن اور بلغمی امراض میں شہد کے ساتھ کھلاوے اتیسار کمی اشتہا اور سنگرہنی لاغری
اور سوا ہضم کھانسی باؤگولہ ان امراض میں شہد کے ساتھ دے اس کے
استعمال کے بعد پہلے تین لقمے گھی چانول کے کھا کے پھر ایک لمحہ بھر بغیر تکیے
کے کھرّی چارپائی پر چت لیٹے بعدہ جس طرح چاہے سوئے کھٹائی سے پرہیز
کرے میٹھے دہی اور گھی کے ساتھ کھانا کھائے۔ جنگلی ہرن اور چڑیوں کا گوشت گھی
میں اچھی طرح بھون کر ضرور کھاوے۔ شام کے وقت اوٹا دودھ اور چاول کھائے مونگ
کے لڈو جس میں گھی بہت پڑا ہو کھانے کے ساتھ کھائے۔ تل اور آنولے پیس کر
ابٹن لگائے اور گھی کی مالش کرکے نہائے یا کمر تک بھپارہ لے تیل سے پرہیز کرے
بیل۔ کریلا۔ مچھلی۔ املی۔ محنت اور جماع وغیرہ کو چھوڑ دے۔ شراب۔ اچار۔ ہینگ۔
سونٹھ۔ ماش۔ مسور۔ پیٹھا۔ رائی۔ بیر۔ کھٹائی سے پرہیز کرے۔ بہت نہ سوئے کانسے
کے برتن میں نہ کھائے۔ آم کے پھل اور ساگ سے پرہیز کرے یہ لوک ناتھ رس اچھی ساعت
میں اور اجالے پاک اور بلوان چندرمان دیکھ کر خیرات کرکے کنواری لڑکیوں کو کھلا کر
کھانا شروع کرے کھانے کے بعد بخار ہو جاتا ہے اسکے لئے مصری۔ ست گلو۔ بنسلوچن ان
سب کو ملا کر دے۔ کھجور۔ انار منقی۔ ادکھ کی گنڈیری کے استعمال سے بھی گرمی دور ہوتی ہے۔
یا دھان کی بھوسی گھی میں بھون کر سفوف کرے اور مصری ملا کر کھلائے یا دھنیا اور گلو کا کاڑھا پلاوے
یا خس کا کاڑھا شہد اور مصری ملا کر دے اس سے خون پت۔ بلغم۔ کھانسی۔ دمہ۔
آواز کا پڑ جانا سب اچھے ہو جاتے ہیں۔ بے خوابی میں بھنی ہوئی بھانگ کے ساتھ کھلاوے
اتیسار اور سنگرہنی اور سوا ہضم میں بھی یہ دیا جاتا ہے۔ سونچر نمک۔ ہڑ پیپل کے ساتھ کھلائے
اور گرم پانی پلائے تو درد شکم اور بدہضمی دور ہو۔ پیپل اور شہد کے ساتھ دے تو تلی۔ بواسیر خونی
اور رطوبت دہن کو دور کرے۔ تاسا ستو۔ ارن۔ انار کے رس میں دن بھر سیم۔ مور پنکھی کی راکھ
مصری اور شہد سے کھائے تو منہ کی رطوبت اور ہچکی دفع ہو۔ یہ قسم قسم کے طریقے لوک ناتھ رس

کے استعمال کے لکھے گئے۔ اس میں بھی اسی طرح دینا جیسے مرگانگ ہیم گربھ اور موتی کا کشتہ اور تریفلہ۔ تناد پوٹلی کا رس ان سبھوں میں اگر ہضم ہو جائے تو نہایت مفید ہے۔

**مرگانگ پوٹلی رس** } سونے کا ورق لے کر اور ان کے برابر پارہ ملا کر کھرل کرے پھر کچنال کے رس اور ارنی کے رس یا کریاری کے رس میں گھونٹے جب گولی بندھ جائے تب اس کی چوتھائی سہاگہ اور سونے کا دونا موتی کا چون دے یا ان سب کے برابر گندھک دے پھر سب کو کھرل کرکے گولا بنائے اور کپڑ وٹی کر کے سکھا کر سروا سمپٹ کر کے نمک سے بھرے ہوئے برتن میں رکھے پھر اس کو سکھا کر گجپٹ میں پھونک دے اور ٹھنڈا ہونے پر نکال کر سونے کے برابر پارہ اور گندھک لے پہلے کی طرح رس میں کھرل کرکے پھر اسی طرح سے گجپٹ میں پھونک دے۔ جب ٹھنڈا ہو تب نکال کر دو گھونگچی رس آٹھ مرچ سیاہ اور تین پیپل کے ساتھ دے یا موافق قوت مریض کے دے اور گھی اور شہد کے ساتھ موافق مرض کے دے اور خوراک مثل لونگ ناتھ رس کے دے اور عقیدے کے ساتھ اس کا استعمال کرے تو زکام اور پیچش اور کھانسی اور دمہ اور دق اور نضرت ان سب بیماریوں میں یہ دوا بہت مفید ہے اور کمزور کو طاقت اور دبلے کو موٹا بناتی ہے۔

**بسکھیپے پرایسیم پوٹلی رس** } پارہ اور پارہ کی چوتھائی سونا لے کر کھرل کرے جب ایک ذات ہو جائے تب دونوں سے دونی گندھک لے کر کچنال کے رس میں گھونٹ کر گولا بنا دے پھر موشا جنتر میں بھر کر سمپٹ میں رکھ کر کپڑ وٹی کر کے بھودھر جنتر میں پھونکدے بھودھر جنتر ایک ہاتھ لمبا اور ایک ہاتھ چوڑا گڑھا کھودے اس میں ایک اور چھوٹا سا گڑھا کھودے اس چھوٹے گڑھے میں وہ کپڑ وٹی والا سرا وہ رکھ کے مٹی سے داب دے اس پر بنوا کنڈے بھر کر تین دن تک آنچ دے۔ جب ٹھنڈا ہو جائے تب نکال کر اس کے برابر گندھک لے اور ادرک یا چیت کے رس میں گھونٹ کر بڑی پیلی کوڑی میں بھر کر دوا کا آٹھواں حصہ سہاگہ اور سہاگہ سے آدھا سنگیا دونوں کو سیہڑ کے دودھ میں پیس کر کوڑی کا منھ بند کر کے پھر مٹی کے برتن میں چونہ لگا کر کپڑ وٹی کر کے گجپٹ میں آنچ دے جب خوب ٹھنڈا ہو جائے

تب نکال کر لوک ناتھ کی ترکیب سے کھلاوے اور مرگانگ کے طریقہ سے تین دن پتھ دوے نمک سے پرہیز کرے اور جو چھردی روگ ہو تو گرچ کا رس یا کواتھ شہد کے ساتھ دوے۔ بلغمی امراض میں گڑ ادرک کے رس کے ساتھ دمکا اتیسار میں بھونی ہوئی بھنگ دونوں کے ساتھ دوے۔ کھانسی۔ دمہ۔ گرہنی۔ چھلی اور تفرت میں دہی اور بھانگ کے ساتھ دیوے۔ یہ ہیم پوٹلی رس حرارت غریزی کو بڑھاتا ہی اور بلغم کو چھانٹتا ہے۔

ہیم گربھ رس کھانسی پر} پارہ چار حصّہ سونا چار حصّہ۔ ان دونوں کو ملاکر بارہ حصّہ گندھک اور ان تینوں کو کھرل کرکے سولہ حصہ موتی۔ چوبیس حصّہ۔ شنکھ۔ ایک حصّہ۔ سہاگہ یہ سب پکے لیموں کے رس میں گھوٹنے۔ جب گولا ہو جائے۔ موشا پٹ میں دھر کر مدھ اسیا دہ سکھا کر ایک ہاتھ زمین کھود کر اس میں دھرے اور کنڈے بھر کر پھونک دوے جب خوب ٹھنڈا ہو جائے نکال لے۔ چار رتی رس اور انتیس کالی مرچ گاے کے گھی میں پیس کر چاندی یا مٹی یا کانچ کے برتن میں رکھ کر کھلاوے۔ لوک ناتھ رس کے موافق غذا دوے اس ترکیب سے کھانسی۔ دمہ۔ تپ دق۔ بادکف۔ گرہنی اور اتیسار والے کو دیوے تو سب مرض جاتے رہیں۔

دوسرا آنند بھیرو رس} شنگرف مصفا۔ سینگیا مصفا۔ مرچ سیاہ۔ سہاگہ اور پیپل ان سب کو ہموزن لے کر پیسے اور موافق طاقت مریض کے ایک جواز یا دو رتی آنند بھیرو رس۔ اندرائن۔ کریا کی چھال۔ پانچ پانچ ماشہ پیس کر رس نکال کر شہد ملا کر چٹاوے تو تردوش اور اتیسار دور ہو۔ غذا میں گاے کا دہی مٹھا اور گھی بھات کے ساتھ دوے۔ ٹھنڈا پانی اور بھانگ اچھی طرح سے دھوکر بنا چھان کر رات کو دیوے۔

لکھو سو چکا بھرن، سنپات پر} سینگیا ایک پل۔ پارہ چار ماشہ دونوں کو کھرل کرکے لکدار کانچ کے سروے میں بھر کر کپڑ مٹی کرکے سکھاوے اور چولھے پر چڑھا کر ہلکی آنچ سے پکاوے جب ٹھنڈا ہو جائے تو اوپر کے سروے میں لگے ہوئے رس کو چھیل لے

پھر جس شیشے میں ہوا نہ جا سکے اس میں رکھے پھر اس شیشی سے جتنا رس نکلے اُسے سنپات مور چہت کا سر منڈا کے پچھنے دے جو خون نکلے اسی زخم پر اس رس کو ملے جو خون اور رس میں مل جائے تو بیہوش کو ہوش آجائے اسی طریقے سے سانپ کا کاٹا ہوا بھی ہوشیار ہو جائے اس طریقے سے اگر مریض کو بخار آجاوے تو گنڈیری۔ انار۔ چھوہارے اور منقے کھلائے۔

جل بندرس۔ سنپات پر } پارے کے کشتے کے برابر گندھک اور چوتھائی مینسل سوہاگہ پیپل۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ یہ سب ہموزن لے کر کھرل کر کے مچھلی کے پتے میں سات بھاونا دے اسی طرح مور کے پتے میں سات بھاونا دے کر سکھائے اور دو رتی سفید موصلی کے رس میں کھلائے اور پنچ کول پیپل۔ پیپلا مول۔ چب۔ سونٹھ۔ چیتا۔ ان کے کاڑھے میں بھی دے یہ جل بندرس سنپات کو دور کرتا ہے۔ ٹھنڈا پانی پیے اور ٹھنڈے پانی سے ہاتھ منھ دھوئے۔ سب کام ٹھنڈے پانی سے کرے تو نہایت مفید ہے اور سنپات کے دور کرنے میں بے نظیر ہے۔

پنچ وکتر رس سنپات پر } پارہ مصفا۔ سینگیا۔ گندھک۔ مرچ سیاہ۔ سہاگہ۔ پیپل۔ انکو دھتورے کے رس میں ایک دن کھرل کرے اور دو رتی سنپات میں دے تو سنپات دور ہو یا مدار کی جڑ کے کواتھ میں سونٹھ۔ سیاہ مرچ اور پیپل کے ساتھ دیوے۔ غذا میں دہی اور بھات دے۔ اس کو شہد کے ساتھ کھائے تو بلغمی امراض دور ہوتے ہیں اور ادرک یا شہد کے ساتھ دے تو حرارت غریزی بڑھے۔

اَنمت رس۔ سنپات پر } پارہ۔ گندھک برابر لے اور دھتورہ کے پھل کے رس میں ایک دن کھرل کرے پھر اسی کے برابر ترکٹا ڈال کر پیسے اس انمت رس کا ناس دینے سے سنپات دور ہوتا ہے۔

ناراچ رس۔ شول پر } پارہ مصفا۔ سہاگہ۔ ہموزن لے کر اسی کے برابر مرچ سیاہ گندھک مصفا۔ پیپل اور سونٹھ دو دو حصہ لے کر کھرل کرے اور سب کے برابر جمالگوٹہ مصفا۔ ان سب کو کھرل کر کے دو ایک رتی دینے سے مسہل کا کام دے۔ اس ناراچ رس سے اپھار۔ قبض۔ گولا وغیرہ سب بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

اچھا بھیدی رس۔ شول پر} شنگرف مصفا۔ سہاگہ۔ سونٹھ اور پیپل۔ ایک ایک قرش لے کر جوش دے کر ایک پل۔ جمالگوٹہ ایک پل۔ ان سب کو کھرل کرکے گائے کے دودھ میں تین رتی دے تو دست آویں اور اس اچھا بھیدی رس سے قبض اپھار دور ہو۔

راج مرگانگ رس۔ چھیئی پر} کشتہ پارہ تین حصہ سونے کا کشتہ ایک حصہ۔ مینسل۔ گندھک مصفا۔ ہرتال مصفا دو دو حصہ۔ ان سب کو گھونٹ کر اور کوڑی میں بھر کر بکری کے دودھ میں سہاگہ پیس کر اس سے کوڑی کا منہ بند کرے اور سکورے میں رکھ کر کپڑ ڈوٹی کرکے سکھائے اور گجپٹ کی آنچ دے۔ جب ٹھنڈا ہو جائے تو نکال کر کھرل کرے اس راج مرگانگ رس کو ۴ رتی دے تو چھیئی دور ہو۔ اس کا استعمال ۲۹ سیاہ مرچ کے ساتھ پیپل اور شہد کے ساتھ کرنا چاہیئے۔

کھرا گنی رس} پارہ مصفا سے دو چند گندھک مصفی کھرل کرے اور دونوں کے برابر کشتہ فولاد لے اور ان سب کو گھیگوار کے رس میں دو پہر گھونٹ کر برتن میں رکھے اور ارنڈ کے پتے ڈھانپ کر پہر بھر دھوپ میں رکھے جب گرم ہو جائے تب ناج کے ڈھیر میں ایک دن ایک رات رکھ کر نکال لے پھر کھرل کرکے کپڑے میں چھان لے تب پانی پر ڈالنے سے تیرے گی تو جانے کہ شدھ رس بنگیا تب کام میں لائے۔

سور یا ورت رس۔ دمے پر} پارہ کی آدھی گندھک دو پہر گھی کوار کے رس میں گھوٹے پھر دونوں کے برابر تانبے کے پتر لے اور اس پر یہ کجلی لیپ کرے پھر ایک دن تھال جنتر میں پکا کے کھینچ لے یا تھالکا جنتر مٹی کی ہانڈی میں لو نمبر اسی میں تانبے کا پتر دھر کے اسکا منہ بند کرکے کپڑ ڈوٹی کرکے پھونک دے یہ سور یا ورت رس دو رتی کھلائے تو دمہ کو دور کرے۔

سو بھگنی رس} ترکٹا۔ تریپھلا۔ الائچی۔ جائپھل اور لونگ یہ سب نو حصہ لے اور سب کو کھرل کرکے شہد کے ساتھ دو نسک کھائے۔ یہ رس تپ دق درد کھانسی کو دور کرتا ہے۔

دوسرا سوچھند بھیرورس } پارہ مصفا۔ لوہے کا کشتہ۔ سونا مکھی۔ گندھک مصفا۔ ہرتال مصفا۔ ہڑ۔ ارنی۔ میوڑی۔ ترکٹا۔ سہاگہ کی کھیل اور سینگیا مصفا۔ یہ سب برابر کھرل کر کے ایک دن منڈی کے رس میں گھوٹے۔ پھر دورتی کی مقدار گولی بنا دے۔ یہ رس بھی امراض والے کو کھلائے۔ راسنا۔ گریچ۔ دیودار۔ سونٹھ۔ ارنڈ کی جڑ کا کاڑھا کر کے گوگل کے ساتھ گرم گرم پلائے۔ اس طریقے سے بہت آرام پہونچے۔

تری وکرم رس۔ اشمری پر } کشتہ تانبا۔ بکری کا دودھ ہموزن لے اور کسی برتن میں رکھ کے آنچ دے کر دودھ اُتار لے۔ تب تانبے کے موافق پارہ مصفا اور گندھک مصفا۔ ایک دن میوڑی کے رس میں گھونٹ کر گولی بنا کر موشا جنتر میں دھر کر بالکا جنتر میں آنچ دے تیار ہو جانے پر دورتی کھلائے۔ بجورے کی جڑ کو بیوا کاڑھے میں یہ رس دے یہ ماترہ بھی استعمال کرا دے تو پتھری جاوے۔

مہاہرتالیشور } ہرتال۔ سونا مکھی مینسل۔ پارہ مصفا۔ سیندھا نمک۔ سہاگہ یہ سب ہموزن کھرل کر کے پارہ سے دونی گندھک لے اور گندھک کے برابر تانبے کا کشتہ جمبیری کے رس میں پانچ دن گھونٹے سراو سمپٹ میں دھر کپڑ مٹی کر کے بھودھر جنتر میں پھونکے اسی طرح چھ بار پھونکے پھر نکال کر بجے سار رس میں پانچ دن پہلے کی طرح گھونٹے تب چھ پل رس لے تانبے کا کشتہ ۲ پل۔ لوہے کا کشتہ ۴ پل۔ یہ تینوں جمبیری کے رس میں ایک دن گھونٹ کر دس کنڈے میں پھونک دے اس بھسم کا تیسواں حصہ سینگیا دے کر کھرل کرے اور ۲ ماشہ بھینس کے رس میں روزانہ کھائے اس کے بعد باپچی کا چورن دس ماشہ شہد یا گھی کے ساتھ کھائے تو سب قسم کے کوڑھ دور ہوں۔

کشتہ کٹھار رس } پارہ کا کشتہ۔ گندھک مصفا۔ لوہے کا کشتہ۔ تانبے کا کشتہ۔ گوگل۔ ترپھلا بکائن۔ چیتا۔ سلاجیت مصفا۔ ان سب کو سولہ نشان بھر لے اور کچے ریٹھے کے بیجوں کا چورن چونسٹھ نشان بھر۔ کشتہ ابرک ۴۸ نشان ان سب دواؤں کو اکٹھا کر کے برابر گھی میں سان کر گھی کے برتن میں بھر کر رکھ چھوڑے پھر آٹھ ماشہ کھلائے تو سب قسم کے کوڑھوں کو دور کرے اس کشتہ کٹھار رس سے سڑا ہوا کوڑھ بھی اچھا ہو جاتا ہے۔

اودیا دتیہ رس } پارہ مصفا سے دونی گندھک لے اور گھیکوار کے رس میں ایک دن گھونٹے پھر اسکا گولا باندھ کر مٹی کے برتن میں رکھ کر اس کے اوپر ایک کٹوری جو پارہ سے تگنے تانبے کی گہری بنی ہو ڈھک دے اور ڈھکنے سے چاروں طرف رات بھر چولھے پر چڑھا دے اور دو پہر تک آنچ دے اور اس تانبے کی کٹوری پر گوبر ملا ہوا پانی چھوڑتا جائے بعدہٗ تیز آنچ دے اور ٹھنڈا کر کے اُتار لے پھر کشتہ گولر چیتا - ترپھلا - املتاس - بپتر پڈنگ - تخم بابچی ان کا کواتھ کر کے اس کی بھاونا دے کر ۲۱ دن گھونٹے اور دو رتی پھر اس رس کو کھدر سار کے کواتھ اور گائے کے دودھ یا ترپھلے کے کواتھ میں سان بابچی کا چورن ملا کر دے اس طرح کے استعمال سے تین دن میں ہر قسم کا جذام اور سات دن میں سفید کوڑھ دور ہوتا ہے - لگانے کی دوا نیل کے پتے - گھمبگی - کیس - دھتورہ - ہنس پد - سورج مکھی - چھوٹی لونیا - یہ سب برابر لے کر جہاں پھوٹا ہو وہاں لیپ کرے تو سات دن میں گلتا ہوا کوڑھ اچھا ہو اس سفید کوڑھ کو بھی جو قابل علاج نہ ہو فائدہ کرتا ہے - اسی طریقہ پر رشیوں نے اور بھی لیپ بتلائے ہیں - گھونگچی اور چیتا پانی میں پیسکر لیپ کرے تو سفید کوڑھ دور ہو مینسل اور چرچرے کی راکھ پیسکر لیپ کرنے سے بھی سفید کوڑھ دور ہو جاتا ہے -

سرور نیشور رس - کوڑھ پر } پارہ مصفا ایک پل - گندھک مصفا چار پل - اور ایک پہر کھرل کرے پھر تانبے کا کشتہ - ابرک کا کشتہ - لوہے کا کشتہ - سیندور مصفا ایک ایک پل سے دو دو پل ہرتال کا ست لے - جھیری - دھتورہ - کسا - سینہڑ - مدار - بکائن - کچلا کریل مول ان سب کے رس میں ایک ایک دن بھاونا دے کر گھونٹے اس طریقے سے سات دن کر کے پھر سکھا کر اور کپڑ مٹی کر کے بالو جنتر میں تین دن تک نرم نرم آنچ دے اور اس کو نکال کر چورن کر کے ایک پل سو گیا - اور دو پل پیپل کا چورن ملا دے پھر دو رتی شہد کے ساتھ کھلا دے اور اوپر سے بابچی اور دیودار چورن فرش بھر ریڈی کے تیل میں ملا کر چٹائے تو سفید کوڑھ دور ہو -

میہ بدھ رس } پارہ مصفا - کشتہ خبث الحدید - سونا مکھی مصفا - مینسل - کشتہ لوہا سلاجیت مصفا - ترکٹا - ترپھلا - جھر بیری کی مینگی - کیتھا اور ہلدی ان سب کو باریک کر کے بھانگرے

کے رس میں گھونٹے جب سوکھ جائے تب چار ماشہ رس ملائے اور کھائے تو مینہ ناس ہو
بکائن کے کچھ بیج دے اور پیسہ بھر چاول کا دھوون اور آٹھ ماشہ گھی ان سب کو ملا کر پئے تو
پڑانا پرمیہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

بنیہہ رس جلودر پر } پارہ ۴ پل۔ گندھک ۸ پل۔ ہلدی۔ ترپھلا۔ ہڑان سبھوں کو دو دو
پل لے اور نسوت۔ نیم پال۔ چیتا ان سبھوں کو تین تین پل لے اور ترکٹا۔ جمال گوٹہ کی
جڑ۔ سفید زیرہ۔ یہ آٹھ آٹھ پل لے پھر سب کو ملا کر کھرل کرے پھر جنتی رس سینہڑ کا دودھ۔
بھانگرے کا رس یا کاڑھا اور رینڈی کا تیل ان سبھوں میں یکے بعد دیگرے سات
بھاونا دے۔ اس بنیہہ رس کو چار ماشہ گرم پانی سے اتار جائے جب پاخانہ ہو جائے تب
شام کو بھوک لگنے پر مٹھا۔ چاول۔ کالا نمک کھلائے یا گرم پانی پئے تو پیٹ کے سب
روگ دور ہوں اور موٹہ دات بھی جائے

بدیادھر رس } گندھک مصفا۔ ہرتال۔ سونا مکھی۔ کشتہ تانبہ۔ مینسل۔ پارہ مصفا ان سب کو
برابر لے کر کھرل کر پھر پیپل کے کواتھ میں دن بھر کھرل کر کے ایک دن سینہڑ کے دودھ میں گھونٹے
پھر دو ماشہ ہمراہ شہد کے چاٹے تو گلم (باؤگولا) تلی دور ہوں اس رس کو چاٹنے
کے بعد دودھ بھی پئے۔

تری نیتر رس } سہاگہ۔ ہرن کا سینگ۔ کشتہ سونا۔ کشتہ تانبا۔ پارہ مصفا ان سب کو
ایک دن تنک اور رگ کے رس میں گھونٹے پھر گجپٹ میں پھونک دے اس ترنیتر رس کو
ایک ماشہ گھی اور شہد میں چاٹے اس کے بعد سیندھا نمک۔ زیرہ۔ ہینگ۔ گھی اور شہد
بھی چاٹے اسی طرح مہینہ بھر مزاولت کرے تو پسلی کے درد کو دور کرے۔

سنج کیسری رس } پارہ مصفا دو چند گندھک مصفا لے اور دونوں کو خوب گھونٹ کر دونوں
کے برابر کشتہ تانبہ لے اور ملا کر سمپٹ کرے پھر مٹی کے برتن میں نمک کے بیچ میں سمپٹ کو رکھ کر
گجپٹ کی آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے نکال لے پھر کھرل کر کے پکے پان کے رس میں
کھلائے تو سول (درد) دور ہو اس کے اوپر بھنی ہینگ۔ سونٹھ۔ زیرہ۔ بیج خراسانی مرچ سیاہ
ان سب کے چورن کو گرم پانی کے ساتھ پئے تو لا علاج درد دور ہو۔

**ادھ تنڈی رس** } پارہ مصفا۔ بش مصفا۔ گندھک مصفا تینوں[1] اجمود۔ ترپھلا۔ سجی جواکھار چیتا۔ سیندھا نمک۔ زیرہ۔ نمک سیاہ۔ باوبڑنگ۔ گنگالون۔ ترکٹا۔ ان سب کو برابر لے کر سب کے برابر کچلا مصفا لے کر جمبیری کے رس میں چھوٹی مرچ سیاہ کے برابر گولی بنا کر کھائے تو قبض جاتا رہے۔

**اجیرن کنٹک رس** } پارہ مصفا۔ سینگیا مصفا۔ گندھک مصفا۔ برابر لے کر کھرل کرے اور سب کے برابر مرچ سیاہ دے۔ بھٹکٹیا کے رس میں بھگو کر اکیس بار گھوٹنے اور تین رتی کی گولی بنا کر کھائے اُس گولی سے قبض دور ہو اور ہیضہ بھی دفع ہو۔

**مان پان بھیرو** } کشتہ پارہ اور کشتہ تانبا۔ ہینگ۔ پشکر مول۔ سیندھا نمک۔ گندھک مصفا ہرتال مصفا۔ کٹکی۔ سب کو برابر لے کر کھرل کرے اور گدا پورنیا۔ بنڈال۔ میوڈھی۔ چولائی کڑوی ترئی۔ ان سبھوں کے رس میں یکے بعد دیگرے گھوٹنے پھر ماشہ بھر شہد کے ساتھ کھائے اور اوپر سے نمباوک کواتھ پئے تو بلغمی امراض دور ہوں۔

**وات ناشک رس** } پارہ مصفا۔ سونا مصفا۔ لوہا مصفا۔ ہیرا مصفا۔ سونا مکھی مصفا۔ ہرتال مصفا۔ سرمہ مصفا۔ توتیا مصفا۔ افیون خالص بموزن لے کر اسی مقدار میں پانچوں نمک لے اور سب کو سیہنڈ کے دودھ میں کھرل کر کے سمپٹ میں رکھ کر بھودھر جنتر میں پکاوے پھر ماشہ بھر ادرک کے رس میں کھائے تو سب ریحی امراض دور ہوں۔ یا پیپلا مول کے کواتھ میں پیپل ملا کر کھائے تو سب قسم کے واد دور ہوں۔

**کنک سندر رس** } کشتہ سونا آٹھ حصہ۔ کشتہ پارہ بارہ حصہ۔ گندھک مصفا بارہ حصہ۔ کشتہ تانبا ۲ شان۔ کشتہ ابرک ۴ شان۔ کشتہ سونا مکھی ۲ شان۔ بھنگ کی بھسم ۲ شان۔ سرمہ کی بھسم ۲ شان۔ کشتہ لوہا ۲ شان۔ کشتہ بش ۲ شان۔ کریاری ایک پل۔ ان سب کو آنولے اور جمبیری کے رس میں کھرل کر کے سمپٹ میں تھوڑی آنچ سے پھونکے پھر کھرل کر کے ماشہ بھر کھلائے تو سنپات دور ہو۔ اور ادرک و لہسن کے رس میں کھلائے تو کوڑھ بسرپ۔ بھگندر بخار اور زہر خوردہ کو مفید ہے۔

[1] یعنی اجوائن دیسی و اجوائن خراسانی و اجمود ۱۲

بھیرو رس } پارہ تین نشک ۔ گندھک تین نشک ۔ ان دونوں کو گھونٹ کر کجلی کرکے تانبہ چاندی ۔ پیتل ۔ بنگ ۔ فولاد ۔ ان کی قرش قرش بھر بھسم لے کر بھنے کی جڑ کا رس ۔ سونٹھ کا کاڑھا بیل کے پھل کا رس چولائی کے رس وغیرہ میں پہر بھر گھونٹ کر گولا باندھے ۔ پھر اس گولے کو نمک سے بھرے ہوئے دو کانچ کے پیالوں کے سمپٹ میں رکھ کر کپڑ دی کرکے پھر ایک مٹی کے برتن میں رکھ کر بالکا جنتر کرکے دو پہر تک آنچ دے جب ٹھنڈا ہو تب نکال کر اس میں ایک قرش مونگے کا چورن ۔ بش شان بھر کالے سرپ کے زہر کے ساتھ ایک دن کھرل کرے پھر کانچ کے شیشے میں بھر کر دو پہر کی آنچ دیوے جب ٹھنڈا ہو تب نکال کر چورن کرکے سنگرہ ۔ موصلی ۔ جٹا مانسی چوک چکناتھی ۔ پیپل ۔ نیل ۔ نیم کی پتی ۔ الائچی چیتا کٹ سریا ۔ سونف ۔ بن توری ۔ دھتورہ ۔ اگست ۔ منڈی ۔ مہوہ چنبیلی ۔ مینھپل ۔ وغیرہ کے رس میں یا کاڑھے میں ایک ایک بار گھونٹ کر سکھا رکھے پھر اس رس کو سنپات میں سیاہ مرچ دو رتی جمبیری یا ادرک کے رس میں دے یہ رس شارنگ دھر میں لکھا ہے ۔

گرہنی کپاٹ رس } چاندی ۔ موتی ۔ سونا اور لوہا اُن کا کشتہ ایک ایک حصہ ۔ گندھک مصفا دو حصہ ۔ پارہ مصفا تین حصے لے کر کھرل کرکے پھر اس کو کیتھے کے رس میں کھرل کرکے ہرن کے سینگ میں بھر کر بیس کنڈے کی آنچ دے جب ٹھنڈا ہو تب نکال کر بر یارہ کے رس میں سات بار کھرل کرے پھر چرچرے کے رس میں تین بار کھرل کرے پھر پٹھانی لودھ اتیس ۔ موتھا ۔ دھائے کے پھول ۔ اندر جو اور گلوان کے رس میں سلسلہ وار تین تین بار گھونٹے اور ماشہ بھر شہد اور مرچ ملا کر چاٹے تو اتیسار اور سنگرہنی دور کرکے حرارت غریزی بڑھاوے ۔

بجر کپاٹ رس } پارہ اور ابرک کا کشتہ ۔ گندھک مصفا ۔ جواکھار ۔ سہاگہ ۔ ارنی بیج بول اور خراسانی بیج ان سب کو ہموزن لے اور جمبیری اور بھانگرے کے رس میں تین دن تک گھونٹ کر گولا بنا کر سکھائے اور لوہے کی کڑاہی میں دھر کر اوپر سے مٹی کا برتن ڈھانپ دے اور چار گھڑی تک دھیمی دھیمی آنچ دے پھر اس کو اُتار کر

اس کے موافق اتیس ۔موتھا۔ رس ڈال کر کیتھ اور بھنگرے کے رس میں سات بار گھونٹے پھر دھائے کے پھول ۔ اندر جو ۔ موتھا۔ لودھ ۔ پیپل اور گریچ ۔ ان کے رس میں ایک ایک بار گھوٹ کر سکھاے پھر اس رس کو شان بھر شہد کے ساتھ کھاوے اوپر سے چیتا ۔ سونٹھ۔ پانگانمک ۔ بیل ۔ سیندھا نمک ۔ ان سب کو برابر چورن کر کے گرم پانی کے ساتھ کھائے تو سنگرہنی دور ہو۔

مدن کامدیو رس } چاندی ۔ ہیرا ۔ سونا ۔ تانبا ۔ ان سب کا کشتہ ۔ پارہ مصفا ۔ گندھک مصفا لوہا مصفا تینوں لے کر ان ساتوں کو سلسلہ سے بڑھا ہوا حصہ لینا ۔ (ایک سے ایک دونا) اور گھیکوار کے رس میں گھونٹ کر شیشی میں بھر کر کپڑوٹی کرے اور مٹی کے برتن میں نیچے اوپر نمک بھر کر بیچ میں شیشی دھر کر سمپٹ بنائے اور چولھے پر دھر کر دھیمی دھیمی آنچ دن بھر جلاوے پھر نکال کر مدار کے دودھ میں کھرل کرے پھر اسگندھ کا گولی بنا بھی ۔ اسگندھ ۔ کوانچ ۔ موصلی ۔ تالمکھانہ اور ستاور ان کے رس میں تین تین بھاونا دے پھر کمل کی جڑ لے اور کسیرو اور کانس ان میں بھی تین بھاونا دے اور کستوری ۔ ترکٹا کپور ۔ شیتل چینی ۔ الائچی چھوٹی ۔ لونگ ۔ سب کو باریک پیس کر پھر پہلے تیار کیا ہوا چورن ۔ اس کا آٹھواں حصہ کستوری والا چورن ملا کر سب کے برابر شکر ملاوے اور پانچ شان بھر کھائے اور آٹھ پیسہ بھر دودھ پیئے اور میٹھی چیز کھائے اس کے کھانے سے دھات بڑھے اور قوت زیادہ ہو۔

کندرپ سندر رس } پارہ مصفا ۔ ہیرا مصفا ۔ موتی ۔ چاندی ۔ سونا کا ابرک ان پانچوں کا کشتہ قرش قرش بھر لے کر کھیرے کے کواتھ میں ایک دن گھونٹے پھر مونگے کا چورن گندھک مصفا دو دو قرش ملا کر آسگندھ کے رس میں ایک دن گھونٹے پھر ہرن کے سینگ میں بھر کپڑوٹی کر کے تھوڑی آنچ میں پھونک دے پھر دھائے کے پھول کے رس یا کواتھ میں بھاونا دے پھر کا گولی بنا ۔ آسن ۔ ملیٹھی ۔ جٹا بانسی برہارہ گل سکرہ ۔ کنگی ۔ بھسینڈہ ۔ ہنگوٹ ۔ منقی ۔ پیپل کا بادی کٹ سریا ۔ بن مونگ ۔ مگدھ پرنی ۔ فالسہ ۔ کسیرو ۔ مہوہ کیوانچ کے بیج ۔ ان سب کے رس میں ایک ایک بھاونا دے کر سکھائے پھر کھرل کرے

پھر الائچی چھوٹی۔ بچ۔ پترج۔ بنسلوچن۔ لونگ۔ اگر کیسر۔ موتھا۔ کستوری۔ پیپل۔ سگندبالا
اور کافور۔ ان سب کا چورن نشان بھرے اور نشان بھر بیلا کندرپ سندرس اور کھانڈ
آنولہ۔ بداری قند۔ ان سب کو ملا کر قرص بھر گھی رات میں جو شخص کھائے اور دودھ پیئے
تو کثرت کے ساتھ جماع کرنے سے بھی قوت زائل نہ ہووے۔

لوہ رسائن ] پارہ اور گندھک مصفا ایک ایک حصہ لے گھونٹ کر کجلی کرے پھر تین حصہ
فولاد کا کشتہ لے اور کجلی کے ساتھ پھر بھر گھونٹے بعدہٗ گھیکوار کے رس میں تین روز تک دھوپ
میں گھونٹے جب دھواں اٹھتے اٹھتے سخت ہو جائے تب گولا باندھ کر ارنڈ کا پتہ لپیٹ کر
تانبے کے برتن میں رکھ کر دھوپ میں تین دن تک گاڑ دے پھر نکال کر دھوپ میں
رکھ کر سنبھرہ کے رس میں تین دن بھگو دے جب سوکھ جائے تب سونٹھ۔ مرچ پیپل
تینوں کا تین کواتھ کر کے تین بھاونا دے پھر روسہ۔ گرچ۔ چیتا ان کو ہر ایک کے
رس میں تین تین بھاونا دے اور جل سے نکال کر لوہے کے برتن میں رکھ کر ترپھلا میں
گھونٹ کر میوڑی۔ انار کا چھلکا۔ بھسینڈ۔ بھنگرہ۔ کٹ سریا۔ پلاس کیلے کا رس۔
بجے سار کے رس کا کواتھ۔ نیل۔ منڈی کا رس۔ ببول کی پھلی۔ فالسہ۔ ان سب
کے رس یا کواتھ میں تین بھاونا دے۔ پھر بریارہ ستاور۔ گوکھرو۔ چھرہٹہ۔
ان کے رس میں تین تین بھاونا دے۔ جب سب مل جائیں پھر سویرے آٹھ ماشہ
یہ لوہ رسائن رس گھی اور شہد میں کھلاوے اور اوپر سے پل بھر ترپھلا کا کواتھ
پیئے۔ یہ اس کا طریقہ استعمال ہے۔ اگر اس کا روزانہ تین تین ماشہ استعمال
کرے تو بال سفید نہ ہوں اور چہرے پر جھرّی نہ پڑے۔ بدہضمی۔ دمہ۔
کھانسی۔ پانڈ۔ کف۔ ریحی امراض۔ ان سب کے لئے ترپھلے کے ساتھ کھاوے
اور پیپل اور شہد کے ساتھ کھائے تو طاقت خوبصورتی اور عمر کو بڑھاوے اسی طرح
لوہ کھانے والا سفید کدو۔ تل کا تیل۔ ماش۔ رائی۔ شراب کھٹائی ان چیزوں سے
پرہیز رکھے۔

## باب چوبیسوان

یہ سب آسوں کے بنانے اور سلاجیت کے صاف کرنے اور جواکھار وغیرہ بنانے کی ترکیب اور چنا کھار کے صاف کرنے اور تیل ملنے اور پسینا لوانے اور عمل اور حقہ وغیرہ کے دھوئیں کی ترکیب اور خون کے چھڑانے کی ترکیب اور آسو بنانے کی ترکیب اور دسمول کی چیزیں

دسمول آسو کی ترکیب ؎ سال پرنی ۔ پرشٹ پرنی ۔ دونوں کٹیلی ۔ گوکھرو ۔ بیل ۔ ارنی ۔ ارلو کھمار ۔ پاڑھل ۔ ان سب کی جڑ دس تولہ ۔ چترک ۵۰ تولہ ۔ پوہکر مول ۵۰ تولہ ۔ لودھ چالیس تولہ گلو ۴۰ تولہ ۔ آملہ ۳۲ تولہ ۔ دھماسہ ۲۴ تولہ ۔ کھیر سار ۱۴ تولہ ۔ بجے سار ۱۴ تولہ ۔ پوست ہلیلہ ۲۴ تولہ ۔ کوٹ ۱۹۲ تولہ ۔ مجیٹھ ۲۴ تولہ ۔ دیودار ۴ تولہ ۔ بابے بڑنگ ۴ تولہ ۔ ملیٹھی چار تولہ ۔ بھارنگی ۴ تولہ ۔ کتھ چار تولہ ۔ پوست بہیڑہ ۴ تولہ ساٹھی کی جڑ ۴ تولہ پدماکھ ۴ تولہ ۔ ناگ کیسر ۴ تولہ ۔ ناگرموتھ ۴ تولہ ۔ چب ۴ تولہ ۔ بالچھڑ ۴ تولہ ۔ پرینگو کے پھول ۴ تولہ ۔ سفید سرسوں ۴ تولہ ۔ زیرہ سیاہ ۴ تولہ ۔ نسوت ۴ تولہ ۔ سمھالو ۴ تولہ راسنا ۴ تولہ پیپل ۴ تولہ ۔ سپاری ۲ تولہ ۔ کچور ۲ تولہ ۔ زرد چوب ۴ تولہ ۔ سونف ۴ تولہ ۔ اندرجو ۴ تولہ ۔ کاکڑاسینگی ۴ تولہ ۔ کاکولی ۴ تولہ ۔ کھیر کاکولی ۴ تولہ ۔ ردھی ۴ تولہ ۔ برودھی ۴ تولہ ۔ منقی داکھ ۱۲۰ تولہ شہد ۴۶ تولہ ۔ دھوئی کے پھول ۵ ثار ۔ بیر جھاڑی ۵ ثار ۔ بیل کا پوست ۵ اثار ان سب کو آٹھ گنے پانی میں اوٹا کر اس کا چوتھا حصہ رکھے یا ان کو جوکوٹ کر کے بڑے مٹکے میں بھرے اور اس کے موافق پانی ڈالے اور پانی میں عمدہ ایک من بختہ قند سیاہ ملا دے اور گھورے کی زمین میں اس مٹکے کو گاڑ کر مٹکے کا منہ ڈھک دے اور اکیس دن کے بعد جب اس کا جاوا اُٹھے تب اس جاوے کو اور مٹکے میں بھرے اور شراب نکالنے کے جنتر سے دوسرے برتن میں اس کو نکال لے اور اس آلہ کے منہ پر ان خوشبودار چیزوں کی پوٹلی اور ڈالے ۔ خس ۔ صندل کا چورہ ۔ جائپھل ۔ لونگ ۔ دارچینی ۔ الائچی ۔ تیرج ۔ کیسر ۔ پیپل ۔ یہ سب چار چار تولہ اور کستوری ۴ ماشہ ان کو باریک پیس کر اس آلہ کے منہ پہ پوٹلی

رکھے اور اسی طرح یہ آسو بنائے پھر اس کو پرانا کرکے چار تولہ بھر یا انداز کے موافق بدایتہ
یعنی شراب پینے کے باب میں جو اس کے پینے کی ترکیب لکھی ہے اسی کے موافق سے
پیے چھتی کی بیماری سنگرہنی نفرت سول وہ کھانسی بھگندر بادی کی سب بیماریاں کوڑھ بواسیر
جریان ضعف معدہ۔ بیماری شکم۔ پتھری موترکرچھر جس میں سوزش سے پیشاب ہو ان سب کو
دور کرتا ہے اور بھوک زیادہ کرے اور باہ کی ضعیفی کو دور کرے بدن میں تازگی لاوے
بدن میں تنی بہت بڑھ جاوے یہ وشمول آسو کی ترکیب ہے۔ اسی طرح سب آسو داکھ اور
انگور کا بناوے۔

موصلی پاگ کے بنانے کی ترکیب } سفید موصلی پاؤثار۔ کوانچ کے بیج ڈھائی درم۔
بداری قند ڈھائی درم۔ گوکھرو ڈھائی درم۔ چھتاور ڈھائی درم۔ کھرنٹی کے بیج ایک درم
پوست گنگھیوں دو تولہ۔ زنجبیل چار تولہ۔ ان کو باریک پیس کر ان کے برابر گائے کے گھی میں
ان کو مخلوط کرکے دس سیر دودھ میں پکاوے اور عمدہ کھلا ہوا ماوا بناوے پھر ایک سیر
شکر لٹڈکی سی چاشنی بناوے اور اس چاشنی میں یہ ماوا ڈالے۔ اور یہ دوا چاشنی میں ڈالے
مرچ دو درم۔ پیپل دو درم۔ زنجبیل دو درم۔ دارچینی دو تولہ۔ تیزپات پانچ تولہ الائچی دو تولہ
ناگ کیسر ۴ تولہ۔ کستوری ۴ ماشہ۔ لونگ دو تولہ۔ جائپھل دو تولہ۔ جاوتری دو تولہ تبلوچن
دو تولہ یہ دوائیں جدا جدا پیس کر اس چاشنی میں ڈالے اور سار۔ بنگ۔ ابرک۔ مرگانک۔
اور ہرگوری رس یہ بھی انداز کے موافق چاشنی میں ڈالے۔ پھر ان کو خوب مخلوط کرکے
دو دو تولہ بھر کی گولیاں بناوے اور ایک گولی صبح اور شام کھاوے تو بدن میں تازگی
لاوے اور پرمیہ یعنی جریان وغیرہ کو دور کرے۔

سلاجیت کے صاف کرنے کا طریقہ } سلاجیت یعنی پہاڑ کے مد کو لے کر یا جس میں
سے وہ نکلا ہو اس پتھر کو لے کر پھر اس سلاجیت کو گائے کے دودھ میں یا ترپھلے کے
کاڑھے میں یا بھانگرے کے رس میں بھگووے ایک روز کے بعد برتن میں خوب
پکا کر مسلے پھر اس کو کپڑ چھان کرکے دھوپ میں رکھ کر سکھاوے تو وہ صاف ہو۔
یا شلاجیت کی کنکری لے کر گرم پانی میں دو پہر رکھ کر مسلے اور مٹی کے برتن میں کپڑے سے

چھان کر اس برتن کو دھوپ میں رکھے اور اوپر کا پانی اسکا دوسرے برتن میں نتھارے اسی طرح بار بار دو مہینے عمل کرے تو وہ شلاجیت صاف ہو اگر آگ میں ڈالا جائے تو دھواں نہ دے اور مانند اعضار تناسل کھڑا ہو جائے تو صاف جاننا یہ قوت باہ کو نہایت مفید ہے اور بدن میں تازگی لاتا ہے۔

جواکھار وغیرہ سب کھاروں کے بنانے کی ترکیب } کچے جو کاٹ کر سکھائے اور ان کو جلا کر خوب راکھ کر کے اس کو برتن میں دو دن تک بھگو دے پھر تپائی میں کپڑا باندھ کر اس میں وہ راکھ مع سب چیزوں کے پانی میں ڈال دے جب تک اس میں سے کھاری پانی نکلے تب تک اور پانی ڈالتا جائے پھر اس پانی کو کڑاہی میں چڑھا کر وہ پانی خشک کرڈالے جب اس کڑاہی میں مثل ادس نمک کے کھار جمے عمدہ جواکھار سمجھنا چاہئے اسی طرح سب کھار بنا لینے چاہئیں۔

چیناکھار کے بنانے کی ترکیب } ماگھ کے مہینے میں چنے کے کھیت ہوتے ہیں چنانچہ ایک کھیت پر ایک باریک کپڑا تین چار گھڑی تڑکے کوئی ہوشیار آدمی گھما لاوے اور وہی کپڑا ہر روز پندرہ دن تک گھماوے اور ہر روز سکھاتا جاوے تو اس میں کرختگی ہو پھر اُس کپڑے کو پانی میں کسی کڑاہی میں بھگووے اور کپڑے سے وہ پانی چھان کے پھر کڑاہی میں وہ نتھارا ہوا پانی ڈال کر مثل چاشنی کے گاڑھا کر کے کسی برتن میں بھر رکھے تو وہ چیناکھار بن جاوے یہ بہت ترش ہوتا ہے۔

## سنیہ یعنے تیل ملنے کی ترکیب

سنیہ چار قسم کے ہیں۔ گھی۔ تیل۔ بسا یعنی صاف گوشت کی چربی اور مجا یعنی ہڈیوں کی مینگی یہ چاروں سنیہ فربہی لاتے ہیں۔ بید کو چاہئے کہ ان چاروں کو آفتاب کے نکلنے کے وقت آدمی کو پلاوے ان میں بھی دو قسم ہیں استھاور جنگم۔ استھاور کے یہ معنی ہیں کہ جہاں پیدا ہو وہیں قائم رہے اس قسم کے سنیہ بہت قسم کے ہیں اور جنگم کے یہ معنی ہیں کہ متحرک ہو اسیں گھی اچھا ہے۔

سنیہ بھید } گھی اور تیل ملاوے اسے یم کہتے ہیں اور گھی تیل اور چربی ملاوے

اُسے ترورت کہتے ہیں اور گھی اور تیل اور چربی اور ہڈی کی چربی گودا ملا ہوا اسے مہان کہتے ہیں
اسنیہ پان } کرم روگی کو گھی تین دن۔ تیل چار دن۔ چربی۔ پانچ دن۔ ہڈی کا گودا چھ دن اور گھی وغیرہ سات دن پلاوے کیونکہ زیادہ دن کے استعمال سے مانند خوراک ہو کر فائدہ نہیں کرتا۔

اسنیہ کا وزن } بلغم وغیرہ کے فساد۔ موسم۔ وقت۔ جٹھراگن۔ عمر۔ کمزوری۔ زائد طاقت اوسط طاقت کے خیال سے۔ ادنیٰ۔ اوسط۔ زائد وزن مریض کو گھی کی اور اسنیہ وغیرہ کی دینی چاہئے۔ بیماری کی حالت اور طاقت بغیر سمجھے کم و بیش یا غیر وقت یا خلاف کھانا نہ کھانے اور بہار کرنے سے ورم۔ بواسیر۔ اونگھائی۔ نیند۔ اور بے صبری یہ بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔ ہر دو وقت بغیر خواہش کم و زیادہ اور دیس اور وقت کے خلاف ہونے پر کھانے کو تھیاہار کہتے ہیں اور بے وقت محنت کرنا۔ بغیر موسم یعنی گرمی میں دھوپ سردی میں پانی کا زیادہ استعمال اور ننگا بدن، وغیرہ کو متھیا ہار کہتے ہیں۔

خوراک کی مقدار } تیز اگن والے کو گھی وغیرہ اسنیہ کی ماترا ایک پل۔ اوسط اگن والے کو تین قرش اور مند اگن والے کو دو قرش دینا مناسب ہے۔ رش لوگ گھی وغیرہ کو اوسط درجہ کی ماترا کہتے ہیں وہ تین طرح کی ہیں۔ اول محتی یعنی جو آٹھ پہر میں پچے مدھمان جو ایک دن میں پچے۔ تیسری الپ جو دو پہر میں پچے۔ ان تینوں ماتراؤں میں تیل کا اندازہ نہیں ہے چنانچہ اتنا دے جتنا پچے۔ سب ماتراؤں میں سے الپ بناوے تو فائدہ بخشتی ہے۔

بخاری خوراک کا فائدہ } الپ ماترا دو قرش کی ہے وہ اگن کو روشن کرتی ہے اور خواہش مباشرت پیدا کرتی اور باہ کو بیحد دفع کرتی ہے اور مدھم ماترا تین قرش کی ہے یہ بدن کو مضبوط کر کے قوت باہ کی ترقی دیتی اور غفلت کو دور کرتی ہے اور جیسٹھ ماترا پل بھر کی ہی یہ بیس طرح کے کوڑھ۔ باولاپن۔ بھوت پریت وغیرہ کی بادھا اور مرگی کو دور کرتی ہے۔

بیماری کے مطابق بدرقہ } صفرا کی ترقی میں صرف گھی اور ترقی باد میں گھی اور سیندھا نمک

بلغم میں سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل اور ساہ پیس کر گھی مخلوط کرکے پلادے۔ اور خشکی
چھاتی کے زخم اور زہر کی گرمی۔ باد۔ صفرا کی شکایت۔ کم عقلی۔ ہوش کا بگڑنا
ان سب بیماریوں میں گھی ضرور پلانا چاہیئے۔ اور کریم بکار۔ ترقی باد۔ بلغم ترقی چربی
میں تیل کا استعمال کرانا مناسب ہے۔ اور جو تیل خلاف مزاج ہو تو ترقی
اگن کی بھی کرے گا جو آدمی زیادہ محنت کرنے سے دبلا۔ تکلیف زدہ۔ کمی باہ۔
خشک خون۔ بدن میں درد۔ بھسک۔ اچھیپک وغیرہ۔ باد۔ اور بلشٹھ باؤ انہیں
چربی پلانا مناسب ہے۔ اور شکم کا بگاڑ۔ مقصد باد باد کی ترقی تیز اگن والے
مریض کو چربی پلانا مناسب ہے۔ ان سب ترکیبوں سے تندرستی
قائم رہتی ہے۔

اسنیہ کے پینے کا وقت } موسم سرما میں دن کو۔ موسم گرما میں رات کو اور باد اور
صفرا کی ترقی میں رات کو ترقی باد اور بلغم میں بھی دن میں پلانا چاہیئے۔ گھی اور تیل وغیرہ
کا استعمال زیادہ تر سونگھنے۔ مالش کرنے۔ کلی کرنے۔ ماتھا میں دابنے کو۔ کان
اور آنکھ میں ڈالنے کو اور گھی اور تیل کا استعمال موافق حالت مریض کو
کرایا جائے۔

اسنیہ کے پینے کا بدرقہ } گھی گرم پانی کے ساتھ پیئے اور تیل شوربے کے ساتھ
پیئے۔ اور۔ چربی اور گودے کو چاول کی پیچ کے ساتھ پیئے۔ ان چیزوں کے ساتھ
پینے سے صحت ہو اور جس کو یہ بدرقے پسند نہوں اس کو اناج کے ساتھ دے اور
لڑکوں بڈھوں کمزور اور دبلوں کو گرمی کے دنوں میں چاول کے ساتھ دیا جائے۔

اسنیہ یواگو (کھچڑی) } تل کو کوٹ کر اس میں تھوڑا سا چاول کا آٹا ملا لیا جائے
اور گھی اور پانی میں پتلا پکا لیا جائے اور نیم گرم کھائے تو قوت باہ زیادہ ہو اور
جسم کو رونق بخشے۔

دھار کے گرم دودھ کی ترکیب } دوہنی میں پسی ہوئی مصری اور گرم گھی ڈال کر
دودھ دوہا جائے اور وہی گرم دودھ فوراً پلایا جائے تو دھات بہت جلد پیدا ہو اور اسینہ

پینے کے بعد محنت کرنے یا بلغمی چیزوں کے کھانے سے اگر اسینہ نہ ہضم ہوا ہو یا قبض کرتا ہو تو گرم پانی سے قے کرادی جائے تو یہ تکلیف دور ہو۔ اور اگر اسینہ سے قبض کا احتمال ہو تو گرم پانی پلایا جائے جب صاف ڈکار آوے اور غذا کی خواہش ہو تو سمجھا جاوے کہ غذا ہضم ہو گئی ہے۔ اور صفراوی مزاج والے کو اسینہ کے استعمال سے گرمی پیدا ہوتی ہے اور پیاس بہت لگتی ہے اسے ٹھنڈا پانی پلایا جائے اور قے کرائی جائے تو پیاس اور گرمی دفع ہو۔ اگر قبض کی شکایت ہو تو اسینہ نہ پلایا جائے اور تیز بخار والے دبلے اور جس کو خواہش نہ ہو اور بہت موٹے کو اور بیہوش کو جس کو نشہ دیا گیا ہو یا مسہل ہوا ہو اور جس کو قے ہوئی ہو اور جس نے بہت محنت کی ہو اور جس عورت کا حمل گر گیا ہو ان لوگوں کو اسینہ نہ پلایا جائے۔ مثل اسینہ کی اور دوائیں پلائے۔ اور جس کو پسینا نکلا ہو اور مسہل دیا ہو اور نشہ پیا ہو اور جماع سے تھک گیا ہو اور لڑکا اور بڈھا اور بہت دبلا اور جس میں خون کم ہو اور جس کی منی کی تولید کم ہو اور بلغمی مزاج والے کو اور رتوندھی والے کو گھی وغیرہ کا اسینہ پلانا مناسب ہے۔

**اسینہ کے فوائد کی علامات** } جس کو اسینہ کے پینے سے فائدہ ہو تو اس کی علامت یہ ہے کہ بدن میں چستی آوے اور بھوک بڑھے۔ پاخانہ کھل کر ہو۔ بدن نرم ہو چہرہ پر رونق آوے۔ اور جسم ہلکا معلوم ہو اعضاے رئیسہ ٹھیک کام کریں۔ اگر اس کے خلاف ہو تو اسینہ نے کچھ فائدہ نہیں پہونچایا۔

**اسینہ کے زیادہ استعمال کرنے کے نقصانات** } اگر اسینہ زیادہ مقدار میں استعمال کیا جائے تو اس سے یہ نقصان ہوگا کہ غذا کی خواہش نہ ہوگی منھ سے رطوبت بہے گی اور مقعد میں جلن ہوگی اور پاخانہ مسلسل بہتا رہے گا۔ سستی اور اسہال اور بدن کا رنگ زرد ہوگا۔

**خشک و تر اسینہ کی ترکیب** } جس کے مزاج میں خشکی ہو اس کو وہ مٹھا جس کا مکھن نہ نکالا گیا ہو اور تل کا کاڑھا اور جو کا ستو کھلا کر تر کیا جائے اور جس کے مزاج میں

رطوبت زیادہ ہو اس کو چاول چنا وغیرہ کھلا کر خشک کیا جائے تب اسینہ دیا جائے۔
اسینہ پینے کے فائدے } اسینہ کے پینے سے بھوک بڑھتی ہے اور معدہ صاف ہو جاتا ہے اور منی منجمد پیدا ہوتی ہے اور اعضائے رئیسہ قوی ہوتے ہیں اور بڑھاپا جلد نہیں آتا اور طاقت اور جسم کی رونق بڑھتی ہے اور اسینہ کے استعمال کے وقت ان چیزوں سے پرہیز کرے۔ محنت نہ کرے ٹھنڈی چیزیں نہ کھائے۔ پاخانہ پیشاب کو نہ روکے بہت نہ جاگے۔ دن میں نہ سووے اور بلغم پیدا کرنے والی چیزیں اور خشک اناج نہ کھاوے۔

## سوید یعنی پسینا لوانے کی ترکیب

سوید چار قسم کا ہے۔ تاپ اشن۔ اوپناہ۔ دروسوید تاپ اور اشن سوید بلغم کی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ بالو۔ ریت۔ نمک۔ کپڑے۔ گرم ہاتھ۔ ٹکنی اور انگیٹھی۔ ان سے سینک کرے اور پسینا لواوے اس کو تاپ سوید بولتے ہیں لوہے کی بٹی اور اینٹ وغیرہ کے تپانے سے پسینا آوے اس کو اشن سوید بولتے ہیں۔ تاپ اور اشن دونوں کے ملنے سے جو پسینا آوے اس کو اوپناہ سوید بولتے ہیں اور بدن کو کپڑے سے ڈھکے اور بدن کے اوپر گرم کھٹائی کا پانی چھڑکے یا بادی دور کرنے والی دواؤں کا گرم پانی بدن کے اوپر ڈالے اور پسینا بہت آوے اس کو درو سوید بولتے ہیں یہ چاروں پسینا لانے کی ترکیب بادی بیماریوں کو دور کرتی ہیں۔
بھاسا لون سوید کی ترکیب } کلتھ۔ ماش۔ گندم۔ السی۔ تل۔ سرسوں۔ سونف۔ دیودار۔ سمھالو۔ زیرہ۔ ارنڈ۔ بیخ ارنڈ راسنا۔ بیخ سہجن ان سب کو مع نمک کے کانجی سے یا کسی کھٹائی سے باریک پیس کر اس کو گرم کر کے بدن میں جہاں ہوا ابھری ہو وہاں سینکے تو سب بادی بیماریاں دور ہوں۔

## بمن یعنی قے کی ترکیب

سرد بسنت اور برکھا میں آدمی کو قے اور جلاب لینا چاہئے جس کے بدن میں بلغم کی بیماریاں ہوں اور درد سینہ ہو اور زہر کا فساد ہو اور نیل پانوں کوڑھ بسرپ پرمیہ لسنی۔

بسرپ جریان بدہضمی بھرم خشک کھانسی دمہ ہنیس یعنی خناق مرگی انماد رکت اتیسار ہوا ور
ناک کان لب اور تالو پک گئے ہوں یا دو زبانیں ہو گئی ہوں اسہال اور صفرا اور بلغم کی
بیماریاں ہوں چربی بڑھ گئی ہو امراض سر ہوں اور پسلیوں میں درد اور بخار شروع ہو۔
نفرت ہو ان سب بیماریوں میں قے کرنا چاہیئے قے کرنے سے یہ بیماریاں دور ہوتی
ہیں اور اتنی بیماریوں میں قے نہ کرانا چاہیئے تمر روگ میں گولے کی بیماری میں پیٹ کی
بیماری میں اور کمزور اور بوڑھے اور حاملہ عورت کو فربہ آدمی کو جس کو چوٹ لگی ہو
اور جسپر بیلے کو بھوکے کو اور اودا ورتی کو بادکے مریض کو قے نہ
کرانا چاہیئے۔

قے کرانے کی ترکیب یہ ہے } بھیدڑی[1] ربڑی پتلی خوب پیٹ بھر کر حلق تک
کھلاوے بلکہ اس میں دودھ مٹھا اور دہی بھی خوب ملاوے بھر سیندھا نمک۔ شہد
اور بچ کھلا کر اوپر گرم پانی پلا کر گلے میں انگلی ڈال کر قے کراوے یا کنگلی اور تیکھی چیزیں
یا پسا ہوا ایسٹر جل گرم پانی سے کھاوے یا پھٹکری تمباکو وغیرہ گرم پانی سے
کھاوے تو قے ہو۔ یا نیم وغیرہ تلخ چیزوں سے قے کراوے تو مذکورہ بالا کل
بیماریاں دور ہوں اور قے کرانے کے بعد زبان پر زیرہ یا بجورہ وغیرہ اچھی چیزیں
لگاوے اور عطر وغیرہ خوشبودار چیزیں سونگھے اور عمدہ لطیف غذا
کھاوے۔

## گنڈوش یعنی کلی کرانے کی ترکیب

کلی چار طرح کی ہے اسینہک۔ شمن۔ شودھن۔ روپن اسی طرح سے کودل (دبھنے
دوا کا منھ میں رکھنا) بھی چار قسم کا ہے۔

اسینہ گنڈوش کا بیان } چکنی اور گرم چیزوں کو اسینہ کہتے ہیں یہ باد کی تیزی میں
دینا چاہیئے اور ٹھنڈی چیزوں کو شمن کہتے ہیں یہ صفرا کی بیماری میں دینا چاہیئے۔

[1] جوار یا باجرے کے آٹے کو مٹھے میں گھول کر دھوپ میں رکھ دیا جاتا ہے جب خوب گرم ہو جاتا ہے
تو اس کو آگ پر پکا کر شیرینی یا نمک ڈال کر کھایا جاتا ہے اس کو بھیدڑی کہتے ہیں ۱۲ مصحح

اسی طرح کڑوی اور کھٹی اور گرم چیزوں کو شودھن کہتے ہیں انھیں بلغم کے نکالنے میں استعمال کیا جاتا ہے اور کسیلی اور کڑوی اور میٹھی اور گرم کی ہوئی چیزوں کو روپن کہتے ہیں۔ انھیں پھوڑے وغیرہ میں دینا چاہیئے۔ اسی طرح کول میں بھی جاننا چاہیئے۔

گنڈوش اور کول کا مقدار [1]} گنڈوش میں جو کواتھ دیا جائے اس کی مقدار ایک کول (چھ ماشہ) کے برابر ہے اور کول کی مقدار قرش بھر ہے (یعنی ایک تولہ) ان کا استعمال پانچ برس کی عمر کے بعد ہونا چاہیئے۔ استعمال سے پہلے گال گلے اور منہ کو کچھ سینک کر جب تک تین پانچ سات عارضے دفع نہ ہوں تب تک گنڈوش کرے اور جب تک منہ میں کف نہ بھر آوے اور آنکھ ناک سے رطوبت نہ ٹپکنے لگے تب تک گنڈوش کرے۔

بات روگ اسنیہ گنڈوش} انسان کو باد کی زیادتی میں تل کلک پانی دودھ تل وغیرہ اسنیہ گنڈوش دینا چاہیئے۔

صفرے کے واسطے کلی} تل تیل۔ کنول۔ گھی۔ کھانڈ۔ دودھ اور شہد وغیرہ کی کلی کرنے سے پت سے پیدا ہوئی گرمی دور ہو جاتی ہے۔

گھاؤ کی کلی} شہد کی کلی کرنے سے منہ کے زخم۔ زبان چٹکنا اور پیاس اور جلن وغیرہ دور ہو کر منہ صاف ہوتا ہے۔

زہر کے واسطے کلی} گھی یا دودھ کی کلی کرنے سے زہر سے پیدا ہوئی بیماریاں یا چونے سے پھٹا ہوا یا آگ کا جلا ہوا منہ اچھا ہو جاتا ہے۔

دانتوں کو مضبوط کرنے والی کلی} جس انسان کے دانت ہلتے ہوں وہ تل کے تیل میں سیندھا نمک ملا کر کلی کرے تو دانت مضبوط ہوں۔

خشکی دہن کے واسطے کلی} جس شخص کا منہ سوکھتا ہو یا پھیکا رہتا ہو تو کانجی کی کلی کرنے سے اچھا ہو جاتا ہے۔

[1] گنڈوش اور کول کا طریقہ گیلے کاڑھے وغیرہ کو منہ میں رکھ کر گلگلا یا جائے اس کو گنڈوش کہتے ہیں اور کلک کر کے منہ میں رکھ کر ادھر ادھر پھیرنے کو کول کہتے ہیں۔

## بلغمی امراض کے واسطے کلی

ادرک کے رس میں سیندھا نمک ترکٹا اور رائی وغیرہ پیس کر کلی کرنے سے بلغمی امراض دور ہوں۔

**بلغم خون صفرا کے واسطے کلی** } ترپھلے کے چورن کو شہد میں ملا کر کلی کرے تو امراض مذکورہ دور ہوں۔

**منہ کی بیماری کے واسطے کلی** } دارہلدی گرچ۔ ترپھلا۔ داکھ چنبیلی۔ اور جواسہ برابر لے کر کواتھ کرے پھر اس میں اس کے چھٹے حصہ کے برابر شہد ڈال کر کلی کرے تو تینوں قسم (بلغمی۔ خونی۔ صفراوی) کے منہ کی بیماری دور ہو **فائدہ**۔ جو دوا کلی کرنے والی ہے اس کو پرت سارن اور کول میں بھی دینا درست ہے۔

**کول کی ترکیب** } کیسر بجورہ کی گودی۔ سیندھا نمک اور ترکٹا ان سب کا کول بنا کر منہ میں بلوٹے دکھماوے تو منہ کی سختی اور بلغم اور بادسے غذا کی نفرت کو دور کرے۔

**پرت سارن کی ترکیب** } پرت سارن میں دوا دینے کے تین قاعدے ہیں ایک کلک۔ اولیہ یعنی (چٹنی) چورن جیسا منہ میں مرض دیکھے ویسی دوا لے کر انگلی سے منہ میں ملے

**پرت سارن چورن** } کوٹ۔ دارہلدی۔ دھائی کے پھول پاڑھ کٹکی۔ ہلدی۔ تیج بل موتھا اور لودھ ان سب کا چورن جیبھ اور دانتوں کی جڑ میں بار بار مل کر رال گراوے تو دانتوں کا درد خون کا گرنا مسوڑھوں کا سوجنا اور جلن دور ہو۔

**کلی نہ کرنے سے جو خرابی منہ میں آتی ہے اس کا بیان** } کف کی کمی بیشی۔ ذائقہ اور لگیاں غذا سے نفرت۔ منہ کا آنا۔ درد کا ہونا۔ منہ کا خشک ہونا اور کسل وغیرہ امراض پیدا ہوتے ہیں۔

**کلی کرنے کے فائدے** } منہ کی بیماریاں دور ہونا۔ دل کا خوش رہنا چہرے پر تازگی ہونا ہر چیز کا ذائقہ معلوم ہونا۔

**جلاب کی ترکیب** } پہلے مریض کو ترکیب سے قے کراوے پھر اس کو ہاضمہ کی

دوائیں دے کہ اس کے بدن کی بلغم کی بیماریاں دفع ہوں اور سرد اور بسنت رت میں ضرور جلاب دے اور جلاب دینے سے ضرور بیماریاں دور ہوں تب چاہے جس موسم میں جلاب دے اور اتنی بیماریوں کو ضرور ہی جلاب دینا چاہئے جس کو بدہضمی سے بخار ہو۔ یا جس کے بدن میں مواد جمع ہوا در باد۔ خون۔ بھگندر۔ بواسیر۔ پانڈروگ بیماری شکم بیماری گولا اسنیہ کی بیماریاں نفرت۔ فرج کی بیماریاں۔ گرمی کی بیماریاں۔ کان اور ناک کی بیماریاں۔ جریان۔ پھوڑا۔ ہیضہ۔ اور آنکھوں کی بیماریاں شول۔ سر کی بیماریاں۔ منھ کی بیماریاں۔ ورم۔ موترا گھات اتنے مرضوں میں جلاب لے تو بیماریاں دور ہوں۔ اور ایسے آدمیوں کو جلاب لینا چاہئے جیسے بوڑھا جس کا بدن بہت چکنا ہو یا ہتھیار کی ضرب سے کمزور ہوگیا ہو دہشت ناک دردمند پیاسا موٹا آدمی حاملہ عورت یا جس کو بخار شروع ہو یا جس عورت کے اولاد فوراً پیدا ہوئی ہو اور جس کا معدہ ضعیف ہو اور جسکا روکھا بدن ہو تو اتنے آدمی جلاب لیں اور صفرا کے طبیعت والے کو ادنی قسم کا جلاب دیں اور بادی مزاج والے کو سخت جلاب دیں اور بلغم کی بیماری والے کو اوسط درجہ کا جلاب دیں۔

مردو یعنی ادنیٰ قسم کے جلاب کی دوائیں } داکھ۔ دودھ اور ہلیلہ وغیرہ۔

اوسط درجہ کے جلاب کی دوائیں یہ ہیں } نسوت۔ کٹکی۔ اور املتاس وغیرہ۔

تیز جلاب کی دوائیں } تھوہر کا دودھ۔ چوکھ۔ بیخ املتاس۔ جمال گوٹہ اور اچھا بھیدی وغیرہ۔

جلاب کی دیگر ترکیب } پہلے پانچ سات روز تو منضج پیے بعدہ سونا مکھی ڈھائی درم زیرہ سوا درم۔ سونف ڈھائی درم۔ منقے داکھ ڈھائی درم۔ گلاب کے پھول ڈھائی درم۔ پاڑھ دس درم ان سب کو تین پاؤ پانی میں اوٹا کر پاؤ تار رکھے اور پھر چھان کر مسلسل چار روز تک پئے تو پیٹ کا مواد ہضم ہو اور تھوڑا تھوڑا ہو کر کے اجابت ہو اور ہر روز چاول کی کھچڑی مع روغن زرد کھاوے اور پانچویں روز سونا مکھی دس درم۔ نسوت دس درم۔ گلاب دس درم۔ زیرہ ڈھائی درم سونف پانچ درم۔ پاڑھ دس درم

ان کو اوٹا کر بلا ناغہ چار روز تک پئے اور مع گھی کے کھچڑی کھاوے تو جلاب اچھا ہو اور سب بیماریاں دور ہوں۔ اور کھٹی اور کھاری چیزیں نہ کھاوے جلاب میں تیس دست آویں تو اعلےٰ درجہ کا جلاب جانو اور بیس دست آویں تو اوسط اور دس دست آویں تو ادنی جلاب ہے

## چھوؤں رتوں یعنی فصلوں کے علیحدہ علیحدہ جلاب

بسنت رت میں تو سونا مکھی۔ نسوت۔ گلاب کے پھول سونف زیرہ اور شکر کا جلاب دینا چاہئے اور گریکھم رت میں نسوت مصری کو برابر لے کر جلاب لے تو سب طرح کی بیماریاں دفع ہو کر بدن صاف ہو۔ برسات میں نسوت۔ پیپل۔ داکھ۔ زنجبیل اور شہد کا جلاب لینا درست ہے اور سرد رت میں نسوت۔ دھماسہ۔ ناگرموتھ۔ داکھ۔ نیتر بالا ملٹھی۔ صندل۔ سونا ماکھی اور مصری کا جلاب لیں اور ہم رت میں نسوت چیترک۔ باڑھ۔ چوکھی۔ سونا ماکھی اور بچ کا جلاب گرم پانی سے لیں اور ششر رت میں نسوت۔ پیپل۔ زنجبیل۔ سیندھا نمک۔ شہد۔ اور سونا مکھی کا جلاب لے۔

**ابھیا دموودک**} پوست ہلیلہ۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ بائے برنگ۔ آملہ۔ پیپل پیپلا مول تج۔ پترج۔ ناگرموتھ یہ سب برابر لے کر اور بیخ جمال گوٹہ اس سے تگنی لے اور ان سے اٹھگنا نسوت لے اور ان سب سے چھ گنی مصری لے اور ان سب کو باریک پیس کر بقدر ڈھائی درم کے گولیاں بنا دے اور ایک گولی صبح کے وقت ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو جلاب اچھا ہو جب تک گرم پانی نہ پئے تب تک جلاب ہوتا رہے اور اس میں بہت دست آویں تو آدمی کی سب بیماریاں دور ہوں اور بکھم جور ضعف معدہ یرقان۔ کھانسی۔ بھگندر۔ جریان۔ راج اکیشما۔ آنکھوں کی بیماریاں بواسیر۔ کوڑھ۔ کنٹھ مالا۔ شکم کی بیماریاں۔ بادی بیماریاں۔ اپھار۔ موترکرچھر پتھری جانگھ۔ اور کمر کا درد ان سب بیماریوں کو یہ ابھیا دموودک دور کر کے جوان کر دیتا ہے۔

## بعد جلاب لینے والے کو مذکورہ ذیل امور عمل میں لانے چاہئیں

جلاب کے بعد ٹھنڈے پانی سے آنکھیں دھووے عطر سونگھے پان کھاوے ہوا میں نہ جاوے اور ٹھنڈے پانی سے نہ نہاوے اور گرم پانی بار بار پئے جب تک پورا جلاب نہ لگے اور درمیان میں یہ نہ کرے تو ناف اور کوکھ میں سول چلے پھر اجابت نہ ہو اور ریاح بھی صادر نہ ہو اور پتی وغیرہ سب بیماریاں عاید ہوں بدن بھاری رہے اور جلن ہو اور اپھار ہو چکر آویں قے ہو تو پھر اس کو ہاضمہ کی چیزیں دے کر صاف کرے تو سب بیماریاں دور ہوں اور بھوک لگے اور بدن ہلکا رہے اور جلاب میں زیادہ دست آویں تو غشی ہو مقعد باہر نکل آئے اور سول چلے اور اسہال وغیرہ اور بھی بیماریاں ہوں تب اس کو ٹھنڈے پانی سے نہلاوے اور چاول۔ مصری۔ شہد گھی شکھرن دہی۔ یہ سب کھلاوے اور بکری کا دودھ مصری ڈال کر پلاوے اور ساٹھی چاول مسور وغیرہ کھلاوے تو جلاب ختم جائے۔

**اچھا جلاب ہو اس کی علامتیں** یہ ہیں کہ دل خوش رہے ریح صادر ہو اور سب حواس طاقت پکڑ جاویں عقل صاف ہو بھوک اچھی طرح لگے کل بدن میں طاقت ہو۔

## چھوں رت یعنی فصلوں میں ہڑ کھانے کی ترکیب یہ ہے

گرکھم رت میں ایک ہلیلہ پیس کر اس میں برابر کا قند سیاہ ملا کر ساٹھ روز تک کھاوے کوئی بیماری نہ ہو اور برکھا رت میں دو ہڑیں پیس کر سیندھا نمک کے ساتھ کھاوے اور سرد رت میں مصری کے ساتھ تین ہڑوں کا چورن کھاوے تو بیماری دفع ہو اور ہیمنت رت میں چار ہڑوں کا چورن زنجبیل کے ساتھ اور ششر رت میں پانچ ہڑیں پیس کر پیپل کے ساتھ کھاوے بسنت رت میں چھ ہڑوں کا چورن شہد کے ساتھ کھاوے تو کوئی بیماری نہ ہو۔

## بست کرم کی ترکیب

بست کرم یعنی پچکاری کی ترکیب یہ ہے جس بیمار کا پاخانہ اور پیشاب باد کی بیماری کے سبب رک گیا ہو اس کی پچکاری آلت میں دے اور وہ پچکاری جست کی نلی لگا کر

بکرے کے پھونکنے کی یا سونے وغیرہ کی دھاتوں کی نلی گاؤ دم بنتی ہے سو اسمیں
دواؤں کا پانی بھر کر آلت میں یا مقعد میں بھر بچاوے تو بادی سب بیماریاں دور ہوں
سو بست کرم دو قسم کا ہے انوباسن ۔ نزدہ ۔ تیل ۔ گھی وغیرہ کی پچکاری کو انوباسن
بست بولتے ہیں اور نزدہ بست کا ایک قسم اوترنامی بست ہے اور انوباسن کا قسم
ماترابست ہے اس کا وزن چار تولہ بھر پانی کا ہے اتنے بیماروں کو انوباسن بست
نہ دینی چاہیے بھسمک کے بیمار کو یا جس کو صرف بادی کی بیماری ہو ۔ عارضہ غشی یا جسکو
نفرت کھانسی دمہ چھٹی ہو اور دہشت ناک کو انوباسن بست نہ دے اور ان بیماروں کو
انوباسن بست کرا دے ایک برس سے چھ برس والے کو چھ انگل کی پچکاری دے
اور جس کی بارہ سال کی عمر ہو اس کو آٹھ انگل کی اور بارہ برس کے بعد بارہ انگل کی
پھر اپنی عقل کے موافق دینی چاہیے اور پچکاری میں گھی لگا کر دینا چاہیے اسی طرح
عمل سے بدن میں قوت زیادہ ہو بیماریاں دفع ہوں اور سردرت اور بسنت رت
میں روغن گل کا عمل دے اور گرمیم برکھا اور سردرت میں رات کے وقت انوباسن
بست دے اور بہت مرغن چیزیں نہ کھلاوے اور ہلکی غذائیں دے اور روغن میں
سونف کا پانی سیندھا نمک ڈال کر مقعد میں عمل دے گرم پانی میں غذا کھلاوے اور
پھراوے اور پاخانہ اور پیشاب کراوے اور بائیں کروٹ سوئے اور بائیں جانگھ
اونچی کر کے مقعد میں روغن کی پچکاری دے اور بائیں ہاتھ سے پکڑے اور داہنے
ہاتھ سے دباوے تب مقعد میں پچکاری کا پانی اور روغن جا چڑھے اور پچکاری دے
تو وہ دینے والا اور لینے والا اتنی باتیں نہ کرے جمھائی نہ لے اور نہ کھانسے نہ چھینک
لے جب تک تیس تالیاں بجاوے یا منھ سے سو تک کی گنتی گنے جب تک پچکاری
دے پھر سب بدن پھیلا کر سیدھا سلاوے پھر دونوں پیروں کی انگلیاں اور انگوٹھوں کو
کسی ہوشیار آدمی سے کھنچاوے پھر پلنگ پر سیدھا سووے تو یہ سب بادی بیماریاں
دور کرے اور وہ پچکاری مع مواد کے مقعد میں سے سب میل کو اور بادی بیماریوں کو
دور کرتی ہے اور انوباسن بست اس ترکیب سے چھ سات آٹھ اور نو مرتبہ

ایک دن فرق کے کرنے سے سب بیماریوں کو دور کرتی ہے انوباسن بست کے بعد
نردہ بست کرنا چاہیے اور جس کے مواد کی جگہ اور معدہ میں یعنے
جہاں کھانا ہضم ہوتا ہے وہاں انوباسن بست چلانے سے اسی جگہ اس کا مع روغن
کے پانی وغیرہ آجاوے اور مقعد میں سے نہ نکلے اور پیڑو کے مسلنے سے بھی نہ
بہے تو نردہ بست اور کیجئے اس دوا کی بتی بنا کر مقعد میں چلاوے تو ریح صادر ہو
اور اس کے پیٹ کا مواد نکل جاوے اور طبیعت صاف ہو یا جلاب دے کے
نکالے۔

انوباسن بست کے دینے کا روغن} گلو۔ بیخ ارنڈ۔ بیخ گنگیچ۔ بھارنگی۔ اڈوسہ
روہکہ۔ پھتادر۔ سہجنہ۔ کاگلہری ان کو چار تولے کر اور جو۔ ماش۔ السی۔ بیخ بیل اور کلتھ
سیر سیر بھر یہ سب دوائیں لے کر چونسٹھ سیر پانی میں اوٹا کر ان کا چوتھا حصہ رکھ کر
اس میں میٹھا تیل چار سیر پکاوے جب رس خشک ہو جاوے اور تیل باقی
رہ جاوے تب اس کو چھان کر بقدر دو تولہ مقعد میں ڈالے تو بادی بیماریاں
سب دور ہوں

نردہ بست کی ترکیب} نردہ بست کی بہت قسم ہے اور اس کے بہت سبب ہیں
اور اس نردہ بست کا استھاپن بھی نام ہے اور نردہ بست کا دینے کا زیادہ اندازہ ہے
اتنی بیماریوں میں نردہ بست دے جس کا بدن بہت چکنا ہو اور سینہ میں ضرب
لگی ہو یا بدن کمزور اور اپھارہ۔ قے۔ ہچکی۔ بواسیر۔ دمہ۔ کھانسی۔ مقعد کا ورم
اسہال۔ بسوچکا۔ یعنی ہیضہ۔ اوداورت بات رکت۔ بکھم جور۔ غشی۔ تشنگی۔ پیٹ کی
بیماری اپھار۔ موتر کرچھر۔ پتھری۔ اور پاؤں کی بیماری اور ضعف معدہ سول اور امل پت
بیماری سینہ۔ ان سب بیماریوں میں سے جس کو کوئی بیماری ہو اس کو یہ نردہ بست
دور کرتی ہے اور نردہ بست کے دینے کی ترکیب انوباسن بست میں لکھی ہے
اور یہ نردہ بست بھی دو چار مرتبہ ایک ایک دن کے فرق سے جیسے کہ اوپر ذکر
ہو چکا ہے اس ترکیب سے دینی چاہئے اور جو صرف باد کا فساد ہو تو کسیلی اور

تلخ چیزوں کا روغن بنا کر دے اور صفرا کا فساد ہو تو مع دودھ کے دو بست اگر بلغم کا فساد ہو تو کسیلی اور تلخ اور پیشاب وغیرہ کو نِردہ بست دے اور نازک آدمی اور لڑکے کو ادنیٰ درجہ کے دواؤں کی پچکاری دینا کافی ہے۔

اوتکلیشن بست کی ترکیب} ارنڈولی۔ مہوا۔ پیپل۔ سیندھا نمک۔ بچ۔ جھاؤ کے درخت کا پوست ابال کر پچکاری دے۔

دوکھ ہر بست کی ترکیب} سونف۔ ملیٹھی۔ اندرجو۔ بیل ان کو کانجی اور گائے کے پیشاب میں پیس کر دے تو سب فساد دور ہوں۔

لیکھن بست} ترپھلے کا کاڑھا گائے کے پیشاب میں اور شہد اور جواکھار میں دے۔

شودھن بست} ہلیلہ۔ املتاس سے کران کا جلاب یا اس کی پچکاری دے۔

شمن بست} پرینگ کے پھول۔ ملٹھی۔ ناگرموتھ۔ رسوت کو دودھ میں پیس کر پچکاری دیں۔

برنگھن بست} قوت کی دواؤں وغیرہ کا کاڑھا بنا کر اس میں مصری وغیرہ شیریں چیزیں ملا کر گھی اور گوشت وغیرہ کی پچکاری دیں۔

پچھیل بست} بیر کے پتے۔ چھتاور۔ لسوا۔ اور موچرس کو دودھ میں پکا کر شہد ڈال کر بست دے۔

نِردہ بست کی دواؤں کا وزن اور اندازہ} پہلے تو کچھ سیندھا نمک ڈالے پھر اس میں آدھ سیر شہد اور آدھ سیر گھی ڈالے اور تینوں کو خوب مسل کر اس کی پچکاری پانچ یا سات مرتبہ ایک دن کے فرق سے دے۔

مدھو تیل بست} بیخ ارنڈ کا کاڑھا کر کے اس میں شہد اور میٹھا تیل بیس تولہ ڈالے اور سونف دو تولہ سیندھا نمک چھ ماشہ ان کو باریک پیس کر خوب مخلوط کر کے پچکاری دے تو میدہ گولا۔ پھیا۔ کیڑے۔ مواد کی بیماریاں اور اودا ورت ان سب بیماریوں کو یہ بست دور کرتی ہے۔

استھاپن بست } شہد۔ گھی۔ دودھ۔ تیل آٹھ تولہ ان میں جھاؤ کے پوست کا رس اور سیندھا نمک چھ ماشے ڈالے اور ان کو خوب مخلوط کر کے پچکاری دے۔

سدھ بست } پیپل۔ پیپلا مول۔ چب چترک۔ اور زنجبیل کے جوشاندہ میں تیل شہد سیندھا نمک اصل السوس علیحدہ علیحدہ اوٹا کر ملا دے اور پچکاری دے۔

پچھل بست } مقعد میں اور باہر گھی لگا کر اپنے انگوٹھے کے برابر موٹی ڈنڈی بارہ انگل کی آدھی مقعد میں ڈالے اور اس کی ہوشیاری سے پچکاری دے اور نروہ بست کی قسم اوتر بست ہے اور بست کرم کرانے والا گرم پانی سے نہا دے اور دن میں سوئے اور کچھ بھی بدپرہیزی نہ کرے۔

## حقہ وغیرہ کے دھوئیں پینے کی ترکیب یہ ہے

دھواں پینا چھ قسم کا ہے شمن۔ برنگھن۔ کاس ہرتا۔ بمن کرتا۔ برن دھوپن۔ اور تیکھی دواؤں کے دھوئیں پینے کو سودھن بولتے ہیں اور ایسے بیماروں کو دھواں نہ پلائے تکلیف مند۔ دہشت ناک۔ دانت کا بیمار۔ رات کا جگا ہوا۔ پیاسا۔ جلن والا تالو شکم۔ اور سر کا درد والا اور جس کو قے اپھار اور زخم کی بیماریاں جریان اور پانڈ روگ کا مریض اور حاملہ عورت اور کمزور آدمی لڑکا اور بوڑھا ان کو دھوئیں کا پینا منع ہے یہ باد اور بلغم کی سب بیماریوں کو دور کرتا ہے اور سب حواسوں کو اور دل کو خوش کرتا ہے بالوں کو اور دانتوں کو مضبوط کرتا ہے جو الائچی وغیرہ کا دھواں پیے تو اس کو شمن بولتے ہیں اور رال وغیرہ کے دھوئیں کو برنگھن کہتے ہیں اور تیکھی دواؤں کے دھوئیں کو تیجن بولتے ہیں اور مرچ وغیرہ کے دھوئیں کا نام کاسگھن ہے اور کھال کے دھوئیں کو بمن کرتا بولتے ہیں نیم اور بچ وغیرہ کا دھواں زخم وغیرہ کو دیتے ہیں اس کو برن دھوپن بولتے ہیں۔

اپراجت دھوپ } مور کے پنکھ۔ برگ نیم کٹیلی کا پھول۔ مرچ۔ ہینگ۔ جٹا کپاس بکرے کا بال۔ سانپ کی کینچلی بلی کی بیٹ۔ ہاتھی دانت ان کو باریک پیس کر گھی ملا کر دھونی دے تو بھوت پشاچ راچھس پریت۔ ڈاکن وغیرہ

آسیبوں کے سب فساد دور ہوں اور بخار کو دور کرے۔

**ماہیشور دھوپ** } انگوزہ ۔ دیودار ۔ بیل کے پتے ۔ روغن مادہ گاؤ ۔ مرغی کی ہڈی سرسوں ۔ برگ نیم ۔ نر کے بال سانپ کی کینچل ۔ بلی کی بیٹ گائے کے سینگ ۔ میڑھل دونوں کٹیلی ۔ کپاس ۔ بچھ ۔ بکرے کے روئیں ۔ صندل ۔ مور کا پنکھ اور بجرے کے پیشاب کو باریک پیس کر دھونی دے تو بھوت پشاچ راچھس ۔ ڈاکنی پریت ۔ چڑیل وغیرہ کے سب فساد دور ہوں اور سب قسم کا فساد دور ہو۔

**خون کے چھڑانے کی ترکیب** } بید بیمار کے خون کے فساد کو بخوبی دیکھ کر اسکا خون ایک سیر یا آدھ سیر یا پاؤ ٹار یا آدھ پاؤ نکالے اور سرد رت میں جو فساد ہو تو تھوڑا خون نکالے تو کبھی خون کا فساد نہ ہو۔

**صاف خون کی شکل** } خون کا میٹھا رس سرخ رنگ ہو اور ٹھنڈا اور گرم نہ ہو اور جو بھاری اور چکنا اور بدبوئے ہو تو یہی جل کر گرمی کے فسادوں کو پیدا کرتا ہے اور بدن میں خون کو خراب کرتا ہے تب درد پیدا ہوتا ہے اور بدن پک جاتا ہے اور جلن ہوتی ہے اور بدن میں چکتے پڑجاتے ہیں اور خارش ہو اور پھنسیاں وغیرہ سب فساد ہوں اور بدن میں خون بڑھ جاتا ہے اور آنکھیں سرخ ہوں اور نسیں بھاری رہیں اور بدن بھاری رہے نیند بہت آوے بدن میں جلن ہو بدن میں خون کم ہو جاوے اس سے مٹھائی کھٹائی کی خواہش رہے غشی ہو بدن روکھا رہے اور بدن کی نسیں کمزور ہو جاویں۔

**بادسے خراب ہوئے خون کی علامتیں** } رنگ سرخ ہو۔ جھاگ آویں اور سخت ہوں اور اس کے خون کی سرعت سے باریک دھار نکلے اور مثل سوئی کے بدن میں چبھیں اور سرخ ہوں۔

**صفرا سے خراب ہوئے خون کی علامتیں** } خون زرد ہرا ۔ نیلا ۔ اور سیاہ ہو اور اس میں سے بڑی بدبو آوے اور نہ چلے اور گرم ہو اور مکھی اور کیڑے اسکے اس کو نہ پئیں۔

بلغم سے خراب ہوئے خون کی علامتیں } خون ٹھنڈا اور بہت چکنا ہو اور اسکا رنگ مثل گیرو کے ہو یا گوشت کی بوٹی کے مثال ہو اور آہستہ آہستہ چلے۔

سنپات سے خراب ہوئے خون کی علامتیں } جس میں کل مذکورہ بالا علامتیں ملیں اور اس کا کانجی کے مانند رنگ ہو۔

زہر سے خراب ہوئے خون کی علامتیں } جس کا خون سیاہ ہو اور ناک سے بہت گرے اور اس میں بڑی بدبو آوے اور کانجی کا سا رنگ ہو اس سے عارضہ جذام کا پیدا ہو اور ساون کی چینٹی کے مانند رنگ ہو اور بدن میں ورم اور جلن ہو پک جاوے تو جاننا چاہیئے کہ زہر سے خراب ہوا خون ہے۔

## اِتنی بیماریوں میں خون نکلوانا چاہیئے

ورم۔ بدن میں جلن ہو بدن پھوڑے اور پھنسیوں سے پک جاوے اور بدن کا رنگ سرخ ہو اور بات رکت کی بیماری اور بیاد وغیرہ ہوں اور پستان کی بیماری ہو بدن بھاری رہے آنکھیں سرخ ہو جاویں غنودگی معلوم ہو ناک اور منھ کی بیماری ہو اور پھیا۔ گولا۔ بسرپ اور بدروھ ہو اور چھاے وغیرہ کی بیماریاں اور دردسر اور پدنش یعنی گرمی کی بیماری رکت پت ان سب بیماریوں میں خون نکلوانا چاہیئے ان سب ہی بیماریوں میں شاخیں یا جونکیں لگائے یا تونبی لگاوے یا فصد کھلاوے۔

## اِتنی بیماریوں میں فصد سے خون نہ نکلوانا چاہیئے

کمزور آدمی یا جو جماع بہت کرے مخنث و دہشت ناک حاملہ عورت جس کے اولاد پیدا ہوئی ہو پانڈروگی کے بیماروں کو اور جلاب وغیرہ پانچ کام جس نے نہ کئے اور بواسیر اور بدن میں ورم۔ کھانسی۔ دمہ۔ قے۔ ان سب کے بیماریوں اور سولہ برس کی عمر کے آدمی کو اور ستر برس یا اس سے زائد عمر والے کو فصد نہ کھلوانا چاہیئے اور ان بیماریوں میں خون نکلوانے سے بیماریاں دور ہوں تو جونکیں لگا کر خون نکالے اور زہر سے خون خراب ہوا ہو تو اس کو فصد کھلوانی چاہیئے یا پچھنے دے اور باد صفرا اور بلغم سے خراب ہوئے خون کو شاخوں اور جونکوں اور تونبیوں سے نکالنا چاہیئے

جونک تو ہاتھ بھر کا خون چوستی ہے اور سنگھیں تو نبی بارہ انگل تک کے فاصلے
سے خون کو کھینچتی ہیں اور پچھنا ایک انگوٹھے کے فاصلے کا خون کھینچتا ہے
اور فصد سے کل بدن کا خون نکل آتا ہے اور سردی کی فصل کے دنوں میں اتنے
بیماروں کو خون نہ نکلوانا چاہیئے بھوکے اور غشی والے کو نیند اور تشنگ والے کو
یا جس کے پاخانہ اور پیشاب کا زور ہو اُس کے زخم کے
منھ کو کوٹ۔ زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ سیندھا نمک سے مسلے تو اچھی طرح خون
نکلے اور خون اچھے وقت میں نکلواوے کہ اس وقت بہت سردی اور بہت دھوپ
نہ ہو اور غذا ہلکی کھا کے خون نکالنا چاہیئے۔

## جو خون بہت نکلے تو نیچے لکھی ہوئی دواؤں سے ٹھہراوے

لودھ۔ رال۔ رسوت۔ جو اور گندم کا آٹا دھو کا پوست۔ گیرو۔ سانپ کی کینچل۔ ریشمی کپڑے
کی راکھ سا بھر کی بال ان کو زخم پر لگاوے تو خون تھم جاوے اور نیز زخم کا علاج
ٹھنڈا کرنا چاہیئے اور فصد چھڑانے کی نس کو داغ دے یا اس نس پر کھار
لگاوے یا نس پر کسیلی چیز کا لیپ کرے اور جو بائیں انڈے کے اوپر ورم ہو تو
داہنے ہاتھ کے نیچے کی نس کو جلاوے اور داہنے انڈے میں ورم ہو تو بائیں ہاتھ
کے انگوٹھے کے نیچے کی نس کو جلاوے۔ اگر بائیں انگوٹھے میں ہو تو داہنے ہاتھ
کی فصد کھلواوے اور داہنے انڈے میں ورم ہو تو بائیں ہاتھ کی فصد چھڑاوے تو
یہ ورم اور بیضہ درد ہو۔

## فصد چھڑانے سے اگر زیادہ خون نکلے تو اتنی بیماریاں ہوتی ہیں

اندھا ہو جاوے۔ آدھا بدن سن پڑ جاوے۔ پیاس کی بیماریاں ہوں اندھیری آوے
درد سر اور کھانسی اور دمہ ہو اور ہچکی آوے اور جلن اور پانڈ روگ ہو اور خون حد سے
زیادہ نکلے تو آدمی مر جاوے کیونکہ بدن میں اسی خون کی زندگی کا ہے جو بدن کا خون
ہی زائل ہو جاوے تو مر جاوے اس لئے خون کو جلد بند کرنا چاہیئے اور خون چھوٹے
اور ورم ہو تو تھوڑا سا گھی گرم کر کے سینکے تو اس کا درد اور سوجن دور ہو اور اگر

خون زیادہ نکلے تو ہرن یا بکرے کے گوشت کا شوربا پلانا چاہئیے یا دودھ پلاوے یاسانٹی کے چانولوں کی کھیر کھلاوے جب تک درد جاتا رہے بدن ہلکا ہوجاوے اور دل خوش رہے۔

## جو خون نکلواوے وہ مذکورہ ذیل بدپرہیزی نہ کرے

جماع۔ غصہ۔ ٹھنڈے پانی سے نہانا۔ باہر کی بہت ہوا اور ایک ہی جگہ پر بیٹھنا دن کو سونا۔ کھٹی اور تلخ اور نمکین چیزوں کا کھانا۔ فکر زیادہ۔ بات۔ بدہضمی میں کھانا اور جب تک بدن میں طاقت نہ ہو تب تک بدپرہیزی نہ کرے۔

## ۲۵
## باب پچیسواں
## چٹنی بنانے کی ترکیب

دوائیوں کو کاڑھے کے مانند اوٹا کر زیادہ آنچ دیوے جب گاڑھا ہوجاوے تب اوس کو (چٹنی) کہلاتی ہے اس کی خوراک چار تولہ ہے اس میں سفوف سے دو چند مصری لینا چاہئیے اور گڑ بھی دونا اور دوائیاں چوگنی۔ جب آنچ دینے سے تار بندھے اور پانی میں ہاگ نہ ڈوبے نہ گھلے تب سمجھنا چاہئیے کہ چٹنی کا قوام درست ہوگیا پھر خوشبودار چیزیں یا اور دوائیاں ملا کر استعمال کرے۔ اس کا طریقہ استعمال یہ ہے کہ دودھ سے اوکھ سے پنچ مول کاڑھے سے دینا۔ یا جیسا جس بیماری کے متعلق بید کی رائے ہو اس کے موافق استعمال کرنا چاہئیے۔

بھٹکٹیا کی چٹنی ہچکی اور کھانسی دمہ کے لئے } بھٹکٹیا چار سیر لے اور دو من بھر پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہ جائے تب اس میں یہ سفوف ملائے۔ گرچ۔ چیتہ موتھا۔ چب۔ کاکڑا سینگی۔ ترکٹا۔ جواسا۔ بھارنگی۔ اور کچور یہ سب ایک ایک پل تیوے شکر بیس پل۔ گھی آٹھ پل۔ تیل آٹھ پل یہ سب کاڑھے میں اوٹا وے پھر جب موافق ترکیب مندرجہ بالا چٹنی تیار ہوجائے تب آٹھ پل شہد۔ چار پل بنسلوچن۔ چار پل چھوٹی پیپلی کا چورن ملا کر اچھے برتن میں رکھ چھوڑے اس چٹنی کے

چاٹنے سے کھانسی دمہ ہچکی یہ سب امراض دور ہوتے ہیں۔

چیون پراش اولیہ تپ دق کے لئے} بیل کی چھال۔ ارنی کی چھال۔ ٹینو دسیوناک کی چھال۔ کمبھاری کی چھال۔ پاڑھل کی چھال۔ گھوٹی۔ سال پرنی پرسٹھ پرنی۔ ماش پرنی۔ مدک پرنی ببیلی۔ گوکھرو دونوں۔ کٹیلی۔ کاکڑا سینگی۔ بھوم آنولہ منقی جیونتی۔ پہکر مول۔ اگر۔ ہڑ۔ گلو۔ رد ھی۔ جیوک رکھبھک کچور ناگر موتھا۔ بیرنوامیدا چھوٹی الائچی کنول گٹہ۔ صندل سرخ۔ بداری قند۔ اڑوسہ کی جڑ۔ کاکولی اور کاک جنگھا یہ سب چار چار تولہ لیوے اور بڑے بڑے پانچسو آنولے کر کپڑے کی ڈھیلی پوٹلی میں باندھے پھر بڑے مٹی کے برتن میں ایک درون پانی میں یہ سب دوائیں ڈال کر اس میں آنولوں کی پوٹلی لٹکا کر خوب اوٹا دے جب چوتھائی پانی باقی رہے تب اتارے اور آنولوں کو الگ نکال کر ان کی گٹھلی دور کر کے چھ ٹکے بھر گھی اور چھ ٹکے بھر تیل میں آنولوں کو بھون کر خوب باریک پیس لیوے اور پچاس ٹکے بھر مصری پہلے بنائے ہوئے کاڑھے میں ڈال کر پیسے ہوئے آنولے ملا کر قوام دیا گ تیار کرے جب درست ہو جائے تو نبسلوچن چار پل۔ پیپل چھوٹی دو پل۔ دارچینی دو تولہ۔ تیج پات ایک تولہ۔ چھوٹی الائچی کے دانے ایک تولہ ناگ کیسر ایک تولہ ان سب کا سفوف اس قوام میں ڈالے پھر کفچے سے خوب ملا کر اتار لیوے ٹھنڈا ہونے پر چھ پل شہد ڈال کر گھی کے چکنے برتن میں رکھ لیوے اس کی خوراک دو تولہ بھر ہے اس کو بکری کے دودھ کے ساتھ استعمال کرے اس کے استعمال سے راج یکشما۔ سر بھنگ۔ کھانسی۔ دمہ۔ امراض سینہ۔ بات رکت۔ پیاس۔ جریان وغیرہ امراض دور ہوتے ہیں یہ چٹنی زخموں کی سکھانے والی ہے بڈھے اور بچوں کے اعضاء کو بڑھاتا اور مضبوط کرتا ہے یہ چٹنی عمر عقل قوت حافظہ اور چہرہ کی رونق اسمرت عزیزی قوت جماع کو بڑھاتی ہے اس چٹنی کے استعمال سے بڈھا بھی جوان ہو جاتا ہے چیون رشی نے اسی کے بدولت جوانی پائی تھی۔ جہاں مصری یا چینی نہ ملے اور معمولی کھانڈ ہی ملے وہاں آنولے بہت کم بھو نے۔

اکثر نسخوں میں چوتھائی پانی رہنے پر دواؤں کا رس رہ جاتا ہے یہ بھاؤ پرکاش میں لکھا ہے۔

**پیٹھا پاک (خونی صفراوی امراض کے واسطے)** پیٹھے کو چھیل کر باریک باریک ٹکڑے کرے پھر اسے دونے پانی میں جوش دے جب آدھا رہ جائے تب اتار کر ان ٹکڑوں کو کپڑے میں باندھ کر نچوڑے اور پانی کو رکھ چھوڑے بعدہٗ دھوپ میں خشک کرے اور گو وکر تانبے کی کڑھائی میں سات پل گھی دے کر بھونے اور وہ نچوڑا ہوا پانی بھی اس میں ڈال دے پھر سو پل کھانڈ ڈال کر پکاوے اور سونٹھ پیپل۔ زیرہ۔ دو دو پل۔ دھنیا۔ پترج۔ الائچی مرچ سیاہ۔ چب آدھا آدھا پل لے اور ان سب کا چورن اور گھی سے آدھا شہد ڈال کر مریض کی طاقت کے موافق بخار۔ تپ دق۔ پیاس کھانسی۔ دمہ اور سلی وغیرہ بیماروں کو دے تو بیماری دور ہو۔

**ایضاً (بواسیر کے لئے)** پیٹھا اور آمی کند کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے چٹنی بنا کر کھلاوے تو بواسیر کمی اشتہا بائی کا فساد یہ سب روگ اچھے ہوں۔

**اگست ہریتکی (چھئی روگ کے لئے)** بڑی ہڑ دس عدد اور جواڑھک بھر دسمول بیس پل۔ چیت ترپھلا۔ لجالو۔ پاڑھا۔ بیل اندر جو سنچ۔ بھلاواں مصفا تیس بادرنگ۔ سگند بالا ان سب دواوں کو ایک ایک پل لیوے۔ گھی گڑو بھرے اور ٹھنڈا ہونے پر کڑو بھر شہد ڈالے یہ چٹنی۔ سب قسم کی بواسیروں کو فائدہ دیتی ہے سخت اتیسار۔ نفرت۔ گرہنی۔ پانڈرروگ۔ خونی۔ صفراوی امراض کا نور سو جن اور امراض معدہ وغیرہ کو دور کرتی ہے۔ اس چٹنی کو بکری کے دودھ کے ساتھ دینا چاہئے۔ مٹھا۔ دہی اور گھی اور اسی کا پانی اس وقت کھائے جب غذا ہضم ہو جاوے۔

**کرمیا آسٹک (سب اتیساروں کے لئے)** کرمیا کی چھال آدھا تلا دورون بھر پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہے تب یہ چورن ڈالے لجالو۔ دھائے کے پھول

بیل - پاڑھا - موچرس - موتھا اور اتیس ان سب کو پل پل بھرے کراڈ ٹادوے جب کلچھی میں لگے تب جانے کہ ٹھیک بن گیا پھر اس کو بکری کے دودھ یا پانی یا چاول کی پیچ یا کیسر میں پیوے تو سخت اتیسار کا درد دور ہو اور سب قسم کی رکت باہ اور بواسیر اور مروڑ دور ہو -

**چٹنی کھانسی - دمہ - بخار کے لئے** کھانسی اور دمہ کے ساتھ جو بلغمی بخار ہو تو میڑھا سنگی - پیپل - کائپھل اور کوٹ ان چاروں کو کوٹ کر چورن کرے اس کو درن ماچھک یا شہد کے ساتھ ملا کر چاٹے تو کھانسی اور دمہ کے ساتھ بلغمی بخار بھی جاوے اس میں کوئی شک نہیں ہے -

**چٹنی دمہ کے لئے** ایک سو پل بکری کا موت اور ایک سو تولہ بھیڑہ ان کو شہد کے ساتھ پکاوے جب پک کر چاٹنے کے قابل گاڑھا ہو جاوے تب اتار لیوے اور سویرے چاٹے تو پرانی کھانسی دمہ اور بلغمی روگ دور ہوں -

**آسو بنانے کی ترکیب** اوکا دچیزوں میں دوائیوں کو ملا کر کسی برتن میں گیلا کر کے ایک مہینہ تک اس برتن کا منہ بند کر کے رکھنے سے دوا کا پورا اثر آجاتا ہے اس کا نام آسو یا ارشٹ ہے -

**فائدہ** پانی کے میل سے جو دوا تیار کی جاتی ہے اسے آسو کہتے ہیں اور جو کسی دوا کے کواتھ یا کاڑھے میں اسی طریقے سے دوا بنادے اُسے ارشٹ کہتے ہیں اس کی خوراک چار تولہ ہے اس میں پانی وغیرہ دروَن بھر گڑ تلا بھر اور شہد آدھا تلا دینا مناسب ہے دوا کا چورن گڑ جتنا ہو اس کا دسواں حصہ دے -

## شید ھو مدیہ کی قسمیں

جو کچے ایکھ کے رس وغیرہ کو میٹھے اشیا سے بنادے اسے شیت شید ھو کہتے ہیں جو پکا کر رس میں بنادے اسے پک رس شید ھو کہتے ہیں سرا - وہ ہے جسکو آنچ کے مختلف حالت سے اُتار کر تیار کرے - سُرا کے جھین کو پرسنا کہتے ہیں اور پرسنا کے بعد جو چیز نیچے رہے اسے کاندبری یا دھن کہتے ہیں اور جو سُرا کے نیچے رہے

اُسے جگل کہتے ہیں۔ اور جگل کے گھنے حصہ کو میدک کہتے ہیں۔ میدک پکانے سے
جو سار نکلے اُسے سُرا بیج کہتے ہیں۔
تاڑ یا کھجور کا رس اگنی جنتر کے جوگ سے یا کچا لے کر مدیہ بناوے اسے بارونی کہتے ہیں۔
کند مول۔ پھل۔ گھی۔ تیل وغیرہ چکنے اور نمکین ان سب پدارتھوں کو آگ یا جنتر جوگ سے
متھے۔ اسے سوکت کہتے ہیں۔ جو بنسٹ یعنی چلت رس لے کر خمیرہ مد یا ترنت مدھ
ورد میں دربیہ چورن ڈال کر مہینے بھر بنایا ہوا سے چکرہ کہتے ہیں۔ پاگڑہ پانی۔ تیل
کند مول اور پھل انھیں پہلے طریقے سے مہینے بھر میں بنایا جائے اسے گڑ سوکت کہتے
ہیں اسی طرح ادکھ رس اور منقی کا سوکت بھی ہوتا ہے۔ جو کو پانی کے ساتھ ایک دن
تک بھگو دے تو اسے ستّا اور جو کی گھوگھری پانی میں پکا کر ایک دن رکھ کر بنا دے
اسے سو بیر کہتے ہیں کرتھی یا چاول پانی میں سجا دے اسے ماڑ کہتے ہیں اس ماڑ میں
سونٹھ۔ رائی۔ زیرہ۔ ہینگ اور نمک ڈال کر تین چار دن تک ملا کر رکھے اُسے کانجی
کہتے ہیں اور مولی کے اُبالے ہوئے پانی میں ہینگ۔ سرسوں۔ رائی۔ زیرہ سیندھا نمک
اور ادرک ڈال کر چار پانچ دن رکھے اسے سنڈاکی اور آسو کہتے ہیں۔
خون اور صفرا کے لئے خس کا آسو } خس سوگند بالا۔ کنول کے پتے کھمارے
نیل کنول۔ پدماکھ۔ مالکنگنی۔ پٹھانی لودھ۔ مجیٹھ۔ جواسہ۔ پاڑھا۔ چرائتہ۔ کلکی پٹ
جوگولری۔ کچور۔ پت پاپڑہ۔ سفید کنول۔ پدور۔ کچنال۔ جامن اور سیمر کا گوند ان
سب کو پل پل بھر لے پھر چورن کر کے منقی بیس پل۔ دھو کے پھول پندرہ پل۔
پانی دو دروا شکر تولہ شہد بھر لیوے پھر جٹاماسی اور مرچ سیاہ ان کا دھواں برتن
میں دے کر یہ سب دوائیں برتن میں بھر کر ایک مہینہ بھر رکھے اس کو اسمیر د خس)
آسو کہتے ہیں لیکن یہ خونی اور صفراوی بیماریوں کو دور کرنا پیلیا کوڑھ جریان۔
بواسیر کیڑے اور سمرحن کی خرابیوں کو بھی دور کرتا ہے۔
تپ دق کے لئے پیپلی آسو } پیپل۔ مرچ سیاہ۔ چب۔ ہلدی۔ چیتا۔ موتھا
بادبڑنگ۔ سپاری۔ لودھ۔ پاڑھا۔ آنولہ۔ کھیڑیلا۔ خس۔ صندل سفید۔ کوٹ

لونگ - تگر - جٹا ماسی - دارچینی - الائچی - تیزپات - پریگو کے پھول - گوندنی - ناگ کیسر ان سب کو آدھا آدھا پل لے اور مہین پیسکر تین تولہ گڑ کے ساتھ درون بھر پانی میں ڈالے اور دس پل دھاے کے پھول ساٹھ پل منقے - ان سب کو مٹی کے برتن میں ایک مہینہ تک رکھے جب جانے کہ سب دوائیاں ایک ہوگئیں تب موافق طاقت مریض کے کھلایا جاوے اس آسو کے کھانے سے تپ دق پیٹ کی بیماریاں کمزور - گرہنی - پانڈ اور بواسیر ان سب بیماریوں کو یہ آسو دور کرتا ہے۔

پانڈ روگ پر لوہے کا آسو } لوہچون - ترکٹا - تربھلا اجوائن - بڈنگ چیتا - موتھا ان سب کو چار چار پل لے پھر سب کا چورن کر کے چونسٹھ پل شہد تولہ بھر گڑ اور دو درون پانی دیوے اور چکنے برتن میں ایک مہینہ بھر رکھے اس لوہا آسو کے پینے سے پانڈ جسم کا پھولنا گور - بواسیر - کوڑھ - تلی خارش - کھانسی - دمہ - بھگندر ارچ - گرہنی اور دل کی بیماریاں سب جاتی رہتی ہیں۔

بخار پر کریا ارشٹ } کریا کی چھال اور منقے آدھا آدھا تلا مہوہ اور کھمباری کی چھال دس دس پل لے پھر اسے چار درون پانی میں پکا دے جب درون بھر رہے تب اتار کر اس میں بیس پل دھوی کے پھول اور تولہ بھر گڑ ڈال کر مٹی کے برتن میں ایک مہینہ تک رکھ چھوڑے یہ کریا ارشٹ سب بخاروں کو دور کر کے بھوک بڑھاتا ہے۔

رودھی روگ پر بڈنگا رشٹ } بادبڑنگ - پیپلا مول - راسنا کریا کی چھال - پاڑھا ایلوا - بالچھڑ اور آنولہ یہ سب پانچ پانچ پل لے کر آٹھ درون پانی میں اوٹا دے جب ایک درون بھر پانی رہ جاوے تب اتاوے جب ٹھنڈا ہو جائے تو تین سو پل شہد بیس پل دھائے کے پھول اور تج - پترج اور الائچی دو دو پل - گوندی - کچنال پودھ پل پل بھر لے ترکٹا آٹھ پل پیس کر ڈالے پھر ان کو گھی کے برتن میں بھر کر ایک مہینہ تک رکھے پھر جیسی قوت مریض کی دیکھے اسی کے موافق پلاوے تو پرمٹ کا درد جریان رانوں کا سج پتھری پیڑ - سٹھیلا - بھگندر - گنڈمالا ہوستبھ امراض دماغی اس بڈنگا رشٹ سے دور ہوتے ہیں۔

جریان پر دیو دار ارشٹ } دیودار آدھا تلا۔ اڑوسہ بیس پل۔ مجیٹھ۔ اندرجو۔ ننگر۔
دانتیونی۔ دونوں ہلدی۔ راسنا۔ بڑنگ۔ موتھا۔ سرس۔ بیر۔ ارجن یہ سب دس دس پل لے
اور اجوائن کریپا۔ چندن۔ گرچ۔ کٹکی۔ چیت آٹھ آٹھ پل لے اوران سب کو آٹھ درون پانی
میں پکاوے۔ جب درون بھر پانی رہ جاوے تو اس میں یہ دوائیاں ڈالے دھاے
کے پھول سو پل۔ شہد تین تولہ۔ ترکٹا دو پل۔ تج دو پل۔ پترج الائچی چار چار پل پرینگ
چار پل ناگ کیسر دو پل ان سب کا چورن کرکے گھی کے برتن میں ایک مہینہ بھر رکھے پھر
اسے پیئے تو بہت سخت جریان بھی دور ہو اور بات روگ۔ گرہنی۔ بواسیر۔ موترکرچھر۔
داد۔ اور کوڑھ کو بھی اچھا کرتا ہے۔

کوڑھ پر کھدر ارشٹ } کھیر آدھا تلا۔ دیودار آدھا تلا۔ باپچی بارہ پل۔ ہلدی بیس پل
ترپھلا بیس پل۔ ان سب کو آٹھ درون پانی میں پکاوے جب درون بھر رہ جاوے
تب ٹھنڈا کرکے یہ دوائیاں ڈالے شہد دو تولہ کھانڈ ایک تولہ۔ دھاے کے پھول دو پل
اسگول۔ ناگ کیسر۔ جائپھل۔ لونگ۔ الائچی۔ تج۔ پترج۔ یہ سب ایک ایک پل اور پیپل
چار پل لے پھر اس کو گھی کے برتن میں ایک مہینہ تک رکھے اس ارشٹ کے استعمال سے
کوڑھ ہردے روگ پانڈ روگ اربد گلم گرنتھ کھانسی۔ تلی۔ یہ سب روگ دفع ہوں
اور ہر قسم کے کوڑھ کو بہت جلد فائدہ دیتا ہے۔

تپ دق پر ببولا ارشٹ } ببول کی چھال دو تلا چار درون پانی میں پکاوے
جب درون بھر رہے تب اتار کر ٹھنڈا کرکے تلا بھر گڑ دے اور سولہ پل دھاے کے
پھول دو پل۔ پیپل اور جائپھل۔ جاوتری۔ سیتل چینی۔ تج۔ پترج۔ کیسر۔ لونگ اور مرچ
یہ سب پل پل بھر لے پھر ان کو پیس کر ایک مہینے تک مٹی کے برتن میں رکھے اس ببولا ارشٹ
سے تپ دق۔ کوڑھ۔ اتیسار۔ جریان۔ دمہ۔ کھانسی یہ سب بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

ارہ جھیت پر دراکھا ارشٹ } منقے آدھا تلا دو درون پانی میں پکاوے جب
چوتھائی رہے تب اتار کر ٹھنڈا کرکے یہ دوائیں ڈالے۔ گڑ دو تلا۔ تج۔ الائچی۔ پترج کیسر
پھول پرینگ یا کرا۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ بادبڑنگ یہ سب ایک ایک پل لے اور مٹی کے برتن

میں رکھ کر بند اکر کے ایک مہینے رکھ چھوڑے اور موافق طاقت مریض کو استعمال کرائے تو چھاتی کا درد تپ دق کھانسی اور گلے کے اندروں بیماریاں دور ہوں اس سے طاقت بڑھ کر بل شدھ ہوتا ہے۔

**بواسیر پر دھتار شٹ** ہر دواری کتھا ایک تلا۔ چار دروں پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہ جائے تب اتار کر ٹھنڈا کر کے دو سو پل گڑ سولہ پل دھائے کے پھول سونٹھ پیپل۔ پیپلا مول۔ چیتا۔ بترج۔ الائچی۔ تج۔ ترپھلا۔ ان سب کو پل پل بھرے پھر چھدرا کر کے سب دواؤں کو ایک مہینہ تک برتن میں رکھے پھر حسب طاقت مریض کو استعمال کرائے تو کلپ روگ۔ گرہنی۔ پانڈو ہردے روگ۔ تلی۔ گلم کوڑھ اور نفرت وغیرہ بیماریاں دور ہوں۔

**تپ دق جریان وغیرہ پر دشمولارشٹ** دشمول پانچ پانچ پل لے اور پوہکر مول اور چیتا پچیس پچیس پل لیوے لودھ بیس پل گرچ بیس پل آنولہ سولہ پل جواسا بارہ پل۔ یا کھیر بجے بہاں اور ہر آٹھ آٹھ پل۔ کوٹ مجیٹھ۔ دیودار۔ برنگ۔ بھارنگی۔ کیتھا۔ بہیڑا نسوت گدا پوریا چب جٹاماسی کر اسروں۔ کالا زیرہ۔ پیوڑی۔ کانچی راسنا پیپل سپاری کچور سونف۔ ہلدی۔ پدماکھ۔ ناگ کیسر۔ موتھا اندرجو۔ سونٹھ دونوں کٹ سریا میدا۔ مہامیدا۔ کاکولی۔ ردھی اور بردھی یہ سب دو دو پل لے کر ان سب دواؤں کو آٹھ گنے پانی میں اوٹاوے جب چوتھائی باقی رہے تب اتار کر مٹی کے برتن میں دھر کر منقی آٹھ پل لے کر چوگنے پانی میں اوٹاوے جب چوتھائی جل جاوے اور تین حصے باقی رہے تب ٹھنڈا کر کے پہلے کاڑھے کے ساتھ ملاوے اور شہد ۳۲ پل گڑ چار سو پل۔ دھوئے کے پھول ۳۰ پل سیتل چینی خس۔ صندل۔ جائپھل۔ لونگ۔ تج۔ الائچی۔ پترج کیسر اور پیپل ان سب کا سفوف دو دو پل۔ کستوری ۴ ماشہ ان سب کو اکٹھا کر کے اس کاڑھے میں ڈال کر ایک گڑھا کھود کر دفن کر دے ایک مہینہ یا دس روز بعد اسکو پیئے تو گرہنی ننقر ورد۔ دمہ کھانسی بھگندر بادے کے روگ۔ تپ دق منہ سے رطوبت ملبا پانڈ روگ۔ کمل کوڑھ۔ بواسیر جریان من داگنی۔ پیٹ کی بیماریاں۔ پتھری۔ سوزاک اور دھات کی بیماریاں دور ہوں کمزور آدمی

طاقتور ہو بانجھ عورت کے بچہ پیدا ہووے یہ دشمول ارشٹ سب بیماریوں کو دور کرتا ہے اور انسان کو تندرست بناتا ہے

## باب چھبیسواں

### دواؤں کے گھی اور تیل بنانے کی ترکیب

کلک سے چوگنا گھی یا تیل اور کواتھ کی چیزیں بھی چوگنی یعنی اسکی خوراک پل بھر ہے جس دوا کا کواتھ لینا ہو اسے چوگنے پانی میں اوٹا دے جب چوتھائی رہ جائے تب اسے اتار کر چھان لے پھر اس میں گھی تیل وغیرہ جو چاہے بنائے نرم دواوں میں چوگنا پانی اور خشک میں اٹھ گنا اور نہایت سخت میں سولہ گنا پانی دیوے جو دوا بہت خشک نہ ہووے اور نہ بالکل نرم اس میں اٹھ گنا پانی دینا چاہئے یا روپیہ بھر سے چار روپیہ تک سولہ گنا پانی دے کر کواتھ بنا دے پل سے کڑو تک اٹھ گنا یا پرستھ سے کھاری تک چوگنا پانی دے اور جو صرف کلک پانی گھی یا تیل میں سدھ کرے تو چوتھائی کلک دیوے جیسے سیر بھر تیل ہو تو پاؤ بھر کلک اور جو کلک کاڑھے کے ساتھ گھی اور تیل پکا دے تو گھی اور تیل کا چھٹا حصہ کلک دینا چاہئے جیسے تین پاؤ میں آدھ پاؤ اور جب کلک کو رس کے ساتھ گھی یا تیل میں پکا دے تو گھی تیل کا آٹھواں حصہ کلک دینا چاہئے اور جیسے سیر بھر میں آدھ پاؤ گھی اور تیل کا وزن یہی ہونا چاہئے دودھ دہی رس مٹھا ان میں آٹھواں حصہ کلک دینا چاہئے اور کلک کو اچھی طرح پکانے کے لئے چوگنا پانی دے اور جہاں کلک گھی تیل کواتھ اور پھانٹ یہ پانچوں ہوں وہاں اسینہ وغیرہ کے موافق دینا چاہئے یا پانی چوگنا دیوے جب بڑی چیزیں گھی یا تیل میں پکانی ہوں تو پانی میں دوائیں بھگو کر گولی یا کلک بنا کر چوگنے پانی میں پکا دے اور جو صرف کاڑھے میں کہا ہو وہاں اسی دوا کا کلک بنا کر معہ تیل یا گھی کے وہ کاڑھا اور چوگنا پانی دے کر پکا دے اور جہاں کلک کو چھوڑ کر بنانا لکھا وہاں صرف دوائیں دودھ اور پانی دے کر پکا لینا چاہئے جب پھول کے کلک میں اسینہ سدھ کہیں گے تب چوگنا پانی دیں گے اور جب اسینہ سے اسینہ سدھ کہیں گے تب اسینہ کا آٹھواں حصہ دوسرا اسینہ لے معہ پھولوں کا کاڑھا بنا لینا چاہئے۔ پھر جب وہ اسینہ پاک انگلی میں لے کر ملنے سے بتی بن جاوے اور اسکو اگن پہ ڈالے اور پانی سے چرچراہٹ

کی آواز نہ ہو تب جانے کہ تیار ہو گیا۔ تیل میں جب پھین اٹھے جب جاننا چاہئے کہ تیار ہو گیا اور
گھی جب پھین نہ اُٹھے تو سمجھنا چاہئے کہ تیار ہو گیا ہے یا جب گندھ آوے اور گھی یا تیل صاف
ہو جاوے اور رس پیدا کرے تب سمجھنا چاہئے کہ تیار ہو گیا اسینہ پاک تین قسم کا ہوتا ہے ایک
مرد (میٹھا) دوسرا مدہم تیسرا کھر جو کلک موم کی طرح رہے تو مرد جانئے اور نیر سس ہو کچھ کو
مل رہے تو اس کو مدھم جانئے یا نیرس اور کھٹور ہو جائے وہ کھر ہے۔ جو اس سے زیادہ
جل جائے تو سمجھنا چاہئے کہ بگڑ گیا اور اگر کچا رہے اس کا استعمال کرے تو مندا گنی ہو اور جسم
بھاری رہے ناس لینے کو نرم مفید ہے اور مدھم سب کاموں کے لئے اچھا ہے اور کھر ملنے
کے لئے ہے جہاں جیسی ضرورت ہو ویسا بنا لے تیل گھی اور گڑ یہ ایک دن میں نہ بناوے
دنوں کا فاصلہ دے کر بناوے تو فائدہ کرے۔

کھار تلی کے لئے } پیپل۔ پیپلا مول۔ چب۔ چیت۔ سونٹھ اور سیندھا نمک ان سب کو
پل پل بھر اور دودھ چوگنا لے کر پرستھ بھر گھی میں پکاوے جب تیار ہو جائے تو یہ گھی تلی کو
دفع کرتا ہے سوداوی بخار یعنی تجاری چوتھیہ مندا گنی اور نفرت کو دور کرتا ہے۔

سنگرہنی اور اتیسار پر جانگیری گھی } پیپل۔ پیپلا مول۔ چیت۔ گج پیپل۔ گوکھرو۔ بیل
دھنیا۔ پاڑہ۔ بیل۔ اجوائن یہ سب پل پل بھر گھی چوستھ پل اور جانگیری (چھوٹی لونیا) کا رس دو سو چھپن پل
اور دہی دو سو چھپن پل لے کر نرم آنچ سے پکاوے جب تیار ہو جائے تب اسکے استعمال سے قے
بات کف سنگرہنی۔ بواسیر پیٹ کا پھولنا۔ کانچ کا نکلنا سوزاک اور ہیضہ یہ سب قسم کی بیماریاں دور ہوتی ہیں

اتیسار پر مسور گھی } سو پل مسور لے اور دو درون بھر پانی میں اسکا کواتھ کرے جب چوتھائی
رہے تب اسی کاڑھے میں آٹھ پل بیل کی گودی اور پرستھ بھر گھی دے کر پکاوے اس سے
سب قسم کے اتیسار گرہنی۔ تیز اہل۔ گرنا اور پرباہ گا وغیرہ سب دور ہوں۔

رکت پت پر کام دیو گھرت } اسگندھ سو پل۔ گوکھرو پچاس پل۔ ستاور۔ بلائی کند
بن اڑوی۔ بدھارا۔ گرچ۔ پیپل۔ کاری۔ کسا۔ لال کنول گٹھ۔ گدا پورنیا کھاری کے پھول کالے اُرد
ان سب کو دس دس پل لے کر درون بھر پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہے تب آڑھک بھر گھی میں
پکاوے۔ بھر منقے۔ پدماکھ۔ پیپل۔ صندل سرخ۔ پترج۔ ناگ کیسر کو ایچ کے بیج ہر فری تیل۔

کنول کا پھول سروں بچھوں۔ جیوکسا یہ سب چیزیں قرش قرش بھرلے اگر پہلی دوائیں نہ ملیں
تو صرف برپارہ لے اور سنگرو پل اور پونڈے کا رس آدھ سیر بھر یہ سب یکجا کر کے پکاوے جب
صرف گھی رہ جاوے تب چھان لے یہ کام دیو گھی۔ سوزاک۔ بات رکت کنول اور ویلیتھ۔ رکت پت
ہلیمک۔ چھین ان کو دفع کرے پسلی کے درد کو دور کرے اگر یہ گھی بانجھ عورت کو دیا جائے تو
بچہ پیدا ہو۔ اور دبلا آدمی فربہ ہو یہ گھی بہت ہی قوت دیتا ہے جسم کو خوبصورت بنا کر دل کو قوی
کرتا ہے چہرہ کی رونق کو بڑھاتا ہے اعضا رئیسہ کو قوت پہونچاتا ہے۔

مرگی کے دورے پر کلیان گھرت } ترپھلا۔ دونوں ہلدی۔ رینکا۔ سروں بچھوں مکرا
بن اُرد۔ بن مونگ۔ دیودارو۔ ایلوا[1] تگر۔ اندراین۔ تخم جاگوڑہ۔ انار۔ ناگ کیسر۔ نیل کنول۔
الائچی۔ مجیٹھ۔ باوبڑنگ۔ پدماکھ۔ کوٹ۔ مالتی یا چنبیلی کا پھول۔ صندل سفید۔ طاکیسر سفید
بھٹکٹیا۔ یہ سب قرش قرش بھرلے اور پانی میں پیس کر چوگنا پانی دے۔ اس پانی میں پستہ بھر
گھی اور وہ کلک دے کر پکاوے پھر مریض کو دے تو مرگی۔ خفقان۔ بخار۔ ہچکی۔ بات رکت
کھانسی۔ مندا گنی۔ ناک ٹپکنا۔ درد کمر۔ تجاری چوتھیا۔ موتر کرچھر۔ بسر پکا۔ کھجلی۔ پانڈو روگ
یہ سب اچھے ہوں۔ بانجھ عورت کے بچہ پیدا ہو۔ بھوت پریت دفع ہو۔ اس گھی کا نام پانی
کلیان پرسدھ ہے۔

بات رکت پر امرتا د گھرت } گرچ کا کلک اور گرچ کا کواتھ دودھ کے ساتھ گھی میں
پکاوے اس سے بات رکت اور کوڑھ ضرور دور ہوتا ہے۔

بات کشٹ وغیرہ پر مہا تکتا د گھرت } چھتونی۔ املتاس۔ اتیس۔ کٹکی۔ پاڑھ موتھا۔
خس ترپھلا۔ پت پاپڑہ۔ پٹول۔ نیم۔ مجیٹھ۔ پیپل۔ پدماکھ۔ کچور۔ چندن۔ جواسا اندراین۔
دونوں ہلدی گرچ۔ سروں۔ بچھوں۔ مرا۔ روسہ۔ ستاور۔ سفید کٹیلی۔ اندرجو۔ ملیٹھی۔ چرائتہ
ان سب کو قرش قرش بھرلے اور گھی چوگنا دے۔ اور گھی سے دو چند آنولہ کا رس دے اور
آٹھ گنا پانی دے کر پکاوے اس سدھ گھی کو سب قسم کا بات رکت کی بیماریوں اٹھاروں کوڑھ
اور رکت پت میں دیوے۔ یہ گھی خونی بواسیر۔ پانڈو روگ۔ ہر دو روگ گلم بسرپ۔ پردر گنڈمالا

[1] اگر ایلوا نہ ملے تو سگندھ بالا شامل کرے ۱۲

چھدروگ اور بخار وغیرہ کو دور کرتا ہے۔

کوڑھ واد اور کھجلی پر کسیادگھرت ]۔ کسیس۔ دونوں ہلدی۔ موتھا۔ ہرتال۔ مینسل کمیلہ۔ گندھک۔ باوبڑنگ۔ گوگل۔ موم۔ مرچ سیاہ۔ کوٹ۔ توتیا۔ پیلی سرسوں۔ رسوت۔ سیندور رال۔ صندل سرخ۔ کمیر۔ نیم کے پتے۔ کرنج۔ سرواں بیج۔ مجیٹھ۔ چھال مہوا۔ جٹاماسی۔ کلم۔ سرس لودھ۔ پدماکھ۔ گداپورینا۔ ہڑ یہ سب ایک ایک قرش نے کر ان کا چورن کرکے تیس پل گھی میں سانے بھرا سے تانبے کے برتن میں سات دن تک دھوپ میں رکھے اس گھی سے لگانے سے کوڑھ۔ داد۔ کھجلی۔ بچھ چیکا۔ نقص منی۔ بسرپ۔ چیچک بات پت سے پیدا ہوئے روگ۔ پیشانی کا زخم۔ آتشک۔ ناسور۔ سوجن۔ بھگندر۔ گڑی وغیرہ وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں اور زخم بھر جائے اور نشان بھی نہ رہے۔

گھاؤ پر جاتی گھرت ]۔ چنبیلی۔ نیم۔ پرول۔ ان سب کی پتی۔ دونوں ہلدی۔ کٹکی۔ مجیٹھ۔ ملیٹھی موم۔ کرنج۔ خس۔ سرواں۔ توتیا۔ ان سب کو ہموزن لے کر ان کی لبدی گھی میں پکاوے اس گھی کے لگانے سے زخم۔ ناسور اور نازک مقاموں کے سخت زخم اور درد اچھے ہوتے ہیں۔

پیٹ کی بیماریوں پر بندو گھرت ]۔ جیت۔ پھنگھا ہولی۔ ہڑ۔ کمیلہ۔ دونوں نسوت بدھارا املتاس۔ جماگوٹہ۔ ترپھلا۔ کڑوی تروئی۔ دیودالی دبندال۔ نیل کی پتی۔ کواسنتھی۔ سہنڈ کی پھلی پیپلا مول۔ باوبڑنگ۔ کٹکی۔ چوکرا سب دوائیں قرش قرش بھر لے کر ان کا کلک کرکے برستھ بھر گھی میں پکاوے۔ پھر سہنڈ کا دودھ چھ پل۔ مدار کا دودھ دو پل ڈالے یہ تیار شدہ گھی۔ گلم۔ کوڑھ۔ شول۔ اوداورت۔ سوجن۔ پیٹ پھولنا۔ بھگندر آٹھوں پیٹ کی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ آٹھ بوند پانی یا دودھ یا اونٹنی کے دودھ سے یا کلتھی کے کواتھ سے یا گرم پانی سے چند بوندیں مطابق طاقت مریض پلاوے تو دست ہوں اس بندگھی کا ناف پر لیپ کرنے سے بھی دست آتے ہیں۔

ایضاً ]۔ کمیلہ اور نسوت ان دونوں کی برابر سہنڈ کا دودھ اور اتنا ہی آنولہ کا رس اور سب کے برابر گھی گھی کے برابر دودھ اور سیندھا نمک ڈال کر دھیمی آنچ سے پکاوے

یہ بنڈ گھرت ایک قرش استعمال سے پیٹ کی تمام بماریاں گلم اور کھجوئی وغیرہ بھی
دفع ہوتی ہیں

آنکھوں پر ترپھلا دگھرت } ترپھلے کا رس ایک پرستھ روسے کا رس ایک پرستھ۔
بھانگرے کا رس ایک پرستھ۔ بکری کا دودھ ایک پرستھ۔ گھی قرش بھر اور ترپھلا پیپل منقی
صندل سرخ۔ سیندھا نمک۔ بریارا۔ دونوں کاکولی۔ میدا مہامیدا۔ سیاہ مرچ۔ سونٹھ۔ کھانڈ۔
سفید کنول۔ سرخ کنول گداپورینا۔ دونوں ہلدی۔ ملیٹھی ان کا کلک گھی میں پکاوے
کھانے کے اول میں یا بیچ میں یا آخر میں کھائے تو رتوندھی۔ دھوندھی۔ خارش نکلا ندہ
اور آنکھ کی ہر قسم کی بیماریاں دور ہوں اس ترپھلا وگھی کو کھائے یا ناس لے لیکن عمدہ
غذا کھائے۔

گھاؤ پر گوریا دگھرت } دونوں ہلدی۔ مرا۔ سرول۔ دونوں صندل ملیٹھی۔ کنول کیسر
کنول۔ نیل کنول خس۔ میدا ترپھلا۔ آم۔ برگد۔ پیپل۔ پکھریا۔ گولر۔ ان سب کی چھالیں قرش
قرش بھر لیوے اور پرستھ بھر گھی میں پکا دے یہ گوریا دگھی۔ بسرپکا۔ اگیا سو۔ چیچک زہریلے
کیڑے کے اثر اور زخم ان سب کو فائدہ کرتا ہے

سر کی بیماریوں پر میور گھرت } بریارا۔ ملیٹھی۔ راسنا۔ دشمول اور ترپھلا یہ سب
دو دو پل لے اور مور کا گوشت درون بھر پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہ جائے
تب اتارے پھر اس کے برابر دودھ ڈالے اور پرستھ بھر گھی میں جیونی گن کی دوائیں
ملا کر کاڑھا بنا دے جب یہ گھی تیار ہو جائے تو اسکے استعمال سے سر کی بیماریاں لقوہ
کان۔ ناک آنکھ۔ گلا وغیرہ کی سب بیماریاں دور ہوں۔ سونگھے۔ ملے۔ کان میں ڈالے
مگر اس کا استعمال سرد موسم میں کرے نہایت مفید ہے۔

بانجھ عورت کے لیے پھل گھرت } ترپھلا۔ ملیٹھی۔ کوٹ۔ دونوں ہلدی کٹکی
بادبڑنگ پیپل۔ ناگرموتھا۔ کاپھل۔ میدا مہامیدا۔ دونوں کاکول۔ سرول۔ پتھوں کرا
سونف۔ ہینگ۔ راسنا۔ دونوں صندل چنبیلی کے پھول۔ بنسلوچن۔ کنول۔ شکر۔ اجمود

سلہ کاکڑی چھیرکاکولی نہ ملے تو اسگندھ اور اگر میدا مہامیدا نہ ملے تو ملیٹھی شامل کر لی جاوے ۱۲

اور دونوں سب دوائیں فرش فرش بھرے کر ان کا کلک بنا دے اور جس گائے کے
بچھڑے کا رنگ بھی گائے کا سا ہو اس کا پرستھ بھر گھی اور چوگنا دودھ لے جنگلی کنڈے کے
دھیمی دھیمی آنچ دے کر پکا دے پھر اچھے دن شبھ تھ اور نچھتر میں مٹی یا تانبے کے
برتن میں عورت اور مرد پیئے تو مرد کو بہت قوت باہ حاصل ہو اور بانجھ عورت کے بچہ پیدا ہو
اور جس عورت کے بچے مرجاتے ہیں اس کے بچے تندرست رہیں اور اس گھی کے استعمال سے
سو برس تک انسان جی سکتا ہے بیدلوگ بچھنا بوٹی ضرور شامل کرتے ہیں یہ بھار دواج
رشی نے کہا ہے

فرج کی بیماریوں پر ترپھلادگھرت } کٹ سریا۔ گرچ۔ گدا پورنیا۔ سرس۔ دونوں
ہلدی۔ راسنا۔ میدا۔ ستاور۔ ان سب کا پرستھ بھر کلک چار پرستھ گھی میں پکاوے جب
یہ تیار ہو جائے تب عورت اسکو پیئے تو فرج کی سب بیماریاں دور ہوں۔ پلت چلت
مشرت یکرت۔ پت۔ یوں کھنڈیوں وغیرہ فرج کی بیماریاں بھی دور ہوں اور حمل بھی
قائم ہو فرج کے امراض کے واسطے یہ گھی نہایت ہی مفید ہے

بش پر پنچ تکت گھرت } ردسہ۔ نیم۔ گرچ۔ بھٹکٹیا۔ پٹول۔ ان کے کاڑھے اور
کلک میں گھرت پکا کر کھائے تو بکھم جور۔ پانڈ روگ۔ کوڑھ۔ بسرپ۔ کیڑے اور بواسیر
وغیرہ دفع ہوں۔

کوڑھ پر بھونمبادگھرت } چرائتہ۔ ترپھلا۔ خس۔ نیم کی چھال۔ موتھا۔ اڈوسہ۔ ملیٹھی
سروں۔ کلگی اتہ منی۔ سوٹ۔ گرچ۔ بیل۔ پدماکھ۔ کچور۔ اندرائن کے پھل۔ اندر جو۔ مور
پھوں۔ انیس۔ ستاور۔ ہلدی یہ سب دوائیں چھ چھ ماشے لے اور ان دوائیوں کے دونے
آل کے پھل لے اور آٹھ گنے پانی میں کاڑھا کرے پھر کاڑھے اور گھی کو ملا کر آگ پر چڑھا وے
جب کاڑھا جل جائے اور صرف گھی باقی رہے اتار لے اور ایک تولہ بھر نہار منہ پیئے
تو کوڑھ۔ پاگل پن۔ بخار۔ پیٹ کے سدے گلے کی سوجن گنڈمالا اور گلے کی بیماریاں
ضرور دور ہوں۔

لاکچھادتیل } ایک آڑھک یعنی ۴ سیر اور چھ روپیہ بھر لاکھ لے کر چار آڑھک پانی

کاڑھا کرے جب چوتھائی رہے تو اتار کر اس میں پرستہ بھو تیل دے اور وہی کا تو ڑ ارڈھک بھ
دے کر پھر سونف۔ اسگندھ۔ ہلدی۔ دیو دار کنگی۔ میوڑی۔ مرہ کے بیج۔ کوٹ۔ ملیٹھی۔ صندل۔ بوتھا
راسنا یہ سب قرش قرش بھرے کر چورن کر کے تیل میں دھیمی آنچ سے تیار کرے اس تیل کے لگانے
سے بکھیم جوڑ دور ہو اور کھانسی۔ دمہ ناک کا بہنا درد بدن پیٹھ کا جکڑنا۔ بات پت سے جو مرگی ہو بھوت پریت
وغیرہ پاگل پن خارش پیٹ کا درد بدبو اور ہڑ پھوٹن یہ سب بیماریاں دور ہوں اور اگر حاملہ عورت ملے
تو حمل محفوظ رہے۔

**نارائن تیل بادی پر** اسگندھ۔ بریا۔ بیل۔ پارھا۔ بھٹکٹیا دونوں گوکھرد کنگئی نیم۔ سوہن پتی۔
گدا پورنیا۔ گندھ پرسارنی اگرنی۔ یہ سب دوائیں دس دس پل لے پھر سب کو چار درون ۱۲ سیر
ایک چھٹانک پانی میں پکاوے جب ایک درون رہے تب ایک آڑھک تیل میں گیلی ستاور کا رس
ایک آڑھک دیوے اور اگر ستاور سوکھی ہو تو کاڑھا کر کے ڈالے تیل سے چوگنا گائے کا دودھ پھر
اسمیں کلک کو آہستہ آہستہ پچاوے پھر کوٹ الائچی۔ چندن۔ سگندھ بالا۔ جٹا ماسی۔ چھڑیلا۔ بریارا
اسگندھ۔ سیندھا نمک۔ راسنا سونف۔ دیودار سروں۔ ارد جنگلی۔ مونگ جنگلی۔ تگر یہ سب دوائیں
دو دو پل لے کر کلک کرے اور تیل میں شامل کرے پھر اس تیل کو جسم پر مالش کرے اور ناس سے
یا پچکاری لگاوے تو اس سے پچھا گھات۔ ٹھوڑی اور گلے کا جکڑنا۔ کبڑا پن۔ بہرا پن لنگڑا پن
کمر کا جکڑنا جسم کا سوکھنا۔ بخار۔ فتق۔ آنت کا اترنا۔ فوطہ بڑھنا۔ امراض دنداں اور سر کی بیماریاں
درد پسلی پنگلا پن اور دماغی امراض بشم بات اور سب جسم کے درد دور ہوں نامردی کو دفع کرے
بانجھ عورت کے بچہ پیدا ہو۔ یہ تیل مرد گھوڑے ہاتھی سب کے لئے مفید ہے جس طرح سے
نارائن جیت روحوں اور شیاطین کو فنا کرتے ہیں اسی طرح یہ تیل ابھی امراض کو دور کرتا ہے۔

**بریارا تیل بات پر** بریارے کی جڑ کا کواتھ۔ کلتھی کا کواتھ۔ جو کا کواتھ۔ جھڑبیری کا کواتھ
ان سب کو آٹھ آٹھ سیر لے اور سیر بھر تیل لے کر جیونی گن کی دوائیں ستاور اندراین۔ مجیٹھ۔
کوٹ۔ چھڑیلا۔ تگر۔ اگر۔ سیندھا نمک۔ بیج۔ گدا پورنیا۔ جٹا ماسی۔ سروں بچھوں۔ تیج پات۔
سونف۔ اسگندھ ناگوری۔ ان سب کو ملا کر پکاوے جب صرف تیل رہ جاوے تو اتار لیوے
یہ تیل حاملہ عورت۔ دھان چھین محنتی آدمی اور پرسوتی عورت کو دیوے تو سب بات کی بیماریاں دور ہوں

**پرسارنی تیل** }۔ گندھ پرسارنی (تولی کی ایک نبیری) لے ورون بھر پانی میں پچاوے جب چوتھائی رہے تب اتار کر اسمیں کاڑھے کے برابر دہی اور تیل لے اور تیل کے برابر کانجی اور تیل کا چوگنا دودھ اور تیل کا آٹھواں حصہ یہ دوائیاں لے ملیٹھی۔ پیپلامول۔ سینڈھا نمک۔ چیت نج۔ گندھ پرسارنی دیودار۔ راسنا۔ گج پیپل۔ بھلانواں مصفا۔ سونف۔ جٹا مانسی۔ ان سب کا کلک تیل میں پچاوے یہ تیل بہت فائدہ مند ہے۔ باؤ کے پیدا ہوئے روگوں کو دور کرتا ہے۔ کبڑے اپاہج لنگڑے وغیرہ کو یہ تیل بہت مفید ہے اور گردن کے اوپر کے سب مرضوں کے واسطے بھی مفید ہے۔

**ماش تیل (بائی کے لئے)** }۔ اُڑد۔ جَو۔ السی۔ بھٹکٹیا۔ کوانچ۔ کریا۔ گوکھرو۔ سیوناک ان ساتوں دواؤں کو پل پل بھر لے پھر چوگنے پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہے تو بولہ کی منگی۔ بیر سنئی کے بیج کلتھی۔ ان سب کو چودہ چودہ پل لے کر چوگنے پانی میں پکاوے جب یہ بھی چوتھائی رہجائے تب اتار کر رکھ لے اور ایک پرستھ بھر لے کر بکری کا گوشت ۶۴ پل پانی میں پکا کر تیار کرے پھر پرستھ بھر تیل میں سب کواتھ اور گوشت کی یخنی ڈال کر اور یہ کلک بھی اسی میں ڈال کر پکاوے اور گرچ۔ سونٹھ۔ گداپورنیا۔ راسنا۔ ارنڈ۔ پیپل۔ بریارا۔ گندھ پرسارنی۔ جٹا مانسی۔ کٹکی۔ آدھا آدھا پل لیکر گھی میں بھون کر اس میں ملا کر پکاوے جب تیل صاف ہوجائے تب اتار کر چھان لے۔ اس تیل سے گردن کا جکڑنا باہوں کا درد آدھے جسم کا سوکھنا۔ فالج۔ رانوں کا جکڑنا۔ اپتانک۔ انگ کمپ (رعشہ) ہاتھ پاؤں سر درہنا وغیرہ باد کی بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

**ستاور تیل** }۔ ستاور۔ سگندھ بالا۔ نیتر بالا۔ دونوں پرنی۔ ایرنڈ۔ اسگندھ۔ گوکھرو۔ بیل کا بس کریا سب ڈیڑھ ڈیڑھ پل لیکر کلک کرکے چوگنے پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہے تب اتار لے پھر پرستھ بھر تیل اور پرستھ بھر دودھ میں پکاوے اور ایک پرستھ ستاور کا رس ایک پرستھ پانی میں پکاوے پھر ستاور۔ دیودار۔ جٹا مانسی۔ تگر۔ صندل سونف بریارا۔ کوٹ۔ الائچی۔ چھڑیلا کنول۔ ردھی سدھی[1] میدا جو دوبار کہی ہے وہ دوگنا لینا کاکولی۔ جیوک۔ یہ قرش قرش بھر لے کر ان کا کلک کرکے گوبر کی آنچ میں پکاوے اس تیل کو ماتھے پر لگانے سے

[1] ردھی۔ سدھی اور جیوک نہ ملنے پر باراہی کند لینا چاہئے۔

سرد عورتوں میں مانند بیل کے رہے اور بچہ تندرست پیدا ہو اور عورتوں کی فرج کے جملہ امراض دور ہوں۔ جسم کا درد۔ سر کا درد۔ کنول باہڈ۔ گرد سی تلی سب طرح کا جریان ڈنڈا اپتانک۔ باؤ جلن کی بات رکت۔ بات پت۔ نفشہ۔ کان کا خون آؤ دھان۔ رکت پت وغیرہ امراض بھی دور ہوں یہ ستاور تیل کرشن جی سے اترے جی نے کہا تھا۔

کسیس تیل (بواسیر کے لئے) کسیس۔ مکر ہاری۔ کوٹ۔ سونٹھ۔ پیپل۔ سیندھا نمک۔ مینسل۔ کنیر۔ باو برنگ۔ چیت۔ اڑوسہ۔ جمالگوٹہ مصفا۔ بن ترئی۔ ہیچ چوک۔ ہرتال یہ سب ایک ایک قرش بھر ے اور ان کا کلک کرکے پرستھ بھر تیل میں پکاوے اور دو پل سینہڈ کا دودھ دو پل مدار کا دودھ۔ اور تیل کا چوگنا گائے کا پیشاب ڈال کر خوب پکاوے یہ تیل کھارناد اچارج نے کہا ہے اس تیل کے لگانے سے بواسیر کے مسے گر پڑتے ہیں اور اجابت میں آسانی ہوتی ہے۔

پنڈ تیل (بات رکت کے لئے) مجیٹھ۔ سرس۔ رال۔ ملیٹھی۔ موم یہ سب دوائیں پل پل بھر لے کر تیل میں پکاوے پھر اتار کر رکھے اس تیل کے لگانے سے بات رکت ضرور دور ہوتا ہے۔

مدار تیل (خارش کے لئے) گھیکوار رس اور ہلدی کا کلک سرسوں کے تیل میں پکا کر لگانے سے کھجلی داد پھنسی وغیرہ جلدی امراض دور ہوتے ہیں۔

مرچ تیل کوڑھ کے لئے) ہرتال۔ نسوت۔ سرخ صندل۔ موتھا۔ مینسل۔ جٹاماسی۔ دونوں ہلدی۔ دیودار۔ کنیر۔ کوٹ۔ مدار کا دودھ۔ اندراین۔ گوبر کا رس۔ یہ سب قرش قرش بھر لے اور آدھا پل سنکھیا اور پرستھ بھر تیل گائے کا پیشاب دوگنا ان سب سے دو چند دو اتنا ہی پانی دے کر پکائے اس مرچ اد تیل سے کوڑھ کے زخم اچھے ہوں سفید اور کالے داغ اچھے ہوں خسرہ۔ چھیپ۔ کٹیلا اور ہر قسم کا دار اور تمام جلدی امراض دور ہوں۔

ترپھلا تیل (دھات کے لئے) نیم۔ چرائتہ۔ دونوں ہلدی۔ صندل سرخ ان سب کا تیل بنا کر انسان لگائے تو بہت فائدہ کرتا ہے۔

نیم تیل (ریلتھ پر) نیم کی مینگی کو بھنگرہ کے رس میں بھاونا دے پھر راسنا کے رس میں

بھاونا دے پھر اس تیل کی ناس لے تو قبل از وقت سفید بال سیاہ ہو جائیں غذا میں دودھ
اور چاول دے ملیٹھی اور کچے آنولے کا کلپ چوگنا دودھ اور تیل دے کر پکا وے جب
صرف تیل رہ جائے تب اتار کر اسکا ناس لے تو بال لمبے اور گھنے ہوں اور گنج دور ہو۔

**گرنج تیل (گنج کے لئے)** } کنجا چیت چنبیلی۔ اور کنیر تیل میں پکا کر لگائے تو گنج دفع ہو۔

**تل کا تیل (پلتھ پر)** } نیلی کٹیلی۔ کالے بھانگرے کی جڑ کٹ سریا۔ ارجن کے پھول کالے تل
نگر۔ کنول کا پنچانگ۔ بنپچکانگ۔ لوہچون۔ مالکنگنی۔ اناسکی چھال۔ گریچ۔ ترپھلا۔ کنول کی جڑ
کی مٹی سب کو قرش قرش بھرے اور ترپھلے کے کواتھ کے ساتھ بھانگرے کا رس
بھی ڈالے جب تیل تیار ہو جائے تو اتار لے پھر اسے لگائے تو بالوں کی جڑیں مضبوط
ہوں اور قبل از وقت جو بال سفید ہو گئے ہوں وہ سیاہ ہو جائیں اور سر کے بالوں کی
سب بیماریاں دفع ہوں۔

**بھنگرادی تیل (پلت پر)** } لوہچون یا کیٹھ۔ ترپھلا۔ سرول ان کے کلک میں تیل پکا دے
اس سے کھجلی بالوں کا گرنا وغیرہ بیماریاں شرطیہ دور ہوتی ہیں۔

**ارنڈادی تیل (منھ اور دانتوں کے لئے)** } کھیر چھال ایک سو اسی ۱۸۰ پل کوٹ کر ایک دسوں
پانی میں پکا وے جب چوتھائی رہے تب اتار کے آدھا آڑھک تیل دے پھر کیسر۔ لونگ گیرو
اگر۔ پدماکھ۔ مجیٹھ۔ لودھ۔ ملیٹھی۔ لاہی۔ برگد کی جڑ۔ موتھا۔ بچ۔ جاپھل۔ کپور۔ کنکول کھدیار
پتنگ۔ دھاے کے پھول۔ الائچی اور ناگ کیسر سب دوائیں ایک ایک قرش لے کر تیل کو پکا دے
پھر استعمال کرے تو منھ کے سب عارضے دور ہوں۔ منھ کا گوشت بڑھنے دانت ہلنا دانت کا درد
منھ اور کان کی بیماریاں۔ دانتوں کا گرنا۔ دانت ٹھنڈے ہوتا۔ دانتوں میں کیڑے لگنا۔
دانت کا ٹوٹنا۔ دانتوں کی بدبو۔ تالو کی بیماریاں اور امراض لب دور ہوتے ہیں۔

**ہنگو تیل (کان کے درد پر)** } سرسوں کا تیل ایک سیر۔ مہوے کا تیل ایک سیر
ارنڈ کا تیل ایک سیر۔ بھنگرہ کا رس آدھ سیر۔ گائے کا گھی آدھ سیر۔ سب کو تیل میں سان کر اوٹاوے
جب تیل صاف ہو جائے تو سب دوائیں گائے کے ایک سیر دہی میں سان کر پکا وے جب
سدھ ہو جائے تو جسم پر ملے تو باد اور عورتوں کی زچگی کی بیماریاں جسم کی سب بیماریاں

سب طرح کے بخار دور ہوں۔

**پنچ اسلینہی تیل (بات پر)** سونٹھ۔ پیپل۔ مرچ سیاہ۔ کوٹ۔ ارنی کے پتوں کا رس۔ کنج کا پھل۔ اجمود۔ ترپھلا۔ ہینگ۔ خراسانی اجوائن۔ سرسوں۔ باؤبڑنگ۔ اجوائن۔ موتھا۔ رانی۔ مجیٹھ۔ سگندھ بالا۔ جٹاماسی۔ پیپرا کے بیج۔ پان۔ گج پیپل۔ ستاور۔ ہوسے۔ دیودار۔ دھنیا۔ لسن۔ بش۔ مینفل۔ نرملی۔ یہ سب دوائیں پیسہ بھر لے تل کا تیل۔ ایک سیر سرسوں کا تیل ایک سیر ریندی کا تیل آدھ سیر گائے کا گھی آدھ سیر مالکنگنی کا تیل آدھ سیر ان سب تیلوں کو یکجا کر کے آگ پر چڑھاوے پھر دوائیں کوٹ چھان کر ان تیلوں میں ڈالے اور پکاوے جب تیار ہو جاوے تو جسم پر ملے تو زچگی کی بیماریاں بدن کا درد ہاتھ پانوں اور کمر کا درد جگہ جگہ بائی کا درد دفع ہوں۔

**اٹھارنگا تیل (جھولا پر)** سیہنے کی جڑ بکائن کی جڑ دھتورہ کی جڑ پرانے ارنڈ کی جڑ آک کی جڑ۔ گلکسری کی جڑ۔ کنیر کی جڑ۔ کرہاری کی جڑ۔ گھوبچی کی جڑ۔ نیم کی جڑ۔ چھوٹی بڑی کٹیلی کی جڑ السی کی جڑ۔ اسگندھ۔ مہوہ۔ بش۔ یہ سب دوائیں پیسہ پیسہ بھر لے کر ٹکیا بناوے پھر ایک سیر تل کے تیل میں ڈال کر آگ پر چڑھاوے جب پکتے پکتے ٹکیا تیل پر آجاوے تو ہینگ۔ تمیر۔ سونٹھ انکور دغن تلخ میں پکا کر اتار لیوے تیل کان میں ڈالنے سے درد دور کرتا ہی

**بیل کا تیل (بہرے پن کے لئے)** کچے تیل کا گائے کے پیشاب میں کلک بنا کر تیل اور بکری کا دودھ معہ پانی کے پکاوے تیار ہونے پر کان میں ڈالے تو بہرا پن جاتا رہے۔

**چہار تیل (کان بہنے پر)** چھوٹی مولی کا کھار۔ سجی۔ جواکھار۔ پانچوں نمک۔ ہینگ سہجن۔ سونٹھ۔ دیودار۔ بچ۔ کوٹ۔ سونف۔ رسوت۔ پیپل۔ مول۔ موتھا۔ یہ سب قرش قرش بھر لے اور ان کا کلک کر کے پرستھ بھر تیل میں کیلے اور بجورے کے رس کے ساتھ پکاوے اور چوگنا مدھ[1] سوکت دیوے اس تیل کے استعمال سے کان سے پیپ کا بہنا کانوں میں

[1] مدھ سوکت بنانے کی ترکیب جمبیری لیموں کا رس پرستھ بھر شہد کڑو بھر اور پیل پل بھر ان سب کو اکٹھا کر کے بیج کا کاڑھا ادرک کا رس گڑ ان سب کو ملا کر مٹی کے برتن میں بند کر کے دھانوں کے اندر تین رات دن رکھ کر نکال لے اس کو مدھ سوکت کہتے ہیں ۱۲۔

آواز کا ہونا درد و بہرا پن وغیرہ کان اور منہ کی بیماریاں دفع ہوتی ہیں۔
**پاڑھاد تیل (پینس کے لئے)** پاڑھا دو وزن مد ہوے مزاپیپل جسنی کے پتے اور دواتوفی (بوٹی) ان کے تیل سے خراب پینس بھی جاتا رہتا ہے۔
**بھٹکٹیا تیل (ناک کے مرضوں کے لئے)** بھٹکٹیا۔ واتیوفی بیج۔ سہجن تلسی۔ سونٹھ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ سیندھا نمک ان کے تیل سے ناک سے پیپ کا بہنا ناک پھنسیاں وغیرہ سب بیماریاں دور ہوتی ہیں۔
**کوٹ تیل (چھینک کے لئے)** کوٹ کی بیل۔ پیپل۔ سونٹھ۔ منقے ان سب کا کاڑھا یا کلک تیل یا گھی میں بناکر ناس لے تو چھینک کی بیماری دفع ہو۔
**برہد دھوما د تیل** باورچی خانہ کا دھواں وسیل دیودار۔ جواکھار۔ کرنج۔ سیندھا نمک جیوڑا۔ بیج ان کا تیل ناک کی بیماریوں کو بہت فائدہ کرتا ہے۔
**تیل سب قسم کا کوڑھوں کے لئے** چیبیا سینڈ کا دودھ مدار کا دودھ دھتورے اور چیت کا رس۔ بھینس کے گوبر کا رس ان سب کو تل کے تیل میں پکاوے جب صرف تیل رہ جاوے تب اس میں چوگنا گاے کا پیشاب ملاکر پھر پکاوے جب تیل رہ جاوے تب بہستھ پھر تیل میں گندھک۔ چیت۔ منسل۔ ہرتال۔ بھلانواں باوبرنگ۔ دونوں قسم کی کڑوی ترئی۔ کوٹ۔ جٹامانسی۔ بیج۔ ترکٹا۔ دارہلدی۔ ملیٹھی۔ سجی۔ زیرہ دیودار یہ سب قرش قرش بھرے کے تیل کو تیار کرے اس تیل کی مالش سے سب قسم کے کوڑھ جاتے رہتے ہیں۔
**کنیر کا تیل (بال گرانے کے لئے)** کنیر کی جڑ۔ ونتی کی جڑ۔ فسوت کڑوی ترئی کیلہ کا کھار اور کیلہ کا پانی ان میں تیل تیار کر کے لگائے تو بال گر جائیں۔
**تیل صفراوی بخار کے لئے** ہلدی۔ لاکھ۔ مجیٹھ کا کلک بناوے اور دہی کے پانی یا چھاچھ میں چوگنا تیل ڈال کر پکاوے اور اس کی مالش کرے تو بخار جاڑہ جاتا رہتا ہے۔
**لاچھاد تیل** سجی۔ سونٹھ۔ اسگندھ۔ جودا۔ پل نی پیسہ پیسہ بھر پیپل کی لاکھ پیسہ بھر

ہلدی چھ پیسہ بھر۔ مجیٹھ چار پیسہ بھر ان سب دواؤں کو کپڑچھان کرکے اور دواؤں سے چھ گنا مٹھا لے کر دوہرہ کر سرسوں کے تیل میں اوٹاوے جب تیار ہو جائے تب یہ دوائیں ڈال کر سدھ کرے۔ یہ تیل بدن میں مالش کرنے سے جاڑہ بخار اور جو بخار صرف گرمی سے ہو جاتا رہتا ہے اور اگر اسقاط حمل کا خوف ہو تو اس تیل کو تمام جسم پر مالش کرائے حمل قائم رہے گا۔

بجے نارائن تیل } سرسوں۔ باؤبرنگ بیج۔ مجیٹھ۔ چب۔ کچور۔ اجمود۔ پوکھر مول۔ دونوں صندل۔ رائی۔ موتھا۔ کلونجی۔ کوٹ۔ جائپھل۔ چرائتہ۔ یہ سب دوائیں پانچ پانچ ٹنک لے کر کپڑچھان کرکے تلی کے تیل میں تیار کرے۔ جب بدن میں مالش کرے تو جھولا بائی۔ گٹھیا اور تیرھوں سنپات دور ہوں۔

برھد مرچاد تیل } نسوت کی جڑ۔ دنتی کی جڑ۔ آگ کا دودھ۔ اور اس کے پتوں کا رس دیودار۔ ہلدی۔ جٹاماسی۔ صندل سرخ۔ اندرائن کی جڑ۔ کنیر کی جڑ۔ ہرتال۔ مینسل تھوہر کا دودھ۔ گرچ۔ ہاڈ کی جڑ۔ چیت کی چھال۔ ملیٹھی۔ باو برنگ پوانڈ کے بیج لہسن سرس کی چھال۔ سوہان۔ گلو۔ املتاس۔ کنجا۔ موتھا۔ کھیر۔ پیپل۔ بیج۔ جاوتری سیپ کی جڑ۔ یہ سب دوائیں برابر لے اور دواؤں سے دو چند سرسوں کا تیل۔ چوگنا گائے کا پیشاب۔ پہلے تیل میں گائے کا پیشاب پکاوے اس کے بعد پانی میں یہ سب دوائیں پیس کر اس تیل میں اوٹاوے۔ جب تیل تیار ہو جاوے تو استعمال کرے اس تیل کی مالش سے بیسوں قسم کے کوڑھ۔ کان کا درد اور جلدی امراض دور ہوں۔

جریان کی دوا } گرچ کا رس شہد کے ساتھ کھانے سے سب قسم کی جریان دور ہوتے ہیں۔ آنولہ کا رس۔ ہلدی کا چورن شہد کے ساتھ کھانے سے جریان فی الفور دور ہوتا ہے۔



## بَاب سّتائیسواں

### کاڑھے کی قسمیں

کواتھ (کاڑھا) پانچ قسم کا ہوتا ہے ایک سُرس دوسری کلک تیسری کواتھ چوتھی ہم پانچواں پھانٹ یہ پانچوں قسمیں سلسلہ وار باعتبار فائدے کے کم ہوتی گئی ہیں۔ یعنی باعتبار فائدے کے سرس زیادہ ہے اس سے کم کلک اس سے کم کواتھ اس سے کم ہم۔ اس سے کم پھانٹ۔

### کاڑھا بنانے کی ترکیب

کسی دوا کو اچھی جگہ سے اکھاڑ کر بلا پانی کے کوٹ کر کپڑ چھان کر رس نکالے اس کو سرس یا انگ رس کہتے ہیں اور اگر کسی دوا کو سولہ تولہ کوٹ کر دوچند پانی میں رات دن بھگو کر چھان لیں تو یہ بھی سرس کہلاتا ہے اگر ہری دوا نہ ملے تو سوکھی دوا اٹھگنے پانی میں اوٹا دے جب چوتھائی رہ جائے تب اتار لیوے تو بھی سرس کہلائے گا۔ گیلی دوا کا رس بھاری ہوتا ہے اس سے وہ آدھا پل لینا چاہئے سوکھی دوارات کی بھگوئی ہوئی کا رس ہلکا ہے اس سے وہ پل بھر لینا چاہئے۔ سرس یا کاڑھا یا جنتر کا نکالا رس ان میں شہد شکر گڑ کھانڈ زیرہ نمک گھی تیل اور چورن یہ سب آٹھ ماشے ملا کر استعمال کرے۔

اڑوسہ کا سُرس (رکت پت وغیرہ کے لئے) اڑوسہ کا سرس شہد ملا کر پینے سے بخار کھانسی۔ چھئی۔ کمل۔ رکت پت کف اور پت ان بیماریوں کو دور کرتا ہے

ترپھلا و سرس (کا نور کے لئے) ترپھلے کا رس اور شہد یا بڑی ہلدی کا رس شہد یا نیم کا رس اور شہد یا گریچ کا رس اور شہد ملا کر پئے تو کا نور دور ہو

تلسی کا سرس (تجاری وغیرہ کے لئے) تلسی کا رس۔ مرچ سیاہ کا چورن یا مونگا کا رس اور مرچ سیاہ کے ساتھ پئے تو بکھم جور دور ہوں۔

جوادسرس (خونی پیچش کے لئے) جامن۔ آم۔ آنولہ ان تینوں کے نئی کا رس[1]

---

[1] شہد اور گھی کا وزن برابر نہ ہو اسلئے کہ دونوں کے ہموزن ہونے سے دوا میں زہریلا پن پیدا ہو جاتا ہے۔ ۱۲

گھی اور دودھ کے ساتھ پیئے تو پرانی خونی پیچش دور ہو۔
ببولا ورس (پیچش کے لئے) ببول کی چھال کا رس شہد کے ساتھ پلائے تو سات طرح
کی پیچش دفع ہو یا کریے کا رس اور کریل کا رس شہد کے ساتھ پیئے تو بھی پیچش دور ہو۔
ادرک کا سرس (دمہ کے لئے) ادرک کا رس اور شہد ملا کر پیئے تو بات سے
اگر فوطوں میں پانی اتر آیا ہے جاتا رہے اور کھانسی۔ دمہ۔ نفرت امراض دور ہوں۔
لیموں کا سرس (پسلی کے درد کے لئے) بجورے کا رس شہد اور جواکھار کے
ساتھ پیئے تو پسلی کا درد چھاتی کا درد پیڑو کا درد اور کوکھ کا بڑھ جانا دور ہو۔
ستاور رس (پت شول کے لئے) ستاور کا سرس شہد کے ساتھ پیئے تو
پت شول دور ہو۔
گھیکوار کا رس (تلی کے لئے) گھیکوار کا رس ہلدی کے چورن کے ساتھ پیئے
تو تلی اپھار اور پیٹ کی بیماریاں دور ہوں۔
منڈی سرس (گنڈمالا کے لئے) منڈی کے سرس کو آٹھ تولہ پیئے تو
گنڈمالا۔ اپچی۔ ادرکا نوہ یہ بیماریاں دور ہوں۔
منڈی سرس (آدھا سیسی کے لئے) منڈی کا سرس گرم کرکے مرچ سیاہ
کے سفوف کے ساتھ سات دن پیئے تو آدھا سیسی کا درد جاتا رہے۔
برہمی سرس (جنون کے لئے) برہمی۔ میٹھا۔ کچور۔ دگھالا ہر ایک کا سرس شہد
کے ساتھ پیئے تو سب طرح کے جنون۔ بیہوشی اور امراض دماغی کے لئے مفید ہے اور
پیٹھے کا رس پرانے گڑ کے ساتھ پینے سے اگر کودوں کے کھانے سے بیہوشی ہو گئی ہو
تو وہ بھی دور ہو جاتی ہے۔
بریارے کا سرس (زخم کے لئے) ہتھیار کے لگے ہوئے زخم میں فوراً بریارے کا
رس دینے سے زخم اچھا ہو جاتا ہے۔
پیٹ پاک سرس کی ترکیب) گیلی دوا کو پیکر گولی باندھے اور اسپرانڈیا برگد یا
جامن کا پتہ لپیٹے پھر کپڑ مٹی کرکے دو انگل مٹی لیس کر آگ میں رکھے جب لال ہو جائے

تب نکال کر اسکا عرق بخوڑے اس کو پٹ پاک سورس کہتے ہیں یہ چار تولہ رس ایک تولہ شہد کے ساتھ پیے اور جو کلک۔ چورن۔ پتلی دوا ملانا ہو تو پٹ پاک رس کے موافق دینا چاہیے۔

**کُریا پٹ پاک (پیچشوں کے لیے)** چار تولہ کریا کی چھال چاول کے دھوون میں پیسکر اور گولا بنا کر جامن کے پتے میں لپیٹے پھر سوت سے باندھ کر گیہوں کا آٹا لپیٹ کر مٹی لگاوے اور اس کو بنوا کنڈے میں پھونک دے جب سرخ ہو جائے تب نکال کر رس نچوڑے اور اس میں شہد ملا کر پیے تو پرانی پیچش دفع ہو۔

**چاول دھونے کی ترکیب** چار تولہ عمدہ چاول اٹھ گنے پانی میں بھگووے ایک پہر بعد اس پانی کو چھان کر کام میں لاوے اور لوہا سوہن پاتا کا پٹ پاک بھوک کو بڑھاتا ہے اور شہد موچرس ملا کر دیوے تو اتیسار دور ہو۔ یا برگد پیپل۔ گوریچھیا۔ جگناتھی پیپل انکی چھال پانی میں پیس کر سفید تیتر کا پیٹ چاک کر کے اس کی انتڑیوں میں بھرے اور پٹ پاک کر کے نچوڑے پھر اس رس کو شہد کے ساتھ دے تو سب قسم کی پیچش دور ہو یا پکے انار کا پٹ پاک بنائے اور اس کا رس شہد کے ساتھ دے تو پیچش دفع ہو۔

**بجورا پٹ پاک (ابکائی پر)** بجورا لیمو۔ جامن کی پتی۔ یا جڑ کے پٹ پاک کا رس شہد کے ساتھ دے تو سب طرح کی قے آنی دور ہو۔

**باسا پٹ پاک (رکت پت کھانسی بخار پر)** اڑوسے کا پٹ پاک رس شہد کے ساتھ پینے سے رکت پت کھانسی۔ قے۔ بخار سب کو دور کرتا ہے۔

**بھٹکٹیا پٹ پاک (کھانسی دمہ پر)** بھٹکٹیا کے پنچانگ کا پٹ رس پیپل کا چورن ڈال کر دے تو کھانسی دمہ کف دور ہوں۔

**بہیڑا پٹ پاک (کھانسی دمہ پر)** بہیڑے کے اوپر گھی چپڑ کر اس کے اوپر آٹا لپیٹ کر انگارے پر پٹ پاک بنا دے پھر اسکا چھلکا منہ میں رکھنے سے کھانسی۔ دمہ۔ آواز بگڑنا وغیرہ دفع ہوں۔

**قلنبھی پٹ پاک (دوائی بیچش پرا)** سونٹھ کو چورن کر کے اس کی گولی گھی کے ساتھ بنائے پھر اسے ارنڈ کے پتے میں لپیٹ کر دھیمی آنچ میں پٹ پاک کر کے پھر اس چورن کو صبح شربت کے ساتھ کھائے تو دائمی اتیسار دور ہو یا سونٹھ کے چورن کو ارنڈ کی جڑ کے رس میں سات کر پٹ پاک کر کے شہد کے ساتھ کھائے تو ریحی درد دور ہو۔

**سورن پٹ پاک (بواسیر کے لئے)** زمین قند کا پٹ پاک بنا کر نمک اور تیل کے ساتھ کھائے تو بواسیر دور ہو۔

**بارہ سنگھے کے سینگ کا پٹ پاک (چھاتی کے درد کے لئے)** ہرن کے سینگ کو سکورے کے پٹ پاک میں رکھ کر جلاوے اور گائے کے گھی میں ڈال کر پئے تو پسلی اور چھاتی کا درد فوراً دور ہو۔

**کواتھ بنانے کی ترکیب** چار روپیہ بھر دوا اور چونسٹھ روپیہ بھر پانی مٹی کے برتن میں رکھ کر دھیمی آنچ سے اوٹاوے جب آٹھواں حصہ رہ جائے تب اتارے اور نیم گرم پئے اس کواتھ کے چار نام ہیں ایک سوت۔ دوسرا کواتھ۔ تیسرا کشائے۔ چوتھا نربوہ دال پانی یا سابودانہ وغیرہ (تجربہ کار بید کی ہدایت کے موافق) پئے کواتھ میں۔

**کاڑھے میں شہد اور مصری کا وزن** جو بادزیادہ ہو تو مصری تھوڑی ڈالی جائے ورنہ آٹھواں حصہ اور پت میں آٹھواں حصہ اور بلغم میں سولھواں حصہ۔

**زیرہ وغیرہ کا وزن** زیرہ۔ گوگل کھار۔ سیندھا نمک۔ چب ہینگ۔ ترکٹا یہ دوائیں کاڑھے میں چار ماشہ دی جاویں۔ کمی زیادتی۔ مریض کی حالت کے موافق اور بید کی رائے پر منحصر ہے۔ گڑ۔ تیل۔ گھی۔ دودھ۔ گائے کا پیشاب سورس وغیرہ اور چورن یہ سب بھی موسم اور قوت کا لحاظ کر کے دس ماشہ تک دے سکتے ہیں۔

**گرچادو کاڑھا (سب بخاروں کے لئے)** گرچ۔ دھنیا۔ نیم کی چھال۔ پدماکھ سرخ صندل ان کے کاڑھے کے پینے سے سب قسم کے بخار جاتے رہتے ہیں اور بھوک بڑھتی ہے گرمی۔ پیاس۔ رال کا بہنا ابکائی وغیرہ بھی جاتی رہتی ہے۔

**گرچادیا پچن (بات جور پر)** گرچ۔ پیپلا مول۔ سونٹھ انکا کاڑھا بات جور میں فائدہ مند ہے

کاڑھا دبات جور پر) } ماش پرنی ۔ بریارا ۔ راسنا ۔ گریچ ۔ سروں ان کا کاڑھا پیئے تو نہایت سخت سوداوی بخار جاوے یا کھماری سروں منقی ترایمان ۔ گریچ انکا کاڑھا گڑ ڈال کر پیئے تو بھی بات جور دور ہو۔

کٹ پھلا دکواتھ (صفراوی بخار کے لیئے) کا پھل ۔ اندرجو ۔ پاڑھا ۔ کٹکی ناگرموتھا ان سب کا کاڑھا صفراوی بخار میں دس دن پیئے تو بخار جاوے۔

پت پاپڑادکواتھ (صفراوی بخار پر) } پت پاپڑا ۔ اڑوسہ ۔ کٹکی ۔ چرائتہ ۔ جواسا ۔ پرینگ دانہ جو سرسوں کی طرح ہوتا ہے ان کا کاڑھا شکر ڈال کر پیئے تو پیاس جلن اور بخار یہ سب دور ہوں یا منقے ۔ ہڑ ۔ ناگرموتھا ۔ کٹکی ۔ املتاس ۔ پت پاپڑا ان کا کواتھ کرکے دے تو صفراوی بخار ۔ پیاس ۔ کاہلی ۔ جلن ۔ رکت پت وغیرہ سب مرض جاتے رہتے ہیں۔

بجورا یا چک بلغمی بخار کے لیئے } بجوراکی جڑ ۔ ہڑ ۔ سونٹھ ۔ پیپلامول ۔ ان کا کاڑھا جوا کھار ڈال کر بلغمی بخار کے بارھویں دن پیئے تو جلدی دور کرے ۔ یا نیم چرائتہ پیپل کچور ستا در گریچ بھٹکٹیا ان کا کاڑھا پیوے تو بھی فائدہ کرے ۔ یا پٹول ۔ ترپھلا ۔ کٹکی بچھ اڑوسہ گریچ ان کے کاڑھے میں شہد ملا کر پیوے تو بلغمی بخار دور ہو۔

پت پاپڑا کواتھ (بات جور پر) } پت پاپڑہ ۔ موتھا ۔ گریچ ۔ سونٹھ ۔ چرائتہ ان دواؤں کا کاڑھا کرکے پیئے صفراوی سوداوی بخار کو دور کرتا ہے اس کاڑھے کا نام پنج بھدر ہے

چھوٹی بھٹکٹیا کواتھ (بلغمی سوداوی بخار کے لیئے) } بھٹکٹیا ۔ سونٹھ ۔ پوہکر مول ان کا کاڑھا پیوے تو بلغمی سوداوی بخار دور ہو اور مرکب بخار اور کھانسی دمہ ۔ نفرت ۔ ان سب کو اور سیاری کے درد کو دور کرتا ہے۔

ایضاً املتاس سادکواتھ (بلغمی سوداوی بخار پر) } املتاس ۔ پیپلامول ۔ موتھا کٹکی ان کا کاڑھا بخار کو دور کرتا ہے اور آم اور شول کو نافع ہے بھوک کو بڑھاتا ہے اور گوٹا گراتا ہے۔

امرتا شٹک کواتھ } گریچ ۔ نیم کٹکی ۔ موتھا ۔ اندرجو ۔ سونٹھ ۔ پٹول ۔ سرخ صندل انکا کاڑھا اور پیپل کا چورن ڈال کر پینے سے بلغمی صفراوی بخار دور ہوتا ہے ابکائی ۔ نفرت

جلن پیاس کو بھی مفید ہے۔
بھٹکٹیا کا کواتھ سب بخاروں کیلئے } دونوں بھٹکٹیا۔ سونٹھ۔ دھنیا۔ دیودار
ان دواؤں کا کاڑھا پاچن ہے اور سب بخاروں کو دور کرتا ہے۔
دشمول کا ڑھا } بن اُڑدی۔ بن مونگ۔ دونوں بھٹکٹیا۔ گوکھرو۔ بیل کی جڑ۔ اگن منتھ
دایتونی سوہن پتا۔ کماری۔ پاڑھا۔ ان دسوں دواؤں کا کاڑھا پیپل کے چورن کے
ساتھ پئے تو سوداوی بلغمی بخار دور ہو۔ اور سنپات بخار۔ زچہ کی بیماریاں۔ منھ سوکھنا
بدن کا ٹھنڈا رہنا۔ غفلت۔ پسینا۔ دمہ۔ کھانسی۔ دردِ دل۔ دردِ پسلی۔ اور کاہلی
وغیرہ دور ہوں۔
ہر تیکی کواتھ مرکب بخار پر } ہڑ۔ موتھا۔ دھنیا۔ صندل سرخ۔ پدماکھ۔ اڑوسہ۔ اندرجو
خس۔ گرچ۔ املتاس۔ پاڑھے کی جڑ۔ کٹکی ان کا کاڑھا پیپل کے چورن کے ساتھ
پئے تو مرکب بخار (سنپات جور) پیاس۔ جلن۔ کھانسی۔ دمہ۔ غفلت (غنودگی)
کاہلی وغیرہ کو دور کرے۔ یہ کواتھ ہاضم ہے اور بھوک بڑھاتا ہے اگر ریاح
کی وجہ سے پیشاب پاخانہ رک گیا ہو متلی یا قے یا گلے کی بیماریاں وغیرہ امراض کو
دور کرتا ہے۔
بھونمب دش مول کواتھ } چرائتہ۔ کٹکی۔ موتھا۔ دھنیا۔ اندرجو۔ سونٹھ۔ دشمول۔
دیودار۔ ان کا کاڑھا پیپل کے ساتھ پئے تو پسلی کا درد بخار سنپات کھانسی۔ دمہ۔
قے۔ ہچکی۔ کاہلی اور ہردے کے روگ دور ہوں۔
کائپھل کواتھ (کھانسی بخار کے لئے) } کائپھل۔ موتھا۔ بھارنگی۔ دھنیا۔ خس
پت پاپڑا۔ ہڑ۔ کاکڑا سنگی۔ دیودار اور سونٹھ اُن کا کاڑھا کھانسی بخار۔ دمہ۔ بلغم۔ گلے
کی بیماریوں کو دور کرتا ہے یا گرچ کا کاڑھا۔ پیپل کے ساتھ پینے سے پرانا بخار دور ہوتا
ہے۔ پت پاپڑے کا کواتھ پیپل کے ساتھ پینے سے صفراوی بخار دور ہوتا ہے
بھٹکٹیا میں پیپل ڈال کر پئے تو کھانسی۔ دمہ۔ پینس۔ نفرت۔ گلا بیٹھنا۔ دردِ پرانا بخار
بلغمی سوداوی بخار کے لئے بہت ہی مفید ہے۔

بھٹکٹیا کواتھ (سردی کے بخاروں کو) } بھٹکٹیا۔ دھنیا۔ سونٹھ۔ گرچ۔ موتھا۔ پدماکھ صندل سرخ۔ چرائتہ۔ پٹول۔ ردسہ۔ موچرس۔ کٹکی۔ جونیم۔ بھارنگی۔ اور پت پاپڑہ انکا کاڑھا سویرے پیوے تو سب طرح کی سردی سے آنے والے بخار دور ہوں۔

موتھا کواتھ (تجاری وغیرہ کے لئے) } موتھا۔ بھٹکٹیا۔ گرچ۔ سونٹھ۔ آنولہ اور شہد میں پیپل ملا کر پئیے تو تجاری وغیرہ جاویں۔

پٹول کواتھ (روزانہ بخار کے لئے) } پٹول۔ ترپھلا۔ نیم۔ منقے۔ املتاس۔ اردسہ ان کے کواتھ کو شہد اور کھانڈ سے پیئے تو روز آنے والا بخار دور ہو۔

گڈوچیاد کواتھ (تجاری کے لئے) } گرچ۔ دھنیا۔ موتھا۔ صندل سرخ۔ خس سونٹھ۔ ان کا کاڑھا شکر اور شہد کے ساتھ پئے تو تجاری پیاس جلن وغیرہ امراض دور ہوں۔

گڈوچیاد کواتھ (بخار اور پیچش کے لئے) } گرچ۔ دھنیا۔ خس۔ سونٹھ۔ سگندبالا۔ پت پاپڑا۔ بیل۔ اتیس۔ پاڑھا۔ صندل سرخ۔ کریا۔ چرائتہ۔ موتھا اور اندرجوان دواؤں کا کاڑھا ٹھنڈا کر کے شہد اور مصری کے ساتھ پیئے تو بخار اور پیچش جاوے۔ یا سونٹھ۔ کریا۔ موتھا۔ گرچ۔ اتیس۔ ان کے کاڑھے کو پینے سے سب طرح کی پیچش بخار دور ہو۔

دیودار کواتھ (چوتھیا کے لئے) } دیودار۔ ہڑ۔ اردسہ۔ سال پرنی۔ سونٹھ آنولہ اندرجوان کا کاڑھا مصری ملا کر پینے سے چوتھیا۔ دمہ۔ کھانسی اور کمی بھوک وغیرہ کو دور کرتا ہے

دھانیہ پنچک کواتھ (آنوں کے لئے) } دھنیا۔ سونٹھ۔ بیل۔ موتھا۔ خس۔ ان کے کاڑھے سے آنوں اور درد دور ہو۔ یا شہد دھنیا اور سونٹھ کا کاڑھا بھی بھوک بڑھاتا اور ہاضم ہے اور جواسے کی جڑ کے ساتھ پیئے تو آمبات دور ہو۔

کریا کواتھ (معمولی پیچش کے لئے) } کریا کی جڑ۔ اتیس۔ بیل۔ موتھا اور خس ان چیزوں کا کاڑھا پینے سے اتیسار ضرور جاوے۔

کٹ جاشٹک کواتھ } کریا کی جڑ۔ اتیس۔ پاڑھے کی جڑ۔ دھاوے کے پھول۔

لودھ۔ موتھا۔ ہاؤ بیر۔ انار۔ ان کا کاڑھا شہد اور موچرس کے ساتھ پئے تو سب طرح کی پیچش جائے اور جلن خون سخت درد کو بھی دفع کرے۔

ہاؤ بیر کواتھ (اتیسار کے لئے) } ہاؤ بیر۔ دھوئی کے پھول۔ لودھ۔ لجالو۔ کریا۔ دھنیا اتیس۔ موتھا۔ گرچ۔ بیل اور سونٹھ ان کا کاڑھا پینے سے پرانا اتیسار بھی دور ہوتا ہے۔

بچوں کی سب اتیسار کے لئے کاڑھا } دھوئی کے پھول۔ لودھ۔ سگند بالا۔ گج پیپل ان کا کاڑھا شہد کے ساتھ یا اسکی چٹنی بنا کر دینے سے بچوں کے سب طرح کے دستوں کو فائدہ ہوتا ہے۔

بن اُردی کواتھ (سنگرہنی کے لئے) } بن اُردی۔ بریارا۔ بیل۔ دھنیا۔ سونٹھ انکا کاڑھا دینے سے پیٹ کا درد اور ناف کا درد اور بات پت سنگرہنی کو دفع کرے۔

چتیر بھدر کواتھ } گرچ۔ اتیس۔ سونٹھ۔ موتھا۔ ان کا کواتھ پرانی سنگرہنی کو دور کرتا ہے بھوک بڑھے کھانا ہضم ہو۔

اندر جو کواتھ (سب پیچشوں کے لئے) } اندر جو۔ دھنیا۔ پٹول ان کا کاڑھا کھانڈ اور شہد کے ساتھ کھائے تو منہ میں پانی آنا اور آم کی گٹھلی اور بیل کا کاڑھا شہد اور مصری کے ساتھ پینے سے سب قسم کی پیچشیں دور ہوتی ہیں۔

ترپھلا دو کواتھ (کیڑوں کے لئے) } ترپھلا۔ دیودار۔ موتھا۔ موسا پرنی۔ سہجن اُن کا کواتھ پیپل اور باؤ برنگ کے ساتھ پینے سے جو بیماری کہ پیٹ کے کیڑوں کی وجہ سے ہو وہ جاتی رہتی ہے۔

ترپھلا دو کواتھ (کانور کے لئے) } ترپھلا۔ گرچ۔ کٹکی۔ نیم چرائتہ۔ اڑوسہ اُنکا کواتھ شہد کے ساتھ پینے سے کانور اور پانڈ روگ جاتے رہتے ہیں۔

گدا پورنیا کواتھ (پانڈ روگ پر) گدا پورینا۔ ہڑ۔ نیم۔ دار ہلدی۔ کٹکی۔ پٹول گرچ سونٹھ۔ ان کا کاڑھا پئے تو پانڈ روگ (پیلاپن) کھانسی۔ پیٹ کی بیماریاں۔ درد پیٹ کا درد اور جسم کی سوجن یہ مرض جاتے رہتے ہیں۔

روسہ کواتھ (رکت پت پر) } روسہ۔ منقے۔ ہڑ۔ ان کا کاڑھا شہد یا مصری کے ساتھ پیئے تو رکت پت کی سخت درد۔ کھانسی اور دمہ یہ سب بیماریاں دفع ہوں اور روسہ کا کاڑھا شہد کے ساتھ پیئے تو رکت پت۔ کھانسی دمہ۔ تپ دق اور بلغم و صفرا کی بیماریاں دور ہوں۔

روسہ کواتھ (کھانسی بخار کے لیئے) } روسہ۔ بھٹکٹیا۔ گریچ۔ ان کو شہد کے ساتھ کھانے سے کھانسی بخار دور ہو۔ بھٹکٹیا کا کاڑھا۔ پیپل کے چورن کے ساتھ کھائے تو کھانسی جائے۔

بھٹکٹیا کواتھ } بھٹکٹیا۔ کلتھی۔ روسہ۔ سونٹھ۔ پشکر مول ان کا کواتھ پینے سے کھانسی اور دمہ دور ہوتا ہے۔

میوڑی کواتھ (ہچکی کے لیئے) } میوڑی۔ کانجی۔ پیپل۔ بھنی ہینگ کے ساتھ پینے سے سب طرح کی ہچکی دور ہو۔

بلواد کواتھ (ابکائی کے لیئے) } بیل کی چھال یا گریچ کا کاڑھا شہد کے ساتھ پینے سے تینوں دوشوں سے پیدا ہوا منہ سے پانی آنے کا روگ دور ہو جاتا ہے اور جو پت پاپڑا اور شہد کے ساتھ پیوے تو پت اور منہ سے پانی آنا دور ہو۔

دشمول کواتھ (گردھسی بایو پر) } ہینگ۔ پوہکر مول کا چورن دشمول کواتھ کے ساتھ پیئے تو گردھسی بایو دور ہو اور جو میوڑی کواتھ میں ہینگ اور ارنڈ کی جڑ کا چورن ملا کر پیئے تو بھی گردھسی بایو فوراً دور ہو۔

راسن پنچک کواتھ (بایو پر) } راسنا۔ گریچ۔ دیودار۔ سونٹھ۔ ارنڈ کی جڑ۔ ان کا کاڑھا پینے سے ساتوں دھاتوں میں گئی ہوئی بات اور سب جسم کی بایو بھی دور ہو یا راسنا۔ گوکھرو۔ ارنڈ۔ دیودار۔ پورنیا۔ گریچ۔ املتاس۔ ان کا کاڑھا کر سونٹھ کے چورن کے ساتھ پینے سے ران۔ کمر۔ پسلی اور چھاتی کا درد اور عام بایو دور ہو۔

مہارا سناد کواتھ (سب بایو پر) } دو حصہ راسنا۔ ایک حصہ میں جواسا۔ بمیارا۔ ارنڈ۔ دیودار۔ کچور۔ بچ۔ روسہ۔ سونٹھ۔ ہڑ۔ چب۔ موتھا۔ گدا پورنیا۔ گرب بدھارا۔ سونف

گوکھرو۔ اسگند۔ اتیس۔ املتاس۔ ستاور۔ پیپل۔ اندرجو۔ دھنیا اور دونوں بھٹکٹیا انکا کاڑھا سونٹھ کا چورن ڈال کر پاک یا پیپل کا چورن یا جوگراج گوگل کے ساتھ اور اجموداد چورن کے ساتھ یا رینڈی کے تیل کے ساتھ دیوے تو سب جسم کا کانپنا کوبڑ۔ فالج۔ باہک پیلیا نوں ہر طرح کی پیچش۔ فوطوں کا بڑھنا پیٹ پھولنا۔ ران کا درد۔ دھات کی بیماریاں بانجھ عورت کی (یونی کی) اندرونی بیماریوں کو دور کرتا ہے یہ مہارا سناد کواتھ برہماجی نے کہا ہے اس میں بعض آدمی راسنا سب دواؤں سے دونا لیتے ہیں وہ بیجا ہے۔

ارنڈ کواتھ (چھاتی کے درد کے لئے) ارنڈ۔ بجورا کی جڑ۔ گوکھرو دونوں بھٹکٹیا۔ پاکھان بید۔ بیل کی لکڑی ان سب کی جڑوں کا کاڑھا۔ رینڈی کا تیل۔ ہینگ جواکھار سیندھا نمک کے ساتھ پیئے تو عورتوں کی چھاتی کا درد کنٹھ اور ہردے کا درد دور ہو۔

شنٹھی کواتھ (بات شول پر) سونٹھ۔ ارنڈ کی جڑ۔ اندرجو ان کا کاڑھا بھنی ہینگ اور کالے نمک کے ساتھ پینے سے بات شول دور ہوتا ہے۔

ترپھلا کواتھ (پت شول پر) ترپھلا اور املتاس ان کے کاڑھے میں شکر یا شہد ملا کر پیئے تو رکت پت داہ پت اور شول یہ سب روگ جائیں۔

ارنڈ مول کواتھ (کف شول پر) ارنڈ کی جڑ دو پل لے کر سولہ پل پانی میں پکاوے جب چوتھائی رہ جاوے جواکھار ڈال کر پیئے تو کف سے پیدا ہوا پسلی کا درد اور ہردے کا درد دور ہوتا ہے۔

دشمول کواتھ (ہردے روگ پر) دشمول کا کاڑھا۔ جواکھار۔ سیندھا نمک کے ساتھ پینے سے ہردے روگ۔ بائے گولا۔ کھانسی اور دمہ وغیرہ امراض دور ہوں۔

ہرتکی کواتھ (موتر کرچھ کے لئے) ہڑ۔ جواسا۔ املتاس۔ پاکھان بید۔ گوکھرو ان کا کاڑھا کر کے شہد کے ساتھ پیوے تو درد اور مروڑ کے ساتھ پاخانہ کا آنا اور رکاوٹ پیشاب دور ہو۔

ارجن کواتھ (پیشاب کی بیماریوں کے لئے) آکاش بیل۔ کاش کی جڑ۔ تینوں کٹ سریا۔ دونوں کُش۔ نرکل کی جڑ۔ گوندی۔ شیولنگی (بوٹی) ارنی چورن۔ ہالواری

پاکھان بید۔ پاکریل۔ گوکھرو۔ چرچرہ۔ کنول کا پتہ ان سب کے کاڑھے کے پینے سے اگر پیشاب میں شکر آوے یا ریت آوے یا پتھری اتر جاوے یا سوزاک ہو یہ سب مرض دور ہوں۔

ایلا کواتھ (اندری روگ پر) الائچی۔ ملیٹھی۔ گوکھرو۔ موتڑی کے بیج۔ ارنڈ۔ بوسہ بیپل اور پاکھان بھید ان کا کاڑھا سلاجیت کے ساتھ پیئے تو ریت کا آنا اور سوزاک وغیرہ امراض دور ہوں۔

گوکھرو کواتھ (موتر کرچھر کے لئے) گوکھرو کے پنچانگ کا کاڑھا مصری اور شہد کے ساتھ پیوے تو موتر کرچھر اور اشمن بایو جاتا ہے۔

تربھلا کواتھ (موتر کرچھر کے لئے) تربھلا۔ دار ہلدی۔ موتھا۔ دیودار ان کا کاڑھا شہد کے ساتھ پیئے تو جریان جاتا رہے۔ یا کریا۔ تربھلا۔ دار ہلدی۔ موتھا۔ کنگھی ان کا کاڑھا شہد کے ساتھ پیئے تو جریان دور ہو۔

تربھلا کواتھ (جریان کے لئے) تربھلا۔ موتھا۔ دار ہلدی۔ اندرائن کی جڑ ان کا کاڑھا ہلدی کے چورن کے ساتھ پیئے تو بیسوں طرح کے جریان دور ہوں۔

دار ہلدی کواتھ (پردر عورتوں کے رطوبت آنے پر) دار ہلدی۔ رسوت۔ موتھا۔ تیل۔ بوسہ۔ چرائتہ۔ اور بھلانواں مصفا ان کا کاڑھا ٹھنڈا کر کے شہد کے ساتھ پیئے تو عورتوں کو سب طرح کا پانی آنا در د اور رحم کی بیماریاں دور ہوں۔

برٹادک کواتھ (زخموں کے واسطے) بٹ۔ پاکر۔ تیس۔ بیرتن۔ جیٹھی۔ شہد۔ جیرہ۔ بچی لودھ۔ گولری۔ پیپل۔ دھوپ۔ جگناتھی پیپل[1]۔ ڈھاک۔ دونوں تندک۔ جامن۔ آم۔ ہرڑ کدمب ارجن۔ بھلانواں مصفا اور کانچل ان میں جو دوائیں مل سکیں ان کا کاڑھا بنا کر پینے سے ہر قسم کے زخم دور ہوتے ہیں۔ یونی کی بیماری۔ جلن۔ جریان اور لش کی بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

بیل کواتھ (میدروگ پر) بیل۔ اندنی۔ سوہن پات۔ کھاری۔ ان سب کا کاڑھا

---

[1] جگناتھی پیپل تیس کو کہتے ہیں ۱۲

شہد کے ساتھ پیئے تو میدہ دوش دور ہوں یا ترپھلے کا کاڑھا شہد کے ساتھ پیئے یا گرم پانی ٹھنڈا کرکے شہد کے ساتھ پیئے تو بھی میدہ روگ دور ہوں۔

چب کواتھ (پیٹ کی بیماریوں پر) } چب۔ چیت۔ سونٹھ۔ دیودار اُن کا کاڑھا سونف کے چورن اور گائے کے پیشاب کے ساتھ پیئے تو پیٹ کی بیماریاں دور ہوں۔

گدا پورنیا کواتھ (پیٹ پھولنے پر) } گدا پورنیا۔ گرچ۔ دیودار۔ سونٹھ اُن کا کاڑھا گائے کے پیشاب اور گوگل کے ساتھ پیئے تو پیٹ کا درم جاوے۔

ہریتکی کواتھ (تلی پر) } ہڑ۔ اگیا کھار ان کا کاڑھا جوا کھار اور پیپل کے ساتھ پینے سے تلی باؤ گولا۔ جگر اچھا ہو۔

گدا پورنیا کواتھ (سوجن پر) } گدا پورنیا۔ دار ہلدی۔ سونٹھ گرچ۔ چیتا۔ بھارنگی دیودار ان کے کواتھ سے ہاتھ پاؤں پیٹ و چھاتی اور منہ کی سوجن دور ہوتی ہے۔

ترپھلا کواتھ (فوطوں پر) } ترپھلے کے کاڑھے میں گائے کا پیشاب ملا کر پینے سے بات کف سے پیدا ہوا درم فوطوں کا دور ہو۔

راسن کواتھ (آنت اترنے پر) } راسنا۔ گرچ۔ بریارا۔ ملیٹھی۔ گوکھرو۔ ارنڈ اُن کے کاڑھے میں رینڈی کا تیل ملا کر پینے سے آنت کا اترنا بند ہو۔

کچنال کواتھ (کنٹھ مالا پر) کچنال کی چھال کا کاڑھا سونٹھ کے ساتھ پیوے تو کنٹھ مالا ضرور جاتا رہے۔

سہوڑا کواتھ (پیل پاؤں پر) } سہوڑے کا کاڑھا گائے کے پیشاب کے ساتھ پیوے تو پیل پاؤں اور معدے کی بیماریاں دور ہوں۔

انتر بدردھی پر گدا پورنیا کواتھ } گدا پورنیا۔ پُرناد بوٹی) ان کا کواتھ پیئے تو پھیپھڑا کا پھوڑا اور تلی دور ہو۔

پُرناد کواتھ } برن کے پتے۔ مولسری۔ پا بجگری۔ اکاش بیل۔ چرچرا۔ جیت دونوں ارنی۔ دونوں کھنجی۔ دونوں بھٹکٹیا۔ تینوں کٹ سریا۔ امرس۔ نیکھ۔ سینگی۔ چرائتہ بن کدو کی جڑ یا پتے۔ کورنج۔ ستاور اُن کا کاڑھا کرے اسے پُرناد کواتھ سے معدہ کی بیماریاں دور ہوں

اور گلم سر کا درد اندرونی پھوڑے اور پھنسی یہ سب دور ہوں۔
کھدرادو کواتھ (بھگندر پر) } کھیر۔ ترپھلا کا کاڑھا۔ بھینس کا گھی۔ باؤبڑنگ کے چورن کے ساتھ پیئے تو بھگندر ضرور دور ہو۔
پٹولادو کواتھ (آتشک پر) } کھیر ترپھلے کا کاڑھا۔ پٹول ترپھلا۔ نیم۔ چرائتہ کاہی راسنا ان دواؤں کا کواتھ گوگل کے ساتھ پیئے تو سب طرح کی آتشک دور ہو۔
موتھادی پرمتھیا رکت پت اتیسار پر } موتھا اور اندر جو کی پرمتھیا دو پل ٹھنڈا کر کے مصری کے ساتھ پیئے تو رکت اتیسار دور ہو۔
یواگو بدھان } سولہ تولہ دوا میں اسکا سولہ گنا پانی دے پھر آگ پر رکھنے سے جب آدھا جل جاوے تب دوا چھان کر پھینکدے جو پانی رہ جائے اُسے یواگو کہتے ہیں اس پانی سے بیمار کو غذا (پتھیہ) دیتے ہیں اس طریقہ سے جو پانی باقی رہے اس میں غذا پکاوے جب رس کو جذب کرے تب دیوے۔
یوشنک بدھ } سونٹھ کا کلک اوشدھ ایک پل میں پہلی پانچ ماشہ پرستھ بھر پانی میں پکاوے اسمیں اناج خوب گلا کے دے تو اُسے یوشنک کہتے ہیں۔
سپت مشٹک یوش (سنپات پر) } کرتھی۔ جو۔ بیر۔ مونگ۔ مولی کی پینڈی (جو پتوں کے پاس ہوتی ہے) ان سب سوکھی دواؤں کا یوش سونٹھ اور دھنیے کے ساتھ پیوے تو کف اور بات جاتا رہے اس سپت مشٹک یوش سے سنپات کا بخار عام بات منڈول اور منہ کے مرض دور ہوں۔
پاناد کلپنا } پل بھر کٹی ہوئی دوا چونسٹھ پل پانی میں اوٹاوے جب آدھا رہ جائے اس پانی کو بھکت کہتے ہیں اُسے کھانے کے وقت دے یا تھوڑا تھوڑا کر کے دے۔
اشیر ادیان (بخار اور پیاس پر) } خس۔ پت پاپڑہ۔ سگند بالا۔ موتھا۔ سونٹھ۔ صندل سرخ ان سب کو پکا کر ٹھنڈا کر کے دے تو بخار اور پیاس کو فائدہ کرے۔
اشنودک (گرم پانی) } رات کو گرم پانی پینے سے کف دمہ کھانسی بخار دور ہو اور قبض دور ہو۔

چھیرپاک (دودھ پکانے) کی ترکیب } دوا کا اٹھ گنا دودھ اور دودھ کا چوگنا پانی اوٹاوے جب پانی جل جاوے تب دودھ پیئے تو ہر قسم کا پیٹ کا درد (آم شول) دور ہو۔

## اناج کا بیان

اناج کو یواگو سے چھ گنا پانی دے کر پکاوے اسے قرش اور دھنا کہتے ہیں۔ چاول مونگ ارد اور تل ان کا یواگو گرہنی کو قوت دیتا ہے اور باد کا ناش کرتا ہے۔ پل بھر اناج میں چوگنا پانی پکاوے اسے بلیپی کہتے ہیں یہ غذا بہت لذیذ ہوگی دل اس سے بہت خوش ہوگا اور پت اس سے دور ہوتا ہے۔

پیے } اناج کو چودہ گنے پانی میں سدھ کرے پتلا مٹھا نہ ہو جو پیا جائے اُسے پیے کہتے ہیں۔ اس سے کچھی گاڑھے کو یوش کہتے ہیں۔ یوش ہلکا ہے گرہنی کو صاف کرتا ہے دھات کو گاڑھا کرتا ہے طاقت بڑھاتا ہے گلے کو صاف کرتا ہے اور کف کو دور کرتا ہے۔

بھات } چاول سے چودہ گنا پانی لے کر اس میں چاول کو پکاوے اس کی پیچ نکالے وہ میٹھا اور ہلکا ہے اسے بھکت منڈ کہتے ہیں۔ اسی میں سونٹھ اور سیندھا نمک ڈال کر پیے تو بھوک بڑھاوے اور جلد ہضم ہو اشٹ گن مانڈ۔ دھنیا۔ ترکٹا۔ سیندھا نمک میٹھا تیل۔ کی بھنی ہینگ اور مع میٹھے کے مانڈ کا اشٹ گن نام ہے۔ یہ مانڈ زندگی کو قائم رکھتا ہے اور خون کو بڑھاتا ہے بخار کو دور کرتا ہے۔

یومنڈ } جو کو بھون اور کوٹ کر پکاوے اسکو واقعی یہ منڈ (آنجھو) کہتے ہیں یہ کف پت کو دور کرتا ہے اور گلے کو صاف کرتا ہے اور رکت پت کو فنا کرتا ہے۔

لاجا منڈ } دھان کی کھیل کٹی در بیہ یا بھنے ہوے دھان کا بناوے اس کو لاجا منڈ کہتے ہیں یہ کف اور پت کو دور کرتا ہے اور پیاس بخار کو دفع کرتا ہے۔

بدہضمی سے پیدا ہوے بخار کے لئے کاڑھا } پیپل۔ پیپلا مول۔ سونٹھ۔ اجوائن باوبڑنگ۔ دیودار اور دونوں کٹیلی اُن کا کاڑھا دینے سے بدہضمی کا بخار دور ہوتا ہے اور پیپل۔ پیپلا مول۔ سونٹھ مرچ سیاہ۔ چھوٹی ہڑ۔ لونگ۔ دھنیا۔ املتاس۔ دیودار

ان دوائیوں کا آٹھواں حصہ۔ بچا ہوا کاڑھا دیوے تو بخار جاوے یا سونچر نمک اور بکائن
کا کاڑھا دے تو بھی بخار جاوے یا پیپل۔ پیپلا مول۔ گلو۔ سونٹھ۔ ان کو برابر لے کے
اور کاڑھا کر کے دیوے تو بخار دور ہو اور پیپل۔ پیپلا مول۔ سونٹھ۔ اجوائن۔ باوبڑنگ
دیودار۔ چب۔ دونوں کٹیلی ان سب کو برابر لے کر کواتھ کر کے دے تو بھی بخار دور
ہوتا ہے۔

سنپات پر کاڑھا} بھارنگی۔ مرچ سیاہ۔ سونٹھ۔ کوٹ۔ عاقرقرحا۔ اتیس۔ بچ
کلونجی۔ انتہمن۔ چرائتہ۔ اجمود۔ اجوائن۔ پیپلا مول۔ کاکڑا سینگی۔ دواگومی۔ باوبڑنگ
دونوں کٹیلی۔ چب۔ چیترک۔ پاڑھا۔ سرون۔ پٹھون۔ مدار کی جڑ۔ یہ سب دوائیں دو دو
ٹنک لے پھر اسکے تین حصے کرے اور یہ ایک حصہ کا آٹھواں حصہ جب رہ جائے تو
پلاوے تیرھوں قسم کا سنپات اس سے دور ہوتا ہے۔

سنپات پر کائپھلادی کواتھ} کائپھل۔ ناگرموتھا۔ بچ۔ باڑھا۔ پہکرمول۔ پت پاپڑا
دیودار۔ ہڑ کا کاڑھا۔ کاکڑا سنگی۔ پیپل۔ چیترک۔ سونٹھ۔ بھارنگی۔ اندر جو۔ کٹکی۔ پچور۔
دھنیا۔ روہاش۔ بیل۔ کمھاری۔ بہیڑہ۔ دونوں کٹیلی۔ گوکھرو۔ سرون۔ پٹھون یہ سب
دوائیاں دو دو ٹنک لے کر تین حصے کرے۔ ایک حصہ کا آٹھواں حصہ جب کاڑھا
رہ جاوے تو سنپات۔ کرنمول۔ ہچکی اور پت یہ سب دور ہوں۔

گرچادی کواتھ بات رکت پر} گرچ۔ ارنڈ کی جڑ۔ روسہ۔ ان کا کاڑھا ارنڈ کے
تیل کے ساتھ پئے تو سارے جسم کا بات رکت ضرور دور ہو۔ یا پرول۔ ترپھلا۔ کٹکی
گرچ۔ ستاور ان کا کاڑھا پئے تو جان والے بات رکت کو نفع دے۔

سفید داغ کے واسطے کاڑھا} آنولہ اور کھیر سار ان دونوں کا کاڑھا بکچی کے
چورن کے ساتھ پرہیز کر کے کچھ دن تک پئے تو نیا کوڑھ جلد دفع ہو۔

لگھو منجشٹادی کواتھ} مجیٹھ۔ ترپھلا۔ کٹکی۔ بچ۔ دارہلدی۔ گرچ اور نیم ان کا کاڑھا
کر کے پئے تو بات رکت۔ خارش۔ سڑا ہوا کوڑھ اور لال چکتے دور ہوں۔ اس کو بھی
برابر پیتا رہے۔

مجیٹھادی کواتھ سب کوڑھوں پر}مجیٹھ۔ موتھا۔ کریا۔ گریچ ان سب کو کوٹ کر سونٹھ۔ بھارنگی۔ بھٹکٹیا۔ میٹھی بچ۔ نیم۔ دونوں ہلدی۔ ترپھلا۔ پرول۔ کٹکی۔ مورہا۔ باؤبڑنگ راسنا۔ چیت۔ ستاور۔ پیپل۔ نسوت۔ اندرجو۔ روسہ۔ بھنگرا۔ دیودار۔ پاڑھ۔ کھیرسار صندل سرخ۔ برنا۔ ترایمان۔ چرائتہ۔ بابچی۔ املتاس۔ سہوڑا۔ بکائن۔ کرنج۔ اتیس خس اندرائن۔ جواسا۔ ساروا اور پت پاپڑا یہ سب دوائیں ہموزن لے کر کاڑھا کر پیپل اور گوگل ملا کر پیے تو اٹھارھوں کوڑھ اور بات رکت کا درد۔ آتشک پیلپاؤں شوتھ۔ بایو۔ فالج۔ معدہ اور آنکھ کی بیماریوں کو یہ کاڑھا بڑا ہی مفید ہے۔

ہریتکی کواتھ سر کے درد اور امراض چشم کے لئے}ہڑ۔ بہیڑہ آملہ۔ چرائتہ۔ ہلدی۔ نیم۔ آنبہ ہلدی۔ گریچ۔ ان کے کاڑھے میں گڑ ملا کر پیے تو سر کا درد۔ بھوں۔ کان۔ آدھاسیسی دسوریادرت) لیواڑی وانتوں کا گرنا۔ رتوندھی۔ گوہانجی۔ پھلی اور ہر قسم کی آنکھوں کی بیماری کے لئے بہت ہی مفید ہے۔

اروساد کواتھ (آنکھ کی بیماریوں کے لئے)}اروسہ۔ سونٹھ۔ گریچ۔ ہلدی۔ صندل سرخ۔ چیت۔ چرائتہ۔ نیم۔ کٹکی۔ پرول۔ ترپھلا۔ ناگرموتھا۔ جو۔ کریا۔ اور اندرجو ان کے کاڑھے سے آنکھ کی تمام بیماریاں دور ہوتی ہیں اور آتشک وغیرہ کی وجہ سے اگر گلا بیٹھ گیا ہو تو وہ بھی کھل جاتا ہے۔ پینس۔ دمہ۔ کلیجہ کا گھاؤ بھی جاتا رہتا ہے۔ یا گریچ۔ ترپھلے کا کاڑھا شہد اور پیپل کے ساتھ پیے تو بھی آنکھوں کی سب بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔

پیلپاد کواتھ}پیپل۔ گولر۔ پکھریا۔ بیر۔ بتیس۔ دبیت) ان کا کاڑھا کر کے زخم وصود تو آتشک کے زخم اور سوجن سب اچھے ہوں اور انھیں دواؤں کی گولی بنا کر اٹھ گنے پانی میں ڈال کر کاڑھا کرے جب چوتھائی پانی رہے تو پوے خوراک دو پل ہے اگر بہت درد ہوتا ہو تو رسوت کو بھگو کر چھان کر اس کے پانی سے دھویا جاوے تو فوراً درد کم ہو جاتا ہے اور سکون ملتا ہے۔

سنپات پر کاڑھا}بھارنگی۔ سونٹھ۔ مرچ۔ اجمود۔ اجوائن۔ ہینگ۔ پیلامول

کاکڑا سینگی - دوب - مونگا - باو بڑنگ - دونوں کٹیلی - چب - چیت کی چھال - پاڑھا - سروں - پٹھوں - مدار کی جڑ - یہ سب دوائیں ہموزن لے کر تین حصے کر کے ایک کا جب آٹھواں حصہ رہ جائے تب اس کاڑھے کو پئے تو سنپات دور ہو۔

چیتر کا دکواتھ - سنپات پر ﴾ چیتر کا دکواتھ - پیلا مول - پیپل - زیرہ - چب - سونٹھ - اتیس - زیرہ - پاڑھ - سرسوں - مرچ سیاہ - کائپھل - پوہکر مول - باو برنگ - دونوں کٹیلی - جواسا - اجوائن - اجمود - گج پیپل - مدار کی جڑ - بکائن کی جڑ - ہینگ یہ سب دوائیں ڈھائی ڈھائی ٹنک لے کر تین حصے کرے ایک کا آٹھواں حصہ رہ جاوے تو بیمار کو پلا دے تپ لرزہ اور تیرھوں قسم کے سنپات دور ہوں۔

اتیسار پر کاڑھا ﴾ دھنیا - سونٹھ - ناگرموتھا - بیلگری - موبخ کی جڑ - یہ سب پیسہ پیسہ بھر لے کر تین حصے کرے اور ایک حصہ کو آٹھ گنے پانی میں جوش دے جب آٹھواں حصہ رہ جائے تو بیمار کو پلاوے تو اتیسار فوراً جاتی رہے یا سونٹھ - اجوائن - اتیس ہینگ - ناگرموتھا - بیلگری - گرچ - یہ سب برابر لے کر کواتھ کر کے دے تو بھی اتیسار جاوے۔

پرسوت زچہ کے لئے کاڑھا ﴾ پیپل - دیودار - ناگرموتھا - اگر - پیلا مول کلونجی - باو بڑنگ یہ سب دوائیں ڈو ڈو ٹنک لے کر کاڑھا بنا دے اور مریضہ کو پلاوے تو پرسوت روگ اچھا ہو - یا دیودار - بچ - کوٹ - لونگ - پیپل - سونٹھ - کائپھل - موتھا چیت کی چھال - موبخ کی جڑ - کٹکی - دھنیا - ہڑ - گج پیپل - جواسا - اتیس - کلونجی - گوکھرو یہ سب دوائیں پیسہ پیسہ بھر لے کر تین حصے کرے اور ایک حصہ کا کاڑھا بنا کر دو رتی ہینگ اور دو رتی سیندھا نمک ڈال کر مریضہ کو دے تو بھی پرسوت روگ دور ہو۔

سفید کوڑھ پر کاڑھا ﴾ آم کی چھال کو بخ کی جڑ - بیر کی چھال - مجیٹھ - سب دوائیں اکیس اکیس پیسہ بھر لے کر ان میں سے ایک پیسہ بھر لے کر کاڑھا بنا دے اور ۲۱ روز تک پیوے اور بدن میں ہوا نہ لگنے پاوے تو سفید کوڑھ دور ہو۔

بخار پر کاڑھا } پہلے دن کے بخار میں سات دن تک غذا نہ دے بلکہ دیودار دھنیا
چھوٹی بڑی بھٹکٹیا اور سونٹھ یہ سب دو دو تولے اور سولہ گنے پانی میں کاڑھا کرے
جب چوتھائی رہ جائے تو مریض کو پلا دے۔ تین دن یا پانچ دن میں بخار بالکل
جاتا رہے

بات پت کف کے بخار کے لئے کاڑھا } بات کے بخار میں گلو۔ سونٹھ۔ موتھا
اور دھماسہ۔ ان چاروں کا کاڑھا پیوے اگر صفراوی بخار ہو تو چرائتہ۔ کٹکی۔ موتھا
پت پاپڑہ اور جواسا ان پانچوں کا کاڑھا مفید ہے اور بلغمی بخار میں سونٹھ۔ اڑوسہ
موتھا۔ جواسا۔ ان چاروں کا کاڑھا پیوے تو بخار دور ہو اور اسی طرح گلو۔ سونٹھ
پیپلاموں کا کاڑھا بھی بات کے بخار کو فنا کرتا ہے۔ گلو۔ پت پاپڑا۔ موتھا اور چرائتہ
ان کا کاڑھا بھی پینے سے بات پت کا بخار دفع ہوتا ہے۔

ایضاً } منقے۔ پت پاپڑہ۔ املتاس۔ کٹکی۔ موتھا۔ ہڑ ان کا کاڑھا۔ کاہلی۔ تپ دق۔
پسینا۔ پیاس۔ گھبرانا۔ خفقان وغیرہ بیماریوں کو دور کرے۔ جواسا۔ کنگنی۔ چرائتہ
کٹکی۔ اڑوسہ۔ پت پاپڑہ ان چھیوں کا کاڑھا پیاس۔ جسم کی جلن۔ آنسو پت کی بیماری کو
دور کرتا ہے۔ یا گلو۔ آنولہ۔ پت پاپڑہ انکا کاڑھا پینے سے بھی صفراوی بخار دور ہوتا ہے۔

ایضاً } صندل سرخ۔ پدماک کی چھال۔ دھنیا۔ گلو۔ نیم۔ ان کا کاڑھا پینے سے
پت کف سے پیدا ہوے بخار۔ پیاس۔ قے اور منداگن دفع ہوں۔

ایضاً } جلن کے ساتھ بخار میں پیاس ہو تو سگندھ بالا۔ خس۔ موتھا۔ پت پاپڑہ سونٹھ
اور صندل سرخ کا کاڑھا کرکے جب ٹھنڈا ہو جائے تب پلائے تو بخار سے پیدا ہوئی
پیاس دور ہو۔

بخار سے منہ کڑوا ہو جائے تو اس کے دفعیہ کی ترکیب } جس کو بخار آتا ہو
اور منہ کڑوا رہے اسے کٹکی کا کاڑھا کرکے دے تو منہ کی کڑواہٹ دور ہو۔ جو بت
جوڑ سے پیدا ہوتی ہے

پانکھ روگ اور کھانسی پر کاڑھا } کاپھل کا ترن درام کیہرا موتھا۔ دھنیا کاکڑا سنگی

بیج اور ہڑ جس میں پانچ لکیریں ہوں۔ بھارنگی۔ پت پاپڑہ۔ سونٹھ۔ دیودار۔ ان سب کا
کاڑھا کرکے چھان لے اور اس میں چار ماشہ ہینگ بھون کر شامل کرے اور دو تولہ
شہد ڈال کر پیوے تو کھانسی دمہ۔ منہ کی بیماریاں اور بخار کی تیزی اور بلغم کی زیادتی
اور گلے کا درد یہ سب بیماریاں دور ہوں۔

سنپات پر کواتھ }۔ پیپلامول۔ اندر جو۔ دیودار۔ گوگل۔ باوڑنگ۔ بھارنگی دارچینی
سونٹھ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ چیت۔ کائپھل۔ پوہکرمول۔ راسنا۔ جیت کے بیج۔ ہڑ۔ دونوں کٹیلی
اجوائن جٹاماسی۔ چرائتہ۔ گھڑبچ۔ چب اور پاڑھا ان دواؤں کا کاڑھا پینے سے سب
سنپات۔ فتور عقل۔ پسینا۔ سردی۔ سرسام۔ درد۔ ریحی درد۔ چھاتی کا پھوڑا اور زچگی
کے سب مرض دور ہوں۔

زچہ کے سنپات کے لئے کاڑھا }۔ ارک مول۔ جواسا۔ چرائتہ۔ دیودار۔ راسنا۔ جیت کے بیج۔ کنگھی
سنبھالو۔ بیج۔ ارنی۔ سہجن۔ پیپلامول۔ پیپل۔ چیت۔ سونٹھ۔ آتیس۔ بھنگرہ۔ گھڑبچ ان دواؤں کا
کواتھ سخت سنپات کے بخار کو۔ دوغش بادی۔ تشنجی بخار۔ جبڑوں کے کس جانے بہت
سردی سے جسم کے کانپنے۔ کھانسی دمہ اور زچگی کی بادی بیماریوں کو دور
کرتا ہے۔

سب سنپاتوں کے لئے کواتھ }۔ کٹکی۔ چرائتہ۔ پت پاپڑہ۔ گلو۔ کچور۔ راسنا جیت کے بیج
پیپل۔ پوہکرمول۔ ترائمان۔ بھولا۔ بھٹکٹیا۔ دیودار۔ سونٹھ۔ ہڑ۔ جواسہ۔ بھارنگی
ان دواؤں کے کواتھ کے پینے سے۔ تیرھوں سنپات۔ دن کی نیند۔ رات کا جاگنا پیاس
منہ کا سوکھنا جسم کی جلن کھانسی اور سب قسم کی سانس کے روگ دور ہوتے ہیں۔

ہچکی پیاس قے اور جلن کے لئے کواتھ }۔ صندل سرخ۔ دونوں خس۔ کنج کی چھال
کھٹمل۔ دھنیا۔ گریچ۔ چرائتہ۔ موتھا۔ سوگند بالا۔ بیلگری۔ آتیس اور سونٹھ ان کا کاڑھا
پینے سے ہچکی۔ پیاس۔ قے۔ جلن۔ نفرت اور سب قسم کی اتیسار دور ہوتی ہے۔

پیچش لاد کواتھ }۔ تلکو پنچ مولی۔ پاڑھا۔ موتھا۔ برہارا۔ اندر جو۔ کنج کی چھال۔ خس۔
سونٹھ۔ بیلگری۔ اور کٹکی۔ ان دواؤں کا کاڑھا قے۔ کھانسی۔ سانس اور درد کے ساتھ

بخار سے آئے ہوئے اتیسار کو دور کرتا ہے۔

شوکا تیسار کے لئے کواتھ } دیودار۔ اتیس۔ پاڑہ۔ باوبڑنگ۔ موتھا۔ مرچ سیاہ۔ گنبج کی چھال۔ ان کا کاڑھا پینے سے فکر سے پیدا ہوئی اتیسار دور ہوتی ہے یا سوگند بالا بیلگری۔ موتھا۔ دھنیا اور سونٹھ ان پانچوں کا کاڑھا بھی اتیسار کو دور کرتا ہے۔ یا دھنیا۔ سوگند بالا بیلگری اور موتھا ان کا کاڑھا ٹھنڈا کرکے پیوے تو بھی اتیسار دور ہو۔

دمہ کے لئے کواتھ } اردسہ۔ ہلدی۔ سونٹھ پیپل۔ گلو۔ بھارنگی۔ رووڑ جٹا۔ کٹیلی کی جڑ۔ ان آٹھوں کا کاڑھا کرے اور اس میں پسی ہوئی مرچ ڈال کر پیوے تو سانس کا مرض جاوے صرف سونٹھ کا کاڑھا پینے سے بھی دمہ دب جاتا ہے۔

کھانسی کے لئے کاڑھا } کٹیلی کی جڑ کے بکل کا کاڑھا تیار کرے اور اس میں پیپلی کا چورن ملاکر پئے تو کھانسی فوراً جاتی رہے۔ یا سونٹھ اور بھارنگی کا کاڑھا پئے تو کھانسی اور دمہ دونوں دور ہوں۔

بچوں کی اتیسار کے لئے کواتھ } دھوئی کے پھول۔ لودھ۔ بیلگری۔ موتھا۔ مجیٹھ اور سوگند بالا۔ ان کا کواتھ پلانے یا چٹنی چٹانے سے بچوں کا اتیسار جاتا رہتا ہے۔

## پھانٹ کی ترکیب

کٹی ہوئی دوا پل بھر ایک کوڑو بھر پانی لے کر مٹی کے برتن میں اچھی طرح گرم کرکے اتار لے پھر اس دوا کو گرم پانی میں ڈال کر ڈھک دے جب ٹھنڈا ہو جائے تب چھان لے اسے پھانٹ کہتے ہیں۔ اس پھانٹ کی خوراک آٹھ روپیہ بھر ہے۔ مصری شہد اور پرانا گڑ اسمیں اسی طرح پڑتا ہے جس طرح کاڑھے میں ڈالا جاتا ہے

مدھوک پھانٹ (صفراوی بخار کے لئے) } مہوہ۔ ملیٹھی۔ فالسہ۔ صندل۔ نیل کنول لودھ۔ ناگ کیسر۔ ترپھلا۔ سروں۔ منقے۔ کھیل۔ یہ سب گرم پانی میں ڈال کر مصری اور شہد کے ساتھ پلاوے اس پھانٹ یا ہم سے بات پت۔ بخار۔ جلن۔ پیاس۔ کاہلی۔ خفقان۔ رکت پت۔ نشہ۔ یہ سب عارضے دور ہوں۔

مدھوک پھانٹ (پت کی پیاس پر) } مہوہ۔ صندل سرخ۔ کھماری۔ خس دھنیا

سگندھ بالا۔ منقے۔ ان کا پھانٹ شکر ملا کر پیے تو پیاس جلن۔ کاہلی اور دھم یہ سب دور ہوں

آم کا پھانٹ پیاس کے لئے } آم اور جامن کی کونپل۔ برگد۔ ڈنگسا جٹا۔ خس ان کا پھانٹ کر کے پیے تو بخار پیاس منہ میں پانی آنا۔ اتیسار۔ کاہلی۔ یہ سب بیماریاں ضرور دور ہوں۔

منتھ پھانٹ کا تفرقہ } دواؤں کا چوگنا پانی مٹی کے برتن میں ڈال کر متھے اور اس پانی کو چھان کر دو پل پیے۔ کھجور۔ انار۔ املی۔ منقے۔ آنولہ اور فالسے ان کا منتھ سب نشوں کو دور کرتا ہے۔

مسور آدمنتھ (اُبکائی پر) } مسور کا ستو گھی۔ شہد اور انار کا رس ان کا منتھ پلاوے تو سنیات سے پیدا ہوئی اُبکائی وغیرہ دور ہوتی ہے۔

جو منتھ (پیاس کے لئے) } جو کا ستو ٹھنڈے پانی میں متھ کر کے پیے تو پیاس جلن اور رکت پت ان سب کو دور کرتا ہے مگر گاڑھا نہ ہو۔

## ہم کی ترکیب

پل بھر کٹی ہوئی دوا چھ پل پانی میں شام کو بھگو دے پھر صبح کو نچوڑ کر چھان لے اسکو ہم اور شیت کشائے بھی کہتے ہیں۔ اس کی خوراک پھانٹ کی طرح دو پل ہے۔

آم کا ہم (رکت پت پر) } آم۔ جامن۔ ارجن کی چھال۔ ان کو کوٹ کر پانی میں بھگو دے اور سویرے شہد ملا کر پئے تو رکت پت دور ہو۔

مرچیادہم (پیاس کے لئے) } سیاہ مرچ۔ ملیٹھی۔ کٹھ گولر کی کونپل۔ نیل کنول اُنکا ہم پینے سے پیاس اُبکائی وغیرہ دور ہوتے ہیں۔

صفرا پر نیل کملادہم } نیل۔ کنول۔ برپارا۔ منقے۔ مہوہ۔ ملیٹھی۔ خس۔ پیاکہ کمبھاری پھل۔ فالسہ۔ ان کا شیت کشائے پینے سے ہم بات۔ پت۔ بخار میں بکنا۔ وضم۔ اُبکائی مور چھا۔ ایذائی یہ سب بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

گدوچیادہم (پرانے بخار کے لئے) گرچ کا ہم پینے سے پرانا بخار جاتا رہتا ہے۔ اور ادرس کا ہم پینے سے صفراوی بخار دور ہوتا ہے اور بلغمی کھانسی کو فائدہ کرتا ہے۔

دھنیا کا ہم شکر ملا کر پینے سے اندرونی جلن۔ پیاس۔ پیشاب کا بند ہونا یہ بیماریاں دور ہوتی ہیں
دھنیا ہم (درکت پت پر) } دھنیا۔ آملہ۔ روسہ۔ منقے۔ پت پاپڑہ ان کے ہم سے خونی و
صفراوی بخار۔ پیاس۔ جلن۔ گلے کا سوکھنا یہ دور ہوتا ہے۔

## کلک کی ترکیب

سوکھی دوا کو پانی میں پیسے گیلی پتلی نہ ہو بلکہ مثل لبدی کے ہو اس کو کلک اور پرچھیپ
کہتے ہیں اس کی خوراک دس ماشہ کی ہے۔ کلک میں شہد گھی اور تیل دونا دیوے مصری
اور گڑ برابر گیلی دوا چوگنی دینا چاہیئے۔

بروھمان پیپلی (پانڈو روگ پر) } پیپلی تین عدد یا پانچ عدد یا سات بڑھاوے۔ جتنی
پہلے سے شروع کرے اتنی ہی ہر روز دس دن تک بڑھاوے پھر اتنی ہی روزانہ گھٹاوے
اسی طرح بیس دن تک پہلے دن کے موافق ہو جاوے۔ اس بروھمان پیپل کے استعمال سے
پیلاپن۔ کھانسی۔ دمہ۔ نفرت۔ پیٹ کی بیماریاں۔ تپ دق۔ کف۔ بات اور چھاتی
جکڑنا یہ سب دور ہوں اور جو ہمراہ پانی یا دودھ پیا جاوے تو تین دن تک دو یا
تین تولہ دودھ دے پھر اس کے بعد کلک سے چوگنا دودھ استعمال کرے۔

نیم کلک (زخم پر) } نیم کی پتی کی لبدی زخم پر لگا دے تو زخم صاف ہو کر چھوٹ جاتا ہے جہاں
لبدی نہ لگ سکے اُس کو گھاؤ نہیں کہتے بلکہ ناسور کہتے ہیں۔ اسکی ترکیب دوسری ہے اور کھانسی سے
پانی آنا سب طرح کے کوڑھ پت وغیرہ اگر برابر استعمال کیا جاوے تو دور ہوتے ہیں۔

بکائن کلک (گردھ سی پر) } بکائن کی جڑ کی چھال کا کلک گردھ سی باؤ کو دور کرتا
ہے اور ایک لہسن کی پوتھی پیس کر اس میں تل کا تیل ملا کر کھاوے تو سخت سودا اور تجاری
چوتھیا وغیرہ کو فائدہ دے۔

بات روگ پر دوسرا کلک } کچے لہسن کو چھیل کر درمیانی انکر نکال کر مٹھے میں
ڈال کر ایک رات رکھ چھوڑے تو اس کی بدبو دور ہو پھر مٹھے سے نکال کر پیسکر اس چورن
کا پانچواں حصہ آگے لکھی ہوئی دوائیاں ڈالے۔ کالا نمک۔ اجوائن۔ بھنی ہینگ سینٹھ
ترکٹا اور زیرہ ان سب کو ہموزن لے کر کوٹ لے۔ یہ چورن اور لہسن کی لبدی دس ماشہ

کھائے تو بھوک بڑھے۔ بیمار کی طاقت اور موسم کو دیکھ کر اس کا استعمال کراوے استعمال کی ترکیب انڈی کی جڑ کی چھال کا کاڑھا دینا۔ سارے جسم کا بات۔ ایک عضو کی بات مرگی پاگل پن۔ گٹھیا۔ گردھ سی۔ چھاتی سینہ۔ پسلی۔ کمر کوکھ کا درد دفع ہو اور پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔ بیمار کو مناسب ہے کہ ہلکی غذا کھائے۔ دھوپ میں نہ چلے۔ غصہ نہ کرے اور پانی تھوڑا پئے۔ دودھ اور گڑ نہ کھائے۔ آنوپان شراب۔ مانس اور کھٹائی کھاوے۔

پیلی کلک ارستنبھ (رانوں کے رہ جانے پر) پیپل۔ پیپلا مول اور بھلاوان مصفا کی لبدی شہد کے ساتھ کھائے تو گٹھیا ضرور دور ہو۔

بشن کانتا کلک (پرنام شول پیٹ کے درد کے لئے) بشن کانتا کی جڑ کا کلک مصری شہد اور گھی کے ساتھ سات دن پئے تو پرنام شول پیٹ کا ضرور جاوے یا سونٹھ۔ گڑ۔ تل۔ دودھ میں پیس کر استعمال کرے تو بھی پرنام شول دفع ہوگا اور آم بات دور ہو۔

چرچرا کلک (خونی بواسیر کے لئے) چرچرے کا چاول۔ دھان کے چاول کے دھوون میں پیس کر پینے سے خونی بواسیر دور ہوتی ہے۔

بیر کلک (خونی اتیسار پر) بیر۔ مول کی چھال اور تل کا کلک شہد یا دودھ میں پینے سے خونی اتیسار دور ہوتا ہے۔

لاہی کلک (رکت چھیٹی پر) ایک قرش لاہی پیٹے کے رس میں پیس کر پلاوے تو رکت چھیٹی۔ چھاتی کے زخم اور تپ دق کو فائدہ کرے۔

چولائی کلک (رکت پردر پر) چولائی کی جڑ کے چاول کے دھوون میں پیس کر شہد اور رسوت کے ساتھ دیوے تو عورتوں کے لال جریان کو فائدہ کرے۔

انکول کلک (اتیسار پر) انکول کی جڑ کی چھال کو چاول کے دھوون میں پیس کر شہد ڈال کر پئے تو اتیسار اور بتش کو فائدہ کرتا ہے۔

کھکسا کلک (زہر کے لئے) کھکسا یا سرسے کی جڑ یا بیر کی جڑ کا کلک گھی کے ساتھ کھاوے تو زہر کو فائدہ کرے۔

ہریتکی کلک (بھوک اور ہاضمہ کے لئے) } ہڑ۔ سونٹھ۔ سیندھا نمک اور پیپل کا کلک تینوں (یعنی صفراوی اور بلغمی سوداوی) بیماریوں کو ضرور فائدہ کرتا ہے یا ہڑ۔ سونٹھ۔ سیندھا نمک۔ پیپل کا کلک گھی کے ساتھ دے تو بھوک بڑھاوے اور ہاضمہ کو قوت دے۔

نسوت کلک (کیڑوں پر) } نسوت۔ پلاس۔ (ڈھاک) باندا۔ اجوائن خراسانی کبیلا۔ باوبڑنگ۔ ان سب کو برابر لے کر میٹھے کے ساتھ کھائے تو پیٹ کے کیڑے (کدو دانے وغیرہ) مرجاتے ہیں اور بکمن۔ مصری۔ ناگ کیسر کے کلک سے خونی بواسیر دور ہوتی ہے یا مسور کا پوش اور چھال پیل کا کلک پوش کے ساتھ پینے سے سنگرہنی ناش ہو اور بھٹکٹیا کے پھل کا کلک میٹھے کے ساتھ پیوے تو بھی سنگرہنی دور ہو۔

## باب اٹھائیسواں

نودرگا چورن } انار دانہ پاؤ بھر۔ زیرہ سیاہ پندرہ ماشہ۔ زیرہ سفید تیس ماشہ۔ سونٹھ پندرہ ماشہ۔ تنتریک پندرہ ماشہ۔ ہڑ کا بکل پندرہ ماشہ۔ چھوٹی ہڑ پندرہ ماشہ نسوت پندرہ ماشہ۔ لاہوری نمک تین ماشہ۔ ان سب دواؤں کو کوٹ پیس کر چورن بناوے پھر روزانہ کھانے کے بعد تین ماشہ کھائے تو بھوک بڑھے اور قبض دور ہو۔

ایضاً } پوست ہڑ۔ سونف۔ سونٹھ ان سب کو برابر لے پھر سونف اور ہڑ کو گھی میں بھون لے اور ان دونوں دواؤں کو بھی ملا کر دو پیسہ بھر مصری ملاوے پھر روزانہ دو پیسہ بھر ٹھنڈے پانی سے پانچ روز کھاوے تو آنوں۔ خون۔ مڑوڑا سب دور ہوں۔

ایضاً } ہڑ۔ آنولہ۔ چیت۔ پیپل۔ سیندھا نمک۔ ان پانچوں دواؤں کو تھوڑا کوٹ پیس چھان کر چورن بناوے اور گرم پانی سے پھانکے تو سب پیٹ کی بیماریوں کو دور کرے اور ہضم ہو کر بھوک بڑھے۔

بائی کے لئے چورن } سونٹھ۔ پیپل۔ سنا۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ چیت۔ سیندھا نمک

سانبھر نمک ۔ کھاری نمک ۔ کالی مرچ ۔ نسوت ۔ پودینہ ۔ سونف ۔ انار دانہ ۔ اجوائن اجمود میتھی ۔ تیلیا سہاگہ ۔ سب دوائیں چھ چھ ماشہ اور ہینگ ایک ماشہ لے پھر سب کو کوٹ پیس کر لیموں اور ادرک کے رس میں گولیاں بناوے ایک یا دو گولی روزانہ کھاوے تو بادی کی سب بیماریاں دور ہوں۔

ایضاً } سونٹھ ۔ تیلیا سہاگہ ۔ پیپل ۔ کالی مرچ دو دو ماشہ ۔ ہڑ چھ ماشہ پانچوں نمک پانچ تولہ ۔ اجوائن چھ ماشہ ان سب دواوں کو کوٹ چھان کر بھنگرے کے رس میں گولیاں بناوے ایک یا دو گولیاں روزانہ کھائے تو چونسٹھ قسم کی بائو دور ہو۔

چورن بھوک بڑھانے والا } پارہ مصفا ایک ٹنک ۔ سہاگہ دو ٹنک ۔ گندھک مصفا ایک ٹنک ۔ میٹھا تیلا تین ٹنک ۔ سنکھ چار ٹنک ۔ کوڑی زرد جلی ہوئی چار ٹنک ۔ سونٹھ ایک ٹنک ۔ کالی مرچ ایک ٹنک ۔ ان سب کو لیموں کے رس میں سات پٹ دیوے کر مونگ کے برابر گولیاں باندھے پھر روزانہ ایک گولی کھاوے تو بد ہضمی اور بھوک نہ لگنے کو دور کرکے بھوک کو بڑھاوے آدھے جسم کے درد اور ہیضہ کو دور کرے۔

ناگراد چورن } سونٹھ ۔ موتھا ۔ اجوائن ۔ جاوتری ۔ رج ۔ چترج ۔ سفید زیرہ ۔ کالا زیرہ پیپل ۔ کالی مرچ ۔ جائپھل ۔ آنولہ ۔ چیت ۔ لونگ ان سب دوائوں کو برابر لے کر چورن بناوے روزانہ کھاوے تو پیٹ کی بیماریاں دور ہوں۔

امرت چورن } ہڑ ۔ بہیڑہ ۔ آنولہ ۔ سونٹھ ۔ کالی مرچ ۔ پیپل ۔ لونگ ۔ جاوتری ۔ بائبڑنگ ۔ جائپھل ۔ زیرہ سفید ۔ دھنیا ۔ اجوائن ۔ انار دانہ ۔ پانچوں نمک ہموزن لے کر چورن تیار کرے اور روزانہ کھائے تو پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

بخار کے لئے چورن } آنولہ چیت ۔ ہڑ ۔ پیپل ۔ سیندھا نمک ہموزن لے کر چورن تیار کرے اور گرم پانی سے پھانکے تو سب بخار دور ہوں۔

آم بات اور سول پر چورن } سونٹھ ۔ ہڑ ۔ بادبڑنگ ۔ سیندھا نمک ۔ پیپل ۔ ان سب کو ہموزن لے کر چورن تیار کرے اور ایک ٹنک روزانہ کھائے تو تین روز میں آم بات جائے۔

**ہنگوا فشٹک چورن** } ہینگ ایک تولہ۔ اجمود تین تولہ۔ زیرہ تین تولہ۔ سونٹھ تین تولہ کالی مرچ تین تولہ۔ پیپل تین تولہ۔ سیندھا نمک ایک تولہ۔ سانبھر نمک ایک تولہ۔ ان سب دواؤں کا چورن تیار کرے اور کھانے کے نوالہ میں گھی اور چاول کے ساتھ کھاوے تو درد اور فالج کے لئے یہ چورن نہایت مفید ہے۔ بدہضمی کو دور کر کے بھوک بڑھاوے۔

**باؤ کے لئے چورن** } سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ہڑ۔ بھنے کے بیج۔ لونگ۔ ان سب دواؤں کو ہموزن لے کر بھنے کے رس میں گولی بناوے اور روزانہ کھائے تو ۸۴ باؤ اور ۲۷ سوتوں کو فائدہ کرے۔

**ایضاً** } پیپل۔ سونف۔ لونگ۔ لون بھی۔ سونٹھ۔ سیندھا نمک۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر کوٹ پیس کر چورن بناوے اور روزانہ کھاوے تو باؤ کو فائدہ کرے۔

**ایضاً** } لونگ۔ الائچی۔ بچ۔ تیرج۔ تگر۔ ککول۔ کالا اگر۔ ناگ کیسر۔ جائپھل۔ سونٹھ جادو تری زیرہ سفید۔ سیاہ زیرہ۔ سونف۔ پیپل۔ مرچ۔ پیپلا مول۔ نرکچور۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ چیت طالیس۔ دیودار۔ دھنیا۔ اجوائن۔ ملیٹھی۔ بنسلوچن۔ اجمود۔ کاکڑا سینگی۔ پیپلا مول۔ بھنی ہینگ۔ موتھا۔ اتیس۔ ستاور۔ سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور دواؤں کے برابر مصری ڈال کر صبح روزانہ کھائے تو باؤ کو دور کر کے اور بھی فائدہ بخشے۔

**سُدرشن چورن** } ہڑ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ ہلدی۔ دار ہلدی گلو۔ کوٹ۔ موتھا۔ جواسہ۔ کاکڑا سینگی۔ کٹیلی کی جڑ۔ پیپلا مول۔ کچور۔ نیم۔ پوہکر مول۔ ملیٹھی۔ کڑاکی چھال۔ سولف۔ کنول گٹہ۔ اندرجو۔ دیودارہ۔ مجیٹھ۔ پدماکھ۔ خس۔ بچ۔ گوکھرو۔ ثعلب مصری۔ اجوائن۔ اتیس۔ بیلگری۔ تیرج۔ چیت۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے پھر گرم پانی کے ساتھ پھانکے تو سب بخاروں کو دور کرے اور سنپات۔ بدہضمی۔ ہیضہ کا بھی بخار دور ہو۔

**لونگادی چورن** } لونگ۔ اگر۔ کپور۔ کنول گٹہ۔ صندل سفید۔ سیاہ زیرہ۔ سفید زیرہ۔ خس

الائچی۔ موتھا۔ جٹاماسی۔ تگر۔ بنسلوچن۔ پیپل۔ کنکول۔ کالی مرچ۔ جائپھل۔ تج ناگ کیسر
ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور چورن سے آدھی مصری ملاوے
پھر تین ماشہ روزانہ پھانکے تو کمی اشتہا۔ تیرھوں باؤ۔ پت۔ کف۔ گلے کی بیماریاں۔
کھانسی۔ دمہ۔ اتیسار گلم۔ جریان سنگرہنی وغیرہ کو دور کرے۔

بھاسکر چورن } پیپل۔ پیپلامول۔ سانبھر نمک۔ سیندھا نمک۔ کالا نمک۔ کچ نمک
نمباری نمک۔ سفید زیرہ۔ سیاہ زیرہ۔ باؤبڑنگ۔ تیرج۔ طالیس۔ چپ۔ کالی مرچ سونف
تج۔ الائچی۔ انار دانہ۔ ان سب دواؤں کو بموزن لے کر چورن تیار کرے اور روزانہ
کھائے تو سب قسم کے پیٹ کی بیماریاں دور ہوں اگر گرم پانی سے پھانکے تو جیرن جر
اور سنگرہنیات دور ہو۔

چندناد چورن } صندل سرخ۔ لونگ۔ کیوڑہ۔ اگر۔ کنول گٹہ۔ زیرہ سیاہ و سفید۔
انار دانہ۔ کالا نمک۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور روزانہ
کھائے تو پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

گنگادھر چورن } موتھا۔ سونٹھ۔ اندرجو۔ دھوئی کے پھول۔ لودھ۔ موچرس بیلے
کے بیج۔ رال۔ لجالو کی جڑ۔ اتیس۔ پوست۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن
تیار کرے پھر چاول کے دھوون کے ساتھ پھانکے تو پیٹ کی بیماریاں۔ اتیسار۔
سنگرہنی وغیرہ سب دور ہوں۔

ناگ کیسراد چورن } ناگ کیسر۔ صندل سرخ۔ لودھ۔ خس۔ بیلگری۔ موتھا۔ اندرجو
سونٹھ۔ اتیس۔ دھوئی کے پھول۔ سونف۔ تین برس کی آم کی پرانی گٹھلی۔ جامن کی گٹھلی
سونچر نمک۔ کنول گٹہ۔ مجیٹھ۔ چھوٹی الائچی۔ انار دانہ۔ بچ۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر
لے کر چورن تیار کر کے مصری ملاوے پھر چاول کے دھوون سے پھانکے تو سنگرہنی
بواسیر اور اتیسار یہ سب بیماریاں دور ہوں۔

ایضاً } چیت۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ باؤبڑنگ۔ پولادسار۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر
لے کر چورن کرے۔ پھر تین ماشہ شہد میں تین ماشہ چورن ملا کر کھاوے تو بھگندر۔ بواسیر

کمی افتمار نفرت اور ہر قسم کی بیماریوں کو دور کرے۔

**پورس چورن** } عاقرقرحا۔ سونٹھ۔ کنول۔ کیسر۔ پیپل۔ جائپھل۔ لونگ۔ صندل سرخ یہ سب دوائیں ایک ایک تولہ اور افیون ماشہ بھر یا چھ رتی ملا کر چورن تیار کرے اور شہد کے ہمراہ شام کو کھائے اور رات کو صحبت کرے تو نہایت لذت پاوے اور قوت باہ مضبوط ہو

**کپورادچورن** } کپور سج۔ کنکول۔ جاوتری۔ لونگ۔ ناگ کیسر۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور اُن کے برابر مصری ملاوے پھر تولہ بھر روزانہ کھائے تو دمہ۔ کھانسی۔ گلم۔ منہ میں پانی آنا ان سب روگوں کو ناش کرے۔

**طالیسادچورن** } طالیس۔ سونٹھ۔ پیپل۔ کالی مرچ۔ بنسلوچن چھوٹی الائچی۔ تج۔ خس ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور برابر مصری ڈالے پھر پانی کے ساتھ پھانکے تو کھانسی دمہ۔ تپ۔ سنگرہنی اور اتیسار وغیرہ بیماریاں دور ہوں۔

**اجوائناد چورن** } اجوائن۔ تنتریک۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ امل بید۔ انار دانہ سونچر نون۔ زیرہ۔ باؤبڑنگ۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن بناوے پھر روزانہ تین ماشہ کھائے تو جیبھ کی بیماریاں۔ ہردے کمر اور پسلی کی بیماریاں۔ کوڑھ۔ کھانسی۔ دمہ سنگرہنی خرابی خون وغیرہ امراض دور ہوں۔

**بانگ کھانڈو چورن** } دماسہ۔ جواکھار۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ پیٹھے کے بیج۔ ہڑ بہیڑہ۔ آملہ۔ لودھ۔ ان سب کو تولہ تولہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور شہد کے ساتھ کھائے تو گلے کی سب بیماریاں دور ہوں۔

**ایلادچورن** } الائچی۔ لونگ۔ ناگ کیسر۔ جھڑبیری کی مینگی۔ دھان کی کھیل۔ ریج۔ ناگرموتھا۔ صندل سرخ۔ پیپل۔ بھنی ہینگ۔ گیرو۔ ہڑ۔ ناریل کی جٹا کی راکھ۔ تلسی کے پتے۔ ان سب دواؤں کو ایک ایک تولہ لے کر چورن تیار کرے اور شہد کے ساتھ چاٹے تو تینوں دوشوں سے منہ کا پانی آنا بند ہو۔

سرستی چورن کی ترکیب:- کوٹ۔ اجمود۔ اسگندھ۔ سفید زیرہ۔ سیاہ زیرہ۔ سونٹھ۔ پیپل۔ کالی مرچ۔ ہلدی۔ ان سب دواؤں کو ایک ایک تولہ لے کر چورن بنا دے پھر شہد کے ساتھ چاٹے تو عقل صاف ہو اور علم حاصل ہو۔

سدھارتھ چورن کی ترکیب:- سفید سرسوں۔ بچ۔ بھنی ہینگ۔ کرنج کے بیج۔ دیودار۔ مجیٹھ۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ سفید چمیلی کی چھال۔ ہلدی۔ مالکنگنی۔ بچ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ سرس کی چھال۔ دارہلدی۔ ان سب دواؤں کو ایک ایک تولہ لے کر چورن بنا دے پھر گائے کے پیشاب کے ساتھ کھائے تو سنپات اور آٹھوں طرح کے بخار دور ہوں۔

پیٹ کی بیماریوں کا چورن کی ترکیب:- پٹول۔ ہلدی۔ بائبڑنگ۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ کنول گٹہ۔ نیل کی جڑ۔ نسوت۔ ان سب کو ایک ایک تولہ لے کر چورن کر کے دودھ کے ساتھ پھانکے تو پیٹ کی بیماریاں دور ہوں۔

نیمبادک چورن کی ترکیب:- نیم کی کونپل۔ نیم کی چھال۔ نیم کے پھول۔ نیم کی جڑ۔ نیم کا نم کا ٹھلا۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ بھارنگی۔ گوکھرو۔ پیکرمول۔ چیت۔ بائبڑنگ۔ ملانگ سار کشتہ۔ ست گلو۔ ہلدی۔ دارہلدی۔ باچی۔ کوٹ۔ اندرجو۔ ان کو ایک ایک تولہ لے کر ایک ذلت کر کے بجے سار کی سات پٹ دے۔ پھر بھنگرے کے رس کی سات پٹ دے کر کھائے تو رکت پت۔ رکت بائی۔ بھگندر۔ رگوں کے زخم۔ منھ کی بیماریوں کو دفع کرے۔

شرنگادو چورن کی ترکیب:- کاکڑا سنگی۔ نگندھ ایک ایک تولہ۔ ترپھلا تین تولے۔ کھرٹی کی جڑ ایک تولہ۔ بھارنگی ایک تولہ۔ پیکرمول ایک تولہ۔ نمک پانچ تولہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر چورن بنا دے اور گرم پانی کے ساتھ پھانکے تو تمام جسم کا درد۔ پینس۔ نزلہ۔ باؤ اور جسم کے مرضوں کو دور کرے۔

پتھری اور چنگ کے لئے چورن کی ترکیب:- برگد کی جٹا۔ پیپل کی جٹا۔ خس۔ چیت۔ پرانے آم کی گٹھلی۔ جامن کی گٹھلی۔ چرونجی۔ آلو بخارا۔ دھوبی کا گوند۔ مہوہ۔ ملیٹھی۔ لودھ

برنے کی چھال ۔ نیم کی کونپل ۔ نبواڑ کی جڑ ۔ ہڑ ۔ اندرجو ۔ بھلانواں مصفا ۔ ان کو ہموزن لیکر چورن تیار کرے اور شہد کے ساتھ چاٹے تو پتھری اور موترکرچھ یعنی چنگ دور ہو ۔

اگن مکھہ چورن } چیت ۔ پاڑھ ۔ لونگ سجی ۔ جواکھار ۔ کرنج کے بیج ۔ سمندر پھین الائچی بدماکھ ۔ بھارنگی ۔ باؤبڑنگ ۔ پشکرمول ۔ نرکچور ۔ دارہلدی ۔ نسوت ۔ موتھا ۔ بچ ۔ اندرجو ہاؤبیر ۔ اناردانہ ۔ ترکٹا ۔ بھلانواں مصفا ۔ اجمود ۔ اجوائن ۔ دیودار ۔ آتیس ۔ ہڑ ۔ تل کا کھار سہجنے کا کھار ۔ باپچی کا کھار ۔ ڈھاک کا کھار ۔ کیٹی کشتہ ۔ ان سب دواؤں کو ایک ایک تولہ لیکر ایک ذات کرکے ادرک کے رس میں ۱۲ پہر کھرل کرے پھر دودھ کے ساتھ پھانکے تو پاخانہ کے مقام کی سب بیماریاں دور ہوں ۔ غذا میں دودھ چاول کھاوے ۔

بھگندر بجے چورن } ترکٹا ۔ بچ ۔ ہینگ ۔ پاڑھ ۔ جواکھار ۔ سجی ۔ ہلدی ۔ ہڑ ۔ چرائتہ اندرجو ۔ چیت ۔ گج پیپل ۔ نمک ۔ پیپلامول ۔ باؤبڑنگ ۔ اجمود ۔ ترپھلا ۔ سفید زیرہ سیاہ زیرہ ان سب دواؤں کو ایک ایک تولہ لیکر کوٹ چھان کر چورن تیار کرے ۔ پھر گرم پانی کے ساتھ کھائے تو باؤسوجن ۔ بواسیر ۔ بھگندر ۔ چھاتی کا درد ۔ پسلی کا درد ۔ نفرت ۔ تلی جریان ۔ کانور ۔ پانڈوروگ ۔ آمبات اور سنگرہنی ۔ نبجگی کی بیماریوں کو فائدہ کرے ۔

اتیسار کا چورن } سمندر سوکھ ۔ مائین ۔ رال ۔ مالد ۔ تیرج ۔ جاپھل ۔ چھوٹی الائچی ۔ سیلکھڑی ۔ بیل گری ۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لیکر چورن تیار کرے پھر پانی کے ساتھ پھانکے تو اتیسار دور ہو ۔

سنگرہنی اور اتیسار کا چورن } کالی مرچ ۔ پیپل ۔ تمباکو کے پتے ۔ پیپلامول الائچی دارچینی ۔ جاپھل ۔ نیتربالا ۔ بلوچن ۔ صندل سرخ ۔ ان سب دواؤں کو تولہ تولہ بھر لیکر چورن تیار کرے اور ۲ ماشہ کی پھنکی روزانہ پھانکے تو سنگرہنی پرانا بخار اور اتیسار دور ہو ۔

پانی کے درد کا چورن } بڑی ہڑ کا بکل ۔ سونٹھ ۔ بشای ۔ گجراتی الائچی ۔ نسوت پرانی سونف ۔ سیاہ نمک ان سب دواؤں کو پیسہ پیسہ بھر لیکر چورن تیار کرے اور گرم

پانی کے ساتھ پھانکے تو فوراً باؤ گولہ جاوے اور غذا میں مونگ کی دال روٹی یا کھچڑی کھائے اور ضروری پرہیز کرے۔

کال چورن کی ترکیب } سونٹھ۔ پیپل۔ کالی مرچ۔ سفید زیرہ۔ سیاہ زیرہ۔ ہینگ سیندھا نمک۔ سانبھر نمک ہیچ نمک سوا سوا تولہ۔ امچور سیر بھر۔ چوک پاؤ بھر۔ سب کو ایک ذات کرکے چورن بناوے اس کے کھانے سے بھوک بڑھتی ہے۔

جاڑہ بخار کا چورن } پیپل۔ سونٹھ۔ گلو۔ پیپلا مول کا چورن بناوے اور پانی سے پھانکے تو جاڑہ بخار دور ہو۔

طالیسادہ چورن } طالیس۔ تج۔ پترج۔ الائچی۔ ناگ کیسر۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ ساروا کے بیج۔ جائپھل۔ ترپھلا۔ جاوتری۔ پشکر مول۔ چیت کی چھال۔ دونوں اجوائن۔ اسگندھ ناگوری۔ ناگر موتھا۔ بنسلوچن۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید کلونجی۔ دھنیا۔ کاکڑا سینگی۔ سار ہنگ دو دو ٹنک لے کر تیار کرے تین پاؤ۔ کچی کھانڈ ملاکر کسی برتن میں رکھ چھوڑے بھر ٹکا بھر روزانہ کھائے تو بخار جائے۔ پت پچ جائے۔ بھوک بڑھے۔ کھانسی جائے اور قوت بڑھے اور جسم مضبوط ہو۔

تمبرو آدہ چورن } تمبرو۔ سونچر نمک۔ ساروا۔ اجمود۔ جواکھار۔ پیپل۔ مرچ۔ تین تین ٹنک لے کر چورن بناوے پھر دھیلا بھر گرم پانی کے ساتھ کھائے تو سات قسم کا بخار دور ہو۔

کرچیادہ چورن } گلو۔ تیج بل۔ اتیس۔ موتھا۔ پیپل۔ کاکڑا سینگی ہموزن لے کر چورن تیار کرے اور منٹھے کے ساتھ کھائے تو بخار کھانسی اور اتیسار کو فائدہ بخشے۔

طالیسادہ چورن } طالیس۔ برہم ڈنڈی۔ موچرس۔ سونٹھ۔ بنسلوچن۔ گج پیپل الائچی تج سب دوائیں ٹکے ٹکے بھر لے کر چورن تیار کرے اور ۳۲ ٹکے بھر کھانڈ ملاکر دھیلا بھر روزانہ کھائے تو بخار کھانسی۔ دردسر۔ بدہضمی سب بیماریاں دفع ہوں۔

اتیسار کے لئے چورن } اتیس۔ گج پیپل۔ کڑا کی چھال۔ جائپھل۔ الائچی موچرس بیلگری۔ دھوئی کے پھول۔ ناگر موتھا۔ کاکڑا سینگی۔ سگندھ بالا دو دو ٹنک لے کر چورن بناوے اور پیسہ بھر شہد کے ساتھ کھائے تو اتیسار اور مروڑ کو نفع دے خون بند ہو۔

سدھارتھ چورن تیرھوں سنپات پر } سرسوں۔ بچ۔ کوٹ۔ پیپل۔ مرچ۔
سونٹھ۔ کٹکی۔ کائپھل۔ چیت کی چھال۔ باؤبڑنگ۔ مجیٹھ۔ زیرہ۔ کلونجی۔ اجوائن۔ اجمود۔
بھارنگی۔ پاڑھ۔ ہینگ۔ جائپھل۔ پیپلا مول یہ سب دوائیں پانچ پانچ ٹنک لے کر چورن
بناوے اور گائے کے پیشاب میں گھوٹ کر استعمال کرے تو تیرھوں سنپات جاتا۔ چونکنا
باؤ۔ اور پسینے وغیرہ کو فائدہ کرے۔

اتیسار کے لئے چورن } سیندھا نمک۔ کالا نمک۔ ہینگ۔ بچ۔ ہڑ۔ اتیس۔ ہموزن
لے کر چورن تیار کرے اور ادھیلا بھر گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو اتیسار جائے۔

ایضاً } ناگ کیسر۔ طباشیر۔ صندل سرخ ہموزن لے کر چورن بناوے اور ٹھنڈے
پانی کے ساتھ کھائے تو اتیسار جائے۔

ہینگو اشٹک چورن } ہینگ۔ زیرہ سیاہ و سفید۔ کالی مرچ۔ سونٹھ۔ پیپل۔ سیندھا نمک
گج پیپل۔ اجمود ہموزن لے کر ادرک کے رس میں گولی بناوے یا ادرک کے رس کے ساتھ
کھاوے تو سب بیماریاں دفعہ ہوں۔

ایضاً } ہینگ۔ سونٹھ۔ مرچ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ ترپھلا۔ اجوائن دیسی و خراسانی۔ اجمود
کائپھل۔ بچ۔ چیت کی چھال۔ باؤبڑنگ۔ رینڈ کا پتا۔ تیرج۔ پیپلا مول۔ گج پیپل۔
سیندھا نمک۔ کالا نمک۔ سانبھر نمک۔ سجی۔ جواکھار۔ عاقر قرحا۔ سہاگہ بھنا ہوا پیسہ پیسہ
بھر لے کر چورن کرے اور چوک کی تین پٹ دے کر مٹی کے کورے برتن میں بھر دے
پھر تین ٹنک کھائے تو سات قسم کے درد جاویں اور باؤ گولا۔ ہچکی۔ پیٹ کا بھاری پن۔
کھانسی۔ کف۔ یہ سب بیماریاں دفع ہوں۔

طالیسادی چورن سب بیماریوں کے لئے } طالیسپتر۔ لونگ۔ تیرج۔ پیپل۔
پشکر مول۔ باؤبڑنگ۔ جائپھل۔ جاوتری۔ کھیرسار۔ بھارنگی۔ بچ۔ دونوں زیرے کائپھل
کچلا گج پیپل۔ کلونجی۔ اسگندھ۔ مرچ سیاہ۔ عاقر قرحا۔ اجوائن دیسی و خراسانی۔ اجمود بھنی بیل
سونٹھ۔ چرائتہ۔ ہینگ۔ کوٹ۔ ترپھلا۔ کٹکی۔ کاکڑا سنگی۔ چھوٹی بڑی ہڑ۔ بنگ مصفا۔
ابرک مصفا۔ سار۔ سیندھا نمک یہ سب دوائیں پیسہ پیسہ بھر لے کر چورن تیار کرے

پھر چار سیر دودھ اوٹاوے جب دودھ ایک سیر رہ جائے تو دودھ میں سب دوائیں ملاکر
دو دو پیسہ بھر کی گولیاں باندھے ایک گولی روزانہ صبح کو کھائے تو قوت بڑھے۔ مرد کیلئے
زیادہ مفید ہے۔ کھٹائی کا پرہیز کرے۔

**مرچادی چورن سب پرمیہوں کے لئے** } مرچ۔ کنکول۔ لونگ۔ خس۔ صندل سرخ
کنول گٹہ۔ کلونجی۔ اگر۔ ناگ کیسر۔ پیپل۔ سونٹھ۔ سونچر۔ سوگندھ بالا۔ چنیا کپور۔ جائپھل۔
بنسلوچن۔ چھونکر کی چھال۔ تج۔ پترج۔ ٹمیلے کی جڑ۔ کونچ کے بیج۔ اسگندھ ناگوری۔ موچرس
ناگرموتھا۔ سنگھاڑا۔ اُرد کی دھلی دال۔ گنگیرن۔ انجیر۔ دونوں سینبھل کا موسلہ۔ ستاور۔ دونوں
موصلی۔ منڈی۔ نرگنڈی۔ بھنگرہ۔ یہ سب دوائیاں دو دو ٹنک لے کر ابرک مصفا ۱ ٹنک۔ سار مصفا
۱ ٹنک۔ بنگ مصفا ۱ ٹنک۔ ان سب کو کپڑچھان کر کے کچی شکر ایک سیر ملاکے رکھ چھوڑے
پھر پانچ ٹنک صبح و شام کھائے تو سب قسم کے جریان دور ہوں۔ پرمیہہ کو فائدہ دے
جلن دور ہو۔ پیشاب کم ہو۔ طاقت بڑھے۔ کھانسی درد۔ دمہ اور بات دور ہو۔ عورت
کھائے تو اندرونی امراض سے نجات پائے۔

**پشٹ کرن چورن** } ملیٹھی۔ بداری کند۔ تج۔ لونگ۔ گوکھرو۔ گلو۔ سفید موصلی۔ ان
سب دواؤں کو برابر لے کر چورن بناوے پھر دھیلہ بھر صبح ہوتے کھاوے اور آدھ سیر دودھ
پیئے تو طاقت بڑھے۔

**ملیٹھی کے چورن کی ترکیب** } ملیٹھی۔ گلو۔ ترپھلا۔ بداری کند دونوں موصلی۔
ناگ کیسر۔ ستاور یہ سب دوائیں بموزن لے کر چورن تیار کرے پھر گھی اور شہد ملاکے ۴ ماشہ
روزانہ ۲۵ دن تک کھاوے تو بوڑھا مرد بھی عورت سے مجامعت کر سکے۔

**پرمیہہ ناشن چورن** } شنکھاہولی۔ الائچی۔ سلاجیت یہ تینوں برابر لے اور طباشیر اور
کچی کھانڈ یہ دونوں دونی لے پھر سب کو کوٹ چھان کر چورن بناوے اور صبح کیوقت
ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھیلا بھر کھاوے تو جریان دور ہو۔

**کھنڈادی چورن** } کھانڈ آدھ سیر۔ مرچ سیاہ۔ لونگ۔ منقے۔ بادام۔ چرونجی۔ تج۔ پترج
الائچی سرخ۔ صندل۔ پیپل۔ زیرہ سفید۔ زیرہ سیاہ۔ سونٹھ۔ دھنیا۔ پیپلا مول۔ کونچ کے بیج

موتھا۔ بنسلوچن۔ کنول گٹہ۔ طباشیر۔ دونوں موصلی۔ ستاور۔ پیسہ پیسہ بھر لے کر چورن تیار کرے اور ۲۵ دن تک روزانہ کھائے تو ہر قسم کا جریان دور ہو۔ منی بڑھے۔ قوت زیادہ ہو

**اسگندھاد چورن** } اسگندھ۔ بدھارا۔ موصلی سفید۔ موصلی سیاہ۔ تالمکھانہ۔ بداری کند بیج بند۔ سیمر کا موسلہ۔ بڑا گوکھرو۔ یہ سب دوائیں ٹکے ٹکے بھر لے کر چورن تیار کرے پھر اس میں بنگ مصفا دس ٹنک۔ ابرک دس ٹنک۔ سار دس ٹنک۔ کھانڈ تین سیر۔ شہد ایک سیر گائے کا گھی ایک سیر۔ گائے کا دودھ پانچ سیر لے کر دواؤں کا چورن کر کے دودھ میں کھویا کرے جب دو سیر رہے اتار کر سب دوائیں شامل کر کے دو پیسہ بھر کی گولی باندھے ایک گولی روزانہ کھائے تو منی گاڑھی ہو جسم میں قوت آوے اور بات روگ دور ہو۔

**پرسوتکا چورن** } دیودار۔ اجمود۔ باؤبڑنگ۔ سونٹھ۔ چترک۔ سیندھا نمک۔ کالا نمک سونف۔ ہلدی یہ سب دوائیں پیسہ پیسہ بھر لے کر ۶ پیسے بھر پرانے گڑ میں دھیلا بھر کی گولی باندھے ایک گولی صبح شام کھائے تو زچگی کے مرض دور ہوں۔

**سفید کوڑھ کے لئے چورن** } کٹھومر اور کٹھ انجیر کا بکل پاؤ بھر۔ ان تینوں دواؤں کو ایک ذات کر کے چورن بناوے پھر پیسہ پیسہ بھر دونوں وقت پانی کے ساتھ کھائے تو سفید کوڑھ کے داغ مٹ جائیں۔

**لاہی چورن** } کمرتج۔ بترج۔ الائچی۔ سونٹھ۔ مرچ۔ پیپل۔ ترپھلا۔ پارہ مصفا۔ گندھک مصفا اجمود۔ سونف۔ باؤبڑنگ۔ ہلدی۔ نیلگری۔ چیت کی چھال۔ زیرہ۔ لونگ۔ دھنیا۔ گج پیپل ملیٹھی۔ پانچوں نمک (یعنی کالا۔ سیندھا۔ سانبھر۔ گڑ) سوچسار۔ سجی۔ جواکھار اور سب دواؤں کو کوٹ کر چورن بناوے اور مریض کو مٹھے کے ساتھ دے سنگرہنی جلد دور ہو یہ سب بیماریاں کو دور کرنے والا بھوک اور چہرے کی دمک بڑھاتا ہے۔ یہ نسخہ بہت ہی مجرب ہے اسکو لاہی کے نام سے کسی دھائی نے بنایا ہے۔

**برہد نمباد چورن** } ہینگو اچھار۔ سیندھا نمک۔ کالا نمک۔ گنج کی گودی۔ پیپرا مول چیب۔ چیتا۔ نیخ۔ مرچ سیاہ۔ زیرہ۔ سگندھ بالا۔ سونٹھ۔ اجمود۔ ہڑ۔ پیپلی۔ کچور۔ پنکر مول دھنیا۔ امل تبتیس۔ بائی بڑنگ۔ ان کا برابر حصے میں چورن بنا کر استعمال کرنے سے

آتشری - بواسیر - تلی - آنوں پیچش - پانڈ روگ - گلم - برے روگ منھ کا پھیکا پن - اگن مند
کھانسی - دمہ - ہچکی دور ہوتے ہیں -
ترکٹادچورن } ترکٹا - ترپھلا - ہینگ اجمود دونوں زیرے سیندھا نمک - کالا نمک
ان سب کا چورن کر کے کھائے تو پیٹ کی بیماریاں دور ہوں -
رچکیادچورن } سونچر نمک - سیندھا نمک - چیت - ترکٹا - بھارنگی - الائچی - آنولہ دونوں
زیرہ باؤبڑنگ - اجوائن - اجمود - ان کے چورن کو بجورا لیمو اور املی کے رس میں گولی بنا کر
کھلانے سے اگن منداور تمام بدن کے درد دفع ہوں اور ہاضم ہو کر بھوک بڑھتا ہے -
سنٹھیادچورن } دونوں سونٹھ تین حصہ - پیپل چار حصہ - اجمود - اجوائن - سیندھا نمک
دو دو حصہ - ان کے چورن کے ہموزن آنولے کے چورن کو ڈال کر کھانے سے - مل تاپ
ابکنا - پیٹ کا درد شول - بات کا درد - تمام بات کی بیماریاں دفع ہوں - ہر طرح کھانے
کے عیب دور ہوں اور کھانا اچھا لگے -
برہد بڑوانل چورن } سونٹھ - پیپل - جیت - سفید - باؤبڑنگ - ہڑ کنج کی گودی سب کو
برابر لے کر چورن تیار کرے اور اتنی ہی شکر ملا کر پھانکے تو بھوک بڑھے - بات - گلم
پیٹ کا درد وغیرہ دور ہو -
امل بیت لون بھاسکر چورن } سونچر نمک - سمندر نمک - سانبھر نمک - سیندھا نمک
پیسہ پیسہ بھر - پیپل - پیپلامول دو دو پیسہ بھر - سیاہ زیرہ ایک دو پیسہ بھر - ناگ کیسر دو پیسہ بھر
طالیس پتر دو پیسہ بھر - کالی مرچ ایک پیسہ بھر - زیرہ سفید دو پیسہ بھر - سونٹھ ایک پیسہ بھر
انار دانہ ایک پیسہ بھر - الائچی دو پیسہ بھر - لونگ ایک پیسہ بھر دارچینی آٹھ ماشہ - جواکھار دو پیسہ
بھر - اجوائن خراسانی دو پیسہ بھر - کلونجی دو پیسہ بھر - ترپھلا تین پیسہ بھر - مولی کے بیج ایک پیسہ بھر
امل بید کی گری کو نکال کر پھر اس میں اور سب دوائیوں کو کوٹ پیس کر بھرے اسکو خالی نہ رکھے
جب خالی ہو - اس میں نچوڑتا جاوے اور سویرے دھوپ اور رات کو سایہ میں سکھاوے پھر
پھر تین ماشہ روزانہ کھائے تو سب پیٹ کی بیماریاں دور ہوں بھوک بہت لگے غذا ہضم ہو
سنچیل کھیار } سونچر نمک مار - سیندھا نمک مار - جنگر و نمک ایک سیر - سانبھر نمک مار -

آنولہ ایک سیر ان کو بھیکر بان اور گئو متر کے ساتھ ہانڈی میں بھر کر چولھے پر چڑھاوے اور آنچ دے جب تیار ہو جائے تو ہانڈی کو اُتار کر جو نمک اوپر چڑھ گیا اس میں سے کھائے تو تلی اور پیٹ کی بیماریاں دور ہوں۔

بائی شول کا چورن } ترپھلا۔ اجمود۔ سیندھا نمک۔ سیاہ زیرہ۔ سفید زیرہ۔ بھونی ہینگ ان سب کو کوٹ چھان کر چورن تیار کرے پھر چار ماشہ پہلے لقمہ کے ساتھ دونوں وقت کھائے اور گھی کھائے تو بائی شول جاوے۔

سمدر چورن } سیندھا نمک۔ سونچر نمک۔ سمدر نمک۔ کھاری نمک۔ اجمود۔ جواکھار۔ باؤبڑنگ ہڑ پیپلا مول۔ پیپل۔ سونٹھ۔ اجوائن۔ نسوت۔ ان سب دواؤں کو برابر لے کر چورن تیار کرے پھر ایک ٹنک گرم پانی کے ساتھ کھائے تو گلم چھٹی کی آہنی پون بدھوائی ان سب کو دور کر کے بھوک بڑھاوے۔

پاچک چورن } ترپھلا۔ ترکٹا۔ باؤبڑنگ۔ لونگ۔ پیپل۔ تج۔ سہاگہ۔ شو بھر۔ پھولا انتیم نمک۔ تینوں شورہ۔ چیترک۔ ان کو ہموزن لے کر چورن تیار کرے پھر دو ماشہ روزانہ کھائے تو غذا ہضم کرے اور بھوک بڑھائے۔

چیتراد چورن } خراسانی اجوائن۔ ہڑ بہاری۔ ستواسونٹھ۔ نونگ۔ پیپل۔ مدھو۔ بلیٹرہ آنولہ۔ مرچ۔ سونچر۔ سیندھا۔ جواکھار۔ ان سب کو لیموں کے رس میں تین پٹ دے پھر سائے میں سکھا کر بیر کے برابر گولی باندھے اور روزانہ کھائے تو بہت فائدہ بخشے۔ ص

کنٹھک چورن (گلا صاف کرنے کے لئے) } مرچ سیاہ۔ خولنجان۔ دونوں کو برابر لے کر گولی باندھے اور منہ میں ڈال کر اس کا لعاب ایک پہر تک چوسے تو اس کا گلا کوئل کے موافق صاف اور سریلا ہو جائے۔ مگر ترشی اور مٹھائی سے پرہیز کرے۔

خارش کی دوا } باؤچی۔ نکوئی۔ ہلدی۔ آنولہ۔ یہ چاروں چیزیں ۲ ٹنک۔ گئو متر کے ساتھ پینے سے خارش دور ہوتی ہے۔

ص۔ مندا گنی ناشک چورن۔ سیندھا نمک۔ بڑنگ۔ ترپھلا۔ ترکٹا۔ تولڑ۔ لونگ۔ چیت۔ ہینگ۔ اجوائن دونوں زیرہ انار دانہ سب کا چورن کر کے تین لیموں کے پٹ میں رکھ کر دو ٹنک روزانہ صبح کھانے سے مندا گنی دور ہو جاتی ہے۔

**تلی کے لئے چورن}** سیندھا۔ سونچر۔ جواکھار۔ ہینگ۔ ہڑ۔ پیپل۔ اجمود۔ باؤ برنگ سبھی ان سب کو ایک ایک ٹنک لے کر چورن بنا دے پھر سات ماشہ چورن پانچ پیسہ بھر گئو کے گھی کے ساتھ کھائے تو تلی دور ہو۔

**اگن کر چورن}** میٹھا چوک چار پیسہ بھر۔ مصری پاؤ بھر۔ لونگ چار پیسہ بھر۔ پیپل ایک پیسہ بھر۔ کالی مرچ ایک پیسہ بھر۔ بڑی الائچی ایک پیسہ بھر۔ ان سب کو پیس کر چوک میں ملا دے پھر اسے ہانڈی میں بھر کر رکھ لے اور چھ ماشہ روزانہ کھائے تو گرمی چینگ۔ بخار کا نور کو نفع دے اور بھوک بڑھا دے۔

**اپھار کے لئے چورن}** سونٹھ کاست ایک پیسہ بھر پیپل ایک پیسہ بھر اجمود تین ٹنک اجوائن ایک ٹنک۔ سیندھا دو ٹنک۔ ہڑیں ۴ اعدد سب کو علحدہ علیحدہ پیسے پھر روزانہ تازے پانی سے اول ہڑ اور سیندھا نمک ملا کر پھانکے پھر بقیہ دوائیں پھانک لے اگر فائدہ کرے تو وزن دوا کا اور بڑھا لے غذا میں شام کو کھچڑی کھا دے تو اپھار دور ہو۔

**ہڑ کی ترکیب}** ہینگ دو ٹنک۔ سونچر بیس ٹنک۔ سیندھا سولہ ٹنک۔ سنا بھر ۱۲ ٹنک یہ چاروں پانی میں ملا کر پہلے تیار کرے پھر ترکٹا ملا کر پانی میں ڈال کر چار دن تک دھوپ میں رکھ کر پھر پاؤ بھر آنولہ ڈالے۔ تیسرے دن چوک ڈالے اگر چوک نہ ملے تو لیموں کا رس ڈالے پھر سب کو ہڑوں سمیت گولا بنائے پھر ہڑوں کو جتنے پانی میں ڈوب جائے چھوڑ دے تو ہڑیں تیار ہوں۔

**اپورب چورن}** ترپھلا۔ ترکٹا۔ ہینگ۔ سہاگہ۔ سیندھا۔ سونچر۔ لونگ۔ چیت سب برابر لے۔ ہینگ اور سہاگہ کو بھون لے پھر سب کو ایک ذات کر کے سہجنے کے عرق میں چنے برابر گولی باندھے اور روزانہ کھائے تو بھوک بڑھے اور غذا ہضم ہو۔

**پیپل چورن بخار کے لئے}** پیپل کو کوٹ پیس کر شہد کے ساتھ چاٹے تو بخار۔ کھانسی۔ دمہ۔ ہچکی۔ گلے کی بیماریاں تلی وغیرہ دور ہوں۔

**پرمیہہ کے لئے ترپھلاد چورن}** ہڑ ایک حصہ۔ بہیڑہ دو حصہ۔ آنولہ چار حصہ ان سب کا چورن جریان۔ سوجن اور بجاری۔ چوتھیا وغیرہ بخار کو دور کرتا ہے۔

ترکٹا چورن } سونٹھ - مرچ - پیپل اُن کو روشن اور ترکٹا بھی کہتے ہیں - اس کا چورن کف - پینیس - کوڑھ - آم - نفرت - جبریان - گلم اور گلے کی بیماریوں کو دور کرتا ہے -

ترپنچ کول چورن (بلغم کے لئے) } پیپل - چب - سونٹھ - پیپلا مول - چیت - اُن کو پنچ کول کہتے ہیں - اس کا چورن کھانے سے غذا خوب ہضم ہوتی ہے - تلی - گلم - سول کف اور پیٹ کی بیماریاں دور ہوتی ہیں -

ترگندھ چورن } پترج - تج - الائچی ان کو ترگندھ کہتے ہیں - اس کا چورن روکھا اور گرم ہے - یہ چورن کچھ پت کارک ہے خوبصورتی اور بھوک بڑھا کر زہر اور کف کو ناش کرتا ہے -

جیونی گن چورن } کاکولی - چھیر کاکولی - جیوک - رکھبھک - میدا - مہا میدا - جیونتی - دودھیا لتا کی چھیمی - (جسکی ترکاری ہوتی ہے) ملیٹھی - مونگ پھلی - اُردپھلی - اُن کا چورن ٹلکنے والا دودھ کا بڑھانے والا - منی کو صاف کرکے گاڑھا کرنے والا ہے - اسگندھ - ٹھنڈی پیاس - رکت پت - چھئی - خشکی جلن باد وغیرہ کو دور کرتا ہے -

پڑمو تر پیرلون پنچک چورن } سیندھا نمک - کالا نمک - بڑنمک - گڑنیل - کھاری نمک - سانبھر نمک - یہ پانچوں نمک سلسلہ سے جانو اور ان میں سیندھا نمک سب سے بہتر ہے - جہاں کسی نمک کا نام نہ ہو وہاں سیندھا نمک لیا جائے - ان کے چورن کا پاک مدھر ہے پیشاب پاخانہ کو طبعی حالت پر لاتا ہے چکنا طاقت کو گھٹانے والا دھات کو گرم کرتا اور تیز ہی پت کو بڑھاتا اور گلما دو کھار ہیں (سجی اور جواکھار) یہ دونوں مانند آگ کے روشن ہیں -

بردھ سدرسن چورن } ترپھلا - ہلدی - دونوں بھٹکٹیا - کچور - ترکٹا - پیپلا مول - مرا گریج جواسہ - گلگی - پت پاپڑہ - موتھا - ترائمان - نیتر بالا - نیم کی چھال - پوہکر مول - ملیٹھی - کریا اجوائن - اندر جو بھارنگی - سہجنے کا بیج - بھنی پھٹکری - نج - تج - پدماکھ - خس - صندل سفید آتیس - بریارا - بن اردی - بن مونگ - باوبڑنگ - تگر - چیتا - دیودار - چب - پٹول - جیونتی رکھبھک - لونگ - بنسلوچن - کنول کے پتے - کاکولی - تیج پات - جادتری - طالیس پتر - ان سب کو ہموزن لے کر چورن تیار کرے پھر اس میں سب چورن کا آدھا چرائتہ ڈالے

تب استعمال کرے اس بردھ سدرسن چورن کے کھانے سے تینوں قسم کے بخار دور ہوتے ہیں اور باری سے آنے والے بخار اور دندوج تینوں ودش سے اور من سے پیدا ہوئے سنت بخاروں کے دوش بھی دور ہوتے ہیں اور سردی کا بخار۔ جوڑی موروچھا۔کاہلی خفقان پیاس۔کھانسی کا نور۔ درد گردہ و پسلی۔ان سب اعضاء کے درد کو دور کرتا ہے جیسے سدرشن چکر راکھشوں کا ناش کرتا ہے۔اسی طرح یہ بردھ سدرشن چورن بھی سب بخاروں کو فنا کرتا ہے۔

ترپھلا دی چورن (کھانسی۔دمہ۔بخار کے لئے) ترپھلا اور پیپل دونوں کو کوٹ پیس کر چورن بنا کر شہد کے ساتھ چاٹے تو کھانسی دمہ۔بخار جاوے اور بھوک بڑھے

کائپھلا دی چورن (بلغمی بخار کے لئے) کائپھل۔موتھا۔کٹکی۔کچور۔کاکڑا سینگی پوہکر مول۔اندرائن۔ان سب کا چورن تیار کر کے شہد اور ادرک کے رس کے ساتھ چاٹے تو گلا صاف ہو۔بخار۔کھانسی۔دمہ۔نفرت۔جلن۔درد۔تپ دق۔سب امراض کو دور کرتا ہے۔

کاکڑا سینگی کا چورن بچوں کی کھانسی و بخار کے لئے کاکڑا سینگی۔اتیس پیپل۔ان سبھوں کو کوٹ پیس چھان کر شہد کے ساتھ چٹائے تو بچوں کی کھانسی قے اور بخار دور ہو۔

سنٹھیا دی چورن (آماتیسار کے لئے) سونٹھ۔اتیس۔ہینگ۔موتھا۔کڑیا اور چیت ان سب دواؤں کو لے کر چورن تیار کرے اور گرم پانی کے ساتھ پھانکے تو آماتیسار دور ہو۔

آم بات پر ہریتکیا دی چورن ہڑ۔سیندھا نمک۔کالا نمک۔نیج۔ہینگ۔ان سب دواؤں کا چورن تیار کر کے ٹھنڈے پانی کے ساتھ پھانکے تو آم بات اتیسار دور ہو یہ بھوک بڑھاتا ہے

لگھ گنگا دھر چورن (سب اتیساروں کے لئے) موتھا۔اندرجو۔بیل۔لودھ۔ موچرس۔دھوئی کے پھول۔ان سب کا چورن تیار کرے اور مٹھے میں گڑ ملا کر چورن کھائے تو ہر قسم کی اتیساروں کو نفع دے۔

برھد گنگادھر چورن (سب اتیساروں کے لئے) }- موتھا۔ سونٹھ۔ کریا۔ دھوئی کے پھول۔ سگندھ بالا۔ بیل۔ موچرس۔ پاڑھ۔ اندرجو۔ مدھ کٹیا۔ آم کی بجلی۔ تیس۔ لجالو۔ ان سب دواؤں کا چورن بناکر شہد اور چاول کے دھوون کے ساتھ کھاوے تو سب طرح کی اتیسار اور سنگرہنی دور ہو کر بہت جلد صحت ہووے یہ چورن مانند ندی کے چلتے پانی کو بھی روک سکتا ہے۔ مرچ۔ چیت۔ کالا نمک کا چورن میٹھے کے ساتھ کھانے سے سنگرہنی دور ہوتی ہے۔ پاتلی۔ من داگنی۔ گلم۔ بواسیر ان سب روگوں کو اچھا کرتا ہے۔

کیتھا شٹک چورن (گرہنی کے لئے) }- پکا کیتھا آٹھ حصے کھانڈ چھ حصے۔ انار املی بیل۔ دھوئی کے پھول۔ اجمود پیپل۔ ان سب دواؤں کے تین تین حصے لے اور مرچ بیل زیرہ سفید۔ دھنیا۔ پیپلا مول۔ سگندھ بالا۔ اجوائن۔ تج۔ تیرج۔ الائچی۔ ناگ کیسر۔ چیت سونٹھ۔ ان سبھوں کو ایک ایک حصہ لے پھر سب کو کوٹ چھان کر مہین چورن بناوے اس چورن کے کھانے سے گلے کے روگ۔ اتیسار۔ تپ دق۔ گلم۔ سنگرہنی اور سب بیماریاں اچھی ہو جائیں۔

ڈاڑماشٹک چورن (گرہنی کے لئے) }- انار آٹھ روپیہ بھر۔ شکر بتیس روپیہ بھر اور تج۔ تیرج۔ الائچی یہ تینوں ملاکر چار روپیہ بھر۔ ترکٹا بارہ روپیہ بھر۔ ان سب دواؤں کا چورن بنا وے۔ اس کے کھانے سے کھانے کی خواہش بڑھتی ہے غذا ہضم ہوتی ہے گلا صاف ہوتا ہے۔ بخار کو دفع کرتا ہے۔

برھد ڈارماشٹک چورن (اتیسار کے لئے) }- انار آٹھ پل۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ اجوائن۔ دھنیا۔ سفید زیرہ۔ سونٹھ۔ یہ سب پل پل بھر لے۔ بنسلوچن دس ماشہ۔ تیرج الائچی ناگ کیسر پانچ پانچ ماشہ۔ ان سب دواؤں کا چورن تیار کر کے کھاوے تو اتیسار۔ گلم سنگرہنی جلندھر۔ من داگنی اور پینس جاتے رہیں۔

سکمار لونگادی چورن }- لونگ۔ شدہ کپور۔ الائچی۔ ناگ کیسر۔ جائپھل۔ خس۔ سونٹھ سیاہ زیرہ سیاہ اگر۔ بنسلوچن۔ جٹاماسی۔ تیل۔ کمل۔ پیپل۔ چندن۔ تگر۔ سگندھ بالا۔ کنکول۔ ان سب دواؤں کا چورن تیار کرے اور اس کی آدھی مصری ملاکر رکھ چھوڑے اس کے

کھانے سے بھوک کی رغبت ہو۔ منی کو غلیظ کرے۔ تینوں دوشوں۔ گلا۔ زخم چھاتی۔ کھانسی۔
ہچکی۔ پینس۔ جھمی۔ ہلیمک۔ دمہ۔ اتیسار۔ جریان۔ نفرت۔ گلم۔ سنگرہنی کو دور کرتا ہے۔
مہا کھانڈو چورن } مرچ۔ ناگیسر۔ طالیسپتر۔ پانچوں نمک۔ بموزن لیکر۔ گرنتھ۔ چترک۔
تج۔ پیپل۔ املی اور زیرہ سب دو دو حصہ۔ دھنیا۔ امل بید۔ سونٹھ۔ بڑی الائچی۔ بیر۔ اجمود
ہو تھا ان کو تین تین حصے لے اور اُن سب دواؤں کی چوتھائی انار لے اور آدھی مصری ملاکر
کھائے تو بھوک کی خواہش بڑھے۔ دل کو قوی کرے۔ اتیسار۔ درد شکم۔ گلے کی جلن۔
منہ کی بیماریاں۔ شیت رس۔ پیٹ کا پھولنا۔ بواسیر۔ گلم۔ پیٹ کے کیڑے اور پانچوں
قسم کی قے اور سب کھانسی دمہ وغیرہ کو دور کرتا ہے۔
نارائن چورن (پیٹ کی بیماریوں کے لئے) } چیت۔ ترپھلا۔ سونٹھ۔ پیپل۔
مرچ۔ زیرہ۔ ہڑ۔ بیر۔ بیج۔ اجوائن۔ گرنتھ۔ سونف۔ اسگندھ۔ اجمود۔ کچور۔ دھنیا۔
باؤ بڑنگ۔ کالا زیرہ۔ چوک۔ پشکر مول۔ دونوں کھار۔ پانچوں نمک۔ ان سب کو بموزن
لے کر اور اندرائن دو حصہ۔ نسوت تین حصہ۔ جمالگوٹہ تین حصے۔ پیت پشپ اور سیہنڈ کی
جڑ چار حصے لے کر چورن تیار کرے کوڑھی کو ہاضم اور سویدن دوائیاں دے کر کھلاوے
تو کوڑھ اور پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں۔ اس کے کھانے کی ترکیب یہ ہے اگر
پیٹ پھولے تو مٹھے سے گلم میں بیر کے کاڑھا لے۔ پاخانہ خشک ہو گیا ہو تو دہی یا
پانی سے اور اگر قبض ہو تو گرم پانی سے اور پیٹ کے دوسرے امراض میں آملہ سے
گلے اور پیٹ کی سخت بیماریوں میں اونٹنی کے دودھ یا گائے کے مٹھے سے بات روگ
میں شراب سے بواسیر میں انار کے رس سے زہر میں گھی کے ساتھ دے یہ نارائن چورن
شیطانوں کی طرح بیماریوں کو دور کرتا ہے۔
ہلبشاد چورن (قبض کے لئے) } ہاؤبیر۔ ترپھلا۔ ترائمان۔ پیپل۔ چوک۔ نسوت
پیت۔ پشپ۔ سیہنڈ کی جڑ۔ کنکی۔ بیج۔ نیل کی پتی۔ سیون۔ کالا نمک ان سب دواؤں کو
لے کر چورن تیار کرے۔ پھر گرم پانی۔ گائے کے پیشاب۔ انار کا رس۔ ترپھلا کا رس
یخنی وغیرہ کسی کے ساتھ بیماری کے مطابق دے تو قبض۔ تلی۔ گلم۔ سوجن۔ بواسیر

ہلیمک ۔ بھسم ۔ اگن کمل پانڈو کوڑھ پیٹ کا پھولنا اور پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

**پنچ سم چورن (سول پر)** } سونٹھ ۔ ہڑ ۔ پیپل ۔ نسوت ۔ کالا نمک ۔ ان سب کو ہموزن لیکر چورن تیار کرکے کھائے تو پیٹ کا درد ۔ پیٹ پھولنا اور پیٹ کے متعلق بیماریاں سب دور ہوں۔

**ناراچ چورن** } پیپل ۲ ماشہ ۔ نسوت ۴ تولہ ۔ کھانڈ ایک پل لے کر چورن تیار کرے اور قرش بھر شہد کے ساتھ کھائے تو پیٹ پھولنا ۔ قبض ۔ بلغم پت ۔ درد ۔ سب دفع ہوں۔

**لون تریتیا دو (تلی کے لئے)** } تینوں نمک ۔ دونوں کھار ۔ سونف ۔ سووے ۔ سگند بیج اجمود ۔ ممری ۔ ہاؤبیر ۔ دونوں زیرہ ۔ مرچ ۔ پیپلا مول ۔ پیپل ۔ ہڑ ۔ شرا ۔ بجور ۔ مگریل (کلونجی) سونٹھ ۔ چیتا ۔ چب ۔ باوبڑنگ ۔ امل بید ۔ انار ۔ املی کی چھال ۔ نسوت ۔ جمالگوٹہ مصفا ۔ ستاور ۔ اندرون ۔ بھارنگی ۔ دیودار ۔ اجوائن ۔ دھنیا ۔ تمبرو ۔ پشکر مول ۔ بیر اور ہڑ یہ سب ہموزن لے کر کوٹ چھان کر چورن بنا دے پھر ادرک اور بجورے کے رس میں بھاونا دے ۔ پھر اس کو گھی یا پرانی شراب یا گرم پانی یا بیر کے کاڑھے یا مٹھا یا اونٹنی کے دودھ یا دہی کے توڑ کے ساتھ کھاوے تو درد گردہ ۔ تلی ۔ جگر کا درد ۔ مقعد کا درد کوکھ اور دل کی بیماریاں ۔ بواسیر ۔ من داگنی ۔ پاخانہ کا رکنا ۔ گلم ۔ پیٹ کی بیماریاں ۔ ہچکی ۔ دمہ کھانسی وغیرہ کو دور کرتا ہے ۔ یا بید ان کا گھی بنا کر دے تو بھی ان سب بیماریوں کو فائدہ کرے گا۔

**تمبرو چورن (سول کے لئے)** } تمبرو ۔ تینوں لون ۔ اجوائن ۔ پشکر مول ۔ جوا کھار ۔ ہڑ ہینگ بھنی ہوئی ۔ باؤبڑنگ ہموزن لے کر نسوت ۳ حصہ ڈال کر کوٹ چھان کر چورن تیار کرے گرم پانی یا جو کے کاڑھے کے ساتھ پیئے تو سب قسم کا سول ۔ گلم اور پیٹ پھولنا ۔ یہ سب عارضے دور ہوں۔

**چیتر کادو چورن (من داگن کے لئے)** } چیتا ۔ سونٹھ ۔ ہینگ ۔ پیپل ۔ پیپلا مول ۔ چب اجمود ۔ سیاہ مرچ سب دوائیں قرش قرش بھر لے اور دونوں کھار ۔ سیندھا نمک ۔ کالا نمک پانگا ۔ کنکیلا ۔ سانبھر نمک ایک ایک تولہ بھر لے ۔ پھر سب کا چورن کرکے بجورے کے رس میں گولی

باندھ کر دھوپ میں سکھا لے۔ یہ چورن گلم۔ سنگرہنی اور آم روگوں کو دفع کرتا ہے بھوک بڑھاتا ہے اور بلغم کو فنا کرتا ہے۔

**اگن وردھن چورن مند اگنی کے لئے** } سیندھا نمک۔ پیپلا مول۔ پیپل۔ چب۔ چیت سونٹھ۔ ہڑ۔ یہ سب ایک ایک حصہ ذائد لے کر چورن بنا دے۔ اس کے کھانے سے اپھارے کا ذوب فنا ہو جاتی ہے۔

**اجمود چورن (باتا دیہ)** } اجمود۔ باؤبڑنگ۔ سیندھا نمک۔ دیودار۔ چیت۔ پیپلا مول سونف۔ پیپل۔ مرچ سیاہ۔ سونٹھ۔ یہ دوائیں قرش قرش بھر لے پھر ہڑ پانچ قرش بدھارا دس قرش لے کر بطریق معروف چورن بنا دے۔ پھر گڑ ملا کر گرم پانی سے کھائے تو پیٹ کی سوجن دور ہو۔ یہ گئی اور بلغمی امراض کو دفع کرتا ہے۔

**ہنگوادی چورن (سول پر)** } ہینگ۔ پاڑھ۔ ہڑ۔ دھنیا۔ انار۔ چیت۔ کچور۔ اجمود۔ ترکٹا۔ ہاؤبیر۔ امل بید۔ مری۔ املی کی چھال۔ زیرہ۔ پوہکر مول۔ بچ۔ چب۔ دونوں کھار پانچوں نمک۔ ان سب دواؤں کو لے کر کوٹ چھان کر چورن بنا دے۔ پھر کھانے کے ساتھ یا پرانی بھنگ میں کھائے تو بات۔ کف کا گلم۔ اپھارہ۔ اشٹیلکا۔ چھاتی۔ پیڑو۔ پسلی۔ مقعد۔ شرمگاہ عورت وغیرہ کے سب دردوں کو اور سوزاک۔ اپھارہ۔ پانڈروگ۔ نفرت ہچکی۔ درد جگر۔ تلی۔ دمہ۔ کھانسی۔ گل گنڈ۔ گرہنی اور بواسیر ان سب امراض کو دور کرے۔ بجورے کے رس کی سات بھاونا دے کر گولی باندھ لے تو کف بات کے روگ دور ہوں۔

**جوانی کھانڈ چورن (نفرت پر)** } اجوائن۔ انار۔ سونٹھ۔ امل کی چھال۔ امل بید۔ ان سب کو چار چار شان[1] بھر لے۔ مرچ ڈھائی شان۔ پیپل دس شان۔ تج۔ کالا نمک۔ دھنیا زیرہ۔ یہ سب دو دو شان بھر۔ شکر چونسٹھ شان لے ان سب کا بطریق معروف چورن بنا دے اس چورن کے کھانے سے پانڈروگ۔ ہردے روگ۔ گرہنی۔ منھ میں پانی آنا۔ اتیسار۔ سوجن۔ تلی۔ پیٹ پھولنا۔ نفرت۔ شول۔ من داگن۔ بواسیر۔ زبان اور گلے کے امراض

[1] شان کا وزن ۴ ماشہ کا ہوتا ہے ۱۲

دور ہوتے ہیں۔

**طالیسادِ چورن (نفرت پر)** }۔ طالیسپتر ایک قرش۔ مرچ سیاہ دو قرش۔ سونٹھ تین قرش پیپل چار قرش۔ بنسلوچن پانچ قرش لے اور الائچی اور تج آدھا آدھا قرش لے کھانڈ تیس قرش لے کر چورن تیار کر کے کھائے تو کھانا خوب ہضم ہو اور کھانسی دمہ۔ بخار۔ منہ میں پانی آنا۔ سردی۔ اتیسار۔ سوجن۔ گرہنی۔ پانڈ روگ وغیرہ امراض دور ہوتے ہیں۔

**ستوپلادِ چورن (کھانسی چھئی پت وغیرہ پر)** }۔ مصری سولہ قرش۔ بنسلوچن آٹھ قرش پیپل چار قرش۔ چھوٹی الائچی دو دو قرش۔ تج ایک قرش۔ ان کا چورن کر کے شہد اور گھی کے ساتھ تو دمہ۔ کھانسی۔ چھئی۔ تپ دق۔ ہاتھ اور پاؤں کا جلنا۔ مندا گنی۔ زبان کا خشک ہونا۔ درد پسلی۔ نفرت۔ بخار۔ رکت پت وغیرہ امراض دور ہوتے ہیں گھی اور شہد کم و بیش وزن میں لینا چاہیئے۔

**لون بھاسکر چورن** }۔ پانگا نمک ۸ تولہ۔ کالا نمک ۵ تولہ۔ بڑ نمک۔ سیندھا۔ دھنیا پیپل پیپلا مول۔ کالا زیرہ۔ پترج۔ ناگ کیسر طالیسپتر۔ امل بید۔ ان سب کو دو دو قرش اور سیاہ مرچ زیرہ۔ سونٹھ۔ قرش قرش بھر۔ انار چار قرش۔ الائچی اور تج پانچ پانچ ماشہ۔ ان سب کا چورن بنا دے اور ۴ ماشہ شراب۔ مٹھے یا دہی کے توڑ کے ساتھ دے تو بات کف۔ گلم۔ تلی۔ پیٹ روگ۔ منہ میں پانی آنا۔ بواسیر۔ گرہنی۔ کوڑھ۔ قبض۔ بھگندر سوجن۔ شول۔ سانس۔ کھانسی۔ آم دوش۔ ہردے روگ۔ من داگنی وغیرہ سب بیماریاں دور ہو کے غذا کو خوب ہضم کرتا ہے اس چورن کو سری بھاسکر نے سب لوگوں کے لئے مفید کہا ہے

**ایلادِ چورن (منہ سے رطوبت آنے کے لئے)** }۔ الائچی۔ پرینگ۔ موکتا بیر کی گٹھلی۔ پیپل۔ سفید صندل۔ لاوا۔ لونگ۔ ناگ کیسر ان سب کا چورن تیار کرے پھر شہد اور مصری ملا کر چاٹے تو بات۔ کف۔ پت سے پیدا ہوئی رطوبت کو دفع کرے۔

**نیب چورن (کوڑھ کے لئے)** }۔ مہین پسے ہوئے نیم کے پنچانگ کا چورن چند پل۔ اور کشتہ لوہا۔ ہڑ۔ چیب۔ بڑ نیب۔ چیت۔ بھلانواں مصفا۔ باؤ بڑنگ۔ کھانڈ۔

آنولہ۔ ہلدی۔ پیپل۔ مرچ سیاہ۔ سونٹھ۔ بائبڑنگ۔ املتاس۔ گوکھرو۔ ان سب دواؤں کو پل پل بھر لے کر چورن تیار کرکے بھنگرے کے رس کی بھاونا دے پھر کھیر اور اسن سیر بھر پانی میں کاڑھا کرے۔ جب آٹھواں حصہ رہ جائے تو اُتار کر اس کی بھاونا دے کر سکھالے اور ایک قرش کھیر اسن کے کواتھ دودھ یا گھی کے ساتھ ایک مہینہ کھالے تو سب کوڑھ جاتے رہیں یہ چورن رسائن ہے اور سب روگوں کو دفع کرتا ہے۔

**ستاور چورن (طاقت کے لئے)** ستاور۔ گوکھرو۔ کیوانچ کے بیج۔ گل سکری۔ بریارا اور تالمکھانہ ان سب دواؤں کو ہموزن لے کر کوٹ چھان کر چورن تیار کرے پھر گائے کے دودھ کے ساتھ روزانہ کھائے تو قوت مباشرت بہت بڑھ جائے اور اگر ترک جماع کرے تو جسمانی طاقت ازحد ہووے۔

**اسگندھاد چورن (طاقت کے لئے)** اسگندھ ناگوری چالیس تولہ۔ بدھارا بیس تولہ لے کر چورن بنا گھی کے برتن میں رکھے۔ دس ماشہ چورن دودھ کے ساتھ پیئے تو عورتوں سے سیری نہ ہو۔

**نواہاد چورن (دھات بردھک)** چیت۔ ترپھلا۔ موتھا۔ بائبڑنگ۔ ترکٹا۔ ان سب کو برابر لے۔ کشتہ فولاد ایک ٹکا بھر لے کر چورن تیار کرکے شہد اور گھی کے ساتھ چاٹے یا گائے کے پیشاب اور مٹھے کے ساتھ پیئے تو پانڈو روگ۔ ہردے روگ۔ بھگندر۔ سوجن۔ کوڑھ پیٹ کی بیماریاں۔ بواسیر۔ مند اگنی۔ اُرچ۔ اور پیٹ کے کیڑے دور ہوں۔

**عاقرقرحاد چورن (امساک کے لئے)** عاقرقرحا۔ سونٹھ۔ کنکول مرچ سیاہ۔ کیسر پیپل۔ جائپھل۔ لونگ۔ سفید صندل ان کو قرش قرش بھر لے کر چورن تیار کرے اور پل بھر افیون ڈال کر کپڑ چھان کر لے اور سب کے برابر کھانڈ ملا کر ماشہ بھر شہد کے ساتھ رات کو چاٹے تو منی منجمد ہو جائے اور عورت خوش رہے۔

**خیندرکلا بدھ چورن** چرائتہ۔ کٹکی۔ موتھا۔ اندر جو۔ سونٹھ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ان سب کو ہموزن لے اور اندر جو کے درخت کی چھال کا سولھواں حصہ۔ چیت کی چھال۔

کے دو حصے لے پھر کوٹ پیس چھان کر چورن بنا دے۔ اس چورن سے دوچند پرانا گڑ پانی میں ملا کر پھنکی کرے تو پانڈو روگ۔ بخار۔ اتیسار۔ اُرچ۔ کانور۔ سنگرہنی۔ باؤ گولا اور جریان کو دفع کرکے مریض کو صحت بخشتا ہے۔

دیگر چورن } سجی۔ جواکھار۔ کھاری نمک۔ کالا نمک۔ سیندھا نمک۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ پیپل۔ چب۔ اجمود۔ چیت۔ پیپلا مول۔ ہینگ۔ سونف زیرہ ان سب کو برابر لے کر چورن بنا دے اور گرم پانی کے ساتھ یا جھڑ بیری کے بیروں کے کاڑھے کے ساتھ یا مٹھے کے ساتھ پیئے تو بہر دے روگ بھوک کا کم ہونا۔ باؤ گولہ۔ بواسیر۔ سنگرہنی وغیرہ بیماریاں دور ہوں

ایضاً } سجی۔ جواکھار۔ پیپلا مول۔ پیپل۔ چب۔ چیت۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ سیندھا نمک سانبھر نمک۔ کھاری نمک۔ سمندر نمک۔ ہینگ۔ اجوائن۔ ان سب کو ہم وزن لے کر چورن تیار کرے املبید۔ بجورا کا پانی آملہ ان تینوں میں سے کسی کے رس کی بھاونا دے پھر کھائے یہ چورن نہایت ہاضم ہے۔ کف۔ بادی۔ سنگرہنی۔ بواسیر وغیرہ کو دور کرتا ہے۔

ایضاً } چیت۔ نج۔ بیلگری۔ سونٹھ ان کو کوٹ چھان کر چورن تیار کرے اور اس کو مٹھے کے ساتھ کھائے تو نہایت سخت سنگرہنی دور ہو۔

ایضاً } کالا نمک۔ چیت اور مرچ سیاہ ان کے چورن کو مٹھے کے ساتھ پینے سے سنگرہنی اور امراض شکم بائگولا کے بواسیر بھوک کا کم ہونا اور تلی یہ سب امراض دور ہوتے ہیں۔

چنتامن چورن (دمہ کے لئے) } چیت کے بیج۔ بریارے کی جڑ۔ بدھارا کھ کاہو۔ دیودار۔ ترپھلا۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ باؤ بڑنگ۔ ان سب کو برابر لے اور کوٹ چھان کر چورن تیار کرے اس چورن کو کم و بیش وزن شہد گھی کے ساتھ کھایا کرے تو کھانسی دمہ کو دور کرے۔

کھانسی کی دوا } پیپل۔ پیپلا مول۔ بہیڑے کا بکل۔ سونٹھ۔ اُن کے چورن کو شہد کے ساتھ چاٹنے سے کھانسی جاتی رہتی ہے۔

دمہ کی دوا } سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ انھیں برابر لے کر چورن بنا دے اور اسکے برابر گڑ اور دگنا گھی ملا کر چاٹنے سے دمہ بہت جلد دور ہو جاتا ہے۔

کھانسی کی دوا} ترپھلا۔ گلو۔ چیت۔ راسُن۔ باؤبڑنگ۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ان سب کو ہموزن لے کر چورن بناوے اور جتنا چورن ہو اتنی ہی شکر ملاکر استعمال کرے تو کھانسی بہت جلد جاوے۔

لولمب راج چورن} سونٹھ پانچ حصہ۔ پیپل چار حصہ۔ اجمود تین حصہ۔ اجوائن دو حصہ۔ نمک ایک حصہ۔ ان پندرہ حصوں کے برابر شکر لے اور کوٹ چھان کر چورن بنا کر کھائے تو پیٹ کا درد۔ گڑگڑاہٹ۔ شول۔ آم روگ۔ بائی گولہ اور پاخانہ کی بیماریاں دفع ہوتی ہیں۔

امل بید چورن} سمندر نمک۔ کالا نمک۔ سیندھا نمک۔ سانبھر نمک۔ یہ سب پیسے پیسے بھر۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ سیاہ زیرہ۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ تل۔ یہ سب دوائیں دو دو پیسہ بھر۔ مرچ سیاہ ایک پیسہ بھر۔ زیرہ سفید دو پیسہ بھر۔ سونٹھ ایک پیسہ بھر۔ الائچی دو پیسہ بھر۔ لونگ ایک پیسہ بھر۔ دار چینی دو پیسہ بھر۔ جواکھار دو پیسہ بھر۔ اجوائن خراسانی دو پیسہ بھر۔ کلونجی دو پیسہ بھر۔ ترپھلا تین پیسہ بھر۔ مولی کے بیج ایک پیسہ بھر۔ پھر امل بید کی گری نکال کر ان سب دواؤں کو کوٹ پیس کر گری میں بھر دے جتنا خالی ہوتا جائے اس میں لیموں نچوڑتا جائے کبھی خالی نہ ہونے دیوے اور صبح دھوپ میں اور رات کو سایہ میں سکھاوے اور تین ماشہ کھائے تو پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں غذا ہضم ہو اور بھوک بڑھے۔

## سنچل کی ترکیب

سنچل پاؤ بھر۔ سیندھا پاؤ بھر۔ جنگرا نمک ایک سیر۔ سانبھر پاؤ بھر۔ آملہ ایک سیر۔ ان سب کو کوٹ پیس چھان لے پھر گئو موتر ہانڈی میں بھر کر چڑھاوے اور آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جائے تو اُتار کر اس چورن کا استعمال کرے تو پیٹ کی سب بیماریاں دور ہوں۔

# باب اُنتیسواں

## گولی بنانے کی ترکیب

گولی (بٹی) کئی ناموں سے مشہور ہے جیسے گولی ٹکا۔ گٹکا۔ بٹی۔ موودک۔ پنڈی اور کنڈی وغیرہ گولی بلا آگ کے گوگل اور شہد سے بندھ جاتی ہے۔ گولیوں میں مصری چوگنی گڑ دوچند اور چورن لکھے موافق دے تسکے بعد گوگل اور شہد برابر دیا جائے گیلی دوائیں دونی ڈالی جائیں اسی ترکیب سے ہوشیار طبیب و بید گولیوں کو تیار کرتے ہیں ان کے کھانے کی خوراک قرش بھر ہے یا موافق حالت مریض جیسا طبیب بتلا دے۔

اندارسی گٹکا (گولی) بواسیر کے لئے } اندارو۔ موتھا۔ جمالگوٹہ کی جڑ کی چھال ہڑ نسوت۔ کچور۔ باوبڑنگ۔ گوکھرو۔ چیت۔ ان سب کو دو دو قرش لے اور زمین قند آٹھ پل اور ندھاس چار پل اور بھلانواں مصفا چار پل لے کر دروں بھر پانی میں اوٹا دے جب چوتھائی رہ جاوے تو اتار کر تگنا گڑ دے کر پکاوے جب وہ پک کر صاف ہو جاوے تب یہ چورن ڈالے۔ چیت۔ نسوت۔ جمالگوٹہ کی جڑ اور بیج یہ سب پل پل بھر۔ ترکٹا۔ الائچی۔ بڑا تج یہ تین تین پل لے اور پیس چھان کر پرشتہ بھر شہد میں اوپر کا لکھا ہوا چورن گولی بندھنے کے موافق ملا دے تب یہ باہو شال گڑ تیار ہو۔ یہ سب گولیاں بواسیر۔ ان گلم۔ شکم کا باد۔ آٹھوں باد۔ ناک کا بہنا۔ تپ دق۔ پینس۔ ہلیمک۔ پانڈ روگ اور جریان وغیرہ کو دور کرتی ہے۔

مرچادگٹکا (کھانسی کے لئے) } مرچ سیاہ۔ پیپل۔ قرش قرش بھر۔ جواکھار پانچ ماشہ انار دانہ آٹھ قرش ان کی آٹھ قرش گڑ میں چار چار ماشہ کی گولی باندھے۔ اس گولی کو منہ میں رکھ کر رس چوسے تو کھانسی ضرور دور ہو۔

گڑادگٹکا (دمہ کے لئے) } گڑ۔ سونٹھ۔ ہڑ۔ موتھا ان سب کی گولیاں جتنے گڑ میں بندھ سکیں ایک ایک ماشہ کی باندھے پھر کھانسی آنے پر اُن گولیوں کو

منہ میں رکھ کر چوسے تو کھانسی اور دمہ دور ہو اور منہ میں صرف بہیڑہ رکھنے سے بھی کھانسی دور ہوتی ہے۔

آنولادبٹی (پیاس کے لئے) آنولہ۔ کنول۔ کوٹلا۔ بٹ جٹا (برگد کی جٹا) ان سب کو پیس کر شہد میں گولی بنادے اور منہ میں رکھ کر چوسے تو سخت پیاس کو تسکین دے اور منہ کا سوکھنا بند ہو۔

سنجیونی گٹکا (سنپات کے لئے) باؤبڑنگ۔ سونٹھ۔ پیپل۔ ہڑ۔ آنولہ۔ بہیڑہ۔ بچ۔ گوکھرو۔ بھلانواں مصفا۔ سینگیا مصفا۔ ان سب کو برابر برابر لے کر گائے کے پیشاب میں کھرل کرے پھر گھونگچی کے برابر گولی باندھ کر ادرک کے رس میں کھلائے۔ اجیرن میں ایک گولی ہیضہ میں دو گولی سانپ کے کاٹے اور سنپات میں چار گولی اسی طرح بید اپنی مرضی کے موافق ہر مرض میں دے اس گولی کا نام سنجیونی ہے۔ یعنی انسان کو حیات جدید عطا کرتی ہے۔

ترکٹادبٹی (پینس وغیرہ کے لئے) ترکٹا۔ امل بید۔ بچ۔ طالیسپتر۔ چیت۔ زیرہ۔ املی کی چھال ان سب کو قرش قرش بھر اور تج۔ پترج۔ الائچی چار چار ماشہ اور گڑ قرش بھر لے یہ گٹکا پینس۔ دمہ۔ کھانسی کو دور کرکے بھوک کو بڑھا کر گلے کو صاف کرے ناک کے بہنے کو بند کرے۔ اس گٹکے کا نام بیوشاد گٹکا بھی ہے۔ اگر آم کی بیماری ہو تو سونٹھ اور گڑ کی گولی دی جاوے۔ قبض میں گڑ اور پیپل کے ساتھ۔ موترکرچھر میں گڑ اور زیرہ کے ساتھ بواسیر میں ہڑ اور گڑ کے ساتھ دیا جائے۔

بردھ دار مودک (بواسیر کے لئے) بدھارا۔ بھلانواں مصفا۔ اور سونٹھ پیس کر گڑ میں گولی باندھ کر دے تو چھیوں طرح کی بواسیر دور ہوتی ہے۔

سورن ٹکا (بواسیر کے لئے) سوکھا سورن (زمین قند) کا چورن تیس حصہ۔ چیت ۱۶ حصہ۔ سونٹھ ۴ حصہ۔ مرچ سیاہ دو حصہ ان سب کا چورن کرکے گڑ میں گولی باندھ کر کھلاوے تو سب قسم کی بواسیر دور ہوں یا سورن اور بدھارا سولہ سولہ حصہ۔ موصلی آٹھ حصہ۔ چیت آٹھ حصہ یا ترپھلا۔ باؤبڑنگ۔ سونٹھ۔ پیپل۔ بھلانواں مصفا

پیپلامول - طالیسپتر یہ سب چار چار حصہ تج الائچی اور مرچ سیاہ یہ دو دو حصہ لے ان سب کا چورن کرکے دونے گڑ میں گولی باندھ کر کھلاوے تو بھوک بڑھے یہ رسائن بواسیر بات کف سے پیدا ہوئی گرہنی - دمہ - کھانسی - تپ دق - تلی - پیلیا - شوتھ - جریان - بھگندر اور بالوں کا جلدی سفید ہو جانا وغیرہ بیماریوں کو دور کرے - عقل کو بڑھاتی ہے - منی کو منجمد کرتی ہے -

منڈور بٹی (کاملا د کے لئے) } ترپھلا - ترکٹا - چب - پیپلامول - چیت - دیودار - سونا مکھی - ہلدی - موتھا - مجیٹھ ان سب کو قرش قرش بھر لے اور منڈور کو صاف کرکے سب سے دونا لے - اور اٹھ گنے گئو موتر میں پکا کر گولی باندھے اور مٹھے کے ساتھ کھائے تو کاملا روگ پانڈروگ بواسیر سوجن جریان کوڑھ کف روگ امراض گٹھیا قبض اور تلی وغیرہ دور ہوں -

چندر پربھا گٹکا } کافور - بچ - موتھا - چرائتہ - گلو - دیودار - ہلدی - اتیس - دار ہلدی - پیپلامول - چیت - دھنیا - ترپھلا - نیچ - باؤبڑنگ - گج پیپل - ترکٹا - سونا مکھی کا کشتہ - سجی کھار - جواکھار - سیندھا نمک - کالا نمک اور پانگا نمک یہ چیزیں چار چار ماشہ - نسوت دانتونی - تیزج - تج - الائچی - بنسلوچن - یہ سب چیزیں قرش قرش بھر اور لوہے کا کشتہ دو قرش لے کر ان سب کا چورن کرکے مصری چار قرش سلاجیت مصفا آٹھ قرش ان سب کو کوٹ کر گولی بنا دے یہ چندر پربھا گٹکا کھانسی جریان - سوزاک - پتھری پاخانہ کا رکنا پیٹ پھولنا - سول - عضو تناسل کا پھول جانا - گلم - اربد - فوطوں کا بڑھ جانا کمر کا درد - کھانسی - دمہ - کوڑھ - اور آنتوں کا بڑھنا - پیلیا - کانور - کھجلی - تلی - پیٹ کی بیماریاں بھگندر - دانتوں اور آنکھوں کی بیماریاں - عورتوں کے ماہوار کی بیماریاں آدمیوں کے منی کی بیماریوں کو دور کرکے منداگنی - اُرچ - بات پت - کف اور حملہ بواسیر کو دفع کرکے طاقت بڑھا کر دھات کو بڑھاتی ہے - یہ رسائن ہے اس کو دس ماشہ یا سولہ ماشہ موافق طاقت مریض بید کو دینا چاہیئے -

کانکائن گٹکا (گلم پر) } اجوائن - دھنیا - زیرہ سیاہ مرچ - کرشن کانتا - اجمودہ منگریلا

یہ سب چار چار ماشہ لے بھونی ہینگ چھ ماشہ اور دونوں کھار پانچوں نمک ۔ نسوت یہ سب آٹھ آٹھ ماشہ بھرلے کر ۔ دانتونی ۔ کچور ۔ پوہکر مول ۔ باؤ برنگ ۔ انار دانہ ۔ ہڑ ۔ چیت امل بید ۔ سونٹھ ۔ یہ سب سولہ سولہ ماشہ لیوے ۔ پھر ان کا چورن کر کے بجورے کے رس میں گولی باندھے اس بٹی کو گھی دودھ شراب لیموں کا رس اور گرم پانی وغیرہ کے ساتھ کانکا ئن بناکر پلاوے تو گلم کو ناش کرے ۔ بات گلم میں مدیہ (شراب) سے ۔ پت گلم میں گائے کے دودھ کے ساتھ کف گلم میں گئو موتر سے ۔ تر دوش گلم میں دشمول کواتھ کے ساتھ دیوے ۔ استری کے رکت گلم میں اونٹنی کے دودھ کے ساتھ دیوے تو فائدہ دیوے گا ۔

کیشور گوگل (بائی کے لئے) ترپھلا تین پرستھ بھر ۔ گرچ ایک پرستھ کو کوٹ کر ڈیڑھ دروں پانی میں اوٹاوے جب آدھا پانی رہ جائے تب چھان کر گوگل مصفا ایک پرستھ ڈال کر لوہے کے برتن میں لوہے کی کرچھی سے گھونٹ کر گڑ کی پاک کی طرح گاڑھا کر کے یہ دوائیاں ڈالے ۔ آنولہ ۔ بہیڑہ آدھا آدھا پل ۔ گرچ ایک پل ترکٹا چھ قرش باؤ برنگ آدھا پل دانتونی ایک قرش نسوت ایک قرش ان سب کو گڑ پاک میں ملاکر گولی باندھ کر گھی کے برتن میں رکھ چھوڑے اور اس گولی کو ایک ماشہ بھر موافق طاقت مریض دے ۔ اس کے کھانے کا طریقہ یہ ہے کہ گرم پانی دودھ مجیٹھ کواتھ یا بید جو مناسب سمجھے اس کے ساتھ دیوے تو سب کوڑھ دفع ہوں تینوں دوشوں سے پیدا ہوا بات رکت جائے ۔ سب طرح کے پھوڑے ۔ گلم ۔ جریان ۔ بڑا جریان ۔ پیٹ کی بیماریاں بھوک نہ لگنا ۔ کھانسی ۔ سوجن ۔ پانڈو روگ ۔ آم روگ وغیرہ یہ سب روگ اسکے کھانے سے بالکل دور ہوں ۔ یہ بھی ایک رسائن ہے اس کواتھ کو کیشور رشی نے کہا ہے اس سے اس کا نام کیشور گوگل ہے ۔ اس گوگل سے خوبصورتی بڑھے اور ردساد کواتھ کے ساتھ کھانے سے آنکھوں کی بیماریاں برناد کواتھ کے ساتھ گلم روگ کھدر ادکواتھ کے ساتھ پھوڑے اور کوڑھ دور کرتی ہے ۔ مریض کھٹی تیکھی چیزیں نہ کھاوے عورت سے صحبت نہ کرے زیادہ محنت نہ کرے دھوپ میں نہ چلے زیادہ غصہ

نہ کرے اور صفائی سے رہے۔

تریھلا و گوگل (بھگندر کے لئے) تریھلا چورن تین پل سب میں کا چورن پل بھر گوگل مصفا پانچ پل ان سب کی ایک جگہ گولی باندھ کر مریض کی طاقت کے موافق دے تو بھگندر گلم۔ سوجن اور چھوں بواسیریں دور ہوتی ہیں۔

گوکھرو گوگل (جریان کے لئے) اٹھائیس پل گوکھرو کا چھ گنے پانی میں کاڑھا کرے جب آدھا رہ جائے تب سات پل گوگل ڈال کر پکاوے جب قوام پر آجاوے تب یہ دوائیں ڈالے۔ تریھلا۔ ترکٹا۔ موتھا یہ ساتوں چیزیں پل پل بھر ملا کر گولی باندھے پھر جریان۔ سوزاک۔ امراض نسائی۔ بات رکت۔ بات روگ دھات کی بیماریوں کو دور کر کے پتھری کو توڑ بہاتا ہے۔

تریھلا مودک (کوڑھ کے لئے) تریھلا آٹھ پل۔ بھلانواں مصفا چار پل۔ باپچی پانچ پل۔ باؤبڑنگ چار پل۔ لوہے کا کشتہ۔ نسوت۔ سلاجیت۔ گوگل ایک ایک پل۔ پوہکر مول آدھا پل۔ چیت آدھ پل۔ مرچ سیاہ دو شان۔ اور سونٹھ میل۔ موتھا۔ تج الائچی پترج۔ کیسر۔ ان سب کو شان شان بھر لے کر چورن کرے اور سب کے برابر کھانڈ لے اور پاک بنا کر یہ چورن ڈال کر پل پل بھر کی گولی بنا دے پھر موافق طاقت مریض کھلائے تو سب کوڑھوں کو دور کرے اور تردوش۔ سب آم کی بیماریاں۔ بھگندر۔ تلی۔ گلم۔ جیبھ کی بیماریاں۔ گلے کی بیماریاں۔ گردن اور پیٹھ کی بیماریاں یہ سب دور ہوں۔ جسم کے نیچے کے حصہ کی بیماریوں میں کھانا کھانے کے بعد دوائیاں دین۔ کمی اشتہا میں کھانے کے بیچ میں دیں اور شیو بندھی بیماریوں میں بھی کھانا کھانے کے بعد دینا چاہیے۔

کچنال گوگل (گنڈمالا کے لئے) کچنال کی چھال دس پل۔ تریھلا چھ پل۔ ترکٹا تین پل۔ برون ایک پل۔ الائچی اور پترج قرش قرش بھر ان سب کا چورن بنا دے اور چورن کے برابر گوگل پیس کر ملا کر چار ماشہ کی گولی بنا دے اور موافق طاقت مریض کو سویرے ایک گولی دے تو گنڈمالا۔ اپچی۔ پھوڑی۔ زخم گانٹھ۔ کوڑھ اور بھگندر وغیرہ

دور ہوں اس کا طریقہ استعمال یہ ہے کہ منڈی کے رس ہڑ کے کواتھ یا گرم پانی کے ساتھ کھائے۔

**ماشاد مودک (منی کی مضبوطی کے لئے)** دھلی ہوئی ارد کی دال کا آٹا گیہوں کا آٹا۔ جو کا آٹا۔ ساٹھی چاول کا آٹا۔ پیپل کا چورن یہ سب پل پل بھر لے پھر سب چورن سے آدھا گھی لے کر بھونے بعدہ چورن کے برابر شکر ڈال کر دونے پانی میں دھیمی آنچ پر پکاوے جب گھٹ کر ایک ذات ہو جائے تب ایک ایک پل کے لڈو باندھے اور سوتے وقت کھا کر چار پل دودھ پیے۔ کھٹائی اور نمک وغیرہ اور بادی چیزوں سے پرہیز کرے اور جماع کرے تو دھات نہ گرے اور جسم مضبوط ہو۔

**سورن ٹکا** سوکھا زمین قند آٹھ حصہ۔ چیت کی چھال چار حصہ۔ ہڑ پانچ حصہ۔ سونٹھ پانچ حصے۔ مرچ سیاہ اور پیپل دو حصے گڑ چودہ حصہ لے کر سب کی گولیاں بنائے یہ گولی بھوک کو بڑھاتی ہے اور بواسیر قبض اور پیٹ کی بیماریوں کو دور کرتی ہو اسی طرح بیلو کے تازہ پھلوں کے کھانے سے بواسیر۔ پیٹ کے کیڑے سنگرہنی اور گلم وغیرہ بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

**اوتیہ بٹی** مرچ۔ سونٹھ۔ ہینگ۔ سینگیا مصفا۔ زیرہ۔ مرچ سیاہ۔ چیت سب دوائیاں ہموزن لے کر بھنگرا کے رس میں کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں تیار کرے اسکے کھانے سے بادی کی بیماریاں درد گردہ اور آٹھ قسم کے شکم درد بواسیر گلم دور ہوتے ہیں یہ اوتیہ بٹی اگن کو روشن کرکے بھوک کو بڑھاتی ہے

**کھانسی کی گولی** موتھا۔ سونٹھ۔ ہڑ۔ تینوں کو پیس کر گولی باندھے اور اس گولی کو تین روز تک منہ میں رکھ کر چوسے اور آہستہ سے دھو دور کرے تو کھانسی دمہ دور ہو۔

**لونگادی ٹکا** لونگ۔ مرچ سیاہ۔ بہیڑے کا بکل ان تینوں کو برابر لے کر چورن تیار کرے اور تینوں کے برابر کھیر سار بھی ملائے پھر ببول کی چھال کو اوٹا کر اس میں یہ دوائیاں ڈال کر گولی باندھے اس کے چوسنے سے آٹھ گھڑی بعد سب قسم کی کھانسی کو فائدہ معلوم ہو اور سب مرض جاتا رہتا ہے۔

**سنیات پر گولی** }۔ لونگ۔ جائپھل۔ جاوتری۔ مرچ وپترج۔ جمالگوٹہ مصفا۔ بھنا سہاگہ۔ ہڑ کا چھلکا۔ گھی کی بھنی ہینگ ان سب دواؤں کو دھیلہ دھیلہ بھرلے کر کپڑ چھان کر کے سہجنے کے رس میں گولی باندھے اور ایک گولی گرم پانی سے کھائے تو دست آوے اور پیٹ کا بھاری پن جائے جاڑا بخار دفع ہو اس گولی کو لگاتار دس برس تک استعمال کرنے سے کوڑھ بھی جاتا رہتا ہے۔

**ایضاً** }۔ مرچ سیاہ پانچ ٹنک۔ سینگیا مصفا دو ٹنک۔ زیج دھیلہ بھر۔ موتھا ۵ دھیلہ بھر ان کو کپڑ چھان کر کے ادرک کے رس میں دو پہر کھرل کر کے ایک رتی کی گولی بنادے اور ایک گولی دے تو سنیات دور ہو۔

**دیگر** }۔ عاقر قرحا ایک ٹنک۔ ہڑ کی چھال ایک ٹنک۔ سینگیا مصفا ایک ٹنک۔ مرچ سیاہ تین ٹنک زیج اور باؤ بڑنگ سات سات ٹنک۔ سب دواؤں کو کپڑ چھان کر کے آدھ سیر بہیڑے کی چھال کے رس میں ایک رتی کی گولیاں بنائے اور ایک گولی دے تو سنیات دور ہو بات کھانسی گلے اور ماتھے کا درد ہڑ پھوٹن جاتا رہے۔

**جلن کے ساتھ اتیسار کے لئے گولی** }۔ جاوتری۔ جائپھل۔ ناگ کیسر۔ لونگ۔ افیون ان سب دواؤں کو ایک ایک ٹنک لے کر مہین پیس کر چورن بنادے اور پانی کے ساتھ ایک رتی کی گولی باندھے زیرہ مصور سونٹھ کے ساتھ استعمال کرے تو پیچش اور شول جلن جاتی ہے۔

**لیلاوتی گولی دا تیسار کے لئے** }۔ زیج۔ مصطگی رومی۔ انار کی کلی۔ بنسلوچن۔ آم کی گٹھلی۔ لودھ۔ ملٹھی۔ دھوئی کے پھول۔ موچرس۔ کڑے کی چھال۔ جائپھل۔ ببول کی کلی اور مائیں یہ سب دوائیاں دھیلہ دھیلہ بھرلے اور ان سب سے دونا کھیر لیوے اور کھیر سے دو چند مکھڑے کے بیج لے کر چورن تیار کرے اور پوست کے پانی سے چار چار ماشہ کی گولیاں بنادے اور ایک گولی چاول کے دھوون کے ساتھ دیوے تو سات طرح کے اتیسار دور ہوں غذا میں دہی اور چاول کھلائے۔

**اجمو داد گٹکا** }۔ اجمود۔ پاؤ بھر۔ ہڑ۔ بہیڑہ۔ آنولہ۔ سونٹھ۔ ملتان۔ بداری قند۔ دھنیا۔ موتھا

موچرس ۔ گج پیپل ۔ لونگ ۔ جائپھل ۔ پیپل ۔ چیت کی چھال انار دانہ بھارنگی ۔ کنول گٹہ ۔ مرچ سیاہ ۔ دونوں زیرے ۔ کنگنی ۔ اجوائن ۔ پیپلامول رینکا ۔ باؤبڑنگ بیج ۔ کائپھل ۔ پت پاپڑا ۔ تدھارا ۔ وتوتیا کروانہ ۔ سارہ ۔ یہ سب دوائیں کپڑ چھان کرکے پھر بیس برس کا پرانا گڑ ایک سیر پاک کرے اور قوام تیار ہونے پر سب دوائیں ملا کر دو دو پیسہ بھر کی گولیاں بنا دے اور ایک گولی آب گرم کے ساتھ سویرے کھائے تو کچھوے اور پیٹ کی سب بیماریاں دور ہو جائیں ۔

**ایضاً (قوت باہ کے لئے)** } اجمود ۔ ہڑ ۔ بہیڑہ ۔ آنولہ ۔ بداری قند ۔ سونٹھ ۔ دھنیا ۔ موچرس ۔ موتھا ۔ گج پیپل ۔ لونگ ۔ جائپھل ۔ پیپل ملتانی ۔ بھنگ ۔ انار دانہ ۔ دونوں زیرے ۔ چترک ۔ بھارنگی ۔ کنول گٹہ ۔ کونچ کے بیج ۔ ملیٹھی ۔ سلاجیت ۔ کاکڑاسینگی ۔ کیسر ناگ کیسر ۔ پوہکرمول ۔ ستاور ۔ یہ سب دوائیاں پیسہ پیسہ بھر لے کر کپڑ چھان کرکے پانچ سیر گئو کے دودھ کو اوٹا دے جب ایک سیر باقی رہے تب ایک سیر کھانڈ ملا کر دو دو پیسہ بھر کی گولیاں باندھے اور ایک ایک گولی روزانہ کھائے تو قوت بہت زیادہ ہو ۔

**جمالگوٹہ کی گولی (آم بات پر)** } جمالگوٹہ مصفا دھیلہ بھر سجی ۔ سانبھر نمک ۔ سونچر نمک ۔ سیندھا نمک دھیلہ دھیلہ بھر لے سونٹھ پانچ ٹنک گائے کا دہی دو سیر لے کر ان سب دواؤں کے چورن کو دہی میں ملا کر آنولہ کے برابر گولی بنا دے اور ایک گولی سویرے روزانہ کھائے تو آم بات ۔ پیٹ کا بھاری پن ۔ جسم کی سوجن وغیرہ دور ہو اور دونوں وقت کھانے سے پیٹ کے کیڑے بھی مر جائیں ۔

**بھوک بڑھانے والی گولی** } سیندھا نمک ۔ ہڑ ۔ سجی ۔ جواکھار ۔ سونچر نمک سانبھر نمک کھاری نمک ۔ سونٹھ ۔ زیرہ ۔ موتھا ۔ اجوائن ۔ پیپل ۔ مرچ سیاہ ۔ چیت کی چھال ۔ اجمود باؤبڑنگ ۔ دھنیا ۔ تنتریک ۔ یہ سب دوائیں پیسہ پیسہ بھر لے کر کپڑ چھان کرکے چوک اور ادرک کے رس میں دھیلے دھیلے بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی روزانہ کھائے تو کھانا خوب ہضم ہو اور باؤ دفع ہو کر بھوک بہت بڑھے ۔

**چترکادی گولی (کف اور بھوک پر)** } چیت کی چھال ۔ پیپلامول ۔ اجوائن بھنا سہاگہ

پانچوں نمک۔ سونٹھ۔ پیپل۔ مرچ۔ ہینگ۔ اجمود۔ یہ سب دوائیں برابر لے اور کپڑ چھان کر کے بجورے کے رس میں دے بلکے دھیلے بھر کی گولی باندھے ایک گولی کھائے تو کف دور ہو کر بھوک بڑھے اور غذا خوب ہضم ہو۔

**کھیر سار گولی (مکمہ پاک کے گئے)** جائپھل۔ کستوری۔ بھیم سینی۔ کافور۔ اور سپاری۔ ان سب کے برابر کھیر سار لے اور مہین پیس کر گولی بنا کر منہ میں رکھے تو منہ کی سب بیماریاں دور ہوں۔ یا کھیر سار۔ جائپھل۔ بھیم سینی کافور۔ دکھنی سپاری۔ تج۔ پترج ناگ کیسر۔ الائچی۔ کستوری یہ سب برابر لے اور مہین پیس کر کھیر سار کے کاڑھے میں چنے کے برابر گولی بناوے ایک گولی منہ میں رکھنے سے بھی زبان۔ ہونٹ۔ دانت منہ گلے اور تالوان سب کے امراض دور ہوں۔

**پاچک کی گولی** پاؤ بھر آگ کی منہ منڈی کلی۔ پاؤ بھر مرچ سیاہ۔ سیندھا نمک دو پیسہ بھر ان سب کو ملا کر کوٹ پیس کر جھڑبیری کے برابر گولی بناوے اور ایک گولی پانی کے ساتھ کھائے تو بدہضمی۔ اپھار۔ اور پیٹ کی بیماریوں کو دور کر کے بھوک بہت بڑھاوے۔

**سنکھ بٹی** سنکھ کو سات بار تپا تپا کر مٹھے میں بجھاوے تو سنکھ کی بھسم ہو پھر باقی بھسم چھٹانک بھر سونٹھ آدھ پاؤ۔ زیرہ سفید دو ٹکے بھر۔ چوکیا سہاگہ دو ٹکے بھر۔ پودینہ دو ٹکے بھر اٹ بید دو ٹکے بھر۔ جواکھار ایک ٹکے بھر۔ زرشک دو ٹکے بھر۔ بھنی ہینگ ایک پیسہ بھر سیندھا نمک دو ٹکے بھر۔ کچ لون دو ٹکے بھر۔ کالا نمک دو ٹکے بھر۔ ان سب کو مہین پیس کر کپڑ چھان کر کے آدھ سیر سہجنے کے رس میں گھوٹے پھر آدھ سیر لیمو کے رس میں گھوٹ کر جھربیری کے بیر کے برابر گولی بناوے ایک گولی صبح یا شام کھائے تو اپھار پیٹ کی بیماریاں سب دور ہوں غذا خوب ہضم ہو بھوک بہت بڑھے۔

**گندھک بٹی** گندھک مصفا ڈھائی ٹنک۔ چترک دو ٹنک۔ کالی مرچ دو ٹنک پیپل دو ٹنک۔ جواکھار دو ٹنک۔ سیندھا نمک دو ٹنک۔ کالا نمک ایک ٹنک بنا نمبر ٹنک

ایک ٹنک ان سب کو پیسکر لیموں کے رس میں سات دن کھرل کرے بعدہ ایک ٹنک کی مقدار سے گولی بناوے ایک گولی پانی کے ساتھ کھائے تو قبض۔ شول۔ آم کا دوس باگنگولا بھپا یہ سب بیماریاں شرطیہ دور ہوں۔

## تیسواں باب

### لیپ کی ترکیب

لیپ کے تین نام ہیں لیت لیپ اور نیپن اور یہ تینوں سکہ لیپ شگمن (دوشوں کو دور کرنے والا) بشگمن (زہروں کا دفع کرنے والا) برن پرو (خوبصورت بنانے والا) یہ تین قسم کے ہیں۔ جو لیپ انگل بھر موٹا ہو وہ دوشگھن کہلاتا ہے اور پون انگل موٹے لیپ کو بشگمن کہتے ہیں اور آدھ انگل کو برن پرو کہتے ہیں سب لیپ[1] بیماری کو دور کرتے ہیں۔

دوشگھن لیپ[2] گدا پورنیا۔ دیودار۔ سونٹھ۔ سرس۔ سہجن کی چھال ان پانچوں کو ہموزن لے اور کانجی میں پیسکر سوجن پر لیپ کرے تو سوجن دور ہو۔ بھیڑے کی مینگنی کے لیپ سے بھی جلن اور درد دور ہوتا ہے۔

دشانگ لیپ[2] سرسوں۔ ملیٹھی۔ تگر۔ صندل سرخ۔ الائچی۔ جٹا مانسی۔ ہلدی۔ دارہلدی۔ کوٹ نیتر بالا۔ ان دسوں کو ہموزن لے اور چورن کرکے پانچواں حصہ گھی ملا کر پانی میں پیسکر لیپ کرے تو سرپ۔ بش۔ دوش۔ بش پھوٹک۔ سوجن اور خراب پھوڑا یہ سب دفع ہوں۔

بشگمن لیپ[2] کالے تل کو بکری کے دودھ میں پیسکر مکھن ملا کر لیپ کرے یا کالی مٹی اور تل کا لیپ کرے تو زہر ملی ہوئی سوجن اور بھلا نواں سوجن دور ہوں۔

ایضاً۔ کریاری۔ اتیس۔ دودھیا۔ کڑوی ترئی۔ مولی تینوں کے بیج پانچوں کو ہموزن

---

[1] اگر کوئی لیپ زینت وخوبصورتی کے واسطے کیا جائے تو اس کو گیلا ہی چھوڑ دیا جاوے ورنہ خشک ہونے پر اس جگہ کی خوبصورتی جاتی رہے گی ۱۲

کانجی میں پیس کر کیڑے کے کاٹے ہوئے اور بس پھوٹک پر لگاوے تو اُن کا دوش مٹے۔

**کانت کارک لیپ** مجیٹھ۔کوٹ۔مالکنگنی۔برگد کی جٹا۔صندل سرخ۔مسور ان سب کو ہموزن لے کر پانی میں پیسکر لیپ کرے تو خوبصورتی بڑھے۔یا بجورے کی جڑ گھی۔مینسل مصفا۔گئو کے گوبر کا رس ملا کر لیپ کرے تو خوبصورتی بڑھے اور جھائیاں اور مُہاسے دور ہوں۔

**مہاسوں کی دوا** سنبھل کے کانٹوں کو دودھ میں پیسکر لیپ کرنے سے منہ کے سخت مہاسے دور ہو جاتے ہیں اور خوبصورتی بڑھتی ہے۔

**ترن ٹیکا (منہ کی پھنسیاں) کے لئے لیپ** جوانی میں منہ کے اوپر جو چھوٹی چھوٹی پھنسیاں ہو جاتی ہیں ان کو ترن ٹیکا یا مہاسے کہتے ہیں۔ لودھ اور دھنیے کو پیس کر لیپ کرے یا گوڑوچن اور سیاہ مرچ پانی میں پیسکر لیپ کرے یا سرسوں۔نیچ۔سیندھا نمک لودھ ہموزن لے کر پانی میں پیس کر منہ پر لیپ کرے تو مہاسے دور ہوں۔

**ایضاً**۔برگد کی کوپل۔چمیلی۔صندل سرخ۔کوٹ۔دار ہلدی۔اور لودھ ان سب کو پیس کر لیپ کرے تو ترن ٹیکا اور بینگ اور جھائیں دور ہوتی ہے

**بینگ روگ کے لئے لیپ** ارجن کی چھال یا مجیٹھ اور سفید گھوڑے کے سُم کی راکھ ان میں سے کسی کو شہد کے ساتھ لیپ کرنے سے بینگ روگ دور ہوتا ہے۔

**جھائیں کے لئے لیپ** مدار کے دودھ میں ہلدی کو گھس کر لگانے سے بہت دنوں کی جھائیاں دور ہو جاتی ہیں۔

**روکھی کے لئے لیپ** پرانے تل یا اُسکی لکڑی اور مرغ کی بیٹ دونوں کو گئو موتر میں پیسکر لیپ کرے تو روکھی (خشکی) دور ہو یا کھیر نیم جامن ان تینوں کی چھال گئو کے پیشاب میں پیسکر لیپ کرے تو روکھی دور ہو۔

**دارن روگ کے لئے لیپ** چرونجی۔ملیٹھی۔کوٹ۔اُرد۔سیندھا نمک ان سب کو ہموزن لے کر پیسکر شہد ملا کر لیپ کرے تو دارن روگ دور ہو۔ یا خشخاش دودھ

---

سلہ جہاں منہ کے لیپ وغیرہ میں دودھ کا استعمال لکھا ہے وہاں کالی بکری کا دودھ مراد ہے ۱۲

میں پیس کر لیپ کرے یا آم کی بجلی اور چھوٹی ہڑ دودھ میں پیس کر لیپ کرے تو دارن
رنگ دور ہو۔

اندر لیست (گنجا) پر لیپ} کڑوے پرول کی پتی کے رس کو تین دن لیپ کرے
تو بال خورہ دور ہو یا بھٹکٹیا اور شہد کا لیپ کرے یا گھونگھچی کے پتے یا پھل کا رس شہد
کے ساتھ لیپ کرے۔ یا بھلاواں کا رس اور شہد کو لیپ کرے تو بال خورہ دور ہو۔

بالوں کا بڑھانے والا لیپ} گوکھرو اور تل کے پھول دونوں کو برابر لے اور سفوف
کر کے اس کے برابر گھی اور شہد ملا کر لیپ کرے تو بال بہت بڑھیں۔

بالوں کے اُگنے کے لئے لیپ} ہاتھی دانت کو جلا کر رسوت اور بکری کے دودھ میں
پیس کر لیپ کرے تو جہاں بال نہ ہوں وہاں بھی اگ آویں۔

گنجے کے لئے دوسرا لیپ} ملیٹھی۔ کنول۔ منقے۔ تینوں کو گھی یا تل کے تیل اور
گائے کے دودھ میں لیپ کرے تو بالخورہ دور ہو۔ یا چوپایہ کا چمڑا، کھریں۔ ناخون سینگ
اور ہڈی۔ ان کی راکھ کا تل کے تیل کے ساتھ لیپ کرے تو گرے ہوئے بال بھی
پیدا ہوں۔

خضاب} اندرائن کے بیج کا تیل یا تال جنتر سے نکال کر سفید بالوں پر لگا دے تو
کالے ہو جاویں یا لوہچون۔ بھنگرہ۔ ترپھلا۔ کالی مٹی ان سب کو سفوف کر کے گرم رس
میں سان کر ایک مہینہ تک رکھ کر کچھ دن لیپ کرے تو بے وقت پکے ہوئے بال بھی سیاہ
ہوں یا آنولہ تین عدد۔ ہڑ دو عدد۔ بہیڑہ ایک عدد۔ آم کی بجلی پانچ عدد۔ لوہچون
ایک قرش بھر لے کر سب کو کڑھائی میں خوب گھوٹے اور ایک دن رات اسی میں رکھا
رہنے دے پھر لیپ کرے تو سفید بال سیاہ ہو جائیں۔ یا ترپھلا۔ تل کے پتے۔ لوہچون
اور بھنگرہ سب کو برابر لے کر بکرے کے پیشاب میں پیس کر لیپ کرے تو بھی بال سیاہ
ہو جائیں۔ یا ترپھلا لوہچون انار کی چھال۔ کنول کی نال۔ ان کو پانچ پانچ پل لے کر
اس میں بھانگرے کا رس چھ پرستھ نچوڑے اور لوہے کی کڑھائی میں خوب گھوٹے اور
ایک مہینہ تک لوہے کے برتن میں رکھے پھر بکری کے دودھ میں پیس کر سفید بالوں

پر خضاب کرے اور ارنڈ کے پتے باندھ کر رات میں سو رہے اسی طرح تین دن متواتر لیپ کرے تو سفید بال سیاہ ہو جائیں۔

**بالوں کے گرانے کا لیپ** } سنکھ کا چورن دو حصہ۔ ہڑتال ایک حصہ۔ مینسل آدھا حصہ ان سب دواؤں کو پانی میں پیسکر جہاں کے بال گرانے ہوں وہاں لیپ کر دے اور باقی بالوں کو کپڑے سے ڈھک دے پھر لیپ کے پہلے بال دور کر کے اس جگہ میں یہ لیپ سات مرتبہ کرے یا ہرتال۔ سنکھ کا چورن۔ ڈھاک کا کھار یہ دو دو ماشہ لے کر مدار کے پتے کے رس میں پیسکر لیپ کرے تو بال ضرور گر جائیں گے۔

**سفید کوڑھ کے لئے لیپ** } بیلی چمیلی۔ گنج پیپل۔ کسیس بادبرنگ۔ مینسل۔ گوردچن سیندھا نمک ان سب کو ہموزن لے کر گائے کے پیشاب میں پیس کر لیپ کرے تو سفید کوڑھ دور ہو یا کاگ ٹونٹی۔ کوٹ۔ پیپل۔ ان سب کو برابر لے اور خصی بکرے پیشاب میں پیسکر لیپ کرے تو کوڑھ دور ہو یا باپچی۔ املی بید۔ سلاس کتھ۔ گولر۔ پیپل۔ رسوت لوہچون کالے تل آٹھوں کو ہموزن لے کر گوپت میں پیس کر لیپ کرے تو سفید کوڑھ دور ہو۔

**چھیپ (سیہواں) پر لیپ** } آنولہ۔ رال۔ جواکھار۔ ان سب کو سو بیر یا کانجی میں پیسکر لیپ کرے تو چھیپ دور ہو یا دار ہلدی۔ مولی کے بیج۔ ہرتال۔ دیودار اور پان یہ سب قرش قرش بھر لے اور سنکھ کا چورن ماشہ بھر لے کر پانی میں پیس کر لیپ کرے تو سیہواں (چھیپ) دور ہو۔

**آنکھ پر لیپ** } ہڑ۔ سیندھا نمک۔ گیرو۔ رسوت۔ ہموزن لے کر پانی میں پیسکر پلک پر لیپ کرے تو آنکھ کے سب قسم کے امراض دور ہوں۔ یا رسوت۔ سونٹھ۔ سیاہ مرچ پیپل ان چاروں کو ہموزن لے کر پانی میں پیسکر گولی بنا کر پلک پر لیپ کرے تو آنکھ کی کھجلی کیچ (؟) پھنسی اور چھوٹے چھوٹے دانے دفع ہوں۔

**کھجلی کے لئے لیپ** } چکوڑ کے بیج۔ باپچی۔ سرسوں۔ تل۔ کوٹ ہلدی۔ دار ہلدی اور موتھا ہموزن لے کر مٹھے میں پیسکر لیپ کرے تو کھجلی داد۔ دانے۔ پاؤں پھوٹنا

ہر قسم کی جلدی بیماریاں دور ہوں۔

**خشک کھجلی کے لئے لیپ** } چاک۔ باوبرنگ۔ شنگرف۔ گندھک۔ چکوڑکے بیج کوٹ۔ سیندور ہموزن لے کرنیم کے پتے۔ دھتورے کے پتے پان ان تینوں کا الگ الگ رس نکال کر اس میں دوائیں پیسکر لیپ کرے توسوکھی خارش۔ داد۔ پھنسیاں۔ پیروں کا پھوٹنا۔ کھاج۔ سرخ کوڑھ یہ سب دور ہوں۔ یا دوب۔ چھوٹی ہڑ۔ سیندھا نمک۔ چکوڑکے بیج اور کٹسریا ان پانچوں کو مٹی میں پیس کر لیپ کرے تو کھجلی داد وغیرہ دور ہوں۔

**رکت پت پر لیپ** } سرخ صندل۔ خس۔ ملیٹھی۔ بریارا۔ شیر کے بال اور کنول سب چیزیں ہموزن لے کر پانی میں پیسکر لیپ کرے توخون کے سبب سے سر کے روگ جاویں۔

**پیٹ کی بیماریوں کے لئے لیپ** } سرسوں۔ ہلدی۔ کوٹ۔ چکوڑ کے بیج اندرجو یہ سب ہموزن لے کران کو کڑوے تیل میں پیس کرلیپ کرے توسردی گرمی کے امراض دور ہوں۔

**بات بسرپ پر لیپ** } راسنا۔ نیلا کنول دیودار۔ صندل سرخ ملیٹھی۔ بریارا۔ ان سب کو ہموزن لے کر دودھ میں پیسکر گھی ملا کر لیپ کرے تو بات بسرپ دور ہوتا ہے۔

**پت بسرپ پر لیپ** } کمل کی نال۔ سرخ صندل۔ پٹھانی لودھ۔ خس۔ کنول کو کابیلی کا پھول (نیلوفر)۔ سرون۔ آنولہ۔ زنگی ہڑ۔ یہ سب ہموزن لے کر پانی میں پیس کر لیپ کرے تو پت بسرپ یقینی دور ہو۔

---

لہ۔ داد اور کھجلی کے واسطے بابچی چھ ماشہ۔ مینسل ایک تولہ۔ گندھک ایک تولہ۔ تیل چھٹانک بھر۔ ہلکی آنچ میں پکا دے جب ایک ذات ہو جاوے تو لگن یا کونڈے میں پانی بھر کر یہ دوا اس پانی میں ڈال دے جب جم جائے تو پانی سے نکال کر چینی کے برتن میں کڑوا تیل ڈال کر اس دوا کو ملادے اور جو پانی کونڈے یا لگن میں ہو اس سے کھجلی کے دانوں کو دھو کر یہ دوا لگائے روزانہ تین چار مرتبہ کے استعمال سے تین روز میں تر کھجلی جاتی رہے گی مجرب ہے ۱۲ مصحح

کف بسرپ پر لیپ کہ ترپھلا۔ پدماکھ۔ خس۔ دھوے کے پھول کنیر کی جڑ۔ جواسا ہموزن لے کر پیسکر لیپ کرے تو کف بسرپ دور ہو۔

پت بات رکت پر لیپ کہ سورپھلی۔ نیلا کنول۔ پدماکھ۔ سرسوں کے پھول اُنکا چورن سو بار دھوے ہوئے گھی میں ملائے اور خوب پھینٹ کر لیپ کرے تو بات رکت جاتا رہے۔

نکسیر کا لیپ کہ آنولے کو گھی میں بھون کر کانجی کے پانی میں لیپ کرے تو نکسیر بند ہو۔

پانچ سر پیڑا پر لیپ کہ کوٹ یا چکندر کے پھول کو کانجی کے پانی میں پیسکر انڈ کا تیل ملا کر ماتھے پر لیپ کرے تو بات کا پیدا ہوا سر کا درد مٹے۔ یا دیودار۔ تگر۔ کوٹ۔ سگندھ بالا اور سونٹھ ان پانچوں کو ہموزن لے کر کانجی میں پیس کر انڈ کا تیل ملا کر ماتھے پر لیپ کرے تو پت اور رکت پت سے پیدا ہوا سر کا درد دور ہو۔

پت سے پیدا ہوے درد سر کی دوا کہ آنولہ۔ کسیرو۔ سگندھ بالا۔ کنکول۔ پدماکھ۔ صندل سرخ۔ دوب کی جڑ۔ خس۔ نرکٹ کی جڑ سب کو ہموزن لے کر پانی میں پیس کر ماتھے پر لیپ کرے تو پت اور رکت پت سے پیدا ہوا درد سر دور ہوتا ہے۔

کف سے پیدا ہوے درد سر کے لئے لیپ کہ میوڑی کے بیج۔ تگر۔ بالچھڑ۔ سونٹھ۔ الائچی۔ اگر۔ دیودار۔ جٹا ماسی۔ رامنا۔ ارنڈ کی جڑ۔ یہ سب پانی میں پیس گرم کر کے ماتھے پر لیپ کرے تو بلغمی درد دور ہو۔

سوریا ورت (آدھا سیسی) پر لیپ کہ سرسوں۔ کوٹ۔ ملیٹھی پیپل۔ نیلا کنول ان سب کو کانجی میں پیس انڈ کا تیل ملا کر لیپ کرے تو آدھا سیسی کا درد دور ہو۔

اننت بات (شنکھک) اور سب سر کی بیماریوں پر لیپ کہ چھتاری نیلا کنول دوب کالے تل۔ گدا پورنیا ان پانچوں کو ہموزن لے کر پانی میں پیسکر لیپ کرے تو اوپر کی بیماریاں دور ہوں۔

پت کے سوجن پر لیپ کہ ملیٹھی۔ صندل سرخ۔ موربا۔ نرکٹ کی جڑ۔ پدماکھ۔ خس سترابالا کنول یہ سب ہموزن لے کر پانی میں پیسکر لیپ کرے تو پت کی سوجن دور ہو۔

**کف کی سوجن** } پیپل۔ پینا۔ سہجنے کی چھال۔ بالو یا کھانڈ ان کو گئو موتر میں پیس کر نیم گرم لیپ کرے تو کف کی سوجن دور ہو۔

**اگن تنگ اور خون سے پیدا ہوئے سوجن پر لیپ** } ہلدی۔ دار ہلدی صندل سفید اور سرخ۔ ہڑ۔ دوب۔ گدا پورینا خس۔ پدماکھ۔ لودھ۔ گیرو۔ رسوت۔ زیرہ۔ یہ سب ہموزن لے کر پانی میں پیس کر لیپ کرے تو خونی سوجن دور ہو۔

**پھوڑا پکانے کے لئے لیپ** } سن کی جڑ۔ مولی۔ سہجنے کے بیج۔ تل سرسوں جو۔ لوہے کی کیٹ۔ السی۔ یہ سب چیزیں ہموزن لے کر پانی میں پیسکر لیپ کرے تو پھوڑا پک جائے

**پھوڑے کے پھوڑنے کے واسطے لیپ** } لٹ زیرہ کی جڑ۔ چیت کی جڑ یا چھال سینڈھا۔ مدار کا دودھ۔ کڑوا۔ بھلانواں۔ کسیس۔ سینڈھا نمک یہ دوائیں دودھ میں پیس کر زخم پر لیپ کرے تو پھوٹ جائے یا کریج کی مینگی۔ بھلانواں۔ دانتونی کی جڑ کی چھال چیت کنیر یہ پانچوں دوائیں کبوتر یا گنج و گدھ کی بیٹ میں پیسکر لیپ کرے تو پھوڑا پھوٹے۔ یا سجی اور جواکھار دونوں کا لیپ کرے یا چوک کی جڑ کا لیپ کرے تو بھی پھوڑا پھوٹے۔

**پھوڑا صاف کرنے کے لئے لیپ** } تل۔ سینڈھا۔ ملیٹھی۔ نیم کے پتے۔ ہلدی رسوت۔ یہ سب برابر لے کر سفوف بنا کر گھی میں گھیسے اور پھوٹے ہوئے پھوڑے پر لگائے یا ان کی ٹکیا بنا کر گھی میں پکاوے جب ٹکیا جل جائے تب ٹکیا پھینک کر گھی کا لیپ کرے تو پھوڑا صاف ہو۔

**ایضاً** } نیم کی پتّی۔ گھی۔ شہد۔ دار ہلدی۔ ملیٹھی۔ تل۔ ان سب کو پیس کر لیپ کرے تو پھوڑا صاف ہو کر بھر آوے۔

**کیڑوں کا مارنے والا لیپ** } کریج۔ نیم۔ بکائن۔ تینوں کو گھس کر کیڑوں کی جگہ میں بھرے تو کیڑے مر جائیں۔ یا لہسن یا ہینگ یا نیم کے پتے بھرے تو کیڑے مر جاویں۔

**پھوڑے کے صاف کرنے اور بھرنے کا لیپ** } نیم کی پتی۔ تل۔ دانتونی کی جڑ سینڈھا نمک ہموزن لے کر شہد ملا کر لیپ کرے تو پھوڑا صاف ہو کر بھر آوے

پیٹ کے درد کے لئے لیپ } مین پھل۔ کٹکی۔ کانجی میں پیسکر کچھ گرم کرکے ناف پر لیپ کرے تو پیٹ کا درد دور ہو۔

پھوڑوں پر لیپ } سہجنے کی چھال۔ بکائن کی پتی۔ ارنڈ کی جڑ۔ جو۔ گیہوں۔ مونگ یہ سب برابر لے کر پیس کر لیپ کریں تو پھنسیاں بیٹھ جائیں

پیٹ کے پھوڑے پر لیپ } لادا اور ملیٹھی کا شکر یا گھی میں لیپ کرے یا اسگندھ خس۔ صندل سرخ دودھ میں پیسکر لیپ کرے تو پیٹ کا پھوڑا دور ہو۔

کف کے پھوڑے پر لیپ } اینٹ۔ بالو۔ لوہے کی کیٹ۔ گوبر کو گئو موتر میں پیسکر لیپ کرے تو کف کا پھوڑا دور ہو۔

پھوڑے پر لیپ } صندل سرخ۔ مجیٹھ۔ ہلدی۔ ملیٹھی دودھ میں پیسکر چوٹ یا خون کے فساد پر لیپ کرے تو اچھا ہو۔

بات سے پیدا ہوئے کنٹھ مالے پر لیپ } بیت اور سہجنے کے بیج ہموزن لے کر پانی میں پیس کر پردیہ نامی لیپ کرے تو یہ درد دور ہو اسی طرح وسمول کا لیپ کرے۔

کنٹھ مالے کا لیپ } دیودار۔ اندرائن۔ دونوں کو برابر لے اور لیپ کرے تو کنٹھ مالا دور ہو۔

انبیچی پر لیپ } سرسوں۔ نیم کی پتی اور بھلانواں تینوں کو ہموزن لے کر بکری کے پیشاب میں پیسکر لیپ کرے تو انبیچی جاوے۔

کنٹھ مالے اور ارہد پر لیپ } سرسوں۔ سہجنے اور سنئی کے بیج۔ السی۔ جو اور مولی کے بیج یہ دوائیں ہموزن لے کر مٹھے میں پیس کر لیپ کرے تو کنٹھ مالا ارہد کو نفع دے۔

پیلیا پر لیپ } دھتورہ۔ ارنڈ۔ سیوڑے تینوں کی پتی۔ گدا پورینا۔ سہجنے کی چھال سرسوں۔ ان سب کو پیسکر پرانے پیلیا پر بھی لیپ کرے تو بھی اچھا ہو جائے۔

---

سلہ آم کے چیپ کا پھاہہ بنا کر کنٹھ مالے پر لگایا جاوے تو پرانا کنٹھ مالا بھی اچھا ہو جائے ۱۲ مصحح

آتشک پر لیپ} کنیر کی جڑ پانی میں پیس کر دانوں پر لیپ کرے تو آتشک کی سوزش دور ہو۔

آتشک کے زخموں پر لیپ} کالا زیرہ۔ ہاؤ بیر۔ کوٹ۔ ارنڈ کی جڑ۔ بیری چھال ہموزن لے کر پانی میں پیس کر لیپ کرے تو اگر فوطوں تک بھی آتشک کا زخم پہونچ گیا ہو تب بھی نفع دے یا تر پھلا کڑھائی میں جلا کر راکھ شہد میں پھینٹ کر لیپ کرے تو بھی آتشک کے زخم بھر جاویں۔ یا رسوت۔ سرسوں۔ دونوں کو برابر پیس کر شہد میں گھیپ کر لیپ کرے تو بہتی ہوئی پیپ بھی اچھی ہو۔

جلے ہوئے پر لیپ} بنسلوچن۔ پاکر۔ صندل سرخ۔ گیرو۔ گریج۔ ان سب کو پیس کر گھی میں ملا کر جلے ہوئے پر لگا دے یا گھی کو چولائی کے گوا تھ میں ملا کر لیپ کرے یا جو کی راکھ کا تل کے تیل کے ساتھ لیپ کرے تو جلے ہوئے کے زخم اچھے ہوں۔

تنگی فرج کے لئے} ڈھاک کے پھل۔ گولر کے پھل۔ تل کے تیل میں پیس کر شہد ملا کر شرمگاہ میں لیپ کرے تو تنگ ہو جائے۔ یا مازو۔ کپور۔ پیس کر شہد میں ملا کر لیپ کرے تو بہت ہی تنگی آجائے۔

سختی عضو تناسل کے لئے} مرچ سیاہ۔ سیندھا نمک۔ تگر۔ بھٹکٹیا کے پھل۔ لٹ زیرہ کا بیج۔ کالے تل۔ جو۔ اُڑد۔ اسگندھ۔ ہموزن لے کر پیس کر شہد میں ملا کر ملا کر تو سختی آئے۔ اور حجم بڑھے۔ اور یہی لیپ عورت کے پستان پر کرے تو سخت ہو جائیں۔ اسی طرح مرد کے بازو اور کانوں پر ملنے سے نفع دیتا ہے۔ یا سفید پھول کا اسگندھ اور سیندھا نمک دونوں کو پیس کر چوگنا گھی اور گھی سے چوگنا بھیڑ کا دودھ سب کو یکجا کر کے دھیمی آنچ پر پکا دے جب دودھ جل جائے چھان کر لیپ کرے تو سخت ہو اور فربہی لاوے۔

بند جیبھ پر لیپ} اندرون کے پتوں کا رس لے کر پارہ ملا کر لال کنیر کے سونٹے سے

گھونٹے جب ایک ذات ہو جائے تب عضو تناسل پر لیپ کرکے ہم صحبت ہو تو عورت منزل ہو اور مرد کو سیری نہ ہو۔

جسم کی بدبو دفع کرنے کے لئے لیپ } پانوں کو ہڑ اور پانی میں پیس کر لیپ کرے تو جسم کی بو جائے۔ یا بھنی ہوئی کلتھی۔ کوٹ۔ جٹاماسی۔ سفید صندل کا برادہ۔ بھنے ہوئے چنے ان کو پیس چھان کر خشک ملے تو بھی جسم کی بدبو دور ہو۔

بسی کرن (سندر) لیپ } نیج۔ کالا نمک۔ کوٹ۔ ہلدی۔ دارہلدی۔ مرچ سیاہ ہموزن لے کر پانی میں پیس کر جسم میں لگائے تو اچھا ہے۔

## باب اکتیسوان

## رت یعنی فصل دن چرجا۔ مرات سار برک کے بیان میں

## چھئوں رتوں کا بیان

ہم رت۔ ششر رت۔ بسنت رت۔ گریکھم رت۔ برکھا رت۔ سرد رت۔ یہ فصلیں دو دو مہینے کی ہیں۔ اگھن پوس ہم رت۔ ماگھ پھاگن ششر رت۔ چیت بیساکھ بسنت رت۔ جیٹھ اساڑھ گریکھم رت۔ ساون بھادوں۔ برکھا رت۔ کنوار کاتک سرد رت۔

## اور طریقہ

میکھ اور برکھ کے سنکرات یہ دونوں گریکھم رت ہیں اور متھن اور کرک سنکرات کو پراوٹ رت کہتے ہیں۔ اس فصل میں بادلوں سے آسمان گھرا رہتا ہے اور تھوڑا پانی مڑوڑے کے لئے برسے یہ برکھا رت کی قسم ہے اور سنگھ اور کنیا کی سنکرات کو برکھا رت کہتے ہیں۔ کمبھ اور مین کی سنکرات کو بسنت رت بولتے ہیں۔

## ان چھون فصلون میں خلطون کے زور یا کمزوری کا حال

اگر کیم رت میں باد کا جماؤ اور برسات میں باد فاسد ہوتی ہے اور سرد میں وہ کم ہو جاتی ہے۔ اور برکھا میں صفرا کا جماؤ ہوتا ہے اور برکھا رت میں صفرا فاسد اور ہم رت میں صفرا کم ہوتا ہے۔ ششر رت میں بلغم کا جماؤ۔ بسنت رت میں بلغم فاسد ہوتا ہے۔ گریکیم رت میں بلغم دور ہوتا ہے۔ وقت وقت پر باد صفرا اور بلغم کی زیادتی اور کمی غذا اور آسائش کے تفرقہ سے ہوتی ہے اور وقت پر آپ ہی دور ہوتے ہیں۔

## باد کے فساد کی غذا اور آسائش کے تفرقے کی کیفیت ہی

بغیر وقت کے ہلکی روکھی چیز یا تھوڑی چیز اور بہت سرد چیز۔ بہت ریاضت سے شام کے وقت جماع کرنے اور فکر سے۔ اور رات کے جاگنے ضرب لگنے سے غذا کی بدہضمی سے۔ منی کے زائل ہونے سے اور باعثوں سے باد فاسد ہوتی ہے جو باد کے دور کرنے کا علاج ہو تو باد دور ہو۔

## صفرا کے فساد پیدا کرنے والی غذا اور آسائش کے تفرقہ کی صورت

کڑوی اور ترش اور گرم اور نمکین چیزیں بہت کھاوے اور غصہ سے دھوپ وغیرہ کی گرمی سے دوپہر کے وقت بھوک اور پیاس کے روکنے سے بدہضمی کے ہونے سے صفرا فاسد ہو اور صفرا کے علاج کرنے سے صفرا دور ہوتا ہے۔

## بلغم کے فساد کی پیدا کرنے والی غذا اور آسائش

شیریں اور مرغن چیزوں کے کھانے اور ٹھنڈی غذاؤں کے کھانے اور دن کے سونے سے قوت ہاضمہ سست ہو جاوے اور صبح کے وقت غذا کھانے کے بعد محنت سے اور باعثوں سے فاسد ہوتا ہے اور بلغم کے فساد کے دور کرنے کے باعثوں سے یہ فساد زائل ہو۔

ہم رت میں آسائش اور غذا کا استعمال کہ نئی بھینس اور گائے کا دودھ

اور قند سیاہ ۔ دہی ۔ نمک ۔ تیل کی مالش ۔ تل ۔ گندم ۔ ماش اور مصری وغیرہ میٹھی چیزیں اور زنجبیل معہ ہلیلہ کے استعمال اور آگ اور جہاں ہوا نہ ہو وہ جگہ اور نیا کپڑا اور نئی عورت وغیرہ مفید ہیں۔

**ششر رت کی آسائش اور غذا کا استعمال** مع پیپل کے ہلیلہ ۔ مرچ ادرک ۔ نیا گھی ۔ سیندھا نمک ۔ قند سیاہ ۔ دہی اور جو ہم رت میں بیان کئے ہیں وہ سب استعمال کرے۔

**بسنت رت کی آسائش اور غذا کا استعمال** بسنت رت میں جو بلغم خاص ہو وہ بلغم کی بیماریوں کو پیدا کرے اور قوت ہاضمہ زائل ہووے اس لئے مع شہد کے ہڑوں کا استعمال کرے تو بلغم دور ہو اور بدن میں طاقت ہو اور بسنت رت میں تریوکھ اور چترک کا کھانا بہت فائدہ بخشتا ہے اور بلغم کی زائل کرنے والی چیزیں بھی مفید ہیں۔

## گریکھم رت کی آسائش اور غذا کا استعمال

گریکھم رت میں آفتاب سب جانداروں کی طاقت زائل کرتا ہے ۔ اس لیے درختوں کے سایے کا استعمال کرنا چاہئے ۔ اور قند سیاہ کے ساتھ ہلیلہ ۔ ٹھنڈا پانی اور شیریں چیزیں اور ہلکی غذا ۔ داکھ اور چکنی چیزیں ۔ شکھرن ۔ ستو ۔ مصری کا شربت ٹھنڈے پانی میں پیرنا ۔ خس خانہ اور بچھ ہارے وغیرہ کا چھڑکانا اور کافور اور چندن ملنا اور رن کا سونا ۔ خس کا پنکھا اور کھیر کھانا اور اور بھی عمدہ لطیف غذاؤں کا کھانا اس فصل میں مفید ہے اور کڑوی اور تیکھی چیزیں نمک اور کھٹائی اور جلن پیدا کرنے والی چیزیں محنت شراب اور دھوپ اُن کا استعمال نہ کرنا چاہیے۔

**برکھا رت کی آسائش اور غذا کا استعمال** سیندھا نمک مع ہلیلہ کے مرغن چیزیں ۔ نمک ۔ کھٹائی ۔ ثعلب مصری ۔ زنجبیل ۔ پیپل ۔ سیاہ مرچ ۔ پیپلا مول

چترک اور سیندھا نمک ۔ دہی کا مٹھا ۔ گرم پانی اور کنوئیں کا پانی ۔ سپید کپڑے بطور سیر کے پہن کر گھومنا ہلکی غذا کا کھانا اور جلاب یہ سب مفید ہیں۔

**مذکورۂ ذیل باتوں کا استعمال کرنا منع ہے** } دن کا سونا ۔ محنت دھوپ میں رہنا ۔ تالاب کا پانی ۔ دہی ۔ دھنیا ۔ اور جنگل کا رہنا اور جماع کرنا یہ برکھارت میں نہ چاہئیں۔

**سرورت کی آسائش اور غذا کا استعمال** } برکھارت میں جو صفرا پیدا ہوتا ہے وہ سرورت میں فاسد ہوتا ہے اس لئے اس کے دفع کرنے کیلئے مصری سمیت ہڑ کا استعمال اور شیریں چیزیں اور ساٹھی کے چاول مونگ اور چشموں کا پانی ۔ اوٹا ہوا دودھ مفید ہیں ۔ اور تیکھی چیزیں ۔ نمک ۔ کھٹائی ۔ شراب دودھ اور دن کا سونا ۔ پُنسر کی ہوا منع ہے ۔ اور فصل اترنے میں سات دن تک فصل کا طریقہ اختیار کرے اور آٹھویں دن سے فصل میں بتلائے ہوئے کام کرے ۔

## دن چریا یعنی جو دن میں کرنا لازم ہے اس کا بیان

مرد چار گھڑی کے تڑکے اٹھ کر اپنے معبود کو یاد کر کے یہ فکر کرے کہ آج کے دن ہم کو یہ کام کرنا ہے اور یہ نہیں کرنا ہے ۔ پھر پلنگ پر سے اٹھ کر ضروریات سے فارغ ہو اور پاخانہ کا زور نہ روکے اور جانب جنوب منھ کر کے دن کو حاجت سے فراغت کرے اور رات کو شمال کی طرف منھ کرے اور اس وقت منھ سے نہ بولے بعد ازاں کسی سیدھے درخت مولسری وغیرہ کی شل اپنی انگشت بنصر کے پتلی اور سیدھی بارہ انگل کی داتون کرے پھر اس کو پھاڑ کر زبان کو صاف کرے پھر ٹھنڈے پانی سے بارہ کلی کرے اور ٹھنڈے ہی پانی سے منھ دھووے تو منھ کی سب بیماریاں دور ہوں اور دانتوں میں سیندھا نمک اور نرنجبیل بھنا ہوا زیرہ ملا کر ہر روز منجن کرے تو دانتوں کی بیماریاں دور ہوں اور بدن میں

تارائن تیل وغیرہ کی مالش کرے پھر اس کی چکنائی کے دور کرنے کے لئے چنے کا آٹا وغیرہ کا ابٹن کرے اور اپنی قوت کے موافق ورزش کرے پھر پسینہ دور کر کے گرم پانی سے نہاوے تو کوئی آزار نہو۔

## نہانے کے فائدے

نہانا فکر اور گرمی کی بیماریاں اور سینہ کی جلن اور فساد خون اور بدن کی بدبو کو دور کرتا ہے اور رنگ اور نور کو بڑھاتا ہے اور گناہ اور دل کی نفرت کو دور کرتا ہے اور بھوک اور رغبت اور عقل اور مذہب اور آسائش کی بھی ترقی کرتا ہے اور بدن کو بہت آرام پہونچاتا ہے اور بدن کا دبلاپن اور راہ کی تکان اور کمزوری کو دور کرتا ہے اور مذکورہ ذیل مرضوں کا بیمار نہ نہاوے نیند کے بعد یا نیند نہ آتی ہو اور بخار اور ہچکی کا بیمار اور وبلا آدمی بعد غذا کھانے کے بھی نہ نہاوے اور بلغم باد اور قے کا مریض بھی نہ نہاوے۔ پھر اپنے معبود دیوتا گائے برہمن مرشد مہمان وغیرہ کی پرستش اور خاطر تواضع کر کے اپنی طاقت کے موافق خیرات دے پھر دوپہر معہ اپنے سب عیال و اطفال کے کھانا کھاوے پہلے شیریں اور مرغن اور فائدہ مند کھانا۔ چانول۔ مونگ۔ اور گیہوں وغیرہ کی نان مع روغن زرد کسی ترکاری کے ساتھ کھاوے اور آہستہ آہستہ کھانا کھاوے جلدی نہ کرے اور کھانا کھانے کے بعد مصری ملا کر شیر پئے اور کھانا کھانے کے بعد دہی نہ کھاوے اور کھانا زیادہ و کم نہ کھاوے اپنی رغبت کے موافق کھائے اور کھانا کھاتے وقت والدین۔ دوست۔ بید۔ اور نانبائی۔ مور۔ چکور۔ مرغ۔ کتا۔ بندر ان کو بٹھائے کیونکہ ان کی نظر اچھی ہے۔ اور اگست۔ کمبھ کرن سنیچر۔ بڑوانل۔ بھیم سین ان پانچوں کو یاد کرلے تو غذا بخوبی تمام ہضم ہو جائے اور کھانا کھانے کے بعد خوشبودار پھولوں کی مالا اور عطر اور اچھے کپڑے پہنے اور پھر خس کے پنکھے وغیرہ کی ہوا لے اور ٹھنڈے سائے میں رہے

اور کھانا کھانے کے بعد ٹھنڈا اور شیریں تھوڑا تھوڑا پانی پیئے اور بہت نہ پیئے اور
اگر بہت پیئے تو بیماریاں ہوں اور کھانا کھانے کے شروع میں پانی پیئے تو
قوت ہاضمہ باطل ہوجائے اور کھانا کھانے کے بعد پیئے تو زہر کی تاثیر رکھتا ہے
اور بدہضمی میں پانی پیئے تو ہاضمہ ہو اور ہضم ہونے کے بعد پانی پیئے تو بدن میں
طاقت ہو اور شب کے آخر میں پانی پیئے تو سب بیماریاں دور ہوں۔ اور کھانا کھا کر
بیٹھ جاوے تو بھاری پن ہو اور کھانا کھانے کے بعد سیدھا ہو جاوے تو قوت
ہو اور بائیں کروٹ سووے تو عمر درازی ہو اور کھانے کے بعد دوڑے تو
گویا اس کے ساتھ موت دوڑتی ہے کھانا کھانے کے بعد بائیں کروٹ سے
دو گھڑی تک سووے مگر نیند نہ لے کھانا کھانے کے بعد سو قدم چلے یا کھانے کے بعد
گائے کی چھاچھ پیئے تو فائدہ بخش ہے اور اچھے رات کے جمے ہوئے بھینس یا گائے کے
دہی کو کپڑے میں مسل کر چھان کر اور اس میں مصری کا بورہ اور مرچ اور الائچی بھیم سینی
کافور وغیرہ انداز کے موافق ملا کر اس شکھرن کو پیئے تو منی اور قوت کی ترقی ہو
اور رغبت پیدا کرے اور باد صفراکی بیماریوں کو دور کرے اور بھینس کے
دہی کو چھان کر اس میں زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ رائی اور سیندھا نمک ملا کر
انداز کے موافق کھاوے تو بلغم باد کو دور کرے اور یہ طاقت کو پیدا کرتا ہے
اور سردی میں دہی نہ کھاوے اور شام کے وقت اتنی باتیں نہ کرے۔ غذا۔
جماع۔ نیند۔ پڑھنا۔ شام کے وقت کھانا کھاوے تو بیماریاں ہو اور جو شام
کے وقت مباشرت کرے تو خوفناک اور خراب اولاد ہو۔ نیند آوے تو مصائب
در پیش آویں اور پڑھنے سے عمر کم ہو جاوے۔

## راتر چریا یعنی شب کے آرام و آسائش کا بیان

شب کو ماہتاب کی چاندنی میں سونے سے باہ کی زیادتی ہو اور وہ چاندنی بدن کی
جلن کو دور کرے اور اندھیری رات آرام کو کم کردیتی ہے۔ رات کے پہلے پہر کھانا

وغیرہ سے فارغ ہو پھر عمدہ جگہ میں سو جاوے اور خوبصورت جوان عورت سے اپنی طاقت کے موافق جماع کرے اور جو قوت نہ ہو تو خوبصورت عورت بھی نہ کرے اور اس کے شروع میں بھینس یا گائے کا دودھ اوٹا کر مصری ملا کر پیئے اور فراغت کے بعد رغبت کے موافق پیئے تو اس سے کمزوری بھی دور ہوتی ہے اور بڑھاپا کبھی نہیں ہوتا۔

## مذکورۂ ذیل چھ چیزیں جان کو تلف کر ڈالتی ہیں

سڑے ہوئے گوشت کا کھانا۔ بوڑھی عورت سے جماع کرنا۔ دھوپ کا سونا۔ اسی وقت کا جما ہوا دہی۔ صبح کے وقت کا جماع اور صبح کے وقت کی نیند۔

## نیچے لکھی ہوئی چھ چیزیں آدمی کو جلدی فائدہ پہونچاتی ہیں

نیا غلہ۔ نیا گوشت۔ کمسن عورت۔ کھیر کھانا۔ نیا گھی۔ گرم پانی سے نہانا۔

## چھیوں رُت یعنی فصلوں میں اس طرح جماع کرنا چاہیئے

ہم رت اور ششرت میں تو اپنی طاقت کے موافق عورت سے بار بار قربت کرے جسے تو کوئی بیماری نہ ہو اور بدن میں آرام رہے اور بسنت اور سرد رت میں تیسرے اور چوتھے دن جماع کرنا چاہیے اور برکھا رت میں پانچویں اور گریکھم میں چھٹے یا پندرھویں دن قربت اختیار کرے اور سرد رت میں رات کو اور گریکھم اور برکھا رت میں دن اور رات کو جب بادل گرجے اور برسے قربت اختیار کرے اور سرد رت میں جب طبیعت چاہے تو کرے۔

اتنی عورتوں سے قربت نہ اختیار کرے کہ حائضہ۔ بیمار عورت۔ بوڑھی اور جس عورت کو شہوت نہ ہو۔ میلی عورت سے ساتھ مہینے کی حاملہ سے اور جس عورت کی فرج میں گرمی کا آزار ہو

اور طرح بھی جماع منع ہے } خوفناک مرد۔ پریشان حالت۔ پیاسا۔ بیمار لڑکا بوڑھا جسکو پاخانہ اور پیشاب کا زور ہو اتنے مرد جماع نہ کریں۔

زیادہ قربت اختیار کرنے سے اتنی بیماریاں ہوتی ہیں } سول چلے۔ کھانسی آوے۔ بکھم جور ہو کمزور ہو جاوے اور باد کی پکشا۔ گمات وغیرہ بیماریاں ہوتی ہیں اور جماع کے بعد نہاوے اور مصری ملاکر گرم دودھ پیئے اور گوشت وغیرہ میٹھا رس کھاوے اور خس کے پنکھے سے ہوا کراوے اور سو جاوے بہت نہ جاگے اور دن کو بہت نہ سووے اور رات کے آخر میں پانچ گھڑی تڑکے اُٹھ کر آٹھ چلو پانی پیئے پھر چار گھڑی کے تڑکے اُٹھے اسی طرح ہمیشہ عمل کرے تو اس آدمی کو کبھی بیماری نہ ہو یہ سب طریقے سارنگ دھر اور بھاؤ پرکاش میں لکھے ہیں۔

آدمیوں کے بدن میں جو کچھ باد صفرا بلغم خلطیں اور سب دھاتو اوپ دھاتو اور بدن کی پیدائش اور موت وغیرہ سب کی صورتیں اپنی عقل کے مطابق لکھتے ہیں۔ آدمی کے بدن میں اتنی چیزیں ہیں۔ سات کلا۔ سات آشیہ۔ سات دھاتو۔ سات اوپ دھاتو ساتوں دھاتوں کے میل۔ سات توچا۔ سات دوکھ۔ اس جسم میں گوشت استخواں۔ اور چربی۔ ان سب کے باندھنے کی نسیں ۹۰۰ سو ہیں اور ۲۱۰ دو سو دس اس میں ہڈیاں اور کئی بیدوں کی رائے سے ۳۰۰ دو سو ہڈیاں ہیں۔ اور ایک سو سات مرم استھان ہیں اس میں ستر سو نسیں ہیں۔ رس کی بہنے والی۔ دھمنی ناڑی چوبیس ہیں گوشت کی پنڈی پانچسو ہیں۔ عورتوں کی گوشت کی پنڈی پانچسو بیس ہیں۔ سب سے بڑی ناڑیاں جو کل بدن میں پھیلی ہوئی ہیں سولہ ہیں جن کو کنڈرا بولتے ہیں۔ اس آدمی کے بدن میں دس سوراخ ہیں۔ عورت کے بدن میں تیرہ سوراخ ہیں۔ عورت کے بدن میں اس علم اور اپنی عقل کے مطابق جو کچھ ہے وہ ذیل میں بیان کیا جاتا ہے۔

## کلا کا سروپ

دھاتو اور اوپ دھاتو کے بیچ میں جو جھلی ہے جس میں بچے رہتے ہیں اس کو کلا بولتے ہیں وہ کلا سات قسم کی ہے اور گوشت خون چربی ان تینوں کے بیچ میں ایک جھلی ہے

اُن کے اور پھیپا کے بیچ میں ایک جھلی ہے۔ آنتوں کے بیچ میں ایک جھلی ہے ایک جھلی شکم کی آگ کو اپنے اوپر اختیار کئے ہے اور ایک جھلی منی کو لئے ہے اُن کو سات کلا بولتے ہیں۔

## سات آشیہ

سینہ میں آشیہ نام مقام کف کی جگہ ہے اور سینہ کے نیچے آنتوں کی جگہ ناف کے اوپر بائیں طرف آگ کی جگہ۔ آگ کے اوپر تل ہے۔ ناف کے نیچے ہوا کی جگہ۔ ہوا کی جگہ کے نیچے پیڑو میں فضلہ کی جگہ پیڑو کے سامنے ہی کچھ نیچے پیشاب کی جگہ اس کو سبت بولتے ہیں سینہ سے کچھ اوپر جان اور خون کی جگہ۔ یہ سب عورت اور مردوں کی جگہ ہیں۔ اور عورت کے تین جگہ زیادہ ہیں ایک تو رحم اور دو دودھ کی جگہ یعنی پستان۔

## سات دھاتو

رس۔ خون۔ گوشت۔ چربی۔ ہڈی۔ تخم منی۔ یہ ساتوں دھاتو صفرا کی تیزی سے پکی ہوئی ایک مہینے میں منی کو پیدا کرتی ہیں اور چوتھے چوتھے دن ایک ایک دھاتو پیدا ہوتی ہیں اور جو غذا کھاوے وہ صفرا کی تیزی سے پکے پہلے رس پیدا ہو پھر وہ صفرا کی تیزی سے پک کر وہی رس خون ہوتا ہے۔ اسی طرح ساتوں دھاتوں کو جان لینا۔

## ساتوں اوپدھاتو

زبان کا۔ آنکھوں کا۔ رخسارے کا میل یہ تینوں رس دھاتو ہیں۔ باد بلغم صفرا خون کی اوپدھاتو ہیں کان کے میل کو گوشت کی اوپدھاتو جانو۔ زبان اور دانتوں کے میل کو اوپدھاتو جانو۔ بیسوں ناخنوں کو استخواں کی اوپدھاتو کہتے ہیں۔ آنکھوں میں سے کیچڑ آوے اس کو اوپدھاتو جانو۔ منھ کے اوپر چکنا پن اور سیاہ پن یہ نطفہ کی اوپدھاتو ہیں۔ اور عورت کے دو دھاتو اور ہیں ایک تو عورت کا دودھ اور دوسرے حیض کا خون یہ دونوں وقت پر ہوتے ہیں۔ اور وقت ہی میں جاتے رہتے ہیں۔ اور یہی ساتوں دھاتوں سے پیدا ہوتے ہیں۔ صاف گوشت سے جو گھی پیدا ہو

